فہم و فراست کا وفور ہے۔ (فسانۂ عبرت)

تینوں مذکورہ مترادفات تعلیم یافتہ طبقے سے تعلق رکھتے ہیں اور کم مستعمل ہیں۔

**عجب اتفاق ہونا:** ایسا اتفاقی امر واقع ہونا جس کی امید نہ ہو۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

مگر اس جگہ ہے عجب اتفاق
گیا دل سے ان کے نہ کفر و نفاق (مطالع الفضائل)

قول فیصل۔ ویسے اتفاقی امر میں حیرت کا پہلو بھی ہوتا ہے۔

**عجب آدمی ہو** ہے ! غیر معمولی آدمی ہے۔ کم سمجھ انوکھا آدمی ہے۔ اردو فقرہ، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ شبو کی تیز روی پر حیرت ہوتی ہے۔ عجب آدمی ہے۔ چلنے میں آندھی۔ ابھی امین آباد بھیجو اور دم کے دم میں پھر گھر پر موجود۔

قول فیصل۔ واضح ہو کہ یہ مفہوم اسی وقت پیدا ہوگا جب شخص غائب کے لیے یہ فقرہ کہا جائے گا جیسا کہ متذکرہ عبارت سے ظاہر ہے اور جب مخاطب سے کہا جائے کہ مثلاً "تم عجب آدمی ہو" تو ایسے محل پر اس فقرے کے معنی ہوں گے کہ تم احمق ہو تمھاری سمجھ میں نہیں آتا باعتبار محل "عجب آدمی ہے یا ہیں" کا مطلب بھی "احمق ہے، بے وقوف ہے" ہو جاتا ہے جیسے آپ بھی عجب آدمی ہیں آج یہاں کل وہاں ایک جگہ جم کے رہتے ہی نہیں۔

آدمی کی جگہ "انسان" اور "شخص" بھی کہتے ہیں۔

**عجب چیز** ہے ! (تعریف کے محل پر) انوکھی چیز، غیر معمولی شے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آصف الدولہ کا امام باڑہ بھی عجب چیز ہے...... دور دور سے اس کے دیکھنے کو لوگ آتے ہیں معلوم نہیں کتنے غیر ملکیوں کو میں نے بچشم خود دیکھا ہے۔

**عجب چیز** ہے ۲ ناسمجھ، بے عقل۔ اردو، غیر فصیح رائج۔

محل صرف۔ تم بھی عجب چیز ہو اتنی دیر سے سمجھا رہا ہوں معمولی سی بات نہیں سمجھتے۔

**عجب چیز** ہے ۳ چالاک۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عجب حال ہونا:** برا حال ہونا، رنگ دگرگوں ہونا، حال ابتر ہونا، حالت خراب ہونا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

قامت خمیدہ، رنگ شکستہ بدن نزار
تیرا تو میر غم میں عجب حال ہو گیا میر

**عجب ذات شریف ہیں:** ہجو ملیح، یعنی بڑے بد ذات ہیں۔ اردو جملہ، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ان کو آپ معصوم نہ سمجھئے گا یہ عجب ذات شریف ہیں روپیہ لے کے جھوٹی گواہی دیتے ہیں۔

**عجب عقل ہونا:** ناسمجھ ہونا، نافہم ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

بتوں کا بھرتے دم خدا سے لڑے ہیں
عجب عقل تھی ان پہ پتھر پڑے ہیں (مطالع الفضائل)

**عجب کرنا:** (متعدی) کوئی انوکھا کام کرنا، غضب کرنا، حیرت کا کام کرنا، طرفہ کام کرنا۔ اردو صرف، متروک۔

وہ چالیس جواں ہوئے سیر سب
کیا عجب سے لاکھوں نے سن کر عجب (مطالع الفضائل)

**عجب کیا:** کوئی تعجب نہیں، بہت ممکن ہے۔ اردو فقرہ، فصیح، رائج۔

شل پروانہ عجب کیا گر جلے اس کا پتنگ
رشتۂ شمع آتش رنگ حنا سے کو ڈور ہے ناسخ

قول فیصل۔ "ہے"، کے اضافے کے ساتھ "عجب کیا ہے" بھی بول دیتے ہیں۔

عجب کیا ہے معدوم اگر سایہ تھا
کہ سارا بدن نور سر تا پا تھا (مطالع الفضائل)

"تھا" کے اضافے کے ساتھ بھی ہے۔

وہ وہ عیار ہیں گر آئینے میں دیکھتے صورت
عجب کیا تھا کہ خود کا جل چراتے اپنی آنکھوں سے عارف

**عجب معصوم ہیں:** حماقت اور نادانی ظاہر کرنے کو کہتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عجب نہیں:** کوئی تعجب نہیں، حیرت نہیں، بہت ممکن ہے۔ اردو، فصیح، رائج۔

خدا کی شان محمدؐ کی نسل میں ہے جمیر
ہر ایک فرد ہے یکساں صغیر ہو کہ کبیر
عجب نہیں کہ نظر بندی مصور نے
پلیٹ پلیٹ کے دکھائی ہو ایک ہی تصویر لا اعلم

قول فیصل۔ کبھی اسم یا ضمیر کے بعد "سے" کا اضافہ کرکے مثلاً "ان سے عجب نہیں" بھی بولتے ہیں۔

اعجاز کا تعجب لب جاں بخش سے نہیں ہے
پیغمبر اس کو مصحف رخسار نے کیا آتش

**عجز:** (بالفتح) مجبوری، ناچاری، کمزوری، بے مقدوری۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ہے مشیت وہاں ارادت میں
عجز اس کو نہیں ہے قدرت میں (سراج نظم)

محل صرف۔ میرا عجز آپ پر ظاہر ہے اس لیے کہ آپ دیکھ چکے ہیں۔ چلنے پھرنے سے معذور ہوں آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ہو سکتا مجبور ہوں۔

**عجز** ہے ! انکسار، فروتنی۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

عجز میں بھی نہی ہے خود داری
نالۂ ستر سندہ اثر نہ ہوا وحشت کلکتوی

قول فیصل۔ اس کا استعمال خدا کی بارگاہ میں عاجزی کرنا، گڑگڑانا کے معنی میں زیادہ کرتے ہیں۔

ر ۵ مدح کیوں کر کرے کوئی صاف
جب ادا کریں عجز کا اعتراف (امیر، مصائح الفضائل)

عاجزی کرنے والے کو "عجز والا" کہتے ہیں۔

امتیں اور بھی ہیں ان گنہگار بھی ہیں
عجز والے بھی ہیں مست مے پندار بھی ہیں (اقبال)

عجز و انکسار، عجز و تسلیم، عجز و نیاز وغیرہ اس کے مترادفات ہیں۔

ع سبت تجھ میں ہے عجز اور انکسار (نور نامہ)

بن گیا میں ہمہ تن شیوہ عجز و تسلیم
مجھ کو اندیشۂ بے مہری جاناں نہ رہا (وحشت کلکتوی)

اور دل کی خود سری بھی ہے لائق آفرین و داد
عجز و نیاز بھی مرا ہو گیا ہرزہ کار یاں (نیاز فتحپوری)

ان سب متراد فات کا صرف "کرنا" کے ساتھ خاص طور سے
"تا کریں ظہر کی ناز ادا۔ کریں عجز و نیاز پیش خدا (سراج نظم صفحہ ۲۹)

عجز و تقصیر (نا کامی و تقصور) کی ترکیب بھی استعمال ہوتی ہے۔
عجز و تقصیر کے ہوئے ہیں مقر + صفح تقدیر کے ہوئے ہیں مقر (تاریخ)
عجز و قصور بھی کہا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

عقل ہے اس شمار سے معذور
صاف ہے اعتراف عجز و قصور (سراج نظم صفحہ ۲۹)

**عجز کرنا:**۔ عاجزی کرنا، انکسار کرنا، منت سماجت کرنا۔ اردو مصدر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تا کریں ظہر کی ناز ادا
کریں عجز و نیاز پیش خدا (ناسخ)

**عجز ہونا**۔ کسی کام کے کرنے پر قدرت نہ ہونا، نارسائی ہونا، اردو مصدر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

تو نے دیکھا یہاں ہے عجز بصر
حکمہ ترقی ہے صاف عقل بشر (سراج نظم صفحہ ۸۳)

قول فیصل۔ اس کی منفی صورت عجز نہ ہونا بھی رائج ہے

ہے مشیت وہاں ارادت میں
عجز اس کو نہیں ہے قدرت میں (سراج نظم صفحہ ۳۶)

**عِجل**:۔ (بالکسر) گائے کا بچھڑا۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اگر غوطہ لگائے اس میں دم بھر
تو عجل سامری ہوگا دعنبر (معراج المضامین)

**عجلت**:۔ (بکسر اول و فتح سوم) جلدی، تیزی، پھرتی، سرعت، عربی مؤنث، فصیح، رائج۔

دیدار کا ارمان نکلنے دے خدارا
قاتل ہے دم ذبح تو عجلت نہیں اچھی (تسلیم)

قول فیصل۔ اردو میں بضم اول زبانوں پر ہے جو درست نہیں۔ کرنا ہونا کے ساتھ صرف ہے۔

تیار پر اب آج سے ملے گی تجھے تربت
اور مچھلیاں آئیں گی نظر کیجو عجلت (عشق)

**عجم**:۔ (بفتحتین) حروف پر نقطہ دینا، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اسی سے معجم نکلا ہے۔ جیسے معجم معجمہ (معجمہ یعنی نقطہ دار)

**عجم**:۔ گونگا، کند زبان، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ چونکہ غیر ملکوں کے لوگ زبان عربی کی ناواقفیت کے سبب بے تکلفی سے بات چیت نہیں کر سکتے تھے اور خاموش ہو رہتے تھے اس واسطے اہل عرب ان کو عجم کہتے تھے۔ نیز وحشی کے معنوں میں بھی بولتے تھے۔

**عجم**:۔ عرب کے سوا کوئی ملک، خاص طور سے ایران و توران۔ عربی، مذکر، رائج۔

مری ہیبت سے اک دن زلزلہ تھا طاق کسریٰ میں
قلم رو میں عجم کے میرے توقیعات تھے جاری (عزیز لکھنوی)

قول فیصل۔ ایران و توران کے باشندے کو بھی عجم کہتے ہیں۔

مل گیا جو ہم میں آ کر پھر نہ تھے ہم پوچھتے
روم ہے یا ترک، روس ہے، عرب ہے یا عجم (حالی)

**عجمی**:۔ عجم کا رہنے والا، عجم سے منسوب، ایرانی، عربی، فصیح، رائج۔

عجمی خم ہے تو کیا مے تو حجازی ہے مری
نغمہ ہندی ہے تو کیا لے تو حجازی ہے مری (اقبال)

قول فیصل۔ عجم کی عورت کو "عجمیہ" کہتے ہیں۔

**عجل اللہ تعالیٰ**:۔ خداوند عالم تعجیل فرمائے، عربی فقرہ۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، شیعوں کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ جب امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام کا نام زبان پر آتا ہے یا تذکرہ ہوتا ہے تو کہنے والا بھی اور سننے والا دونوں اکثر و بیشتر زبان پر لاتے ہیں جس کا مفہوم ہوتا ہے کہ خداوند عالم امام کے ظہور میں جلدی فرمائے اور کبھی کبھی اس فقرے کے آخر میں "فرجہ" یا "ظہورہ" کا اضافہ کرتے ہیں

**عُجوبہ**:۔ حیرت میں ڈال دینے والا، عجیب چیز، انوکھی چیز، نایاب و نادر چیز، اردو غیر فصیح، رائج۔

مثل صاحب۔ یہ لوگ عجوبہ روزگار تھے جس طرح اکبر جیسا بادشاہ با اقبال ہونا مشکل ہے اسی طرح ایسے لوگ پیدا ہونے مشکل۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ اس کی اصل اعجوبہ ہے جو عربی ہے اردو میں تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔ ترکیب فارسی کے ساتھ اس کا استعمال صحیح نہ ہوگا۔

مولف دربار اکبری نے یقیناً "عجوبہ روزگار" لکھا ہوگا جو کاتب صاحب کی اصلاح سے "عجوبہ رندگار" ہوگیا۔ یہ خیال اس بات سے اور پختہ ہوجاتا ہے کہ دربار اکبری مولوی محمد حسین آزاد کی وفات کے بعد طبع ہوئی۔ لکھنؤ کی عورتیں اس چیز کو بھی عجوبہ کہتی ہیں جو عمدہ ہو اور ملتے ملتے نایاب یا کمیاب ہوجائے جیسے "اطلس اور مشروع کا تھان تقریباً پچاس برس سے عجوبہ ہوگیا"۔

**عجوبہ** :- ایک پودا جس کا پتا محلل اورام ہوتا ہے۔ پھوڑے کو پکانے کے لیے گرم کرکے باندھا جاتا ہے۔ اردو، مذکر، رائج۔

**قول فیصل**۔ اسی کو عجوبے کا درخت بھی کہتے ہیں اور پتے کو عجوبے کا پتا کہتے ہیں۔

**عَجوز** :- (بفتح اوّل و واوِ معروف) پیرزن، بوڑھی عورت، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

**قول فیصل**۔ بہت کاٹ پیچ والی بوڑھی عورت کو بھی کہتے ہیں جیسے: اس عجوز نے سکھا دیا تھا کہ سونے کے چھپر دل کا جڑنگا کرنا۔ (سیر کہسار)

فارسیوں اور ان کی تقلید میں اردو والوں نے مندرجہ بالا دونوں معنوں میں "عجوزہ" بھی نظم کیا ہے جو عربی نہیں ہے۔ معنی اول بوڑھی عورت، معنی دوم کاٹ پیچ والی بوڑھی عورت۔

(۱)
وہ اب سمجھیں کہ فاسد ہے ارادہ
خوشامد کی مری حد سے زیادہ
عجوزہ گر پڑی میرے قدم پر
کہا للّٰہ اس سے درگزر کر (معراج المضامین)

(۲)
نشۂ جاہ و مال کے مخمور
اس عجوزہ سے ہیں یونہی مسرور (میر ضمیر - نسخۂ محبت قلمی)

کبھی کبھی دنیا سے بھی مراد لیتے ہیں۔ میر ضمیر نے مندرجہ بالا شعر میں دنیا ہی کو عجوزہ کہا ہے۔ "عجوز" کے بہ نسبت "عجوزہ" زیادہ مستعمل ہے۔

بقول صاحب نور اللغات فارسیوں نے "عجوزہ فرتوت" بمعنی دنیا کے کہن سال نظم کیا ہے۔ صاحب فرہنگ اثر نے نور اللغات میں عجوزہ فرتوت کے بجائے عجوزہ نطرت پڑھا اور یونہی بغیر صحت کے لکھ بھی فرماتے ہیں "جب فارسی میں عجوزہ نطرت ہے تو پھر عجوزہ بمعنی بوڑھی عورت اردو میں استعمال کرنے سے کون مانع ہے"۔ (فرہنگ اثر حصہ دوم)

**عَجول** :- بہت دوڑنے والا، جیرا، ناشکیبا، جلد باز، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

توقف طبیعت کو ہے نا قبول
کہ مشہور ہوں قوم میں میں عجول (معراج اللغات الکرام)

**قول فیصل**۔ بضرورت استعمال کردیا۔ ورنہ کہاں وہاں پانی اردو اور کہاں البابھاری پتھر۔

**عجیب** :- طرفہ، حیرت خیز، تعجب انگیز، انوکھا، نرالا، حیرت میں ڈال دینے والا، عربی صفت، فصیح، رائج۔

ایک نقشہ عجیب لکھتا ہوں
داستان غریب لکھتا ہوں (زہر عشق)

**قول فیصل**۔ بہت زیادہ اور بکثرت بھی اس کا مفہوم ہوسکتا ہے۔

پڑا ہو کھینچ تان سے عجیب کشاکش میں دل
محبت ان سے مستقل ہو ساتھ غیر مستقل (شوق قدوائی)

اردو میں عجیب انسان، عجیب آدمی، عجیب بات، عجیب شخص وغیرہ ترکیبوں سے بولتے ہیں۔

**عجیب** :- نادر و نایاب، قابل تعریف، اور صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تاج محل عجیب عمارت ہے۔ دیکھ کے یہی دل چاہتا ہے کہ بس دیکھا کرو۔

**عجیبُ الخِلقت** :- اصولی فطرت سے ہٹی ہوئی خلقت والا، وہ آدمی یا جانور جو بے ہنگم یا کریہ المنظر ہو اور اسے دیکھ کے ہنسی آئے یا خوف معلوم ہو یا عبرت حاصل ہو۔ عربی ترکیب، صفت فصیح، رائج۔

محل صرف۔ سیدانی نے جوان پہ نظر ڈالی تو عجیب الخلقت آدمی، دیکھ کر مسکرادی۔ (فسانۂ آزاد)

**عجیب حال میں ہونا** :- بڑی تکلیف اور نہایت پریشانی کے عالم میں ہونا۔ اردو مصدر فصیح، رائج۔

ع عجیب حال میں ہیں بادشاہ جن و بشر (مؤلف)

**عجیب حال ہونا** :- برا حال ہونا، خستگی، پریشانی اور مصیبت کا عالم ہونا۔ اردو، مصدر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب سے غریب کی پنشن ہوگئی ہے عجیب حال ہے۔ بڑی مصیبت میں بسر ہورہی ہے۔

**عجیب عجیب** :- نئے نئے، طرح طرح کے نرالے نرالے۔ عربی الفاظ، فصیح، رائج۔

شکم خلق میں اگر سوراخ
ہوتے اس مرتبہ فراخ فراخ
کہ چلے جاتے اس میں بہت طبیب
مضمون اس میں تھے عجیب عجیب (معراج المضامین)

**عجیب و غریب** :- نادر و نایاب، عربی الفاظ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

بیگم :- یہ جھاڑیں بھی عجیب و غریب ہیں۔
مہری :- حضور جو شے ہے وہ انوکھی ہی ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**عجیب و غریب** :- حیرت خیز، تعجب انگیز، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

جو باہر سر گشتہ عجیب و غریب
حرکت کرتے ہیں ہمارے غریب — ناسخ (سراج نظم صفحہ ۵۵)

**عجیبہ** :- حیرت خیز، عجیب و غریب، انوکھے، نرالے، حیرت میں ڈالنے والے، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ان سوالات عجیبہ کی ہے اسی نشاہ راہ
ماہران فن یہیں سے ہوتے ہیں باہم جدا — سرور جہاں آبادی

قول فیصل۔ عربی کے دار مؤنث لفظوں میں جمع لفظوں کے ساتھ یہ لفظ بطور صفت لاتے ہیں۔

**عدالت** :- (بفتح اول و دوم و چہارم) گواہی کے قابل ہونا، عربی، مؤنث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں رائج نہیں۔

**عدالت** :- برابری، مانند اور نظیر ہونا، عربی، مؤنث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں اردو والے نہیں بولتے۔

**عدالت** :- عادل ہونا، انصاف ور ہونا، مؤنث، فصیح، رائج۔

علم جس کا بشر کو لازم تھا
حق تعالیٰ نے آدمی کو دیا — ناسخ

دال خالق کی ہے عدالت پہ
دال مالک کی ہے عنایت پہ — (سراج نظم صفحہ ۲۳)

**عدالت** :- انصاف، داد، منصفی، انصاف وری، عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

تباہتے ہو خدا رو محبور کر کے
ابھی دیکھو نہیں عدالت کو بار — سحر

**عدالت** :- کچہری، انصاف کی جگہ، وہ مخصوص عمارت جس میں حکومت کے مقرر کردہ جج، مجسٹریٹ وغیرہ مقدمات کے فیصلے کرتے ہیں۔ اردو، مؤنث، فصیح، رائج۔

محاورہ۔ ملا قرآنی ٹکے پر مسجد ڈھاتے ہیں، عدالت میں بیٹھ کر ہر بار قرآن اٹھاتے ہیں۔ (خدا نہ عبرت)

قول فیصل۔ غالب نے فارسی ترکیب کے ساتھ بھی کہا ہے۔

پھر کھلا ہے در عدالت ناز
گرم بازار فوجداری ہے — غالب

مولف نور اللغات نے بزبان عام، دربار بھی اس کے معنی لکھے ہیں مگر شاہی ختم ہونے کے بعد سے ان معنوں میں نہیں بولتے۔ عدالت سے جج اور مجسٹریٹ وغیرہ بھی مراد ہوتے ہیں جیسے "تم درخواست بیکار لائے ہو عدالت اٹھ گئی"۔

**عدالت اپیل** :- وہ کچہری جہاں مرافعہ کیا جائے بڑے حاکم کی کچہری جس کے اجلاس میں عدالت ماتحت کے فیصلے پر نظر ثانی کے لیے دوبارہ ہارا ہوا مقدمہ دائر کیا جائے۔ فارسی ترکیب، اردو صرف، رائج۔

قول فیصل۔ مولف فرہنگ آصفیہ نے اس کی وجہ تسمیہ یوں لکھی ہے۔ "چونکہ ظالم کو مظلوم کے بجا بجر کرتے رہنا اس وجہ سے یہ نام رکھا گیا"۔ مولف مذکور کی یہ عبارت ایک زائد سی چیز ہے۔ اس لیے کہ عدالت اپیل اس کی کوشش تو ضرور کرتی ہے لیکن ایسا بھی ہوتا ہے کہ عدالت اپیل میں مظلوم اپیل کرتا ہے اور ثبوت نہ فراہم ہونے کی وجہ سے بھی مقدمہ ہر جاتا ہے۔

**عدالت عالیہ** :- بڑی عدالت، ہائیکورٹ، اردو، مؤنث، عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام بھی بول دیتے ہیں اور اس کا استعمال بکثرت ہر دولام ہوتا ہے۔

**عدالت پناہ** :- بیشتر حکام اور بڑے لوگوں کے القاب میں مستعمل تھا۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ خداوند عالم کی صفت بھی قرار دیتے ہیں۔

تو داد دے مری کہ عدالت پناہ ہے
کچھ اس پہ بھاگی تو یہ جمع تباہ ہے — انیس

**عدالت چڑھنا** :- کچہری چڑھنا، عدالت تک جانے کی نوبت آنا، جو شریفوں میں نہایت معیوب بات ہے۔ عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ مولف فرہنگ اثر لکھتے ہیں یہ لکھنؤ کی زبان نہیں۔ عدالت کا دروازہ کھٹکھٹانا اور نہ معلوم کیا کیا کہتے ہیں مثلاً۔ عدالت کی نوبت آنا یعنی کسی قضیے کا باہمی طور پر طے نہ ہونا اور عدالت سے رجوع کرنا۔ عدالت میں فریاد کرنا یعنی کچہری میں مقدمہ دائر کرنا۔

مولف مذکور کو اتنا اور اضافہ کر دینا چاہیے تھا کہ یہ دہلی کی زبان ہے کیونکہ صاحب فرہنگ آصفیہ نے یہ صرف اپنے یہاں لکھا ہے۔

**عدالت خانہ** :- کچہری، فیصلے کی جگہ، فارسی ترکیب، اردو صرف، مذکر، دہلی کی زبان۔

محاورہ۔ عدالت خانے۔ کچہریاں، چوکی چبوترہ یہاں تک کہ چوک اور کوچہ و بازار میں بھی جو کچھ سنتے تھے لکھ بھیجتے تھے۔ (دربار اکبری صفحہ ۲۴۰)

**عدالت خفیفہ** :- وہ عدالت جس میں قرضہ کے چھوٹے چھوٹے مقدمات کا فیصلہ ہو، چھوٹی عدالت، چھوٹے صاحب کی عدالت یا کچہری جہاں پانچ سو روپیہ تک کا فیصلہ ہو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ چھوٹے صاحب کی عدالت، لکھنؤ کی زبان نہیں، تنہا خفیفہ بول کے بھی عدالت خفیفہ مراد لیتے ہیں بلکہ خفیفہ ہی زیادہ بولتے ہیں، عدالت خفیفہ شاذ و نادر ہی زبان پر آتا ہے۔

**عدالت دیوانی** :- وہ عدالت جس میں جائداد اور مال کے چھوٹے بڑے مقدموں کا فیصلہ کیا جائے

فارسی ترکیب ، رائج ۔

محلِ صرف ۔ مرزا غلام حسین عہد غازی الدین حیدر میں عدالت دیوانی و فوجداری میں خدمات پر مامور تھے ۔

(قدیم منہر و منہر مندان اودھ)

**عَدَالَتِ سشن** :۔ وہ فوجداری کی کچہری جس میں سنگین مقدمات مثلاً چوری، ڈاکہ اور اسیروں وغیرہ کے مقدمات فیصل ہوں ۔ فارسی ترکیب ، رائج ۔

قولِ فیصل ۔ تنہا سشن بول کے بھی عدالت سشن مراد لیتے ہیں ۔ زیادہ تر ڈسٹی مجسٹریٹ وغیرہ کی عدالت سے مقدمہ سشن سپرد کیا جاتا ہے ۔

**عَدَالَتِ ضلع** :۔ حاکم ضلع ۔ یعنی کلکٹر یا ڈپٹی کمشنر کی کچہری ۔ فارسی ترکیب ، مؤنث ، رائج ۔

**عَدَالَتِ عَالیہ** :۔ بہت بڑی عدالت ، ہائی کورٹ ، چیف کورٹ ، عربی مؤنث ، رائج ۔

قولِ فیصل ۔ اسی کو عربی ترکیب کے ساتھ عدالت العالیہ بھی کہتے ہیں ۔ حیدرآباد میں عام طور سے یہی عربی ترکیب رائج ہے ۔

**عَدَالَتِ فوجداری** :۔ وہ کچہری جس میں قتل ، چوری ، مارپیٹ وغیرہ کے مقدمات کا فیصلہ ہو ۔ اردو مؤنث ، رائج ۔

محلِ صرف ۔ مرزا غلام حسین عہد غازی الدین حیدر میں عدالت دیوانی و فوجداری میں خدمات پر مامور تھے

(قدیم منہر و منہر مندان اودھ)

**عَدَالَت کرنا** :۔ انصاف کرنا ، صحیح فیصلہ کرنا ۔ اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

گیا جو نار میں تو جا نہیں شکایت کی
کہوں گا میں مرے معبود نے عدالت کی — عشق

**عَدَالَت کرنا** :۔ اجلاس کرنا ، کچہری میں مقدمہ دائر کرنا ، اردو مصدر ۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل ۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عَدَالَت کے کُتّے** :۔ عدالت کے ملازمین مثلاً پیشکار جو رشوت لینے کے لیے اہلِ معاملہ کے پیچھے پڑ جاتے ہیں ۔ اردو مذکر قلیل الاستعمال ۔

**عَدَالَت گُستری** :۔ انصاف کرنا ، منصفی کرنا ، فارسی ترکیب ، مؤنث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

حکمرانوں کو عدالت گستری سے کام ہے
جس جگہ پہنچو وہاں آرام ہی آرام ہے — صفی

قولِ فیصل ۔ کرنا کے ساتھ اس کا صرف ہے ۔

رحم نے تیرے بیان تک کی عدالت گستری
کوئی اب دنیا میں غم کا مبتلا ملتا نہیں — عزیز لکھنوی

**عَدَالَتِ ماتحت** :۔ وہ کچہری جو کسی بڑے حاکم کے ماتحت ہو ۔ بڑی عدالت کے مقابلے میں چھوٹی عدالت فارسی ترکیب ، مؤنث ، رائج ۔

**عَدَالَتِ مال** :۔ محکمۂ مال ۔ وہ محکمہ جس میں مالگزاری جمع ہو اور جس میں کاشتکاروں ، زمینداروں کے مقدمات فیصل ہوں ۔ تحصیلی وغیرہ ، فارسی ترکیب ، مؤنث ، رائج

**عَدَالَتِ مجاز** :۔ بااختیار عدالت ، وہ عدالت جس کو سماعت مقدمہ کا پورا پورا اختیار حاصل ہو ۔ فارسی ترکیب ، مؤنث ، رائج ۔

**عَدَالَتِ مرافعۂ اولیٰ** :۔ وہ عدالت جس میں مقدمہ کی ابتدائی تحقیقات ہو اور فیصلہ ہو ۔ مؤنث ،

(نور اللغات)

قولِ فیصل ۔ اب کوئی نہیں بولتا ۔

**عَدَالَتِ مرافعۂ ثانی** :۔ وہ عدالت جس میں عدالت ابتدائی کی اپیل دائر ہو ۔ مؤنث ۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل ۔ اب کوئی نہیں بولتا ۔

**عَدَالَتِ مہد** :۔ گہوارۂ عدالت ، عدالت سے معمور ، عدل والا ۔ فارسی ترکیب ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال ۔

اے جبیر الصوت دولت اے شہ گردوں حشم
ہوں ترے عہد عدالت مہد میں ایسے ستم — عزیز لکھنوی

قولِ فیصل ۔ لفظ عہد کے ساتھ یہ ترکیب بطور صفت لاتے ہیں ۔

**عَدَالتی** :۔ عدالت سے منسوب ، عدالت کا ، فارسی اردو صفت ، فصیح ، رائج ۔

قولِ فیصل ۔ مختلف ترکیبوں سے بولتے ہیں ۔ مثلاً عدالتی کارروائی ۔ عدالتی امور وغیرہ ۔

**عَدَالتی** :۔ حاکم مجاز ، اردو صفت ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل ۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عَداوت** :۔ دشمنی ، مخاصمت ، عربی مؤنث ، فصیح ، رائج

جب غرض ہو تو محبت کیسی ، اس محبت سے عداوت اچھی — مرزا رسوا

**عَداوتِ جبلّی** :۔ قدرتی عناد ، فطرتی عداوت ، ذاتی دشمنی ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل ۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عَداوت رکھنا** :۔ کینہ رکھنا ، بغض و عناد رکھنا ، دشمنی رکھنا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

کر شوق سے شکوہ و شکایت
رکھ دل میں نہ کینہ و عداوت — صفی لکھنوی

**عَداوت سے** :۔ مخالفت کے سبب ، دشمنی سے ، اردو ، تابع فعل ، فصیح ، رائج ۔

محلِ صرف ۔ تم ان کی بات کا اعتبار نہ کرنا ۔ ان کا اقرار عداوت سے ہے ۔

**عَداوتِ قلبی** :۔ دلی عداوت ، گہری دشمنی ، فارسی ترکیب ، مؤنث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

ع قتل اصل عداوت قلبی تھی جان سے — تعشق

قولِ فیصل ۔ انہیں معنی میں عداوت دلی بھی ہے جو نسبتہً کم ہے ۔

عَداوَت کرنا :۔ دشمنی کرنا ، اردو مصدر ، قلیل الاستعمال ۔

تعصب آدم نے کیا کھینچے ہیں خدا کی جدائی سے
عداوت بھائیوں نے کی ہی کیا یوسف بھائی سے سودا

عَداوَت نکالنا :۔ پرانی دشمنی کا بدلہ لینا ، انتقام لینا ، عوض لینا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

محل استعمال ۔ عسکری نے ان کے ساتھ کیا جانے کب کی عداوت نکالی تھی ، جھوٹ موٹ لگا دی ۔ (فسانۂ آزاد)

عَداوَت ہونا :۔ بغض و کینہ ہونا ، دشمنی ہونا ۔ اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

اٹھے نہ بیٹھے ادھر جو کبھی ہے مشہور
کہ عداوت ہے اگر بیٹھے تو کیا عادت (ذوق)

عَداوَتی :۔ دشمن ، عداوت رکھنے والا ، بدگو ، مخالف ، بدخواہ ، عداوت سے متعلق ، اردو ، صفت ۔

(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل ۔ لکھنؤ میں شاید ہی کبھی کوئی بولتا ہو ۔

عِدَّت :۔ عدّہ ، وہ مدت جو بعد طلاق یا بعد وفات شوہر عورت کے لیے شریعت نے مقرر کی ہے اس مدت میں وہ دوسرا عقد نہیں کر سکتی ، عربی ، اصطلاح فقہ ، رائج ۔

قول فیصل ۔ عام طور سے عدت کے بجائے عدّہ زبانوں پر ہے جو عدت کی مونث ہے اور عربی ہے ۔ عدّہ کی دو قسمیں ہیں ۱۔ عدۂ طلاق ۲۔ عدۂ وفات ۔ طلاق میں تین طہر یعنی تین حیض کی مدت مقرر ہے اگر عورت بالغہ ہو اور یائسہ نہ ہوا ہو نکاح کے بعد مباشرت ہو گئی ہو تو طلاق کے بعد عدّہ رکھے گی ۔ اگر بغیر جماع طلاق ہو گئی ہو تو عدّہ کی ضرورت نہیں اور اگر کوئی بالغہ عورت جس کو ابھی حیض نہ آیا ہو (حالانکہ اس کے ساتھ اور سن والیوں کو حیض آتا ہو) اس کو شوہر طلاق دے تو نوے دن تک عدّہ رکھے گی اور اگر زن حاملہ کو طلاق ہو گئی ہو تو وضع حمل تک عدّہ کی مدت ہے اگرچہ طلاق کے ایک ساعت کے بعد ہی وضع حمل ہوا ہو جس وقت سے صیغۂ طلاق جاری ہوتا ہے مدت عدّہ شروع ہو جاتی ہے خواہ عورت کو علم ہو یا نہ ہو اگرچہ مدت عدّہ گزر جانے کے بعد معلوم ہو کہ شوہر نے طلاق دے دی تھی تو پھر دوبارہ عدّہ کی ضرورت نہیں ۔ عدّہ وفات وہ ہے جو شوہر کے انتقال کرنے پر ہوتا ہے اگر حاملہ نہ ہو تو اس کی مدت ۴ ماہ ۱۰ دن ہے اور اگر حاملہ ہو تو وضع حمل تک اس کی مدت ہے اگر وفات شوہر کے چند دن بعد بچہ پیدا ہو تو بھی وفات کے دن سے ۴ ماہ ۱۰ دن کا عدّہ ضروری ہے ۔ زن نابالغہ اور یائسہ کے لیے عدّہ طلاق نہیں ہے جس سے شوہر نے مباشرت کی ہو ۔ یہ مسئلہ شیعوں سے مخصوص ہے کہ اگر متعہ کرے اور شوہر سے نزدیکی بھی ہو گئی ہو تو بعد ختم مدت یعنی دو طہر یعنی دو حیض تک عدّہ ہے اور اگر حیض نہیں آتا ہو تو احتیاط واجب ہے کہ پینتالیس دن عدّہ رکھے ۔

عِدَّت میں بیٹھنا :۔ عدت کی میعاد گزارنا ، بیوہ کا عدت میں نہ نکلنا ، زینت ترک کرنا ، اردو مصدر (نور اللغات ، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ عدت میں بیٹھنا بولتے ہیں ۔

عَدَد :۱ گنتی ، شمار ، نمبر ، تعداد ، اکائی یا کئی اکائیوں کا مجموعہ ، عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج

محل استعمال ۔ اچھا تم کے کتنے عدد ہوتے ہیں ؟ چھ سو (۶۰۰) دو سو سولہ سے ضرب دو تو کتنے ہوئے ؟ ایک لاکھ انتیس ہزار چھ سو (۱،۲۹،۶۰۰)

(فسانۂ آزاد)

عَدَد :۲ شمار کیا گیا ، معدود ، گنا گیا ، عربی ، مذکر ، غیر فصیح ، رائج ۔

محل استعمال ۔ ملیح آباد سے سو آم آئے تھے ۔ بیس عدد تمھیں بھیج رہے تھے امید ہے کہ پسند آئے ہوں گے ۔

عَدَد :۳ ہندسہ ، رقم (کتابت) درزیوں کی اصطلاح میں ہر لباس کو مجموعی طور سے عدد کہتے ہیں جیسے ٹوپی ، انگرکھا ، پائجامہ ہر ایک ایک عدد ہے ، عربی ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ کپڑوں کے متعلق تو نہیں بلکہ لکھنؤ کی عورتیں زیورات کے لیے عدد کا استعمال کرتی ہیں "ماں کا ارادہ تھا کہ اصغری کو بڑی بہن کی بہ نسبت بڑھ چڑھ کر جہیز دے ۔ جوڑے بھی اس کے بھاری ہوں زیور کے عدد بھی زیادہ ہوں ۔"

(مرآۃ العروس)

عَدَدِ صحیح :۔ وہ عدد جس میں کسر نہ ہو ۔ عدد غیر منقسم ، بغیر ٹوٹا ہوا عدد ۔ جیسے پانچ ، چھ ، دس ، بیس ، سو وغیرہ ۔ مذکر ، علم حساب کی اصطلاح

قول فیصل ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی صرف "اکائی" کے بھی لکھے ہیں ۔

عَدَدی :۔ (بفتحتین) عدد سے منسوب ۔ فارسی صفت

(نور اللغات)

قول فیصل ۔ علم صرف میں صفت کی ایک قسم کو صفت عددی کہتے ہیں ۔ اس کے علاوہ اور کسی صورت سے اہل لکھنؤ نہیں بولتے جیسے پہلا ، دوسرا ، وغیرہ ۔

عَدَس :۔ (بفتحتین) مسور ، عربی ، مونث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال

دانوں میں صفت دانی دیکھو
عدس ، ماش و باقلا بھی دیکھو (سراج نظم)

قول فیصل ۔ تحریر میں دال عدس کی ترکیب نظر سے گزری ہے ۔

عَدْل :۱ (بالفتح) انصاف ، عدالت ، دادگستری ، عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج

عدل ہوتا خدا کا لاطائل
ہوتی حکمت حکیم کی باطل (سراج نظم)

عَدْل :۲ نظیر ، مانند ، ہمتا ، عربی ، مذکر ،

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں "مثل" بولتے ہیں ۔

عَدْل :۳ برابری ، تنصیف ، مساوات ،

عربی، مذکر، قلیل الاستعمال

قول فیصل ۔ اہلِ لکھنؤ اس محل پر عدالت بولتے ہیں جیسے "شریعت نے جہاں چار عورتوں سے بیک وقت عقد کرنے کی اجازت دی ہے وہاں عدالت کی بھی شرط لگا دی ہے"۔

**عَدْل** ۴ :۔ پروردگارِ عالم کا نام۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل ۔ اکثر عربی کی دعاؤں میں جب سلسلے سے خداوندِ عالم کے اسماء آتے ہیں تو یا حکمُ کے بعد یا عدلُ بھی آتا ہے۔

**عَدْل پَرْوَر** :۔ عادل، انصاف پر نظر رکھنے والا، انصاف کرنے والا، فارسی، مؤنث، قلیل الاستعمال

ابھی تک قصۂ باز و کبوتر ہے زبانوں پر
زمانے میں نئی سا عدل پرور ہو نہیں سکتا — لا اعلم

**عَدْل کَرْنا** :۔ انصاف کرنا، سچائی اور دیانتداری کے ساتھ فیصلہ کرنا، صحیح تصفیہ کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ہر کام میں عدل و منصفی کر
جو اور دل سے چاہ خود وہی کر — مصحفی لکھنوی

**عَدْل گُسْتَر** :۔ منصف، عادل، انصاف کرنے والا، داد دینے والا، عربی فارسی الفاظ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اڑائے خاک کیوں کر ہوا تیری حکومت کی
نہیں بجھتی ہے اب اے عدل گستر آگ پانی میں — ناسخ

قول فیصل ۔ انصاف کرنا، داد کو پہنچانا کے معنی میں عدل گستری بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

ع غدیر خم ایک محکمہ ہے حقیقتہً عدل گستر کا — لا اعلم

**عَدَم** ۱ :۔ (بفتحتین) نیستی، معدومیت، وجود کی ضد، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

اس ہستی موہوم سے میں تنگ ہوں انشا
واللہ کہ اس سے بہ مراتب عدم اچھا — انشا

**عَدَم** ۲ :۔ (کنایۃً) آخرت، مرنے کے بعد کا مقام عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

عدم میں رہتے تو شاد رہتے اسے بھی فکر ستم نہ ہوتا
جو ہم نہ ہوتے تو دل نہ ہوتا جو دل نہ ہوتا تو غم نہ ہوتا — مومن

**عَدَم** ۳ :۔ نفی، نہیں، فقدان، کسی امر کا نہ ہونا، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف ۔ آپ کی عدم موجودگی میں ہم بے قبضہ کیے مال لے گئے تھے جو واپس کر رہے ہیں۔

قول فیصل ۔ زیادہ تر اس کا استعمال مؤنث لفظ کے ساتھ بصیغۂ تانیث اور مذکر لفظ کے ساتھ بصیغۂ تذکیر ہوتا ہے جیسے "تمہاری عدم موجودگی میں ہم آئے تھے" یا "یہ عدم اعتماد کیوں ظاہر کیا گیا" وغیرہ۔

**عَدَمِ اِسْتِطاعَت** (باضافت) مقدور نہ ہونا، استطاعت نہ ہونا، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف ۔ میرا ارادہ تھا کہ ایک ہزار روپے چندہ میں دیتا لیکن وقتی عدم استطاعت نے مجبور کر دیا جو سو روپیہ دے رہا ہوں۔

**عَدَمِ اِعْتماد** :۔ (باضافت) اعتماد نہ ہونا، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف ۔ اندرا گاندھی کے خلاف سنڈیکیٹ گروپ نے تحریک عدم اعتماد پیش کی لیکن وہ ۱۶۶ ووٹوں سے مسترد ہو گئی۔

قول فیصل ۔ اس کا خاص صرف ہے "عدم اعتماد کا ووٹ پاس کرنا" جس کا مطلب یہ ہے کہ کسی بڑے عہدہ دار کو اس کے عہدے سے ہٹانے کے لیے رائے شماری کے ذریعے اس کو ناقابل اعتماد قرار دینا۔

**عَدَم آباد** :۔ وہ مقام جہاں مرنے کے بعد انسان جاتا ہے۔ ملک عدم، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

روز کہتے ہیں چلیں گے عدم آباد کو تم
کوئی تاریخ کوئی روز مقرر نہ ہوا — قدر

قول فیصل ۔ صاحب نور اللغات نے عدم خانہ عدم گاہ بھی انہیں معنی میں لکھا ہے جن کا استعمال نظر سے نہیں گزرا۔

**عَدَمِ پَیْرَوی** :۔ (باضافت) مقدمہ کی پیروی نہ کرنا۔ فارسی ترکیب، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف ۔ مقدمہ عدم پیروی کی وجہ سے خارج ہو گیا۔

قول فیصل ۔ عوام اور کچہری والے بلا اضافت بولتے ہیں جو اردو ہے۔

صاحب فرہنگ آصفیہ نے حسب ذیل معنی بھی لکھے ہیں۔ "غیر خبر گیری"، "بے پروائی"، "غیر حاضری"، "بے جستجوئی"۔ اور ان سب معنوں کا تعلق بھی مقدمہ ہی سے ہے۔

**عَدَمِ تَعْمیل** (باضافت) تعمیل نہ کرنا، تعمیل نہ ہونا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل ۔ کچہری والے سمن نہ تعمیل کرنے یا ہونے کے لیے یہ لفظ استعمال کرتے ہیں۔ جیسے تین مرتبہ سمن کی عدم تعمیل پر عدالت نے گزٹ کا حکم جاری کر دیا۔

**عَدَمِ تَوَجُّہی** (باضافت) غفلت شعاری، تغافل برتنا، بے توجہی، بے التفاتی، فارسی ترکیب، مؤنث اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف ۔ آپ کی عدم توجہی کا نتیجہ ہے کہ آپ کے صاحبزادے اچھے نمبروں سے کامیاب نہ ہو سکے۔

**قولِ فیصل** ۔ محتاط تعلیم یافتہ حضرات اس محل پر ”عدم توجہ“ بولتے ہیں۔ غیر محتاط حضرات ”عدم توجہی“ (باضافت ”ی“ در آخر یائے تحتانی) بولتے ہیں جو اصولاً درست نہیں ہے۔

**عَدَمِ ثُبُوت** (فتحتین۔ دا۔ اقا) ثبوت فراہم نہ ہونا، کسی امر کی دلیل یا تصدیق یا شہادت کا نہ ہونا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عَدَم سے آنا** :۔ وجود میں آنا، پیدا ہونا اردو صرف فصیح، رائج۔

کہ عدم سے وہ آئے ہیں اول
پایا دارِ وجود میں ماحصل — (سراج نظم طبع)

**عَدَمِ فُرصت** :۔ مہلت نہ ہونا، مؤنث۔ (نور اللغات)

**قولِ فیصل** ۔ اہلِ لکھنؤ اس جگہ ”عدیم الفرصتی“ بولتے ہیں جیسے ”اپنی عدیم الفرصتی کے سبب سے میں کلکتہ جانے سے قطعی معذور ہوں البتہ ہفتہ عشرہ کے بعد چلا جاؤں گا۔“

**عَدَم کا سفر** :۔ سفرِ آخرت، مرنا، اردو، فصیح، رائج۔

پیری میں سفر عدم کا اک آفت ہے
جاتا ہے وہ در ضعف جب وقت ہے — رشید

**عَدَم کو پہنچنا** :۔ مرجانا، دنیا سے اٹھ جانا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

ہمسن عدم کو پہنچ کیوں آپ تھک کے بیٹھے
اے قدر نقش پا نئے با گرد کارواں بھی — قدر بلگرامی

**قولِ فیصل** ۔ لکھنؤ میں ”کو“ کی جگہ ”میں“ کا استعمال زیادہ ہے یعنی عدم میں پہنچنا۔

**عَدَم کو روانہ ہونا** :۔ مرجانا، دنیا سے اٹھ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کیوں کیا جو وہ روزانہ ہوئے اتارت شدم کو روانہ ہوئے
(راسخ لکھنوی مواد رح الفضائل)

**عَدَم کی راہ لینا** :۔ مرجانا، دنیا سے اٹھ جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

میں عدم کی راہ لیتا ڈر کے تیرے طول سے
اے شبِ فرقت نہ پہناتی اگر زنجیرِ زلف — رشک

**عَدَمِ مُطَابَقَت** :۔ اختلاف، کسی امر کا دوسرے سے مطابق نہ ہونا، مؤنث۔ (نور اللغات)

**قولِ فیصل** ۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عَدَمِ مَوجُودگی** (رباقتا) غیر حاضری، غیبت، غائب نہ ہیں غیبت، فارسی ترکیب، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محلِ صرف** ۔ ہماری عدم موجودگی میں کوئی ہمیں پوچھتا ہوا تو نہیں آیا تھا؟

**قولِ فیصل** ۔ زبانوں پر ”عدم موجودگی“ بے اضافت ہے جو اردو ہے۔

**عَدَمِ وَاقِفِیَّت** (بالفتح) ناواقفیت، بے خبری، لاعلمی، فارسی ترکیب، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محلِ صرف** ۔ نئے شہر میں عدم واقفیت کی وجہ سے ادھر ادھر بھٹکریں کھاتا رہا مگر ان تک نہ پہنچ سکا۔

**عَدَم وجود برابر ہونا** :۔ ہونا نہ ہونا دونوں کا یکساں ہونا یعنی بیکار ہونا، ناکارہ ہونا، اردو فقرہ، فصیح، رائج۔

**محلِ صرف** ۔ نہ اپنا کوئی کام کرتے ہیں نہ کسی دوسرے کے کام آتے ہیں پڑے پڑے پلنگ کے بان توڑا کرتے ہیں ان کا عدم وجود برابر ہے۔

**قولِ فیصل** ۔ نکمّے اور بیکار آدمی اور چیز کی نسبت بولتے ہیں ”برابر“ کی جگہ ”یکساں“ بھی ہے۔

وہ ناتواں ہوں کہ ہوں پہ ہوں نا پدید گویا
عدم وجود ہے یکساں مرا نظر کی طرح — شاد لکھنوی

**عَدَم ہونا** :۔ نہ ہونا، فنا ہونا، مرجانا، اردو صرف، متروک۔

اے عدم ہونے والو تم تو چلے
ہم بھی اب کوئی دم کو آتے ہیں — ببر

**عَدَن** :۔ (بفتحتین) حدودِ یمن میں ایک جزیرے کا نام۔ یہ جزیرہ موتی کے لئے مشہور ہے، عربی، مذکر، رائج۔

پہنچا جو کمال کو وطن سے نکلا
قطرہ جو گہر بنا عدن سے نکلا
تکمیل کمال کی غریبی ہے دلیل
پختہ جو ثمر ہوا چمن سے نکلا — دبیر

**قولِ فیصل** ۔ در عدن، گہر ہائے عدن وغیرہ ترکیبیں بھی رائج و فصیح ہیں۔

کفِ لساں ہوا گر منقبت ہے تری
برج ثریا سے حاف گر پڑے یہ درِ عدن — منیر

کثرت ظاہر کرنے کے لیے عدن عدن کہتے ہیں۔

ع یہ قطرے ہیں کہ موتیوں کے ڈھیر ہیں عدن عدن — لااعلم

**عَدْن** :۔ (بالفتح) بہشت کے باغات یعنی بہشت، استعمال کرنا غلط ہے، عربی۔ (نور اللغات)

**قولِ فیصل** ۔ تنہا عدن نہیں بولتے۔ جنت العدن کہتے ہیں جو آٹھ جنتوں میں سے ایک جنت کا نام ہے عربی میں اس کے معنی اقامت کرنا، ہمیشہ رہنا کے ہیں جن کا اردو سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

**عَدنان** :۔ پیغمبر اسلام کے ایک جد کا نام، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بجا ہے آج اگر اس بزم میں یہ ساز و سامان ہیں
یہ ان کی بزم ہے جو یادگارِ نسلِ عدنان ہیں — شبلی نعمانی

**قولِ فیصل** ۔ پیغمبر اسلام کا سلسلہ نسب بنا بر مشہور عدنان تک یوں پہنچتا ہے۔ محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان۔ عدنان کا سلسلہ نسب جناب ابراہیم تک یوں ہے۔ عدنان بن اُد بن اُدد بن

العیسع بن ہمیسع بن سلامان بن النبت بن حمل بن قیدار بن اسمٰعیل بن ابراہیمؑ ——— عدنان سے پیغمبرؐ اسلام تک ۲۲ پشتیں اور ابراہیمؑ سے عدنان تک دس پشتیں ہوتی ہیں۔

اہل عرب عموماً حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے ہیں۔ حضرت ابراہیمؑ کی آٹھویں پشت میں عدنان سے ان کے سلسلے کا آغاز ہے۔ ان سے پہلے جو قومیں عرب میں آباد تھیں اور جو حضرت ابراہیمؑ کی اولاد سے نہیں تھیں وہ بائدہ، اور عرب العاربہ کے نام سے مشہور تھیں عرب بائدہ کے اخبار و آثار تو امتداد زمانہ اور قوم کی جہالت کی وجہ سے بالکل لاعلم اور معدوم ہو گئے۔

(ابو الفدا صفحہ ۲۳۹)

اب رہے عرب العاربہ ان کے احوال جس قدر عرب کی تاریخوں میں پائے جاتے ہیں ان کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ لوگ قحطان ابن عامر ابن شالخ ابن ارفخشد ابن سام ابن حضرت نوح علیٰ نبینا علیہ السلام کی اولاد سے ہیں جس وقت حضرت ابراہیمؑ حضرت اسمٰعیلؑ کی والدہ کو مکے کر کے میں تشریف لائے تو عرب العاربہ کا وہ قبیلہ جو بنی خزیم مشہور تھے مکے میں بستے تھے حضرت ابراہیم علیٰ نبینا علیہ السلام کے آتے ہی ان کی آزادانہ طرز معاشرت نے مکے کی آب و ہوا بود و باش کی اجازت نہ دی۔ یہ لوگ مکے سے اٹھ کر کچھ فاصلے سے قریب کے جنگلوں میں آباد ہو گئے۔

حضرت ابراہیم کے بعد ان کے صاحبزادے جناب اسمٰعیل علیٰ نبینا علیہ السلام نے قبیلہ بنی خزیم میں شادی کر لی ان سے جو اولاد ہوئی وہ عرب مستعربہ کہلائی۔ حضرت اسمٰعیل علیٰ نبینا علیہ السلام کو جس طرح تمام عرب کی قوموں نے اپنا سردار، اپنا پیشوا، اپنا مقتدا بنایا تھا اسی طرح ان کی اولاد کو اپنا پیشوا بنایا تھا، اسی طرح ان کے بعد ان کی اولاد کو اپنا پیشوا بنایا اور اپنے تمام امور کے اختیارات انھیں سپرد کیے۔ حضرت اسمٰعیل کی اولاد بھی اپنے آباؤ کرام کی طرح مکے کی حکومت قبیلۂ عرب کی ریاست و امارت حرم محترم کی تمام مقدس خدمتوں پر قائم رہی۔ اور عدنان سے نو پشت پیچھے مالک کے بیٹے فہر پیدا ہوئے جو قریش کے لقب سے مشہور تھے بنی عدنان میں قبیلہ قریش کی تخصیص انھیں کے نام سے ہوئی۔

**عدنانی**:- عدنان سے منسوب، عدنان کی نسل سے، رائج

ہاشمی آداب و عباسی فضائل ہم میں تھے
نطق اعرابی تھا عدنانی فصاحت ہم میں تھی (شبلی نعمانی)

**عَدُوّ**:- (بفتح اول و واؤ معروف) دشمن، مخالف، بدخواہ، عربی صفت۔ فصیح، رائج۔

اس کو اجاڑنے کی فکر تو ہمیں، دتوں سے تھی
دل کا مرے عدو جو نا آ جان گو اجڑ گیا (حکیم آبادی)

**قول فیصل**۔ ہمزہ کے ساتھ جیسا کہ اوپر کے شعر میں ہے اس کا صرف ہے۔ عوام بالضم بھی بولتے ہیں۔ جو صحیح نہیں۔ عربی میں یہ تشدید مسموع ہے۔ اردو اور فارسی میں جب بصورت مضاف آتا ہے تو بہ تشدید بولتے ہیں لیکن جب مضاف الیہ کی صورت میں آتا ہے یا تنہا استعمال ہوتا ہے تو تخفیف ہی ہوتا ہے

راحت کا مزہ عدوئے جانی نکلا یہ دل بھی غم نہانی نکلا
پیاسے رہے کے چاہ دنیا یہ نہیں یہ نکلا بھی کبھی تو شور پانی نکلا (انیس)

**عَدُوّ** :- رقیب، معشوق کا دوسرا عاشق، اردو مذکر، متروک۔

مری یہ عمر میں حالت ہو زندگی بھر کی
کبھی عدو کی شکایت کبھی مقدر کی (شفیق لکھنوی صاحب)

**عُدْوَان** :- دشمنی کرنا، ظلم بالضم اور جمیع عادی بمعنی دشمن و ظالم کی ایسی دشمنی جو بہت دنوں کی ہو (دیکھا) کا فردشی۔ عربی۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غلامی کی علی مرتضیٰ کی
سپاہ اہل عدوان کی دغا کی (معراج المضامین)

**عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد** :- اگر خدا چاہتا ہے تو دشمن بھلائی کا سبب ہو جاتا ہے جب کوئی شخص کوئی کام دشمنی کی راہ سے کرتا ہے اور اس کام سے ضرر پہنچنے کے بجائے نفع پہنچ جاتا ہے تو یہ مصرع زبان پر لاتے ہیں۔ فارسی مقولہ۔ (فرہنگ امثال)

**قول فیصل**۔ تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**عُدُول** :- (بالضم) روگردانی کرنا، اعراض، راہ سے پھرنا، منہ پھیرنا، عربی مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

لونڈی ہوں نہیں عدول مجھ کو
خدمت جو کرو قبول مجھ کو (گلزار نسیم)

**عُدُول حُکْم** :- نافرمان، سرکش، حکم نہ ماننے والا، منحرف، متمرد، باغی۔ صفت۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل**۔ اہل لکھنؤ عدول حکم نہیں بولتے۔ البتہ عدول حکمی بولتے ہیں جس کے معنی ہیں سرکشی، سرتابی نافرمانی، انحراف حکم سے منہ پھیرنا۔ یہ اردو ہی اور خوش بیان اسی کو حکم عدولی بھی کہتے ہیں۔

**عُدُول حکمی کرنا** :- نافرمانی کرنا، حکم نہ ماننا انحراف کرنا، بغاوت کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج محل صرف۔ میں واقعاً بیمار ہو گیا تھا اس لیے آپ کے بلانے پر حاضر نہ ہو سکا ورنہ بھلا میری مجال ہے جو عدول حکمی کر سکوں۔

**عَدِید** :- نظیر، مانند، گنے ہوئے، بہت سے عربی صفت۔

(نور اللغات)

**قول فیصل**۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**عَدِیل** :- (بفتح اول و یائے معروف) ہمسر، مرتبے میں کسی کے برابر، قدر و منزلت میں مساوی، نظیر، ہمتا عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**قول فیصل**۔ اس کا استعمال نفی کے ساتھ زیادہ ہے

اتفاقی صورت سے بہت کم رائج ہے۔ جیسے "بے عدیل یا عدیل نہیں":

ماں صدقے جائے گرچہ یہ بہت کی ہو ذلیل
ہاں اپنے بیٹوں میں تمھارا نہیں عدیل — انیس

عربی میں اس کے ایک معنی ہیں عادل، منصف، دادگستر جو اردو میں رائج نہیں۔

**عَدِیم** :- (بفتح اول و یائے معروف) معدوم شدہ، وہ چیز جو فنا ہوگئی ہو۔ نیست و نابود ہو جانے والی، ناپید، نایاب، عربی صفت۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے عربی ترکیب کے ساتھ اس کا استعمال ہے جیسے عدیم النظیر، عدیم المثال وغیرہ

**عَدِیمُ السَّہِیم** :- کسی وصف میں جس کا کوئی شریک و سہیم نہ ہو۔ لاجواب، بے نظیر، عربی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ درخت ہیں کہ جیسے چھپے ہوئے سرسبز
شاداب ہیں عدیم السہیم و لاجواب (فسانۂ آزاد)

**عَدِیمُ الفُرصَت** :- (بفتح اول و یائے معروف و ضم میم و سکون لام و ضم فا و فتح صاد) بہت مشغول آدمی، نہایت مصروف انسان، وہ شخص جس کو بالکل فرصت نہ ہو۔ عربی ترکیب صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ وہ ہمیشہ علمی اور مذہبی کاروبار میں عدیم الفرصت رہتے۔ (آزاد)

**عَدِیمُ الفُرصَتی** :- بالکل فرصت نہ ہونا، بہت مشغولیت ہونا، کمال مصروفیت، فارسی پیوند، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اسی طرح پہ کوشش کی تھی مگر عدیم الفرصتی مانع ہوئی۔ (فسانۂ آزاد)

**عَدِیمُ المِثَال** :- (بفتح اول و یائے معروف، و ضم چہارم و سکون لام و کسر میم) جس کی مثال نہ ہو۔ لاجواب چیز یا شخص یا جگہ، عربی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مثال تاجر کم مایہ میں بھی اک دل پہ
چلا ہوں یار عدیم المثال لینے کو — رند

**عَدِیمُ النَّظِیر** :- (بضم میم و تشدید نون) بے نظیر، لاجواب، عربی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ حسن اتفاق ... ممتاز علی خاں صاحب ... خوش تقریر عدیم النظیر ... رونق افزائے اسٹیج ہوئے۔ (خود نوشت)

**عَدِیمُ الوُجُود** :- نایاب، کمیاب صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ بالعموم زبانوں پر نہیں ہے۔

**عَذَاب۱** :- (بالفتح) دکھ، تکلیف، اذیت، ضیق، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

نہ دل ہی ٹھہرا نہ آنکھ جھپکی نہ چین پایا نہ خواب دیکھا
خدا دکھائے نہ دشمنوں کو جو دوستی میں عذاب دیکھا — داغ

قول فیصل۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں ہر وہ چیز جو انسان کے لیے مشقت کا باعث ہو۔ مولف نور اللغات نے عذاب بمعنی شکنجہ اور شکنجے میں کھینچنا بھی لکھے ہیں اور چابک زنی بھی اس کے معنی تحریر کیے ہیں مگر کسی عربی لغت میں یہ معنی نہیں ملتے۔

**عَذَاب۲** :- وہ تکلیف جو بداعمالی کی سزا میں دی جائے۔ سزائے گناہ، برے کام کی پاداش، عربی، اصطلاح فقہ۔

عشق ہے عاشقوں کے جلنے کو
یہ جہنم میں ہے عذاب کہاں — میر

قول فیصل۔ یہ لفظ ثواب کا متضاد ہے اور ایک ساتھ بھی آتا ہے۔

واعظ مزہ تو جب ہے عذاب و ثواب کا
دوزخ میں بادہ کش نہ ہوں جنت میں تو نہ ہو — داغ

اس کی اردو جمع عذابوں ہے

پیٹے از بس ہر طرح کے تھے گمراہ
کن عذابوں سے وہ چھوٹے گمراہ (معراج نظم شوق)

**عَذَاب۳** :- دقت، دشواری، بکھیڑا، اردو مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کام کا ذمہ دار کر کے مجھ کو تم نے عذاب میں مبتلا کر دیا۔ (نور اللغات)

**عَذَاب۴** :- وہ جس کی حرکتوں سے کسی کو تکلیف پہنچے جس کی حرکتیں کسی کے لیے دشواری کا سبب بنیں۔ اردو صفت، غیر فصیح، رائج۔

جنوں ہے جب سے مجھے شور ہے حسینوں میں
ہمیں جلیبی سے بڑھ کر کوئی عذاب نہیں — جلیل

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے رنگ، علت اس کے معنی لکھے ہیں اور مثال میں جلیل کا مندرجہ بالا شعر پیش کیا ہے مگر شعر سے ان کے لکھے ہوئے معنی نہیں نکلتے۔ ان معنی کے بعد نمبر قائم کر کے تکلیف دینے والا، ایذا دینے والا معنی لکھے ہیں اور ذیل کا شعر مثال میں درج کیا ہے۔

آنسو دے ابتر ہیں رسوا
ایسے لڑکے عذاب ہوتے ہیں — اکبر

غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں شعروں میں اس لفظ کے وہی معنی ہیں جو اوپر لکھے گئے ہیں۔

**عَذَاب۵** :- گناہ، پاپ، اپرادھ، دوش جیسے عذاب کمانا یعنی گناہ مول لینا۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ مولف فرہنگ آصفیہ کے مندرجہ بالا تحریر کیے ہوئے معنی سے مجھے اتفاق نہیں ہے

عذاب کمانا کا مفہوم گناہ مول لینا نہیں ہے بلکہ بداعمالیوں کی وجہ سے اپنے لیے عذاب کا سامان مہیا کر لینا ہے عذاب کے معنی وہی تکلیف اور سزائے گناہ کے ہیں یہ بھی عرض ہے کہ عذاب کمانا لکھنؤ کی زبان نہیں اہل لکھنؤ اس جگہ عذاب مول لینا بولتے ہیں۔

**عذاب اٹھالانا**: ۔ دقت میں پڑ جانا، جھگڑا کھڑا کر لینا، دشواری پیدا کر لینا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ ارے میاں یہ کیا عذاب اٹھا لائے۔ (فرہنگ آصفیہ)

**عذاب اٹھانا**: ۔ تکلیف برداشت کرنا، مصیبت جھیلنا، دکھ سہنا، اردو صرف، دہلی کی زبان

محل صرف۔ اور اس نے وہ عذاب اٹھائے کہ خدا دشمن کو بھی نہ دکھائے۔ (توبۃ النصوح)

**عذاب الٰہی**: ۔ خدا کا قہر۔ عربی الفاظ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یہ تمھاری بدچلنیوں کا نتیجہ ہے کہ تمام جسم پر پھوڑے نکل آئے اور خون خراب ہو گیا یہ عذاب الٰہی نہیں تو اور کیا ہے؟

**عذاب الیم**: ۔ (باضافت) دردناک عذاب بہت تکلیف دینے والا عذاب، سخت عذاب، عربی الفاظ، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

کب تک رہے گی روح عذاب الیم میں
یہ سادہ لوح نامہ بے مہر کھل گیا (عزیز لکھنوی)

**عذاب آنا**: ۔ خدا کا قہر نازل ہونا، گناہوں کی پاداش میں دنیا ہی میں خدا کی طرف سے سزا ملنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حضرت نوح کی امت پر جب طوفان کی صورت میں خدا کا عذاب آیا تو صرف وہی بچے جو سفینۂ نوح پر تھے باقی سب کے سب غرق ہو گئے۔ یہاں تک کہ حضرت نوح کا نافرمان بیٹا عذاب سے نہ بچ سکا اور طوفان کی نذر ہو گیا۔

**عذاب بڑا ہونا**: ۔ بہت تکلیف دہ عذاب ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کھانے سے ہے زیادہ حاجت آب
بھوک سے پیاس کا بڑا ہی عذاب (ناسخ) (سراج نظم ص ۲۷)

**عذاب ٹوٹنا (یا) ٹوٹ پڑنا**: ۔ خدا کا قہر نازل ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ عمرو ابن حارث جرہمی نے جو ان کا سردار تھا اب یہ خوف اس سرزمین سے بھاگ جانے کا ارادہ کیا کہ مبادا جرہمیوں پر ان کے کردار ناشائستہ کی وجہ سے عذاب الٰہی نہ ٹوٹ پڑے۔ (تاریخ ائمہ ص ۵)

قول فیصل۔ یہ لکھنؤ کی زبان نہیں ممکن ہے دہلی کا صرف ہو

**عذاب ثواب**: ۔ برائی بھلائی جیسے عذاب ثواب تمھاری گردن پر یعنی برائی بھلائی تمھارے ذمے عربی الفاظ، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عذاب ثواب کے معنی برائی بھلائی نہیں ہیں بلکہ عذاب کے معنی قہر الٰہی اور ثواب معنی نیکی کی جزا۔ کہانی شروع کرتے وقت جب کہتے ہیں کہ ایک تھا بادشاہ ہمارا تمھارا خدا بادشاہ آنکھوں کی دیکھی کہتے نہیں کانوں کی سنی کہتے ہیں۔ عذاب ثواب بنانے والے کی گردن پر۔ اس کا مفہوم یہ ہوتا ہے یہ کہانی جو ہم سنا رہے ہیں یہ ہم اپنی طرف سے گڑھ کے نہیں کہہ رہے ہیں نہ ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہو البتہ کانوں سے سنا ہے۔ اگر یہ کہانی سچ ہو تو اس کے بیان کرنے والے کو خدا جزائے خیر دے گا اور اگر جھوٹ ہے تو اس کی سزا میں خدا کا عذاب اس پر ہوگا۔ مطلب یہ ہے کہ اس کہانی کے جھوٹ سچ کے ذمہ دار ہم نہیں ہیں۔ یہ پورا جملہ زیادہ تر عورتیں بولتی ہیں۔

**عذاب جان**: ۔ (باضافت) جان کا وبال، جی کا وبال، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

بیرے اگر عدو تھے بیرے عذاب جان تھے
جب مٹ رہی تھی الفت اس وقت تم کہاں تھے (قدر بلگرامی)

قول فیصل۔ عورتیں اضافت کے ساتھ باعلان نون نہیں بولتی ہیں یعنی عذاب جاں (بنون غنہ) نہیں کہتیں بلکہ عذاب جان (باعلان نون کے ساتھ) بولتی ہیں۔

عذاب جان تمنا تمھارے تفقد سے ہیں
کرو جو صحت کا وعدہ عجب ہو جائے (قلق بلگرامی)

**عذاب جھیلنا**: ۔ مصیبت اٹھانا، دکھ اٹھانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

جو جو عذاب دشت جنوں ہم نے جھیلے ہیں
ان سب کا روح قیس پہ یارب ثواب ہو (رشک)

**عذاب دیکھنا**: ۔ اذیت برداشت کرنا، تکلیف اٹھانا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

نہ دل ہی ٹھہرا نہ آنکھ جھپکی نہ چین پایا نہ خواب دیکھا
خدا دکھائے نہ دشمنوں کو جو دوستی میں عذاب دیکھا (داغ)

**عذاب رہنا**: ۔ (پر کے ساتھ) جھگڑا ذمے رہنا۔ اردو صرف، متروک۔

جب آ گئے گھر میں وہ خانہ خراب رہتا ہے
کہوں میں کس سے جو مجھ پر عذاب رہتا ہے (جان صاحب)

**عذاب سہنا**: ۔ ۱۔ عذاب خداوندی کی اذیت کو جھیلنا۔ اردو صرف، متروک۔

محل صرف۔ پہلے بہشت میں چل کر آرام کی نعمتیں لو گے یا دوزخ میں چل کر عذاب سہو گے۔ (دربار اکبری)

**عذاب سہنا**: ۔ ۲۔ دکھ سہنا، مصیبت برداشت کرنا، اردو صرف، متروک۔

دد دیکھ کر ہم خراب کیا کیا
دن رات ہے عذاب کیا کیا (شاہ اودھ) — اختر

**عذاب سے چھوٹنا**:۔ تکلیف جاتی رہنا، مصیبت دور ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

قید الم میں باعث قید حیات تھی
نکلی بدن سے جان تو چھوٹے عذاب سے — صبا

**عذاب سے منتب ہونا**:۔ قہر الٰہی میں گرفتار ہونا، عذاب خداوندی میں گھرنا۔ اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

جائے بے توبہ دار دنیا سے
ہو معذب عذاب عقبیٰ سے (سراج نظم صفحہ ۲۳) — ناسخ

**عذاب فشار**:۔ وہ اذیت جو فشار قبر سے ہوتی ہے۔ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

جب ہوا گور میں عذاب فشار
دھیان آیا کنار مادر کا — ناسخ

قول فیصل۔ ذیل کے شعر میں "گو" کے ساتھ استعمال ہوا ہے یعنی ان کو عذاب فشار ہوتا ہے:

لپٹ کے مجھ سے وہ سوتا ہے جبر روتے ہیں
میں خوش ہوں ان کو عذاب فشار ہوتا ہے — رشک

اب "گو" کی جگہ "پر" مستعمل ہے۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے جیسا کہ دونوں شعروں سے ظاہر ہے۔

**عذاب قبر، عذاب گور**:۔ فشار قبر، گناہگار مردے کو قبر کا بھینچنا یا خدائے تعالیٰ کی طرف سے تا بہ قیامت سانپ بچھو وغیرہ کی تکلیف پہنچنا قبر میں مبتلا رہنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ مولف فرہنگ آصفیہ کے اندراج کے مطابق۔ عقائد اسلام کے موافق مردے میں قبر کے اندر جا کر پھر تین روز تک جان پڑتی ہے اور نکیرین اس سے ایمان کے متعلق کچھ سوال کرتے ہیں اگر وہ ان میں اپنی نیکیوں کی وجہ سے ثابت قدم رہتا ہے تو اس کے واسطے جنت کی کھڑکی کھل جاتی ہے کہ قیامت تک آرام سے سوتا ہے اور جو اس کی بدیوں کی سبب جواب نہیں بن پڑتا تو دوزخ کی کھڑکی کھل جاتی ہے جس سے اس کی روح اور جسم کو تکلیف پہنچتی رہتی ہے اسی کو عذاب گور بھی کہتے ہیں۔

**عذاب کٹنا**:۔ جھگڑے دور ہونا۔ اردو صرف عورتوں کی زبان

خبر ہے موسم شباب کٹا
چلو اچھا ہوا عذاب کٹا — نواب مرزا شوق

**عذاب کمانا**:۔ گناہ مول لینا۔ اردو صرف (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ دہلی کی زبان ہے۔

**عذاب کھینچنا**:۔ مصیبت برداشت کرنا۔ اردو متروک۔

کھینچا غم فرقت کا دل تو نے عذاب الیا
ہم تجھ کو نہ سمجھے تھے اے خانہ خراب الیا — داغ

**عذاب کے فرشتے**:۔ اسلامی عقائد کے مطابق وہ ملائک جو گنہگاروں کو گناہوں کی سزا دینے کے لیے خدا کی طرف سے مقرر ہوتے ہیں۔ اردو، فصیح، رائج۔

خادم جو تھے ہوے وہ فرشتے عذاب کے
گھر ہو گیا ہے ہجر میں مجھ کو لحاظ گور — ناسخ

**عذاب لانا**:۔ جھگڑا کھڑا کرنا، مصیبت ڈالنا، آفت برپا کرنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

نازک جو دل تھا آخر نہ غم کی تاب لایا
یہ ہر گھڑی کا رونا اور اک عذاب لایا — لا اعلم

**عذاب مول لینا**:۔ خواہ مخواہ تکلیف میں پڑنا، درد سر مول لینا، جان بوجھ کے دقت میں پڑنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ منع کرتے تھے کہ مقدمہ بازی نہ کرو اب روز کچہری جانا پڑتا ہے دنیا کا کوئی کام نہیں کر سکتے بلا وجہ کا اپنی جان پر عذاب مول لے لیا۔

**عذاب میں پڑنا**:۔ مصیبت میں پھنسنا، دقت میں پڑنا، رنج و تکلیف میں مبتلا ہونا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

ایک دن کر کے سیر کوچۂ یار
پڑ گئے ہیں مر عذاب میں پاؤں — جلیل

**عذاب میں پھنسنا**:۔ مبتلائے مصیبت ہونا، رنج و تکلیف میں گرفتار رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

پھنسا عذاب میں گو اجتناب رکھتا تھا
یہ دل وہی ہے جو مجھ کو خراب رکھتا تھا — رشک

**عذاب میں ڈالنا**:۔ جھگڑے بکھیڑے میں پھنسانا، مصیبت میں مبتلا کرنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ واہ مرنے کا بھی سنہرا اپنے رہا اور لوگوں کی جانوں کو سخت عذاب میں ڈالا۔ (دربار اکبری صفحہ ۳۰۸)

**عذاب میں رہنا**:۔ سخت تکلیف میں گرفتار رہنا، مبتلائے مصیبت رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ پس تو افسوس نہ کر قوم فاسقان پر اس تیہ کے عذاب میں رہیں گے کیونکہ بڑے ساتھ جہاد کو نہ گئے۔ (خلاصۃ الانبیا ترجمہ قصص الانبیا صفحہ ۱۹۸)

**عذاب میں گرفتار رہنا**:۔ سخت تکلیف میں مبتلا رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بنی اسرائیل تیرہ برس تک فرعون کے عذاب میں ۔۔۔۔ گرفتار رہے۔
(خلاصۃ الانبیا ترجمہ قصص الانبیا صفحہ ۱۲۹)

**عذاب میں گرفتار ہونا**:۔ سخت مصیبت

اور نہایت تکلیف و رنج میں مبتلا ہونا۔ اردو صرف۔ فصیح، رائج۔

**محل صرف**۔ وہ مچھر اس پلید کی ناک میں گھسا اور دماغ میں جا کر مغز کھانے لگا وہ مردود اس عذاب میں گرفتار رہا کہ جس کا چارہ کچھ نہ ہوسکا۔ (خلاصۃ الانبیا ترجمہ قصص الانبیا ص)

**عذاب میں ہونا**: سخت تکلیف میں گرفتار ہونا۔ اردو صرف۔ فصیح، رائج۔

بے یار گھر نہیں ہے تو رنگ ہے مجھے
میں روز و شب فراق سے ہر دم عذاب میں
آتش

**عذاب نازل ہونا**: خدا کا غضب نازل ہونا۔ اردو صرف۔ فصیح، رائج۔

**محل صرف**۔ فتحمند دشمن کے شہر میں داخل ہونا گویا ایک عذاب کا نازل ہونا ہے۔ (ابن الوقت)

**عذاب و عقاب**: مترادف۔ قہر الٰہی گناہوں کی پاداش۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل صرف**۔ باقی رہا عذاب و عقاب، نیم و جحیم یہ فقط شرعی معرکا ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**عذاب ہونا**: یکبارگی قہر خداوندی نازل ہونا گناہوں کی سزا دی جانا۔ اردو صرف۔ فصیح، رائج۔

مر جاؤں میں تو کاٹ دیے صبر اے مجھے
بے چین ہوں نہ مرنے جو تجھ پر عذاب ہو
زند

**عذاب ہونا**: سخت ہونا، مصیبت نازل ہونا۔ اردو صرف۔ فصیح، رائج۔

ہے تجلیوں کا تصادم یہ حسن عشق کا میل
نظر نظر سے لڑانا عذاب ہوتا ہے
عزیز لکھنوی

**عذار**: (بالکسر) رخسارہ، گال، عارض۔ عربی۔ مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

یاسمیں و صبح پوشے گل سرخ
دیکھو آئینے میں عذار اپنا
ناسخ

**قول فیصل**۔ بعض اہل لکھنؤ آزاد (ہیجانی) عذار کو بھی اس کے لیے عذار (بالضم) بولتے ہیں۔ ارج مرحوم کو کسی نے ٹوک دیا تھا کہ عذار بالکسر ہے بالضم نہیں تو ارج مرحوم نے کہا تھا کہ اہل عرب میں عذار بالکسر ہی ہے۔ مگر ہم اہل زبان عذار بالضم ہی بولتے ہیں۔ مولف فرہنگ آصفیہ نے چہرہ اور صورت کے بھی اس کے معنی لکھے ہیں جن کا استعمال نظر سے نہیں گزرا۔

**عذب البیان**: (بفتح عین و ضم یا سکون ذال) شیریں کلام، شیریں بیان۔ خوش کلام بیان والا۔ عربی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

یہی اس کی کجی ہے تو زباں ہے
زبان پاک سے عذب البیان ہے
(معراج المضامین)

**قول فیصل**۔ ہوتا کے ساتھ اس کا صرف ہے رطب اللسان و عذب البیان کی عطفی ترکیب سے بھی رائج ہے۔ جیسے "ہمارے آزاد کی تصنیف میں اخبارات رطب اللسان و عذب البیان ہیں"۔ (فسانۂ آزاد)
عربی میں عذب کے معنی میٹھا، خوش مزہ اور خوش گوار پانی اور بھی خوش مزہ اور شیریں کھانے کی چیز کے بھی ہیں اور ایک درخت کو بھی کہتے ہیں۔

**عذر**: (بالضم) بہانہ، حیلہ۔ عربی۔ مذکر۔ فصیح، رائج۔

(۱) قتل کو دوڑ کر جیسے آئے
وصل میں عذر تھے نزاکت کے
امیر مینائی

(۲) ہم سمجھے ہیں آنے ملنے کو
عذر کچھ چاہیے ستانے کو
مومن

**قول فیصل**۔ جس صورت سے مومن نے استعمال کیا ہے اہل لکھنؤ اس صورت سے نہیں بولتے۔

**عذر**:[2] عذر داری، معذرت، کسی کام کو نہ کرنے کی وجہ۔ مانع۔ عربی، مذکر۔ فصیح، رائج۔

**محل صرف**۔ ناحق آپ دوست سے کیا بد گمان ہوئے۔
اے موسے [illegible] صبر جیالی نہ دو پہلے گئے
عشق

**عذر**:[3] اقرار کی ضد، انکار۔ عربی۔ مذکر۔ فصیح، رائج۔

**محل صرف**۔ مجھ کو تعمیل ارشاد میں کوئی عذر نہیں مگر پہلے خوب سوچ سمجھ لیجئے ایسا نہ ہو کہ بعد میں پچھتانا پڑے۔

**عذر**:[4] عذر کرنا۔ عربی۔ مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل**۔ اردو میں نہیں بولتے ان معنی میں یہ لفظ خالص عربی ہے۔

**عذر**:[5] حجت، دلیل۔

(فقرہ) آپ کی یہ شرط بھی پوری ہو گئی اب کام کے دینے میں کیا عذر ہے۔ (نور اللغات)

**قول فیصل**۔ پیش کردہ مثال میں عذر کے معنی رکاوٹ ہیں نہ کہ حجت، دلیل۔ حجت دلیل کے معنی میں یہ لفظ استعمال ہی نہیں ہوتا ہے۔

**عذر**:[6] اعتراض، گرفت، پکڑ، جرح۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل**۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عذر**:[7] معافی، معافی کی طلب۔ اردو۔ (نور اللغات)

**قول فیصل**۔ اگرچہ حضرت نے ان معنوں میں کہا ہے لیکن عام طور سے اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

ادھر وہ حسن و الفت کی نرالی موشگافیاں
ادھر [illegible] عذر و تمہید شکایت کے مزے
حسرت موہانی

**عذرا**: مشہور معشوقہ کا نام۔ عربی۔ مونث۔ رائج۔

جو آیا اس گھر کے پیچ سو گزرا
وامق ہی رہا آخر نہ عذرا
سودا

**قول فیصل**۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں کنواری

عورت۔ سودا نے بضم اول کہا ہے جو زبانوں پر نہیں ہے۔

**عَذرا** (بالفتح) حضرت مریمؑ کا لقب، اس کا اطلاق حضرت فاطمہ زہراؑ پر بھی ہوتا ہے۔ عربی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا کو بتول عذرا کہتے ہیں۔

**عُذر آفریں**:۔ عذر پیدا کرنے والا، فارسی ترکیب صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

عذر آفریں جرم محبت ہے حسن دوست
محشر میں اند عذر نہ پیدا کرے کوئی ڈاکٹر اقبال

**عُذر آور**:۔ عذر لانے والا، عذر کرنے والا معافی مانگنے والا، صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عُذرِ بارِد**:۔ ٹھنڈا عذر، ناقابل قبول عذر عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

انبیاؑ بھیجے ہدایت کو کہ ہر دل ہو خنک
عذر بارد تھا نہ کام آئے کسی گمراہ کو لطافت

**عذر باقی نہ رکھنا**:۔ کسی حجت اور دلیل، خواہ اعتراض کی گنجائش نہ چھوڑنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**عُذر بجا ہونا**:۔ عذر قابل قبول ہونا، کام نہ کرنے کے سبب کا اظہار معقول ہونا، اردو صرف فصیح، رائج۔

پرورش ہے نہ ماں کو فرصت ہو
ایک بچے کی صرف خدمت ہو ناسخ
اور اولاد ہو اگر پیدا (سراج نظم)
پالنے میں ہو عذر ماں کا بجا

**عذر بدتر از گناہ**:۔ بے ہودہ عذر کی نسبت مستعمل ہے۔ فارسی مثل۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے عذر گناہ بدتر از گناہ

بولتے ہیں۔

**عذر بے جا**:۔ (باضافت) ناقابل قبول عذر غیر مناسب عذر، لغو یا بے ہودہ معذرت جو قابل سماعت نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**عذر بے جا نہ ہونا**:۔ عذر قابل قبول نہ ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

عذر لیکن کارپردازوں کا کبھی بیجا نہیں
درج ہے نہرست میں چندہ مگر ملتا نہیں صفی

**عذر پذیر**:۔ ۱ وہ عذر جو قابل پذیرائی ہو قابل تسلیم، قابل معافی، واجب العفو، درگزر کرنے کے قابل، واجب الرعایت عربی فارسی، صفت (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنی میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عذر پذیر**:۔ ۲ عذر قبول کرنے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اے عذر پذیر اے خطا پوش
با خلق کریم در کرم کوش طالب رام پوری

**عُذر پیش کرنا**:۔ حجت پیش کرنا، اعتراض پیش کرنا، بحث کرنا، کوئی دلیل یا حجت لانا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں نہیں بولتے لکھنؤ میں عذر پیش کرنا بمعنی معذوری ظاہر کرنا۔ معذرت کرنا۔ جیسے "معمولی طور پر شاید اس کے اراکین کچھ عذر پیش کرتے لیکن اس نے اپنے ارادے کو اس پیرائے میں بیان کیا کہ اس کے کل افسر اور ساری قوم کو اس کا ہم آہنگ بننے کے سوا چارہ نہ تھا۔ (اہیر تمود۔ از نوبت رائے نظر لکھنوی)

**عُذرِ تقصیر**:۔ خطا کی معافی، عفو قصور، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

صواب اس جگہ عذر تقصیر ہے تسلیم لکھنوی
خموشی ہم آواز تقریر ہے (صبح خنداں)

**عذرِ تمادیِ ایّام**:۔ میعاد گزرنے کا عذر مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ قانون کی اصطلاح ہے عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عُذر چلنا**:۔ عذر سنا جانا، عذر قبول ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

خدا بھی عاجزوں کی عاجزی سنتا ہے محشر میں
بڑی سرکار میں دربار میں یہ عذر چلتا ہے اکبر

**عذر خواہ**:۔ عفو کا طالب، عذر کرنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

بوی بانوئے غریب تھی زینبؑ سے عذر خواہ
جو نہنایا در پہ ادھر ذوالجناح شاہ اوج

قول فیصل۔ مولف نور اللغات نے انھیں معنی میں عذر ساز، عذر سنج بھی لکھا ہے جو لکھنؤ میں رائج نہیں

**عُذر خواہی**:۔ ۱ عذر، معذرت، قصور کی معافی فارسی ترکیب، مؤنث، فصیح، رائج۔

تقاضا وہی، عذر خواہی وہی ہے
وہی نالشیں ہیں وہی عذر داری آزاد عظیم آبادی

**عُذر خواہی**:۔ ۲ ماتم پرسی، تعزیت، پرسہ جنازہ کے ساتھ نہ جا سکنے کا عذر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں مخصوص کرکے نہیں بولتے۔ اس کے معنی عام ہیں۔ ہر قسم کی معذرت عذر خواہی ہے۔

**عذر خواہی کرنا**:۔ ۱ عذر کرنا، معذرت کرنا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

پی کے مے ان واعظوں سے عذر خواہی کیا کروں
بوئے مے آتی ہے ہونٹوں سے الٰہی کیا کروں اکبر

**عذر خواہی کرنا** :- تعزیت کرنا، پرسہ دینا، شریک جنازہ نہ ہو سکنے کا عذر بہ افسوس پیش کرنا، افسوس ظاہر کرنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل** ۔ یہ دہلی کی زبان ہے۔ لکھنؤ میں ان معنوں کی کوئی خصوصیت نہیں ہر قسم کی معذرت کرنے کو عذر خواہی کہتے ہیں۔

**عذر دار** :- معترض، مزاحم، دعویدار، اردو صفت فصیح، رائج۔

**عُذرداری** :- عذر پیش کرنا، اردو، متروک۔

**محل صرف** ۔ نیتم کو اتنا زمانہ نہیں گزرا کہ ان کی طرف سے ایسی عذر داری جائز سمجھی جائے۔

(دکشنری ورپن اگست ۱۹۰۵ء)

**قول فیصل** ۔ اس محل پر اب عذر پیش کرنا کہتے ہیں۔

**عُذرداری** :- اعتراض پیش کرنا، اردو، مونث، اصطلاح قانون۔

تقاضا وہی عذر خواہی وہی ہے
وہی نالشیں ہیں وہی عذر داری
(آزاد عظیم آبادی)

**عُذر درمیان لانا** :- عذر پیش کرنا، اردو صرف قریب بہ متروک۔

ساتھ آپ کے ہم یہاں چلے آئے
کچھ عذر نہ درمیان لائے
(اختر (شاہ اودھ))

**عُذر شرعی** :- شرعی اعتبار سے کوئی عذر فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، اصطلاح فقہ۔

**محل صرف** ۔ بخار کی تیزی میں تمہارا غسل جنابت کرنا مناسب نہیں ہے۔ تم تیمم کر کے نماز پڑھ سکتے ہو تمہارے لیے عذر شرعی موجود ہے۔

**عذر قوی** :- زبردست عذر، مضبوط عذر فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عُذر کرنا** :- معذرت کرنا، عفو چاہنا، عذر خواہی کرنا، معافی مانگنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نقد جانے کا دل سے دور ہوا
عذر کرتی تو ہوں قصور ہوا
(فریب عشق)

**عَذر کرنا** :- اعتراض کرنا، دعوے دار ہونا، اردو صرف، اصطلاح قانون، قلیل الاستعمال۔

**قول فیصل** ۔ اس محل پر زیادہ تر "عذر داری کرنا" بولتے ہیں۔

**عُذر کرنا** :- جرح کرنا، بحث کرنا (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل** ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عذر کے قابل** :- عذر کے لائق ۲۔ اعتراض کرنے حجت یا دلیل لانے کے قابل، قابل مزاحمت، ۳۔ قابل عفو، واجب الرعایت۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل** ۔ اہل لکھنؤ معنی نمبر ۲ میں نہیں بولتے اور ہر معنی میں استعمال کرتے ہیں۔

**عذر گناہ بدتر از گناہ** :- گناہ کا عذر گناہ سے بھی برا ہے۔ اگر کوئی شخص کوئی برا کام کرے اور پھر اس کو صحیح ثابت کرنے کی کوشش کرے تو اس کا یہ فعل اس برے کام سے بھی برا ہے، فارسی مثل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ (فرہنگ اثنائی)

**قول فیصل** ۔ جلال نے اس کا ترجمہ یوں استعمال کیا ہے۔

کہتے ہیں بوسے کے کر ہی گئے نہ کیوں
عذر گنہ تو ہے کہیں بدتر گناہ سے
(جلال لکھنوی)

**عذر لانا** :- عذر پیش کرنا، بہانہ بنانا، ٹالنا، اردو صرف، قریب بہ متروک۔

آج واں تیغ و کفن باندھے ہوئے جاتا ہوں میں
عذر میرے قتل کرنے میں وہ اب لاویں گے کیا (غالب)

**قول فیصل** ۔ مولف فرہنگ اثر نے لکھا ہے "یہ فارسی عذر آوردن کا ترجمہ ہے جو اردو نے کبھی قبول نہیں کیا، مگر بدل عذر کرنا موجود ہے۔"

اردو نے قبول نہیں کیا تو پھر واجد علی شاہ اختر اور غالب وغیرہ نے کیوں نظم کیا؟ کیا وہ اہل زبان نہیں تھے۔

ساتھ آپ کے ہم یہاں چلے آئے
کچھ عذر نہ درمیان لائے
(اختر (شاہ اودھ))

**عُذر لنگ** :- ناقابل قبول عذر، عذر ضعیف فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عذر لنگ ایک نہ مانے گا وہ شاہ اعجاز
ہیں تم باغ میں کیا کیا نہ صنوبر ہو گا
(شعور لکھنوی)

**عُذر لنگی** :- عذر ضعیف، ناقابل قبول عذر وہ عذر جو سماعت کے قابل نہ ہو، فارسی ترکیب، متروک۔

وہ خط نہیں لکھتا تو ہو کیوں دل تنگی
تازہ یہ زمانے کی نہیں نیرنگی
ہم نے بھی کیا نامے کا لکھنا موقوف
اب اپنے قلم کو بھی ہے عذر لنگی
(رباعیات ناسخ)

**عُذر معذرت** :- (مترادف) منت سماجت، عذر خواہی، اقرار قصور، اقرار خطا، عربی الفاظ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل صرف** ۔ تم نے اپنے باپ کی شان میں ایسی گستاخی کی ہے کہ وہ کبھی معاف نہیں کریں گے عذر معذرت کرنا بے کار ہے۔

**قول فیصل** ۔ اس کا صرف کرنا اور ہونا کے ساتھ ہے۔

**عُذر معقول** :- (باضافت) صحیح اور بجا عذر، عقل میں آ جانے والا عذر، قابل قبول معذرت، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل صرف** ۔ تم ادھر ادھر کے بہانے کرتے رہے اگر کوئی عذر معقول پیش کرتے تو وہ مان لیتے۔

**عُذر نہ چھوڑنا** :- کسی حجت یا دلیل خواہ اعتراض کی گنجائش نہ رکھنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل** ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عذر نہ ہونا:**۔ اعتراض نہ ہونا، انکار نہ ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف مجھے چلنے میں کوئی عذر نہیں مگر خیال ہے کہ صاحب خانہ یا اور کسی صاحب کو میرا جانا ناگوار نہ ہو (امراؤ جان ادا)

**عذر نیوش:**۔ (نیوش بروزن خموش) عذر سننے والا فارسی صفت (نور اللغات)

**قول فیصل**۔ اردو میں مستعمل نہیں۔

**عذر وراثت:**۔ میراث یا ورثہ کا دعویٰ۔ عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

**قول فیصل**۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عذر ہونا:**۔ پس و پیش ہونا، قائل ہونا، ہچکچاہٹ ہونا، رکاوٹ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

لڑنے میں ہے کیا عذر جو درد جگری ہیں
میں نے تو سنا تھا کہ بڑے آپ جری ہیں — تعشق

**عذوبت:**۔ (بفتح اول و واؤ معروف و فتح چہارم) لغوی معنی، پانی کی خوش مزگی (مجازاً) مٹھاس شیرینی لذت، خوش مزگی، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کہیں مسنوں سے ہے مطلب عرفا و صلحا
وہی واقف ہیں کہ کیسی ہے عذوبت اسکی — شاد عظیم آبادی

**قول فیصل**۔ "آنا اور ہونا" کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

تر زبانی سے لیا کام سخن میں جو ذرا
جانِ شیریں سے سوا اس میں عذوبت آئی — ہیبر

**عراق:**۔ (بالکسر) ایک ملک کا نام جس کے دو حصے ہیں۔ ایک حصہ عراق عرب اور دوسرا عراق عجم کہلاتا ہے۔ عراق عرب، ایران اور عرب کے درمیان ایک میدان ہے جس کو انگریزی میں میسوپوٹامیہ کہتے ہیں۔ میسوپوٹامیہ کا مطلب دو آب یا دو ندیوں کا میدان ہے۔ دریائے دجلہ اور فرات آرمینیا پہاڑ سے نکل کر خلیج فارس کے قریب آپس میں مل جاتے ہیں جس کو شط العرب کہتے ہیں۔ عراق میں متعدد شہر ہیں۔ موصل کے قریب مٹی کے تیل کے چشمے ہیں۔ عراق کا دارالسلطنت بغداد ہے جو دریائے دجلہ کے کنارے واقع ہے۔ یہاں ایران ٹرکی اور عرب کے قافلوں کے راستے آکر ملتے ہیں عہد قدیم میں مسلمان خلفاء کا دارالسلطنت رہا ہے۔ اس وقت کی کئی عمارتیں اب بھی موجود ہیں۔ یہاں کے باشندے زیادہ تر خانہ بدوش رہتے ہیں جو بدو کہلاتے ہیں ملک کا زیادہ حصہ ریگستانی ہے جو سراب کی صورت میں سمندر کی طرح موجیں مارتا ہے۔ کربلا کا عظیم واقعہ جس نے جنگل کو کربلائے معلیٰ بنا دیا یہیں واقع ہوا نمرود نے یہیں خدائی کا دعویٰ کیا اور یہیں آتش نمرود کو حضرت ابراہیمؑ خلیل اللہ نے گلزار بنایا حضرت نوحؑ نے یہیں کشتی بنائی۔ حضرت آدمؑ نے ابتدائی زندگی یہیں گزاری اور قبول توبہ آدمؑ کا شرف بھی اسی سرزمین کو حاصل ہے حضرت یونسؑ دہن ماہی میں یہیں سے تشریف لے گئے۔

دوسرا حصہ جو عراق عجم کہلاتا ہے وہ فارس سے متعلق ہے اس میں وہ شہر شامل ہیں جو دریائے جیحوں کے کنارے واقع ہیں۔ خراسان اور اصفہان اسی میں داخل ہیں۔ عربی۔ مذکر، رائج۔

ہو گیا ایک قدم راہ کا چلنا اسے شاق
ظلم کے بیار سے کی عرض کہ ہے قصد عراق — تعشق

**قول فیصل**۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں کنارہ، لب دریا، وہ شہر یا ملک جو دریا کے کنارے واقع ہوں چونکہ ہر دو عراق دریاؤں کے کنارے واقع ہیں اس لیے یہ نام ہوا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے (مجازاً) "وہ خاص ملک جو دریائے جیحوں دجلہ اور فرات کے کنارے واقع ہیں۔ عراق کا طول ابادان سے لے کے موصل تک اور عرض قادسیہ سے لے کے حلوان تک ہے"۔

**عراق:**۔[۲] موسیقی کے ایک راگ کا نام جسے چاشت کے وقت گاتے ہیں یہ بارہ راگوں (مقاموں) میں سے تیسرا راگ (مقام) ہے عربی، مذکر، اصطلاح موسیقی۔

**عراقی:**۔[۱] عراق کی طرف منسوب، عراق کا، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

نہ درد دیں نہ اسے درد قوم باقی ہے
بلا سے کوئی حجازی ہے یا عراقی ہے — صفی

**عراقی:**۔[۲] عراق کا گھوڑا، تازی، عربی، مذکر

اگر ملک عراق اک ماچہ خر سو بار ہو آوے
عراقی کی پر اس میں کال ہے کو زخار ہو پیدا — سودا

**قول فیصل**۔ زیادہ تر زبانوں پر عراقی گھوڑا ہی ہے۔

کھا یہ رباں کسی کو ہیں لگ رہے مڑ در طے
آتے ہیں دست جیسے دوڑیں عراقی گھوڑے — نظیر اکبر آبادی

مگر اہل لکھنؤ "عربی گھوڑا" زیادہ بولتے ہیں۔

**عراقی پر بس نہ چلا گدھیا کے کان امیٹھے**

زبردست پر بس نہ چلا تو غریب کو سزا دینے لگے۔

(نور اللغات)

**قول فیصل**۔ لکھنؤ میں عام طور سے یہ مثل یوں رائج ہے۔ "دھوبی سے بس نہ چلا گدھیا کے کان امیٹھے"۔

**عراقین:**۔ (بکسر عین و فتح قاف) عراق عرب و عراق عجم کا تثنیہ۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تہلکہ جس سے عراقین میں ظاہر ہوگا
میرے شبیرؑ کا وہ حملہ آخر ہوگا — عشق

**عرائض:**۔ عرضیاں، عریضے، درخواستیں عریضہ کی جمع، عربی مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

معلوم ہوں تا فرائض زیست
پڑھ جا سارے عرائض زیست — صفی

**عرائض نویس** :- دستاویزات بیع نامہ، رہن نامہ وہبہ نامہ وغیرہ لکھنے والا، فارسی ترکیب، صفت فصیح، رائج۔

محل صرف - محمد نواب صاحب عرائض نویس کی صفت یہ تھی کہ بغیر مسودہ بنائے اسٹامپ پر مضمون دستاویز لکھ دیا کرتے تھے۔

قول فیصل - مندرجہ بالا دستاویزات لکھنے کو عرائض نویسی کہتے ہیں۔

**عرب** :- ۱ ایشیا کے ایک بڑے مشہور جزیرہ نما کا نام جس کے شمال میں ایشیائے روم، عراق و شام جنوب میں بحیرۂ عرب و بحر ہند، مشرق میں خلیج فارس مغرب میں بحیرۂ قلزم واقع ہے۔ یہاں کے باشندے کچھ یعرب بن قحطان کی اولاد سے ہیں اور کچھ حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی نسل سے۔ یہ ملک مکہ، مدینہ، کربلا یعنی مقدس زیارت گاہوں اور پیغمبر آخرالزماں کی پیدائش اور واقعہ کربلا کے سبب بہت مشہور ہے۔ یہاں کے گھوڑے دنیا میں اپنا نظیر نہیں رکھتے۔ چونکہ یعرب بن قحطان یمن کے بادشاہ کا نام تھا اسی بادشاہ کے نام سے اس ملک کا نام عرب قرار پایا کیونکہ اس کو اسی نے آباد کیا تھا۔ اس ملک کے درمیان میں ریگستان اور شور میدانوں کے سوا کہیں کہیں نخلستان بھی ہیں۔ اس ملک کی زبان بالمخصوص قبیلۂ قریش کی زبان سب ملکوں کی زبانوں سے فصیح ہے۔ عربی، مذکر، رائج۔

نہیں جس سے بو ہوس اور جنگ و جدل کی خبر تک کو
معاذ اللہ عرب کی قوم اور وہ ایسی خونخواری

قول فیصل - حیدرآباد میں اس کی جمع عربان زبانوں پر ہے۔

**عرب** :- ۲ اہل عرب، شہری عرب، باشندہ امصار عرب، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ع تم جلد اس عرب کو بلا لاؤ بھائی جان — انیس

قول فیصل - اس کی اردو جمع "عربوں"، رائج و فصیح ہے۔

سرکش عربوں کا سر جھکایا
حیوانوں کو آدمی بنایا — صفی

**عربدہ** :- (بفتح اول و سوم و چہارم) بدخوئی، لڑائی جھگڑا، فتنہ آشوب، عربی، مذکر، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - ترکیب کے ساتھ عربدہ جو وغیرہ بولتے ہیں۔ تنہا مستعمل نہیں۔

**عربدہ جو** :- لڑاکا، جنگ جو، جھگڑالو، فتنہ پرداز، فسادی، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تھوڑی دیر اس کو دنیا ہے مہلت
آپ بنتا ہے مرد کی صورت
اور ملتا نہیں یہ عربدہ جو
تاکہ وہ مطمئن ہو غافل ہو — (معراج نظم)

قول فیصل - کنایۃً خوشامدی، فریبی اور بازیگر کو بھی کہتے ہیں بیشتر معشوق کو بھی کہتے ہیں۔

بے گنہ چاہنے والوں کا جو خوں کرتا ہے
تجھ کو کچھ شرم بھی اے عربدہ جو آتی ہے — عاشق

**عربدہ جوئی** :- جنگجوئی، فتنہ سازی، فارسی، مؤنث - تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف - "وہ جلوہ فروشی، وہ معشوقانہ انداز، وہ عربدہ جوئی، وہ دلربایانہ ناز، وہ شوخی وہ مسکرانا کہ معاذاللہ" (فسانۂ آزاد)

**عربدہ ساز** :- جنگ جو، فتنہ ساز، تفرقہ انداز، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال

محل صرف - آخرالامر بمقتضائے عادت تلاش معاش کے حیلے میں فلک تفرقہ پرداز گردون عربدہ ساز نے صورت مفارقت کی دکھائی مہاجرت استقبال کو آئی (فسانۂ عجائب)

قول فیصل - اب اس محل پر زیادہ تر عربدہ جو ہی بولتے ہیں۔

**عربستان** :- (بفتح اول و دوم و کسر سوم) ملک عرب، فارسی، مذکر، رائج۔

جوں مہر ترے رخش فلک سیر کے آگے
ہند و عربستان و صفاہان ہے برابر — سودا

**عربن** :- (بفتح اول و سوم) عرب عورت، اردو، مؤنث، رائج۔

محل صرف - عربنیں بڑی خوبصورت ہوتی ہیں میں نے کسی عربن کو بدصورت نہیں دیکھا۔

**عرب نیزہ** :- بدو۔ وہ خانہ بدوش عرب جو مسافروں کو لوٹ لیتے ہیں۔ (فرہنگ اثر)

قول فیصل - عام طور سے مستعمل نہیں۔

**عربی** :- ۱ (بفتحتین) عرب سے منسوب، عرب کا، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

ع ناگہاں فوج میں بجنے لگے باجے عربی — انیس

**عربی** :- ۲ عرب کی زبان، عرب کی بول چال، عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

فارسی کیسی وہ ہندی بھی نہیں پڑھ سکتے
سیر دیکھو مری عمر عربی میں گزری — امیر

قول فیصل - ایک معنی ہیں عربی زبان کا۔

عربی، فارسی الفاظ جو اردو میں ہیں
حرف علت کا برا ان میں ہے گرا دینا — داغ

**عربی** :- ۳ عرب کا گھوڑا، تازی، عربی، مذکر (نوراللغات)

قول فیصل۔ تنہا عربی کہہ کے عربی گھوڑا نہیں مراد لیتے بلکہ "عربی گھوڑا" کہتے ہیں۔

**عربی** :- شہر عرب کا باشندہ، عربی، مذکر، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں عرب بولتے ہیں۔

**عربی باجا** :- تاشہ، دف، مرفہ، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

رہی فقط عربی باجے پر لکھنؤ کی شان
جو چاہے اس کو نہ بجوائیں سو یہ کیا امکان — سودا

**عربی پھنبٹا** :- ایک قسم کی بندش دستار جو بہاں صلحا اور اتقیا کے ساتھ مخصوص ہے، عمامہ۔ اردو، مذکر دہلی کی زبان۔

**عربیّت** :- عربی دانی، عربی زبان سے واقفیت، عربی مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بزرگ ان کے ملتان سے سلطان پور میں آکر آباد ہوئے۔ عربیت اور فقہ وغیرہ علوم وفنون جو کہ علمائے اسلام کے لیے لوازمات سے ہیں ان میں یگانہ تھے (دربار اکبری)

**عربی خوانی** :- زبان عربی کا پڑھنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عربی داں** :- زبان عرب سے واقف، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ مولانا صاحب بڑے عربی داں بنتے ہیں۔ درآنحالیکہ جب کوئی عبارت لکھتے ہیں تو ایک سطر میں کم از کم دس غلطیاں ضرور ہوتی ہیں۔

**عربیہ** :- (بفتح اول ودوم وکسر سوم ویائے مشدد مفتوح) عربی زبان سے منسوب، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
محل صرف۔ بجنس متصل دکرّر کو بھی علیحدہ علیحدہ قرار دینا کتب عربیہ کی اصطلاح کے خلاف ہے۔ (رہبر الفصاحت)

**عربیّہ** :- (بفتح اول ودوم وکسر سوم ویائے مشدد مفتوح) عرب کی عورت، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تھی اک زن عربیّہ بھی حاضر خدمت
ہوا شہید جب اس کا پسر بصد جرأت — اوج

**عُرس**[1] (بالضم) شادی کی دعوت، طعام عروسی و نکاح طعام ولیمہ، عربی۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اردو میں ان معنی میں یہ لفظ رائج نہیں۔

**عرس** :-[2] کسی کامل بزرگ کا سالانہ فاتحہ جو اس کی تاریخ وفات کے موقع پر ہو، فارسی، مذکر، اہل سنت حضرات کی اصطلاح

کسی کا عرس جہاں دیکھتا ہوں جلتا ہوں
تہ مزار اندھیرا سر مزار چراغ — صبا

قول فیصل۔ کرنا اور ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

منظور ہے گر عرس مرا کیجئے لیکن
انبوہ رقیباں مرے مرقد پہ نہ ہووے — مصحفی

**عَرش** :-[1] (بالفتح) چھت، سقف،[2] تخت، اورنگ، تخت الٰہی، خدائے تعالیٰ کا عرش، کرسی حق تعالیٰ جس کا بیان شرعاً جائز نہیں ہے مگر کہتے ہیں کہ ایک سرخ یاقوت ہے جو خدائے تعالیٰ کے نور سے درخشاں ہے بعض آدمی نویں آسمان پر اور بعض آٹھویں آسمان پر خیال کرتے ہیں۔ شعرائے اردو اور عوام نے اس سے آسمان ہی مراد لی ہے۔ عربی، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل عرش اس بلند ترین جگہ کا نام ہے جو خدا نے اپنے لیے مخصوص کی ہے اور معراج کی شب اپنے آخری پیغمبرؐ کو یہیں بلایا تھا۔

کعبۂ ہجو دی ہے یہ سجدہ، گرائے دل حزیں
واہیں در تیرے عرش کے گرد رہ حجاز میں — جوش (ملیح آبادی)

**عرش احتشام** :- بلند مرتبہ، جلیل القدر، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عرش اعظم** :- (باضافت) خدا کا عرش، فارسی ترکیب

کیا بیاں ہو رفعت فخر جلال مرتضیٰؑ
عرش اعظم بھی برائے سائباں پیدا ہوا — ناسخ

قول فیصل۔ انہیں معنی میں عرش اعلیٰ، عرش بریں، عرش عُلا، عرش عظیم، عرش معظم، عرش معلیٰ بھی مستعمل ہے۔

(اعلیٰ) عرش اعلیٰ ہے دل شیدا اگر اس کی خندہ یار
روح ہے یاں عرش پر جبرئیلؑ ہے ہمنام روح — لطافت

(بریں) عرش بریں سے بادبہاری قریب ہے
اے قدسیو! اٹھو کہ سواری قریب ہے — جوش (ملیح آبادی)

(عظیم) وہ گویا ہوا یعنی کہ رب کریم
خدا وند افلاک و عرش عظیم — (معارج الفضائل)

(معلیٰ) حیدرؑ بھی، ایلیا بھی، خدا کا ولی بھی ہوں
مشہور تا بہ عرش معلیٰ علیؑ بھی ہوں — میر وحید

**عرش اکبر** :- (کنایۃً) آدمی کا دل، فارسی ترکیب، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عرش الٰہ** :- خدا کا عرش، فارسی ترکیب، فصیح، رائج

کیونکر زمیں کو فخر نہ ہو اس کے دفن سے
نعلین جس کی تاج ہے عرش الٰہ کا — لطافت

قول فیصل۔ اسی طرح خدا کے اور ناموں کے ساتھ لفظ عرش ترکیب پاکے آتا ہے۔ مثلاً عرش الٰہی عرش خدا عرش رب، عرش مجید وغیرہ

اے دعا ہاں عرض کر عرش الٰہی تھام کے
اے خدا اب پھیر دے رخ گردش ایام کے — آغا حشر (کاشمیری)

**عرش آشیاں (یا)، عرش آشیانی**

وہ شخص جس کا گھر عرش پر ہو۔ شاہان مغلیہ کو مرنے کے بعد اس قسم کے خطاب ملا کرتے تھے چنانچہ جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کا یہی خطاب ہوا تھا اور تحریر میں اس نام کے ساتھ ان کا ذکر آتا ہے۔ علیٰ ہذا، فردوس مکانی، جنت آرامگاہ وغیرہ (فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

**عَرش پایہ ۔ عَرش وَقار** :- عالی مرتبہ، فارسی صفت ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ لکھنؤ میں عرش وقار بولتے ہیں ۔

پھر یہاں جب نام عرش وقار　　دیکھتے تھے جہاں بلند غبار

**عَرش پر پہنچنا** :- (کنایتہً) بہت رفیع القدر اور رفیع الشان ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

فقیر وجد میں گر ہاتھ اٹھائے عالم سے
تو پہنچے عرش پہ وہ کودتے اچھلتے ہاتھ　　ذوق

**عَرش پر جھنڈا گاڑنا** :- (کنایتہً) کمال رعب ہونا دھاک ہونا، اردو صرف قلیل الاستعمال ۔

ہمارے داغ کا سکّہ ہے ہفت کشور میں
گڑا ہے عرش پہ جھنڈا ہمارے نالوں کا　　بحر

**عَرش پر جھولنا** :- (کنایتہً) بڑے رتبے پر ہونا، کمال رفعت، بلندی و علو جاہ و مراتب حاصل ہونے سے مراد ہے ۔ اردو صرف، قریب بہ متروک ۔

ان دونوں بانکپن سے زیادہ فراغ میں
عرش بریں پہ جھول رہی ہے حسام دست　　رند

**عَرش پر چڑھانا** :- قدر و منزلت میں نہایت بڑھانا، آسمان پر چڑھانا، اعلیٰ مرتبہ دینا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

عاشق ہیں ہم قلندر چاہے جہاں بٹھادے
یا عرش پر چڑھادے یا خاک میں ملادے　　نظیر (اکبرآبادی)

**عَرش پر چڑھ جانا** :- کمال مغرور ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

ذہن کیوں کر نہ عرش پر چڑھ جائے
فکرِ مضمون قد بالا ہے　　رند

**عَرش پر دماغ پہنچانا** :- (متعدی) بہت مغرور کر دینا ۔ اردو صرف ۔ فصیح، رائج ۔

محل صرف ۔ تمہاری حماقت نے لڑکے کا دماغ عرش پر پہنچا دیا ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اپنا کے ساتھ بھی اس کا صرف ہو جس کے معنی ہیں مغرور ہو جانا، اترانے لگنا، اپنے کو بہت بلند مرتبہ سمجھنے لگنا ۔

تو نکہتِ چمن سے نہ ہو بد دماغ اگر
پہنچائیں عرش پر ابھی اپنا دماغ باغ　　رشک

**عَرش پر دماغ پہنچنا** :- بہت مغرور ہونا، نہایت متکبر ہونا، بہت اترانا، کسی کو خاطر میں نہ لانا، فخر کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

رکھا جو سر پہ قدم تو نے از رہ الطاف
دماغ عرش پہ اس خاکسار کا پہنچا　　جرأت

قول فیصل ۔ انھیں معنی میں عرش پر دماغ ہونا بھی ہے ۔

آسماں گر گیا نظر سے تری
عرش پر جب ترا دماغ ہوا　　داغ

**عَرش پر دماغ رہنا** :- مغرور ہونا، ناز کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

دماغ عرش پہ رہتا ہے خاکساروں کا
غرور شرط ہے تیرے مزاجداں کے لیے　　اثر لکھنوی

**عَرش پر کرسی بچھانا** :- اعلیٰ مرتبے پر پہنچنا بڑا وقار حاصل کر لینا، نہایت ذی رتبہ ہو جانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

ع　عرش پر کرسی بچھائے ہے مرا ذہن رسا　　محسن کاکوروی

**عَرش پناہ** :- عالی مرتبہ، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

ع　پیشوائی کو گئے آپ شہ عرش پناہ　　انیس

**عَرش پیما** :- مقبول، عرش پر پہنچنے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

قول فیصل ۔ زیادہ تر آہِ عرش پیما اور فکر عرش پیما کی ترکیب سے استعمال کرتے ہیں ۔

آج آہِ عرش پیما سے یہ پایا ہے وقار
گرہ گرہ اکر تو دعا ئیں مانگ میں آئیں کہوں　　منتظر

ذرا گلکاریاں دکھلا دو فکر عرش پیما کی
کہ ہم اک صنعت حرفت کا کا شانہ بنالیں ہیں　　عزیز لکھنوی

**عَرش ثانی** :- کرسی سے مراد ہے، فارسی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل ۔ بالعموم رائج نہیں ۔

**عَرش چھو آنا** :- عرش تک پہنچ جانا، بہت بلند ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

ہو رسا آہ تو کیا جانے کہاں تک پہنچے
نارسائی میں تو یہ عرش کو چھو آتی ہے　　داغ

**عَرش حَشَم** :- (بہ اضافت) بہت بلند مرتبہ فارسی ترکیب با صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

مہر دش ہیبت جناب، حباب تاب سپہر
ذی حشم، عرش حشم، واجب الاداب لپیر　　وحید

**عَرش رس** :- (بے اضافت) مقبول، عرش پہنچنے والا، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

اے فلک مت ڈر اس آہِ عرش رس کے بوجھ سے
گنبد کہنہ نہیں گرتا کلس کے بوجھ سے　　شاہ نصیر

**عَرش سے اُتارنا** :- وہ کام کرنا جو کسی سے نہ ہو سکے ۔ ایسا تحفہ یا چیز جو نایاب ہو ۔ اردو صرف فصیح، رائج ۔

نکال دیں ترے ہنسنے پہ کیوں نہ تارے دانت
خدا نے عرش سے یہ تو ڑ کے اتارے دانت　　ناسخ

**عَرش سے جھولنا** :- نہایت بلند مرتبہ ہونا اردو صرف، متروک

گاڑ دوں معرکۂ مدح میں جھنڈا اپنا
عرش سے جھولتی رہ جائے مری تیغ دو دم　　قدر

**عرش سے چھوٹی کھجور میں اٹکی :-** ایک مصیبت سے چھوٹ کر دوسری مصیبت میں گرفتار ہونے کی جگہ مستعمل ہے۔ اور اس محل پر بھی بولتے ہیں جب کوئی کسی امیدوار کو کہیں سے کچھ بھیجے اور لانے والا اپنے پاس رکھ لے اور اس کو نہ دے۔ اردو مثل۔

الجھ کے رہ گئی خط میں وہ زلف جب لٹکی
مثل ہے عرش سے چھوٹی کھجور میں اٹکی　　شاد　(نور اللغات)

قول فیصل۔ اب آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا بولتے ہیں۔

**عرش سے فرش تک :-** آسمان سے زمین تک، اوپر سے نیچے تک۔ تمام عالم میں، اردو صرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حضرت علی علیہ السلام کی شہادت ایک ایسی صفت تھی کہ جس کی عرش سے فرش تک ایک دھوم مچی ہوئی تھی۔

**عرش کا تارا :-** (کنایۃً) کمال عالی مرتبہ زینت عرش، بہت بڑے درجے والا، اردو صرف قریب بہ متروک

سورج کہاں کا عرش کا تارا ہوئی جبیں
طالع ہیں آپ کے ابھی آ کر یہاں بلند　قدر　(نور اللغات)

قول فیصل۔ اب یہ صرف زبان زد پر نہیں ہے۔

**عرش کا تارا اترنا :-** (کنایۃً) نور کا اترنا نہایت قابل تعریف چیز کی نسبت کہتے ہیں۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

جلوۂ عشق بتا گوش صنم دیکھو تو
اتر آیا ہے عجب عرش کا تارا دل میں　صبا

**عرش کا تارا توڑنا :-** (۱) کوئی عجیب کام کرنا حد بشری سے باہر کام کرنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

عرش کے توڑے ہیں تارے قاآنی مضمون طلب
آج بارے امتحان طبع عالی ہو گیا　ناسخ

قول فیصل۔ اس کا صرف زیادہ تر بصیغۂ جمع عرش کے تارے توڑنا ہے۔

**عرش کا تارا توڑنا :-** (۲) گناہ عظیم کرنا۔ (۳) دل دکھانا (۴) غضب کرنا۔ اردو صرف، متروک۔

تو نے ظالم دل روشن جو ہمارا توڑا
غل فرشتوں نے کیا عرش کا تارا توڑا　ناسخ

قول فیصل۔ مؤلف فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے۔ اہل تصوف دل کو عرش سے کم نہیں سمجھتے وہ اسے خدائے تعالیٰ کا عرش قرار دیتے ہیں اور کہتے ہیں قلوب المؤمنین عرش اللہ تعالیٰ۔ اس وجہ سے شاعر نے یہاں دل کے ساتھ مناسبت دی ہے۔

**عرش کا تارا ہونا :-** نہایت عالی مرتبہ ہونا، چار چاند لگنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

ماہ رو ہیں نے کہا تم کو تو عالم نے کہا
ہیرے ہی کہنے سے صاحب عرش کے تارے ہوئے　مقبول

**عرش کا کوٹا :-** (بواو معروف) عجیب، انوکھا قابل قدر، اردو، صفت۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عرش کا کوٹا :-** (بواو مجہول) آسمانی نقصان آسمانی ضرر، اردو، مذکر، عورتوں کی زبان۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں۔

**عرش کے تارے توڑنا :-** (کنایۃً) عجیب کام کرنا، ناممکن کام دکھانا، کار عظیم کرنا، کمال عیاری و چالاکی کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

تم جو افشاں کے ذری ہو مرے پیارے مشتاق
توڑ لائیں ابھی ہم عرش کے تارے مشتاق　شاد

قول فیصل۔ مؤلف فرہنگ اثر نے لکھا ہے "یہ معنی درست نہیں معلوم ہوتے زیر نظر محاورہ ہمیشہ اچھا مفہوم ادا کرتا ہے۔

آبلے پاؤں کے کیا تو نے ہمارے توڑے
خار صحرائے جنوں عرش کے تارے توڑے　آتش

شاد کے شعر میں بھی چالاکی اور عیاری کا کوئی پہلو نہیں ہے۔ صاحب فرہنگ اثر کا یہ اعتراض صحیح ہے۔

**عرش کے تارے توڑنا :-** (۲) اچھوتے مضامین باندھنا، نئے خیالات ظاہر کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج

دو عید ہے سے غزل یہ تری مشاعرہ میں نہ کیونکے چمکے
کہ توڑ لایا ہے عرش کے تو نصیر عالی مقام تارے　نصیر

**عرش کے تارے توڑنا :-** (۳) گناہ عظیم کرنا۔

آبلے پاؤں کے کیا تو نے ہمارے توڑے
خار صحرائے جنوں عرش کے تارے توڑے　آتش

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اس محاورے کا مفہوم ہے اپنے نزدیک بہت بڑا کام کرنا اس شعر میں طنزاً استعمال ہوا ہے۔

**عرش کی زنجیر کھینچنا، عرش کی زنجیر ہلانا :-** دعا کا قبول ہونا، نالہ و آہ کا اثر انداز ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

نالۂ دل عرش کی زنجیر کھینچ
جاذب پنہاں گیسوئے تاثیر کھینچ　راسخ

(عرش کی زنجیر ہلانا۔)

ہاں مرے دست بیاں عرش کی زنجیر ہلا
ہاں مری بائے ثنا عرش کے اس پار پھٹر　قدر بلگرامی

**عرش کی زنجیر ہلنا :-** (لازم) اثر لانا، تاثیر ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دل ہلے اس کا وہ نالہ اے دل دیوانہ کر
کام کیا آئے گا ہلنا عرش کی زنجیر کا　جلال

**عرش لامکاں** :- خدا کا عرش ، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

سواری کی صفت میں اس قدر مضمون باندھوں میں
کہ عرش لامکاں تک صفحۂ کاغذ ہو طولانی (فسانۂ آزاد)

**عرش معلےٰ** :- عرش اعظم ، فلک الافلاک ، فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج۔

جس جگہ شاہ کا روضہ ہے زمانے والو
وہ جگہ عرش معلےٰ ہے زمانے والو ۔ حیدر اجتہادی

**عرش میں جھولنا** :- (کنایۃً) عالی مرتبہ ہونا ، اردو صرف ، متروک۔

جھولتی تھی عرش میں کل ٹھوکروں میں آج کل
ایسے ہم نے دیکھ ڈالے ہیں ہوا بادِ فروغ جا نقاب

**عرش نشیں** :- بڑے مرتبے والا ، فارسی ترکیب صفت ، فصیح ، رائج۔

کوئی نزدیک ہوا ہے بادشہ عرش نشیں
لیجئے تن سے نکلتی ہے مری جان حزیں ۔ ابنق

**عرشہ** :- ۱؎ جہاز کی چھت ، پانی کے جہاز کا سب سے اوپری حصّہ ، اردو ، مذکّر ، فصیح ، رائج۔

محل صرف - بحری جہاز سے سفر کرنے والے سیاح غروب آفتاب کے وقت عرشے پر چڑھ کے اس منظر سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔

**عرشہ** :- ۲؎ منبر کا سب سے اوپر کا حصہ - اردو مذکر ، فصیح ، رائج۔

محل صرف - عراق وغیرہ میں ذاکرین زیادہ تر عرشے ہی پر بیٹھ کے مجلس پڑھتے ہیں۔

**عرش ہلانا** :- (متعدی) بہت نالہ و فریاد کرنا اردو صرف ، فصیح ، رائج۔

مری آہ رسا مت سے تاثیر ہو جاتی
ہلاتی عرش کے بدلے اگر زنجیرِ خانہ ۔ شمشاد لکھنوی

**عرش ہل جانا** :- خدا کو رحم آجانا ، عرش کا متاثر ہو جانا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج۔

ترا دل آئے کسی پہ تو عرش ہل جائے
اثر تلاش میں ہے اس طرح کی آہ ملے ۔ داغ

**عَرشی** :- (بالفتح) مقرّب فرشتہ ، فارسی ، مذکّر قلیل الاستعمال

یہ غل تھا عرشیوں میں روح لطف اٹھاتی ہو
صدا یہاں تلک اللہ اکبر آتی ہو ۔ اوج

قول فیصل - زیادہ تر اس کی اردو جمع عرشیوں ہی زبانوں پر ہے تنہا ملک کے لیے عرشی نہیں بولتے۔

**عَرشیان** :- ملائکہ مقربین ، حاملان عرش ، فارسی مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عَرصَہ** :- ۱؎ (بفتح اول و سوم) میدان ، فارسی ، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جلد آتا کہ جہاں عرصۂ جولاں اس کا
عہد مستقبل و ماضی کا دہاں ہے اک حالی ۔ ذوق

قول فیصل - عربی میں اس کی اصل "عرصت" ہے اور معنی میں صحن ، آنگن اور قیامت ، فارسیوں نے بمعنی میدان استعمال کیا ہے۔

**عرصہ** :- ۲؎ بساط شطرنج۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - بالعموم زبانوں پر نہیں ہے۔

**عرصہ** :- ۳؎ دیر ، تاخیر ، بہت دن - اردو ، فصیح ، رائج

کرتا ہوں جمع پھر جگر لخت لخت کو
عرصہ ہوا ہے دعوت مژگاں کیے ہوئے ۔ غالب

**عرصہ** :- ۴؎ وقفہ ، مدت قلیل ، کم مہلت ، اردو فصیح ، رائج۔

در پہ رہنے کو کہا اور کہہ کے کیسا پھر گیا
جتنے عرصے میں مرا لپٹا ہوا بستر کھلا ۔ غالب

**عرصہ** :- ۵؎ زمانہ ، اثنا ، طوالت ، فارسی ، مذکر فصیح ، رائج۔

جہاں میں عرصۂ عشرت سوا نہ چند ہے غم کا
کہ ہے گر عید کا اک دن تو عشرہ ہے محرم کا ۔ ذوق

قول فیصل - حزیںؔ نے انھیں معنی میں استعمال کیا ہے (دفتر) "نگاہ ہے در عرصہ ماہے یک دو بینیہ از دشت خیالش لجبفۂ اظہار جلوہ می گشت"۔

**عَرصَہ** :- ۶؎ فاصلہ ، دوری ، فارسی قلیل الاستعمال۔

کبھی تھی عرصۂ تدبیر فلک کی تجھے سیر
کبھی میں ناپتا تھا سطح زمیں کی وسعت ۔ ذوق

**عرصہ تنگ کرنا** :- عاجز کرنا ، ناچار کرنا ، اردو صرف ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خط نے اس عارض رنگیں پہ کیا عرصہ تنگ
خار میں صحن گلستاں کو دبائے جاتے ۔ رند

**عرصہ تنگ ہونا** :- ۱؎ وسعت یا فراخی نہ ہونا ، خیال کا میدان کوتاہ ہونا (کنایۃً) مصیبت میں مبتلا ہونا ، عاجز ہونا ، ناچار ہونا ، اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تنگ ہو جائے گا عرصہ خفتگان خاک پہ
گر انھیں زیرِ زمیں سونپا دل نالاں سمیت ۔ میر

**عرصہ تنگ ہونا** :- ۲؎ وقت کم ہونا ، وقت گزرنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ "عرصہ کم ہونا" کہتے ہیں۔

**عرصۂ جنگ ، عرصۂ معرکہ** :- میدان جنگ۔

عرصۂ معرکہ میں گر تجھے اے شاہسوار
اس سگ سیر سے منظور ہو کار تعجیل ۔ ذوق

قول فیصل - عرصۂ معرکہ بالعموم رائج نہیں۔

**عرصۂ دراز** :- بڑا وقفہ ، فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج

قول فیصل - فارسیوں نے اس ترکیب کو جائز رکھا ہے۔

"از عرصۂ دراز مشرف بزیارت نشدم"

**عرصۂ حشر**:— میدانِ قیامت، فارسی، ترکیب فصیح، رائج۔

کیا چھپے رازِ الٰہی دلِ شیدائی کا
عرصۂ حشر تو بازار ہے رسوائی کا — داغ

قولِ فیصل۔ انھیں معنی میں عرصۂ محشر، عرصۂ قیامت بھی رائج ہے۔

**عرصۂ زمین**:— سطحِ زمین، فارسی ترکیب مذکر، قلیل الاستعمال۔

بادہ پرستی کے حامیوں میں
آرائشِ عرصۂ زمیں ہیں — صفی لکھنوی

**عرصۂ زیست تنگ ہونا**:— زندگی کا دشوار ہونا، اردو مصرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عرصۂ عالم**:— دنیا کی لمبائی چوڑائی، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

رہ نوردِ عشق اگر ہوتے نہ پابندِ ادب
عرصۂ عالم بقدرِ وسعتِ یک گام تھا — عزیز لکھنوی

**عرصۂ عمر**:— عمر کی مدت، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عرصۂ عمر ہے وہ تار کھنچا اور ٹوٹا
کچھ اگر وقتِ معین کی طرح ہونہ ڈھیل — ذوق

**عرصہ کرنا**:— دیر کرنا، تاخیر کرنا، اردو مصرف فصیح، رائج۔

کیوں اجل کیا تجھ کو بھی مدت آ گئی
اس قدر آنے میں کیوں عرصہ کیا — رند

**عرصہ کھینچنا**:— طوالت کرنا، دیر لگانا، تاخیر کرنا، طول پکڑنا، اردو مصرف، متروک۔

آپ کو یار نے عشاق سے اتنا کھینچا
حشر تک وعدۂ دیدار نے عرصہ کھینچا — صبا

**عرصہ گاہ**:— میدان کا مقام، فارسی مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ ذوق دہلوی نے مذکر نظم کیا ہے۔

ع تو پھر ایک عرصہ گاہِ عدم دو جہاں ہوا — ذوق

**عرصہ گزرنا**:— مدت ہو جانا، ایک زمانہ گزر جانا، اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

گیا عرصہ اس بات کو جب گزر
تو تقدیر از بید ہوئی راہبر — (مدارج الفضائل)

**عرصہ لگانا**:— دیر کرنا، تاخیر کرنا، اردو مصرف، عوام کی زبان۔

محلِ صرف۔ بھائی جمن! تم نے آنے میں آج بڑا عرصہ لگایا اگر تھوڑی دیر پہلے آ جاتے تو میلا دشریف مل جاتا۔

**عرصہ ہونا**:— دیر ہونا، مدت ہونا، اردو مصرف، فصیح، رائج۔

بہت اس کو بادشاہ عرصہ ہوا
مرض میں برص کے میں ہوں مبتلا — (مثنوی نظم رہنما)

**عَرَض** ۱:— (بفتح اول و دوم) وہ شے جو خود قائم نہ ہو بلکہ دوسری چیزوں کی وجہ سے عالمِ وجود میں آئے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہم رہیں جس کی طرف محتاج مانندِ عرض
ذات پر قائم رہے اپنی وہ جوہر چاہیے — عزیز لکھنوی

قولِ فیصل۔ جوہر اس کو کہتے ہیں جو اپنی ذات سے قائم جیسے حروف کاغذ پر یا رنگ کپڑے پر۔ کاغذ اور کپڑا جوہر ہیں حروف اور رنگ عرض جن کا قیام کاغذ اور کپڑے کے وسیلے سے ہے

**عَرَض** ۲:— وہ مرض یا دکھ جو کسی دوسرے مرض کی وجہ سے پیدا ہوا ہو۔ عربی، اطبا کی اصطلاح۔

محلِ صرف۔ میں آپ کے کہنے سے دردِ سر کا علاج پہلے نہیں کروں گا۔ پہلے نزلے کا علاج کروں گا اس لیے کہ نزلہ مرض ہے۔ دردِ سر عرض ہے۔

**عَرض**:— (بالفتح) پیش کرنا، بیان کرنا، کہنا۔ عربی مؤنث، فصیح، رائج۔

سنیے اب ایک ہے یہ میری عرض
علم کا سیکھنا ہے سب پر فرض — صفی

**عَرض** ۲:— طول کا نقیض، چوڑائی، پہنائی، پاٹ، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

دل کے عرض اور طول کی حد ہے
کہ نہ ہو دل کی شکل کی کوئی شے — ناسخ (معراج نظم ص ۲)

**عَرض** ۳:— درخواست، گزارش، بیان، التماس، چھوٹے کا بڑے سے عاجزی کے ساتھ کہنا، عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

عرض اس نے کی غلام شہ ذوالفقار ہوں
بے بس ہوں، بے نوا ہوں، غریب الدیار ہوں — انیس

قولِ فیصل۔ مذکر اور مؤنث دونوں طرح سے بولتے ہیں۔ جیسے "آپ نے میری عرض قبول نہیں کی" یا "میں نے آپ سے پہلے ہی عرض کیا تھا کہ کمزوری کی حالت میں تشریف نہ لے جائیے" اس کا صرف "کرنا" کے ساتھ ہے

طبعِ خلاف وضع کے شکوے میں
کچھ عرض کیا تو پائیچے تنگ ہوئے — میر

**عَرض** ۴:— عرصہ، مدت، وقفہ، فارسی قلیل الاستعمال۔

بیچ کے رہتے ہیں عرض سال جب جو
نفع پاتے ہیں بیچ کر اس کو — (معراج نظم)

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگِ آصفیہ نے اس کے ایک معنی "اثناء، درمیان" جیسے درعرض راہ

بھی لکھتے ہیں۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عرض:** کسی مقام سے وہ فاصلہ جو اس کے اور خط استوا کے مابین واقع ہو خواہ شمالاً خواہ جنوباً۔ جو مقام نصف کرہ شمالی میں ہوتا ہے وہ اس کا عرض عرض شمالی اور جو مقام نصف کرہ جنوبی میں ہوتا ہے وہ اس کا عرض جنوبی کہلاتا ہے۔ اصطلاح جغرافیہ (فرہنگ آصفیہ)

**عرضاً:** عرض میں، از روئے عرض، چوڑائی میں۔ طولاً کا نقیض۔ عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عرض احوال:** حال کہنا۔ فارسی، ترکیب فصیح، رائج۔

عرض احوال کو گلا سمجھے
کیا کہا میں نے آپ کیا سمجھے — داغ

**عرض ارسال:** (قانون) وہ کاغذ جس کے ذریعہ سے مال گزار کسی کے ہاتھ زر نقد تحصیلدار کے پاس داخل کرے۔ مذکر۔ (نور اللغات)

**قول فیصل:** عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عرض البلد:** (جغرافیہ) عرض میں کسی مقام کا فاصلہ کسی خاص نصف النہار سے۔ عربی اصطلاح جغرافیہ۔

**محل فقرہ:** دنیا ادھر ٹھنڈی ہوئی اور یہ اضلاع سب سے پہلے حیات کے استقبال کو اٹھے۔ کوسٹی ڈی اسپوڈا... کہتا ہے کہ فاسل والی چٹانیں شمالی عرض البلد دے ٹی ٹیوڈ کے ۵۰ درجے سے لے کر ۶۰ درجے تک بلکہ اس سے بھی پرے پائی جاتی ہیں۔ (رسالہ تنویر المشرق ماہ جنوری ۱۹۰۸ء)

**قول فیصل:** عرض البلد کی جگہ عرض البلاد بھی استعمال ہوتا ہے جیسے قبیلہ نبات جرنی زمانیا عرض البلاد کے ۴۰ درجے بلکہ اس سے بھی پرے جلوہ گر ہے یہاں بکثرت نظر آتا ہے (رسالہ تنویر المشرق جنوری ۱۹۰۸ء) بہت کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**عرض بلد:** طول بلد کا نقیض، وہ عرض جو بذریعہ خطوط درجات العرض معلوم کیا جائے۔ عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل:** عام طور سے عربی ترکیب کے ساتھ عرض البلد مستعمل ہے۔ عرض بلد بہ ترکیب فارسی نہ کسی کو بولتے سنا نہ کسی کتاب میں نظر سے گزرا۔

**عرض بیگی:** وہ شخص جو لوگوں کی درخواستیں بادشاہ کے حضور میں پیش کرے۔ وہ شخص جس کی وساطت سے بادشاہ کے حضور میں عرض مطالب یا حاجات پیش کریں۔ عرضیاں پیش کرنے والا عہدہ دار، پرائیویٹ سکرٹری، میر منشی، سررشتہ دار۔ ترکی الفاظ۔ مذکر۔ قلیل الاستعمال

**محل فقرہ:** ۹۸۸ھ میں اس کی سیر چشمی اور خدا ترسی اور اعتبار اور علو حوصلہ پر نظر کر کے عرض بیگی کی خدمت سپرد کی کہ حاجت مندوں کی عرض معروض حضور میں اور حضور کے احکام انھیں پہنچائے۔ (دربار اکبری صفحہ ۵۷۳)

**قول فیصل:** ترکی میں بیگ، امیر یا عہدیدار کو کہتے ہیں۔

**عرض پیرا ہونا:** عرض کرنا، ادب سے کہنا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل فقرہ:** ایک جادوگر سامنے خداوند کے آیا اور عرض پیرا ہوا۔ (طلسم ہوش ربا)

**عرض حال:** اظہار بیان، گزارش حال، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

جب سامنے وہ آیا ہوش و حواس تھے گم
کیا دل کا درد کہتے کیا عرض حال کرتے — امیر

**قول فیصل:** صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے ایک معنی "عرضی، عرضداشت" بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عرض داشت:** عرضی، درخواست، گزارش، فارسی، مؤنث۔ (فرہنگ آصفیہ)

ہوا دوسرے دن جو ہنگام چاشت
بہت گرم لکھی گئی عرضداشت — اختر (شاہ اودھ)

**قول فیصل:** عرضی اور درخواست کے معنی میں اب نہیں بولتے۔ صرف گزارش کے معنی میں عام طور سے زبانوں پر ہے۔

**عرض رسا:** عرض کرنے والا، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

یہ سن کے ہوا عرض رسا زعفر دیندار
کیجے تو ابھی صورت انساں ہو نمودار — تعشق

**عرض رکھنا:** مطلب رکھنا، اردو صرف، متروک۔

یہ مژدہ گیا باپ پاس اپنے
کہا عرض رکھتا ہوں میں آپ سے — میر حسن

**عرض قبول کرنا:** درخواست قبول کرنا، التجا منظور کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

پیمبر نے کی عرض سائل قبول
لگے اس کے نخل تمنا میں پھول — (معارج الفضائل)

**عرض کرنا:** بیان کرنا، التجا کرنا، التماس کرنا، گزارش کرنا، کہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اے خدا اب عرض کر عرش الٰہی تھام کے
اے خدا اب پھیر دے رخ گردش ایام کے — آغا حشر

**عرض مطلب:** مطلب بیان کرنا، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

عرض مطلب پہ وہ کہتے ہیں بدل کے تیور
جائیے کیا مجھے دیوانہ بنا رکھا ہے — لا اعلم

**عرض معروض:** درخواست، گزارش

التماس، کسی بزرگ کی خدمت میں مطلب کہنا۔ عربی الفاظ، اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ۹۹۱ھ میں اس نے موقع دیکھ کر پھر عرض معروض کی اور بعض امرا کو اپنے ساتھ ہم داستان کیا۔ (دربار اکبری صفحہ ۵۷۹)

**عرض وطول**:۔ (بفتح اول وسکون دوم) لمبائی، چوڑائی، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کانٹوں میں اک طرف تھے ریاض نبی کے پھول
خوشبو سے جن کی خلد تھا جنگل کا عرض وطول — انیس

**عریضہ**:۔ (بالفتح) نوشتہ، تحریری درخواست فارسی، مذکر، متروک۔

لکھا عریضہ بھیجا مرسلہ رد کردہ
اجازت لگا چاہنے نیک خو — اختر (شاہ اودھ)

قول فیصل۔ عربی میں اس کی اصل عریضت ہے عام طور سے اس محل پر عرضی ہی بولتے ہیں۔

**عرضی**:۔ (بفتحتین) عربی یائے مشدد کے ساتھ اردو میں بغیر تشدید) صفت جو اصلی نہ ہو جو کچھ سمجھا ہو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ مؤلف فرہنگ اثر لکھتے ہیں یہ معنی عارضی کے ہیں نہ کہ عرضی کے۔ مؤلف تائید کرتا ہے۔

**عرضی**:۔ (بفتح اول وسکون دوم) تحریری درخواست، تحریری گزارش، وہ معروض جو ایک عرضی خط کھینچ کر کسی بزرگ یا حاکم کی خدمت میں پیش کی جائے۔ اردو، مؤنث، فصیح، رائج۔

عرضی میں یہ لکھا زینب و کلثوم کو تر قیم سے
مقبول ہو بیمار کی مہجور کی تسلیم — عشق

قول فیصل۔ عربی میں عرضت، فارسی میں عریضہ یعنی نوشتہ جس میں احوال یا مطلب تحریر ہو۔

**عرضی پرزہ**:۔ نالش نوشتہ، دعویٰ، درخواست نالش، فریاد، اردو، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی یہ زبان نہیں۔

**عرضی ٹانکنا، عرضی ٹھونکنا**:۔ نالش کرنا، دعویٰ دائر کرنا، مقدمہ دائر کرنا، مقدمہ رجوع کرنا، عوام کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عرضی دعویٰ**:۔ وہ کاغذ جس میں مدعی حالات مقدمہ لکھ کر ابتدائی عدالت میں داخل کرتا ہے۔ وہ درخواست دعویٰ جو ابتدا میں پیش کرکے مقدمہ چلایا جائے۔ اردو، مؤنث اصطلاح قانون و عدالت۔

محل صرف۔ آپ کے وکیل صاحب نے عرضی دعویٰ ہی غلط لکھوا ہے۔ میں آپ کے مقدمہ کی پیروی نہیں کرسکتا آپ مقدمہ ہار جائیں گے۔

**عرضی دینا، عرضی لگانا، عرضی گزارنا**:۔ تحریری درخواست کرنا، نالش کرنا، شکایت کی درخواست دینا (عرضی لگانا عورتوں کی زبان ہے)

ذراسی بات پہ عرضی لگادی بیٹی نے
کھلائے نوج کسی کو خدا ادھار لیا — راحت (نور اللغات)

قول فیصل۔ "عرضی لگانا" قریب بہ متروک ہے "عرضی دینا اور عرضی گزارنا" کے معنی کسی بڑے شخص کو کوئی حاجت یا ضرورت لکھ کے پیش کرنا ہیں۔ عدالت میں "نالش کرنا" کے معنی نہیں ہیں ایسے محل پر لفظ درخواست ہی کا استعمال ہوتا ہے۔

**عرضی کرنا**:۔ عرضی دینا، عرضی روانہ کرنا، اردو صرف، متروک۔

محل صرف۔ یہ روانہ ہوئے اور بے پور کے کوہستان میں جاکر مہم شروع ہوئی وہاں سے عرضی کی کہ جب تک نشان اقبال ادھر کی ہوا میں نہ لہرائے گا کھلنا اس مقدمے کا دشوار ہے۔ (دربار اکبری صفحہ ۲۸۷)

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت (عرضی کردینا) بھی رائج تھی جیسے۔ "اس نے حجام کو تو بھیج دیا اور بے گناہ سافر کو مفت مار ڈالا۔ جواب میں عرضی کردی کہ میاں تھا تو یہی مگر قضا نے سعادت پابوس سے محروم رکھا۔ (دربار اکبری صفحہ ۳۰۸)

**عرضی گزراننا**:۔ تحریری درخواست دینا اردو صرف، متروک۔

محل صرف۔ یہاں تک کہ بادشاہ کے حضور میں اس مضمون کی عرضی گزرانی کہ خانہ زاد بسبب پیرانہ سالی و علالت قابل بجا آوری خدمت نہ رہا۔ (حیات تسلیم)

**عرضی گزرنا**:۔ نالش ہونا، دعویٰ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

فارسی کیسی وہ ہندی بھی نہیں پڑھ سکتے
سیر دیکھو مری عرضی عربی میں گزری — امیر

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت بھی رائج ہے۔

تم پر یار نے نہ پڑھی میری عرضی
رکھے ہی رکھے طاق پر عرضی گزر گئی — امیر

**عرضی لکھنا**:۔ درخواست لکھنا، عرضی کا مضمون لکھنا، فصیح، رائج۔

نئی مہر سے اس نے عرضی لکھی
کہ خون سرانگشت سے مہر کی — اختر (شاہ اودھ)

**عرضی لگانا**:۔ نالش کرنا، اردو صرف، متروک۔

لگا دی عرضی عدالت میں مجھ پہ خوب کیا
ابھی تو تم نہ کروگے کہاں کہاں فریاد — رند

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت (عرضی لگا دینا) بھی رائج تھی۔

ذرا سی بات پہ عرضی لگا دی بیٹے نے
کھلائے زہر کسی کو خدا ادھار لیا　　(رحیم)

**عرضی لگنا:**- سوال گزرنا، نالش ہونا، دعویٰ ہونا۔ اردو مصدر، متروک۔

لے قرض سے کہاں سے کہ بدنام ہو گئے
عرضی ہے فروخت کی ہم پہ لگی ہوئی　　(عارف)

**عرضی لینا:**- درخواست لینا، کسی بڑے شخص کا ضرورت اور حاجت لکھے ہوئے مضمون کی درخواست کو لینا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

**عرضی نویس:**- عرضی یا تمسک لکھنے کا پیشہ کرنے والا۔ وہ عرضی لکھنے والا جو قانونی طور سے اجازت پائے ہوئے ہو اور کچہری میں بیٹھ کے عرضی لکھے، فارسی ترکیب، مذکر۔　　(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں عام طور سے زبانوں پر عرائض نویس ہے۔

**عرعر:**- ایک درخت، چیڑ کا درخت، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عرعر و شمشاد و سرو و ناروں کی سیر کی
مقبروں میں جا کے خاموشی انجمن کی سیر کی　　(صفی)

**عرف:**- پکارنے کا نام۔ وہ نام جو اصلی نام کے علاوہ ہو۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل نظر۔ میاں! تمہیں نہیں معلوم ان کا اصلی نام تمیز حسن ہے، وہ ان کا عرف مخو ہے۔

قول فیصل۔ عام طور سے اصلی نام کو بگاڑ کے ایک نیا نام رکھ لیتے ہیں جیسے مولانا سید کلب حسین صاحب قبلہ مجتہد مرحوم کو عام طور سے "مولانا کبن صاحب" کہتے ہیں۔ کبھی کبھی اصلی نام کے علاوہ بھی ایک مختصر سا نام رکھ لیتے ہیں جیسے نواب سید امام علی صاحب ایڈوکیٹ کو نواب دعن صاحب کہتے ہیں۔ زیادہ تر اس محل پر عرفیت بولتے ہیں۔

**عرفاً:**- عرف کی رو سے۔ از روئے عرف، عربی، فصیح، رائج۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نظر۔ شرعاً دو غوطوں میں طہارت ہو جاتی ہے لیکن عرفاً تین غوطے دیے جاتے ہیں۔

**عرفاء:**- (بضم اول و فتح دوم) عارف کی جمع، اہل اللہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نظر۔ اگر پوچھیے کہ کاروانِ عمل کا معیار کیا ہوا۔ اگر یہ آلودگیاں راہ میں نہ کھینچی گئیں؟ تو اس کا جواب وہی ہے جو عرفاء طریق نے ہمیشہ دیا۔
(غبار خاطر - از مولانا آزاد)

**عرفات:**- (بالتحتین) ایک کشادہ اور مقدس میدان کا نام جہاں حاجی لوگ عرفے کے روز جو عین حج کا دن ہے کھڑے ہو کے لبیک پکارتے ہیں۔ اور ظہر و عصر کی نماز وہاں پڑھ کے مکہ معظمہ جو بارہ میل کے فاصلے پر ہو واپس چلے جاتے ہیں۔ عربی۔　　(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے لوکس کا صلہ لکھا ہے۔

**عرفان:**- شناخت، پہچان، واقفیت، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کچھ بھی حاصل ہو اگر انساں کو عرفان وفا
زندگی ہی زندگی ہو زیبِ دامانِ وفا　　(لاالم)

قول فیصل۔ بیشتر اس لفظ کا تعلق ذات باری ہی سے ہے۔ صوفیانِ کرام زیادہ تر استعمال کرتے ہیں۔

ہے یہ عرفاں کہیں مقصود کہیں عشق مراد
مطلب اس بزم سے بزمِ وحدت اس کی عظیم آبادی　　(شاد)

**عرفانی:**- عرفان سے منسوب، معرفت والا، عربی صفت، فصیح، رائج۔

نقاب کتب پریشاں ہے درسِ عرفانی
رہے گا آپ کے سر پست حکمت ہائے یونانی　　(عزیز لکھنوی)

**عرفہ:** عام میں یا ہمدبا فت، عام لوگوں کی نظر میں، سب کے خیال میں۔ اردو محاورہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نظر۔ جا بکھیں عطن پر وہ حضرت صوفی کا نظریہ حسن تمیز کا پرتو ہی عرفِ عام میں دو رنگ بادی کا گھر ہو خرچ دیا۔　　(غالب الدین تلوی)

**عرفہ:**- (بالتحتین) ماہ ذی الحجہ کا نواں دن جس روز مسلمان حج کرتے ہیں اور حاجی عرفات میں جا کر احکام حج بجا لاتے ہیں۔

ماہ ذی الحجہ کی نویں تاریخ۔ یہ وہ تاریخ ہے جس روز حجاج حج کے احکام میدان عرفات میں جا کر بجا لاتے ہیں۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

حاجیو ہے آج عرفہ کچھ تکلف ہے ضرور
بادۂ گلگوں سے رنگ لو جامۂ احرام کو　　(ناسخ)

قول فیصل۔ ناسخ نے بسکون دوم استعمال کیا ہے ایسی صورت میں یہ اردو ہے۔ صاحب نور اللغات اور فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ عید، بقر عید، محرم اور شب برات سے ایک روز پہلے کا دن۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ لکھنؤ کی عورتیں اور مرد اس دن کو کہتے ہیں جو مرنے کے سال میں شب برات آنے سے قبل جس دن عرفے کی رسم ادا کی جائے اس رسم میں شیر مال، حلوا، روٹی اور میٹھا ہوتا ہے جس پر فاتحہ دیا جاتا ہے اور اس خیال کا تحت یہ رسم ادا کرتے ہیں کہ مرنے والے کا شمار اپنا عدہ مردوں میں ہو جائے اور شب برات کے فاتحے سے مرنے والا پورا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ یہ ایک رسم ہے جس کا شرع سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

**عرفہ کرنا:**- (بسکون دوم) کسی شخص کے مرنے کے بعد جو اول عرفہ واقع ہو اس میں فاتحہ دلانا۔ دہلی کی زبان۔

قول فیصل۔ لکھنؤ میں ذی الحجہ کی قید نہیں

ہے۔ شبِ برات کے قریب جو دن بھی مقرر کر لیں اس کو عرض کئے دیتے ہیں۔ جیسے الحاج غلام حسین مرحوم کا ۱۰ رشعبان کو عرس ہے زحمت کر کے آپ بھی شرکت کیجئے گا۔

**عُرفی :-** (ع) ظاہری، مشہور، فارسی صفت فصیح، رائج۔

**محلِ استعمال۔** بہرحال انھوں نے مجھ کو مجمعِ عام میں برا بھلا کہا، میری توہین کی میں ازالۂ حیثیتِ عرفی کا دعویٰ کر کے رہوں گا۔

**قولِ فیصل۔** عرفی میں بتشدید "یا" ہے جو عام طور سے زبانوں پہ نہیں ہے۔ اردو اور فارسی والے بسکون یا بولتے ہیں۔

**عُرفی :-** سید محمد جمال الدین عُرفی شیرازی ابن زین الدین علی، فارسی کا ایک باکمال شاعر تھا سنہ ۹۶۳ھ میں خاص شیراز میں پیدا ہوا۔ اس کا باپ زین الدین علی ایران کے محکمۂ عرفیہ میں ایک اعلیٰ عہدہ پر ممتاز تھا اسی مناسبت سے اس نے تخلص عرفی اختیار کیا۔ ایک معزز خاندان میں پیدا ہونے کی وجہ سے اس کی تعلیم و تربیت اعلیٰ پیمانے پہ ہوئی۔ اسے مصوری، نقاشی اور خوش خطی میں کافی دستگاہ تھی۔ یہ وہ زمانہ تھا جب خاندان صفویہ کا علم بردار تاجدار شاہ عباس تخت ایران پر متمکن تھا، بازار شاعری گرم تھا عرفی فطری شاعر تھا اس نے باوجود کمسنی کے بڑے بڑے استادوں کے ساتھ معرکہ آرائی کی۔ صغر سنی ہی میں اس نے اپنی طبع خداداد کے زور سے نام حاصل کیا اور ہندوستان آ کے یہیں کا ہو رہا۔ اس کے ہم وطن حکیم ابو الفتح گیلانی نے جو سلطنت اکبری میں ایک ممتاز عہدہ پر فائز تھا، اعلیٰ درجے کا سخن شناس و نقادِ فن بھی تھا۔ عرفی کو اپنی بزمِ شعرا میں داخل کر لیا جہاں اس نے جلد ہی امتیاز کی حیثیت حاصل کر لی۔ ان دنوں اس کی عمر صرف ۲۳ سال تھی لیکن ابھی اس نے عمر کی چوتھی منزل میں قدم رکھا تھا کہ حکیم موصوف نے داعیِ اجل کو لبیک کہا۔

اب عرفی خانخاناں کے دربار میں پہنچا اور روز بروز ترقی کرتا گیا۔ خانخاناں کے دربار میں اس کی قدر شناسی کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے کہ اس کو ایک قصیدہ پر ستر ہزار روپے انعام ملے۔

عین اس وقت کہ جب وہ عمر کا صرف چھتیسواں منزل طے کر کے فن کی عظمتوں کو چھوتا ہوا بامِ عروج پر پہنچ چکا تھا۔ سنہ ۹۹۹ھ میں دستِ مرگ ناگہانی نے آ لیا اور لاہور میں سپردِ خاک ہوا۔

مرنے کے کچھ ہی دن بعد اس کی یہ پیشین گوئی پوری ہوئی کہ :-

بکاوشِ مژہ از گور تا نجف بروم
اگر بہ ہند ہلاکم کنی و گر بہ تتار

اس کی ہڈیاں ہند سے نجف بھیج دی گئیں۔ رونقی نے اسی کے مصرع سے مادۂ تاریخ نکالا۔

رقم زد از پئے تاریخ رونقی کلکم
"بکاوشِ مژہ از گور تا نجف آمد"
سنہ ۹۹۹ھ

عزتِ نفس، علوِ ہمت، قناعت، پاکبازی انھیں چار عناصر سے اس کے مزاج کی تخلیق ہوئی تھی مگر اس میں عزتِ نفس کا عنصر فطرتاً غالب تھا وہ قصیدے کا باکمال شاعر تھا لیکن اسے امیروں کی مدح گوئی سے سخت نفرت تھی۔ اس کی جدتِ طبع اور شرافتِ نفس نے مدح گوئی کا انوکھا طرز اختیار کیا اس نے ہمیشہ ایسوں کی مدح کی جن کی مدح ہر دل کرتا ہے اور اس کے بعد بھی ایسا کوئی قصیدہ نہیں ملتا جس میں اس نے ممدوح کے ساتھ خود اپنی مدح نہ کی ہو۔ یہاں تک کہ وہ خود ممدوح کا ہم پلہ ہو جاتا ہے۔

عرفی نے چھتیس سال کے محدود عرصے میں تمام رائج الوقت اصنافِ سخن میں طبع آزمائی کی اور اتنا اور ایسا کیا کہ اربابِ فن و تنقید حیران و ششدر ہیں۔ وہ ایک عیاں خوش گو شاعر تھا۔ قصیدے میں نکیت کا رنگ رکھتا تھا لیکن صنفِ غزل اس کو خصوصیت سے محبوب تھی۔ گو ظاہر بین نگاہیں مضمون آفرینی میں ایسی الجھیں کہ حسنِ اصلی کی سادگی تک نہ پہنچ سکیں اور قصیدوں کی شہرت نے غزلوں کی یاد بھلا دی۔ اس کی غزل سرائی کی خاطر خواہ شہرت نہ ہونے کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ اس کے مسودات میں ایک دیوان جس میں چھ ہزار اشعار تھے ضائع ہو گیا۔ اس صدمے میں جہاں اس نے تقاضائے بشری سے مجبور ہو کر یہ کہا کہ :-

عمر در شعر بسر کردہ و در باختہ ام
عمر در باختہ را بار دگر باختہ ام
بعد شعرے سخن چون نشود محو کہ من
شش ہزار آیۂ احکامِ ہنر باختہ ام

وہاں اس نے اپنی فطری علوِ ہمت کا ثبوت دیتے ہوئے بھی یہ کہا کہ :-

گنج اگر شد نہ کنم شکر کہ ناگفتہ بجاست
از دو صد گنج یکے مشت گہر باختہ ام

اس افسوسناک حادثے کے بعد اور اپنے انتقال سے تین سال قبل اس نے پھر ایک دیوان مکمل کیا جس میں آٹھ ہزار اشعار تھے اور خود ہی اس دیوان کی تاریخ میں یہ مستقل رباعی کہی۔

ایں طرفہ نکات سحری و اعجازی چوں گشت مکمل بہ رقم پردازی
مجموعہ طراز قدس تاریخش گفت بہ اول دیوان عرفی شیرازی
سنہ ۹۹۶ھ

مادہ تاریخ میں یہ صنعت ہے کہ بلحاظ حروف ابجد اس کی اکائیوں کے حاصل سے قصائد کی تعداد معلوم ہوتی ہے۔ اسی طرح دہائیوں سے غزلوں کی تعداد اور سیکڑوں سے رباعیات و قطعات وغیرہ کی تعداد معلوم ہوتی ہے۔

اکائیاں:۔ ا و د و ا ا ز = (۲۶) قصائد

دہائیاں:۔ ل ی ن ع ف ی ی ی = (۲۷۰) غزلیات

سیکڑے:۔ ش ر = (۷۰۰) اشعار قطعات رباعیات مثنوی وغیرہ۔ ان سب اعداد کے مجموعے سے دیوان کی تکمیل کا سنہ نکلتا ہے۔ (۲۶ + ۲۷۰ + ۷۰۰) = ۹۹۶ھ

**عُرفیت**:۔ بضم اول کسر سوم و فتح چہارم، اصلی نام کے علاوہ جو نام مشہور ہو۔ پکارنے کا نام، اردو غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ان کا نام رضا حسین اور عرفیت رجّن ہے۔

**عِرق**:۔ (بکسر اول و سکون دوم) باریک ریشہ، مہین رگ، عربی، مؤنث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کی جمع "عروق" ہے درخت کی باریک جڑ کو بھی کہتے ہیں۔

**عَرَق** بفتحتین، وہ پانی کی شکل جو گرمی کی وجہ سے مسامات سے خارج ہوتی ہے۔ پسینہ، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

آنکھ میں آنسو ہیں ماتھے پہ عرق ہونٹ کا
بے خبر عمر رواں لیتے جھلکتے جام کی عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ عوام بسکون دوم بولتے ہیں جو صحیح نہیں ہے

**عرق** بفتحتین بذریعہ قرع انبیق دواؤں یا پھولوں کا کھینچا ہوا پانی، عربی، فصیح، رائج۔

حسن علی کو دیکھ کے ایسا اڑا ہے رنگ
گویا عرق کھینچا ہے گل آفتاب کا انیس

قول فیصل۔ جس چیز کا عرق کشید کیا جاتا ہے اس کے نام سے منسوب کر دیا جاتا ہے جیسے عرق بادیان، عرق گاؤزبان، عرق گلاب، عرق بید مشک وغیرہ۔

محل صرف۔ پہلے دس پندرہ لیموؤں کا عرق نکال لو اس کے بعد شکر ڈال کے پکاؤ چھ چھ ماشہ صبح دوپہر شام استعمال کرو۔

**عرق**:۔ کسی پھل کا نچوڑا ہوا رس۔ اردو، فصیح، رائج

محل صرف۔ پہلے دس پندرہ لیموؤں کا عرق نکال لو اس کے بعد شکر ڈال کے پکاؤ۔ چھ چھ ماشے صبح دوپہر شام استعمال کرو تو تمہارا صفرا کم ہو جائے گا۔

**عَرَق افشاں**:۔ پسینا ٹپکتا ہوا، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

ہے رو کے خوفشاں عرق افشاں جو سر بسر
سورج سے ٹوٹتے ہیں ستارے ادھر ادھر اوج

**عِرْقُ النّسا**:۔ (بکسر اول و سکون دوم و بضم سوم) ایک بیماری کا نام۔ ایک رگ کا نام جو کمر کے نیچے سے پاؤں کے گٹے تک گئی ہے اور اس درد کا نام جو اس رگ میں ہوتا ہے۔ عربی، مذکر، اطبائی اصطلاح۔

قول فیصل۔ جب عرق النسا بول کے رگ اور لیں گے تو مؤنث استعمال کریں گے۔ ہندی میں اس درد کو "رانگھن" کہتے ہیں۔

**عَرَقِ انفعال**:۔ دکنا یہ) شرمندگی۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

موتی سمجھ کے شان کریمی نے چن لیے
قطرے جو تھے مرے عرق انفعال کے اقبال

**عرق آجانا**:۔ پسینہ آجانا، شرم سے پانی پانی ہو جانا۔ کسی محنت یا شرم یا گرمی کی وجہ سے پسینہ آجانا، پسینے پسینے ہو جانا، اردو مصدر، فصیح، رائج

خدا سے جو وہ نور شرما گیا
عرق اس کے سر تا بپا آگیا (نور نامہ)

**عرق آلود**:۔ پسینے میں تر، پسینے میں ڈوبا ہوا، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف:۔ گرمیاں آزاد پرولی آیا تھا گرامی درجہ بجانی کو رخ پر زلف عرق آلودہ ہو گئی۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں عرق آلودہ بھی استعمال ہوا ہے۔

عرق آلودہ زلفیں میں رخ رنگین جانانی پہ
ترشح کا ہے عالم ابر چھایا ہے گلستاں پہ

**عرق بہار**:۔ ایک قسم کا عرق جو نارنج اور ترنج کے پھولوں سے کھینچتے ہیں۔ فارسی، فصیح، رائج

قول فیصل۔ اس کا استعمال بمعنی شراب بھی ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

**عرق پاک کرنا**:۔ عرق پونچھنا، پسینا پونچھنا۔ اردو مصدر، قلیل الاستعمال

قول فیصل۔ فارسی میں عرق پاک کردن ہے یہ اس کا اردو ترجمہ ہے۔

**عَرَق چِین**:۔ (بفتح اول و دوم و سکون سوم و کسر چہارم) پسینا پونچھنے کی چیز ایک قسم کی ٹوپی بھی ہے) فارسی، مؤنث۔ ایک قسم کی گول ٹوپی جو سر کے پسینے سے پگڑی محفوظ رکھنے کے واسطے دستار کے نیچے پہنا کرتے تھے مگر اب جو ٹوپیاں اس نام سے مشہور ہیں وہ چند دے دار آڑی کتری ہوئی کامدار ہوتی ہیں جن کو پگڑی کے بغیر ہی پہنا کرتے ہیں۔ عربی فارسی الفاظ۔ مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ بہت کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**عرق خجلت**:۔ عرق انفعال، عرق حیا، شرم کی وجہ سے جو پسینہ آجائے۔ فارسی، ترکیب، قلیل الاستعمال۔

پاک کر آپ کو ناسخ عرق خجلت سے
انفعال اپنا شفاعت ہے گنہگاروں کو ناسخ

**عرق شرم**:۔ عرق انفعال۔ وہ پسینہ جو شرم

کی زیادتی سے چہرے پر آجاتا ہے۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج

ع جب یہ عاصی عرق شرم سے تر جائیں گے — الہام

قولِ فیصل۔ بمعنی پسینہ بھی ہے۔ "عرقِ حیا" بھی بولتے ہیں

**عرق دو آتشہ**:— دو دفعہ کا کھینچا ہوا عرق فارسی ترکیب، مذکر حکماء کی اصطلاح۔

**عرق ریز**:— خادم، شاگرد، ورزش کرنے والا۔

(نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا۔ دربار اکبری سے ایک مثال ملی ہے جو متروک ہے۔

"باوجود اس کے کہ عام اہل زمانہ کو دیکھ کر کہنا چاہئے کہ سیر دلی اور بے غمی کے ساتھ عرق ریز کاروان قدر دان خدمت گزار تھا" (دربار اکبری)

**عرق ریزی**:— محنت، جفاکشی، اتنی محنت اور مشقت کرنا کہ پسینہ ٹپکنے لگے۔ فارسی، فصیح، رائج۔

جو آئیے گھر میں جب کہ شفقت کرے امام
پھر ان پہ شہزادی کی عرق ریزیاں تمام
سرمایہ داریوں کے ترک اور انتقام
ان سوکھی روٹیوں کی ادب سے کریں سلام
نازاں ہے جیسے فرشِ زمیں آفتاب پر
کرتی ہے فخر نان جویں بو تراب پر

(عظمت انسان۔ سید آل رضا)

قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی "شرمندہ ہونا" بھی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**عرق سے تر ہونا**:— پسینے میں تر ہونا، پسینے سے بھیگ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج

ہر پھول کا چہرہ عرق حسن سے تر ہے
ہر چیز میں اک بات ہے ہر شے میں اثر ہے — جوش ملیح آبادی

**عرق شرم میں نہانا**:— انتہائی شرمندگی ہونا، اتنی زیادہ خجالت ہونا کہ پسینے آنے لگیں۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

شبنم اکثر ترے پسینے سے
عرق شرم میں نہاتی ہے — رشک

**عرق شیر**:— (باضافت) دودھ کا پھاڑا ہوا عرق ماء الجبن، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ عام طور سے "دودھ کا پھاڑا ہوا پانی" زبانوں پر ہے۔

**عرق عرق ہونا**:— محنت یا گرمی سے پسینے پسینے ہونا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

نشہ میں تو عرق عرق جو ہوا
یہ ٹپکتے ہیں قطرہ ہائے شراب — رشک

قولِ فیصل۔ عام طور سے اس محل پر "پسینے پسینے ہونا" بولتے ہیں۔

**عرق عرق ہونا**:— انتہائی شرمندگی سے پسینے میں ڈوب جانا، اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

گنہ کسی نے کیا تھر تھرا یا دل اپنا
عرق عرق ہوئے ہم جس کو انفعال ہوا — آتش

قولِ فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "پسینے پسینے ہونا" بولتے ہیں۔

**عرق عروس**:— (باضافت) وہ خوشبودار عرق جو دلہن کے استعمال کے لیے ہوتا تھا۔ فارسی ترکیب قریب بہ متروک۔

محل صرف۔ کسی کنڑ میں عرق عروس کسی میں عرق بہار ہے غرض خطا دفتن اس کا مول ہے۔ (فسانہ آزاد)

**عرق فشانی**:— محنت جفاکشی، انتہائی مشقت فارسی، قلیل الاستعمال

کبھی تو دیکھیے ہماری عرق فشانی دھوپ
چلے بھنوں یہ کرے اپنی مہربانی دھوپ — جگر

**عرق کھنچنا**:— عرق کشید ہونا، اردو صرف فعل لازم، فصیح، رائج

محل صرف۔ وہ اس کے پھول سے گالوں پر پسینا آنا معلوم ہوتا ہے کہ گلاب کا عرق کھنچتا ہے۔ (طلسم ہوش ربا)

**عرق کھینچ لینا**:— طاقت کھینچ لینا۔ (نقصان) تمام جسم کا عرق کھینچ لیا۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عرق کھینچنا**:— قرع انبیق کے ذریعہ سے کسی دوا یا پھول کا عرق کشید کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج

محل صرف۔ تم نے دوا ہی رات کو لیکن کوئی نہیں اور صبح کو عرق کھینچنا شروع کر دیا نتیجے میں عرق خراب ہو گیا۔

**عرق گیر**:— خوگیر، نمدہ، بچھوٹا، پالان، عربی فارسی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ بمعنی کوئی نہیں بولتا

**عرق گل**:— گلاب کا عرق، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اصلی عرق گل سوائے اصغر علی محمد علی کے یہاں ہوتے کے کہیں نہیں ملے گا۔ ادھر ادھر ڈھونڈنا بیکار ہے۔

**عرق گیر**:— چھوٹا سا رومال پسینہ پونچھنے کا۔ فارسی ۲ شرمندہ مذکر۔ ۳ وہ آلہ جس کے ذریعہ سے دواؤں کا عرق کشید کرتے ہیں ۴ وہ چیز جو چلم کے نیچے اس غرض سے رکھتے ہیں کہ تمباکو کا عرق اس میں رہے اور نے کے پانی کو خراب نہ کرے (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اب نہ اس کے بولنے والے ہی زندہ ہیں اور نہ سمجھنے والے ہی باقی رہے۔

**عرق میں ڈوبنا**:— پسینے سے تر بتر ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

حشر والے عرق میں ڈوبے ہیں۔ گرم بازار شرمساری ہے — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ بعض معنی میں عرق میں غرق ہونا بھی ہے۔

خدا نے نظر کی جو پھیر تو دیکھا
عرق میں ہوا غرق وہ سر بسر (رسالہ نور تارا ۱۸۹۵ء)

**عرق نعناع** :- وہ سرکہ جو پودینہ کی شرکت سے کھینچا جاتا ہے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، اطبا کی اصطلاح

قول فیصل۔ اسی کو "عرق نعنع" یعنی بحذف الف بھی بولتے ہیں۔ پودینہ کی شرکت سرکے میں تیزی بڑھانے کے لیے کی جاتی ہے۔

**عرق نکلنا** :- پسینہ آنا، اردو، صرف فصیح، رائج۔

بیان حال کو اٹھے پہ کچھ عرق نکلا
زباں رک گئی جب شرح جانگداز ہے (عزیز لکھنوی)

**عرق ناک** :- (کنایتہً) شرمندگی کا پسینہ (نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**عروج** ۱ :- (بالضم اول و واو معروف) چڑھنا، بلند ہونا، صعود، نزول کی ضد، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ عروج کچھ نہ نزول ہے یہ خیال وہم و فضول ہے
جو بلند بالا ہیں نشیب میں جو نشیب ہیں وہ فراز ہیں (بیدل)

**عروج** ۲ :- بلندی، اونچائی، اوج، ارتفاع، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کر دیا صدق و کذب کو مربوط
ہوئے مربوط یہ عروج و ہبوط (معراج نظم)

**عروج** ۳ :- ترقی، اقتدار، عربی لفظ، مذکر، فصیح، رائج۔

کسی کی ایک طرح پر بسر ہوئی نہ انیس
عروج مہر بھی دیکھا تو دوپہر دیکھا (انیس)

قول فیصل۔ نازک سے فرق کے ساتھ عزت اور مرتبہ بھی اس کے معنی ہوتے ہیں جیسے

عروج اسے مرتبہ پروردگار دے مجھ کو
کچھ اعتبار نہیں اعتبار دے مجھ کو (میر عشق)

**عروج** ۴ :- میر خورشید حسن عرف دولھا صاحب لکھنوی کا تخلص۔ آپ میر نفیس کے بیٹے اور میر انیس کے پوتے تھے ۱۴ ذی الحجہ سنہ ۱۳۳۵ھ کو آپ نے ۷۱ سال کی عمر میں انتقال کیا۔ اور مقبرہ میر انیس میں دفن ہوئے۔ بزرگوں کی طرح مرثیے تو کثرت سے نہ کہہ سکے لیکن جس قدر کہے ان سے پتہ چلتا ہے کہ خوش گو ضرور تھے۔ خدا نے صاف طبیعت اور اچھے مصرعے نکالنے کا سلیقہ دیا تھا۔ سلام بھی بہت اچھے کہتے تھے۔ خصوصیت سے خوانندگی کا طرز سب سے جداگانہ تھا۔ بہت بڑی آواز تھی جس میں کشش تھی۔ بہت زیادہ بتانے کی کوشش نہیں کرتے تھے لیکن جس قدر بھی بتاتے وہ اداکاری کی روح رواں ہوتے تھے اور گویا تصویر کھینچ دیتے تھے۔ ایک مرتبہ کسی مجلس میں

ع وہ دیکھو پنجہ نظر آتا ہے علم کا

اس انداز سے بتایا کہ لوگ مڑ مڑ کے دیکھنے لگے کہ واقعی علم آ رہا ہے۔

بہر حال یہ طے ہے کہ ان کے عہد میں ان سے بہتر پڑھنے والا کوئی دوسرا نہیں تھا۔ ان کے ہمعصر مرثیہ گویوں میں حضرت قدیم، حضرت مودب، حضرت رفیع، اور حضرت زکی وغیرہ تھے۔

آپ کا قد میانہ تھا، رنگ سانولا تھا، کسی قدر دبلے تھے۔ آپ کے ایک صاحبزادے جناب سید محمد حسن صاحب فائز تھے جو لاولد جوان سے اٹھ گئے۔ آپ کے مرثیوں کی جلد عروج سخن کے نام سے چھپ چکی ہے۔

**عروج پر ہونا** :- ترقی پر ہونا، جوش پر ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

لیکن آج کل عروج پہ ان کی تجلیں
آنکھوں میں زیر خاک پھرے گی یہ صورتیں (نقش)

**عروج پر ہونا** :- چڑھنا، بڑھنا، اعلیٰ رتبے پر پہنچنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آج کل ان کی قسمت کا ستارہ عروج پر ہے اس لیے برابر ترقی کرتے چلے جا رہے ہیں۔

**عروج پکڑنا** :- ترقی کرنا، اقتدار حاصل کرنا، اردو صرف، متروک۔

محل نظم۔ پھر جب اسلام نے عرب سے عروج پکڑا اور اہل عرب صاحب حکمت و حکومت ہو گئے ... تو پہلے جس شخص نے یونانی زبان کا عربی میں ترجمہ کیا ابو نصر فارابی ہے اس نے حکمت یونانی کو تحت عربی میں ترجمہ کیا۔

(فضل النقال فی احوال الاطبا الماضیۃ والحال)

**عروج ماہ** :- چاند کی پہلی تاریخ سے لے کے چودھویں تاریخ تک کا زمانہ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ "یا عزیزی" کا عمل جو میں تمہیں تعلیم کر رہا ہوں یہ عروج ماہ کے زمانے میں کسی دن پڑھنا چاہیے۔

**عروج مہر** :- سورج کا طلوع سے لے کے خط نصف النہار تک آنے کی مدت، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

کسی کی ایک طرح پر بسر ہوئی نہ انیس
عروج مہر بھی دیکھا تو دوپہر دیکھا (انیس)

**عروج ہونا** :- مرتبہ بلند ہونا، اقتدار حاصل ہونا، اردو، صرف فصیح، رائج۔

ہوگا جب کچھ عروج تیرا
سو فتح خوبان کا کم سے لے گا — صفی لکھنوی

**عروج ہونا:** مص۔ رسوخ ہونا۔
(دفعۂ گ) گورنر کے یہاں میر صاحب کو عروج حاصل ہے۔ (نور اللغات)

**قولِ فیصل۔** یہ عروج حاصل ہونا، کی مثال ہے نہ کہ عروج ہونا کی۔

**عروس:**۔ (بفتح اول وضم دوم وواو معروف) دلھن، عربی، فصیح، رائج۔

نکلی عروس فتح محافہ جدا ہوا
یا نامۂ ظفر سے لفافہ جدا ہوا — انیس

**قولِ فیصل۔** فتح نہیں جو زیادہ زبانوں پر ہے اس کی فارسی جمع عروساں ہے جو فصیح ہے۔

سبز بیلوں کے گھنے پتوں سے کیا تک سبز پوش
جس طرح آنچل عروسانِ چمن کے زیب دوش — صفی

صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ "اس کا اطلاق دولھا دولھن دونوں پر درست ہے لیکن دلھن ہی کے واسطے مستعمل ہے"۔ سوائے دلھن کے دولھا کے لیے اس لفظ کا استعمال بالکل نہیں ہے۔

**عروس الخطوط:**۔ خط کی ایک قسم، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قریب بہ متروک

عروس الخطوط او رثلث ورقاع
نعفی جلی مثل خط شعاع — میر حسن

**عروسانِ باغ:** کنایۃً پھول اور باغ کے نئے پودے، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

**قولِ فیصل۔** اسی محل پر "عروسانِ چمن" بھی استعمال ہوا ہے۔

ہر طرف باغ میں کھلنے لگے غنچے چٹ پٹ
اڑ گئے سارے عروسانِ چمن کے گھونگھٹ — رشید

**عروسانہ:**۔ دلھن کی طرح، دلھن کے طریقے سے، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محلِ مدح۔ حسینانِ چمن عروسانہ آرائش و انداز کے ساتھ چاروں طرف محو گلگشت ہیں۔ باغ نمونۂ جنت بنا ہوا ہے۔

**عروسِ تاک:**۔ کنایۃً، شراب، فارسی، مونث (نور اللغات)

**قولِ فیصل۔** اردو زبان سے اس کا کوئی خاص تعلق نہیں ہے۔

**عروسی:**۔ شادی، بیاہ، نکاح، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

ع شادی سے کب عجم میں عروسی مراد ہے۔ — مؤدب

**عروض:**۔ (بضم اول ودوم) ظاہر ہونا، عارض ہونا، عربی۔ (نور اللغات)

**قولِ فیصل۔** عربی تعلیم یافتہ طبقہ بہت کمی کے ساتھ بولتا ہے۔ اردو سے اس کا تعلق نہیں۔

**عروض:** (بالفتح) مکہ معظمہ کا نام، بیت اللہ، کعبۃ اللہ، کعبہ، عربی، مذکر (فرہنگِ آصفیہ)

**قولِ فیصل۔** عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عروض:**۔ (بالفتح) ہر بیت کے مصرعِ اول کے آخری جز کا نام۔ عربی، مذکر، عروضیوں کی اصطلاح

**عروض:** عربی۔ بفتح اول وضم دوم صحیح (بضم اول غلط ہے) ایک مشہور علم کا نام جس میں نظم کی درستی کے قواعد مذکور ہوتے ہیں اور ذکر بحروں ان کے ارکان اور زحافات کا ہوتا ہے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

شعر میں ہوتی ہے شاعر کو ضرورت اس کی
گر عروض اس نے پڑھا ہے وہ سخن ور دانا — داغ

**قولِ فیصل۔** صاحب فرہنگِ آصفیہ نے لکھا ہے کہ "چونکہ خلیل بن احمد کو کعبۃ اللہ میں اس علم کا الہام ہوا اس وجہ سے تیمناً و تبرکاً یہ نام رکھا گیا کیونکہ عروض کے معنی کعبہ کے ہیں"۔

عالی جناب چودھری سید حسن کاظم صاحب المتخلص بہ عروضی رئیس رکسوارہ ضلع الٰہ آباد جو محققِ فن اور مستند شاعر ہیں خصوصیت سے علم عروض میں آپ کو مکمل دستگاہ حاصل ہے۔ آپ کی پرسکون زندگی ان تعلقداروں اور طمینان سے بسر کرنے والوں کے لیے قابلِ صد رشک اس لیے ہے کہ آپ نے اپنی زندگی کا زیادہ سے زیادہ حصہ علم عروض کی تحقیق و تدوین میں صرف کیا چنانچہ آپ کی ایک غیر مطبوعہ تصنیف جو یقیناً اس فن کی ایک شاہکار خدمت ہے اور جس کا نام "سراج العروض" ہے یہ کتاب تقریباً ایک ہزار صفحات پر مشتمل ہے جناب مؤلف عرصے سے اس کے چھپوانے کا ارادہ رکھتے ہیں خدا کرے جلد سے جلد زیورِ طبع سے آراستہ ہو کر منظرِ عام پر آ جائے۔ میری فرمائش پر موصوف نے ایک رسالہ علم عروض پر لکھا ہے جو موصوف ہی کی کتاب سراج العروض سے ماخوذ ہے ذیل میں وہ پورا رسالہ درج کیا جا رہا ہے۔

## رسالۂ عروض

**عروض۔** (عین واو کے پیش کے ساتھ) عرض کی جمع ہے جس کے معنی عارض ہونا کے ہیں مگر اصطلاحی معنی وزن کے پیمانے سے شعر کے موزوں یا ناموزوں پرکھنے کے ہیں۔ وزن کے پیمانے ارکان ہیں۔ جو حروف ساکن و متحرک سے مرکب ہیں۔ حروف ساکن و متحرک کے اقسام صرف چھ ہیں گو بعد کے

عروضیوں نے اور بھی قسمیں وضع کی ہیں مگر ان کی ضرورت نہیں کیونکہ یہی قسمیں کافی ہیں۔ وہ چھ اقسام یہ ہیں۔

(۱) سبب خفیف:۔ وہ کلمہ دو حرفی ہے جس کا اول متحرک اور دوم ساکن ہو جیسے کب، دل

(۲) سبب ثقیل:۔ وہ کلمہ دو حرفی ہے جس کے اول و دوم دونوں متحرک ہوں جیسے ہمہ بتحریک ہائے ہوز یا غم دل میں میم غم کی اضافت کے سبب سے متحرک واقع ہوا ہے یعنی غمِ۔

(۳) وتد مجموع یا مقرون:۔ وہ کلمہ سہ حرفی ہے جس کے اول و دوم متحرک اور سوم ساکن ہو جیسے وفا، جفا۔

(۴) وتد مفروق:۔ وہ کلمہ سہ حرفی ہے جس کا اول متحرک دوم ساکن سوم متحرک ہو جیسے لالہ بتخفیف ہائے ہوز یا رنج دل میں جیم رنج اضافت سے متحرک ہے یعنی رنجِ۔

(۵) فاصلہ صغریٰ:۔ وہ کلمہ چار حرفی ہو جس کے اول و دوم و سوم متحرک ہوں اور چہارم ساکن ہو جیسے برکت و عظمت بحرکت حرف دوم یا شب غم بترکیب اضافی

(۶) فاصلہ کبریٰ:۔ وہ کلمہ پنج حرفی ہو جس کا اول و دوم و سوم و چہارم متحرک ہوں اور پنجم ساکن ہو۔ جیسے شکستہ بہ نون تنوین یا شب الم بہ ترکیب اضافی۔

اسباب۔ اوتاد۔ فواصل کی مدد سے تقطیع کے لیے ارکان بنائے جاتے ہیں جن کی تشریح یہ ہے۔

(۱) مفاعیلن ایک وتد مجموع اور دو سبب خفیف سے مرکب ہے (۲) فاعلاتن کے اول و آخر میں سبب خفیف اور درمیان میں وتد مجموع ہے۔ (۳) مستفعلن کی ابتدا میں دو سبب خفیف اور آخر میں ایک وتد مجموع ہے (۴) مفاعلتن ایک وتد مجموع اور ایک فاصلہ صغریٰ کا مجموعہ ہے۔ (۵) متفاعلن ایک فاصلہ صغریٰ اور ایک وتد مجموع سے مرکب ہے (۶) فعولن میں ایک وتد مجموع اور ایک سبب خفیف ہے۔ (۷) فاعلن میں ایک سبب خفیف اور ایک وتد مجموع ہے۔ (۸) مفعولات میں پہلے دو سبب خفیف اور آخر میں ایک وتد مفروق ہے۔

مندرجہ سابق آٹھ ارکان متصل ہیں اور دو ارکان منفصل ہیں جو لکھے جاتے ہیں۔

(۹) فاع لاتن کی ابتدا میں ایک وتد مفروق اور آخر میں دو سبب خفیف ہیں۔ (۱۰) مس تفع لن کے اول و آخر میں ایک ایک سبب خفیف اور درمیان میں ایک وتد مفروق ہے۔

انھیں دس ارکان سے بحروں کے وزن بنائے گئے ہیں۔ موجد علم عروض خلیل ابن احمد ہے جس نے مکہ میں اس علم کو وضع کیا ہے۔ سابق میں لکھے ہوئے سات ارکان سے ایک رکنی بحریں وضع ہوئی ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:۔

مفاعیلن سے بحر ہزج فاعلاتن سے بحر رمل مستفعلن سے بحر رجز متفاعلن سے بحر کامل مفاعلتن سے بحر وافر فعولن سے بحر متقارب فاعلن سے بحر متدارک مبنی ہیں صرف مفعولات سے کوئی بحر نہیں بنتی بلکہ یہ مرکب بحروں کے ساتھ مستعمل ہوا ہے جس کا ذکر آئندہ ہوگا۔ بحریں اردو میں مثمن مسدس، مربع اور مثنیٰ مستعمل ہوئی ہیں۔ مثمن کے پورے شعر میں آٹھ بار مسدس میں چھ بار، مربع میں چار بار اور مثنیٰ میں دو بار ارکان آتے ہیں۔ ارکان زحاف کی (جسکی تفصیل آئندہ بیان کی جائیگی) وجہ سے اگر کوئی تغیر واقع نہ ہو تو اوس کو بحر سالم کہتے ہیں۔ ورنہ جس زحاف کی وجہ سے تغیر واقع ہوا ہے۔ اوسی کے نام سے منسوب ہوتی ہے۔ ایک رکنی سات بحروں کا سابق میں ذکر ہو چکا ہے۔ اب دو رکنی بحروں کے متعلق چونکہ ارکان سے مرکب ہیں۔ بیان ہوگا۔

بحر مضارع مفاعیلن۔ فاع لاتن بحر مجتث مس تفع لن فاعلاتن بحر منسرح مستفعلن مفعولات بحر بسیط مستفعلن فاعلن بحر مدید فاعلاتن، فاعلن مقتضب مفعولات مستفعلن بحر طویل فعولن مفاعیلن سے مبنی ہیں۔ یہ چودہ بحریں مثمن وضع ہوئی ہیں اس لیے دو رکنی بحروں کے ہر مصرعہ میں بھی ارکان دو بار آئیں گے اور ایک رکنی بحروں میں ہر رکن چار بار آئے گا۔ مزید تشریح یہ ہے۔

(۱) ہزج مثمن سالم۔ مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن
(۲) رمل مثمن سالم۔ فاعلاتن، فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن
(۳) رجز مثمن سالم۔ مستفعلن، مستفعلن، مستفعلن، مستفعلن۔
(۴) کامل مثمن سالم۔ متفاعلن، متفاعلن متفاعلن متفاعلن
(۵) وافر مثمن سالم۔ مفاعلتن، مفاعلتن، مفاعلتن مفاعلتن
(۶) متقارب مثمن سالم، فعولن فعولن، فعولن، فعولن۔
(۷) متدارک مثمن سالم۔ فاعلن فاعلن، فاعلن، فاعلن
(۸) مضارع مثمن سالم۔ مفاعیلن، فاع لاتن، مفاعیلن فاع لاتن۔
(۹) مجتث مثمن سالم۔ مس تفع لن، فاعلاتن، مس تفع لن، فاعلاتن۔
(۱۰) منسرح مثمن سالم مستفعلن، مفعولات، مستفعلن مفعولات
(۱۱) مقتضب مثمن سالم مفعولات، مستفعلن، مفعولات مستفعلن۔
(۱۲) بسیط مثمن سالم مستفعلن فاعلن، مستفعلن فاعلن۔
(۱۳) مدید مثمن سالم۔ فاعلاتن، فاعلن، فاعلاتن، فاعلن
(۱۴) طویل مثمن سالم۔ فعولن، مفاعیلن، فعولن، مفاعیلن۔

اُنیس بحروں میں باقی پانچ بحریں مسدس وضع ہوئی ہیں وہ یہ ہیں۔

(۱۵) سریع مسدس سالم۔ مستفعلن، مستفعلن، مفعولات۔
(۱۶) خفیف مسدس سالم۔ فاعلاتن مس تفع لن، فاعلاتن۔

(۱۷) قریب مسدس سالم۔ مفاعیلن، مفاعیلن، فاع لاتن۔
(۱۸) جدید مسدس سالم۔ فاعلاتن، فاع لاتن، مستفعلن
(۱۹) مشاکل مسدس سالم۔ فاع لاتن، مفاعیلن، مفاعیلن۔

ان بحروں میں سالم ارکان آئے ہیں۔ عروضیوں نے انھیں ارکان کو زحاف کے ذریعہ سے گھٹا یا بڑھا یا ہے جس سے ہر بحر سے بہت سی بحریں بن گئی ہیں جو متذکرہ بحروں کے ساتھ زحافوں کے ناموں سے منسوب ہوتی ہیں۔ اردو میں مدید۔ طویل، مقتضب، جدید، قریب، مشاکل یہ چھ بحریں رائج نہیں ہیں اور رمل، ہزج، رجز، مجتث، منسرح، بسیط، سریع، خفیف، سالم بحریں خلاف طبائع اہل ملک ہونے کی وجہ سے رواج نہیں پا سکیں۔ ان کی بحور مزاحفہ البتہ رائج ہیں۔ چونکہ بحر بسیط کے وسط میں زحاف ازالہ لانا جائز نہیں ہے اور اکثر مصرعوں کے وسط میں فاعلان کے وزن پر بھی مصرعے ہوتے ہیں اس لئے بسیط سے عروضی اجتناب کرتے ہیں۔ ایسے مصرعوں کو بحر منسرح میں داخل کر دیتے ہیں جہاں فاعلات مطوی مفعولات سے بنتا ہے اور تقطیع کے قاعدے کے مطابق ساکن دوم کو متحرک تسلیم کر لیتے ہیں اس لئے بحر منسرح ہی سے اردو کے شاعر اس بحر کو متعلق رکھتے ہیں اور بحر بسیط کو ترک کر دیتے ہیں چنانچہ مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن میں فاعلن کو سالم رکن نہیں قرار دیتے بلکہ مفعولات سے مطوی مکشوف بنا لیتے ہیں جس کی تشریح آئندہ بیان بحور میں ہوگی۔ قبل ذکر بحور زحاف کے متعلق بیان کیا جاتا ہے مگر صرف انھیں زحافوں کا ذکر ہوگا جو اردو بحروں میں استعمال ہوئے ہیں۔ زحف کے معنی دور گرنے کے ہیں۔ چنانچہ مزاحف نشانہ سے دور گرے ہوئے تیر کو کہتے ہیں مگر اصطلاح میں ان تغیرات کو کہتے ہیں جو ارکان سالم میں واقع ہو کے ان میں کمی بیشی لاتے ہیں یہ سالم ارکان میں تین طرح سے آتے ہیں

(۱) سالم ارکان کے حروف کو گھٹا دیتے ہیں جیسے فاعلاتن میں اگر زحاف حذف واقع ہوا تو سبب خفیف رکن آخر ساقط ہو گیا اور فاعلا باقی بچا پھر اس کو فاعلن سے تبدیل کر لیا فاعلن کو محذوف کہتے ہیں۔

(۲) سالم ارکان میں حروف بڑھا دیتے ہیں جیسے فاعلاتن سے فاعلاتان زحاف تسبیغ لانے سے بن گیا۔ رکن مزاحف یعنی فاعلاتان کو مسبغ کہتے ہیں۔

(۳) سالم یا مزاحف ارکان میں حرف متحرک کو ساکن کر دیتے ہیں جیسے فعلاتن کے تین متحرک اول کے درمیانی حرف کو زحاف تسکین سے ساکن کر کے مفعولن میں تبدیل کر لیا۔ چونکہ فاعلاتن کو زحاف خبن سے سبب اول کے حرف دوم کو گرا کے فعلاتن کیا جو مخبون کہلایا پھر زحاف تسکین سے فعلاتن کے عین کو ساکن کیا اور مفعولن بنا لیا چنانچہ اس کو مخبون مسکن کہیں گے۔ ایک رکن میں تین تغیر سے زیادہ نہیں ہو سکتے جن ارکان میں ایک تغیر ہو اس کو مفرد اور جن میں دو تین زحاف کا عمل ہو انھیں مرکب کہتے ہیں زحاف کی جمع الجمع زحافات ہے۔ اب ان زحاف کا اختصار کے ساتھ بیان کیا جاتا ہے جو اردو بحروں میں مستعمل ہیں۔ عروضی اصل کو رکن سالم اور فرع کو رکن مزاحف قرار دیتے ہیں گویا اصل جڑ ہے، فرع اس کی شاخیں ہیں اصل کی جمع اصول اور فرع کی جمع فروع ہے۔ رکن سالم شعر میں ہر جگہ واقع ہوتے ہیں مگر فروع کے لیے مقامات معین ہیں جن کا جاننا طالب علم عروض کے لیے ضروری ہوتا ہے ورنہ بحروں کے اوزان غلط بن جاتے ہیں جن پر شعر کہنا درست نہیں سمجھا جاتا۔ شعر میں ہر رکن کے نام بھی الگ الگ قرار دے دیئے گئے ہیں تاکہ سمجھنے میں آسانی ہو چنانچہ شعر کے اجزا اس طرح تقسیم کئے گئے ہیں۔ وزن مثمن میں دو حشو ہر مصرعہ میں ہوتے ہیں اور مسدس کے مصرعہ میں ایک حشو ہوتا ہے۔ مربع میں حشو نہیں آتا تشریح یہ ہے۔

فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن
صدر حشو حشو عروض ابتدا حشو
فعولن فعولن۔
حشو ضرب

یہ وزن مثمن ہے اسی طرح وزن مسدس کے متعلق بھی سمجھنا چاہیئے۔ مفاعیلن رکن سالم کی یہ فروعیں ہیں۔

(۱) مفاعلن مقبوض۔ شعر کے ہر رکن میں واقع ہوتا ہے (۲) مفاعیلُ (بضم لام) مکفوف۔ یہ صدر و ابتدا و حشو میں آتا ہے۔ (۳) مفعولن۔ اخرم یہ صدر و ابتدا کے لیے مخصوص ہے۔ (۴) مفعولُ (بضم لام) اخرب یہ صدر و ابتدا میں آتا ہے۔ (۵) فاعلن اشتر یہ صدر و ابتدا میں آتا ہے۔ (۶) فعولن محذوف یہ عروض و ضرب میں آتا ہے۔ (۷) مفاعیل (بہ وقف لام) مقصور یہ عروض و ضرب کے لیے خاص ہے (۸) فعولْ (بسکون لام) اہتم یہ بھی عروض و ضرب کے متعلق ہے (۹) فعَلْ (بفتح عین و سکون لام) مجبوب۔ یہ بھی عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے (۱۰) فاعْ (بسکون عین) مجبّق ازل۔ یہ بھی عروض و ضرب سے تعلق رکھتا ہے۔ (۱۱) فعْ (بسکون عین) ابتر یا مجبوب مجبّق یہ بھی عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے۔ (۱۲) مفعولن۔ مجبّق یا مخنق یہ حشو و عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے۔ زحاف تجبیق کا عمل اس طرح واقع ہوتا ہے کہ جب دو رکنوں میں تین متحرک متوالی جمع ہوں تو درمیانی حرف کو

ساکن کرکے رکن اوّل کے حرف متحرک سے اس حرف ساکن کو ملا دیتے ہیں پھر اسے مروجہ رکن میں تبدیل کر دیتے ہیں جیسے مفعول مفاعیلن میں تین حرف پے در پے آئے ہیں ان میں میم مفاعیلن کو ساکن کرکے لام مفعول سے ملادیا تو یہ مفعولم فاعیلن ہوگئے پھر انھیں مفعولن مفعولن میں تبدیل کرلیا اسی عمل کا نام تجبیق یا تخنیق ہے اور رکن مزاحفہ کو مجبق یا مخنق کہتے ہیں اس کا عمل تسکین اوسط سے مختلف ہے۔ ...ن اگر صدر و ابتدا میں واقع ہوتا ہو تو اس کو اخزم کہتے ہیں اور یہ صدر و ابتدا کے علاوہ ہر جگہ آتا ہے۔

(۱۳) مفاعیلان مسبغ۔ یہ عروض و ضرب کے لیے مخصوص ہے۔ یہ سبب خفیف کے درمیان میں ایک حرف زیادہ کرنے سے بنا ہے لیکن اگر وتد مجموع کے آخر کے پہلے کوئی حرف بڑھایا جائے تو اس کا نام اذلہ ہوگا رکن مزاحفہ کو مذال کہیں گے۔

(۱۴) مفاعلان مقبوض مذال یہ بھی عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے۔

(۱۵) فعولان محذوف مسبغ۔ یہ بھی عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے۔ فاعلاتن کی یہ فرعیں ہیں:۔

(۱) فعلاتن بہ کسرۂ عین مخبون یہ صدر و ابتدا حشو عروض و ضرب ہر جگہ آتا ہے۔ (۲) فعلاتن (بسکون عین) مخبون مسکن یہ بھی شعر کے ہر رکن میں واقع ہوتا ہے۔ (۳) فاعلاتُ (بضم تا) مکفوف یہ صدر و ابتدا و حشو میں آتا ہے۔ (۴) فعلاتُ (بہ کسر عین و ضم تا) مشکول یہ صدر و ابتدا میں واقع ہوتا ہے (۵) فاعلن محذوف یہ عروض و ضرب کے لیے خاص ہے (۶) فعلن (بسکون عین) مقطوع یا ابتر یہ عروض و ضرب میں آتا ہے۔ (۷) مفعولن مشعث یہ عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے (۸) فاعلان یا فاعلاتْ (بسکون حرف آخر) مقصور یہ عروض و ضرب سے متعلق ہے۔ (۹) فع بسکون عین مجحوف یہ عروض و ضرب کے لیے مخصوص ہے۔ (۱۰) فَعِلْ (بہ حرکت عین و سکون لام) مربوع یہ عروض و ضرب کے لیے مخصوص ہے (۱۱) فعلان یا فعلاتْ (بہ کسرہ عین و سکون حرف آخر) مخبون مقصور یہ عروض و ضرب میں آتا ہے۔ (۱۲) فعلان بسکون عین ابتر مسبغ۔ یہ عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے۔ (۱۳) فاع (بسکون عین) مجحوف مسبغ۔ یہ بھی رکن آخر میں آتا ہے (۱۴) فعِلن بکسر عین مخبون محذوف یہ عروض و ضرب میں آتا ہے مستفعلن کی فرعیں یہ ہیں

(۱) مفاعلن مخبون صدر و ابتدا و حشو و عروض و ضرب سب جگہ آتا ہے۔ (۲) مفتعلن مطوی یہ بھی صدر و ابتدا عروض و ضرب و حشو سب جگہ آتا ہے (۳) مفعولن مطوی مسکن عروض و ضرب کے علاوہ ہر جگہ واقع ہوتا ہے (۴) مفعولن مقطوع عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے۔ (۵) مفاعلان مذال یہ عروض و ضرب میں آتا ہے (۶) مستفعلان مذال یہ عروض و ضرب سے متعلق ہے

(۷) مفتعلان مطوی مذال یہ بھی عروض و ضرب سے متعلق ہے (۸) فاعلن مرفوع یہ بیت کے ہر رکن میں آتا ہے (۹) فاعلان مرفوع مذال۔ یہ عروض و ضرب سے متعلق ہے

(۱۰) فع بسکون عین محذوذ و محذوف یہ بھی عروض و ضرب کے لئے ہے (۱۱) فاع بسکون عین احذ مقصور یہ بھی عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے۔ مفعولاتُ (بضم تا) کی فرعیں یہ ہیں۔

(۱) مفاعیلُ (بضم لام) یا فعولاتُ (بضم تا) مخبون یہ بیت کے ہر رکن میں آتا ہے (۲) فاعلاتُ (بضم تا) مطوی۔ یہ بھی شعر کے ہر رکن میں آتا ہے (۳) فَعِلاتُ (بفتح عین و ضم تا) مخبون یہ بھی بیت میں ہر جگہ واقع ہوتا ہے (۴) مفعولانْ یا مفعولاتْ (بوقف حرف آخر) موقوف یہ بیت کے رکن آخر کے لیے مخصوص ہے (۵) فاعلان یا فاعلاتْ (بسکون حرف آخر) مطوی موقوف یہ بھی عروض و ضرب میں آتا ہے (۶) فاع مجدوع یہ رکن آخر میں واقع ہوتا ہے۔ (۷) فع (بسکون عین) منحور یہ بھی عروض و ضرب سے متعلق ہے (۸) فعولن مکشوف مخبون یہ بھی رکن آخر سے متعلق ہے (۹) فاعلن مطوی مکشوف۔ عروض و ضرب میں آتا ہے لیکن بعض اس کو حشو میں بھی لانا جائز قرار دیتے ہیں کیونکہ یہ بحر منسرح مثمن کے وسط میں بھی آتا ہے جو مستند عروضیوں کے نزدیک درمیان میں نہیں بلکہ رکن آخر میں سمجھا جاتا ہے اور اس بحر کو مثمن نہیں بلکہ مضاعف المشطور قرار دیتے ہیں۔ اس طور سے فاعلن عروض و ضرب میں واقع ہوجاتا ہے مشطور کے معنی نصف کیا ہوا کے ہیں اس طور سے مثمن کے نصف کو مشطور کہتے ہیں۔

متفاعلن کے فروع یہ ہیں۔

(۱) مستفعلن مضمر یہ بیت میں ہر جگہ آتا ہے (۲) مفاعلن موقوص۔ یہ بھی بیت میں ہر جگہ آتا ہے (۳) مفتعلن مخزول۔ یہ بھی بیت میں ہر جگہ آتا ہے (۴) متفاعلان مذال۔ یہ بیت کے رکن آخر کے لیے مخصوص ہے۔

مفاعلتن کی یہ فرعیں ہیں۔

(۱) مفاعیلن معصوب یا اعصب۔ یہ بیت میں ہر جگہ آتا ہے (۲) مفاعلتان مسبغ۔ یہ بیت میں آخر رکن کے لیے مخصوص ہے۔

مفعولن کی فرعیں یہ ہیں۔

(۱) فعولُ (بضم لام) مقبوض یہ بیت کے ہر رکن میں آتا ہے (۲) فعلن (بسکون عین) اثلم یہ صدر و ابتدا کے لئے مخصوص ہے (۳) فعلن (بسکون عین)

مجتث یہ دو رکنوں میں تین حروف متحرک متوالی کے
جمع ہونے کے بعد حرف اوسط کو ساکن کرکے حرف متحرک
سابق میں شامل کرنے سے بنتا ہے یعنی فعولُ فعولن
میں فائے فعولن کو ساکن کرکے لام فعولُ میں شامل
کر دیا تو عولن باقی بچا جس کو فعلن (بسکون عین) سے
تبدیل کر لیا۔ یہ بیت کے ہر رکن میں آتا ہے (۴) فعلُ
یا فاعُ (بسکون حرف اوسط و حرکت حرف آخر)
اثرم یہ صدر و ابتدا کے لئے مخصوص ہے (۵) فعلْ یا
فاعْ (بسکون حرف اوسط و بہ حرکت حرف آخر)
مقبوض مجتث یہ بیت کے ہر رکن سے تعلق رکھتا ہے۔
(۶) فعولْ (بسکون لام) مقصور یہ بیت کے آخر رکن
سے متعلق ہے (۷) فعَل (بحرکت عین وسکون لام)
محذوف۔ یہ عروض و ضرب کے لئے خاص ہے (۸) فعْل
(بسکون عین) ابتر یا محذوف مجتث یہ مصرعہ کے آخر
رکن کے لئے مخصوص ہے۔ (۹) فاعْ (بسکون عین)
مجتث مقصور۔ یہ بھی مصرعوں کے آخر میں واقع ہوتا
ہے (۱۰) فعولان مسبّغ یہ مصرعوں کے رکن آخر کے
لئے مخصوص ہے (۱۱) فعلان (بسکون عین) مجتث مسبّغ
یہ رکن آخر میں واقع ہوتا ہے۔

فاعلن کی یہ فرعیں ہیں۔

(۱) فَعِلن (بکسر عین) مخبون۔ یہ بیت کے ہر رکن میں
آتا ہے (۲) فعْلن (بسکون عین) مقطوع۔ یہ
عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے (۳) فعْلن (بسکون عین)
مخبون مسکن۔ یہ عروض و ضرب کے علاوہ بیت
کے ہر رکن سے متعلق ہے (۴) فعَل (بفتح عین وسکون
لام) مخلّع یا مخلوع۔ یہ زیادہ تر عروض و ضرب
کے لئے مخصوص ہے (۵) فعْ (بسکون عین) احذیا
محذوذ۔ یہ بھی عروض و ضرب سے خصوصیت
رکھتا ہے (۶) فاعلان مذال۔ یہ بیت کے رکن
آخر کے لئے مخصوص ہے (۷) فعلان (بحرکت عین)
مخبون مذال یہ بھی مصرعوں کے رکن آخر سے متعلق ہے
(۸) فعلان (بسکون عین) مقطوع مذال یا مخبون
مسکن مذال یہ بھی عروض و ضرب میں واقع ہوتا ہے
(۹) فاعْ یا فعلْ (بسکون حرف دوم و بہ سکون آخر)
احذ مسبّغ یہ بھی مصرعوں کے آخر رکن میں آتا ہے
(۱۰) فعول (بسکون لام) مقطوع مخبون مذال یا احرج
مخبون یہ بھی عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے
فاع لاتن منفصل کے فروع یہ ہیں (۱) فاع لاتُ
(بضم تا) مکفوف یہ صدر و ابتدا و حشو ہر جگہ آتا
ہے (۲) فاع لان یا فاع لات (بسکون حرف آخر)
مقصور یہ عروض و ضرب سے متعلق ہے فاع لن محذوف
یہ عروض و ضرب کے لئے مخصوص ہے (۴) فاع (بسکون
آخر) مسلوخ یا مجبوب موقوف۔ یہ مشطر میں آخر
رکن کے لئے مخصوص ہے (۵) فعْ (بسکون آخر)
مطموس یا مجبوب مکسوف۔ یہ بھی عروض و ضرب
میں آتا ہے (۶) فعْلن (بسکون عین) محذوف
مقصور یہ بھی عروض و ضرب کے لئے خاص ہے۔
مس تفع لن کے فروع یہ ہیں۔

(۱) مفاع لن مخبون۔ یہ بیت میں ہر جگہ آتا ہے
(۲) مس تفعلُ (بضم لام) مکفوف۔ یہ بھی بیت میں
ہر جگہ آتا ہے (۳) مفاعلُ (بہ ضم لام) مشکول۔
یہ صدر و ابتدا میں آتا ہے (۴) مس تفع لان مسبّغ
یہ رکن آخر کے لئے مصرعوں میں مخصوص ہے (۵)
مفاع لان مخبون مسبّغ۔ یہ عروض ضرب میں آتا ہے
(۶) فعولن مخبون مقصور فعولن یہ بھی عروض و
ضرب میں واقع ہوتا ہے۔ تقطیع میں حروف مکتوبی
جو ملفوظ نہیں ہوتے وہ محسوب نہیں ہوتے جیسے الف و
یائے فی قتمی یا الف لام۔ رفیع الشان وغیرہ

اور وہ حروف ملفوظی جو مکتوب نہیں ہوتے وہ
تقطیع میں محسوب ہوتے ہیں جیسے۔

مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجراں کا
طلوع صبح محشر چاک ہے میرے گریباں کا
ناسخ

میں آفتاب کی ب کے بعد اشباع کی وجہ سے ی کی
آواز کا بھی اضافہ ہوتا ہے جو مکتوب نہیں ہے اس
لئے یہ تقطیع میں آفتابے تحریر ہوگا یونہی اس
مشہور شعر میں۔

نالۂ بلبل شیدا تو سنا ہنس ہنس کے
اب جگر تھام کے بیٹھو مری باری آئی

میں ہائے نالہ کے بعد ہمزہ کی آواز بھی پیدا ہو جاتی ہے
جو تقطیع میں شمار ہوگی اور سلسلہ میں واؤ بھی تقطیع
میں لکھا جائے گا اسی طرح حرف مدہ دو حرفوں کے
برابر بہ اعتبار صوت سمجھا جائے گا حالانکہ ایک
ہی حرف لکھا جاتا ہے جیسے شعر ناسخ مرقومہ سابق
میں آفتاب کے الف میں مد کی وجہ سے دو
آوازیں پیدا ہوتی ہیں۔ اس لئے تقطیع میں دو
الف تحریر ہوں گے۔ اسی طرح حرف مشدّد میں بھی
دو حرف متصور ہوں گے جیسے۔

مانگا کاغذ، دوات، خامہ
لکھا گلچیں کے نام نامہ
نسیم لکھنوی

میں لکھا کا ک مشدّد ہونے کی وجہ سے دو بار تقطیع
میں لکھا جائے گا یونہی حروف مخلوط التلفظ تحریر
میں دو ہوں گے مگر تقطیع میں ایک حرف شمار
ہوگا جیسے

دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت درد سے بھر نہ آئے کیوں
روئیں گے ہم ہزار بار کوئی ہمیں رلائے کیوں غالب

میں کیوں کی یا تقطیع میں نہ لکھی جائے گی بلکہ کون
لکھا جائے گا جیسے :-

دم بلبل اسیر کا تن سے نکل گیا
جھونکا نسیم کا جو نہی سن سے نکل گیا

میں جھونکا کے نون اور ہا تقطیع میں مکتوب نہ ہوں گے بلکہ جھکا لکھا جائے گا۔ نون غنہ بھی جو لفظ کے آخر میں واقع ہوتا ہے تقطیع میں گرا دیا جاتا جیسے اول الذکر مطلع ناسخ میں بجراں اور گریباں کے نون غنہ تقطیع میں محسوب نہیں ہوتے لیکن اگر مصرعوں کے آخر میں نون غنہ آیا تو ساقط نہ ہوگا بلکہ وزن کے لحاظ سے برقرار رکھا جائے گا جیسے۔

جل رہا ہے سوزِ غم سے دل نہیں اب پرفغاں
آگ ہے گھر میں لگی لیکن نہیں اٹھا دھواں
مبتین الہ آبادی

میں فغاں اور دھواں کا نون غنہ تقطیع میں نہیں گرایا گیا۔ عربی فارسی اور اردو کے الفاظ کی ابتدا میں اگر الف ہو تو الف وصل کا گرانا تقطیع میں جائز قرار دیا گیا جیسے۔

زخم نے داد نہ دی تنگی دل کی یا رب
تیر بھی سینۂ بسمل سے پر افشاں نکلا
غالب

میں افشاں کا الف تقطیع میں گرا دیا گیا ہے لیکن اگر نہ گرایا جاتا تو تقطیع میں محسوب ہوتا اسی طرح عربی فارسی اور اردو ہر سہ زبان کے الفاظ کا آخری حرف اگر ہائے ہوز ہو تو تقطیع میں گرایا جا سکتا ہے جیسے :-

بلبل ہوں صحن باغ سے دور اور شکستہ پر
پروانہ ہوں چراغ سے دور اور شکستہ پر
ذوق

اس مطلع کے ہر دو مصرعوں کے لفظ شکستہ کی ہائے ہوز گرا دی گئی ہے لیکن اگر کسی شعر میں نہیں گرائی گئی ہو تو وہ تقطیع میں شامل کر لی جائے گی البتہ اردو الفاظ الف اول لفظ کے علاوہ ضرورت کے مطابق الف آخر لفظ بھی گرا دیا جاتا ہے اور اگر نہیں گرایا جاتا تو تقطیع میں شمار ہو جاتا ہے اسی طرح اردو الفاظ کے واؤ اور یا تقطیع میں گرانا بھی جائز قرار دیا گیا ہے مگر فارسی و عربی الفاظ میں واؤ یا اور الف آخر لفظ کا گرانا جائز نہیں قرار دیا گیا بلکہ غلط سمجھا گیا ہے تقطیع میں اگر کسی لفظ میں دو ساکن جمع ہو گئے ہیں تو دوسرا متحرک قرار دیا جاتا ہے جیسے بہار اور درد کے رائے ساکن تقطیع میں متحرک کر لیے جاتے ہیں لیکن مصرعوں کے آخر میں واقع ہونے پر بحالی خود رہیں گے اور متحرک نہ ہوں گے۔ اور اگر کسی لفظ میں تین یا چار ساکن جمع ہو جاتے ہیں تو اول ساکن اور دوم متحرک اور سوم و چہارم تقطیع سے ساقط کر دیے جاتے ہیں جیسے تائے دوست جو حرف ساکن سوم ہے وہ گرا دیا جائے گا

غالب ندیم دوست سے آتی ہے بوئے دوست
مشغول حق ہوں بندگی بوتراب میں
غالب

یا جیسے ع تھی شیر کی پوست فرش کی جا

اس مصرعہ میں تائے پوست تقطیع میں ساقط کر دی جائے گی۔ اردو، فارسی، عربی میں کوئی ایسا لفظ نہیں ہے جس میں چار ساکن پے در پے جمع ہوں مگر سنسکرت اور انگریزی میں ایسے الفاظ پائے جاتے ہیں جیسے :-

ع سوئی جج ہوئے اسپارکس قدر بلگرامی

یا جیسے :-

ع ہم قبضے میں مالک مہاراشٹر اب تو

ان دونوں مصرعوں میں حروف سوم و چہارم جو ساکن ہیں گر جائیں گے تقطیع اس طرح کرنا چاہیے کہ رکن ساکن کے مقابل حرف ساکن اور رکن متحرک کے مقابل حرف متحرک ہو۔ جیسے۔

اگر ڈھونڈھو تو ناقص کے سوا کامل نہیں ملتا

جہاں میں صاف آئینہ کی صورت دل نہیں ملتا عروض

اگر ڈھونڈھو مفاعیلن تو ناقص کے مفاعیلن سوا کامل مفاعیلن نہیں ملتا مفاعیلن۔

جہاں میں صا مفاعیلن ف آئینہ مفاعیلن کی صورت دل مفاعیلن نہیں ملتا مفاعیلن۔

بحروں میں ایک دوسرے سے کافی مطابقت ہوتی ہے صرف اوتاد۔ اسباب اور فواصل کے تقدم و تاخیر کا فرق رہتا ہے جن ارکان میں بہت زیادہ مطابقت ہے وہ ایک دائرہ سے وضع کیے گئے ہیں اور ان اوزان کی بحریں ایک ہی دائرہ سے نکلی ہوئی ہوتی ہیں چنانچہ بحر ہزج رمل اور رجز ایک وتد مجموع اور دو سبب خفیف کے تقدم و تاخیر کے سبب ایک ہی دائرہ سے نکالی گئی ہیں جس کا نام مجتلبہ یا مؤتلفہ ہے۔



مرے کے لفظ سے بحر ہزج یوں شروع ہوتی ہے
مرے گھر سے گئے جو پر خفا ہیں اس قدر اب وہ

تقطیع :- مرے گھر سے مفاعیلن گئے جو پر مفاعیلن خفا ہے اس مفاعیلن قدر اب وہ مفاعیلن۔

اسی طرح اگر وہ کے لفظ سے شروع کریں تو بحر رمل یوں وضع ہوتی ہے۔

وہ مرے گھر سے گئے مجھ پر خفا ہیں اس قدر اب
تقطیع یہ ہے :-
وہ مرے گر فاعلاتن سے گئے مج فاعلاتن پر خفا ہے
فاعلاتن اس قدر اب فاعلاتن - واضح ہو کہ اردو میں
بحر رمل سالم رائج نہیں ہے اور یہ وزن سالم ہے اس لیے
یہ مصرع موزوں نہیں معلوم ہوتا - اگر اب کا لفظ مصرع
سے نکال ڈالا جائے تو موزوں معلوم ہوگا لیکن رکن آخر
سالم کے بدلے فاعلن محذوف ہو جائے گا یونہی اگر اب
کے نقطے سے ابتدا کریں تو بحر رجز کا یوں استخراج ہوتا ہے
اب وہ مرے گھر سے گئے مجھ پر خفا ہیں اس قدر
تقطیع یہ ہے :-
اب وہ مرے مستفعلن گھر سے گئے مستفعلن مج پر خفا
مستفعلن ہیں اس قدر مستفعلن - اسی طرح سے متفاعلن
اور مفاعلتن میں وتد مجموع اور فاصلہ صغریٰ میں تقدم
و تاخر کا فرق ہے چنانچہ یہ دائرہ مؤتلفہ سے وضع کی
گئی ہیں :-




نقطۂ غم سے یوں بحر کامل نکالی گئی ہے۔
غم دل کی تم جو دوا کرو تو مرض مٹے ہو شفا ابھی۔
تقطیع یہ ہے :-
غم دل کہ تم متفاعلن جو دوا کرو متفاعلن تو مرض مٹے
مرض مٹے متفاعلن ہو شفا ابی متفاعلن اور

اگر ابھی کے نقطے سے ابتدا کی جائے تو بحر وافر یوں بن
جائے گی۔
ابھی غم دل کی تم جو دوا کرو تو مرض مٹے ہو شفا۔
تقطیع یہ ہے۔
ابی غم دل مفاعلتن کہ تم جو دوا مفاعلتن کرو تو
مرض مفاعلتن مٹے ہو شفا مفاعلتن۔
اسی طرح بحر متقارب اور متدارک وتد مجموع اور سبب
خفیف کے تقدم و تاخر سے دائرہ منفردہ سے نکالی گئی
ہیں۔



گلوں کے نقطے سے بحر متقارب یوں نکلی ہے۔
غ گلوں کے رخوں پر لگا ہے لہو کیا
تقطیع یہ ہے :-
گلو کے فعولن، رخو پر فعولن لگا ہے فعولن، لہو کا
فعولن۔ اور کیا کے نقطے سے بحر متدارک یوں بنی ہے
ع کیا گلوں کے رخوں پہ لگا ہے لہو۔
تقطیع یہ ہے۔
کا گلو فاعلن کے رخو فاعلن پر لگا فاعلن ہے لہو
فاعلن۔
ان دوائر کے علاوہ کوئی اور دائرہ اردو کے بحور
کے متعلق نہیں ہے اس لیے اور دوائر کا ذکر یہاں
نہیں کیا جاتا۔
اب اردو کی مروجہ بحروں کا ذکر کیا جاتا ہے آخر
رکن میں نون غنہ کے علاوہ دوسرے حروف کے ساتھ

تسبیغ کا اختلاف دائر ہے گو بعض اساتذہ نے پابندی
نہیں کی ہے۔
بحر ہزج مثمن سالم الارکان
وزن :- مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن
چلا ہے اے دل راحت طلب کیا شادماں ہو کر
زمین کوئے جاناں رنج دے گی آسماں ہو کر (وزیر)
بحر: ہزج مثمن مسبغ :-
وزن :- مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلان
یہ کیفیت اسے ملتی ہے ہو جس کے مقدر میں
مے الفت خم میں ہے نہ شیشے میں نہ ساغر میں (آتش)
بحر: ہزج مثمن مقبوض
وزن - مفاعلن، مفاعلن، مفاعلن، مفاعلن
ع اٹھے جو بزم یار سے تو درد نے بٹھا دیا (کمالی لکھنوی)
بحر: ہزج مثمن مقبوض مسبغ -
وزن - مفاعلن، مفاعلن، مفاعلن، مفاعلان
ع کسی کا تیری یاد میں تڑپ کے کھینچیا فغاں کلال
بحر - ہزج مثمن اخرب مکفوف مجبق
وزن - مفعول مفاعیلن، مفعول مفاعیلن
دل مثل نقیری کے اے نغمہ نواز آیا
مر کے جیا پھر بھی جانباز نہ باز آیا (سحر لکھنوی)
بحر - ہزج مثمن اخرب مکفوف مجبق مسبغ
وزن - مفعول مفاعیلن، مفعول مفاعیلان
ہم خواب میں واں پہنچے تدبیر اسے کہتے ہیں
وہ نیند سے چونک اٹھے تقدیر اسے کہتے ہیں (ناسخ)
بحر :- ہزج مثمن اخرب مکفوف محذوف -
وزن - مفعولُ مفاعیلُ، مفاعیلُ فعولن
ہم رونے پہ آ جائیں تو دریا ہی بہا دیں
شبنم کی طرح سے ہمیں رونا نہیں آتا
(ذوق دہلوی)

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف مسبّغ
وزن۔ مفعولُ مفاعیلُ مفاعیلُ فعولان
ع سرخی نظر آتی ہے تری تیغ جفا میں — عروض
بحر۔ ہزج مثمن اشتر مجبوب مقبوض
وزن۔ فاعلن مفاعیلن، فاعلن مفاعیلن
کہتے ہو نہ دیں گے ہم دل اگر پڑا پایا
دل کہاں کہ گم کیجے ہم نے مدعا پایا — غالب
بحر۔ ہزج مثمن اشتر مجبوب مقبوض مسبّغ
وزن۔ فاعلن مفاعیلن فاعلن مفاعیلان
ع یاد میں کسی کی ہم اشک غم بہاتے ہیں — عروض
بحر۔ ہزج مسدس اخرب مقبوض محذوف
وزن۔ مفعولُ۔ مفاعلن۔ فعولن۔
جس دل سے جدا وہ مہ لقا ہے
تاریک جہاں مجھے ہوا ہے — عروض
بحر۔ ہزج مسدس اخرب مقبوض محذوف مسبّغ
وزن۔ مفعولُ مفاعلن فعولان۔
اس ابر میں یار سے جدا ہوں
بجلی کی طرح تڑپ رہا ہوں — ناسخ

رباعی کے اوزان مخصوص ہیں جو بحر ہزج سے متعلق ہیں یہ رودکی کی ایجاد کہی جاتی ہے۔ بارہ اوزان مفعولُ بضم لام اخرب سے شروع ہوتے ہیں اور بارہ اوزان کی ابتدا مفعولن سے ہوتی ہے۔ یہاں مفعولن کا میم تخنیق سے تبدیل ہو کے آیا ہے اکثر عروضی اس پہ اخرم کا دھوکا کھاتے ہیں حالانکہ یہ جانتے ہیں خرم خرب اور شتر صدر و ابتدا کے لیے مخصوص ہیں چونکہ چوبیس اوزان اصل میں ایک ہیں اس لئے ان میں سے کسی چار وزن میں رباعی موزوں ہو سکتی ہے۔ بعض نے بارہ اوزان جو مفعولُ سے متعلق ہیں ان کا نام شجرہ اخرب اور بارہ اوزان جو مفعولن سے شروع ہوتے ہیں ان کا نام شجرہ اخرم رکھا ہے لیکن بقول نصیر الدین طوسی (جو بالواسطہ خلیل ابن احمد کے شاگردوں میں سے ہیں) اول الذکر بارہ اوزان کا نام شجرہ غیر مخنق اور ثانی الذکر بارہ اوزان کا نام شجرۂ مخنق ہے۔ شجرہ غیر مخنق اس وجہ سے کہا ہے کہ خرب چوبیس اوزان میں ہر بار آیا ہے اس لئے اخرب کی خصوصیت ختم ہو گئی پھر رکن اول مخنق سے شروع بھی نہیں ہوا چنانچہ شجرہ غیر مخنق کہنا نامناسب نہ ہوگا۔

رباعی کو فارسی میں دوبیتی اور عربی میں ترانہ کہتے ہیں۔ رباعی کے چار مصرعے بحر ہزج مثمن سے تعلق رکھتے ہیں جو قریب قریب یکساں ہیں اور رباعی کے کسی مصرعہ سے رباعی کے کل مصرعوں کے اوزان کا قیاس کیا جا سکتا ہے۔ مثالی رباعی یہ ہے۔

شیطان نظر آیا مجھے کل سر راہ
دریافت کیا وزن رباعی ناگاہ
ہیئت کو جو دیکھا تو یہ ہی کہنے لگا
لاحول ولا قوۃ الا باللہ

اب چوبیس اوزان کی تفصیل لکھی جاتی ہے۔ پہلے شجرہ غیر مخنق پھر شجرہ مخنق کا ذکر ہوگا۔

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف مجبوب۔
وزن۔ مفعولُ مفاعیلُ مفاعیلُ فعَل۔
ع ایمان گیا جان گئی دل بھی گیا۔ — کمال لکھنوی
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف اہتم
وزن۔ مفعولُ مفاعیلُ مفاعیلُ فعول
ع وہ جان بھی مانگیں تو نہ انکار کریں — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف مجبوب مخنق
وزن۔ مفعولُ مفاعیلُ مفاعیلُ فع
ع عالم تری قدرت کا تماشائی ہے — کمال

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف ازل
وزن۔ مفعولُ مفاعیلُ مفاعیلُ فاع۔
ع بیدرد ہیں ظالم ہیں ستمگر ہیں آپ — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف عروض و ضرب مجبوب
وزن۔ مفعولُ مفاعیلن مفعولُ فعَل
ع یہ لطف و عنایت ہے یا جور و ستم — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مقبوض دوم مکفوف عروض و ضرب
وزن۔ مفعولُ مفاعیلن مفعولُ فعول ع
ع ہم درد و مصیبت میں دل کے ہیں شریک — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف دوم مخنق عروض و ضرب مجبوب مخنق۔
وزن۔ مفعولُ مفاعیلن مفعولن فع
ع دل یہ وہ تشنیوں پہ تعجب کہ آیا — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف دوم مخنق و عروض و ضرب اہتم
وزن۔ مفعولُ مفاعیلن مفعولن فاع۔
ع وہ ناز سے آتے ہیں اے دل ہشیار — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مکفوف مجبوب
وزن۔ مفعولُ مفاعلن مفاعیلُ فعَل
ع ہے شکل قضا کی اس کی ایک ایک ادا — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض مکفوف اہتم
وزن۔ مفعولُ مفاعلن مفاعیلُ فعول۔
ع اب دل کا ہے غمگسار خود ناوک یار — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض مجبوب مخنق مکفوف
وزن۔ مفعولُ مفاعلن مفاعیلن فع
ع تقدیر بگاڑ پہ جب آجاتی ہے — کمال
بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض ازل

وزن۔ مفعول مفاعلن مفاعیلن فاع

ع فرقت میں تری ہوا ہے جینا دشوار — کمالؔ لکھنوی

شجرہ مجبوب ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف مجبوب دوم مکفوف و عروض و ضرب مجبوب

وزن۔ مفعولن مفعول مفاعیل فعل

ع مرتا ہوں اسے دوست جدائی میں تری — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف مجبوب و دوم مکفوف و عروض و ضرب اہتم

وزن۔ مفعولن مفعول مفاعیل فعول

ع دل لے گئے خود سے داغ اے راحت جاں — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مکفوف مجبوب و عروض و ضرب مجبوب مجبق۔

وزن۔ مفعولن مفعول مفاعیلن فع

ع شکوہ سب ہے مہر بھلا دینے کا — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مجبوب مکفوف و عروض و ضرب ازل

وزن۔ مفعولن مفعول مفاعیلن فاع

ع مشکل ہے وسیع کاہلی پہ دل خاموش — کمالؔ

بحر۔ ہزج اخرب حشو اول و دوم مجبوب مکفوف و عروض و ضرب مجبوب۔

وزن۔ مفعولن مفعولن مفعول فعل

ع غیروں سے اٹھوانا محفل سے مجھے — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول و دوم مکفوف مجبوب و عروض و ضرب اہتم

وزن۔ مفعولن مفعولن مفعول فعول

ع آہوں میں نالوں میں تاثیر نہیں — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول و دوم مکفوف مجبوب و عروض و ضرب مجبوب مجبق

وزن۔ مفعولن مفعولن مفعولن فع

ع ناز اپنے کب تک تم اٹھواؤ گے — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول و دوم مکفوف مجبوب و عروض و ضرب ازل۔

وزن۔ مفعولن مفعولن مفعولن فاع

ع وہ دل ہے جسے مجھ میں خواہاں کہوں — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض مجبوب مکفوف مجبوب

وزن۔ مفعولن فاعلن مفاعیل فعل

ع اپنے مطلب کے دوست آتے ہیں نظر — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض مجبوب مکفوف اہتم

وزن۔ مفعولن فاعلن مفاعیل فعول

ع قاتل کچھ آب تیرے خنجر میں نہیں — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب حشو اول مقبوض مجبوب و دوم سالم و عروض و ضرب مجبق مجبوب

وزن۔ مفعولن فاعلن مفاعیلن فع

ع دھوکا ہے برق پر دل مضطر کا — کمالؔ

بحر۔ ہزج مثمن اخرب مقبوض مجبق ازل

وزن۔ مفعولن فاعلن مفاعیلن فاع

ع پھر کر آئی نہ پھر جوانی افسوس — کمالؔ

ہزج کی مسدس سالم بحر اردو میں رائج نہیں ہے البتہ مجزو مزاحفہ رائج ہیں اسی طرح رمل کی مسدس سالم بحر بھی رائج نہیں ہے رمل مثمن سالم کے لئے تو سابق میں لکھ دیا گیا ہے کہ اردو میں مستعمل نہیں ہے۔

بحر۔ رمل مثمن محذوف

وزن۔ فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن

باغ میں پھولوں کو رونق آئی سواری آپ کی
کس قدر ممنون ہے باد بہاری آپ کی — شفقؔ لکھنوی

بحر رمل مثمن مقصور۔

وزن۔ فاعلاتن، فاعلاتن، فاعلاتن، فاعلان

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہوں گی جو پنہاں ہو گئیں — غالبؔ

بحر۔ رمل مثمن مخبون محذوف

وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلن (بحرکت عین)

یار کو میں نے مجھے یار نے سونے نہ دیا
رات بھر طالع بیدار نے سونے نہ دیا — آتشؔ

بحر۔ رمل مثمن مخبون محذوف مسکن۔

وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلن (بسکون عین)

پاؤں اٹھتے ہی نہیں گھر کی طرف آنے کو
دشت کی کیسی ہوا بھا گئی دیوانے کو — عروجؔ

بحر رمل مثمن مخبون مقصور

وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلان (بحرکت عین)

بیم بیداد ستم کچھ دل مضطر میں نہیں
یوں ہجوم نالہ کہ گویا صف محشر میں نہیں — مومنؔ

بحر۔ رمل مثمن مخبون مقصور مسکن۔

وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلان (بسکون عین)

چتونوں میں نہ رہیں گے یہ سبھی انداز
چشم بیمار کی ڈھونڈوگے دوا پیچھے — بحرؔ لکھنوی

بحر۔ رمل مثمن مشکول۔

وزن۔ فعلات فاعلاتن فعلات فاعلاتن

یہ نہ تھی ہماری قسمت کہ وصال یار ہوتا
اگر اور جیتے رہتے یہی انتظار ہوتا — غالبؔ

بحر رمل مثمن مشکول مسبغ۔

وزن۔ فعلات فاعلاتن فعلات فاعلیان

ع مرا دل چھپا ہے شاید ترے گیسوؤں میں — کمالؔ

بحر رمل مثمن مخبون۔

وزن۔ فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن

دنیا میں یوں ہی کب تک میں بخت جان کھپاؤں شاہ
نہ دیا منزل حقیقی کا مجھے رستہ دکھاؤ — مظفرؔ

بحر۔ رمل مسدس محذوف
وزن۔ فاعلاتن فاعلاتن فاعلن۔

دے کے خط منہ دیکھتا ہے نامہ بر
کچھ تو پیغام زبانی اور ہے — غالب

بحر۔ رمل مسدس مقصور۔
وزن۔ فاعلاتن فاعلاتن فاعلات۔

رو رہو آؤ جو میری یاد میں
یہ سمجھ لو ہے اثر فریاد میں — عروض

بحر۔ رمل مسدس مخبون محذوف۔
وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلن (بحرکت دوم)

سر مرا کاٹ کے پچھتایئے گا
کس کی پھر جھوٹی قسم کھایئے گا — خواجہ وزیر

بحر رمل مسدس مخبون مقصور۔
وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلات (بحرکت دوم)

کیا لگا دست دل آرام سے ہاتھ
دل گیا ہاتھ سے اور کام سے ہاتھ — مومن

بحر رمل مسدس مخبون مقصور مسکن۔
وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلان (بسکون دوم)

کہہ دوں میں بھی اگر اپنا احوال
پھر کہو آپ کا ہو گیا احوال — مومن

بحر رمل مسدس مخبون محذوف مسکن۔
وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلن (بسکون دوم)

کب وہ سنتے ہیں کہانی میری
اور پھر وہ بھی زبانی میری — غالب

بحر رمل مسدس صدر سالم و ابتدا مخبون باقی مطابق
وزن سابق۔
وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلن ۔ فعلاتن فعلاتن فعلن

ہوئے آپس میں نظارے کیا کیا
کئے ابرو سے اشارے کیا کیا — مومن

بحر رمل میں فاعلاتن کے مقابل فعلاتن لانا جائز ہے۔

رجز میں مثمن اور مربع کی سالم بحریں بھی رائج ہیں البتہ مسدس کی بحر سالم نامقبول ہے اور مزاحف بحریں بھی مستعمل ہیں مگر ہزج اور رمل سے ان کی تعداد کم ہے۔

بحر۔ رجز مثمن سالم الارکان
وزن۔ مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلن

زنداں میں بھی کوچہ ترا اے یار آتا ہے نظر
بلبل قفس میں ہے مگر گلزار آتا ہے نظر

بحر رجز مثمن مذال۔
وزن۔ مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلان

غائب ہے دل پہلو سے جب ہستی مری صرف کہاں
آئینہ ہی باقی نہیں ہو جلوہ گر صورت کہاں — عروض

بحر۔ رجز مثمن مطوی مخبون۔
وزن۔ مفتعلن مفاعلن مفتعلن مفاعلن

واہ رے عشق دیکھنا باغ کی سمت اڑ چلا
پر بھی قفس سے جو گرا بلبل بے قرار کا — تجمل لکھنوی

بحر رجز مثمن مطوی مذال۔
وزن۔ مفتعلن مفاعلن مفتعلن مفاعلان

ایسے میں قدر آئینہ رکھتے وہ کیا نگاہ میں
اپنا جو دل تباہ کیا پڑ گئے اشتباہ میں — عروض

بحر رجز مربع سالم۔
وزن۔ مستفعلن مستفعلن

جس نے تجھے پیدا کیا
اس نے مجھے شیدا کیا — اختر شاہ اودھ

کامل کی مثمن سالم اور مثمن مذال بحریں اردو میں بہت رائج ہیں مگر اور بحریں اپنی نامقبولیت کی وجہ سے رواج نہیں پا سکیں۔

کامل مثمن سالم الارکان۔
وزن۔ متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلن

کبھی ہم میں تم میں بھی چاہ تھی کبھی ہم سے تم سے بھی راہ تھی
کبھی ہم بھی تم بھی تھے آشنا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
مومن خاں مومن

بحر کامل مثمن مذال۔
وزن۔ متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلان

عجب اس کا کیا نہ سماؤں میں جو خیالی دشمن دوست میں
وہ مقام ہوں کہ گزر نہیں وہ مکاں ہوں کہ پتا نہیں
آتش لکھنوی

وافر کی بحریں اردو میں رائج نہیں ہیں اہل فارس نے بھی بہ تکلف اس بحر میں شعر کہا ہے البتہ یہ بحر عرب کے لئے مخصوص ہے وافر کی سالم بحر میں بعض شاعروں نے شعر کہے ہیں مگر وہ رواج نہیں پا سکے۔

بحر۔ وافر مثمن سالم الارکان
وزن۔ مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن

ستم ہوا خفا جو ہوا مری نہ سنی ہوا وہ برا
کہوں غم دل تو کس سے کہوں کٹھور نہ سکا چلا بھی گیا — عروض

بحر۔ وافر مثمن مسبغ
وزن۔ مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتان۔

خفا نہ ہو جفا نہ کرو سمجھ کے ہو کہیں زباں بھی نہیں
خبر بھی نہ لی مرے دل کی کہ لب پہ ابھی فغاں بھی نہیں — عروض

متقارب کی بحریں اردو میں بہت زیادہ رائج ہیں میر تقی میر نے ہندی بحروں کی مدد سے اس کی بحروں میں بہت اضافہ سے کام لیا ہے مثمن بحروں میں فعل اثرم فعول مقبوض فعلن اخرم وغیرہ کے صدر و ابتدا و حشو میں تقدم و تاخر اور عروض و ضرب میں فعلن بسکون عین بعض فعولن سالم فعولان مسبغ فاع بعض مقصور۔ فع محذوف بعض فعل محذوف فعول مقصور کی تبدیلی سے بہت سی بحریں بنتی ہیں جن کا ذکر طوالت سے خالی نہیں ہے اس لئے چند پر اکتفا کی جاتی ہے۔

مثمن بحروں کے مضاعف کرنے سے شانزدہ رکنی بحریں بن جاتی ہیں جنہیں مضاعف المثمن بھی کہتے ہیں

بحر۔ متقارب مثمن سالم الارکان۔

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعولن۔

تری دید مشکل ہے گو دو بدو ہے
نظر کی طرح میری آنکھوں میں تو ہے — عروض

بحر۔ متقارب مثمن مسبغ

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعولان

بلا تیری زلفوں کے کالے ہوئے ہیں
یہ دو سانپ چوٹی کے پالے ہوئے ہیں — ضمیر لکھنوی آبادی

بحر۔ متقارب مثمن محذوف۔

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعل

ہمیں کیا جو تربت پہ میلے رہے
تہ قبر ہم تو اکیلے رہے — سحر

بحر۔ متقارب مثمن مقصور

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعول

زمرد کی بوتل سو ہیرے کی کاگ
نظر آئے یاقوت احمر شراب — سحر

بحر۔ متقارب مثمن اثرم محبق مقبوض۔

وزن۔ فعلُ فعولن فعلی فعولن

ع درد سہا را کیا دو سینے کا — کمال لکھنوی

بحر۔ متقارب مثمن اثرم محبق مقبوض مسبغ

وزن۔ فعلُ فعولن فعلُ فعولان

ع بھولو نہ پیری تھیں ان کی نگاہیں — کمال

بحر۔ متقارب مثمن اثرم مقبوض محبق

وزن۔ فعلن فعولن فعلن فعولن

ع آخر نہ اس نے پیکاں نکالا — کمال

بحر۔ متقارب مثمن اثلم مقبوض محبق مسبغ

وزن۔ فعلن فعولن فعلن فعولان

اب حال اپنا ہے اس کے دلخواہ
کیا پوچھتے ہو الحمد للہ — میر

بحر۔ متقارب مثمن مقبوض محبق۔

وزن۔ فعولُ فعلن فعولُ فعلن

ع ہمارے دل کو ہے رنج فرقت — کمال

بحر۔ متقارب مثمن اثرم محبق مقبوض محبق

وزن۔ فعلن فعلُ فعلن فعلن

ع دم کی آمد و شد کیا کیجیے۔

بحر۔ متقارب مثمن اثرم مقبوض محبق مقبوض مزوف مسبغ

وزن۔ فعلن فعلُ فعولُ فعولان

ع چھپ کر آنکھ دکھاتو جانیں — قدر بلگرامی

بحر۔ متقارب مثمن اثرم مقبوض محبق مقصور محبق

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فاع

ع میرے ساقی بھر دے جام — قدر بلگرامی

بحر۔ متقارب مثمن اثرم مقبوض محبق مقبوض محذوف محبق

وزن۔ فعلن فعلُ فعولن فع

ع لینا ایک نہ دینا دو — اسیر لکھنوی

بحر۔ متقارب مثمن اثرم مقبوض مقبوض محبق مقصود

وزن۔ فعلُ فعولن فعلُ فعول

ہجر میں ہم کو چین کہاں
درد ہے دل میں لب پہ فغاں — عروض

بحر۔ متقارب سالم شانزدہ رکنی یا مضاعف المثمن

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن فعولن

کتاب محبت میں اے حضرت دل تعاذ کہ تم لیتے کتنا سبق ہو
کہ جب آن کر تم کو دیکھا تو وہ یہ لکھے وسط تصویر کے دو ورق ہو

ذوق دہلوی

بحر۔ متقارب اثلم مقبوض محبق شانزدہ رکنی

وزن۔ فعلن فعولن فعلن فعولن فعلن فعولن فعلن فعولن

کب تک سہے گا تیری جفا دل نالش کریگا روز جزا دل

پتھر ترا دل شیشہ مرا دل ہشیار رہنا نازک ہے عادل
قدر بلگرامی

بحر۔ متقارب اثرم مقبوض محبق مقصور محذوف شانزدہ رکنی

وزن۔ فعلُ فعولن فعلُ فعولن فعلن فعلن فعلُ فعول
فعلُ فعولُ فعولن فعلن فعلن فعلن فعلُ فعل

حال عجب ہو عشق سے مجھ میں کس سے میں اب حال کہوں
آپ ہی چاہ کر اس ظالم کو اپنا ایسا حال کیا — سحر

بحر۔ متقارب اثرم مقبوض محبق مقصود محبق محذوف شانزدہ رکنی

وزن۔ فعلن فعلن فعلُ فعولن فعلن فعلُ فعولن فاع
فعلُ فعولن فعل فعولن فعل فعولُ فعولُ فاع

کیسی پیری کیسی جوانی ہم سب لوگ مسافر ہیں
صبح ہوئی تو کوچ کی ٹھہری شام ہوئی تو مقام کیا — سحر

بحر۔ متقارب مقبوض (دو رکنی) محبق شانزدہ رکنی

وزن۔ فعولُ فعلن فعولُ فعلن فعول فعلن فعول فعلن

گھٹا طرب خیز چھا گئی ہے شمیم گل دل کو بھا گئی ہے
بہار صیاد آ گئی ہو جدا نہ کر بوستان سے ہم کو — عروض

بحر۔ متقارب مقبوض (دو رکنی) محبق مسبغ شانزدہ رکنی

وزن۔ فعولُ فعلن فعولُ فعلن فعول فعلن فعولُ فعلان

لگا کے دل ایک بیوفا سے عجب طرح کے عذاب میں ہوں — کمال

بحر۔ متقارب اثرم مقبوض محبق مسبغ شانزدہ رکنی

وزن۔ فعلُ فعولن فعل فعولن فعل فعولن فعل فعولان

ہجر میں اس کے دیکھیے کب تک خاک اڑائیں ٹھوکر کھائیں — کمال

بحر۔ متقارب اثرم مقبوض (دو رکنی) محبق شانزدہ رکنی

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلن فعل فعولن فعلُ فعلا

الٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا — میر

بحر۔ متقارب اثرم محبق مقبوض محذوف محبق شانزدہ رکنی

وزن۔ فعل فعولن فعلن فعلن فعلن فعل فعولن فع

ع آج غزال اک رہبر ہو کر لایا تربت مجنوں پر

وزن۔ فعل فعولن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فع

ع قصد زیارت رکھتے ہیں ہم جب دشت رکھتے تھے

بحر متقارب میں فعلن فعلُ فعولُ فعولن کو ایک دوسرے کے مقابل شعر میں لانا عروضیوں نے جائز قرار دیا ہے بحر متدارک مثمن کو مضاعف کر کے شانزدہ رکنی بنا لیتے ہیں اور مثمن اور شانزدہ رکنی بحر ہی اردو میں زیادہ رائج ہیں۔

بحر متدارک مثمن سالم الارکان۔

وزن۔ فاعلن فاعلن فاعلن فاعلن۔

مرگ ناسخ کا غل چار سو سے اٹھا
لطف تحقیق کا گفتگو سے اٹھا — رشک

بحر متدارک مثمن مذال۔

وزن۔ فاعلن فاعلن فاعلن فاعلان

ہجر میں ابر کالے جو چھائیں
میری آنکھوں میں آنسو بھر آئیں — عروض

بحر متدارک مثمن مخبون۔

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلن

تری آنکھ سے آنکھ لڑی جو صنم
نہیں آنکھ سے آنکھ لگی کوئی دم — طالب دہلوی

بحر متدارک مثمن مخبون مذال

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلان

غم کی کسی کو خبر ہی نہیں
اسے حال پہ میرے نظر ہی نہیں — ہوش

بحر متدارک مثمن مخبون مسکن۔

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلن (بسکنات دوم)

ہر دم کرتا ہوں میں زاری
دیکھی نہیں بس تیری یاری — طالب

بحر متدارک مثمن مخبون مسکن مذال

وزن فعلن فعلن فعلن فعلان

ع۔ ہم سے پوچھو آنا دل میں — کمال

بحر متدارک مثمن مخبون مسکن

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلان مخبون و عروض ضرب مخبون مذال علی الترتیب۔

آنکھوں سے آنکھیں چار ہوئی ہیں
سینے سے سنائیں یار ہوئی ہیں — قدر بلگرامی

بحر متدارک مثمن احذ

وزن۔ فاعلن فاعلن فع

ہجر جب بھی ہے آباد پہلو
وہ نہیں ہیں تو درد جگر ہے — عروض

بحر متدارک مخبون شانزدہ رکنی

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن

قیصر اس کو آدمی نہ جانیے گا وہ ہو کیسا ہی صاحب فہم و ذکا
جسے عیش میں یاد خدا نہ رہی جسے طیش میں خوف خدا نہ رہا

بحر متدارک مخبون مذال شانزدہ رکنی

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلان

مرے سینے سے آکے لپٹ گئے تم مجھے اب کوئی تم سے گلا ہی نہیں — کمال لکھنوی

بحر متدارک مخبون مسکن شانزدہ رکنی

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن

تم ہو جاؤ ہم بیٹھا جائے یہ تو اپنا اپنا دل ہے
جھگڑا کیا پھر اس میں آخر یہ تو اپنا اپنا دل ہے — قدر بلگرامی

بحر متدارک مخبون مسکن مقطوع مذال شانزدہ رکنی

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلان

ع دل کو تھا موسم کیا ہو پیر کے سامنے پھر آ جی — کمال

بحر متدارک مخبون مسکن و مخبون شانزدہ رکنی علی الترتیب۔

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن

کیوں لاش پہ میری روتے ہیں سب کیوں شفقت آنکھیں کھوتے ہیں
چپ کرو لگا نہ خاب بہر گھر میں ہو سوز عبث فریاد عبث — قدر بلگرامی

بحر متدارک مخبون مسکن و مخبون عروض و ضرب مخبون مذال شانزدہ رکنی علی الترتیب۔

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلان

صیاد اگر فریاد کریں ہم تازہ اسیر الزام نہیں
معلوم نہیں آئین قفس آگاہ طریق دام نہیں — شاد عظیم آبادی

بحر متدارک مخبون مسکن و محذوف شانزدہ رکنی

وزن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فع

قطرہ قطرہ آنسو جس کی طوفان طوفان شدت ہے
پارہ پارہ دل ہے جس میں تودہ تودہ حسرت ہے — ذوق

بحر متدارک مخبون مسکن و رکن دہم و دواز دہم مخبون و عروض و ضرب مخبون مسکن شانزدہ رکنی غیر مرتب۔

وزن۔ فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن
فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن

تم وہ وہ زخم دل پر جب کرتے ہو دکھلانے کو
پر جوش تیغ ناز سے اپنے دل میں کرتے غش غش ہو — ذوق

بحر متدارک میں فعلن مخبون مسکن کے مقابل میں فعلن مخبون لانا درست ہے۔ بحر مضارع کی اصل دائرے میں مفاعیلن فاع لاتن چار بار ہے اس کی بحریں اردو میں مثمن فراخصہ رائج ہیں سالم نہیں رواج پا سکیں۔

بحر مضارع مثمن مکفوف مقصور۔

وزن۔ مفاعیلُ فاعلاتُ مفاعیلُ فاعلات

دل تیرہ و خراب فقط دیکھ آب و تاب
نہ کہو اس کو تاب و دہشت آفتاب — غالب

بحر مضارع مثمن اخرب مکفوف و محذوف مکفوف عروض و ضرب سالم

وزن۔ مفعول فاع لاتن مفعول فاع لاتن

ہم کو اگر مٹایا تو نے تو کیا بنایا۔ ناحق بگاڑتا ہو لقشہ بنا بنایا — شیخ امان علی سحر لکھنوی

بحر مضارع مثمن اخرب مکفوف مجبوب مکفوف
عروض و ضرب مسبغ
وزن۔ مفعول فاع لاتن مفعول فاع لیان

برقع میں کیا چھپیں ہوئے جلوں کی تاب
رخسار تیرے چاہئے ہیں آفتاب بانقاب — میر دہلوی

بحر مضارع مثمن اخرب مکفوف مقصور
وزن۔ مفعول فاعلات مفاعیل فاعلات

ساقی لبا بجا ہے دل ناشکیب میں
کنز کٹا ہوا ہے لبادے کی جیب میں — سحر لکھنوی

بحر۔ مضارع مثمن اخرب مکفوف محذوف
وزن۔ مفعول فاعلات مفاعیل فاع لن

تعریف زلف دوست کا لکھنا محال ہے
کاغذ اگر سیاہ کیے جاتے ہیں ہم — عروض

بحر مجتث کی اصل دائرے میں فارسی کے مس تفع لن فاع لاتن چار بار آئی ہے اردو میں یہ بحر سالم رائج نہیں ہے صرف مثمن کی مزاحفہ بحریں رائج ہیں۔

بحر۔ مجتث مخبون
وزن۔ مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلاتن

موافقت میں عناصر کی گر نفاق نہ ہوتا
فراق روح کا قالب سے اتفاق نہ ہوتا — رند لکھنوی

بحر مجتث مثمن مخبون عروض۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلیان

فراد کرتے ہیں صورت سے تیری دل کے جو غم ہیں
نشاط و عیش ہمارا ہے تو سرور ہمارا

بحر مجبون مسبغ و ضرب مخبون۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلاتن

بحر مجتث مخبون محذوف۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلن

خبر جو آمد پیری کی آئے ضعف نے دی
شباب لینے کو خود پیشتر روانہ ہوا — جلال لکھنوی

بحر مجتث مثمن مخبون مقصور۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلان

ع یہ دل ہے شانہ تری زلف پرشکن میں ہے — کمال لکھنوی

بحر مجتث مسکن مثمن مخبون محذوف۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلن

شانہ چرخ عداوت شعار رہنے دے
ستم زدوں کا نشان مزار رہنے دے — عروض

بحر مجتث مثمن مخبون مقصور مسکن۔
وزن۔ مفاع لن فعلاتن مفاع لن فعلان

کھنچے ہیں دم حوادث ہی عاشق و معشوق
قفس میں بند ہے بلبل گلاب شیشے میں — اسیر لکھنوی

بحر منسرح کی اصل دائرے میں مستفعلن مفعولات چار بار آئی ہے اردو میں یہ سالم رائج نہیں ہے صرف بحر مثمن مزاحفہ رائج ہے۔ مفعولات سے فاعلن مطوی مکشوف جو بنایا جاتا ہے یہ عروض و ضرب میں آتا ہے لیکن اگر مصرعہ کے درمیان میں آتا ہے تو عروضی اس بحر کو مضاعف المشطور قرار دیتے ہیں چنانچہ اس کو بحر بسیط میں قرار دینا افضل جانتے ہیں اگر جب مصرع کے درمیان میں فاعلان مذال واقع ہو جاتا ہے تو اس بحر کو منسرح ہی کی طرف رجوع کر دینے کو بہتر سمجھتے ہیں چنانچہ یہاں مضاعف المشطور سے مثمن بنایا گیا ہے۔

بحر منسرح مثمن مطوی و مطوی مکشوف
وزن۔ مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن

اشک زلیخا ہے بحر معنت موج زن
غرق ہوا اس میں ہے یوسف کا پیرہن — منیر شکوہ آبادی

بحر منسرح مثمن مطوی و مطوی مکشوف و مطوی موقوف
وزن۔ مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلان

ع آئے گی تاثیر ہی نالۂ شبگیر میں — کمالی لکھنوی

بحر۔ منسرح مثمن مطوی عروض و ضرب مطوی موقوف
وزن۔ مفتعلن فاعلات مفتعلن فاعلاتُ

بیٹھ تو پہلو میں یار کچھ تو ہو دل کو قرار
تو جو گیا اے نگار صبر و تحمل کہاں — میر تجلی دہلوی

بحر۔ منسرح مثمن مطوی عروض و ضرب اصلم محذوف
وزن۔ مفتعلن فاعلات مفتعلن فع۔

آ کہ مری جان کو قرار نہیں ہے
طاقت بیداد انتظار نہیں ہے — غالب

بحر خفیف کی اصل بزبان عربی فاع لاتن، مس تفع لن فاعلاتن دو بار اور فارسی میں فاعلاتن مس تفع لن چار بار آئی ہے اردو میں بھی مسدس ہی رائج ہے۔ یہ بحر بھی سالم رواج نہیں پا سکی

بحر۔ خفیف مسدس مخبون محذوف مسکن۔
وزن۔ فاعلاتن مفاع لن فعلن

جلوہ ہے ایک فتنہ قامت کا
نام مشہور ہے قیامت کا — عروض

بحر خفیف مسدس مخبون مقصور مسکن۔
وزن۔ فاعلاتن مفاع لن فعلان۔

چشم باطن جو کھول دیتا ہوں
دیکھ لیتا ہوں دوست کو دل میں — عروض

بحر خفیف مسدس مخبون محذوف۔
وزن۔ فاعلاتن مفاع لن فعلن

درد منت کش دوا نہ ہوا
میں نہ اچھا ہوا برا نہ ہوا — غالب

بحر۔ خفیف مسدس مخبون مقصور۔
وزن۔ فاعلاتن مفاع لن فعلان

خاک میں بھی مجھے قرار نہیں
کان سیماب ہے مزار نہیں — برق

بحر۔ خفیف مسدس مخبون وعروض مخبون محذوف مسکن وضرب مخبون مقصور مسکن۔

وزن۔ فاعلاتن مفاعلن فعلن
فاعلاتن مفاعلن فعلان

وہ کھڑے ہیں چمن میں نرگس کے
ایک پتلی ہے دو ہزار آنکھیں — سحر لکھنوی

بحر خفیف مسدس صدر مخبون و ابتدا سالم وحشو مخبون وعروض مخبون محذوف مسکن وضرب مخبون مقصور مسکن۔

وزن۔ فعلاتن مفاعلن فعلن
فاعلاتن مفاعلن فعلان

شجر عشق کا نئے دکھتا ہے
خم جب ٹہنی میں پتے میں پھل میں

بحر سریع کی اصل زبان فارسی دائرے مستفعلن مستفعلن مفعولاتُ دوبارہ آئی ہے۔ اردو میں بھی مسدس ہی مستعمل ہے مگر یہ بحر بھی سالم اردو میں رائج نہیں ہے سریع مسدس مطوی مکشوف مفتعلن مفتعلن فاعلن۔

آنکھ نہ لگنے سے سب احباب نے
آنکھ کے لگ جانے کا چرچا کیا — مومن

بحر۔ سریع مسدس مطوی موقوف۔

وزن۔ مفتعلن مفتعلن فاعلان

سر نہ فلک ہونے کو ہے کس کی خاک
گرد اک اٹھی ہے بیاباں سے آج — ببر

بحر سریع کے اکثر اوزان بحر رجز مسدس سے ملتے ہیں۔ سریع مسدس مطوی مکشوف کی تقطیع رجز مسدس مطوی مرفوع سے بھی ہو سکتی ہے مگر تین وجہوں سے اس بحر کو سریع میں قرار دینا افضل ہے اول رفع کا زحاف قلیل الاستعمال ہے

دوم اگر اس کا کوئی مصرعہ بحر سریع مطوی موقوف سے لاؤ تو رجز کا صوتی اعتبار سے نظام ختم ہو جاتا ہے سوم سریع اصلی مسدس اور رجز کی یہ بحر نقلی مسدس ہے۔

تذکرہ ۱۹ بحروں کے علاوہ کئی عروضیوں نے اور بہت سی بحریں بنائی ہیں مگر وہ رواج نہیں پا سکیں۔

اہل عروض نے مثنوی کے لئے سات اوزان مقرر کئے ہیں وہ یہ ہیں۔

(۱) بحر متقارب مثمن مقصور۔

وزن۔ فعولن فعولن فعولن فعول۔

کسی شہر میں تھا کوئی بادشاہ
کہ تھا وہ شہنشاہ گیتی پناہ — میر حسن دہلوی

(۲) خفیف مسدس مخبون مقطوع۔

وزن۔ فاعلاتن مفاعلن فعلن

سرگزشت بلاکشاں نہ سنو
نہ سنو میری داستاں نہ سنو — فلق لکھنوی

(۳) بحر ہزج مسدس اخرب مقبوض محذوف

وزن مفعول مفاعلن فعولن۔

ہر شاخ میں ہے شگوفہ کاری
ثمرہ ہے قلم کا حمد باری — نسیم لکھنوی

(۴) بحر ہزج مسدس محذوف۔

وزن۔ مفاعیلن مفاعیلن فعولن

خداوندا ترا عبد الستل ہوں
اسیر حلقۂ طول امل ہوں — منیر شکوہ آبادی

(۵) بحر سریع مسدس مطوی موقوف۔

وزن۔ مفتعلن مفتعلن فاعلات

مجھ سے عیاں ہونے لگی شان عشق
اپنی وفاؤں سے نباہا عشق — عروض

(۶) بحر رمل مسدس مقصور۔

وزن۔ فاعلاتن فاعلاتن فاعلات

کیا تری زلفوں کا سودائی نہیں
کیوں مجھے کہتا ہے شیدائی نہیں — عروض

(۷) بحر رمل مسدس مخبون محذوف۔

وزن۔ فاعلاتن فعلاتن فعلن۔

زاغ میں جب کہ ادھر آئے گا
ابھی کچھ بن نہیں ڈھلتے گا — صبا لکھنوی

(ماخوذ از۔ سراج العروض)
(مولفہ سید حسن کاظم عروض الہ آبادی)

جن مخصوص بحروں میں مرثیہ گوئی کے عموماً مرثیہ نظم فرمائے گئے وہ چار ہیں۔ بحر ہزج، بحر مضارع، بحر مجتث، بحر رمل۔ یہ چاروں بحریں سالم استعمال… نہیں ہوتیں، زحافات کے ساتھ نظم کی گئی ہیں۔

(۱) بحر ہزج مثمن اخرب مکفوف محذوف

وزن۔ مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن

ع کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے — دبیر

(۲) بحر مضارع مثمن اخرب مکفوف محذوف

وزن۔ مفعول فاعلات مفاعیل فاعلن۔

ع ہے جوش قلزم غضب ذوالجلال کو — تعشق

(۳) بحر مجتث مثمن مخبون محذوف۔

وزن۔ مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلن

ع عروج اے سحر ہو دے گا دست بچہ کو — عشق

(۴) بحر رمل مثمن مخبون مشعث مقصور۔

وزن۔ فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلان

ع یہی دل ہو کہ سوا اتفاقاً کبھی ہی غمناک — زار لکھنؤ

دیگر بحروں میں بھی مرثیہ گویوں نے طبع آزمائیاں کی ہیں مگر بہت کم۔ بحر خفیف میں میاں عشق کا مرثیہ ہے کہ عشق تاج سر فصاحت ہے۔

**عروضی** ؛۔ علم عروض کا جاننے والا ، ماہر علم عروض ، فارسی ، فصیح ، رائج ۔

آگے تیرے طبع موزوں کے ہو کیا خاک عیب
وہ کرتے ہیں عروضی ناروا تقطیع شعر — ذوق

قول فیصل ۔ علم عروض جاننے کے معنوں میں ، عروضیت بھی استعمال ہوا ہے جو قلیل الاستعمال ہے جیسے بعض لوگوں نے اپنے اظہار عروضیت کے لیے اس کے خلاف کیا تو قصیدہ ناگوار اور ناموزوں معلوم ہوتا ہے ۔ (دراز لطیف عروض قافیہ)

**عُرُوق ۱** ؛۔ (بضم اول و ثانی) عرق کی جمع ، نچوڑے ہوئے پانی ، عربی ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

**عروق ۲** ؛۔ عرق کی جمع ، رگیں ، نسیں ، جڑیں ، نباتات کی جڑیں ، عربی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال

رسیاں ہیں عروق اور اعصاب
گو نذر کا لیب پوست ہے اے شباب — ناسخ (دسراج نظم)

**عُریاں** ؛۔ برہنہ ، ننگا ، عربی ، صفت ، فصیح ، رائج ۔

دشت وحشت کو ہر اک بے سروساماں نکلا
تن عریاں کا مرے سایہ بھی عریاں نکلا — داغ

قول فیصل ۔ اس کا صرف کرنا اور ہونا کے ساتھ ہے

(عریاں کرنا)
خنجر بکف بڑھا جو مری سمت حسن پھر
کبھی تک اپنے ہاتھوں کو عریاں کیے ہوئے — جوش ملیح آبادی

(عریاں ہونا)
لازم ہے کہ عریاں ہوں شب وصل میں ہم تم
بنتے ہیں کیسے شرم حجاب آج کہاں کا — اسیر

**عُریاں تنی** ؛۔ جسم کی برہنگی ، جسم پر کوئی کپڑا نہ ہونا ، فارسی ، فصیح ، رائج ۔

فرمایا یہ لباس نہیں ان کے کام کا
سمجھیں گے اس کو مال غنیمت نہ بے حیا
عریاں تنی سے تم کو بچائے مرا خدا
ہم یہ اٹھا نہ رکھیں گے الزام کوئی جا

مطلب یہ تھا ادائے فریضہ میں کہ جو ہے
الیسوں میں سب کو چھوڑ کے جانا پڑا عدم — سید آل رضا

**عُریانی** ؛۔ (بضم اول) عریاں ہونا ، فارسی ، مونث ، فصیح ، رائج ۔

وضعداری نے چھپایا عیب مجھ دیوانے کا
پردہ عریانی کا ثابت پیرہن میں رہ گیا — بحر

**عریش** ؛۔ چھپر ، پاٹا ہوا مکان ، عربی ، مذکر ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اردو زبان سے اس کا کوئی تعلق نہیں ۔

**عریض** ؛۔ صفت ، (ضد طویل کی) ، چوڑا ، چکلا ، (طویل کی نقیض) چوڑا ، پہنا ، عرض دار ، عربی ، صفت ، (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ طویل و عریض کی ترکیب کے ساتھ زبان زد ہے ، زیادہ تر تنہا نہیں بولتے ۔

**عریضہ ۱** ؛۔ وہ خط جو چھوٹے کی طرف سے بڑے کو لکھا گیا ہو ، معروضہ ، عرض کیا گیا ، عربی ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

نوشتہ ہے تقدیر بے نوا کا
شہنشہ کو عریضہ ہے گدا کا — بیخبر

**عریضہ ۲** ؛۔ وہ عرضی جو حضرت فاطمہ یا حضرت خواجہ خضر یا پریوں کے نام لکھ کر مرادوں کے واسطے دریا میں بہاتے ہیں ۔

نہانے کو نکلا جانے جو وہ محبوب دریا تک
عریضوں کی جگہ بہنے لگے قالب دریا میں — [illegible]

قول فیصل ۔ شیعوں کی اصطلاح میں اس عرضی کو کہتے ہیں جو جمعہ یا نوروز کی صبح کو آٹے یا مٹی میں رکھ کے دریا میں یا کنویں میں ڈال دی جاتی ہے ، یہ عرضی جناب صاحب الامر کے نام ہوتی ہے اس میں عریضہ دینے والا اپنا مطلب لکھ دیتا ہے ، عرضی جنکی عقیدہ کی رو سے امام زماں کی خدمت میں پہنچتی ہے اور وہ حاجت بر لاتے ہیں ۔ نیمۂ شعبان کے علاوہ بھی شیعہ حضرات کسی مصیبت کے وقت بھی امامؑ کی خدمت میں عریضہ روانہ کرتے ہیں ۔

یاد کی بات رہی ، دل کی تمنا نکلی
بن گیا میرے عریضے کا لفافہ دریا — محشر لکھنوی

**عریضہ دینا** ؛۔ اپنی حاجت لکھ کے آٹے یا مٹی میں بند کر کے دریا یا کنویں وغیرہ میں ڈالنا کہ خدمت امام عصرؑ میں پہنچے ۔ اردو ، مصدر ، فصیح ، رائج ۔

آب حیواں میں عریضہ دیں گے
زندگانی نہیں درکار ہمیں — رشک

**عریضہ نگار** ؛۔ خط لکھنے والا ، فارسی ، صفت ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال ۔

خانہ زاد اور مرید اور مداح
تھا ہمیشہ سے یہ عریضہ نگار — غالب

**عریضہ نیاز** ؛۔ اردو میں درخواست کے آخر میں نام سے پہلے بجائے خاکسار ، نیازمند کے تعلیم یافتہ طبقہ لکھتا ہے ۔ فارسی ترکیب ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**عِز** ؛۔ (بالکسر) نقیض ذل ، عزت ، رتبہ ، شرف ، بزرگی ، ارجمندی ، عربی ، مونث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

واں وہ غرور عز و ناز ، یاں یہ حجاب پاس وضع
راہ میں ہم ملیں کہاں ، بزم میں وہ بلائے کیوں — غالب

قول فیصل ۔ تنہا نہیں بولتے اور بالفتح بھی صحیح ہے جس کے معنی عربی میں غلبہ ، غلبہ کرنا ، باران سخت اور عزیز ہوا کے ہیں ۔

**عزا** ؛۔ (بالفتح) غم ، ماتم ، فارسی ، مونث ، فصیح ، رائج ۔

کیوں نہ ہم مر کے ہوں خوش وہ جو کریں غم اپنا
سوگ اپنا ہو عزا اپنی ہو ماتم اپنا — جلال

قول فیصل۔ اس لفظ سے زیادہ تر "ماتم حسین" مراد لیتے ہیں۔

ہیں بیان حسینی کے ہم ادنیٰ خادم
دم گریہ ہمیں اے اہل عزا یاد رہے — عزیز لکھنوی

عربی میں اس لفظ کے معنی ہیں مصیبت میں صبر کرنا، شکایت نہ کرنا۔

**عزا بار** :- غم انگیز، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال

زیادہ و نالہ ہائے عزا بار پر ابھیں
آیا ہے رحم کب کہ ذرا مجھ میں دم نہیں — مومن

**عزا خانہ** :- ماتم خانہ، ماتم کا گھر، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

جب دل کو نہیں ماتم احباب سے فرصت
بہتر ہے کہ اب دل کو عزا خانہ بنا دے — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ اب عام طور سے "عزا خانہ" بول کے امام حسین کے ماتم کی جگہ یعنی امام باڑہ مراد لیتے ہیں۔

**عزا خانہ** :- امام باڑہ، وہ مخصوص مقام جس میں ضریح و علم وغیرہ رکھے جائیں اور مجلس برپا ہو۔ فارسی، ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

گردش جب غم سے گرمی لے صداقت انتساب
وہ شاہ تجھ سے شاکی ہو کوئی خانہ خراب
وہ عزا خانہ زمین لکھنؤ کا آفتاب
یادگار آیۂ حق حضرت غفران مآب
جس کے ہر گوشے میں گنج علم و حکمت ہے نہاں
جس کے ہر ذرہ میں ہے خورشید عرفاں ضو فشاں — عزیز لکھنوی

**عزا دار** :- اہل بیت کا غم کرنے والا، فارسی صفت، قلیل الاستعمال۔

پہلے کچھ تذکرہ کی عشق کے بیماروں کی
سر نگوں بیٹھے رہیں صف بہ صف عزاداروں کی — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ اکثر صفحہ عزاداری میں ہونا بھی استعمال ہوا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

عزاداری میں کس کی یہ جرخ ماتمی جامہ
کہ جیب چاک کی صورت ہے خط کہکشاں ہوتا — ذوق

**عزا دار** :- امام حسین کا ماتم دار، شہدائے کربلا کا سوگ رکھنے والا، تعزیہ رکھنے والا، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

یا خدا رونے کا دے اجر عزاداروں کو
شاد رکھ سید مظلوم کے غمخواروں کو — انیس

قول فیصل۔ عزادار کی جمع مونث "عزادارنیں" بھی استعمال ہوا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

کھولے پڑے ہوئے ہیں در جھنکی ہیں دیواریں
کھڑی ہیں روشنی جب کہ ٹھٹکے پر عزادارنیں — عشق

**عزاداری** :- ماتم کرنا، شہدائے کربلا کا غم کرنا، تعزیہ وغیرہ رکھنا اور مجلس ماتم کرنا، فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔

محاورہ۔ اربعین کہ عزاداری ہوتی ہے خلق خدا ماتم حسین میں روتی ہے۔ لاکھوں روپیہ اس راہ میں صرف ہوتا ہے۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ اس کا صرف "کرنا" اور "ہونا" کے ساتھ ہے۔

**عزازیل** :- (بفتح اول وکسر چہارم معروف) شیطان کا نام، عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کہہ کس کس کے لیے باعث گمراہی ہوا
وہ نحوست کا شجر عزازیل ہوا — ناظم

**عزائمہ** :- (بفتح اول وکسر سوم) جنوں وغیرہ کا نام صفت ماتم پر ہے، مذکر، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محاورہ۔ غیب کی اتنہ تر خواب بھی عزائمہ کے سوا اور کوئی جانتا ہی نہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**عزا کرنا** :- حسین کا غم کرنا، شہدائے کربلا کا ماتم کرنا، اردو مصدر، متروک۔

اب تک بھی پڑا ہے وہ حضور کھلے سر کہاں کہاں
رستے میں کی عزائے برادر کہاں کہاں — دبیر

**عزت اللہ** :- بہشت کا ادوے۔ عزت کی جمع، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عزت اللہ** :- دستر، افسوں، عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا۔

**عزائم خواں** :- عزائم پڑھنے والا، افسوں گر، فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**عزت** :- (بکسر اول وفتح دوم مشدد) غالب ہونا، قوت، شدت، عربی، مونث، قلیل الاستعمال۔

خلی را دعقل کو ہے شاک
ساحت عزت الٰہی تک — (سراج نظم ۴۳)

**عزت** :- شان، آبرو، وقار، عظمت، شرف، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

انسان کو جب پا نہ چاہئے ہرا صفت کا خوف
غیب کا خوف، عزت انسانیت کا خوف — آل رضا

قول فیصل۔ اس کی جمع "عزتیں" اور "عزت" کے ساتھ ہے۔

بہتر کر جو تو اے خرد مند
نیکی میں ہے عزت بھی ہے بہتر — صفی لکھنوی

**عزت اتارنا** :- بے عزتی کرنا، آبروریزی کرنا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

دکھلائی میں تو آتی ہے بنا دن کی جاگا
اور عزت ہے کہ عزت اتارتے ہیں — طالب

**عزت اترنا** :- آبرو جانا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

کمینے کو سر پہ چڑھایا ہے تم نے
اتر جائے گی ساری عزت تمہاری — بحر

**عزت افزا:**— عزت کا بڑھانے والا، آبرو اور شان میں اضافہ کرنے والا۔ فارسی، فصیح، رائج۔

مرے عزت افزا سلامت رہو تم
یہی شب تک دلا دو ہم کو اک کب — ثاقب لکھنوی

**عزت افزائی:**— عزت بڑھانا، توقیر بڑھانا، فارسی، فصیح، رائج۔

عزیز بھی ہے کسی کا اس لئے ملفوف ہیں میں
ملے اسی بوترابی کو متاع عزت افزائی — محشر لکھنوی

**عزت افزائی کرنا:**— قدر و منزلت بڑھانا، مرتبہ زیادہ کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ نے مشاعرے میں اساتذہ کے بعد مجھے پڑھوا کے میری عزت افزائی تو کی لیکن میری غزل کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔

**عزت افزائی ہونا:**— قدر و منزلت بڑھنا، مرتبہ زیادہ ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ماہ نو دیکھا تھا جن کو ہے ولی عہد نظام
جن سے جاہ و مکنت کی عزت افزائی ہوا — جلیل

**عزت بچانا:**— آبرو بچانا، آبرو کی حفاظت کرنا، حرمت نہ جانے دینا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ لوگوں نے اس سے کہا کہ یہ کون ہے۔ اس نے جواب دیا کہ جمشید نے میری عزت بچائی۔ (طلسم ہوش ربا)

**عزت بخشنا:**— آبرو عطا کرنا، معزز کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

بخشنے کی جہاں میں تجھ کو عزت
سونے کی آب ہے صداقت — صفی لکھنوی

**عزت بڑھنا:**— آبرو زیادہ ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

اتفاق آپس میں پیدا ہو تو جمعیت بڑھے
دل بڑھیں ہمت بڑھے دولت بڑھے عزت بڑھے — صفی

قول فیصل۔ اس کا متعدی عزت بڑھانا بھی بولتے ہیں۔

عزت بڑھائی بھائی نے جانباز بھائی کی — دبیر

**عزت بگاڑنا:**— آبروریزی کرنا، عزت اتارنا، اردو مصدر، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ وہ بہت اکڑتے تھے آج نخاس میں سر بازار میں نے پچاسوں گالیاں دے کے عزت بگاڑ دی۔

قول فیصل۔ عوام "آبرو بنانا" کے معنی میں "عزت بنانا" کبھی کبھی کے ساتھ بولتے ہیں۔

**عزت بیچنا:**— آبرو کا سودا کرنا، بے غیرتی اختیار کرنا، اردو مصدر، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ ڈرتو ہم اسمعیل لکھتے ہیں کہ کوتہ اندیش عزت بیچ کر روپے کے خریدار نہیں (دربار اکبری صفحہ ۹۶)

**عزت جانا:**— آبرو ختم ہونا، عزت کا باقی نہ رہنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ہم غریبوں پہ آفت آئے گی
مفت عزت ہماری جائے گی — فلق

**عزت خاک میں ملنا:**— آبرو جاتی رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

خاک میں ملتی ہے عزت روندتے ہیں ہم کو غیر
اس گلی سے بس ہماری خاک کے ڈھیر اٹھا — ناسخ

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت "عزت خاک میں مل جانا" بھی فصیح و مستعمل ہے جیسے "اگر خدا نخواستہ تو چاند دیا تو کہ خدا نہ کسی روز تنکے پر ہمارا حال کھلے تو ان کی کرکری ہو اور عزت خاک میں مل جائے۔" (فسانہ آزاد جلد سوم)

قول فیصل۔ کسی کی آبرو لینے کے معنی میں عزت خاک میں ملا دینا بھی بولتے ہیں۔

**عزت خدا کے ہاتھ ہے:**— اللہ آبرو رکھے تو رکھ سکتا ہے، اردو، فقرہ، فصیح، رائج۔

حسن میں بھی عزت و دولت خدا کے ہاتھ ہے
لگی کو پیراہن ملا تو شعلہ عریاں رہ گیا — آتش

**عزت دار:**— صاحب عزت، باحرمت، ذی مرتبہ، ممتاز، معزز، باعزت، عربی فارسی الفاظ، اردو صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ان سب کا مالک تو وہ سامنے کھڑا ہے وہ البتہ عزت دار ہے اور تو سب قلی ہیں۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ خدا کے لیے بھی عزت دار استعمال ہوا ہے جو عام نہیں ہے جیسے وہ ایسا جلیل عزت دار اور حکیم کردگار ہے کہ جب موقع سزا اور تادیب کا ملاحظہ فرماتا ہے تو بہت سخت عذاب میں مبتلا کرتا ہے (الوعنہ الحشانی اہل الکساء)

**عزت داری:**— آبرو برقرار رہنا، فارسی ترکیب، مؤنث، قلیل الاستعمال۔

عزت داری کے جتنے ہیں کام
تو شوق سے ان کو دے سرانجام — صفی لکھنوی

**عزت دارین:**— دنیا اور عقبیٰ کی بزرگی، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

اے ہم نفسو عزت دارین یہاں ہے
سمجھو یہ نہیں قوم کی ہستی کا نشاں ہے — عزیز لکھنوی

**عزت دینا:**— آبرو بخشنا، رتبہ دینا، ممتاز فرمانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

گر نہ دے صاحب جوہر کو مقدر عزت
جوہر فرد ہے بالفرض ڈکیا ہے قسمت — ذوق

**عزت ڈبونا:**— عزت کھونا، آبرو کھونا، اپنے ہاتھوں اپنا وقار ختم کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ہم نہیں ایسا نہیں سمجھتے تھے تمہارے

ایسے حرکات ہیں کہ خاندان بھر کی عزت ڈبودی
قول فیصل۔ آبرو ڈوبنا زبانوں پر زیادہ ہے۔

**عزت ڈوبنا**:۔ آبرو جانا، اردو صرف فصیح، رائج۔

محل فصح:۔ یہ جب ہی لڑکے اتنے ڈھیٹ ہوگئے۔ میں کہتا ہوں تم وہ کہتے ہیں الٹی۔ اب عزت ڈوبی، جان ہی پر بن آئی۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ آبرو ڈوبنا، زبانوں پر زیادہ ہے۔

**عزت رکھ لینا**:۔ آبرو رکھ لینا، عزت بچا لینا اردو صرف، فصیح، رائج۔

جا کے اس بزم میں آجاتی ہے شامت کیسی
میرے اللہ نے رکھ لی مری عزت کیسی — داغ

**عزت رکھنا**:۔ کسی کی آبرو اور نیک نامی کو قائم رکھنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

عزت سب کی رکھ گئے جعفر کے یادگار
تھے تین چار شیر کہ جھپٹے ہوئے شکار — انیس

**عزت رہ جانا**:۔ آبرو باقی رہ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

رہ گئی عزت خموشی کے سبب سے شکر ہے
زہر دیتا آسماں مجھ کو جو شربت مانگتا — آتش

**عزت ریزی کرنا**:۔ آبرو ریزی کرنا، اردو صرف دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ انھوں نے غلطاً کئی بھلے آدمیوں کی نامو س بگاڑی اور عزت ریزی کی۔ (نجفصفات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اس جگہ "آبرو ریزی کرنا" مستعمل ہے۔

**عزت زیادہ کرنا**:۔ آبرو بڑھانا، رتبے میں اضافہ کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نجف خاں نے کی ان کی عزت زیادہ

شب و روز ہوتی تھی رفعت زیادہ (معارج الفضائل) — ابتہر

**عزت سے رکھنا**:۔ آبرو کے ساتھ رکھنا اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بعضوں نے کہا کہ فرعون نے ان کو پرستندہ جان کر عزت سے گھر میں رکھا تھا۔ (خلاصۃ الانبیاء ۱۳۹)

**عزت کا ڈر**:۔ آبرو جانے کا خوف، بدنامی کا اندیشہ، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہیں اس کے کچھ دل میں خوف و خطر — آغا حسن نظم
نہ کنبے کا ڈر ہے نہ عزت کا ڈر (لذت عشق)

**عزت کا لاگو ہونا**:۔ عزت کے پیچھے پڑنا، کسی کی آبرو مٹانے کا خواہاں ہونا، اردو صرف۔ (مذاق الفصاحت)

قول فیصل۔ فصحائے لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے۔

**عزت کرنا**:۔ بڑا ماننا، تعظیم و تکریم سے پیش آنا، ادب کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہی خود کرتے تھے عزت گرنہ کرتا تھا کوئی
سر ہر اک فرعون کے آگے نہ جھکاتے تھے ہم — حالی

**عزت کو ڈرنا**:۔ ایسے شخص سے بچنا جو بے عزتی کرے، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ایسے بے غیرت کے منہ کون لگے سب اپنی عزت کو ڈرتے ہیں۔

**عزت کھونا**:۔ عزت کو اپنے ہاتھ سے دینا خود اپنا وقار ختم کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تینوں عیاروں نے کہا او نالائقو کیوں غیرت عیاری کی ناحق کھوتے ہو ذلیل و رسوا ہوتے ہو اگر ہم کو دلاوشی نہ کرنا تو احوال معلوم ہوتا۔ (طلسم خیال سکندری)

**عزت کے پیچھے پڑنا**:۔ کسی کی آبرو مٹانے کے درپے ہونا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ کم بخت بڑا بدکردار اور کمینہ ہے ہمیشہ عزت دار لوگوں کی عزت کے پیچھے پڑا رہتا ہے۔

**عزت کی موت ذلت کی زندگی سے اچھی ہے**:۔ مقولہ سید الشہدا حضرت امام حسین علیہ السلام، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دنیا میں یہ سیکھے تھے دل ہی سے
عزت کی موت بہتر ذلت کی زندگی سے (دلاوا اعظم)

**عزت گنوانا**:۔ آبرو کھو دینا، عزت کھو دینا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میاں تم اتنے بڑے خاندان کی فرد ہو کے آوارہ ہو، بیٹھ کے اپنے خاندان کی عزت گنوا دی۔

**عزت لینا**:۔ آبرو اتارنا، غیر عورت کے ساتھ مباشرت کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ نواب شبیر الدولہ نے کسی منکوحہ عورت کی عزت لی اور اس کو اپنے گھر ڈال لیا تھا۔ (سیر کہسار)

**عزت مآب**:۔ ایک خطاب ہے جو انگریزی کا ترجمہ ہے بہت عزت والا۔ قابل تکریم۔ فصیح۔ رائج۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ مہذب اللغت کی ساتویں جلد عزت مآب بی گوپالا ریڈی گورنر یوپی کے نام نامی سے معنون ہوئی۔

**عزت مٹانا**:۔ آبرو گھٹانا، عزت باقی نہ رکھنا، عزت کھو دینا، اردو صرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ قزاں نے ہوشیار کیا مگر غافل ترپنے لگا۔ قزاں نے ہاتھ پکڑ کر کھینچا۔ کہا علی کم بخت

تم سبب سے عزت عیاری کی مٹی، طلسم خیال سکندری)

**عزت ملنا** :- توقیر ہونا، شرف حاصل ہونا، بزرگی ملنا، تعظیم و تکریم ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

سو بار جسے عشق میں ذلت نہیں ملتی
ارباب وفا میں اسے عزت نہیں ملتی — عارف

**عزت میں بٹا لگنا** :- آبرو میں فرق آنا، جس منزل پر عزت ہو اس سے گھٹ جانا، اردو مصدر، عوام کی زبان۔

عزت میں لاکھ بٹا لگ جائے زر ہو حاصل
ٹکسال والیوں کے یہ طور ہے چلن کا — جان صاحب

**عزت میں فرق آنا** :- آبرو جانا، آبرو گھٹ جانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ انسان ہمیشہ سے اس بات کی کوشش کرتا ہے کہ کبھی بھی میری عزت میں فرق نہ آنے پائے۔

**عزت والا** :- عزت دار، صاحب عزت، اردو صفت، غیر فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ یہ دنیا ہے جب انقلاب آتا ہے تو بڑے بڑے عزت والوں کی عزتیں خاک میں مل جاتی ہیں

**عزت ہونا** :- قدر ہونا، منزلت ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ہم چشموں میں عزت ہوئی مجھ بے سر و پا کی
اے دیدۂ گریاں تجھے رحمت ہو خدا کی — لطافت

**عزرائیل** :- چار مقرب فرشتوں میں ایک فرشتہ کا نام، ملک الموت، روح قبض کرنے والا فرشتہ، عربی مذکر، فصیح، رائج۔

ساقیا جام کا گنہگار تھا یہ عبد ذلیل
آئے غصہ میں بالیں پہ مری عزرائیل — رشید

قول فیصل۔ سریانی زبان میں "عزرا" بمعنی بندہ و "ئیل" بمعنی خدا ہے۔

**عزل (۱)** :- (بفتح اول و سکون دوم و سوم) معطلی، برطرفی، معزولی، عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**عزل (۲)** :- عورت سے جماع کرنے میں بوقت انزال علیحدہ ہو کر باہر انزال کرنا، عربی فقہی اصطلاح

قول فیصل۔ شیعی نقطۂ نظر سے اگر زوجہ کی اجازت ہو تو یہ صورت جائز ہے۔

**عزلت (۱)** :- (بضم اول و سکون دوم و فتح سوم) گوشہ نشینی، خلوت، عربی مونث، فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ اللہ والے تارک الدنیا لوگوں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ ہمیشہ عزلت نشینی کی زندگی بسر کرتے ہیں۔

**عزلت (۲)** :- موقوفی، برطرفی، معزولی، عربی مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اردو میں مستعمل نہیں۔

**عزلت دوست، عزلت گزیں** :- (کنایۃً) عابد، مرتاض، فارسی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں عزلت گزیں رائج ہے۔ عزلت دوست بالکل نہیں بولتے۔

**عزلت گزیں** :- گوشہ نشین، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خدا شاہد کسی قابل نہیں ہوں
گدائے بے نوا عزلت گزیں ہوں — صفی

**عزلت گزینی** :- گوشہ نشینی، تنہائی میں بیٹھنا، فارسی ترکیب، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نکلو دنیا چاہیے کچھ فکر دینی چاہیے
یہ نہیں سمجھے میں تو پھر عزلت گزینی چاہیے — صفی

**عزلت نشینی** :- گوشہ نشینی، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل استعمال۔ اپنی عزلت نشینی کے ایام میں اس نے کچھ روپے نہ پائیے تھے۔ اب یہ شوق ہوا کہ علوم عربیہ کی تحصیل میں آسانیاں ہونی چاہئیں۔

(رسالہ تنویر المشرق، نومبر ۱۹۰۸ء)

**عزل و نصب** :- عزل (بفتح اول و سکون دوم) نصب (بفتح اول و سکون دوم) برطرفی و بحالی، نوکری سے برخاست کرنا اور پھر ملازم رکھ لینا، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "ز" کے ساتھ ہے اور بضم عین و فتح صاد غلط ہے۔

**عزم** :- (بالفتح) قصد، ارادہ، تہیہ، عربی مذکر، فصیح، رائج۔

بعد مرنے کے آج اے ناسخ
عزم ہے سوئے کوئے یار اپنا — ناسخ

قول فیصل۔ عربی میں اس کی جمع عزمات ہے جو اردو میں رائج نہیں عموماً عزمات کی جگہ عزائم بولتے ہیں جو عزیمت بمعنی ارادہ کی جمع ہے۔

**عزم بالجزم** :- مصمم ارادہ، مضبوط قصد، مستحکم ارادہ، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

عزم کو ہو ترے ہر عزم میں عزم بالجزم
قصد کو ہو ترے ہر قصد میں قصد سبقت — ذوق

**عزم بے پناہ** :- مضبوط سے مضبوط ارادہ، بڑے سے بڑا ارادہ، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

یہ عزم بے پناہ دکھایا حسینؑ نے
آندھی چلی، چراغ جلایا حسینؑ نے — بیدل رضا

**عزم درست ہونا** :- ارادہ پکا ہونا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال

ہوئے قتل پہ عزم ان کے درست
کمربستہ، سرگرم و چالاک و چست — (معارج الفضائل)

**عزم فسخ ہونا** :- ارادہ ٹوٹ جانا، ارادہ

مفسرین میں اختلاف ہے کہ یہ بستی کون سی بستی تھی اور وہ شخص کون تھے۔ بعض کا قول ہے کہ وہ بستی بیت المقدس تھی۔ جب بخت النصر بادشاہ ہوا اور اس نے بنی اسرائیلیوں کا قلع قمع کر کے بیت المقدس کو جلا کے خاک کر دیا اور ان کی لاشوں کو درندوں نے کھایا۔ اور وہ شخص جناب عزیر تھے جن کا ادھر سے گزر ہوا تو ان ہڈیوں کو اور اس بستی کو دیکھ کے تعجب سے کہنے لگے کیا ایسی اجڑی بستی بھی آباد ہو سکتی ہے۔ اس پر خدا نے ان کی روح قبض کر لی اور سو برس تک مردہ رکھا اور ان کی غذا اور دودھ جو ساتھ تھا مطلقاً خراب نہ ہوا اور ان کا جسم نظر خلائق سے بچا رہا۔ غرض جب حضرت عزیر دوبارہ زندہ ہوئے اور ان کا گدھا بھی زندہ ہوا تو بیت المقدس آباد ہو چکا تھا جب یہ گھر واپس آئے تو اپنے پوتوں کو بڈھا پایا اور خود کو جوان سمجھے۔ لوگوں کو کسی طرح یقین نہ ہوتا تھا۔ یہاں تک کہ جب لونڈی جسے بیس برس کی چھوڑ گئے تھے اور اب ایک سو بیس برس کی اندھی بڑھیا ہو گئی تھی ان کو دعا سے بینا کیا اور اپنے بیٹے کو جسے حالت حمل میں چھوڑ گئے تھے اپنے شانے کا تل بہت چمکدار دکھا دکھایا تب لوگوں کو یقین آیا کہ یہی عزیر ہیں۔ کیا خدا کی شان ہے کہ خود حضرت کا سن تو پچاس ہی برس کا تھا اور بیٹے کا سن سو برس کا۔ اسی وجہ سے خدا نے فرمایا کہ ہم تم کو اپنی قدرت کا نمونہ بناتا ہوں۔ (حاشیہ کلام اللہ مترجمہ فرمان علی صفحہ [illegible])

یہودی عزیر کو خدا کا بیٹا کہتے ہیں چنانچہ خدا فرماتا ہے

یہودی تو کہتے ہیں کہ عزیر خدا کے بیٹے ہیں اور نصاری کہتے ہیں کہ مسیح (بیٹے) خدا کے بیٹے ہیں یہ تو ان کی بات ہے اور وہ بھی انہیں کے منہ سے یہ لوگ بھی ان ہی کافروں کی سی باتیں بنانے لگے جو ان سے پہلے گزر چکے ہیں خدا ان کو قتل بھی نہیں کرے (دیکھو تو) کہاں سے کہاں بہکے جا رہے ہیں۔

(متن کلام اللہ مترجمہ فرمان علی سورہ توبہ آیت ۳۰)

**عَزِیْز** (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) خداوند عالم کا ایک نام، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

رؤف عطوف عزیز مجیب
حکیم و جواد و بدیع و منیب — (معارج الفقا[illegible])

قول فیصل۔ زیادہ تر اس کا صرف یا کے ساتھ ہے جیسے "یا عزیز" عاملوں کا خیال ہے کہ یہ اسم [illegible] ہے۔

**عزیز** (...) مصر کے بادشاہ کا لقب، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ زمانۂ قدیم میں پہلے یہ خطاب مصر کے وزیروں کو ملتا تھا۔

**عزیز** (...) رشتہ دار، قرابت دار، عربی، فصیح، رائج۔

آج ہنگام سحر سے ہوئی آغاز دغا
کئی سینہ زنی شہر میں کے عزیز رفقا — تعشق

قول فیصل۔ عربی جمع "اعزا" ہے۔ فارسی جمع "ان" اور اردو جمع "وں" کے ساتھ مستعمل ہے۔

جب عزیزوں سے ہوئی صحبت سفر در خالی
ہو گیا فاطمہ زہرا کا بھرا گھر خالی — تعشق

کبھی کبھی دوستوں اور واقف کاروں سے خطاب کرتے ہوئے بھی بولتے ہیں۔

عزیز من سادہ ہی رہنے دو طرح ترتیب کو

ہمیں مٹے تو یہ نقش و نگار کیا ہو گا — اکبر الہ آبادی

**عَزِیْز** (...) پسند آنے والا، محبوب، مرغوب، پیارا، عربی، فصیح، رائج۔

کوئی جاں ایسی نہیں جس کو نہ ہو جسم عزیز
تجھ کو یہ کس لئے نفرت ہے مری جاں مجھ سے — عارف

قول فیصل۔ تامل اور بخل سے دور رہنے کے محل پر نفی کے ساتھ بھی اس کا صرف ہے۔

جی تک نہیں عزیز ہے تیرے اگال تک
کہدے تو دکھ دوں منہ سے کلیجا نکال کے — [illegible]

**عزیز** (...) عمدہ، کمیاب، قابل عزت، لائق قدر، بیش بہا، عربی، فصیح، رائج۔

غیرت یوسف ہے یہ وقت عزیز
میر اس کو رائگاں کھوتا ہے کیا — میر

**عزیز** (...) لکھنؤ کے ایک مشہور اور مستند شاعر مرزا محمد ہادی کا تخلص۔ آپ مولانا محمد علی صاحب نجم السماء کے فرزند ارجمند تھے ۱۸۸۲ء میں پیدا ہوئے آپ کا سلسلہ نسب حضرت مالک اشتر نخعی تک پہنچتا ہے جد محترم شیراز سے کشمیر اور کشمیر سے لکھنؤ آئے اور یہیں ان کی نسل پھیلی۔

آپ ابھی سات آٹھ برس کے بھی نہ تھے کہ باپ کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ ابتدائی کتب درسیہ مولوی محمد حسین صاحب اور مولوی لطف حسین سے پڑھیں۔ فقہ و اصول مولوی سید ابو الحسن صاحب اور بیان جناب پیارے مرزا صاحب۔ اور مولوی شیخ مرزا حسین صاحب سے معقولات جناب مولانا عبد الحمید صاحب فرنگی محلی سے پڑھے درسیات فارسی میں آپ نے آغا سید محمد صاحب حاذق سے استفادہ کیا اور اپنے منظومات فارسی پر اکثر ان سے اصلاح لی مطالعہ کتب کا شوق مرتے دم تک رہا۔

تعلیم سے فراغت حاصل کرنے کے بعد آپ چند سال تک جناب مرزا محمد عباس علی خاں صاحب مرحوم ڈپٹی کمشنر لکھنؤ کے معتمد خاص رہے۔ مرزا صاحب اپنے کلام پر [illegible] اصلاح لیتے تھے

اسی زمانہ میں آپ نے مشق سخن بڑھا کر شاعری کو فروغ دیا۔ چند سال امین آباد ہائی اسکول میں ہیڈ مولوی رہے اس کے بعد مہاراجہ محمود آباد نے اورینٹل لائبریری کا انتظام آپ کے سپرد کر دیا۔ آپ نے تمام اصناف سخن میں طبع آزمائی کی ہے ۱۹۳۵ء میں انتقال کیا۔ غالب گردوں میں جوش اور اثر کمی خاص طور پر قابل ذکر ہیں

**عزیزُالقدر** :- بڑی قدر، قابل قدر، عزیز، بلند منزلت، عزیز، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**قولِ فیصل** :- عزت اور محترم خورد کو بطور القاب لکھتے ہیں جیسے "عزیز القدر، نور نظر، فخر خاندان سلمک اللہ تعالیٰ"

**عزیزالوجود** :- کمیاب، عربی، صفت، دہلی کی زبان

**محلِ صرف** :- اگلے وقتوں کے امرا کو بھی ہر قسم کی عجیب و غریب اور عزیز الوجود چیزوں کا شوق ہوتا تھا۔ (دربار اکبری)

**عزیز جاننا** :- عزت کرنا، کسی چیز کی قدر و منزلت کرنا، محبت رکھنا، بہت زیادہ دوست رکھنا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

کس واسطے عزیز نہیں جانتے مجھے
لعل و زمرد و زر و گوہر نہیں ہوں میں — غالب

**عزیز دار** :- قرابت دار، رشتہ دار، اردو، صفت، عوام کی زبان۔

**قولِ فیصل** :- فصحاء لکھنو غلط سمجھتے ہوئے نہیں بولتے۔ رشتہ داری یا ذاتی بندی کے معنی میں عوام لکھنو عزیزداری بھی بولتے ہیں جیسے "ہمارے اور خان صاحب کے درمیان عزیزداری بھی ہے"۔ ان معنوں میں اردو بول غیر فصیح ہے۔

**عزیز رکھنا** :- دوست رکھنا، محبوب جاننا، پیارا سمجھنا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

**محلِ صرف** :- دنیا کے لیے جو سونے کا وقت سب سے بہتر ہوا، وہی میرے لیے بیداری کی اصلی لذت ہوتی۔ لوگ ان گھڑیوں کو اس لیے عزیز رکھتے ہیں کہ میٹھی نیند کے مزے لیں۔

(غبار خاطر از مولانا ابوالکلام آزاد)

**قولِ فیصل** :- سلبی معنی میں کسی اسم یا ضمیر کے بعد سے کا اضافہ کرکے بھی استعمال کرتے ہیں۔

شرمندہ ہو سگے جانے بھی دو امتحان کو
رکھے گا کون تم سے عزیز اپنی جان کو — میر

بہت، بے حد، وغیرہ الفاظ کے ساتھ بھی اس مصدر کا استعمال ہے جیسے میں ان کو بہت عزیز رکھتا ہوں یا ماموں جان ان کو بے حد عزیز رکھتے ہیں۔ کسی کے ساتھ جان کی طرح یا دل کی طرح "عزیز رکھنا" استعمال میں ہے۔

دشمنوں کو جان کی دل کی طرح رکھا عزیز
گرگ کو پالا بغل میں آستیں میں مار کو — آتش

سب سے یا سب سے زیادہ عزیز رکھنا بھی کہتے ہیں۔

وہ جو دیوان جی ہیں اہل تمیز
رکھتے ہیں وہ سخن کو سب سے عزیز — شیفتہ

تاہم وہ سپاہی کو سب سے زیادہ عزیز رکھتا اور اس کا خیال تھا موجودہ شان و شوکت کا راز انہیں کی بہادری اور جاں نثاری میں مستور ہے
(امیر تیمور از نوبت رائے نظر)

نسبت سے عزیز رکھنا جیسا کہ شعر میں ہے اب بہت کم مستعمل ہے۔

سب سے زیادہ عزیز رکھنا، نسبتاً زیادہ استعمال میں ہے۔

مولف نور اللغات نے عزیز رکھنا کے معنی قدر و منزلت کرنا بھی لکھے ہیں۔

**عزیز کرنا** :- تامل کرنا، دینے میں تکلف کرنا، جھجکنا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

مال دنیا کریں کیا کرتا حبیب تم عزیز
جان تک دیتا جو کچھ بھی خوبصورت مانگتا

**عزیز مصر** :- مصر کا بادشاہ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

**قولِ فیصل** :- "عزیز مصر" بول کر حضرت یوسف علیہ السلام کے زمانے والے بادشاہ کو مراد لیتے ہیں جس کی زوجہ جناب زلیخا تھیں۔

**عزیز من** :- میرے عزیز، میرے پیارے، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

اب تک اسی روش پہ ہے اکبر تو بے خبر
کہہ دے کوئی عزیز من فصل بہار ہو چکی — اکبر الہ آبادی

**عزیز ہونا** :- پیارا ہونا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

تھا جو یوسف ہوا نہ وہ بھی عزیز
کیا برادر کو حسن برادر کا — ناسخ

**عزیز ہونا** :- دریغ ہونا۔

شکنے سے تیرے ہم کو عزیز استخواں نہیں — آتش
(نور اللغات)

**قولِ فیصل** :- زیادہ تر اس کا استعمال نفی میں ہوتا ہے۔

**عزیزی** :- میرے عزیز، اے میرے محبوب، میرے پیارے، فارسی، فصیح، رائج۔

**محلِ صرف** :- تم نے میری مخالفت کی اور برا بھلا کہا۔ لیکن عزیزی میں تمہیں بہت دوست رکھتا ہوں۔ تمہیں ایسا نہیں چاہیے تھا۔

**قولِ فیصل** :- انتہائی خلوص و محبت ظاہر کرنے کے محل پر بولتے ہیں۔

**عزیمت** :- قصد، عزم، ارادہ، عربی،

مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کوہ و دریا جن کے ہوتے تھے نہ ہرگز سدِّ راہ
وہ ارادے کیا ہوئے اور وہ عزیمت کیا ہوئی حالیؔ

**عزیمت خواں** :- افسوں، منتر، وہ عمل یا افسوں جس سے موکّلوں کو حاضرات میں طلب کریں۔ عربی مؤنث۔ (نور اللغات، فرہنگِ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ رمّالوں اور عاملوں کی اصطلاح خاص

کبھی افسوں و عزیمت کبھی تعویذ و طلسم
کبھی تسخیر زکوٰۃ اور کبھی قصدِ دعوت ذوقؔ

عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عساکر** :- (بفتح اول و دوم و کسر چہارم) عسکر کی جمع، بہت سے لشکر، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عسجدی** :- عنصری کے ہمعصروں اور سلطان محمود کے دربار کے مشہور شاعروں میں ایک ابو نظر عبد العزیز بن منصور مروزی المتخلص بہ عسجدی بھی تھا۔ اس شاعر نے بھی سلطان محمود کی مدح میں قصیدے لکھے تھے لیکن افسوس ہے کہ اس کا کچھ زیادہ کلام ہم تک نہیں پہنچا۔

عسجدی نے مدحیہ قصیدوں کی طرح اور بھی شعر لکھے تھے اور جو تھوڑے سے قطعات ان کی یادگار باقی رہ گئے ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ اسے کلام پر بڑا قابو حاصل تھا اور وہ صنعت و تشبیہ میں بڑی مہارت رکھتا تھا۔

تذکروں میں عسجدی کا سن وفات ۴۳۲ھ لکھا ہے اور یہی سال سلطان محمود غزنوی کی وفات کا ہے۔ کہتے ہیں اس کے دیوان میں تیس ہزار شعر تھے۔ اب بعض قصیدوں، قطعوں اور ایک مثنوی کے چند اشعار کے سوا جو اس کے نام سے تذکروں میں محفوظ رہ گئے ہیں۔ اس کے اشعار کا کچھ پتہ نہیں۔

(تاریخ ادبیات ایران
از۔ ڈاکٹر رضا زادہ۔ شفق)

**عُسر** :- دشواری، مشکل، سختی، عربی، قلیل الاستعمال

محلِ نظر۔ فرمایا کہ وہ شیر آکر اپنی مادہ کے عسرِ ولادت کی شکایت کرتا تھا اور اس نے مجھ سے سوال کیا کہ میں خدا سے دعا کروں تاکہ سختی ولادت کی آسان فرمائے۔ (لوحۃ الحقائق اہل الکمال)

قولِ فیصل۔ عام طور سے عربی تعلیم یافتہ طبقہ "عسر" بولی کے عسرت و پریشانی اور تنگی کے معنی مراد لیتا ہے۔

**عُسرت** :- تنگی، غریبی، مفلسی، عربی، مؤنث فصیح، رائج۔

بیترے ہاتھوں ہوئی افلاس کی مٹی برباد
رخصت اس طرح ہے عسرت ہوئی عشرت آئی امیرؔ

**عُسرت** :- دقت، دشواری، سختی، مصیبت، تکلیف، عربی، مؤنث۔ (فرہنگِ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ ان معنی میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عَسَس** :- (بفتحتین) کوتوال، شہر کے گرد گشت کرنے والا، عہدے دار، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بچوں کی جا بگڑی بھی ہو تو کچھ آنسو پچھیں
ہوئیں وہ چار ہی وہ عسس میں کھینچ لیں صباؔ

قولِ فیصل۔ عربی میں یہ عاس، کی جمع ہے مگر فارسیوں نے مفرد معنی میں استعمال کیا ہے۔

**عَسکر** :- (بفتح اول و سکون دوم) فوج، سپاہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مشہور کہہ دی۔ اہوں پڑ گیا قہرِ آفت کا
وہ آیا عسکر نور سحر تیغ و علم لے کر محشرؔ لکھنوی

**عسکری** :- عسکر سے منسوب، لشکری، فوجی سپاہی، صفت، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ نظر۔ عسکری قوت کے بل پر اور زندان کی ہولناکی سے ڈر کر ہر فرد پر عشرہ ٹیکس کی صورت میں ڈاکہ ڈالتے رہتے تھے اسی عشرہ کو پاکستانی جائز نہیں قرار دیتا۔ (میرا پہلا گناہ)

**عسکری** :- شیعوں کے گیارھویں امام کا لقب، جن کا اسم مبارک حسن ہے۔ شیعوں کے عقیدے کے مطابق حضرت امام حسن عسکری ع پیغمبر اسلام محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے گیارھویں جانشین اور سلسلۂ عصمت کی تیرھویں کڑی ہیں۔ آپ کے والد ماجد حضرت امام علی نقی علیہ السلام تھے۔ اور والدہ ماجدہ جناب حدیثہ خاتون تھیں جو نہایت عفیفہ، کریمہ، سنجیدہ اور زہد و ورع و تقویٰ سے آراستہ تھیں۔

آپ بتاریخ ۸ ربیع الثانی ۲۳۲ھ بروز جمعہ بوقت صبح بمقام مدینہ منورہ متولد ہوئے۔ آپ کی کنیت ابو محمد تھی۔ عسکری، ہادی، زکی، خالص، سراج اور ابن الرضا آپ کے مشہور القاب ہیں۔ آپ کا لقب عسکری اس لیے زیادہ مشہور ہوا کہ آپ جس محلہ میں بمقام سرمن رائے رہتے تھے اسے عسکر کہا جاتا تھا اور نیز اس کی وجہ یہ تھی کہ جب خلیفہ معتصم باللہ نے اس مقام پر لشکر جمع کیا تھا اور خود دیکھنے وہاں پہنچا تھا تو اسے عسکر کہنے لگے تھے۔ اور خلیفہ متوکل نے امام علی نقی ع کو مدینہ سے بلوا کر یہیں مقیم رہنے پر مجبور کر دیا تھا نیز یہ تھا ایک مرتبہ خلیفہ وقت نے امام زمانہ کو اسی مقام پر اس نے نوے ہزار لشکر کا معائنہ کرایا تھا

اور آپنے دو انگلیوں کے درمیان سے اسے اپنے ہدایٰ لشکر کا معائنہ کرایا تھا۔ انھیں وجوہ کی بنا پر اس مقام کا نام عسکر ہو گیا۔ تھا۔ جہاں امام علی نقی علیہ السلام اور امام حسن عسکری علیہ السلام مدتوں مقیم رہ کر عسکری مشہور ہو گئے تھے۔

آپ کی ولادت کے وقت واثق باللہ بن معتصم بادشاہ وقت تھا۔ جو ۲۲۷ھ میں خلیفہ تھا پھر ۲۳۲ھ میں متوکل خلیفہ ہوا پھر ۲۴۷ھ میں مستنصر بن متوکل خلیفہ وقت تھا۔ پھر ۲۴۸ھ میں مستعین خلیفہ تھا۔ پھر ۲۵۲ھ میں معتز باللہ خلیفہ ہوا اسی زمانے میں امام علی نقی علیہ السلام کو زہر سے شہید کر دیا گیا پھر ۲۵۵ھ میں مہدی باللہ خلیفہ تھا۔ پھر ۲۵۶ھ میں معتمد علی اللہ خلیفہ ہوا اسی زمانے میں ۲۶۰ھ میں امام علیہ السلام زہر سے شہید ہوئے ان تمام خلفا نے آپکے ساتھ وہی برتاؤ کیا جو آل محمد کے ساتھ کیے جانے کا دستور چلا آرہا تھا۔

حضرت امام علی نقی علیہ السلام نے اپنے فرزند امام حسن عسکری علیہ السلام کی شادی جناب نرجس خاتون سے کر دی تھی جو قیصر روم کی پوتی اور شمعون وصی عیسیٰ کی نسل سے تھیں جن کے بطن مبارک سے امام زمانہ متولد ہوئے۔

۲۵۹ھ میں معتمد عباسی خلافت مقبوضہ کے تخت پر متمکن ہوا اور اس نے آپ کو قید کر دیا پھر ۲۶۰ھ میں دوبارہ مقید کر دیا الغرض آپ کو یکم ربیع الاول ۲۶۰ھ کو معتمد عباسی نے زہر دلوایا اور آپ ۸ ربیع الاول کو جمعہ کے دن بوقت نماز صبح غلوت ظاہری اتار کر بطرف ملک جاودانی رحلت فرما گئے انتقال کے وقت آپ کی عمر ۲۸ سال کی تھی

نہایت تزک و احتشام اور ظاہری شان و شوکت کے ساتھ آپ کا جنازہ اٹھایا گیا۔ جب جعفر آپ کی نماز پڑھانے کے لیے آگے بڑھے تو تکبیرہ اولیٰ کہنے سے پہلے محمد بن حسن القائم المہدی برآمد ہو کر سامنے آ گئے۔ اور آپنے اپنے چچا کو ہٹا کر نماز جنازہ پڑھائی۔ کیونکہ حجت خدا کی نماز جنازہ سوائے حجت خدا کے غیر نہیں پڑھا سکتا۔ نماز جنازہ کے بعد آپ کو امام علی نقی علیہ السلام کے روضہ مبارک میں دفن کر دیا گیا۔ یہ آپ کی خاندانی کرامت ہے کہ آپ کے روضہ پر طائر بیٹھا نہیں کرتے۔

علما و فریقین کا اتفاق ہے کہ آپنے حضرت مہدی علیہ السلام کے علاوہ کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔ (از چودہ ستارے مولفہ حضرت مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی)

**عسل** :- (بفتح اول و دوم) شہد، انگبین عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کیوں مگر نہ ہو محبوب کی باتوں میں حلاوت
لب قند مکرر ہیں دہن چشمہٴ عسل کا — محشر

**عسیر** :- (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) دشوار، مشکل، عربی، صفت، (اللغات)

تو اضیل۔ پڑھا لکھا طبقہ بھی کبھی کبھی شاید ہی بولتا ہے۔

**عشا** :- (بکسر اول) تاریکی، شب، رات کا اندھیرا۔ عربی، مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**عشا** :- (بکسر اول) رات کی نماز، جو مغرب کی نماز کے بعد چار رکعت پڑھی جاتی ہے عربی، مونث

دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ صبح ظہر اور عشا تو عمر بھر پڑھی ہی نہیں کیوں کہ عین سونے کے وقت تھے۔ (توبۃ النصوح)

قول فیصل۔ لکھنؤ والے عشا کی نماز، یا نماز عشا کہتے ہیں۔

**عُشّاق** :- (بضم اول و تشدید دوم) عاشق کی جمع، عربی، مذکر فصیح۔ رائج۔

آئے عشاق گئے وعدہ فردا لے کر
اب انھیں ڈھونڈ چراغ رخ زیبا لے کر — ڈاکٹر اقبال

**عُشّاق** :- راگ کے ایک مقام کا نام، جو دو گھڑی دن باقی رہے گایا جاتا ہے فارسی، علم موسیقی کی اصطلاح۔

زمزمہ سنج مقام عجب ہیں جو بلبل
راست عشاق دو تاکا ہے گلے میں تحریر — شاد لکھنوی

**عشبہ** :- ایک بوٹی کا نام جو امراض سوداوی کے واسطے نہایت مفید ہے، مغربی، عشبہ بہت عمدہ ہوتا ہے مزاجاً تیسرے درجے میں حار عربی، مذکر اطبا کی اصطلاح۔

**عَشَر** :- (بفتحتین) دس، عربی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال

**عَشْر** :- (بفتح اول و سکون دوم) کسی چیز میں سے دسواں حصہ لینا، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

محل صرف - وہ بولے اگر اجازت ہو تو تمھارے پاس ہم بود و باش اختیار کریں اور پانی کے عوض ہر سال تم آپ کو عشر دیں تاکہ ہم کو پانی حلال ہو۔ (خلاصۃ الاشاعت)

**عُشر** :- بالضم (بر وزن شکر) دسواں حصہ،

عربی، مذکر۔

**عُشَر:۔** (بضم اول و فتح دوم) ایک درخت کا نام جسے آک اور مدار کہتے ہیں۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

قول فیصل۔ عشر عشیر کی ترکیب سے رائج ہے

**عشرات:۔** (عربی عشرہ کی جمع) دہائیاں جو کل نو ہیں۔ دس۔ بیس۔ تیس۔ چالیس۔ پچاس۔ ساٹھ۔ ستر۔ اسی۔ نوے۔ مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**عِشرت:۔** (بالکسر) ہم صحبتی، خوش دلی، باہم مزے سے گزارنا، خوشی خرمی، رنگ رس، آنند، بہار، کیفیت، موج، عیش و نشاط، مزا، فرحت، مسرت، عربی مؤنث۔ ۲۔ حظ نفسانی، مباشرت، بھوگ بلاس، (اردو۔ فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ آرام، خوش دلی، خوشی خرمی، عیش و نشاط کے معنی میں اہل لکھنؤ تو استعمال کرتے ہیں لیکن جو باقی معنی لکھے ہیں، وہ لازم معنی کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ۲۔ معنی بھی اہل لکھنؤ نہیں بولتے معنی ۱ کی مثال

کسی کو عشرت ہے رات اور دن کسی کو غم سے نہیں فراغت
یہ مختلف حال بھی جہاں میں عجب طرح کا معاملہ ہے
شاد عظیم آبادی

زیادہ تر اس کا استعمال لفظ "عیش" کے ساتھ ہے

**عشرت:۔** تخلص خواجہ محمد عبدالرؤف لکھنوی خلف خواجہ عبدالشکور بن خواجہ محمد وحید الدین بن محمد علی کا تخلص۔ غدر کے دس برس بعد ۱۸۶۷ء میں خواجہ عبدالشکور صاحب نے شادی کی ۱۸۶۸ء یوم دوشنبہ ماہ ربیع الاول کی چھٹی تاریخ صبح صادق کے وقت خواجہ صاحب پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم مولوی امید علی صاحب نقوی سے حاصل کی فارسی کی تعلیم اپنے ماموں مولوی مہدی حسن صاحب سے حاصل کی ان کے انتقال کے بعد بعض کتابیں آپ نے ابوالحسنات حاجی حافظ خواجہ قطب الدین احمد صاحب مالک مطبع نامی سے پڑھیں اور مولوی شیخ محمد رضا صاحب لکھنوی اور مولوی فریاد حسین صاحب مراد آبادی سے عربی کی صرف و نحو کی چند کتابیں ختم کیں۔

اسی زمانے میں آپ کو شاعری کا شوق ہوا سب سے زیادہ مسن شاعر شیخ محمد جان شاد پیر و مبر تھے ان کے شاگرد ہوئے اور انھیں سے عروض و قافیہ وغیرہ کی بھی تعلیم حاصل کی مطالعہ کتب کا بیحد شوق تھا۔ کتابیں بھی بہت تصنیف فرمائیں جن میں لغات اردو، تذکرہ آب بقا وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ابتداء میں لکھنؤ ظہور بخش کی کوٹھی میں یورپین تعلیم اردو کیلئے ایک لینگویج کالج قائم ہوا اس کے پرنسپل جناب مسٹر جانسن صاحب تھے پرنسپل صاحب نے خواجہ صاحب کو اپنا اسسٹنٹ مقرر کر لیا۔ ۲۰ جمادی الاول ۱۳۵۹ھ مطابق ۱۹۴۰ء کو انتقال کیا اور قبرستان محمد شفیع محلہ احاطہ خانساماں لکھنؤ میں دفن ہوئے۔

**عشرت افزا:۔** عیش و نشاط میں اضافہ کرنے والا، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

شاد ہی نغمۂ تاریخ جشن عشرت افزا میں
در مقصود دھر لوں آج دامان تمنا میں
عزیز لکھنوی

**عشرت اندوز:۔** عیش و آرام اٹھانے والا چین کرنے والا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**عشرت اندوزی:۔** عیش و آرام سے گزارنا۔ فارسی، ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ آپ کہیں گے کہ قید خانہ کی زندگی روداد ثبت کے لیے موزوں ہوئی کہ زندگی کے رنج و راحت سے بے پروا بنا دینا چاہتی ہے لیکن لذتیہ کی عشرت اندوزیوں کا وہاں کیا موقع ہوا۔

(غبار خاطر۔ از مولانا آزاد)

**عشرت آباد:۔** مقام عیش و نشاط، آرام کی جگہ، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال

عجب عشرت آباد ہے وہ سواد
کہ باغ جناں جس سے آتا ہے یاد
امیر لکھنوی (معارج الفضائل)

**عشرت آگیں:۔** عیش و نشاط سے معمور فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہلال پر جس طرح ہیں نظریں دلوں میں یوں شوق دید کا ہے
زمانہ جیسے ہو عشرت آگیں یوں ہی ہو اک روز عید کا ہے
[illegible]

**عشرت خانہ:۔** عیش و نشاط کا گھر، عشرت کدہ، وہ مکان جہاں آرام و چین ملے۔ عربی فارسی الفاظ، مذکر، قلیل الاستعمال۔

پھول جس گھر میں چنے جاتے تھے اب ہوتے ہیں پھول
آج وہ ماتم سرا ہے کل جو عشرت خانہ تھا
امیر مینائی

**عشرت سرا:۔** عیش و نشاط کا گھر، فارسی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ خوش ہیں رات دن عشرت سرا میں
نہیں پروا کہ میں ہوں کس بلا میں
(سراج اللغات)

قول فیصل۔ اس کی جمع "عشرت سرائیں" اور "عشرت سرائیں" بھی ہے جیسے۔ "صبح جب طباشیر بکھیرتی ہوئی آئے گی اور شام جب شفق کی گلگوں چادریں پھیلانے لگے گی تو صرف عشرت سراؤں کے دریچے ہی سے ان کا نظارہ نہیں کیا جائے گا۔"

(غبار خاطر۔ از مولانا آزاد)

مکان کی صفت میں بھی استعمال ہوا ہے۔ جیسے۔

بے دیا میں تجھے نشان بنا
اور وہ عشرت سرا مکان بنا
دشت گلزار

**عشرت کدہ:۔** عیش و نشاط کا گھر، فارسی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عشرت کدوں میں اس کے نصب العین سے نوروز ہے
ماتم کدوں میں اس کا نصب العین مطلق سوز ہے
(سیماب اکبرآبادی)

**عشرت گاہ:۔** عیش و نشاط کا مقام، آرام

اور راحت کی جگہ ۔ فارسی ترکیب، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خرابات ایسی عشرت گاہ کا کیوں نام رکھا ہے
مگر خاک دل ویراں سے ہے تعمیر مے خانہ — شمشاد لکھنوی

قول فیصل ۔ تخفیف کے ساتھ "عشرت گہ" بھی مستعمل ہے۔

عشق و مزدوریٔ عشرت گہ خسرو کیا خوب
ہم کو تسلیم نکو نامیٔ فرہاد نہیں — غالب

عام طور سے اضافت کے ساتھ ہی نظم کرتے ہیں جیسا کہ غالب کے شعر سے واضح ہے ۔ بغیر اضافت قلیل الاستعمال ہے۔

**عشرت منانا:** ۱؎ مزا اڑانا، موج مارنا، چین کرنا حظ اٹھانا، لطف اٹھانا۔ ۲؎ مباشرت کرنا، بھوگ بلاس کرنا، اردو، فعل متعدی (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عُشر عشیر:** ۱؎ عُشر (بالضم)، عشیر (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) دسویں حصے کا دسواں حصہ یعنی ۱/۱۰۰، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

شہنشہا دو تری روشنیٔ رائے منیر
عقول عشرہ کے انوار جس کے عشر عشیر — ذوق

قول فیصل ۔ اس کا استعمال اثباتی و سلبی دونوں طرح سے ہے جیسے "تمھاری حالت جس کے عشر عشیر سے بھی میں واقف نہیں ۔ مجھے افسوس آتا ہے۔" (فسانۂ آزاد)

اردو کا ایک صرف ہے ۔ "عشر عشیر بھی ادا نہ ہونا" جیسے "وہ سب کے سب مل کر اس کی تعریف، اس کے احسانات، اس کے انعامات روز قیامت تک بیٹھے لکھا کریں ۔ قلم گھس گھس کر درخت ہو چکیں سمندر سوکھ جائیں، لکھنے والے تھک کر بیٹھ رہیں مگر اس کے حق واجب کا ایک عشر عشیر بھی ادا نہ ہو" (توبۃ النصوح)

**عَشَرَہ:** ۱؎ (بفتح اول و دوم و سوم) دس، عربی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

محل صرف ۔ توراۃ کے احکام عشرہ میں ایک حکم سبت کے لیے بھی تھا یعنی ہفتے کا ساتواں دن تعطیل کا مقدس دن سمجھا جائے ۔ (غبار خاطر ۔ از مولانا آزاد)

**عَشَرَہ:** ۲؎ (بفتح اول و سوم) ماہ محرم الحرام کی دسویں تاریخ ۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

گلے کٹتے ہیں لاکھوں عید قرباں میں بھی غم سے
دہم ذی الحجہ کو بھی عشرۂ ماہ محرم ہے — شعور

قول فیصل ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس لفظ کی تحقیق یوں لکھی ہے کہ "یہ لفظ جو بسکون ثانی زبان زد ہے غلط ہے ۔ بہ فتحتین صرف بمعنی دس صحیح ہے لیکن عوام الناس اردو میں عاشورا کے بجائے مستعمل کرنے لگے ہیں یہاں تک کہ شعرا تک نے باندھا ہے":

جہاں میں عرصۂ عشرت ہے سوا دہ عید ہی غم کا
کہ ہو گر عید کا اک دن تو عشرہ ہے محرم کا — ذوق

**عَشَرَہ:** ۳؎ مہینے کا دسواں دن ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ کوئی نہیں بولتا۔

**عشرہ:** ۴؎ مہینے کے دس روز کا مجموعہ، اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ ہر مہینے کے دس روز کے مجموعے کو نہیں بلکہ صرف محرم کے دس دنوں کو "عشرہ" کہتے ہیں۔

عشرۂ ماہ عزا نالہ کشی میں گزرے
سال بھر شہ کے غلاموں کو خوشی میں گزرے — انیس

شیعوں کی اصطلاح میں ایام عزا کے ہر وہ دس دن جس میں مسلسل روزانہ مجلسیں برپا ہوں اس کو "عشرہ" کہتے ہیں جیسے "چودھری علی اختر تعلقدار ملوہ عشرۂ اول سے زیادہ عشرۂ ثانی میں انتظام کرتے اور شاندار مجالس کی بنا کرتے تھے"۔

عربی بہ فتحتین ۔ صاحب غیاث اللغات نے عشرۂ کاملہ بالفتح لکھا ہے ایسی صورت میں اگر مستند اساتذۂ ایران کے یہاں بسکون دوم ملے تو ترکیب کے ساتھ بسکون دوم صحیح ہوگا ۔ ورنہ احتیاط لازم ہے۔

**عشرۂ اول:** ۱؎ مہینے کے پہلے دس دن، اردو، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ماہ عزا کے عشرۂ اول میں لٹ گیا
وہ باغ جس کے اک شجر کا پھل پک گیا — انیس

**عشرۂ اول:** ۲؎ عمر کے ابتدائی دس سال یعنی بچپن کا زمانہ، زمانۂ نابالغیت، فارسی، قلیل الاستعمال۔

**عشرۂ ثانی:** ۱؎ مہینے کے دوسرے دس دن یعنی ۱۱ تاریخ سے لے کر ۲۰ تاریخ تک، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عشرۂ ثانی:** ۲؎ عمر کے گیارہویں سال سے بیسویں سال تک کا زمانہ ۔ فارسی، قلیل الاستعمال

چہرے سے عیاں ہے کہ جوانی میں بھی کم ہیں
دو سال ابھی عشرۂ ثانی میں بھی کم ہیں — انیس

**عشرۂ قتالہ:** ۷۰ سے ۸۰ برس کی عمر کا زمانہ جس میں انسان کی زندگی غیر یقینی طور پر رہتی ہے کہا نہیں جا سکتا کہ کس وقت موت آ جائے (معدن الفوائد)

**عشرۂ کاملہ:** پورے دس دن روزے حاجیوں کے جس میں سے تین حج کے پہلے اور سات حج کے بعد رکھا کرتے ہیں اور یہ حکم ان لوگوں کے واسطے ہے جنھیں قربانی دینے کی طاقت نہیں ہے، عربی (نور اللغات)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**عشرہ مبشرہ** :- وہ دس صحابی جن کے واسطے بشارت بہشت کی ہے، حضرات ذیل مراد ہوتے ہیں مذکر

(۱) ابوبکر (۲) عمر (۳) عثمان (۴) علی (۵) زبیر (۶) طلحہ (۷) سعد (۸) سعید (۹) ابو عبیدہ (۱۰) عبد الرحمن بن عوف۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ عشرہ مبشرہ حضرات اہلسنت کے عقیدے کے مطابق ہیں۔

**عشش عشش** :- کلمہ تحسین و آفرین، واہ واہ، سبحان اللہ، فارسی، فصیح، رائج۔

ہم سفر وہ ہے جس پہ حی عشش ہے
دشت غربت مقام عشش عشش ہے — ناسخ

قول فیصل۔ اس کا اسم الخط "الف" سے بھی تھا (اش اش) جو اردو ہے۔ اب عام طور سے عین ہی سے لکھتے ہیں۔

**عشش عشش کہنا** :- تعریف کرنا، بے ساختہ واہ واہ کہنا۔ کلمہ تحسین و آفرین زبان پر لانا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

مثال نثر۔ کوئی سخن گلو سوز و نور عالم افروز کو دیکھ کر عشش عشش کہتا ہے۔

**عشش عشش کرنا** :- کلمہ تحسین و آفرین زبان پر لانا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

مثال نثر۔ اس بہادر نے ان لڑائیوں میں وہ کام کیے کہ رستم ہوتا تو داد دیتا۔ حسن خان اس کے بھائی نے بڑھ کر قدم مارا کہ جان کو نام پر قربان کیا۔ حسین خان نے وہ تلواریں ماریں کہ ادھر سے اکبر ادھر سے سکندر دونوں دیکھتے تھے۔ اور عشش عشش کرتے تھے (دربار اکبری صفحہ)

**عشق** :- محبت، کسی کو دل سے عزیز رکھنا، کسی شخص کے ساتھ حد سے زیادہ محبت کرنا عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

عشق سے لوگ منع کرتے ہیں
جیسے کچھ اختیار ہے اپنا — میر لکھنوی

قول فیصل۔ اک ذرا سے فرق کے ساتھ دلی شوق رغبت خواہش" رغبت کے معنی میں بھی منقول ہے، جیسے مرزا غالب کو آم سے عشق تھا دنیا کے ہر پھل پر آم کو ترجیح دیتے تھے۔ چنانچہ ان کی ایک نظم اس کا ثبوت ہے، صاحب فرہنگ آصفیہ نے عادت، لت، رغبت کے معنی بھی لکھے ہیں ممکن ہے کہ دہلی کے عوام و خواص یا صرف عوام عشق ان معنی میں بولتے ہوں لیکن لکھنؤ کا کوئی طبقہ معنی مذکورہ میں نہ گزشتہ دور میں استعمال کرتا تھا اور نہ موجودہ دور میں۔

**عشق** :- ایک قسم کا جنون و سودا جو خوبصورت آدمی کے دیکھنے سے ہو جاتا ہے۔

کیا کہوں تم سے میں کہ کیا ہے عشق
جان کا روگ ہے بلا ہے عشق — میر

بعض لوگوں کی رائے ہے کہ یہ عشقہ سے ماخوذ ہے جو ایک قسم کی بیل زرد ناگوں سے ماخوذ ہوتی ہے۔ اور ہندی میں اسے آکاس بیل یا امربیل کہتے ہیں۔ جس درخت پر یہ لپٹ جاتی ہے اسے سکھا کر چھوڑتی ہے پس عشق کا بھی یہی حال ہے کہ جس شخص پر غالب آجاتا ہے اسے سکھا کر کانٹا کر دیتا ہے۔ بعض اہل لغات نے عشق پیچاں یعنی لسبلاب کو بھی عشقہ کہا ہے لیکن ہر صورت میں صرف لپٹنا ثابت ہوتا ہے یعنی عاشق کو ملنے اور وصل ہونے کا ہمیشہ شوق رہتا ہے (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ایسی محبت جس میں جنون و سودا ہو جاتا ہے وہ دنیاوی عشق کہلاتا ہے اور اس میں نفسانی خواہشات اور وصل کا ارمان شامل ہوتا ہے۔

آئی پیری چھوڑ عشق نوجواں،
اے تعشق تجھ کو شرم آتی نہیں — تعشق

اور ایسی محبت جس میں یہ جذبات نہیں شامل ہوتے اور خلوص و عقیدہ پایا جاتا ہے وہ خالص اور پاک محبت ہوتی ہے۔

ازل سے عشق شراب اتش ہے مجھ کو
پسند بادۂ خم غدیر ہے مجھ کو — میر عشق

**عشق** :- رحمت آفریں کی جگہ۔ شاباش، واہ واہ۔ اردو۔

دل خانہ خدا ہے خدا لاشریک ہے
اے سوز تیرے اس میں سمانے کو عشق ہے — سوز

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ دہلی کی زبان ہے اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ صاحب نور اللغات نے یہ معنی بھی لکھے ہیں "پہلوانوں کا سلام جو اکھاڑے میں اتر کر کرتے ہیں اہل لکھنؤ ان معنی میں بھی نہیں بولتے۔ اور صاحب نور اللغات نے ایک معنی سلام، رخصتی سلام (فارسیوں کی اصطلاح میں)" بھی لکھے ہیں جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

**عشق** :- آپ کا پورا نام سید حسین مرزا صاحب تھا عشق تخلص تھا۔ لیکن "میر عشق" کے نام سے مشہور تھے۔ آپ سید محمد مرزا صاحب انس کے پانچ بیٹوں عشق، تعشق، عاشق، صبر و صابر میں سب سے بڑے تھے۔ جن کے بارے میں یہ شعر مشہور تھا۔

نقش عشق، عاشق، صبر و صابر
یہ پانچوں تن غلام پنجتن ہیں
(انس)

انس مرحوم نواب ملکہ جہاں بیگم صاحبہ کے داروغہ خاص تھے اور ایک خوشحال و آسودہ زندگی بسر کرتے تھے لیکن میر عشق مرحوم کو اپنی خود دار طبیعت کی وجہ سے اپنے والد کی آسودہ زندگی سے فائدہ اٹھانے کا زیادہ موقع نہیں ملا۔ اوائل شباب ہی سے والد کی دست نگری سے دست بردار ہو گئے اور ایک زمانے تک پریشانیوں میں بسر کی لیکن خدا کو ان کی خود داری کی ادا اتنی پسند آئی کہ اتنا دے دیا کہ بقیہ زندگی انتہائی فراغت و بے نیازی میں بسر ہوئی چنانچہ آغا حجو شرف لکھنوی نے اپنی مثنوی افسانہ لکھنؤ میں میر عشق کو رئیس شہر کہا ہے۔

آپ عربی میں منتہی استعداد رکھتے تھے، مذہبیات میں اس زمانے کے عام رواج کے مطابق کافی تعلیم دلوائی گئی تھی۔ فن شعر و شاعری میں اپنے والد میر انس مرحوم کے علاوہ کسی غیر سے نہ کبھی اصلاح لی اور نہ کچھ سیکھا۔ اس کے علاوہ فن خوشنویسی میں کمال حاصل تھا۔ میر عشق نے چودہ سال تک خانہ نشینی اختیار کر کے شعر و سخن کی مشق کی اور اس زمانے کا کلام پھاڑ کر پھینکتے گئے جب تکمیل فن پر پورا بھروسہ ہو گیا تو میدان شعر و شاعری میں آئے اور اپنا سکہ جما دیا۔

میر عشق مرحوم کی اولاد میں صرف ایک دختر اور دو فرزند تھے۔ چھوٹے فرزند خورشید میرزا صاحب تھے جو اپنے بڑے بھائی سید حیدر میرزا صاحب ادب کی زندگی ہی میں انتقال کر گئے تھے خود جناب ادب صاحب نے بھی اپنے والد صاحب کے انتقال کے چند سال بعد تقریباً چھتیس سال کی عمر میں انتقال فرمایا اس وقت ان کے دو فرزند اور دو لڑکیاں موجود تھیں۔ سب سے بڑی اولاد جناب سید عسکری میرزا صاحب مودب تھے جنہوں نے اپنے خاندانی فن اور وقار کو باقی رکھا۔ تیس سال اپنے چچا سید مصطفیٰ میرزا عرف پیارے صاحب رشید سے اصلاح لی اور ہندوستان بھر میں مستند شاعری کے ڈنکے بجا دیئے اور چھوٹے فرزند سید حبیب میرزا صاحب ادیب تھے انہوں نے اپنی زندگی میں غزلیں اور سلام کہے اور حضرت رشید سے اصلاح لی۔ مولف مہذب اللغات بھی اسی خاندان میر عشق کی ایک فرد ہے جسے حضرت مودب کا سب سے بڑا فرزند ہونے کا شرف حاصل ہے اور مرثیہ گوئی اور مرثیہ خوانی کے سلسلے کو اب تک باقی رکھے ہوئے ہے۔

میر عشق کے شاگردوں کی فہرست بہت طویل ہے صرف اتنا بتا دینا کافی ہوگا کہ اکثر معتقدین سادات آپ ہی سے اصلاح لیتے تھے اور جناب عشق و رشید کی شہرت کا راز آپ ہی کی توجہ خاص کا نتیجہ تھی۔

میر انیس مرحوم سے رشتہ داری یوں تھی کہ میر عشق مرحوم کے حقیقی چھوٹے بھائی تعشق مرحوم میر انیس کے داماد تھے جن کے پانچ فرزند رشید، حمید، سعید، جدید اور مجید تھے ان میں پیارے صاحب رشید پر میر عشق اتنے مہربان تھے کہ خود اپنے فرزند جناب ادب کی طرف سے بالکل بے نیاز رہے بالآخر کچھ ایسی صورتیں پیش آئیں کہ طبیعت کو خود متوجہ احساس ہوا اور ادب کی تعلیم میں ایسے منہمک ہوئے کہ دیکھتے ہی دیکھتے ان کو اس قابل کر دیا کہ باپ کی صحیح جانشینی کی۔

میر عشق کے تعلقات یوں تو شہر کے جملہ روسا و مومنین سے تھے لیکن خصوصاً نواب شمشیر الدولہ بہادر اور ناظم صاحب مرحوم نیز میر انیس سے خصوصیت کا برتاؤ تھا اور یہ سب حضرات برابر ایک دوسرے کے یہاں بے تکلفی کے ساتھ آتے جاتے رہتے تھے لکھنؤ کے ایک ممتاز رئیس نواب میرزا حیدر صاحب کی ایک زوجہ المخاطب بہ نیا محل صاحبہ نے ایک امام باڑہ "نیا محل" کے نام سے تعمیر کرایا جس کو وقف کر کے میر عشق مرحوم کو اس کا متولی قرار دیا چنانچہ ان کے بعد اب ان کی اولاد تولیت کے فرائض انجام دیتی چلی آ رہی ہے۔

میر عشق کی ذاتی جائداد لکھنؤ کے ایک محلہ والی منڈی متصل رکاب گنج میں تھی چند قطعہ مکانات کے علاوہ ایک خوشنما باغ بھی تھا جو اگرچہ باقی نہیں رہا پھر بھی وہ جگہ "باغ میر عشق" کے نام سے آج بھی یاد کی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ زمینداری کی قسم سے بھی آپ کی جائداد تھی جس کا کچھ حصہ ضلع لکھنؤ میں ابھی تک باقی ہے اور آپ کی اولاد کے تحت تصرف میں ہے۔ میر عشق مرحوم نے تمام عمر نہایت خوش پوشاکی کے ساتھ بسر کی۔

جو کچھ انہوں نے خود نظم کیا اور خود پھاڑ کر پھینک دیا اس کے علاوہ بھی بہت کچھ تھا لیکن لکھنؤ کے غدر کے دوران میں اس کا اکثر و بیشتر حصہ تلف ہو گیا جو کچھ جمع نہ ہو سکا۔

میر عشق نے زعفر جن کے حال میں جو مرثیہ
عروج اے مرے پروردگار دے مجھ کو
کہا وہ بہت مشہور ہے اور انہوں نے زیارت ناحیہ کا ترجمہ بھی ایک مرثیہ میں کیا۔

**عشق اللہ** :- (مذکر، آزاد فقیروں کا سلام جس کا جواب مدد اللہ ہوتا ہے۔ ہونا، کرنا کے ساتھ)

کیوں نہ عشق اللہ بولیں حضرت دل آپ کو
پیشواؤں نے بھی اپنے آن مانی آپ کی (انشاء)

قول فیصل - اہلسنت حضرات کے اہل اللہ اور درویشوں کی خاص اصطلاح۔ اسی کو عشق مولا بھی لکھا ہے۔

**عشق اللہ** :- ۲ پہلوانوں کا سلام جو اکھاڑے

میں ذکر کرتے ہیں۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل** ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عشق باز** :۔ حسن پرست ، دل پھینک ، عاشق مزاج ، حسینوں کے عشق میں زندگی گزارنے والا ، عیاش ۔ اردو ، صفت ، غیر فصیح ، رائج ۔

حیراں ہو رہے گئے جو ہم ہو چکے کبھی
دیکھا نہیں ہو مرتے کسی عشق باز کو — صبر

**قول فیصل** ۔ فارسی میں "کبوتر باز" کو کہتے ہیں اس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں ہے ۔

**عشق بازی** :۔ محبت میں زندگی بسر کرنا ، حسن پرستی ، عیاشی ، اردو مونث ، غیر فصیح ، رائج ۔

عشق بازی کا اگر حوصلہ رکھتا ہے امیر
دل جو لوہے کا تو پتھر کا جگر پیدا کر — امیر

**عشق پیچاں** :۔ ایک بیل کا نام جس کا پھول سرخ اور پتیاں باریک ہوتی ہیں ۔ فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

پھیلائے ہے جال عشق پیچاں
گیسو ہیں کھلے ہوئے پریشاں — شوق قدوائی

**قول فیصل** ۔ اردو میں "عشق پیچہ" کہتے ہیں ۔

عشق پیچے کی گیا سیر کو آخر وہ صنم
باغباں ہی نظر میں ہے یہ تکرار کے پیچ — سودا

فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی لبلاب بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عشق جتانا** :۔ محبت ظاہر کرنا ، اردو مصدر ، غیر فصیح ، رائج ۔

اختیار کے نہ عشق جتانے پہ جا بجا
کوئی رکا کرے خبر اے نازنیں نہ ہو — صبا

**قول فیصل** ۔ اس محل پر "محبت جتانا" زیادہ بولتے ہیں جو عورتوں کی زبان ہے ۔

**عشق چرانا** :۔ عشق کا جوش ہونا ، عشق کا جذبہ ابھرنا ، اردو مصدر ، عوام کی زبان ۔

**محل صرف** ۔ داروغہ صاحب سمجھے کہ بیوی کا اس خوبرو جوان پر دل آ گیا عشق چرایا ہے ۔ اب خدا ہی خیر کرے ۔ (فسانۂ آزاد)

**عشق حقیقی** :۔ خدا کی محبت ، عشق مجازی کا عکس ، فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

جذبۂ عشق حقیقی ہو تو دیوانے بھی
مسکراتے رسن و دار تک آ جاتے ہیں — خمار لکھنوی

**عشق کا آزار** :۔ عشق کی بیماری ، مرض محبت ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

کر دیا ہے حاذق ایسا عشق کے آزار نے
پیشتر از پیش نیا دیکھے نسخہ بیمار کا دیکھو ناسخ — ناسخ

**عشق کامل** :۔ (بہ اضافت) پورا عشق ، مکمل عشق ، وہ عشق جس میں کوئی کسر اور کمی نہ ہو ۔ عربی الفاظ ، فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج ۔

خاک ہو کر شمع و پروانے ہوئے آپس میں ایک
عشق کامل کے سبب سے فاصلہ جاتا رہا — عشق

**عشق کرنا** :۔ محبت کرنا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

عشق کرنا ہے تو پروانے سے اے دل سیکھ لے
جو سر محفل فدا شمع محفل ہو گیا — جلیل

**عشق گرمانا** :۔ محبت میں جوش پیدا ہونا ۔

عشق گرمائے تو وہ حسن حجاب جانے تو وہ
ہم سے ناکام بہت آئے خود کام بت — قدر (نور اللغات)

**قول فیصل** ۔ لکھنؤ کی زبان نہیں ہے ۔

**عشق مجازی** :۔ دنیاوی معشوق کا عشق ، وہ عشق جس میں خلوص نہ ہو ، وہ عشق جس میں نفسانی خواہش بھی شامل ہو ۔ فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

جب زلف مشکبوں کی دیکھی درازی
رہا مرتوں شغل عشق مجازی — عزیز لکھنوی

**عشق میں دیوانہ ہونا** :۔ اس قدر محبت رکھنا کہ دین و دنیا کا پاس یا رسوائی کا حجاب باقی نہ رہے ۔ اردو مصدر ، فصیح ، رائج ۔

پاؤں میں کانٹے چبھے ہیں پیرہن ہے چاک چاک
باغ میں جو گل ہے تیرے عشق میں دیوانہ ہے — ناسخ

**عشق ہے** :۔ کلمۂ تحسین و آفریں (عوام) ، احسنت ، مرحبا ، شاباش ، واہ واہ ، کیا کہنا ، کیا بات ہے ، رنگ ہے ۔ (پنجابی ، اینگلو ، اسی کا بگڑا معلوم ہوتا ہے)

شب شمع پہ پتنگ کے آنے کو عشق ہے
اس دل جلے کی تاب کے لانے کو عشق ہے — فرہنگ آصفیہ

**قول فیصل** ۔ صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ "یہ کلمہ فقراء آپس میں بولتے ہیں" بہر حال ان سب صرف کے ساتھ دہلی میں مستعمل ہے ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**عشقیہ** :۔ (بکسر اول و سکون دوم و کسر سوم و فتح چہارم) جس میں عشق کے خیالات ہوں ، جس میں عشق کے مضامین ہوں ۔ فارسی ، صفت ، فصیح ، رائج ۔

**محل صرف** ۔ داغ ہی کا کلام ایسا ہے کہ جس میں عشق مجازی اور عشقیہ شاعری کا عنصر غالب ہے ۔

**قول فیصل** ۔ بہ تشدید یا بھی زبانوں پر ہے ۔

**عشوہ** :۔ (بکسر اول و فتح سوم) ناز و ادا ، غمزہ ، فریب ، فریبا ، ادائیں ، انداز معشوقانہ ، فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

عشوہ بھی ہے ، شوخی بھی ، تبسم بھی ، حیا بھی
ظالم میں اور اک بات ہے ان سب کے سوا بھی — اکبر الہ آبادی

**قول فیصل** ۔ صاحب غیاث اللغات نے لکھا ہے کہ صراح و قاموس اور منتخب میں بہر سہ حرکت اول عربی ہے جس کے معنی "وہ آگ جو دور سے دکھائی دے"

اور مدار و کشف دونوں میں بالکسر یعنی ناز و فریب و حرکت معشوق کہ دل عاشق جس پر فریفتہ ہو جائے اور فصیح بالکسر ہی ہے عشوہ کی جمع عشووں بھی مستعمل ہے۔

عشووں کو جینا ہی نہیں آفت کیے بغیر جوش
تم اور مان جاؤ شرارت کیے بغیر ملیح آبادی

**عشوہ پرداز**:- ناز و کرشمہ دکھانے والا، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ دوسرے دن خواجہ کسی زبان دراز اور گستاخ کنیز کے عشوہ پرداز پر ایسے گرمائے کہ تپ چڑھ آئی۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے انھیں معنی میں حسب ذیل صورت بھی لکھے ہیں۔ عشوہ ساز، عشوہ کار، یہ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔ گو جرأت کا شعر عشوہ ساز کی مثال کے لیے مل گیا ہے تاہم یہ متروک ہے۔

بہ یک کرشمہ جو بے اختیار کر ڈالے
وہ عشوہ ساز کسی کے کب اختیار آئے جرأت

عشوہ سازی بھی کہتے تھے لیکن یہ بھی متروک ہے۔

یہ فرق امتیازی تھا تماشائے مجازی تھا
کمال عشوہ سازی تھا کہ حیرت دیدنی تھا

(عبد الحمید۔ حمید۔ رسالہ تنویر المشرق)

**عشوہ چھانا**:- عشوے کا چاروں طرف سے گھیر لینا۔ خلاف محاورہ ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ جب کوئی بولتا ہی نہیں تو خلاف محاورہ ہونے کے کیا معنی؟

**عشوہ ساماں**: عشوہ گر (کنایۃً) معشوق، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

عشوہ ساماں صورتیں ہیں باخبر سے ہم کنار
مژدہ ہائے روح کا مرکز ہے جوف سامعہ سرور جہاں آبادی

**عشوہ کار**:- ناز و ادا کرنے والا، فارسی۔ کنایۃً معشوق۔ فارسی صفت۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عشوہ گر**:- ناز و انداز دکھانے والا۔ کنایۃً معشوق، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

دم بسمل اے بت عشوہ گر خوشی عید کی سی ہوئی مجھے
خم تیغ تیرا جو سامنے نظر آیا مثل ہلال تھا
بہادر شاہ ظفر

قول فیصل۔ ناز و ادا دکھانے کے معنی میں عشوہ گری بھی مستعمل ہے۔

غضب کی عشوہ گری روئے رشک گلیں پر تھی
کرشمہ بن کے شکن یاں کی جبیں میں رہی امیر

**عشیر**:- (بفتح اول وکسر دوم و یائے معروف) پرندہ نقیر یعنی حصہ دہم کسی چیز کے دسویں حصے کا دسواں حصہ یعنی سواں حصہ۔ کنایۃً قدر قلیل، ذرا سا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے تنہا مستعمل نہیں ہے بلکہ عشر عشیر کی ترکیب سے تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**عشیرہ**:- (بفتح اول وکسر دوم و یائے معروف و فتح رائے مہملہ) کنبہ، قبیلہ، اہل خانہ، عربی، مذکر قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ قصی کے عہد سے ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک یہ تمامی اختیارات اور حکومت اسی خاندان میں قائم رہے اور ان کے مقابلے میں کسی دوسرے قبیلے یا عشیرے کو سبقت اور عظمت حاصل نہیں ہوئی۔

(سراج المبین فی تاریخ امیر المومنین صفحہ ۳۶)

**عصا**:- (بالفتح) لاٹھی، موٹا ڈنڈا، ایک خاص قسم کا ڈنڈا جس کو رئیسوں کی ڈیوڑھیوں پر ملازمین لے کر کھڑے رہتے ہیں۔ چوب دستی عربی۔ مذکر۔ فصیح، رائج۔

زور بازوئے جواں ہے آسرا ہر پیر کا
دیکھو دوست کمان بنا کبھی عصا ہے تیر کا امیر

**عصا اٹھانا**:- اونے کے لیے لکڑی یا ڈنڈا اونچا کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

اٹھایا جو ڈرنے اس پہ عصا
گر پڑا وہ مثل برگ صبا (مطلع الفضائل)

**عصا بردار**:- عمائد کے رئیسوں یا بادشاہوں کی سواری کے ساتھ چلنے والے۔ چوبدار، مذکر، عربی فارسی الفاظ، فصیح، رائج۔

ع رعب ہے مشکل سے عصا بردار این الہا بوتراب ﷺ

**عصابہ**:- (بالکسر) پگڑی، سر سے باندھنے کا کپڑا۔ دستار، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

باندھ سر پہ عصابہ صندل گوں لے
سر کو چھپا لیا نہیں بوئیں (وحشت کلکتوی)

قول فیصل۔ صحیح بالکسر ہے، عام طور سے زبانوں پر بالفتح ہے عربی میں عصابت کہتے ہیں۔

**عصاۃ**:- (بالضم) گنہگار لوگ، عاصی کی جمع، عربی، مذکر۔

قول فیصل۔ اردو میں رائج نہیں عربی داں طبقہ بھی شاذ ہی بولتا ہے۔

**عصار**:- (بفتح اول و تشدید دوم) روغن گر، تیلی تیل نکالنے کا پیشہ کرنے والا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**عصارہ**:- (بضم اول و فتح دوم) افشردہ رس نچوڑا ہوا پانی، شیرہ، فارسی، مذکر، حکماء کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ عربی میں عصارت کہتے ہیں۔

**عُصارۂ ریوند** :- (بہ اضافت) ایک زرد و دوا ماٹی بہ سرخی کا نام جو پہلے درجے میں حار اور مسہل ہے فلط فاسد ہے - عربی ، فارسی الفاظ ، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - حکما کی اصطلاح ہے - عام طور سے "عصارہ ریوند چینی" زبانوں پر ہے -

**عَصافیر** :- بہت سی چڑیاں ، عصفور کی جمع عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال

اس عادل داور کا اشارہ جو ذرا پائیں

پیر زغن کے پنجے میں عصافیر اٹھا لائیں ( عشق )

**عَصائے پیر** :- بڈھے کے ہاتھ کی لکڑی ، فارسی ترکیب ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان .

علی کا نام بھی ، نام خدا کیا راحت جاں ہے

عصائے پیر ہے تیغ جواں ہے حرز طفلاں ہے ( دبیر )

**عَصائے پیری** :- کنایۃً فرزند ، بیٹا ، بڑھاپے کا سہارا ، مذکر ، فارسی ترکیب ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

ہے دور عدم کی راہ اور آپ ضعیف

مجھ کو نہ لیا عصائے پیری بن کا ( ذوق )

**عَصائے موسیٰ** :- حضرت موسیٰ کا عصا جس میں یہ معجزہ تھا کہ ساحروں کے مقابلے میں سانپ بن جاتا تھا - مذکر ، فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج -

معجز نما سے مانند عصائے موسیٰ

نخل خشک بھی ہو گیا تر و تازہ نہال ( ذوق )

قول فیصل "عصائے موسوی" بھی استعمال ہوا ہے جو قلیل الاستعمال ہے .

عصائے موسوی خامہ ورق ہو وادی ایمن

ید بیضا کو داغ رشک رہتا ہے مرے بیچ کا ( محسن )

**عَصَب** :- (بالفتح اول و دوم) عربی ، مذکر پٹھا ، عصبات (ج - عصبہ کی جمع ) مذکر مستعمل ہے ایک سفید چیز کا نام جس سے حس و حرکت اور اعضائے حیوانات کی مضبوطی ہے . عربی ، مذکر -

( نور اللغات و فرہنگ آصفیہ )

قول فیصل - اس کی جمع "اعصاب" ہے .

**عَصَبانی** :- (بہ سہ مفتوح) رگ پٹھوں والا عربی صفت ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال

عصبانی کیا ہے معدے کو

تا غذا ہضم بے تردد ہو ( ناسخ )

**عَصَبَہ** :- (بہ سہ مفتوح) باپ کی طرف کا رشتہ دار ذکور یعنی بعض جو بحالت موجود ہونے اصحاب الفروض کے اس تمام مال کا مالک ہو جو اصحاب الفروض سے بچے اور اصحاب الفروض نہ ہوں تو میت کے کل متروکہ کا مالک ہو اس معنی میں عصبات جمع ہے . عربی مذکر ۲ پٹھا جس کے متعلق بدن کی حس و حرکت ہے ( نور اللغات )

قول فیصل معنی ۱ میں کوئی نہیں بولتا معنی ۲ عربی تعلیم یافتہ طبقہ بوقت ضرورت بولتا ہے ورنہ اس کی جمع "اعصاب" زبانوں پر ہے .

**عَصَبی** :- پٹھوں والا ، فارسی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال

ساخت عصبی رشتوں کی ہر شخص میں یکساں نہیں

اختلاف عادت و تعلیم ہے اس کے سوا حیدر کرار ( سرمد )

قول فیصل - شاعر نے بسکون دوم نظم کیا ہے جو اصولاً صحیح نہیں - عام طور سے اس جگہ اس کی جمع اعصاب ہی زبانوں پر ہے جیسے "اعصاب کی کمزوری میں ہمیشہ تیل کی مالش مفید ہوا کرتی ہے :"

**عَصَبِیَّت** :- رشتہ داری ، رشتہ داری ، خویشاوندی رگ و پے کی شراکت ، طرفداری ، قرابت ، مضبوطی عربی ، مؤنث .

(فقرہ) قوم میں عصبیت ہونی لازمی ہے .

( نور اللغات و فرہنگ آصفیہ )

قول فیصل . "عصبیت" تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے جو عام طور سے "تعصب" کے معنی میں زبانوں پر ہے جیسے " ایسی حالت میں عربوں کو جو عصبیت میں تمام دنیا کے لوگوں سے نرالے تھے اور رسم جاہلیت میں بہت سخت تھے مسلمان کو کلمہ گو بنا کر اہل قبلہ کر دیا " ( نوحۃ الکشافی اہل الکساء )

دیگر معنوں میں زبانوں پر نہیں ہے .

**عَصر** :- زمانہ ، روزگار ، عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج

ذوق فساد و ولولۂ شر لیے ہوئے

پھر عصر نو کے شمر ہیں خنجر لیے ہوئے ( جوش ملیح آبادی )

قول فیصل . شیعہ حضرات اس لفظ کے پہلے امام کا اضافہ کر کے "امام عصر" بولتے ہیں اور بارہویں امام حضرت محمد مہدی آخر الزماں مراد لیتے ہیں یہ ان کی خاص اصطلاح ہے .

ذرا ایران کا رخ جعفری پھولوں سے بھر دینا —

امام عصر بھی شاید کہ پردے سے نکلتے ہیں ( عزیز لکھنوی )

**عَصر** :- دن کا آخری حصہ ، عصر کی نماز کا وقت عربی ، فصیح ، رائج .

وہ عصر ساز وقت ، وہ اس وقت کا امام

سب تشنۂ جہاد کیے پیا ، حسین نام

مظلومیت کا روز شہادت کی دھوم دھام

چھپتا ہے ذوالفقار سے اب ضبط کا نیام

آخر ہے شیر خالق بدر و حنین کا

تلوار ہاتھ کھینچ رہی ہے حسین کا

( سید آل رضا . عظمت انسان )

**عُصفُر** :- کسم - عربی ، مذکر ( نور اللغات )

قول فیصل - اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں -

**عُصفور** :- (بضم اول وسوم و واؤ معروف) چڑیا، کنجشک، گوریا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

یہ عدالت ہے کہ جہاں حضور
بازی بات ہے بچہ، عصفور — قلق

قول فیصل۔ اس کی جمع، عصافیر ہے۔

**عِصمت** :- (بکسر اول و فتح سوم) پاکدامنی، بے گناہی۔ عربی، فصیح، رائج۔

**عصمت** :- باکرہ پن، کنوارا پن، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ڈاکوؤں نے جہاں سب مال و اسباب لوٹا وہاں ایک دوشیزہ کی عصمت بھی برباد کر دی، یہ بڑے غضب کی بات ہے۔

**عصمت بی بی از بے چادری** :- اس وقت بولتے ہیں جب کوئی شخص نیک کام مجبوری سے کرے۔ فارسی مثل، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ وہاں کچھ کھانے کو ملتا نہیں تمھارا پرہیز ہوگا بھی تو عصمت بی بی از بے چادری ہوگا۔

(عود ہندی)

قول فیصل۔ اصل محاورہ تو یہی ہے لیکن سودا نے ضرورت شعری کے تحت ست کا اضافہ کر کے نظم کیا ہے۔

بی بی بھی جانب میں اس کی زرگری
عصمت بی بی ست از بے چادری — سودا

**عصمت پر حرف آنا** :- پاکدامنی پر الزام آنا، پارسائی میں بٹا لگنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

دامن میرا یہ نہ چھینے پائے
عصمت پہ مری نہ حرف آئے — اختر شاہ اودھ

**عصمت دار** :- باعصمت، پاکدامن، فارسی ترکیب صفت، فصیح، رائج۔

آتی نو چندی میں نہ یہ زینہار
گر حقیقت میں ہوتی عصمت دار — (زہر عشق) شوق

**عصمت دری** :- کسی باکرہ عورت کے ساتھ زبردستی اور بہ جبر زنا کرنا۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی شریف النفس انسان سے کبھی یہ امید نہیں کی جا سکتی کہ وہ کسی عصمت دار عورت کی عصمت دری کرے گا۔

**عصمت مآب** :- مجسمۂ عصمت، عصمت اور پاکدامنی سے بھرا ہوا، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ معصوم اور برگزیدہ پاکدامن ہستیوں کے لیے بصورت القاب استعمال کرتا ہے۔

**عِصیان** :- (بکسر اول) گناہ، خطا، جرم، قابل سزا کام، فعل قبیح، عربی، فصیح، رائج۔

ہم نے کبھی عصیاں سے کنارہ نہ کیا
پر تو نے دل آزردہ ہمارا نہ کیا
ہم نے تو جہنم کی بہت کی تدبیر
لیکن تری رحمت نے گوارا نہ کیا — رباعی تشنق

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا، ہونا اور چھوٹنا وغیرہ کے ساتھ ہے۔ کرنا کی مثال اوپر آ چکی۔ بقیہ درج ذیل ہے

کب یہ کرتے نگاہوں پر احساں
ان سے ہرگز نہ چھوٹے عصیاں پر — (چھوٹنا) (سراج سخن) تاریخ

الٰہی الٰہی مرا دل ہو صاف
الٰہی الٰہی ہو عصیاں معاف — (عصیان معاف ہونا) (اکبر معارج الفضائل)

**عصیاں پوش** :- خطا کو چھپانے والا، قصور اور غلطی پر پردہ ڈالنے والا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

میکدے پہ جو مر کر با دل نہیں آستہ میں
دامن رحمت کسی کا ذیل عصیاں پوش ہو — شمشاد

**عُضادہ** :- (بکسر) ایک لمبا لکڑی کا پرزہ جو اصطرلاب پر لگا رہتا ہے۔ اس میں دو سوراخ ہوتے ہیں کہ اس کو گردش دے کر ستارے وغیرہ کا ارتفاع دیکھنے کے کام آتا ہے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ہمارا تھی عضادہ تیرے اصطرلاب ابرو کا
بیاں نکتہ کی ہے ایجاد ارسطو کی ثنا خوانی — عزیز لکھنوی

**عَضُد** :- (بفتح اول و ضم دوم) بازو، ہاتھ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں بادشاہ اپنے مقربین کو عضد الدولہ قسم کے خطاب دیا کرتے تھے یعنی حکومت اور بادشاہت کے قوت بازو۔ دور بادشاہ شیراز کا نام بھی عضد الدولہ دیلمی تھا۔

**عَضَلہ** :- (بفتح اول و سوم) وہ گوشت کا ٹکڑا جس کے ریشے ریشے ہوں، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس کی جمع ات کے اضافے کے ساتھ ہے جو تعلیم یافتہ طبقہ کی زبان ہے۔

حسب کہ عضلات بھی ہوں ان کے شریک
ایک ہی ساتھ ہو حس و تحریک — مرزا رسوا

صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے معنی "گوشت کی مچھلی" بازو کی مچھلی بھی لکھے ہیں۔

**عُضْو** :- (بضم اول و سکون دوم و سوم) جسم کا کوئی حصہ، بدن کا کوئی ٹکڑا، عربی، فصیح، رائج۔

جو عضو ظاہر خدا نے بنایا تو دیدۂ اشکبار ہوتے
جو عضو باطن خدا نے بنایا تو ہم دل بیقرار ہوتے — قدر بلگرامی

قول فیصل۔ بعض عام طور سے زبانوں پر بالفتح ہے۔ زبان کے ماہر حضرات بالضم ہی بولتے ہیں عام عورتیں بفتح اول و ضم دوم تکرار کے ساتھ بولتی ہیں۔ جیسے۔ رات سے میرے عضو عضو میں درد ہے۔

**عُضوِ بیکار ہونا**:- جسم کا کوئی حصہ ناقص ہو جانا بدن کے کسی حصے کا کام کا نہ رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج

محلِ صَرف۔ خدا نہ کرے کسی انسان کا کوئی عضو بیکار ہو جائے جب بیکار ہو جاتا ہے تب نعمت کی قدر ہوتی ہے۔

**عُضوِ تناسل**:- ذکر، قضیب مرد کا، آلہ مجامعت نسل بڑھانے کا آلہ، عربی الفاظ، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ اسی کو "عضو مخصوص" و "عضو خاص" بھی مہذب حضرات کہتے ہیں۔

**عُضو عُضو**:- ہر عضو، بدن کا ہر حصہ، پورا جسم اردو صرف، فصیح، رائج۔

اللہ رے نبیرۂ شکل کتنا کی شان
یعنی جس کے عضو عضو سے پیدا خدا کی شان
(امیر)

**عُضوِ معطّل**:- عضو کا بیکار ہونا عضو کا کام کا نہ رہنا، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صَرف۔ جب سے ضعیفی آئی ہے میں ایک عضو معطل کی طرح بیکار پڑا رہتا ہوں

**عُضو ناقص ہونا**:- جسم کا کوئی حصہ خراب ہو جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ہو گر کوئی ناقص اس کا عضو
باز یادہ میان اعضا عضو (سراج نظم)
ناسخ

**عُضویہ**:- اعضا والے، وہ جسم جو عضو رکھتے ہوں، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال

محلِ صَرف۔ اجسام عضویہ موجودات میں ان اجسام کو کہتے ہیں بتکلف بالاعضا ہوتے ہیں۔ مثلاً حیوانات نباتات اور غیر عضویہ وہ ہیں جو اعضا نہیں رکھتے جیسے پانی، مٹی وغیرہ۔

(از۔ نو بہار نے نظر۔ رسالہ تنویر الشرق کلکتہ)

**عَطا**:- بخشش، دینا، سخاوت، فیض، انعام عربی، مونث، فصیح، رائج۔

خردوں سے ہوتی ہے خطا مانا کہ خاطی ہم بھی ہیں
ضرب المثل دنیا میں ہے لیکن بزرگوں کی عطا
عزیز لکھنوی

**عَطا پاش**:- عطا کرنے والا، کنایۃً پروردگار عالم جو ہمیشہ اپنی عطا سے کام لیتا ہے ہر چند کہ بندہ خطائیں کرتا ہے۔ فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

نگہبان گویا خاموش ہے
عطا پاش ہے وہ خطا پوش ہے
(معارج الفضائل)

**عَطّالہ**:- (بفتح اول و تشدید دوم) عطر بیچنے والا عطر فروش، عربی صفت، مذکر، قلیل الاستعمال۔

معطر مشام اہل دربار کا
صبا سے ہوا کام عطار کا
(اختر شاہ اودھ)

**عَطّار**:- دوا فروش، یونانی دوائیں اور عرقیات بیچنے والا۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

قولِ فیصل۔ اس پیشے کو عطاری کہتے ہیں۔

پھبتا نہیں ان کو تیس عطاری کا دعویٰ
دوکانوں میں جن کی ہو نہ ہاون نہ عقاقیر
(جرأت الشعرین)

**عَطّار**:- شیخ فرید الدین محمد مشہور بہ عطار جو صوفی شاعروں میں بہت اونچا مقام رکھتے ہیں نیشاپور میں پیدا ہوئے ان کی تاریخ ولادت قطعی طور پر معلوم نہیں۔ بہر حال وہ چھٹی صدی ہجری کے وسط میں خراسان کے سلجوقیوں کے آخری دور میں پیدا ہو چکے تھے۔ اخبار اور قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ عطار نے بڑی لمبی عمر پائی تھی غالباً ان کی عمر ایک سو سال سے بھی اوپر تھی لیکن عطار کے دیوان میں ان کی عمر کے بارے میں صرف ایک ہی بار ذکر ملتا ہے اور یہ ساٹھ ستر یا اس سے کچھ زیادہ سال کی عمر کا ذکر ہے۔

عطار نے اپنی جوانی کا زمانہ علوم و معارف کی تحصیل، مشائخ کی خدمت، تہذیب نفس اور کسب علوم میں گزارا۔ آخر میں وہ خود بھی مقام ارشاد پر فائز ہوئے اور اہل دل کا کعبہ بنے۔ بعض تذکروں اور خود ان سے منسوب اشعار سے معلوم ہوتا ہے کہ عطار نے کافی سفر کیے تھے اور مصر، دمشق، ہندوستان ترکستان اور مکہ کی سیاحت کی تھی۔

عطار کے لقب کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ وہ دوا بیچا کرتے تھے اور اس ضمن میں بیماروں کا علاج بھی کرتے تھے۔

تذکروں اور خود شیخ کی منثور اور منظوم تصانیف سے آشکار ہے کہ انھوں نے نہ صرف عارفوں کے حالات کی تلاش اور ان کے اسرار معلوم کرنے کی کوشش میں اپنی زندگی بسر کی بلکہ وہ تمام عمر طریق عرفان میں سلوک کی سیر کرتے رہے اور عشق الٰہی کی آگ میں جلتے رہے۔ اس راستے پر چل کے وہ عرفان کے افق پر چمکے اور مشعل کی طرح نزدیک اور دور لوگوں کے راستے منور کر دیے ...... یہی وجہ ہے کہ عارف شاعروں کے امام مولانا جلال الدین انھیں اپنا بزرگ و پیشوا مانتے ہیں۔ فرماتے ہیں:-

ہفت شہر عشق را عطار گشت
ما ہنوز اندر خم یک کوچہ ایم

شیخ محمود شبستری جو خود بھی بہت بڑے صوفی بزرگ سمجھے جاتے ہیں فرماتے ہیں۔

مرا از شاعری خود عار ناید
کہ در صد قرن چوں عطار ناید

عطار کی طبیعت بہت رواں اور ان کی فکر نہایت بلند پرواز تھی چنانچہ انھوں نے نثر اور نظم میں کئی

تصانیف چھوڑی ہیں۔ ان کی تصانیف کی تعداد لوگوں نے
قرآن کی سورتوں کی تعداد کے برابر لکھی ہے .....
مصیبت نامہ، الٰہی نامہ، خسرو نامہ کے علاوہ عطار نے
پند نامہ، اسرار نامہ، جواہر نامہ، شرح القلب
مختار نامہ وغیرہ کے نام سے اور بھی مثنویاں لکھی ہیں
لیکن شیخ کی سب سے بڑی یادگاروں میں اول ان
کے قصائد و غزلیات کا دیوان ہے جس میں دس ہزار
کے قریب اشعار ہیں۔ دوم مثنوی منطق الطیر اور
سوم تذکرۃ الاولیا ہے۔ عطار کے دیوان میں نہایت
شور انگیز اور عارفانہ اشعار ہیں۔ ان میں شیخ نے ضمیر
کے اسرار زبان شعر میں ادا کیے ہیں۔

شیخ عطار نے خراسان کے دوسرے شاعروں کی طرح
قصائد بھی لکھے ہیں لیکن بنیادی طور پر ان قصیدوں میں
دو فرق نمایاں ہیں۔ ایک تو یہ کہ شیخ نے اپنے قصیدے
میں تغزل سے کام نہیں لیا ہے دوسرے یہ کہ ان قصیدہ
گو شعرا کے قصیدوں کا بڑا حصہ لوگوں کی مدح سرائی
کے لیے وقف ہے لیکن عطار نے ان لوگوں کی مدح طرازی
سے اپنا دامن بالکل پاک رکھا ہے۔

عطار کی وفات کی تاریخ میں بڑا اختلاف
ہے لیکن صرف اتنا کہا جا سکتا ہے کہ ۶۱۸ھ
میں زندہ تھے اور ایک روایت کی رو سے ۶۲۷ھ
میں مغلوں کے ہاتھوں شہید ہو گئے۔ ان کی تربت
نیشاپور کے جنوب میں مقام شادیاخ موجود ہے۔
(از تاریخ ادبیات ایران)
(مولفہ۔ ڈاکٹر رضا زادہ شفق)

**عُطارِد** :- (بضم اول و کسر چہارم) ستارہ سیارہ
میں سے ایک ستارے کا نام جو دوسرے آسمان پر ہے
عربی، مذکر، نجومیوں کی اصطلاح۔

لامع ہو گر کمالِ عطارد سرِ ہما
مدح ہو گا کلکِ عطارد کلام کا    مرزا دبیر

قولِ فیصل۔ علم و عقل اس سے متعلق ہے اس کا
سنبلہ اور وبال قوس ہے۔ اس کو ہندی میں بدھ
کہتے ہیں اور فارسی میں "دبیر فلک" "منشی فلک"
کہتے ہیں۔ صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ اصطلاح
کیمیاگراں میں چاندی کو کہتے ہیں: جو عام طور سے
زبانوں پر نہیں۔

**عُطارِد** :- مرزا سلامت علی دبیر کا وہ تخلص
جو غیر منقوط کلام میں نظم کرتے تھے۔ عربی،
قلیل الاستعمال۔

حاسد کو دو حسد کہ درِ مدح امام
ہے اگر ممدوح عالم کا عطارد کا کلام    مولف

قولِ فیصل۔ جناب مرزا صاحب نے چونکہ ان کا
تخلص دبیر تھا جو منقوط تھا اور عطارد کو دبیر
فلک بھی کہتے ہیں اس لیے ہم معنی ہونے کی وجہ
سے غیر منقوط کلام کے لیے اپنا تخلص قرار دیا۔

**عطارد منش** :- نہایت تیز طبع، ذکی،
فارسی، صفت۔    (نور اللغات)
قولِ فیصل۔ بالعموم زبانوں پر نہیں ہے۔

**عطار کا شیشہ اور مداری کا پٹارا**
یعنی عطار کی بوتل اور مداری کے پٹارے کا
اعتبار نہیں دونوں یکساں ہیں۔ مداری ایک
ہی پٹارے میں سے سیکڑوں کھیل دکھاتا ہے اور
ایسا ہی عطار ایک ہی بوتل میں سے ہر قسم کا
شربت یا عرق دیتا ہے۔ اردو کہاوت۔
(فرہنگ آصفیہ)
قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عُطاس** (بالضم) چھینک۔ عربی۔ قلیل یا فصحا
طبقے کی زبان۔

خشک مغزوں کو جو ہو بوئے گلاب اسا کی بو
تر دماغ اتنا ہو دم لینے نہ دے فرد عطاس    ذوق

**عطا کرنا** :- تفضلاً کسی کو کچھ دینا، بخشنا، مرحمت
کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

یہ چیز کیوں چھین لی عطا کر کے درد کیوں دیا دوا کر
حباب آتا ہے ہاتھ اٹھاتے، دنیا کی اک طرح کا گلا ہے
شاد عظیم آبادی

**عطا نامہ** :- وہ تحریر جو کسی چیز کو مرحمت کرنے
کی بابت سند دی جائے۔ جیسے ہبہ نامہ،
عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)
قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عطا ہونا** :- مرحمت ہونا، کوئی چیز عنایت کی
جانا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

عطا ان کو پیمبری ہوئی
ہم کو بہر شفاعت ہوئی    (مصالح الغفائل)

**عطائی** :- (دیکھو اتائی) بے استاد، وہ شخص
جس نے کسی استاد کے بغیر اپنے شوق سے کوئی کام حاصل
کیا ہو۔ جیسے "عطائی نان خطائی جب دل چاہا
توڑ کھائی" — اردو مذکر۔    (فرہنگ آصفیہ)
محلِ صرف۔ اکثر دسترخوانی اتائی کو اپنے بیشتر گنا کر جیسا
میں عطائی غزلخواں ہوں ویسے اناڑی رونے
والے۔ (ایامی)
قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات و فرہنگ آصفیہ
اور ایامی نے اس کا املا عین سے لکھا ہے لیکن لکھنؤ
میں "الف" سے لکھتے ہیں (اتائی) اور یہی
صحیح ہے۔

**عطائے الٰہی** :- خدا کی دین، فارسی ترکیب
مؤنث، فصیح، رائج۔
محلِ صرف۔ اسے عطائے الٰہی کہنا چاہیے کہ جب جوں

عمر بڑھتی گئی علم کا شوق بڑھتا گیا۔
(مقدمہ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

**عطائے متوا** :- کسی بادری یا کارگزاری خواہ اعلیٰ امتحان پاس کرنے کے صلے میں جو سکہ دیا جا
عربی، ترکی، الفاظ، مذکر۔ ۲ جاگیر مرحمت ہونا
اردو (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل: معنی ۱ میں تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے لیکن معنی دوم میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عطائے تو بہ لقائے تو** :- مطلب یہ ہوتا ہے کہ آپ کی چیز آپ کو ہی مبارک رہے مجھ کو لینا منظور نہیں۔ آپ کا دیا آپ ہی کے اوپر تصدق ہو۔ جب کسی کی دی ہوئی کوئی چیز ناپسند ہو تو اسے واپس کرتے وقت طنزاً کہتے ہیں۔ فارسی مثل۔ (نور اللغات، فرہنگ)

قول فیصل۔ تو کی جگہ دونوں مقام پر شما بھی ہے جیسے راجہ بیربر کے چلے یہ رستے نہ تھے۔ انھوں نے منھ سے کچھ نہ کہا۔ جو کچھ انھوں نے دیا وہی ان کے سامنے رکھ کر گھر تشریف لے گئے۔ مگر وہ شرمانے والے نہ تھے کچھ نہ کچھ کہا بھی ہوگا۔ وہ تو حاضر جوابی کی پھلجھڑی تھے آزاد ہوتا تو اتنا تو ضرور کہتا کہ عطائے شما بہ لقائے شما۔ (دربار اکبری، صفحہ ۲۹۶)

لکھنؤ میں تعلیم یافتہ طبقہ "شما" کی جگہ "تو" ہی استعمال کرتا ہے۔

**عطایا** :- عطیہ کی جمع، بہت سے عطیے، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جو لوگ کہ نذر ہی عطایا
کرتے رہتے ہیں مرنے بے جا
صفی لکھنوی

**عطر، اکثر** :- بید، صندل، پھولوں کی خاص ترکیب سے کشید کی ہوئی شے، خوشبودار چیزوں کا جوہر جو تیل کی طرح کھینچتے ہیں۔ عربی، فصیح، رائج۔

دھوئے تو کھنچے پاتے سے خوب ہی بن سنور چکی
تیل، پھلیل، عطر، پان سارے بنا بگڑ چکی
شوق قدوائی

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے جوہر، خلاصہ، لب لباب کے معنی بھی لکھے ہیں۔ تعلیم یافتہ طبقہ کسی چیز کی طرف نسبت دے کے ترکیب اضافی کے ساتھ استعمال کرتا ہے۔

**عطر اگر، عطر گلاب، عطر عروس** :- بعض فصحائے لکھنؤ یہ اضافت استعمال نہیں کرتے۔ اگر کا عطر، گلاب کا عطر، دلھن کا عطر کہتے ہیں۔

جب نسیم آتی ہے کھل جاتا ہے غنچہ دل کا
جب شمیم آتی ہے مل جاتی ہے وہ عطر گلاب
جلالی (در بیان لکھنؤ)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ بعض فصحائے لکھنؤ یہ اضافت استعمال نہیں کرتے اور مثال میں جلالی کا شعر اضافت کے ساتھ لکھا ہے بعض نہیں بلکہ کل فصحا اور محتاط اہل زبان بالخصوص لفظاً عطر اگر نہیں استعمال کرتے کیوں کہ "اگر" اردو ہے "اگر کا عطر" بولتے اور نظم کرتے ہیں۔ لیکن عطر گلاب اور عطر عروس ترکیب فارسی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں جیسا کہ جلالی کے شعر میں موجود ہے۔

**عطر آگیں** :- معطر، خوشبودار، عطر میں ڈوبا ہوا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

امید کے وعدہ ہائے رنگیں
مانند گلاب عطر آگیں
صفی لکھنوی

**عطر بیز** :- خوشبو پھیلانے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دونوں جہاں میں عطر محمد ہے عطر بیز
کونین میں ہے رنگ فقط ایک پھول کا
داغ

**عطر بیزی** :- خوشبو پھیلانا۔ فارسی، مؤنث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

شادی عجب وصال کی زلف وسپہر کو ہے
وان عطر بیز بال ہیں یاں خال ادھر کو ہے
مصحفی

**عطر پرور** :- خوشبو میں بسی ہوئی، بہت معطر، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

یہ ہوائے عطر پرور یہ مقام پر فضا
فرش مخمل گرد سبزہ اس طرح زرتار ہو
صفی

**عطر جہانگیری** :- ایک خاص قسم کا عطر جو نور جہاں بیگم نے جہانگیر بادشاہ کے عہد میں ذی طباعی سے ایجاد کیا تھا۔ عربی، فارسی الفاظ، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ عطر گلاب بھی اسی عہد میں ایجاد ہوا ہے۔

**عطر حنا** :- مہندی کے پھولوں کا عطر، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ حنا کی کے ساتھ اسی کو عطر حنائی بھی کہتے ہیں۔

شہادت اس لہو سے رنگ لائی
وہ روغن بن گیا عطر حنائی
(معراج المضامین)

**عطر دان** :- وہ صندوقچی نما ظرف جس کے اندر خانے خانے بنے ہوتے ہیں جن میں مختلف قسم کی عطر کی شیشیاں رکھی جاتی ہیں۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

پسند بو میں بھی ہے اس کو رنگ فتنہ گری
کہ عطر فتنہ خو ہے اب عطر دان کے لئے
امیر مینائی

**عطر سائے** :- معطر، خوشبودار، فارسی صفت
(نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**عطر سہاگ** :- خاص قسم کا عطر جو دلھنیں استعمال کرتی ہیں۔ اردو عربی الفاظ، فارسی ترکیب، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ بعض فصحا "سہاگ کا عطر" بولتے ہیں۔

**عطر عروس** :- وہ عطر جو دلہنیں ہی استعمال کرتی ہیں جس میں ایک خاص قسم کی مست کن خوشبو ہوتی ہے۔ فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بیسواؤں کی طرح پٹیاں جمائے عطر عروس لگائے نکے دار ماشہ بھر کی ننھی سی ٹوپی لپیٹ سے اٹکائے .... چلے آتے ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**عطر فتنہ** :- ایک قسم کا عطر۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

> پسند بوس بھی ہے اس کو رنگ فتنہ گری
> کہ عطر فتنہ خریدا ہے عطر داں کے لئے — امیر مینائی

**عطر فروش** :- عطر بیچنے والا، عطر بیچنے اور بنانے کا پیشہ کرنے والا آدمی۔ ...

> ترے جاتے ہی وہ چمن نہیں وہ بہار سرو سمن نہیں
> نہ نسیم بادہ گسار ہے نہ شمیم عطر فروش ہے — ...

قول فیصل۔ اس پیشے نے ایک قوم کی شکل اختیار کر لی ہے۔

**عطر کا پھویا** :- عطر میں تر کی ہوئی روئی، پنبہ عطر آلود۔ اردو، مذکر، تکمیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تنبولی کی دکان پر بیٹھی گلوریاں چباچبا کے ہنس ہنس کے باتیں کرتی ہے۔ گندھی کی دکان پر پہنچیں تو عطر کا پھویا بھی گھاتے میں لے لیا۔ ...

**عطر کھینچنا** (۱) :- کسی خوشبودار چیز کا تیل ... کشید نکالنا۔ ست نکالنا۔ جوہر نکالنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

> نہ ہو آنکھوں میں خوشبو کس طرح اس کے پسینے کی
> مری آنکھوں نے کھینچا عطر گل ہائے نفور کا — امیر

**عطر کھینچنا** (۲) :- انس نکالنا، ... کھینچ لینا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عطر کی روئی** :- عطر میں ترکی ہوئی روئی جو عام طور سے لوگ کان میں رکھتے ہیں۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ عطر کی روئی رکھی کان میں پھر جا بیٹھا کسی افیونی کی دکان میں۔ (فسانۂ عجائب)

**عطر کی سینک** :- وہ تنکا جس پر عطر فروش عطر میں ڈوبی ہوئی روئی لپیٹ کر فروخت کرتے ہیں۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

> جو کوئی سونگھے وہ سمجھے عطر کی یہ سینک ہے
> کوئی تنکا پھیرے گر وہ صنوبر کان میں — ناسخ

**عطر کی شیشی** :- وہ خاص قسم کی چھوٹی شیشی جس میں عطر ہی رکھا جاتا ہے اور جس کا کاگ بھی شیشے کا ہوتا ہے۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ گلوریوں پر گلوریاں چلی آتی ہیں، عطر کی شیشیاں لنڈھائی جاتی ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**عطر کی مہک** :- عطر کی خوشبو۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ پاؤں کی تھپک عطر کی مہک جھانجھ پایل کی جھنک۔ (فسانۂ آزاد)

**عطر لگانا** :- عطر ملنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بیسواؤں کی طرح پٹیاں جمائے عطر عروس لگائے نکے دار ماشہ بھر کی ننھی سی ٹوپی لپیٹ سے اٹکائے چلے آتے تھے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ عطر لگانے کا طریقہ قدیم زمانے میں اور اب بھی یہ ہے کہ عطر ہتھیلی پر ذرا سا لے کے دونوں ہتھیلیوں میں مل کے ہلکے کرتے یا بنیان پر سینہ بغل شانے وغیرہ پر لگاتے ہیں۔

**عطر لنڈھانا** :- بہت زیادہ عطر صرف کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حیرت تھی کہ یا خدا جہاز چونا خدا نے ختن دیا تار ربا ہے یا خدا نے اپنی قدرت کاملہ سے سمندر میں عطر لنڈھایا ہے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ زیادتی اور کثرت ظاہر کرنے کے محل پر بولتے ہیں۔

**عطر مٹی** :- ایک خاص قسم کا عطر جس میں مٹی کا جز بھی شریک ہوتا ہے۔ اردو، عربی ترکیب، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ فصحا "مٹی کا عطر" کہتے ہیں۔

> عطر مٹی کا جو ملتے تھے
> آج ہیں تنگ گور میں وہ پڑے — (زہر عشق)

**عطر مجموعہ** :- وہ عطر جو کئی قسم کے عطر باہم مخلوط کرنے سے تیار ہوتا ہے۔ فارسی، ترکیب، فصیح، رائج۔

> کیوں معطر کریں نہ دل وہ گیسو
> عطر مجموعہ بناتے ہیں پریشاں گیسو — اسیر

حنا، اگر، موتیا، خس، چنبیلی، عنبر، گلاب وغیرہ کے عطروں کو مناسب وزن کے ساتھ ملا لیتے ہیں جن کے یکجا ہو جانے سے ایک خاص دلکش خوشبو اور کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔

**عطر ملنا** :- کپڑوں میں عطر لگانا، ہاتھوں میں عطر مل کے جسم یا کپڑوں پر لگانا، کپڑوں کو معطر کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

> تری بزم میں ایک خرش ایک غل ہیں
> کوئی عطر مل کر کوئی ہاتھ مل کر — راسخ

**عطر میں بسانا** :- (کنایۃً) خوشبودار کرنا، معطر کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

> دم گلگشت باغ میں تری بو
> پھولوں کو عطر میں بساتی ہے — رشک

**عطر میں بسنا** :- معطر ہونا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بادشاہ بیگم کا معمول تھا کہ ہفتے

عشرے میں غسل کر کے پر تکلف لباس اور زیور پہن کر اور عطر میں سراپا بس کر ایک مکان میں تنہا بیٹھ جاتی تھیں۔ (قدیم ہنر و ہنر مندان اودھ)

**عطر نکالنا:** (۱) جوہر نکالنا۔ خلاصہ کرنا (۲) خوشبو کا تیل بذریعہ کشید نکالنا۔ (۳) طاقت کھینچ لینا۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل۔** قریب بہ متروک ہے۔

**عطریات:** مختلف قسم کے عطر، فارسی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اولاد میں جب کہ ہو سعادت
دل کو ہوتی ہے ایسی فرحت
جیسے کہ تنفس اسے مری جاں — شفائی لکھنوی
تحفہ ہو عطریات ایران

**قول فیصل۔** یہ جمع خلاف قیاس ہے۔

**عطریت:** عطر کی خوشبو رکھنا۔ اردو، مونث غیر فصیح، قلیل الاستعمال۔

مولانا شیخ محققین کا قول ہے کہ روح میں عطریت ہے خوشبو ہے یہی وجہ ہے کہ جب تک روح بدن میں ہے بدن متعفن نہیں ہوتا (دوحۃ الحقانی الہی الحکماء)

**عَطسہ:** (بفتح اول و سوم) چھینک، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ع عطسہ کیا تو قبر سے فاروق نکل پڑا — دبیر

**عَطَش:** (بفتح اول و دوم) پیاس، تشنگی، عربی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مطلق بجھا نہیں سکتا اگرچہ آب بھی ہے
بجز حیا نہیں کچھ کاسۂ حباب میں ہے — اوج

**عطف:** (۱) پھیرنا، کسی کلمہ یا کلام کو دوسرے کلمہ یا کلام کی طرف پھیرنا۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عطف کا بھی ہے یہی حال، یہی صورت ہے
وہ کبھی آئے تو والی تو نہایت ہے برا — داغ

**قول فیصل۔** جس کلمے یا کلام کو پھیرتے ہیں اس کو معطوف اور جس کی طرف پھیرتے ہیں اس کو معطوف الیہ کہتے ہیں۔ یہ عربی زبان کے قاعدوں میں سے ایک قاعدہ ہے۔

**عَطُوف:** (بفتح اول و ضم دوم و واؤ معروف) کریم مہربان، خدا کا نام، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

رؤف و عطوف و عزیز و مجیب
حکیم و جواد و بدیع و منیب — مدارج الفضائل

**عطوفت:** (بفتح اول و ضم دوم و واؤ معروف) مہربانی، عنایت، شفقت و کرم، نوازش، عربی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عَطِیَّہ:** (بفتح اول و کسر دوم و سوم مشدد مفتوح) بخشش، انعام میں دی ہوئی چیز، عنایت انعام، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قدرت کا عطیہ مکمل
اخلاق کے پھول عقل کے پھل — صفی

**قول فیصل۔** عربی میں اس کی اصل عطیّۃ ہے جو حالت وقف میں عطیہ ہو جاتا ہے اس کی عربی جمع عطایا و عطیات، فارسی جمع عطیہ ہا اور اردو جمع عطیے اور عطیوں ہے۔

افسوس کہ خوشگوار اشیا
قدرت کے عطیہ ہائے اعلیٰ — صفی

کچھ حق کے عطیوں کی خبر ہے
ہر چیز کے ساتھ ایک شر ہے — صفی

**عطیہ پانا:** انعام پانا، بخشش پانا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

کس سے پایا عطیۂ خسر طوم ٭ غیر مرزاق قادر قیوم
(داغ - سراج نظم ۲۵)

**عِظام:** (بالکسر) ہڈیاں، بہت سے استخوان عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

آتوں نے مار مار کے کیں چور ہڈیاں
مطلب جو میں نے پوچھا عظام رمیم کا — جان صاحب

**قول فیصل۔** یہ لفظ عظیم بمعنی بزرگ کی بھی جمع ہے جیسے۔ "شرفائے کرام رؤسائے عظام کا مجمع تھا جس میں حالات حاضرہ پر تقریریں ہو رہی تھیں"۔

**عُظّام:** (عربی، بروزن غراب) صفت، بزرگ کلاں، یہ لفظ بروزن زنّار بھی ہے۔

میں اک فقیر فی سر انجام
تم لوگ ہو امیر عظام — اختر (شاہ اودھ)

(نور اللغات)

**قول فیصل۔** عظام بروزن غراب اور عظّام بروزن زنّار عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔ عظام بروزن غراب بکسر عین زبانوں پر ہے۔

**عُظُم:** (بضم اول) بزرگی، بڑائی، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

حکایت خواجہ کو اس عظم و شان سے صہبا پیے ہوئے دارالامارت شاہی میں آئی۔ (طلسم خیال سکندری)

**عَظم:** (بالفتح) استخوان، ہڈی، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عظما:** بڑے لوگ، عظیم کی جمع، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ سنا کہ عظمائے ایران میں سے بھی کوئی ہوگا تقریباً تقریباً ہوا اگر تقریباً بعینہ تحریر میں آیا کہ ۔۔۔ یہ سب غریب کیسے خلاف جگر کیا کرے۔ (اودھ پنچ)

**عَظَمَت:** (بفتح اول و دوم و سوم) بڑائی، بزرگی بزرگی، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نام تعظیم سے لیتا ہوں رشک جانا کا عظمت رکھتے ہیں نزدیک اس کا نام بھی — شوق

قول فیصل ۔ فارسیوں نے بسکون دوم بھی استعمال کیا ہے ۔

شہبا کہ دوسرا سر گلہ از ماہتاب
می افگنی کلاہ ز عظمت بر آسماں — جلال اسیر

اردو والے بھی بسکون دوم بکثرت استعمال کرتے ہیں

ایک غافل قوم کی کھوئی ہوئی عظمت ہیں ہم
ہم سے عبرت کا سبق لو منظر عبرت ہیں ہم — دبیر اقبال

مٹتے ہیں اکمہیں نہیں تیرے ستم پہ ہوش کر
جاتی ہے عظمت اوج مٹتی ہے حرمت بلالی — رمضو نیاز فتحپوری

اس کا صرف " کرنا، ہونا " وغیرہ کے ساتھ ہو

دل سے عظمت کر اس خدا کی — (کرنا)
نازل اس نے اگر بلا کی — صفی

الحیف لوگوں کے آنے سے تو میخانے کی عظمت ہو
تدبر تو فیض کے ترتیب کے بادہ خواروں میں — (ہونا) داغ

چونکہ بفتح دوم عربی ہے اور بسکون دوم فارسی ہے اس لئے جن اساتذہ نے عربی کے جملے میں بسکون دوم نظم کیا ہے وہ کسی قاعدے سے صحیح نہیں ہو سکتا جیسے ۔ العظمۃ للہ (بسکون دوم) اس لئے کہ اس کا عربی عبارت میں داخل ہونا ایسے جو عربی زبان کا ہو ہم کو حق تصرف حاصل نہیں ۔

**عظمت حاصل ہونا** :۔ برتری اور بزرگی، دوسروں کے مقابلے میں ملنا، عزت اور وقار بڑھنا، اردو مصدر، فصیح، رائج ۔

محل نطق ۔ ان کے مقابلے میں کسی دوسرے قبیلے یا عشیرے کو سبقت اور عظمت حاصل نہیں ہوئی ۔ (مروج المبین فی تاریخ امیر المومنین)

**عظمیٰ** :۔ بضم اول وسکون دوم) بہت بڑی بہت بزرگ، عربی صفت، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، رائج ۔

کی خدا نے جو یہ زبان عطا
ہے بلاشک عطیہ عظمیٰ — ناسخ (سراج نظم)

**عظیم** :۔ بڑے بزرگی رکھنے والا، بہت بڑا، عربی مذکر، فصیح، رائج ۔

قرآن سے جو نسبت عقل سلیم ہے
کہنا پڑے گا خلقت انسان عظیم ہے — سیماب نقا

**عظیم** :۔ خداوند عالم کا نام جو ہر صفت میں بزرگ اور بڑا ہے ۔ عربی، مذکر، رائج ۔

رحیم وکریم وجمیل وجلیل
عظیم وعلیم وکریم و وکیل — (مرائج الفضائل)

**عظیم الجثہ** :۔ بڑے ڈیل ڈول کا، بڑے جثے کا وہ جس کا بدن بڑا ہو عربی ترکیب صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

**عظیم الشان** :۔ بڑے مرتبے کا، بڑی شان و شوکت والا، عربی ترکیب صفت، فصیح، رائج ۔

عیاں ہوتا تھا ہم مشورہ تیرے دادا کا
عظیم الشان وہ ایوان کھولتے تھے بجلیاں — صفی

قول فیصل ۔ جس چیز کی عظمت دکھانا ہوتی ہے اس کے نام کے پہلے یہ لفظ لگا دیتے ہیں جیسے عظیم الشان عمارت، عظیم الشان دربار، عظیم الشان سلطنت و

**عظیم الشرخانی** :۔ ایک قسم کا مربع حقہ جو عظیم الشان وزیر بادشاہ اودھ کی طرف منسوب ہے، مذکر، اردو، متروک ۔

محل نطق ۔ کئی ایک کوٹھری کے پاکا دے میں چار پانچ سفید پوش فرش سکوت پر بیٹھے عظیم الشرخانی حقے منگلیں ومال دھاڑ اڑاتے ہیں (فسانہ آزاد)

قول فیصل ۔ اس قسم کا حقہ عظیم الشرخان نے ایجاد کیا تھا اور ہر روز نیا حلہ پہنتے تھے، یہ بہت معمولی قسم کا مٹی کے پیندے کا بنتا تھا ۔

**عفت** :۔ بکسر اول وفتح ودوم مشدد) پرہیزگاری، پاکدامنی، پارسائی، عصمت، عربی، مونث، فصیح، رائج ۔

آنکھیں پیاسی ہیں شرارت
چتون میں ہے اثر میں عفت — تقی الکھنوی

**عفت پناہ** :۔ عفیفہ اور پارسا عصمت کی تعریف میں کہتے ہیں، فارسی ترکیب قلیل الاستعمال ۔

چار ہم جو فخر تقی عفت پناہ
شرع حق قائم بغیبت اے الٰہ — (اصالح الفضائل)

**عفت مآب** :۔ عفیفہ، بہت پارسا، بہت نیک، فارسی صفت، قلیل الاستعمال ۔

القصہ انجمن میں جو محجوب نقاب آئے
بزم شراب درقص میں عفت مآب سے — دبیر

**عفریت** :۔ بکسر اول ویائے معروف) دیو، بھوت وغیرہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

عفریت سے لگتے ہیں وہ جو ہیں بھاری ہیں
بحر الظلم میں کو وکے تلوار ہیں عاری ہیں — انیس

قول فیصل ۔ اس کی عربی جمع عفاریت ہے ۔

**عفعف** :۔ کتے کی آواز، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

چار آتے ہیں چار جاتے ہیں
چار عف عف سے مغز کھاتے ہیں — تبیر

**عفن** :۔ بوسیدہ، بدبودار، عربی، صفت (نور اللغات)

قول فیصل ۔ عربی تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بول دیتا ہے ۔

**عفو** :۔ (بالفتح) خطا سے درگزر، قصور کی معافی عربی، مذکر، فصیح، رائج ۔

دیکھیو جانا ہیں اہل ملی جو ادراک قو کہاں لی
درسے جرم اسے سیاہ کو ترے عفو بندہ نواز میں — اقبال

قول فیصل ۔ فارسیوں نے بفتح اول و ضم دوم بھی نظم کیا ہے ۔

اگر سہوے بود در وے عفو کن
دو دیدہ پردہ کار م رفو کن — ناصر خسرو

اردو میں بسکون دوم ہی مستعمل ہے ۔

**عفو تقصیر** :۔ (بہ اضافت) گناہ کی معافی ، عربی الفاظ ۔ فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ وہ پیام سلام کریں گے اور اطاعت کر کے عفو تقصیر چاہیں گے ۔ (دربار اکبری)

قول فیصل ۔ عفو تقصیرات ، بھی بولتے ہیں ۔ جو قلیل الاستعمال ہے ۔

آپ کے بیاد کے بہار داد
عفو تقصیرات کے ہیں خواستگار — صفی

**عفو کرنا** :۔ معاف کرنا ، خطا بخشنا ، اردو مصرف فصیح ، رائج ۔

بدگمانی یہ مجھ سے رکھیے دور
عفو کر دو اگر ہوا ہو قصور — (نواب شیفتہ)

**عفونت** :۔ (بضمتین) بدبو ، سڑاند ، عربی مؤنث فصیح ، رائج ۔

جب عفونت ہوا پیدا آتی ہے — ناسخ
بدن انسان کی دکھاتی ہے — (سراج نظم)

قول فیصل ۔ بدبودار کے معنی میں عفونت بڑھی کی کے ساتھ رکھ ہو جیسے یہ عفونت بڑھ گئی ہے پھر یہ جو تی پیزار (فسانہ آزاد)

**عفو ہونا** :۔ معاف ہونا ، معافی ہونا ، اردو مصرف ، فصیح ، رائج ۔

نظر خدا اس کو دکھائیگی کہ ہو عفو قصور
سرخرو جاتا ہے دنیا سے وہ خالق کے حضور — انیس

**عفیف** :۔ سوبر وزن کثیف ، پاکدامن ، پارسا ، پرہیزگار حرام کاری وغیرہ سے محفوظ رہنے والا ، عربی صفت

تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

قول فیصل ۔ اس کی تانیث عفیفہ ہے جیسے "حضرت عیسیٰ گویا ہوئے اور اپنی عفیفہ و مقدس ماں کی عفت کی سند اپنی گویائی سے پیش کی" (فسانہ آزاد)

**عفی اللہ عنہ** :۔ دعا ، خدا اس کے گناہ معاف کرے ۔ اکثر خطوط میں اپنے نام کے بعد انکسار سے لکھتے ہیں ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ عام طور سے نام کے بعد عفی عنہ (بفتح اول و کسر ثانی) لکھتے ہیں ۔ اس کے معنی یہ ہوتے ہیں "بخشا گیا اس کا گناہ" یعنی (میرا گناہ)

**عُقاب** :۔ (بضم اول و فتح دوم) باز ایک سیاہ رنگ کا شکاری و طاقتور دار پرند کا نام آدمی سے لگ ایک برس کے بچے تک کو اٹھا لے جاتا ہے ، عربی ۔ مذکر ، فصیح ، رائج ۔

بخشش سے باز رکھ نہیں سکتے ستم عمل
چھینیں گے کیا شکار بھوکے عقاب کا سجر

قول فیصل ۔ کیمیا گروں کی اصطلاح میں نوسادر کو بھی عقاب کہتے ہیں ۔

**عِقاب** :۔ (بالکسر) عذاب ، خدا کا غضب عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج

دی بشارت ثواب کی جس نے
کی [illegible] عقاب کی جس نے — ناسخ

قول فیصل ۔ ہونا ، ہو جانا وغیرہ کے ساتھ اس کا مصرف ہے ۔

جو ہوں رنج فرقت بتاب
کس طرح اہل جرم کو ہو عقاب
جرم و عصیاں عمل میں جو لاتا — ناسخ
جلد اس پر عقاب ہو جاتا

اس لفظ کا صرف خدا کے قہر و غضب کے [illegible]

مخصوص ہے ۔

**عقارب** :۔ بہت سے بچھو ، عقرب کی جمع ، عربی مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

ثعابین و عقارب آتشیں جسم
حبیب او مناع ان کے جاگزیں اقسم — منیر

**عقاقیر** :۔ وہ دوائیں جو بیخ نباتات کے قسم کی ہوں ۔ عقار کی جمع ۔ عربی اطبا کی اصطلاح ۔

بیچتا ہے کب ان کے تئیں عطاری کا دعویٰ رہا ہے
دو دکانوں میں جن کی نہ ہو ادویہ نہ عقاقیر — (جرأت مکھنوی)

**عقائد** :۔ مذہبی اصول ، یقین کامل کے ساتھ ماننا ۔ عقیدے کی جمع ، عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ جب تک موروثی عقائد کے جمود ۔ اور تقلیدی ایمان کی چشم بندیوں کی پٹیاں ہماری آنکھوں پر بندھی رہتی ہیں ہم اس راہ کا سراغ نہیں پا سکتے ۔ (غبار خاطر ، از ابو الکلام آزاد)

**عقائد درست نہ ہونا** :۔ عقیدوں میں خرابی ہونا ، مذہبی اصولوں کو صحیح طور سے نہ ماننا ، اردو مصرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ آخر ساجد نے وعظ کی مجلسوں میں یہ بات شروع کر دی کہ بادشاہ وقت کے ایمان میں فرق آگیا ہے اس کے عقائد درست نہیں ۔ (دربار اکبری)

**عقائد میں نقص ہونا** :۔ عقیدے کی [illegible] ہونا ، عقیدہ خراب ہونا ۔ اردو مصرف ، فصیح ، رائج

عقائد میں ہو جتنا نقص ہے جب تک تیرے
وہ فیض اعتقاد مرشد کامل سے نکلے گا بالا — صفی

**عقب** :۔ (بفتحتین) پیچھے ، پس پشت ، عربی مذکر ، فصیح رائج ۔

جب جھکے یعقوب نے جو فرصت پائی
شانہ پیچھے سب فوج عقب سے آئی — انیس

**عقب** :- پیٹھ پیچھے، غیبت میں۔ ذہنِ رنگ آصفیہ
قول فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عقبہ** :- (بالفتح) عرب میں ایک مقام کو کہتے ہیں۔ پورا نام عقبہ ذی فتق ہے۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ عقبہ۔ تبوک سے واپسی پر ایک رات پیغمبر اسلام کا اونٹ عقبۂ ذی فتق سے گزر رہا تھا تو منافقوں نے اس کو بھڑکا کر آنحضرتؐ کو ہلاک کر دینا چاہا۔ حذیفہ اور عمار یاسر اونٹ کے ساتھ تھے۔ انہوں نے ان کو ڈانٹا تو وہ بھاگ گئے۔ سب صحابہ سے چھپے مگر خدا نے آنحضورؐ کو ان دشمنوں کے ارادے سے مطلع کر دیا۔ اور حضرت ان کے شر سے محفوظ رہے۔
(تاریخ خمیس جلد دوم صفحہ ۱۴۳)

**عقبےٰ** :- (بضم اول) آخرت، دوسرا جہان۔ عاقبت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

جس شخص کو عقبےٰ کی طلبگاری ہے
دنیا سے ہمیشہ اسے بیزاری ہے    انیس

**عقبےٰ بخیر ہونا** :- انجام بخیر ہونا۔ آخرت میں بخشش ہونا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔
یہ حاصل ورد وظائف ہے جو عقبےٰ ہو بخیر رشک

**عقبےٰ بنانا** :- عاقبت سنوارنا۔ دنیا میں ایسا کام کرنا جو عالم آخرت میں کام آئے اور نجات مل سکے۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

ہم سے عقبےٰ نہ بنائی گئی زاہد کی طرح
کوئی مزدور نہ تھے روز جو محنت کرتے    مقبل

**عقبےٰ کا کام** :- دنیا میں ایسے کام انجام دینا جس سے عالم آخرت بن جائے۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

دنیا کے کاروبار میں تم اے صبا رہے
عقبےٰ کا کام کچھ نہ بنایا غضب کیا۔ صبا

**عقد** :- (بفتح اول) گرہ لگانا۔ عہد کرنا۔ نکاح کرنا۔ بیع کرنا۔ بیچنا۔ عربی، فصیح، رائج۔

ان کی میں جان میرے وہ چاہتے اب رہیں گے
شرع کی گرہ ہے عقد بندگی گرہ نہیں    شوق قدوائی

قول فیصل۔ اس کی عربی جمع عقود ہے۔ جو عربی تعلیم یافتہ طبقہ کبھی استعمال کر دیتا ہے۔ جیسے ایجاب فعلی عقود جائزہ میں فقط معاطاۃ کا ہے۔
(رسالہ فاسلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون)

نکاح کے معنی میں عوام خواص سب بولتے ہیں لیکن گرہ لگانا۔ عہد کرنا، بیچنا، بیع کرنا کے معنی میں صرف تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے، چونکہ عقد کے متعدد اور مختلف معنی ہیں، اس لیے شادی، اور نکاح کے لیے عام طور سے عقد نکاح، بولتے ہیں۔ اصطلاح اہلِ کیمیا میں، سیماب کی گولی باندھنے کو عقد سیماب کہتے ہیں۔

**عقد** :- فارسیوں نے بالکسر بمعنے گرہ لڑی استعمال کیا ہے۔ جیسے "عقد دنداں"۔

کو بکو بکنے لگیں حب قتیاں انگور کی
پانی پانی درج میں عقد لآلی ہو گیا ہجر
(نوراللغات)

قول فیصل۔ صرف تعلیم یافتہ طبقہ کمی کے ساتھ برتتا ہے۔

**عقد انامل** :- انگلیوں پر شمار کرنا، داہنے ہاتھ پر اکائیاں اور دہائیاں اور بائیں پر سیکڑے اور ہزار ہوتے ہیں تفصیل اس کی یہ ہے کہ ایک کیلئے داہنے ہاتھ کی چھنگلیا کو خم کرتے ہیں اور دو کے لیے چھنگلیا اور اس کے بعد والی اور بیچ کی انگلی کو خم کرتے ہیں۔ ان تینوں عددوں کے واسطے لازم ہے کہ انگلیوں کے سرے جڑوں سے متصل ہوں چار کے لیے خنصر کو اٹھا لیتے ہیں۔ اور بنصر اور وسطیٰ کو خم کیا ہوا رکھتے ہیں۔ پانچ کے لیے بنصر کو بھی بلند کرتے ہیں چھ کے لیے وسطیٰ کو کھڑا کرتے ہیں۔ اور صرف بنصر کو خم رکھتے ہیں ان تینوں میں انگلیوں کے سرے ہتھیلی کے وسط میں ہونا چاہیئے سات کے لیے بنصر کو اٹھا کر صرف خنصر کو خم رکھنا چاہیے۔ اس طرح کہ انگلی کا سرا قریب منتہائے کف کے ساعد کی طرف ہو آٹھ کے لیے وہی عمل بنصر کے ساتھ کرنا چاہیئے۔ نو کے لیے وسطیٰ کے ساتھ وہی عمل کرنا چاہیئے۔ ان تینوں میں انگلیوں کے سرے ہتھیلی کے کنارے پر ہونا چاہیئے۔ دس کے لیے کلمہ کی انگلی کے ناخن کے سرے کو انگوٹھے کے اندرونی پہلے جوڑ پر رکھے کہ دو حلقہ بن جائے بیس کے لیے کلمہ کی انگلی کے نیچے کے سرے کو ابہام کے ناخن کے پشت پر رکھے۔ تیس کے لیے ابہام کو قائم رکھ کے کلمہ کی انگلی کے سرے کو ابہام کے ناخن کے کنارے پر رکھنا چاہیے۔ اس طرح کہ کمان کی شکل ہو جائے چالیس کے لیے ابہام کے ناخن کو کلمہ کی انگلی کے آخری پور کی پشت پر اس طرح رکھے کہ جوف باقی نہ رہے۔ پچاس کے لیے کلمہ کی انگلی کو کھڑا رکھ کر انگوٹھے کو سبابہ کی محاذی ہتھیلی پر رکھنا چاہیے۔ ساٹھ کے لیے انگوٹھے کو خم دے کر سبابہ کے دوسری پور کے اندرونی حصہ کو ناخن ابہام کی پشت پر رکھتے ہیں۔ اس طرح کے ابہام کا پورا ناخن کھلا رہے۔ ستر کے لیے ابہام کو کھڑا رکھ کر سبابہ کی اندرونی پہلی یا دوسری

پور کے ناخن ابہام کی پشت پر رکھنا چاہیے اس طرح کہ کل ناخن ابہام کا کھلا رہے اسی کے لیے ابہام کو کھڑا کر کے کلمہ کی انگلی کے کنارے کو ابہام کی پشت رکھنا چاہیے۔ نوّے کے لیے ناخن سبابہ کے سرے کو ابہام کے اندرونی دوسری پور پر رکھنا چاہیے۔ دست راست کے لیے جو شمار اکائیوں کا ہے وہی شمار دست چپ میں ہزار کے لیے ہے اور جو شمار دست راست میں دہائیوں کا ہے وہی دست چپ میں شمار سیکڑہ کا ہے

(نور اللغات)

قول فیصل تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بول دیتا ہے۔

**عقد بندھنا**:۔ نکاح ہونا، شادی بیاہ ہونا

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عوام لکھنؤ کی زبان ہے خواص لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عقد پروین**:۔ دکبر اول آسمان کے چھ چھوٹے ستارے جو قریب قریب ہیں۔ اور جھمکے اور لڑیوں کی شکل میں نظر آتے ہیں عربی، فارسی، الفاظ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ کیوں کر آفتاب حسن تجھ کو اے قمر کہیے
گمان عقد پروین ہے جہاں گوہر ترے جھابون پر

قول فیصل:۔ پروین کو فارسی میں "پرن" "پرند" اردو میں "جھمکا"۔ اور عربی میں "ثریا" کہتے ہیں:

موتیوں کا نہیں گچھا یہ ترے بالوں میں
آ گیا ہالے میں نظر عقد ثریا مجھ کو ناسخ

**عقد پڑھنا**:۔ نکاح کے صیغوں کو جاری کرنا حکم شرع کے مطابق مقررہ صیغوں کو زبان پر جاری کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج

یہ بات حق ہو کم ایسے جہاں میں بیاہ ہوئے
خدا نے عقد پڑھا انبیا گواہ ہوئے دعلی بیا کا (؟)

**عقد دائمی**:۔ عقد نکاح، وہ نکاح جس میں کوئی مدت نہ ہو۔ فارسی، فصیح، رائج۔

قول فیصل:۔ یہ شیعوں کی اصطلاح ہے۔

**عقد زفاف**:۔ نکاح۔ فارسی، مذکر۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ "شب زفاف" تو بولتے ہیں۔ لیکن، عقد زفاف، کوئی نہیں بولتا۔

**عقد کرنا**:۔ شادی کرنا۔ بیاہ کرنا۔ اردو مصدر فصیح، رائج۔

محل مثال۔ چند روز کے بعد گل رخ بیگم کی حالت دیکھ کر بادشاہ نے شرف دامادی سے اعزاز بخشا۔ اور اس کی بہن سے سلیم کا عقد کر دیا۔

(دربار اکبری)

قول فیصل۔ شیعوں کی اصطلاح میں جس میں کوئی مدت نہ ہو اسے عقد نکاح کہتے ہیں اور جس میں کوئی مدت مقرر ہو اسے "عقد متعہ" کہتے ہیں۔

**عقد مواخات**:۔ صیغہ اخوت جاری کر کے دو آدمیوں میں بھائی چارگی قائم کرنا۔ ایک کو دوسرے کا بھائی بنانا، عربی الفاظ، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ مؤلف تاریخ امّہ لکھتے ہیں:۔ ہجرت کے ۵ یا ۸ مہینے کے بعد جناب رسالت مآبؐ نے مکے کے مہاجروں کی دلبستگی اور تقویت کے لیے ایک تمدنی انتظام یہ کیا کہ ایک ایک مہاجر مسلمان کو ایک ایک انصاری مسلمان کا بھائی قرار دیا۔ مہاجر وہ مسلمان تھے جو مکے سے ہجرت کر کے مدینے آ گئے تھے اور انصاری مدینے کے مقامی مسلمان تھے چنانچہ ۴۵ یا ۵۰ مہاجروں کو ۴۵ یا ۵۰ انصاری مسلمانوں کا بھائی مقرر کر دیا اور اس طرح ان دونوں جماعتوں کو ایک دوسرے کا ہر حال میں شریک اور ہمدرد بنا دیا۔ غور کیا جائے تو اس واقعے سے معلوم ہوگا کہ پیغمبر اسلام کو اعلیٰ انسانیت کی تربیت دینے اور دنیوی زندگی کو بہترین عنوان سے گزارنے کی تعلیم دینے کا کس قدر زبردست اور لاجواب سلیقہ خداوند عالم نے مرحمت فرمایا تھا۔ علامہ شبلی تحریر کرتے ہیں۔ "اسلام تہذیب اخلاق و تکمیل فضائل کی شہنشاہی ہے.... جن لوگوں میں رشتۂ اخوت قائم کیا گیا ان میں اس بات کا لحاظ رکھا گیا کہ استاد اور شاگرد میں وہ اتحاد و مذاق موجود ہو جو تربیت پذیری کے لیے ضرور ہے۔ تفحص اور استقصار سے معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص جس شخص کا بھائی بنایا گیا دونوں میں یہ اتحاد و مذاق ملحوظ رکھا گیا۔ اور جب اس بات پر لحاظ کیا جائے کہ اتنی کم مدت میں سیکڑوں اشخاص کی طبیعت اور فطرت اور مذاق کا صحیح اور پورا اندازہ کرنا قریباً ناممکن ہے تو تسلیم کرنا پڑے گا کہ یہ شان نبوت کی خصوصیات میں سے ہے۔ (سیرت النبیؐ جلد ا ص ۱۱۲)

اس کے ساتھ یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ حضرت علیؓ کے مذاق کا کوئی شخص آنحضرت کو نہ مہاجرین میں ملا نہ انصار میں۔ حضرت علیؓ نے عرض کی یا رسول اللہ! اور میں کس کا بھائی بنایا گیا؟ فرمایا انت اخی فی الدنیا والآخرۃ - اے علیؓ دنیا و آخرت میں تمہارا میں بھائی ہوں۔ (کسی اور کو یہ صف نہیں مل سکتا) حضرت علیؓ کوفے میں منبر پر فرمایا کرتے تھے وانا عبداللہ واخو رسول اللہ۔ میں خدا کا بندہ اور رسولؐ خدا کا بھائی ہوں۔

(ابو الفدا، جلد ا ص ۱۲۷)

ہجرت سے پہلے بھی مکے میں ایک مرتبہ پیغمبر اسلام نے وہاں کے مسلمانوں میں عقد مواخات قائم کیا تھا اور اس میں حضرت ابوبکر کو حضرت عمر کا، طلحہ کو زبیر کا، حضرت عثمان کو عبدالرحمٰن ابن عوف کا اور جناب حمزہ کو زید بن حارثہ کا بھائی بنایا تھا اس وقت بھی اس صاحب ما ینطق رسولؐ نے حضرت علیؓ کے بارے میں یہی فرمایا تھا کہ اے علیؓ تم ہمارا بھائی میں ہو دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی
(تاریخ خمیس جلد ۱ صفحہ ۳۹۵ ریاض النضرہ جلد ۱ صفحہ ۱۵)

ایرونگ لکھتا ہے کہ "اس دانائی اور سادگی کے اصول سے اس سلطنت کی بنیاد پڑی جو قلیل مدت میں بہت عظیم الشان طاقت حاصل کرنے والی اور دنیا کی زبردست سلطنتوں کو ہلا دینے والی تھی۔
(تاریخ اسلام جلد ۱ صفحہ ۶)

**عقد میں لانا :-** مذہبی اصول اور شرع کی پابندیوں کے ساتھ عورت سے مرد کا شادی کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی عورت کو عقد میں لانے کے بعد اس سے وہ برتاؤ کرنا جو شرفاء کرتے ہیں خلاف تہذیب ہی نہیں بلکہ خلاف انسانیت بھی ہے۔

**عقد میں ہونا :-** کسی کے نکاح میں ہونا، کسی کی زوجیت میں ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج

محل صرف۔ آصف خاں نورجہاں کے بھائی کی بیٹی بھی شاہجہاں کے عقد میں تھی۔ (دربار اکبری)

**عقد نکاح :-** (اسم) عقد، مذکر۔ فارسی ترکیب فصیح۔ رائج۔

محل صرف۔ اکثر و بیشتر حضرات شادی کے رقعوں میں لکھتے ہیں کہ تاریخ عقد نکاح ۱۵ رمضان المبارک مقرر ہوئی ہے۔

**عقد نکاح میں لانا :-** مرد کا کسی عورت کے ساتھ عقد کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ثریا بیگم کو پورا یقین تھا کہ آزاد جنگ روم سے واپس آ کر حسن آرا کو عقد نکاح میں لائیں گے۔
(فسانہ آزاد جلد سوم صفحہ ۲۹)

**عُقدہ :-** ۱۔ (بضم اول و فتح سوم) گتھی، گرہ، گانٹھ عربی۔ مذکر، فصیح، رائج۔

جو عقدہ ہم کو بنایا تو عقدہ کا رشتہ اپنا
جو ناخن ہم کو خدا بناتا تو اپنے انگلوں کا ناخن ہوتے — نظیر اکبرآبادی

**عُقدہ :-** ۲۔ (کنایتہً) مشکل بات، پیچیدہ مسئلہ، دقیق امر، مجازی، فصیح، رائج۔

اور وہ کون سا عقدہ ہے کہ جو آساں ہوگا
اک ملنا تھا تمہارا سو ہے دشوار مجھے — سوز

**عُقدہ :-** ۳۔ (مجازاً) بکھیڑا، پیچ، اردو، غیر فصیح بلکہ

ہزار طرح کے عقدے پڑے ہوئے دل میں
کھلا نہ ایک ترا عقدۂ نقاب مجھے — ممنون

**عقدہ :-** ۴۔ بھید، راز، دل کی بات، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

جب چاہیے کہ عقدۂ دل تجھ پہ کھولیے
ہوتا ہے آہ زباں پہ میری سخن گرہ — خواجہ میر درد

**عقدہ آسان ہونا :-** مشکل اور پیچیدہ بات کا آسان ہو جانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

الٰہی زخم بھرتے ہیں تو ناخن اور بڑھتے ہیں
ہمارے عقدہ ہائے مشکل آسان ہوتے جاتے ہیں — راسخ

**عقدہ باندھنا :-** گرہ لگانا، پیچیدہ کر دینا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال

ترے جوڑے کے کھلنے نے مرا دل دستاں باندھا
عجب تقدیر نے عقدہ دل بکھرا یاں باندھا
(ذوق دہلوی)

**عُقدہ حل کرنا :-** مشکل آسان کرنا، پیچیدہ مسئلہ حل کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

جواب اس کو دیا شیر خدا نے
کیا یہ عقدہ حل مشکل کشا نے (معراج المؤمنین)

**عقدہ حل ہونا :-** پیچیدہ مسئلہ سمجھ میں آنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

مدت سے ہمیں فکر تھی اثبات دہن کی
عقدہ یہ ہوا حل خط لب سے ترے ہم آج — مصحفی

**عقدۂ دل کھلنا :-** دل میں شگفتگی پیدا ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

چمن میں جا کے گرہ تو نے غنچے کی کھولی
پر اپنا عقدۂ دل تجھ سے اے صبا نہ کھلا — ظفر

**عقدۂ دل کھولنا :-** دل میں شگفتگی پیدا کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

**عقدہ رہ جانا :-** گرہ رہ جانا، گتھلک رہ جانا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

جب لکھا حال کمر سکتہ نہ نکلا شعر سے
جب کیا وصف دہن عقدہ سخن میں رہ گیا — بحر

**عقدہ سلجھانا :-** گتھی سلجھانا، پیچیدہ مسئلے کو حل کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

تو نہاں ہو یا عیاں یہ عقدہ سلجھا دے ذرا
اے حجاب آلودہ پردہ الجھانے سے کیا — عزیز لکھنوی

**عقدہ سلجھنا :-** عقدہ حل کرنا، مشکل حل کرنا۔

اگر نہ ماہ نو ہے شکل ناخن
ہمارا عقدہ سلجھا یا تو ہوتا — شعلہ (نور اللغات)

قول فیصل۔ "عقدہ سلجھانا" کسی کے ساتھ بولتے ہیں۔ زیادہ تر زبانوں پر گتھی سلجھانا ہے۔

**عُقدہ کُشا** :- مشکل آسان کرنے والا، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ہمت بندھی نعرۂ بلبل کی ہوا تھی
غنچوں کی نسیم سحری عقدہ کشا تھی — عکبت

**عُقدہ کُشا** :- حضرت علیؑ، فارسی، فصیح، رائج۔

دوزخ سے جب آزاد کیا خوش ہو کے خدا نے
کھلوا دیئے فردوس کے در عقدہ کشا نے — انیس

قول فیصل۔ منجملہ خطابات آپ کا ایک خطاب یہ بھی ہے جو عام طور سے مسلمانوں کی زبانوں پر ہے۔

**عُقدہ کُشائی** :- دشواریوں کو آسان کرنا، مصیبت دور کرنا، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

پڑی ہے اک گرہ دل میں ہمارے دستِ قسمت سے
مدد اے ناخنِ ہمت دم عقدہ کشائی ہے — عزیز

**عُقدہ کُشائی** :- افشائے راز (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنوں میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے

**عُقدہ کھلنا** :- کسی مشکل مسئلے کا حل ہو جانا، اہم اور پیچیدہ مسئلے کا حل ہونا، پیچیدگی دور ہونا، اردو مصرف، قلیل الاستعمال

شانہ بن جائے گا بعد فنا اپنے استخواں
عقدہ کھلنے کا ہمیں گیسو کے بال بال کا — آتش

**عُقدہ کھلنا** :- بھید ظاہر ہونا، راز فاش ہونا، حقیقت ظاہر ہونا، حقیقت سے آگاہی ہونا اردو مصرف، فصیح، رائج۔

آج تک مجھ پہ یہ عقدہ نہ کھلا اے قاتل
قتل کرتی ہے ادا تیری کہ خنجر تیرا — جلیل

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت عقدہ کھل جانا بھی ہے۔

صید کر لینا مرا منظور تھا صیاد کو
کھل گیا اے ہم صفیرو آج عقدہ دام کا — اکبر

بصیغہ جمع عقدے کھل جانا بھی مستعمل و فصیح ہے۔

باندھ کر بالوں کا جوڑا اپنے کھڑے کو دکھا
عقدے تا کھل جائیں سب پر کفر اور اسلام کے — جرأت

**عُقدہ کھولنا** :- گرہ کھولنا، مشکل آسان کرنا، اردو مصرف، فصیح، رائج۔

یہ نہیں کہتا کہ دامن میں جواہر رول دے
اپنے ناخن سے ذرا عقدے تو اس گھر کے کھول دے — عزیز لکھنوی

**عُقدۂ لاحل** :- وہ مشکل مسئلہ جو حل نہ ہو سکے۔ فارسی ترکیب مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ کھولنا، کھلنا، واکرنا، ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

کھول دے اک دم میں گر ہوں عقدۂ لاحل ہزار
سر فدائے ناخن مشکل کشائے مرتضیٰ — ہلالی

سر دہن یار ہم پہ وا نہیں ہوتا
وہ عقدۂ لاحل ہے کہ جو وا نہیں ہوتا — صبا

انہیں معنی میں عقدہ مالاینحل بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے کھولنا اور کھلنا وغیرہ کے ساتھ اس کا بھی صرف ہے۔

غنچۂ خام کو جوں بھونک کے کھولے ہے طفل
یوں بھی کر دیکھا ہے یہ عقدہ مالاینحل — میر

دم میں کر دیتی ہے یہ تجزیۂ جوہر فرد
(کھلانا) زن کے ناخن سے کھلے عقدۂ مالاینحل — مہر

عقدۂ لاینحل بھی تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**عُقدۂ مشکل** :- وہ گرہ جو کھل نہ سکے، پیچیدہ مسئلہ جو حل نہ ہو سکے۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بہ فیضِ بے دلی، نومیدیٔ جاوید آساں ہے
کشاکش کو ہمارا عقدۂ مشکل پسند آیا — راسخ

**عُقدہ نکلنا** :- عقدہ حل ہونا۔ اردو مصرف دہلی کی زبان

ابھرتا آتا ہے جوبن ترا دل کی گرہ ہو کر
نکلتا آتا ہے عقدہ صفائی ہوتی جاتی ہے — راسخ

**عُقدہ واکرنا** :- گرہ کھولنا، مشکل حل کرنا، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

رونے سے اے ندیم ملامت نہ کر مجھے
آخر کبھی تو عقدۂ دل وا کرے کوئی — غالب

**عُقدہ واہونا** :- گرہ کھلنا، مشکل آسان ہونا، اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دسترس کس دن ہوا مند قبائے یار پر
وا ہوئے ناخن سے اپنے عقدۂ مشکل کہاں — آتش

**عَقرَب** :- بفتح اول و سکون دوم، بچھو، گژدم، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

موذی کو حق نہ دے ستم انگبیں کو تا ہلا دیا تھا
عین حکمت تھی کہ محروم دم بُر عقرب ہے — ذوق

قول فیصل۔ اس کی جمع عقارب ہے جو اردو میں بہت کم رائج ہے۔

**عَقرَب** :- آسمان کے آٹھویں برج کا نام عربی، نجومیوں کی اصطلاح۔

برج ہفتم کا نام ہے میزان — ناسخ
برج ہشتم کا نام عقرب جان (سراج نظم)

**عَقرَب** :- (کنایۃً) جھگڑالو، مفسد، (نور اللغات)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ "دل آزار" "تکلیف دہندہ" کو کنایۃً "عقرب" بول دیتے ہیں۔

**عَقرَب سلیمانی** :- لو اکی تعریف میں مستعمل ہے، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

جو نیش زن ہوئی وہ عقرب سلیمانی
تو ڈر سے زہرہ جن ڈر کا ہو ا پانی — اوج

**عقربی** :- لعل کی ایک قسم ۔ مذکر ۔ (نور اللغات)
**قول فیصل** ۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے ۔
**عقرقرحا** :- (بضمتین و فتح چہارم) ایک تیز خوشبو دار لکڑی یا جڑ کا نام جو دانتوں کے درد اور تقویت باہ وغیرہ کے کام آتی ہے اور آگ کا اثر زائل کر دیتی ہے ۔ چنانچہ اکثر بازیگر اس کو چبا کے منہ میں جلتا ہوا کوئلہ رکھ لیتے ہیں ۔ مزاجاً تیسرے درجے میں حار ۔ اردو ، اطبا کی اصطلاح
**قول فیصل** ۔ عربی میں "عاقر قرحا" اور ہندی میں "اکرکرہ" کہتے ہیں ۔
**عقل** :- (بفتح اول) فہم ، سمجھ ، زیرکی ، ادراک ، دانش ، خرد ۔ وہ جوہر جس سے انسان اچھے اور برے کی تمیز کر سکے ، نفس ناطقہ ، عربی ، مونث ، فصیح ، رائج ۔

وہ عرفان عقل کے پردے میں پنہاں ہو گیا
ہوش میں آنا حجاب روئے جاناں ہو گیا　　اقبال

**قول فیصل** ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں حکما کی اصطلاح میں دس فرشتوں میں سے ایک فرشتے کا نام چنانچہ عقول عشرہ اسی وجہ سے ان کا نام ہو گیا ۔ جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے ۔
**عقلا** :- (بضم اول و فتح دوم) عقلمند لوگ بہت سے عقلمند ، صاحبان عقل ، عربی ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

بہر تسلیم حق کردار
ہیچے عقلا راست گفتار　　صفی لکھنوی

**عقلاً** :- (بفتح اول و سکون دوم) عقل کی رو سے ، از روئے عقل ، اردو ، فصیح ، رائج ۔
**محل صرف** ۔ اس میں انھوں نے اپنی معراج کا حال لکھا تھا کہ جاگتے ہوئے خدا سے آمنے سامنے بیٹھ کر باتیں ہوئیں اور آنحضرت سے میرا درجہ اوپر رہا ۔ ایسے ایسے اور بھی خرافات بہت سے ہیں کہ عقلاً اور نقلاً قابل ملامت ہیں ۔ (دربار اکبری)
**قول فیصل** ۔ یہ لفظ عربی عبارت میں بصورت تمیز واقع ہوگا تو عربی ہوگا ۔ تنہا اس کا استعمال اردو ہی ہے ۔
**عقل اڑانا** :- عقل زائل کرنا ، حیران کر دینا ، اردو ، غیر فصیح ۔

آہو کی عبث خیز دکھاتا ہوا چلا
صرصر کے عقل و ہوش اڑاتا ہوا چلا　　اوج

**قول فیصل** ۔ "عقل اڑانا" کوئی نہیں بولتا "ہوش" کے ساتھ اس کا استعمال مخصوص ہے ۔ جیسے "جب میں نے دلیلوں سے ثابت کر دیا تو ان کے ہوش اڑ گئے اور وہ قائل ہو گئے" ۔
**عقل اڑ جانا** :- عقل جاتی رہنا ، گھبرا جانا ، اردو صرف ، متروک ۔

عقل کوسوں اڑ گئی رہ مکان یار سے
حکم دل کا ہے یہی در پھاند یا دیوار توڑ　　رشک

**عقل الٹی ہونا** :- ناسمجھ ہونے سے کنایہ ہے ۔ بیوقوف ہونا ، اردو صرف ، غیر فصیح ، رائج ۔

ہم نے جو نالہ کیا تو برہے اپنی دوست
عقل تیری آسمان پیر الٹی ہو تو ہو　　داغ

**عقل اخلاق** :- (با فتحتم) وہ جوہر جو اچھے برے کے امتیاز کے لیے انسان کو عطا ہوا ہے انسان کی عقل ، فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج ۔
**محل صرف** ۔ خداوند عالم کی کنہ ذات کے دریافت کرنے میں عقل انسانی نے قدم قدم پر ٹھوکر کھائی ہے ۔

**عقل اول** :- حکما کی اصطلاح میں پہلا فرشتہ ، فارسی ، (۲) مسلمان (کنایۃً) جبرئیل ، (۳) رسول خدا صلعم کا نور ، (۴) عرش اعظم ۔ (نور اللغات)
**قول فیصل** ۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے ۔

نیری عالم پہ رائے افضل ہے
خضر راہ عقل اول ہے　　(مثنوی بحر الفت)

**عقل اوندھی ہونا** :- بے عقل ہونا ، عقل کی کمی ہونا ، اردو صرف ، غیر فصیح ، رائج ۔

اس کی قسمت میں ہو مادر فی ازل کے سوا سے
عقل اوندھی کیوں نہ ہوتی آسمان پیر کی　　داغ

**عقل آرائی** :- بغیر اضافت ، عقل دوڑانا ، عقل سے کام لینا ۔ مونث ، فارسی ترکیب ، فصیح ۔ رائج ۔

کام اپنا چھوڑ دے تقدیر پہ
عقل آرائی نہ اے نادان کر　　صبا

**عقل آزمانا** :- عقل کا امتحان لینا ۔ عقل کی آزمائش کرنا ۔ اردو ، مختصر ، فصیح ۔ رائج ۔
**محل صرف** ۔ تھوڑی دیر میں لاڈو نے دروازہ کھول دیا ۔ اور محمد عسکری اندر داخل ہوئے بیگم صاحب کے پاس زانو بزانو بیٹھ کر کہا تم بڑی عقلمند ہو ۔ بس تمھاری عقل آزمائی ۔ (امیر کوسانی)
**عقل بجانہ ہونا (یا) عقل برجا نہ ہونا** :- عقل ٹھکانے نہ رہنا ، حواس درست نہ رہنا ۔
**فقرہ** :- اس وقت میری عقل ہی بر جا نہ تھی (نور اللغات)
**قول فیصل** ۔ عقل برجا نہ ہونا ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔ عقل بجا نہ ہونا کے محل پر ہوش بجا نہ ہونا

بولتے ہیں۔

**عقل بڑھیا ہونا**: عقل کا کمزور اور ضعیف ہو جانا۔ وہ منزل جہاں عقل اپنا کام نہ کر سکے۔ اردو۔ مصدر۔ غیر فصیح۔ قلیل الاستعمال۔

محل مثال۔ خان خاناں شطرنج زمانہ کے پکے چال باز تھے۔ مگر خود بڈھے ہو گئے تھے۔ عقل بڑھیا ہو گئی تھی۔ جہانگیر خاں جوان، ان کی عقل جوان۔
(دربار اکبری)

قول فیصل۔ عوام کبھی کبھی "بڑھیا کی جگہ" "بڈھی" بول دیتے ہیں۔

**عقل بڑی کہ بھینس**: جب کسی کو بے وقوف بنانا ہوتا ہے یا کوئی کم عقلی کی بات کرتا ہے تو تمسخر کی حیثیت سے دوسرا شخص کہتا ہے۔ اردو۔ مقولہ۔ عورتوں کی زبان۔

محل مثال۔ اس بحث سے فائدہ کیا ہے کیا کوئی گدھا ہوں یا مجھے کوئی گدھا تصور کیا ہے بڑے بڑے استادوں کا کلام نوک زبان ہے

سوال۔ عقل بڑی کہ بھینس؟

جواب۔ ان دونوں سے گھونسن بڑی ہے جو دودھ دیتی ہے
(فسانۂ آزاد)

**عقل بڑی ہونا**: عقل کا تیز ہونا۔ عقل کا زیادہ ہونا۔ اردو۔ صرف۔ فصیح۔ رائج۔

کتنی ہی بڑی ہو عقل تیری
دیکھے گا یہ کہ وہ ہے اندھی (سفی)

**عقل پر پتھر پڑنا**: عقل جاتی رہنا۔ عقل کا سلب ہونا۔ عقل کا بدعقلی کی شکل اختیار کرنا۔ اردو۔ مصدر۔ غیر فصیح۔ رائج۔

سنگیں دلوں کے ہاتھ سے اکثر ٹلا کیے
یوں ہی ہماری عقل پہ پتھر پڑا کیے (عیار لکھنوی)

(۱) **عقل پہ پتھر پڑے ہیں**: کچھ نہیں سمجھتا۔ کچھ عقل میں نہیں آتا۔ اردو۔ مقولہ غیر فصیح۔ رائج۔

محل مثال۔ باوجودیکہ جانتا بوجھتا ہے پھر اس کی عقل پہ پتھر پڑے ہیں کہ انکار کرتا ہے۔
(ترجمۃ القرآن)

قول فیصل۔ بد دعا کے محل پہ "عقل پر پتھر پڑیں" کسی کے ساتھ بولتے ہیں جو غیر فصیح ہے۔

**عقل پر پردہ پڑ جانا**: سمجھ جاتی رہنا فہم کا قصور کرنا عقل جاتی رہنا۔ اردو محاورہ فصیح، رائج۔

بے پردہ کل جو آئیں نظر چند بیبیاں
اکبر زمیں میں غیرت قومی سے گڑ گیا
قطعہ پوچھا جو ان سے آپ کا پردہ وہ کیا ہوا
کہنے لگیں کہ عقل پہ مردوں کی پڑ گیا (اکبر الٰہ آبادی)

قول فیصل۔ ایک ذرا سا تصرف کے ساتھ بھی استعمال ہوا ہے۔ "فکر شعر کے وقت عقل پہ ایک پردہ سا پڑ جاتا ہے۔ سمجھتا ہے میں نے مطلب ادا کر دیا اور شعر بے معنی رہ جاتا ہے۔"
(مقدمہ منظومات نظم طباطبائی)

(۲) **عقل پر پٹکی پڑنا**: عقل جاتی رہنا عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں۔

(۳) **عقل پر جھاڑو پھرنا**: عقل زائل ہو جانا عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ بد دعا کے محل پہ بولتی ہیں۔

**عقل پکڑنا**: ہوش میں آنا، تربیت پانا، سمجھدار بننا، شائستگی حاصل کرنا۔ اردو مصدر۔ دلی کی زبان۔

**عقل پہنچنا**: عقل کی رسائی ہونا۔ اردو صرف قلیل الاستعمال۔

کس قدر اپنی عقل ہے کوتاہ
پہنچے کب تا معارج اثر (سراج نظم)

قول فیصل۔ نفی کے ساتھ زبانوں پر ہے جو غیر فصیح ہے۔ "اس کے ساتھ بھی میں اس بات کا قائل ہوں کہ ان سے بعد اور لوگوں سے بھی بہت جدید باتیں معلوم کی ہیں جن تک ان کی عقلیں نہیں پہنچی تھیں۔" (رسالہ تنویر المشرق دسمبر)
بعضے "عقل کی رسائی" استعمال کرتے ہیں۔

**عقل ٹھکانے نہ رہنا**: سمجھ جاتی رہنا عقل کا صحیح طور پر کام نہ کرنا۔ اردو صرف غیر فصیح۔ رائج۔

محل مثال۔ قاعدہ ہے کہ غصے میں انسان کی عقل ٹھکانے نہیں رہتی۔ (ابن الوقت)

**عقل ٹھیک ہونا**: فہم درست ہونا عقل کا صحیح و سالم ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

نہ قیاس ان کا نہ عقل ان کی ٹھیک
فلسفہ کفر ہے ان کے نزدیک (مرزا رسوا)

**عقل جانا**: دنگ ہو جانا، حیران ہو جانا، ہوش اڑ جانا، حواس باختہ ہونا۔ اردو صرف قلیل الاستعمال۔

دیکھ کر بیری عقل جاتی ہے
جو تجھے کاٹ کھانے آتی ہے (شوق)

**عقل جوان ہونا**: عقل کا شباب پر ہونا، عقل کا مکمل ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محل مثال۔ خان خاناں شطرنج زمانہ کے پکے چال باز تھے مگر خود بڈھے ہو گئے تھے

عقل ڈھیا ہوگئی تھی۔ مہابت خاں جوان، ان کی عقل جوان۔ (دربار اکبری)

**عقل چرخ میں آنا یا آجانا:-** ہوش گم ہونا، حیران پریشان ہونا، تعجب ہونا، حیرت ہونا (اس معنی میں عقل چرخ میں ہونا بھی ہے) (نوراللغات)
مختل الحواس ہونا، اوسان نہ رہنا، ششدر ہوجانا، گھبرا جانا، حواس باختہ ہوجانا، متحیر ہونا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ دونوں طریقوں سے غیر فصیح ہے۔

**عقل چرخ ہونا:-** سمجھ میں نہ آنا، تعجب ہونا، حیرت ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ چرخی کا چرخ دیکھ کر عقل چرخ تھی کامل فن آتش بازوں نے بڑی دلسوزی سے آتش بازی بنائی تھی۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ انھیں معنی میں عقل چرخ میں ہونا بھی استعمال کرتے ہیں

ہے عقل چرخ میں کیا دیکھئے ہو کیا تقسیم
حواس اڑتے ہیں پلکوں کے کیا جھکاؤ کھیں بحر

**عقل چکرا جانا:-** عقل کا غیر حاضر ہونا، ہوش ٹھکانے نہ رہنا، کسی بے عقلی کے عمل پر مزاح سے کہتے ہیں۔ اردو محاورہ عوام کی زبان۔

ہاتھ آئے کا مقرر وہ غزال وحشی
بحر چرتی ہے کہاں عقل ذرا چکرائی بحر

**عقل چکرانا:-** عقل چرخ میں آنا، عقل کا پورے طور سے کام نہ کرنا، انتہائی حیرت میں پڑجانا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

منجدھار میں ہے کشتی سرگشتہ تلاطم
چکرا رہی ہے وہ بھی جو عقل رہ نما ہو صفی

**عقل چکر میں آنا:-** عقل چرخ میں آنا۔ (دفعتہً) اب تو رہی سہی عقل اور بھی چکر میں آئی۔ (نوراللغات)

قول فیصل۔ غیر فصیح ہے۔

**عقل چکر میں ہونا:-** عقل حیران ہونا، دنگ ہونا، تعجب، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

نہ رہے ہوش و حواس اہل جفا کے کیسے
رخش کے کاوے سے تھی عقل عدو چکر میں اوج

**عقل چلنا:-** عقل کا کام کرنا، اردو صرف قلیل الاستعمال۔

نہیں کچھ عقل چلتی ہے ہماری
مگر کچھ بسر یاں ہو تمھاری (زہر عشق)

**عقل چنگی ہونا:-** عقل کا مکمل ہونا، عقل کا صحیح ہونا، اردو صرف، متروک۔

کوئی سخن پڑھا سمجھ مارتی تھی
جوانی میں کی ہاتف عقل چنگی (دانشمند)

**عقل چہ کتی است کہ پیش مرداں بیاید**
دانش یہ بے عقلی کی باتیں کرنے والے کی نسبت بولتے ہیں۔ عوام کی زبان۔ (نوراللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عقل چھو جانا:-** تھوڑی سی سمجھ ہونا۔

محل صرف۔ اگر کسی کو ذرا سی عقل بھی چھوگئی ہے تو اس شہزادگی کا خیال دلیا ہے جیسے کوڑھ میں کھاج۔ (داپانے) (نوراللغات)

قول فیصل۔ زیادہ تر اس کا صرف نفی کے ساتھ ہوتا ہے جیسے تمھیں ان سے نسبت کے متعلق کوئی گفتگو نہیں کرنا چاہئے تھی دیکھ لیا وہ اس نسبت کو ہونے نہ دیں گے تمھیں عقل چھو نہیں گئی ہے۔

**عقل حیران ہونا:-** کسی بات کے سمجھ میں نہ آنے پر عقل کا عاجز ہونا، عقل کا تعجب میں ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

مری عقل حیراں ہے بار الٰہا
طلسمات دنیا کو کیونکر بنایا رند لکھنوی

**عقل حیوانی:-** (بہ اضافت) وہ عقل جو حیوانات کی فطرت میں داخل ہوتی ہے۔ وہ عقل جس کا تعلق حیوانات سے ہے۔ فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حیا جیوانات کی اور باقی بصیرت میں ڈالتی ہیں وہاں سے جیسے چھوٹے جانور کا گھونسلا عقل حیوانی کا خاصا ہے کا ممنونہ ہے۔

**عقل خام ہونا:-** عقل کا کمزور ہونا، عقل کا صحیح طور سے کام نہ کرنا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ان دنوں رشید ۲۲ سال کی عمر کو پہنچ چکا تھا اور کچھ کچھ اس کی عقل بھی خام ہو چلی تھی۔ (رسالہ تنویر المشرق نومبر ۱۹۰۹ء)

**عقل خرچ کرنا:-** غور کرنا، فکر کرنا، سمجھ سے کام لینا۔ (نوراللغات)

قول فیصل۔ اس طرح کوئی نہیں بولتا۔ صاحب نوراللغات نے عقل دوڑانا بھی لکھا ہے جو زبانوں پر ہے۔

**عقل دنگ ہونا:-** عقل حیران ہونا، عقل کا متعجب ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بینڈ باجے کی تال اور سم پر گھوڑا ناچتا جاتا تھا لوگ دنگ تھے کہ یا الٰہی اس گھوڑے کو یہ باتیں کیونکر سکھائیں۔
عباسی۔ حضور سمجھیں
بیگم۔ عقل دنگ ہے (فسانۂ آزاد)

**عقل دوڑانا**:- غور و خوض کرنا، بہت غور کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

عقل دوڑائی بہت کچھ گمان تک پہنچے
کچھ حقیقت بھی جو انسان کہاں تک پہنچے (مظہر آبادی)

**عقل دیمک چاٹ گئی**:- عقل کا بالکل باقی نہ رہنا، عقل کا صحیح کام نہ کرنا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محلِ شعر۔ کتنی سادی ہو ... تم کہتی ہو کیا گئے ہیں۔ رہا تمھاری عقل بھی دیمک چاٹ گئی۔ ان کو کیا پڑی ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**عقل دینا**:- شعور سکھانا، سمجھانا، رائے دینا، تدبیر سمجھانا، تربیت کرنا، سدھانا۔

(نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عقل ڈاڑھ**:- وہ ڈاڑھ جو انسان کے جوان ہونے کے قریب نکلتی ہے۔ مؤنث، رائج۔

قولِ فیصل۔ مؤلف نور اللغات نے عقل کی ڈاڑھ بھی لکھا ہے جو اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔ عرب میں عقل ڈاڑھ (تحقیق) بولتے ہیں۔

**عقل رسا ہونا**:- عقل کا پہنچنا، کسی شے کا معلوم کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

زلفوں کی طرح تا کمر یار پہنچی
اے کاش رسا ہوتی یہ عقل بشر ایسی (آتش)

**عقل روشن ہونا**:- عقل تیز ہونا، عقل مکمل ہونا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محلِ شعر۔ علم ہی ایسی شے ہے جس سے عقل روشن ہوتی ہے اور عقل ہی ایسی چیز ہے جس سے احتیاط کی تدبیریں پیدا ہو سکتی ہیں۔ (رسالہ تنویر الشرق دسمبر ۱۹۰۶ء)

قولِ فیصل۔ اس محل پر دماغ روشن ہونا زبان ...

پہنچ نہیں سکتی۔

**عقل زائل ہونا**:- عقل کا باقی نہ رہنا، عقل کا صحیح طور سے کام نہ کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

پیر کی پیچ ہوئی ہے عقل زائل
ہوا اس واسطے یوسف پہ مائل (از زلیخائے اردو)

**عقل سالم ہونا**:- عقل کا صحیح طور پر کام کرنا، عقل میں کسی طرح کی کوئی کمی نہ ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ شعر۔ ضعیفی کا دور دورہ ہے اگر عقل سالم ہوتی تو اس طرح دب کے دشمن سے صلح نہ کرتے۔

**عقل سرد ہونا**:- عقل کا صحیح طور سے کام نہ کرنا۔ اردو صرف، مشترک۔

محلِ شعر۔ لیکن تم نے وہ گرما گرم فقرہ سنا کہ دوسرے کی عقل سرد ہو جاتی۔ (فسانۂ آزاد)

**عقل سٹھیا جانا**:- (سٹھیا بفتح اول) عقل کا صحیح طور سے کام نہ کرنا، بے عقلی کی باتیں کرنا۔ اردو صرف، عوام کی زبان۔

قولِ فیصل۔ خالی "سٹھیا جانا" بھی کم عقلی اور بے وقوفی کی باتوں پر بولتے ہیں جیسے۔ تم ان کی باتوں کی بالکل پروا نہ کرنا وہ بڑھاپے کی وجہ سے سٹھیا گئے ہیں۔

**عقل سلب ہونا**:- سمجھ جاتی رہنا، عقل جاتی رہنا، اچھے برے کا امتیاز باقی نہ رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

عقل ہوتی ہو سلب ہماری آہ جنوں کے داؤ جنوں
کوچہ بکوچہ اب تو ہم کو لڑکے گھیرے پھرتے ہیں (آشفتہ دلی)

**عقل سلیم**:- صحیح نتیجے پر پہنچنے والی عقل،

اچھے اور برے میں امتیاز کرنے میں مشتاق عقل، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قرآن سے جو نسبت عقل سلیم ہے
کہنا پڑے گا خلقت انسان عظیم ہے (میر انیس)

**عقل سے بعید**:- جو سمجھ میں نہ آئے، حرف بات، صفت۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

فہم کا ہے قصور جاہل ہے
عقل سے جو بعید قائل ہے (ناسخ، معراج نظم)

قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات نے "عقل سے باہر اور عقل سے دور" بھی انھیں معنوں میں لکھے ہیں۔ "عقل سے دور" تو زبانوں پر ہے لیکن عقل سے باہر نہیں بولتے۔

**عقل سے پھرنا**:- ناسمجھی کی بات کرنا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

جو عقل سے پھر ادھی بیگانہ ہو گیا ہے
کہتے ہیں کس کو اور کہ دیوانہ ہو گیا (میدانی رضا)

**عقل سے خارج ہونا**:- پاگل ہونا، دیوانہ ہونا، عقل کا نہ ہونا۔ اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ شعر۔ وہ تین پہاڑی اور دیسی سمجھے بیٹھے ہوئے تھے۔ انکی اس وقت پر اس طرح سے کہ پیش بیں بل پڑ گئے ...... سب سمجھ گئے کہ عقل سے خارج ہیں۔ (دبیر کسار)

**عقل سے خالی ہونا**:- بے عقل ہونا، احمق ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

سبو و جام تو شیشے کا نقصان اپنا کیا ہو گا
سنا او محتسب تو عقل اور دانش سے خالی ہے (دبیر)

**عقل سے دور ہونا**:- عقل سے بعید ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہیں عقل سے اس کی فریاد و در
اسے ذبح مالک کرے گا فرید (معارج الفضائل)

**عقل سے کام لینا** :- بذریعہ عقل کام کرنا۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔

مقصود اگرچہ ہو درستی
بے عقل سے کام کر نہ سستی (صفی لکھنوی)

قول فیصل۔ بصورت نفی بھی مستعمل ہے۔

**عقل ششدر ہونا** :- عقل حیران ہونا۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔

اسی ہیئت کے تصوروں کا حال اخترؔ کی
دیکھے ہوئے ہیں وہ رخنے کہ عقل ششدر ہے (صفی)

**عقلِ صحیح** :- بہ اضافت عقل سلیم۔ وہ عقل جس میں کسی قسم کی کوئی خرابی نہ ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

سنو اور بھی ایک نقل صحیح
کہ ہو معتبر پیش عقل صحیح (معارج الفضائل)

قول فیصل۔ صحیح و سالم کے اضافے کے ساتھ بھی نظم کیا ہے جو فصیح ہے۔

چشم عقل صحیح و سالم ہے
کیا قدرت تجھے نظر آئے (سراج نظم ص ۸۲)

**عقل عاری ہونا** :- عقل کا عاجز ہونا۔ صحیح نتیجے تک عقل کا نہ پہنچنا۔ اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ناخدا کی عقل عاری ہے۔ باد مخالف کی گرم بازاری ہے (فسانۂ آزاد)

**عقل علیل ہونا** :- عقل کا بیمار رہنا۔ یعنی عقل کا صحیح نتیجے تک نہ پہنچنا۔ اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

درس توحید تو ایک شفا کا نسخہ
بحث میں علت و معلول کی ہے عقل علیل (ذوق)

**عقل فراموش ہونا** :- عقل کا بھول میں پڑ جانا۔ عقل کا باقی نہ رہنا۔ عقل کا کھو جانا۔ اردو مصرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ منم بادہ فروش نہ ہو عقل فراموش ہو اپنے حباب دم بھر جیسے کو بھی چاہیے (فسانۂ آزاد)

**عقل فعّال** :- وہ عقل جس کو فرشتہ بھی کہتے ہیں۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہوتی عقل سے عاجز دم بحث معقول
اک مقولے میں فقط فعل کی عقل فعال (ذوق)

قول فیصل۔ حکما کے نزدیک تمام افراد عالم اسی سے پیدا ہیں۔

**عقل کا اندھا** :- مونث کے لیے عقل کی اندھی۔ ناسمجھ، بیوقوف۔ صفت، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**عقل کا اوندھا** :- بے وقوف، احمق، جس میں عقل نہ ہو۔ اردو مصرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ آج صبح سے کتنے گو گھے پہانسے کتنے عقل کے اوندھے گانٹھ کے پورے کو غیادیا۔ کس کس کو مونڈا۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ اوندھی عقل کا زبانوں پر زیادہ ہے۔

**عقل قاصر ہونا** :- نتیجے تک پہنچنے میں عقل کا کمی کرنا۔ عقل کا تھک جانا۔ اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عقل بھی شل درک تا ہے
کس طرح ہوا حاطہ ظاہر ہے (سراج نظم)

**عقل کا پتلا** :- ذکی ذکاوت رکھنے والا۔ فہم میں ڈوبا ہوا، مجسمہ عقل۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یہ بھی شان خدا ہے کہ جنت ہو کر خیمہ میں آئے مگر بہت رنج۔ اور فکر یہ کہ یہ عقل و تدبیر کا پتلا جو میرے ساتھ آیا ہے اس حالت کو دیکھ کر کیا کہتا ہوگا (دربار اکبری)

قول فیصل۔ طنزاً بھی اس کا استعمال ہوتا ہے صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ جس جگہ صاف صاف بیوقوف اور احمق کا لفظ کہنے سے بچتے ہیں وہاں آپ تو عقل کے پتلے ہیں۔ یا آپ بھی عقل کے پتلے ہیں۔ کہہ کر مخاطب کی حماقت اور نادانی کا اظہار کرتے ہیں۔

**عقل کا پورا** :- طنزاً، بیوقوف کاٹھ کا الو۔ احمق ہتّا ذوری۔ اردو مصرف قریب بہ متروک۔

محل صرف۔ اجی حضرت کیا تیاؤں عقل کی بار اس کا خاص باعث ہے۔ عرض کر دوں کہ یہ پیر مرد اس مرحلے تھے مگر عقل کے پورے نیز مہو بیتی گئی۔ (فسانۂ آزاد)

**عقل کا پھیر** :- عقل کی کمی۔ عقل کا قصور۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔

گر لذت نقد سے ہے دل سیر
اس کو سمجھو اپنی عقل کا پھیر (صفی لکھنوی)

**عقل کا تیز** :- رسا عقل والا۔ بہت عقلمند۔ اردو مصرف، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میرا منجھلا لڑکا بہت عقل کا تیز ہے اس سال ہائی اسکول میں فرسٹ پاس ہوا ہے۔

قول فیصل۔ مونث کے لیے عقل کی تیز بولتے ہیں۔

**عقل کا چراغ** :- عقل کا چراغ سے استعارہ۔ اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی

کی زبان۔

محل صرف۔ جب تک کچہری میں یہ جو اہل باقی ہے جس نے کچھ دیا، گو سرکار کا نقصان ہو اس کی فاضل باقی ہے۔ اس زمانے میں دیا کام آتا ہے۔ عقل کے چراغ بجھا تا ہے۔ (فسانہ عبرت)

(۵) **عقل کا تجویز کرنا:**۔ عقل کا سے کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

عقل ہرگز نہ یہ کرے تجویز
کہ بنائے بغیر ہو کوئی چیز — ناسخ

(۱) **عقل کا تقاضا:** عقل کا چاہنا، عقل کی خواہش، اردو صرف، فصیح، رائج

عقل کا بھی یہی تقاضا ہے
نقل کا بھی یہی تقاضا ہے — ناسخ

(۲) **عقل کا چراغ گل ہو جانا:** عقل کا زائل ہو جانا، عقل میں فرق آجانا، عقل کا نہ رہنا، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ یہ ترکیب نادر ہے چراغ عقل گل ہونا بھی نظم ہوا ہے جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

پیش شمع خرد تری بالکل
عقل کل کا چراغ عقل ہو گل — (مثنوی بحر الفت)

(۶) **عقل کا دشمن:**۔ بے عقل، بالکل بیوقوف، اردو صفت، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اگرچہ عقل کے دشمن اس میں بات کا تبنگڑ بناتے ہیں اور طرح طرح کی شقیں نکالتے ہیں (حاشیہ کلام اللہ ترجمہ فرمان علی ص۳۲)

**عقل کا فتور ہونا:**۔ عقل کی کمی ہونا، عقل کا نقص ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

سرمست کبر بادۂ نخوت سے چور ہے
قائل نہ ہوگا عقل کا اس کی فتور ہے — اوج

**عقل کا مارا:**۔ بیوقوف، بے عقل، نگوڑا دیدہ دو، وہ شخص جسے عقل کی پھٹکار ہو، صفت، مذکر عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عورت مرد سب بولتے تھے اب کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**عقل کا مارا جانا:**۔ عقل کا جاتے رہنا، عقل کا ٹھکانے نہ رہنا، حواسوں میں فرق آنا، مخبوط الحواس ہونا جیسے "لڑکے تیری تو عقل ماری گئی ہے"۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کے عوام کمی کے ساتھ بولتے ہیں

**عقل کا مقتضا:**۔ عقل کی خواہش، عقل کے مطابق، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ میں تمہیں کئی مرتبہ سمجھا چکا ہوں کہ عقل کا مقتضا یہ ہے کہ پہلے جو چیز نہ معلوم ہو اسے دریافت کر لیا کرو پھر دوسروں کے سامنے بیان کیا کرو۔

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ مقتضائے عقل اور یہ مقتضائے عقل بھی بولتا ہے۔

**عقل کام نہیں کرتی:**۔ سمجھ میں نہیں آتا۔ عقل حیران ہے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ صنعت نقب دیکھ کر بہت پریشان ہوئی اور گویا ہوئی۔ اے مختار کچھ عقل کام نہیں کرتی ہے اور نہ کچھ کہہ سکتی ہوں۔ (طلسم ہوشربا)

**عقل کل:**۔ (۱) کبھی حضرت جبرئیل علیہ السلام کبھی نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور کبھی عرش اعظم سے مراد ہوا کرتی ہے۔ (۲) عقل کامل مقام عقول عشرہ کا مجموعہ، دانائے کل، عربی، مذکر (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

جو ہو نہ تابع ارشاد رفیع الامر
تو عقل کل کو کرے تو نہ ہرگز اپنا مشیر — ذوق

**عقل کل ہونا:**۔ مشیر ہونا، کل کا مالک، وہ مشیر جس کے بغیر کوئی کام نہ کریں، فارسی، فصیح، رائج

محل صرف۔ آدم خاں انہیں کی معرفت حضور میں آیا اور خانخاناں کی تدابیر کا عقل کل تھا۔ (دربار اکبری)

**عقل کو ادراک ہونا:**۔ عقل کی پہنچ ہونا، عقل کا مان لینا، سمجھ میں آنا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

اس قدر تو ہے عقل کو ادراک
کوئی صانع مرا ہے موجد پاک — (سراج نظم)

**عقل کوتاہ ہونا:**۔ چھوٹی عقل ہونا، تھوڑی عقل ہونا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کس قدر اپنی عقل ہے کوتاہ
پہنچے کب تا مصالح اللہ — (سراج نظم)

**عقل کو حیرانی ہونا:**۔ عقل کا متعجب ہونا، عقل کا دنگ ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ایسے شخص کی مدح میں عقل کو حیرانی ہے جو ہے بے شک لاثانی ہے۔ (فسانہ عبرت)

**عقل کو راہ ملنا:** عقل کی پہنچ ہونا، اردو صرف فصیح، رائج۔

نہ ملی راہ عقل کو ہے تنگ ۔ ساحت عزت الہی تک (سراج نظم)

**عقل کو روٹھنا:** عقل نہ رہنا، عقل جاتی رہنا، اردو صرف قلیل الاستعمال

محل صرف۔ نعمت ان کے پاؤں پہ پھر سوار ہوا پھر کیا تھا عقل کو روٹھ بیٹھے (فسانہ آزاد)

**عقل کو سکتا ہونا:** عقل کا انتہائی حیران ہونا، عقل کا بے حد متعجب ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اس لطافت سے وہ لفافہ بنا ۔ دیکھنے سے ہے عقل کو سکتا (سراج نظم)

**عقل کھو جانا:**۔ حواس جاتے رہنا، عقل نہ رہنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میاں علیم بھائی کا تڑ دے کر پہنچے سن کر رہی سہی عقل بھی کھو گئی۔ (توبۃ النصوح)

**عقل کھو دینا:**۔ عقل زائل کر دینا، عقل باقی نہ رکھنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

عقل کھو دی تھی جو اے ناسخ جنون عشق نے
آشنا سمجھا کیے اک عمر بیگانے کو ہم — ناسخ

**عقل کی بات:**۔ سمجھ میں آنے والی بات، معقول بات بہترین بات، اردو صرف، فصیح، رائج
محل صرف ۔ دیدہ و دانستہ آپ کو اپنے ہاتھوں پاگل اور مجنون بنا لینا کوئی عقل کی بات ہے۔
(رسالہ تنویر المشرق مارچ ۱۹۱۹ء)

**عقل کے بخیے اُدھیڑنا:**۔ عقل زائل کر دینا عقل کھو دینا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال

ناخن خدا نہ دے تجھے اے پنجۂ جنوں
دے گا تمام عقل کے بخیے ادھیڑ تو — ذوق

**عقل کی پڑیا:**۔ (طنزاً) عقلمند، مجسمۂ عقل، تیز عقل والی، اردو صرف مؤنث عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔
محل صرف ۔ تمھاری یہ چھوٹی لڑکی بڑی دور کی کوڑی لاتی ہے، عقل کی پڑیا ہے۔

**عقل کے پیچھے ڈنڈا لیے پھرنا:**۔ اس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو کوئی بات بے عقلی کی کرے۔
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ "ڈنڈے" کی جگہ "لاٹھی" زیادہ زبانوں پر ہے۔

**عقل کے خلاف ہونا:**۔ غیر معقول ہونا عقل سے بعید ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج
محل صرف ۔ اس سردی اور آب و ہوا کے سبھی علادی نہیں رات کو جانا آنا عقل کے خلاف ہے آئندہ آپ کو اختیار ہے۔ (دبیر کہمار)

**عقل کے طوطے اڑ جانا:**۔ ہوش گم ہوجانا حواس باختہ ہوجانا، گھبرا جانا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

دھیان انھیں کا جاگتے سوتے
اڑ گئے تیری عقل کے توتے — قادر

قول فیصل ۔ حضرت قدر بلگرامی نے شعر میں سوتے کا قافیہ توتے نظم کیا ہے جس میں ضرورت شعری کی وجہ سے املا بدل دیا ہے ورنہ وہ خود بھی ایک جگہ طوطے کے املے کے ساتھ نظم کر چکے ہیں جو قدیم زمانہ سے رائج چلا آتا ہے اور یہی صحیح ہے۔

جب دیکھیے ہاتھ میں ہے سے کی بوتل
اے قدر یہ خوب تم نے طوطا پالا — قدر

**عقل کی کوتاہی:**۔ سمجھ کا قصور، عقل کی کمی، اردو صرف، مؤنث، فصیح، رائج

تھا معالج طبیب کب سا ہی
(دسھو کرنے والا)
عقل رنجور کی ہے کوتاہی — ناسخ

**عقل کے گھوڑے دوڑانا:**۔ گہری فکر کرنا، بہت غور کرنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔
محل صرف ۔ اقوام مجہول النسب عبارت ہے ان اقوام ناعاقبت اندیش و ستم کیش و خستہ جگر و دل ریش سے جن کے باپ کا پتا نہ دادا کا ٹھکانا۔ لاکھ میدان فکر میں عقل کے گھوڑے دوڑائیے گا ان کا پتا نہ پائیے گا۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل ۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی "خیالی پلاؤ پکانا" بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عقل کی مار:**۔ بیوقوفی، بے عقلی، عقل کی کوتاہی، اردو صرف، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال
محل صرف ۔ اجی حضرت کیا بتاؤں عقل کی مار اس کا خاص باعث ہے مرض کم دل کہ یہ پیر مرد اسی برس کے تھے مگر عقل کے پورے تمیز چھو نہیں گئی تھی (فسانہ آزاد)

**عقل کے ناخن لو:**۔ (کنایۃً) ہوش میں آؤ، سمجھ کی بات کرو

کی جو کچھ عرض تمنا ان سے میں تو یہ کہا
بیٹھ رہ چل جا بیاں سے عقل کے ناخون لے — ظفر
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ محاورہ "ناخن" قائم کیا اور مثال میں شعر "ناخون" کا پیش کیا یہ اصول لغت نویسی کے خلاف ہے۔ مثال میں یہ شعر ہونا چاہیے تھا۔

لیجیے اپنے عقل کے ناخن
اچھے اچھے کیے ہیں پیدا گن — (عروج الفت)

صاحب فرہنگ آصفیہ نے اسی کا ہم معنی "عقل کے نعل بندھواؤ" بھی لکھا ہے اور لکھتے ہیں کہ "چونکہ گھوڑا سم بڑھ جانے سے ٹھوکریں کھاتا ہے اسی وجہ سے عقل کو ایک گھوڑا فرض کرکے "نعل بندھوانے" کا اشارہ کیا"۔ اہل لکھنؤ "نعل بندھوانا" نہیں بولتے۔

**عقل گدی میں ہونا:**۔ بے وقوف ہونا کم عقل ہونا، اردو، غیر فصیح، رائج، عورتوں کی زبان۔
محل صرف ۔ کم بخت کو تین دن سے سورۂ توحید یاد کرا رہا ہوں کسی طرح یاد نہیں ہوتا اس کی تو جیسے عقل گدی میں ہے۔

**عقل گم ہونا:**۔ عقل باقی رہنا، ہوش کا باقی نہ رہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

ابھی قول کرکے جو بھولے تم ہوئی اس سے تو مری عقل گم
کہ خدا کا نام بھی مرے تھا مجھے یاد ہو کہ نہ یاد ہو — داغ

قول فیصل ۔ اس کی تکمیلی صورت "عقل گم ہوجانا" بھی نظم ہوا ہے۔

گم ہوگئی جو عقل تو غائب ہوئے حواس
ہر اک وزیر بھی عقب بادشہ گیا — رشک

**عقل لڑانا** :- عقل پر زور دینا، غور و فکر کرنا، سمجھنے کی کوشش کرنا، اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف :- مورچوں پر جاتے تھے، اطراف کو دیکھتے تھے اور حملے کے رخ قرار دیتے تھے میں ابوالفضل کے ساتھ عقل لڑاتے تھے۔ (دربار اکبری)

**عقل لطیف** :- (بہ اضافت) پاکیزہ عقل، ہر کسی سے بے نیاز عقل، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دی جو عہد ضعیف کو تکلیف
دی جو پہچاننے کو عقل لطیف — ناسخ

**عقل لگانا** :- غور کرنا، فکر کرنا، عورتوں کی زبان۔

(داستان رنگین) ارکان دولت بھی فکر کرنے لگے اپنے اپنے طور پر عقل لگانے لگے۔ (نور اللغات)

قول فیصل :- لکھنؤ کی یہ زبان نہیں۔

**عقل ماری جانا** :- بے عقلی کا کام کرنا سمجھ اوندھی ہو جانا - اردو صرف، دہلی کی عورتوں کی زبان۔

محل صرف - ساس نے کہا لڑکی کو کوئی بڑی عقل ماری گئی ہے۔ میاں سے پوچھا گچھا نہیں آپ ہی آپ چلیں۔ (مرآۃ العروس)

**عقل مبہوت ہونا** :- عقل کا حیران ہونا متعجب ہونا، عقل کا دنگ ہو جانا، اردو صرف قلیل الاستعمال۔

عقل اول یہاں ہوئی مبہوت
کیوں نہ ہو نفس ناطقہ کو سکوت — ناسخ

**عقل متین** :- (بہ اضافت) سنجیدہ عقل، متانت والی عقل، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال

محل صرف - ان کی نوجوانی کے نکتے اور چھوٹی چھوٹی چالیں ایسی ہوتی تھیں کہ شیخ کی عقل مبہوت سوچتی رہ جاتی تھی۔ (دربار اکبری)

**عقل مجرّد** :- عقول عشرہ میں سے ایک عقل کا نام، فارسی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

عقل مجرد ہے جال بشری میں — دبیر

**عقل مجسّم** :- (بہ اضافت) ہمہ تن عقل، سراپا عقل، بہت عقلمند، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

شکل بشر میں عقل مجسم تو دیکھیے
رمز و رموز طبع علم کا عالم تو دیکھیے — سید آل رضا

**عقل معذور ہونا** :- عقل کا عاجز ہونا عقل کا پورا کام نہ کرنا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عقل ہو اس شمار سے معذور
صاف ہو اعتراف عجز و قصور — ناسخ

**عقل مند** :- عقل سے بھرا ہوا، صاحب عقل، دانشمند، مذکر، عربی فارسی الفاظ، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف - سرسید احمد خاں کے دور اندیش اور عقلمند ہونے کی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ بیّن ثبوت ہے۔

قول فیصل - جب کسی کو بے وقوف کہنا ہوتا ہے تو طنزاً بھی کھینچ کے ساتھ کہتے ہیں "آپ سے بڑا عقلمند کوئی نہیں"۔

**عقلمنداں را اشارہ کافی است**

صاحبان عقل کے لیے تفصیل کی ضرورت نہیں بلکہ صرف اشارہ ہی کافی ہوتا ہے اور وہ اشارہ سے بات سمجھ جاتا ہے، فارسی مقولہ، تسلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عقل مند کی دم** :- (طنزاً) عقل مند کا پیرو، بے وقوف، اردو صفت (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عقل مند کی دور بلا** :- طنزاً بے وقوف کی نسبت کہتے ہیں (نور اللغات)

قول فیصل - صاحب نور اللغات نے جو معنی لکھے ہیں کوئی نہیں بولتا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ ذیل معنی لکھے ہیں۔

" دانشمند آفت سے بچ جاتا ہے عقل مند کی بلا دور رہا کرتی ہے۔

یہ معنی زبانوں میں زیادہ تر ایسے محل پر بولتے ہیں جب کوئی صاحب عقل کسی جھگڑے سے خوبصورتی کے ساتھ اپنے کو بچا لیتا ہے تو دوسرے کہتے ہیں "عقل مند کی دور بلا"

**عقل مندی** :- دانائی، فراست، خردمندی فارسی مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف - اسے کلکٹر کے یاران طریقت کی عقل مندی سمجھیے یا بے وقوفی کہ اسے بہلا پھسلا کر یہاں کے مقامی قید خانے میں بھیج دیا۔

(غبار خاطر - از مولانا آزاد)

**عقل میں آنا** :- (لازم) سمجھ میں آنا، خیال میں آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - بیربل اگرچہ ان کاغذوں کے کیڑے نہ تھے۔ مگر ایک عجیب رتن تھے۔ کچھ تیزی فکر کچھ ستھرا پن سے وہاں بھی جو عقل میں آتا تھا کہتے تھے۔ (دربار اکبری)

**عقل میں آنا** :- ہوش میں آنا، عورتوں کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل - لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں نہ لکھنؤ کی یہ زبان ہے۔

**عقل میں بات آنا:** - بات سمجھ میں آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کہا یوں ایک نے اس کو بجا ہے
ہماری عقل میں یہ بات آئی (زلیخائے اردو)

**عقل میں فتور آنا:** - عقل میں نقص پیدا ہو جانا، عقل صحیح نہ رہنا، عقل کا صحیح کام نہ کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - خدا نہ کرے کہ کسی انسان کی عقل میں فتور آئے پھر وہ کسی صحیح نتیجے تک نہیں پہنچ سکتا

**عقل میں فتور ہونا:** - عقل کا صحیح کام نہ کرنا عقل کا ناقص ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج

محل صرف - شاہ کوکب کی عقل میں بھی فتور ہے کہ اس مکار کے مکر میں آ گیا ہے (طلسم ہوشربا)

**عقل میں گزرنا:** - خیال میں آنا، سمجھ میں آنا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

یہی گزرتا ہے بندے کی عقل ناقص میں
نظر جو آتی ہے کثرت سے جابجا تصویر شعور

**عقل میں لانا:** - سمجھنا، سوچنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

حرکات ان کے عقل میں لا کر
گر نہیں ان ستاروں کی پاکر ناسخ

**عقل میں نہ آنا:** - سمجھ میں نہ آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جب سے اس چیز میں ادراک کریں
کہ نہ آئے جو عقل و دانش میں ناسخ

**عقل ناقص میں آنا:** - (انکسار کے محل پر) سمجھ میں آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - حضور نے جو کچھ بھی فرمایا صحیح و درست ہے مگر میری عقل ناقص میں تو یہ آتا ہے کہ بجائے

کا مقدمہ ہے آپ مقدمہ اٹھالیں تو بہتر ہے۔

**عقل نہ ہونا:** - فہم و ادراک کی قوت نہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - خدا کی مار ان کو اتنی عقل بھی نہیں ہے کہ ذرا دل میں سوچیں کہ ہم بیٹھے کہاں ہیں (فسانۂ آزاد)

**عقل ہونا:** - سمجھ ہونا، فہم ہونا، اچھے برے کی تمیز ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج

یعنی سب میں ہیں ہم سمجھ و عقل
جس کو ہے عقل اس کو شبہ نہیں ناسخ

**عقلی:** - عقل سے منسوب، عقل کی وہ بات جو عقل سے تعلق رکھتی ہو، عربی، فصیح، رائج۔

محل صرف - اس سے واضح ہوا کہ حضرت ابراہیم کا مذہب جس کی پیروی کرنے کا حکم دیا گیا ہے عقلی تھا اور یہی اہل حق کا مذہب ہے اور اس سے حسن و قبح اشیا کے عقلی ہونے کی گتھی بھی سلجھ گئی۔

(حاشیہ کلام اللہ مترجمہ فرمان علی)

قول فیصل - ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے جیسا کہ مثال سے واضح ہے۔

**عقلیت:** - (بفتح اول و سکون دوم و کسر سوم) عقل کی، عقل والی، اردو، قلیل الاستعمال۔

محل صرف - اب مذہب بھی ہمارے سامنے آتا ہے تو عقلیت اور منطق کی ایک سادہ اور بے رنگ چادر اوڑھ کر آتا ہے اور ہمارے دلوں سے زیادہ ہمارے دماغوں کو مخاطب کرنا چاہتا ہے۔

(غبار خاطر - از مولانا آزاد)

قول فیصل - مولانا آزاد کا یہ صرف بالکل جدید اور زبان میں ایک قسم کا اضافہ ہے۔

**عقلی گدا لگانا:** - اٹکل پچو اڑانا، بغیر سمجھے بات کہنا، اردو صرف عوام کی زبان۔

محل صرف - تم کبھی کوئی بات سمجھ کے نہیں کہتے اپنی طبیعت کی تیزی میں ہمیشہ عقلی گدے لگایا کرتے ہو

قول فیصل - اسی محل پر عوام "عقلی گدا مارنا" بھی بولتے ہیں۔

**عقوبت:** - (بالضم) عذاب، سزا، سختی، سرزنش، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

حد چاہیے سزا میں عقوبت کے واسطے
آخر گناہگار ہوں کافر نہیں ہوں میں غالب

قول فیصل - اس کا صرف "کرنا" کے ساتھ ہے

خدایا میں بندہ گنہ گار ہوں
عقوبت کا تیری سزاوار ہوں (مدارج الفضائل)

اس کی اردو جمع عقوبتوں بھی کسی کے ساتھ ہے۔

ہوتے جاری اس امر جاری ہے
وہ نہیں رہتا عقوبتوں کا ڈر (سراج نظم سخن)

**عقوق:** - (بالضم) ماں باپ کی نافرمانی کرنا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عقوق تربیت کرتا ہے زائل
عقوق کا سپاسی ہے یہ مائل تنبیہ (مدارج المعانی)

**عقول:** - (بالضم) دانائیاں، عقل کی جمع عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

صاف اس کے جواب میں ہے کلام
کہ ہیں تا صر عقول اور اوہام ناسخ (مدارج نظم)

**عقول عشرہ:** - دس فرشتے، فرشتے، عربی، مذکر، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - تنہا نہیں بولتے بلکہ "عقول عشرہ" کی ترکیب سے بولتے ہیں۔

**عقول:** - (عربی، بفتح اول) خردمند، صفت، (نور اللغات)

قول فیصل تعلیم یافتہ طبقہ بہت کمی کے ساتھ بولتا ہے

**عقول عشرہ**:- دس فرشتے، حکماء کے نزدیک خدائے تعالیٰ نے اول ایک فرشتہ پیدا کیا جس نے دوسرا فرشتہ اور پہلا آسمان پیدا کیا دوسرے نے تیسرا فرشتہ اور دوسرا آسمان پیدا کیا علیٰ ہذا القیاس نو آسمان اور دس فرشتے پیدا ہوگئے۔ دسویں نے تمام عالم کو پیدا کیا۔ فارسی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں دسوں فرشتے کیونکہ حکماء کے نزدیک کل دس فرشتے ہیں جن کو خدا تعالیٰ نے اس طرح پر پیدا کیا اول صرف ایک فرشتہ کو مخلوق فرمایا اس کے بعد ایک اور فرشتہ اور آسمان پیدا کیا۔ یہاں تک کہ ایک ایک فرشتہ اور ایک ایک آسمان پیدا کرکے نو آسمان اور دس فرشتے پیدا کر دیئے اور دسویں فرشتے نے خدا تعالیٰ کے حکم سے تمام جہان پیدا کیا۔) صاحب لغات کشوری لکھتے ہیں (دس فرشتے جنھوں نے بموجب مذہب حکما حکم خدا سے کل عالم کو پیدا کیا اور سارا انتظام کر لیا) فرقۂ امامیہ کے نزدیک سب سے پہلے خداوند عالم نے نور محمدؐ و آل محمدؑ کو پیدا کیا اور انھیں کی وجہ سے تمام کائنات عالم کو خلق فرمایا۔

**عقیدت**:- (ع) کسی امر کو درست اور حق جان کر اس پر دل جمانا، اعتقاد، دل کا بھروسہ مذہبی اصول پر، مؤنث۔ اعتقاد، ارادت مندی دل کا بھروسہ، مذہب کے وہ اصول جن پر یقین لانے سے اس مذہب میں شامل ہوسکے، ایمان، کسی ملت کی دل میں گرہ باندھنا۔

ہوگئے موئے بدن نوک زبان بہر دعا
جوش میں دل کی طرح دل کی عقیدت آئی — امیر

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور پر "عقیدہ" ہے لفظ عقیدت بمعنی "خلوص و محبت" ایک شخص دوسرے شخص کے لیے بھی استعمال کرتا ہے جیسے "جس طرح میرے والد مرحوم کو آپ سے عقیدت تھی مری عقیدت اس خاکسار کو بھی آپ سے ہے" بزرگان دین کے لیے بھی اس لفظ کا استعمال ہے۔

ہر کو اہل عقیدت اے نقد من خوابگاہ
جب سا جھوٹ پہ تیری خسروان کجکلاہ — عزیز لکھنوی

**عقیدت کیش**:- عقیدت مند، خلوص و محبت رکھنے والا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بندگان عقیدت کیش نے نالہ و زاری کی تو طبیعت کو مجبور کرکے کھانے پینے پر متوجہ ہوئے (دربار اکبری)

**عقیدت مند**:- معتقد، عقیدت رکھنے والا، محبت و خلوص رکھنے والا، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ سے یہ امید نہ تھی کہ ایک قدیمی عقیدت مند کے نا چیز ہدیے کو اس طرح واپس کر دیں گے میری انتہائی دل شکنی ہوئی۔

**عقیدت مندانہ**:- عقیدت مند کی طرح، عقیدہ مندی کے عنوان سے فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں خاندانی مریدوں کی ان عقیدت مندانہ پرستاریوں سے خوش نہیں ہوتا تھا بلکہ طبیعت میں ایک طرح کا انقباض اور توحش رہتا تھا۔ (غبار خاطر۔ از مولانا ابوالکلام آزاد)

**عقیدہ**:- اعتبار، بھروسہ، عقیدت، وہ یقین کی منزل جس میں کسی شک اور اس کے خلاف کا شائبہ پیدا نہ ہوسکے۔ عربی، مذکر، دہلی کی زبان۔

غالب اپنا یہ عقیدہ ہے بقول ناسخ
آپ بے بہرہ ہے جو معتقد میر نہیں — غالب

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ہمیشہ اس لفظ کا صرف ان چیزوں کے ساتھ کرتے ہیں جن کا تعلق مذہب سے ہے

کب ہیں مرید اور کسی پیر کے انیس
ہم کو فقط علیؑ ولی سے عقیدہ ہے — انیس

یا مذہب کے ان جزئیات سے تعلق ہو جن کا اعتقاد یقین کی حد سے بھی کچھ اور آگے بڑھ چکا ہو جیسے "دنیا لاکھ کہے اور کتنا ہی اس کے خلاف ثبوت پیش کرے میرا عقیدہ یہ ہے کہ امام حسین علیہ السلام تین روز کے پیاسے تھے"

**عقیدہ باطل**:- (بہ اضافت) وہ عقیدہ جو مذہب کی رو سے صحیح نہ ہو۔ فارسی، ترکیب فصیح، رائج۔

جس کا ہو یہ عقیدۂ باطل
ہے وہ بے شبہ احمق و جاہل — سید محمد حنیف (سبیل نجات)

**عقیدہ بگڑنا**:- عقیدے کا خراب ہو جانا، مذہب کے اصول و فروع کے خلاف نظریہ قائم ہونا اردو مصدر غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کم بخت کہتا ہے کہ رسول خدا کو معراج جسمانی نہیں ہوئی اس کا عقیدہ بگڑ گیا ہے۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے ایک فقرہ لکھا ہے کہ "اب زید کا عقیدہ شاہ صاحب سے پھر گیا" یہ عوام کی زبان ہے لیکن خواص لکھنؤ قطعی نہیں بولتے۔

**عقیدہ پکا ہونا**:- مضبوط عقیدت ہونا، پختہ عقیدہ ہونا۔ اردو مصدر غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ لاکھ کہا کیجیے، لاکھ ادھر ادھر کی دلیلیں پیش کریں وہ پکے عقیدے کا انسان ہے اپنے مسلک سے ہٹنے کا نہیں۔

قول فیصل۔ انہیں معنی میں عقیدہ پختہ ہونا بھی مستعمل ہے۔

**عقیدہ جم جانا:**۔ عقیدہ مضبوط ہو جانا، عقیدہ ٹھنا، عقیدہ پکا ہو جانا، اردو صرف، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ غرض کہ مولوی صاحب رلیخہ خطی ہو گئے بڑے خوش۔ عقیدہ جم گیا کہ ہندوؤں کا ہر شہد اور مزیدار۔ (فسانۂ آزاد)

**عقیدہ خراب ہونا:**۔ عقیدہ ٹھیک نہ ہونا، عقیدے میں خامی ہونا، مذہب کے اصول سے ہٹ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم ان کے پاس نہ بیٹھا کرو ان کا خیال یہ ہے کہ خدا کا وجود ہی نہیں۔ ان کا عقیدہ خراب ہو گیا ہے کہیں ایسا نہ ہو کہ ان کا اثر تم پر بھی ہو جائے۔

**عقیدہ درست ہونا:**۔ عقیدہ ٹھیک ہونا، عقیدے میں کوئی خامی نہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

**عقیدہ راسخ ہونا:**۔ عقیدہ مضبوط ہونا، ایسا عقیدہ ہونا کہ جس میں کوئی شک و شبہ کی گنجائش ہی نہ ہو۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

**عقیدہ رکھنا:**۔ عقیدہ ہونا، ماننا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جو عقیدہ کہ رکھتے ہیں یہ لئیم
برتر اس سے ہے ذات پاک کریم — ناسخ

**عقیدہ مضبوط ہونا:**۔ عقیدہ مستحکم ہونا، عقیدہ پختہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم یہ سمجھتے ہو کہ وہ جاہل انسان ہیں میں انھیں بہکا دوں گا وہ بڑے مضبوط عقیدے کے ہیں وہ بہکانے میں نہیں آ سکتے۔

**عقیدہ ہونا:**۔ دل سے ماننا، اعتقاد ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

غالب اپنا یہ عقیدہ ہے بقول ناسخ
آپ بے بہرہ ہے جو معتقد میر نہیں — غالب

**عقیق:**۔ (بفتح اول و یائے معروف) ایک قیمتی پتھر جو زیادہ تر سرخ اور زرد ہوتا ہے، عربی، فصیح، رائج۔

لب کو تشال کس سے دوں لعل و عقیق بے مزہ
گل میں کہاں یہ نازکی گل میں کہاں یہ اچھری موتی

قول فیصل۔ مہریں کھودنے اور انگوٹھیوں میں بطور نگینہ استعمال ہوتا ہے۔ اکثر دوا زرد و سبزہ وغیرہ کے کام میں بھی آتا ہے۔ آگ کا اس پر اثر کم ہوتا ہے۔ شیعوں میں مردے کے منہ میں یہ دفن کے وقت رکھ دیتے ہیں۔ انگوٹھی میں بطور نگینہ استعمال کرنا سنیت کی علامت ہے۔

**عقیق البحر:**۔ مونگا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ یہ حجن مکارہ بے وقوف عورتوں کے پھسلانے کے واسطے طرح طرح کے تبرکات اور صدہا قسم کی چیزیں اپنے پاس رکھا کرتی تھی۔ تسبیح خاک شفا، زمزمیاں، مدینۂ منورہ کی کھجوریں، کوہ طور کا سرمہ، خانہ کعبہ کے غلاف کا ٹکڑا، عقیق البحر اور مونگے کے دانے۔ (مرآۃ العروس)

**عقیق جگری:**۔ (بہ اضافت) ایک قسم کا سرخ سیاہی مائل پتھر، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

ع دیکھیے عقیق جگری کا بھی ہو دل خون بیرائین

**عقیق زرد:**۔ (بہ اضافت) ایک زرد رنگ کا پتھر، فارسی ترکیب، رائج۔

قول فیصل۔ کمی کے ساتھ سبز رنگ کا بھی عقیق پایا جاتا ہے۔

**عقیق سرخ:**۔ (بہ اضافت) ایک قیمتی سرخ رنگ کا پتھر، فارسی، ترکیب فصیح، رائج۔

مرتع فشک ہو کے میاں ختن گرا
چونا کے عقیق سرخ سہیل یمن گرا — عشق

**عقیق شجری:**۔ (بہ اضافت) وہ سرخ یا زرد رنگ کا پتھر جس میں قدرتی طور پر درخت کی شکل نمایاں ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

اپنا گل سمجھ جو دکھائے اثر گل
دانے ہوں عقیق شجری کے ثمر گل — بحر

**عقیق لب** سرخ لب کا عقیق سے استعارہ ہے، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

آ داز سے شکستی ہو دام
خوش رنگ عقیق لب گہر بار — صفی لکھنوی

**عقیق ناب:**۔ (مجازاً) لب معشوق، ڈنک خونیں، شراب انگوری، فارسی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**عقیقہ:**۔ حکم شریعت کے موافق بچے کا سر منڈوانا، مونڈن، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عقیقہ سنت موکدہ ہے ولادت کے ساتویں دن ہو تو بہتر ہے عقیقہ میں تاخیر نہ کرنا چاہیے اس لئے کہ جب تک عقیقہ نہیں ہوتا بچہ رنج و بلا میں مبتلا رہتا ہے۔ عقیقہ میں اونٹ یا گائے، بھیڑ، بکرے یا بکری کی قربانی کرنا چاہیے بیٹا اور بیٹی کے لیے چاہے نر ہو یا مادہ دونوں بہتر ہیں بعض علما نے بیٹے کے لئے نر اور بیٹی کے لئے مادہ کی تخصیص کی ہے قربانی کا جانور موٹا تازہ ہو عیب کان کٹا سینگ ٹوٹا نہ ہو۔ گوشت کا چوتھائی حصہ دائی کا حق ہے۔ شیعہ لوگ لڑکے کے لئے نر اور لڑکی کے لئے مادہ جانور رکھتے ہیں جو اہلسنت حضرات کا طریقہ ہے۔

**عقیل** :- ۱۔ نہایت زیرک اور دانا، عربی مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "عاقل کے معنی میں یہ لفظ لغاتِ عربیہ میں نہیں پایا جاتا صرف صاحب غیاث نے شاید ہندوستان میں بولے جانے کے موافق لکھ دیا ہے۔ ہماری رائے میں اردو تصور کرنا چاہیئے۔ صاحب نور اللغات نے بھی اس کی تائید کی ہے اور بزرگ، معزز، ہوشیار، عاقل، کے معنی بھی لکھے ہیں اور شعراء نے بغیر ترکیب عطفی و اضافی نظم کیا ہے۔

دانش آموز ہو گر زیبِ عالم تری
بہر مجنوں کو بنا دے ابھی انسانِ عقیل (ذوق)

حضرت امیر ایسے مستند استاد نے عطف کے ساتھ نظم کیا ہے۔

بڑے عابد و برد بار و حلیم (امیر لکھنوی)
عقیل و فہیم و کریم و رحیم (معارج الفضائل)

صاحب مصباح اللغات نے عقیل کے معنی معقول لکھے ہیں۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ کلامِ عرب میں عقیل کے معنی زیرک و دانا و عاقل کے نہیں ہیں تو ترکیب کے ساتھ استعمال صحیح نہ ہوگا۔

**عقیل** :- ۲۔ حضرت ابو طالب کے دوسرے فرزند۔ اپنے بھائی حضرت علیؑ سے بیس سال بڑے تھے۔ آپ کی ولادت غالباً ۵۹۰ء میں ہوئی۔ کنیت ابو یزید تھی۔ آپ سے جناب رسول خدا صلعم فرماتے تھے کہ میں تم دو محبتوں کی وجہ سے بہت زیادہ محبوب رکھتا ہوں۔ ایک تو خاندانی قرابت کی وجہ سے کہ تم میرے چچا زاد بھائی ہو۔ دوسرے اس وجہ سے بھی کہ میرے چچا حضرت ابو طالب تم کو بہت دوست رکھتے ہیں۔ آپ کو بھی مکے کے مشرکوں نے مجبور کر کے غزوۂ بدر میں بھیجا تھا جس میں آپ قید کر لیے گئے تو آپ کے چچا عباس نے اپنے پاس سے آپ کا فدیہ دے کر چھڑا دیا۔ پھر واقعہ حدیبیہ کے قبل اپنا اسلام ظاہر کیا اور اعلان کر کے ۸ھ میں آپ مدینے آ گئے تھے۔ حضرتؐ کے ساتھ غزوہ موتہ میں شریک تھے۔ وہاں کی واپسی کے بعد آپ بیمار ہو گئے تھے یہی وجہ ہے کہ فتح مکہ و غزوہ حنین و طائف میں آپ کا کوئی ذکر نہیں آتا۔ نبی صلعم نے آپ کو خیبر کی پیداوار سے سالانہ کے لیے ایک سو چالیس وسق (جو عرب کا ایک وزن ہے) غلہ عنایت کیا تھا۔ آپ ایسے حاضر جواب تھے کہ مخالف کی زبان فوراً بند کر دیتے تھے آپ بہت سی نیک خصلتوں کے مالک تھے عرب کے سب سے بڑے نساب تھے بالخصوص قریش کے نسب اور ان کے واقعات کو بہت زیادہ جانتے تھے اس وجہ سے قریشی آپ سے جلتے تھے کیونکہ آپ ان کے نسب کی اصلی حالت اور بیتے کی باتیں صاف صاف بیان کر دیتے تھے۔ آپ کے لیے ایک بوریا تھا جو حضرت رسول خداؐ کی مسجد میں بچھا دیا جاتا تھا لوگ نسب اور واقعات عرب کے معلومات حاصل کرنے کی غرض سے آپ کے پاس کثرت سے آیا کرتے تھے اور اسی سبب سے آپ کو دشمن بھی رکھتے تھے اور آپ کے حق میں غلط باتیں کہتے تھے۔ اس کا موقع اس وجہ سے اور زیادہ ملا کہ آپ حضرت علیؑ سے جدا ہو کے (بضرورت) معاویہ کے پاس شام چلے گئے تھے اس کی وجہ یہ تھی کہ آپ بہت مقروض ہو گئے تو حضرت علیؑ کے پاس کوفے میں آئے حضرت نے آپ کو بہت عزت اور محبت سے اتارا اور اپنے بڑے فرزند امام حسنؑ کو حکم دیا کہ اپنے چچا کو نئے کپڑے پہناؤ حسب الحکم آپ کو نئے کپڑے پہنائے گئے شام کو حضرت نے آپ کو شب کے کھانے پر بلایا۔ آئے تو دیکھا کہ کھانے کو صرف روٹی نمک اور ترکاری ہے جناب عقیل نے کہا جس کا میں خیال کرتا ہوں وہی ہے؟ حضرت نے کہا نہیں تو۔ پھر جناب عقیل نے کہا میرا قرض ادا کر دیجیے۔ حضرت نے پوچھا کس قدر ہے۔ کہا چالیس ہزار۔ حضرت نے فرمایا۔ اس قدر مال میرے پاس نہیں ہے لیکن اس وقت تک صبر کیجیے کہ جو وظیفہ ملتا ہے مل جائے۔ جناب عقیل نے کہا آپ بیت المال کے مالک ہیں۔ حضرت نے فرمایا کیا آپ مجھ کو حکم دیتے ہیں کہ میں مسلمانوں کے مال میں خیانت کروں حالانکہ ان لوگوں نے مجھے امین بنایا ہے۔ اس پر جناب عقیل نے کہا اچھا۔ اجازت ہے کہ میں معاویہ کے پاس چلا جاؤں حضرت نے فرمایا ہاں۔ چنانچہ آپ معاویہ کے پاس چلے گئے۔ (ترجمہ اسد الغابہ جلد ۶ صہ ۲۸۶)

صاحب حبیب السیر لکھتے ہیں کہ عقیل کو بیت المال سے دو درم روز ملا کرتے تھے چاہا کہ کچھ اس میں اضافہ ہو جائے تو فراغت سے بسر ہو۔ کچھ کھانا تیار کر کے جناب امیر المومنینؑ کی دعوت کی اور عرض کیا نہایت تنگی سے بسر کرتا ہوں کچھ وظیفہ زیادہ کر دیجیے حضرت نے فرمایا۔ میری دعوت کا سرانجام کیونکر کیا؟ عرض کی۔ کئی دفعہ ڈیڑھ درم خرچ کر کے آدھا آدھا درم جمع کر کے بندوبست کیا ہے حضرت نے فرمایا جب تو تم کو ڈیڑھ ہی درم کافی ہے۔ تنگی کی شکایت ناحق کرتے ہو جب عقیل نے بہت اصرار کیا تو علی مرتضیٰؑ نے عقیل سے پوشیدہ چراغ پر لوہے کو گرم کیا۔ اور اچانک عقیل کے ہاتھ پر رکھ دیا۔

عقیل نے مضطرب ہو کے کہا بھائی تم نے میرا ہاتھ کیوں
جلا دیا۔ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ جب تم اتنی سی آگ کی
برداشت نہیں کر سکتے ہو تو تم کو کیونکر گوارا ہو سکتا ہے
کہ میں حقوقِ اسلام میں سے تمہارے حصے سے تمہیں
زیادہ دے کے نارِ غضبی میں گرفتار ہوں۔

علامہ ابن حجۃ الحموی نے لکھا ہے کہ جناب عقیل
معاویہ کے یہاں گئے تو معاویہ نے آپ کی بڑی آؤ بھگت
کی۔ ایک روز یہ بھی کہا اے عقیل اب تمہارے
لیے تمہارے بھائی علیؑ سے بہتر ہوں۔ جناب عقیل
نے فرمایا ہاں ٹھیک ہے مگر یہ بات ہے کہ میرے بھائی
نے دین دنیا کے مقابلے میں اپنی آخرت کی حفاظت
کی لیکن تم اپنی آخرت برباد کر کے اپنی دنیا ہی بنانے
کی فکر میں رہتے ہو۔ مطلب یہ تھا کہ اسی وجہ سے
مسلمانوں کا مال مجھے دے دیا تا کہ میں تمہارا طرفدار
ہو جاؤں۔

علامہ ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ جناب عقیل نے
بہ زمانہ خلافت معاویہ بعمر ۹۶ سال سنہ ۵۰ھ د سنہ ۶۷۰ء
میں انتقال کیا۔ آخر عمر میں آپ کی بینائی جاتی رہی
تھی۔ آپ بڑے حاضر جواب تھے۔ اس امر میں
اختلاف ہے کہ جناب عقیل حضرت علیؑ کی زندگی میں
معاویہ کے یہاں گئے یا حضرت علیؑ کی شہادت کے بعد
ایک جماعت اس کی قائل ہے کہ جناب امیرؑ کی شہادت
کے بعد عقیل وہاں گئے۔ وھذا القول
ھو الاظھر عندی (ترجمہ) یہی قول
میرے خیال میں بھی زیادہ صحیح ہے۔

(شرح نہج البلاغہ مطبوعہ مصر جلد ۳ صفحہ ۸۲)

علامہ مذکور نے اس کی زبردست دلیلیں دے کر
اچھی طرح ثابت کیا ہے کہ جناب عقیل حضرت علیؑ
کی زندگی میں معاویہ کے یہاں نہیں گئے تھے بلکہ
آپ کے بعد گئے ہیں۔ بہ روایت ابن قتیبہ معاویہ نے
آپ کو تین لاکھ اشرفیاں دیں۔ واللہ اعلم۔

(تاریخ اسلام)

**عقیلہ:۔** عقیل کی تانیث، بزرگ، اور معزز عورت
عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ نام کی شکل میں اس کا استعمال
زیادہ ہے جیسے "عقیلہ بانو! امتحان سر پر ہے
اور تم پڑھ نہیں رہی ہو۔ یہ اچھا نہیں ہے"

**عقیمہ:۔** بانجھ عورت، وہ عورت جس کے
بچہ نہ پیدا ہوتا ہو جس کے نطفہ نہ قرار پائے یا جس
میں نطفہ قبول کرنے کی صلاحیت ہی نہ ہو۔ عربی
صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خوش طعم بنا ہوا قیمہ
کھائے تو ہو حاملہ عقیمہ　　صفی لکھنوی

قولِ فیصل۔ عربی میں مرد اور عورت دونوں
کے واسطے لفظ "عقیم" آیا ہے اردو میں مرد کے
لئے عقیم نہیں بولتے۔

**عکس** بڑ:۔ ضد، خلاف، الٹا، عربی، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ ان معنی میں زیادہ تر عکس کی جگہ
برعکس زبانوں پر ہے اور یہی فصیح ہے۔

یہ خاکسار کہاں ابن بوتراب کہاں
کہا ہو شرع کے برعکس تو ثواب کہاں　　عشق

**عکس** بڑ:۔ شبیہ، پرتو، عربی، مذکر، فصیح، رائج

ہے آئینے میں عکس رخ لاجواب کا
پانی میں پھول تیر رہا ہو گلاب کا　　حبیب لکھنوی

قولِ فیصل۔ پانی کے ساتھ بھی اس کا استعمال ہے

پانی میں یہ عکس چاند کا ہے
یا کوئی حسین نہا رہا ہے　　شوق قدوائی

**عکس** بڑ:۔ سایہ، پرچھائیں، چھوٹ، عربی، مذکر
فصیح، رائج۔

کون ما شہد زمیں طور کا لعل خوش آب
عکس گنبد سے سنہرا ہے کہ قرعہ آفتاب　　عزیز لکھنوی

قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی
"فوٹو" (تصویر) کے بھی لکھے ہیں جو عام طور سے
زبانوں پر نہیں ہے۔

**عکس** بڑ:۔ عداوت، ضد۔

عکس سے کہتے ہیں یہ قلبی عداوت دیکھئے
مجھ کو مارا حور نے جب دم کہا آرام روح　　رشک (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ شعر میں عکس کے معنی پلٹنے اور الٹا
کرنے کے ہیں جیسے روح کا عکس حور۔ عداوت
یا ضد کے معنی نہیں ظاہر ہوتے اگر یہ معنی مان
بھی لیے جائیں تو متروک ہو چکا ہے۔ اب کوئی
نہیں بولتا۔

**عکس اتارنا:۔** ہو بہو نقشہ بنانا، عکسی تصویر
کھینچنا۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے عکس اتارنا
یا کھینچنا "قائم کرکے سایہ کے وسیلے سے شبیہ اتارنا
(فوٹو گراف اتارنا) کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام
طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔

**عکس افگن:۔** (بے اضافت) پرتو ڈالنے
والا، عکس ڈالنے والا، فارسی ترکیب، صفت
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عکس افگن اب کبھی بھولے سے بھی ہوتا نہیں
وہ صنم حیران اپنا دیکھ کر آئینے کو　　ناسخ

**عکس پذیر:۔** (بے اضافت) عکس کو قبول کرنے والا، فارسی
ترکیب، قلیل الاستعمال

آئینۂ خیال تھا عکس پذیر راز کا

جلوہ شہید ہو گیا جلوۂ دل نواز کا — حسرت کلکتوی

**عکس پڑنا**:- کسی چیز کا سایہ پڑنا، صورت دکھائی دینا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

عکس پڑتا ہے جو تیرا آئینوں میں سیکڑوں — ناسخ
اضطراب اس واسطے جاتا رہا سیماب کا

**عکس ڈالنا** ۱:- اثر ڈالنا۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ ملا صاحب نے مرزا کوکہ کے حج کو جانے کا حال لکھ کر اکبر کی بد مذہبی کے اشاروں سے عجب بد نما عکس دلوں پر ڈالا ہے۔ (دربار اکبری)

**عکس ڈالنا** ۲:- پرتو ڈالنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

اپنی تصویر وہ کھنچوائے یہ ممکن ہی نہیں — داغ
جس نے آئینہ میں بھی عکس نہ ڈالا اپنا

**عکس کھینچنا**:- اردو، فعل متعدی، سایہ کے وسیلے سے شبیہ اتارنا، فوٹو گراف اتارنا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عکس لینا**:- کسی تصویر یا تحریر پر باریک کاغذ رکھ کر ہو بہو نقشہ اتارنا۔ صرف، فصیح، رائج

شبیہ کا رخ عکس لے لے اس تجلی گاہ کا — عزیز لکھنوی
پھر یہی جلوہ دکھانا اپنے مسٹن ہال میں

**عکسی**:- عکس سے منسوب، کیمرے کی مدد سے کھینچا ہوا۔ اردو صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کتاب کے شروع میں مصنفہ کی ہاف ٹون تصویر اور آخر میں مشہور شاگردان داغ کی ایک فہرست مع مختصر حالات بھی شامل کر دی گئی ہے۔ (رسالہ اردوئے معلیٰ)

قول فیصل۔ تصویر کے لیے "عکسی تصویر" کمی کے ساتھ بولتے ہیں جیسے مرزا غالب کی عکسی تصویر اور قلمی تصویر میں زمین آسمان کا فرق ہے۔"

قرآن مجید یا دیگر کتب کے لیے جو آفسٹ سے ذریعے چھپتے ہیں ان کو عام طور سے عکسی قرآن یا عکسی دیوان غالب وغیرہ بولتے ہیں۔

**علا**:- عربی، بلند مرتبہ۔ ہوا (نقش) خدا سے تعالیٰ جل و علا نے ہم سب کو عقل دی (نور اللغات)

قول فیصل:- عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے اہل سنت حضرات کمی کے ساتھ بولتے ہیں۔

**علاتی**:- (بفتح اول و تشدید دوم) مختلف البطن، بھائی یا بہن۔ سوتیلا بھائی۔ سوتیلی بہن فارسی اصطلاح۔ فقہ۔

محل صرف۔ شریعت نے میراث کی تقسیم میں جہاں برادر عینی اور ماں باپ کو میراث دلوائی ہے وہاں حبیب برادر عینی ... برادر علاتی کو بھی میراث میں شریک کر لیا ہے

**علاج** ۱:- (بالکسر) بیماری کا مداوا، مرض کے دور کرنے کے تدابیر۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج

بیمار غم کا جو نہ تجھ سے ہوا علاج — ذوق
کہہ اے طبیب تو ہی کہ پھر کیا ترا علاج

قول فیصل:- اس کا تابع مہمل "ولاج" ہے اکثر کمی کے ساتھ عورتیں۔ علاج ولاج کی ترکیب سے استعمال کرتی ہیں۔ جیسے "اصغری نے کہا۔ علاج ولاج تو مجھ کو کچھ نہیں آتا (مراۃ العروس)

**علاج** ۲:- چارہ، تدبیر، فارسی، ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

ممکن ہے آنکھ سے نہ بہائیں ہم اشک غم — جلیل
لیکن علاج کیا ہے دل بیقرار کا

**علاج** ۳:- سزا، سرزنش۔ فارسی، فصیح، رائج۔

اس زلف کو جو شانہ کی صورت لگائے ہاتھ — منتظر لکھنوی
ہے نازیبا نہ ایسے گنہگار کا علاج

**علاج بالضد**:- حار مرض کا علاج بارد دوا سے۔ اردو، ترکیب، عربی الفاظ۔ اطبا کی اصطلاح۔

محل صرف۔ دونوں طبیب حاذق تھے۔ ایک نے علاج بالمثل تجویز کیا۔ اور دوسرے نے علاج بالضد..... (میر ابیلا گناہ)

قول فیصل۔ اگر مرض حار کا علاج حار ادویہ سے کیا جائے تو علاج بالمثل کہتے ہیں۔

**علاج پذیر**:- (بغیر اضافت) ایسا مرض کہ جس میں ایسی صلاحیت ہو کہ وہ علاج سے دور ہو سکے تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

شہنشہا ترے یمن شفا سے کا اس سے — ذوق
جو لا علاج مرض تھے وہ ہیں علاج پذیر

**علاج کرنا** ۱:- دوا کرنا۔ ایسی تدبیر کرنا کہ جس سے مرض دور ہو۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

جز قتل کیا ہے عشق کے بیمار کا علاج — ناسخ
سو آپ روز کرتے ہیں دو چار کا علاج

**علاج کرنا** ۲:- تدبیر کرنا۔ انتظام کرنا۔ دفعیہ کرنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ کا لڑکا بد معاشوں کی صحبت میں بیٹھتا ہے۔ اس کا جلد از جلد علاج کیجیے ورنہ نقصان اٹھائیے گا۔

**علاج کرنا** ۳:- (طنزاً) ٹھیک بنانا، سزا دینا۔ سخت تنبیہ کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

معروف ہے بہت ہی ہمارے علاج میں —
پر بھی خدا علاج کریگے طبیب کا (شیفتہ)

**علاج کو ڈھونڈے سے نہ ملنا**:- نہایت کم یاب ہونا۔ گھس کے لگانے کو نہ ملنا۔ دوا کو نہ ملنا۔ فارسی۔ از بہر دوا یا علاج نیافتن کا ترجمہ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**علاج معالجہ**:- علاج وہ تدبیریں جو مرض کے لیے کی جائیں۔ عربی۔ الفاظ اردو ترکیب فصیح۔ رائج۔

محل صرف۔ یہ سعادت ہر شخص کے [illegible] کالوجی کی امریکہ وسکونسن یونیورسٹی میں — ہندوستان نژاد ڈاکٹر ہرگوبند کھورانا کی نگرانی اور رہنمائی میں کام کرنے والی ایک ٹیم نے یہ عظیم کارنامہ سرانجام دیا۔ اس دریافت سے موروثی امراض کے رشتہ دور اور علاج معالجے کے لیے راستہ کھل گیا ہے۔
(ضمیمہ قومی آواز لکھنؤ ۹ جولائی [illegible])

**علاج ہونا**:- معالجہ ہونا۔ مرض کے دفع ہونے کی تدبیر ہونا۔ دوا ہونا۔ اردو مصدر۔ فصیح۔ رائج۔

موت ہی سے کچھ علاج درد فرقت ہو تو ہو
غسل میت ہی ہمارا غسل صحت ہو تو ہو (ذوق)

**علا شانہ**:- عربی۔ جس کی شان بلند ہو۔ خدا تعالیٰ کے لیے مستعمل ہے۔

زہے رتبہ منصور ہے یہ مقام جو تم دیکھتے ہو دار الجزا ہے اور خداوند تعالیٰ جل و علا شانہ اس محکمے کا حاکم۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل سنت حضرات کمی کے ساتھ بولتے ہیں۔

**علاقہ**:- (بفتح اول) کسی چیز سے دل کا لگاؤ۔ تعلق۔ رابطہ۔ عربی۔ فصیح۔ رائج۔

محل نثر۔ زندگی کی گری خصوصیتیں چاروں طرف سے گھیرے ہوئے تھیں۔ طرح طرح کی سرگرمیوں میں دل اٹکا ہوا تھا۔ اور علاقوں اور رابطوں کی گرانیوں سے بوجھل تھا۔
(غبار خاطر۔ از مولانا آزاد)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بالکسر ہے۔

**علاقہ**:- (بالکسر) نسبت؛ واسطہ۔ مذکر۔ عربی۔ فصیح۔ رائج۔

قرآں سے کیا علاقہ کہ وہ اشقیا تھیں
دل کا لگا کریں کہ وہ حق کی صدا سنیں (میاں رضا)

**علاقہ**:- مذکر (بالکسر) تعلقہ۔ حلقہ۔ جاگیر۔ ریاست۔ فارسی۔ فصیح۔ رائج۔

علاقہ نہیں آیا گر ہاتھ ہی کا ہاتھ
ہے ناظم الملک شوکت کے ساتھ (امیر لکھنوی)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ضلع، پرگنہ، صوبہ، احاطہ، حلقہ، اور تعلقہ، ملکیت، پٹہ، قبضہ، زمینداری کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔ ضلعے کی جگہ ضلع۔ اور صوبہ کی جگہ صوبہ ہی۔ بولتے ہیں۔

**علاقہ**:- (بالکسر) تعلقہ، عملداری، حکومت۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنی میں علاقہ نہیں بولتے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنے عہدہ لکھے ہیں جو کسی حد تک زبانوں پر ہیں۔

**علاقہ**:- مذکر۔ نوکری کا تعلق (نور اللغات)

نوکری۔ ملازمت۔ عہدہ۔ کام۔ اردو (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علاقہ اٹھ جانا**:- تعلق نہ رہنا۔ قطع تعلق ہو جانا۔ فعل لازم۔ اردو (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علاقہ بند**:- پٹوا۔ زیور میں ڈورے ڈالنے والا۔ فارسی۔ مذکر۔ متروک۔

محل نثر۔ دیکھو مرد کیسی کیسی سخت محنت کرتے ہیں ...... سنار، لوہار، ٹھٹھیرا ...... درزی، دستار بند، علاقہ بند ...... گندھی وغیرہ جتنے پیشے والے ہیں سب کاموں میں برابر درجے کی تکلیف ہے۔ (مرآۃ العروس)

قول فیصل۔ اس پیشے کو علاقہ بندی کہتے تھے وہ بھی اب تو زبانوں پر نہیں ہے۔

**علاقہ چھٹنا**:- تعلق جاتا رہنا۔ اردو مصدر۔ قلیل الاستعمال

دست قاتل کا نہ بسمل سے علاقہ چھوٹے
تیر جگر ہی میں رہے تیر کا پیکاں دل میں (جلیل)

**علاقہ چھٹنا**:- علاقہ کا کورٹ آف وارڈس سے واگزار ہونا۔ اردو مصدر۔ فصیح۔ رائج۔

محل نثر۔ ۲۶ سال گزرے ہوں گے کہ [illegible] صاحب کا علاقہ کورٹ سے چھوٹا

**علاقہ دار**:- ۱ رشتہ دار۔ قرابتی۔ قرابت دار۔ نسبتی۔ اردو۔ مذکر۔ ۲ تعلقدار۔ علاقے کا مالک۔ حاکم حلقہ یا ضلع۔ زمیندار۔ اردو۔ صفت۔ مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ معنی ۱ میں کوئی نہیں بولتا۔ معنی ۲ کی جگہ تعلقدار بولتے ہیں۔

**علاقہ دستار**:- پگڑی کا طرہ یا شملہ۔ فارسی۔ مذکر۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اردو سے اس کا علاقہ نہیں۔

**علاقہ رکھنا:** تعلق رکھنا، واسطہ رکھنا، نسبت رکھنا اردو صرف، فصیح، رائج۔

کمزوری اور بے ثباتی
رکھتی ہے علاقہ تجھ سے ذاتی — صفی لکھنوی

**علاقہ رہنا:** تعلق رہنا، واسطہ رہنا، مطلب رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

دونوں سے علاقہ نہ رہا جا کے تم کو
جنت کے نہ دوزخ کے ہوئے دائے قیامت — آتش

**علاقہ قطع ہونا:** تعلق کا منقطع ہونا، سلسلہ باقی نہ رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

علاقہ نہ ہو قطع کٹ جائے گردن
سہارا غریبوں کو قاتل یہی ہے — جلیل

قولِ فیصل۔ اسی محل پر علاقہ منقطع ہونا بھی تعلیم یافتہ طبقہ بولی دیتا ہے جیسے "۹ اگست کی صبح کو جب مجھے گرفتار کر کے احمد نگر لے جا رہے تھے تو بعض کاغذات رکھنے کے لئے راہ میں اٹیچی کیس کھولا اور دیکھا تو یک دو خط سامنے آگیا اب دنیا سے تمام علاقے منقطع ہو چکے تھے ممکن نہ تھا کہ کوئی خط ڈاک میں ڈالا جا سکے۔ (غبارِ خاطر۔ مولانا آزاد)

**علاقہ نام لکھ دینا:** تحریری طور پر جاگیر یا ریاست کسی کے نام کر دینا۔ اردو صرف غیر فصیح، رائج۔

لکھ دیا عشق و محبت کا علاقہ ترے نام
آج پہنچا یہ نشہ حسن کا فرماں مجھ کو — رند

**علاقہ ہونا:** ۱ سروکار رہنا، تعلق ہونا، سلسلہ ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

کس مزے کا یہ علاقہ بسمل و قاتل میں ہے
تیر ان کے ہاتھ میں پیکاں ہمارے دل میں ہے — جلیل

**علاقہ ہونا:** ۲ علاقہ ملنا، جاگیر ملنا، اردو صرف، متروک۔

جب سے پایا دستہ آویزۂ گوش بتاں
یہ خوشی مجھ کو ہوئی گویا علاقہ ہو گیا — رشک

**علاقے میں:** سرحد میں، علاقے کی حدود میں، علقہ ریاست میں، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ شرح۔ ہمارے علاقے میں جب سے نئے تھانے دار آئے ہیں، خدا کا شکر ہے کہ کوئی واردات نہیں ہوئی۔

**علالت:** ۱ بیماری، مرض، روگ، اردو، مونث، فصیح، رائج۔

محلِ شرح۔ میرے حصہ میں ناخوشی و علالت کا بار آیا ہے تو مجھ جس طرح کاندھوں پر اٹھائے آیا تھا اسی طرح اٹھائے واپس جا رہا ہوں۔

(غبارِ خاطر۔ مولانا آزاد)

قولِ فیصل۔ مولانا آزاد نے فارسی ترکیب کے ساتھ اس لفظ کا صرف کیا ہے جو اصولاً صحیح نہیں اس لئے کہ لفظ اردو ہے ممکن ہے کہ واؤ عاطفہ کی جگہ مولانا نے اور لکھا ہو اور کاتب نے مختصر نویسی سے کام لیتے ہوئے صرف واؤ عاطفہ پر اکتفا کی ہو۔ اس محل پر عربی زبان میں علت کا لفظ بولتے ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی "عذر یا بہانہ کرنے کی بات" بھی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**عَلّام:** (بفتح اول و تشدید دوم) بہت جاننے والا، ہر ایک بات سے بخوبی آگاہ، ہر چیز سے کامل واقفیت رکھنے والا، بہت بڑا عالم، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

یعنی عاند اردو کے جو ہیں اقسام
ہیں سبھوں میں مصارع علّام — دراغ نظم

قولِ فیصل۔ زیادہ تر خدا کے نام کے ساتھ اس کا صرف زبانوں پر ہے جیسے "علمائے متقدمین و متاخرین"

طالب تراجم کو امر سید الشہداء میں بیحد اہتمام رہا باوجودیکہ عبادت خداوند علام اور اعانت اہلبیت ع اور اکثر احکام حلال و حرام میں مشغول رہتے تھے۔

(روضۃ الحسنات فی احسن الکساء)

**عَلامات:** ۱ بہت سی نشانیاں، بہت سی علامتیں عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محلِ شرح۔ ستارے حرکت میں آئے اور درمیان ہوا گرنے لگے اور یہ سب امور ولادت آنحضرتؐ کے علامات تھے۔ (ترجمہ حیات القلوب)

قولِ فیصل۔ عربی زبان کے اعتبار سے حکمِ تانیث میں ہے۔ اردو کے اعتبار سے بہ اجماع اساتذہ لکھنؤ مذکر ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی "بلائیں، بلیات" بھی لکھے ہیں جو ممکن ہے کہ دہلی میں بولتے ہوں۔ لیکن اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عَلّامُ الغُیوب:** غیب کی باتوں کا بہت بڑا جاننے والا، خداوند عالم کی خاص صفت، عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ شرح۔ زندگانی کا زیادہ زمانہ غفلت میں گزرا اور کوئی عمل صالح جو لائق ہدیہ بارگاہ احدیت ہو وقوع میں نہ آیا اور جو کچھ آیا اس کو خود اپنا نفس قابلِ قبول نہیں پاتا چہ جائے کہ وہ نقاد اور علام الغیوب جو ہر عمل اور نیت عامل اور ناقص و کامل سے اطلاع رکھتا ہے۔ (روضۃ الحسنات فی احسن الکساء)

قولِ فیصل۔ "علام صیغۂ مبالغہ اور مضاف" "غیوب، غیب کی جمع مضاف الیہ۔

**علامت:** ۱ پہچان، نشانی، نشان، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

اس کی امت کی علامت تو کوئی تم میں نہیں
ہے جو اسلام کی ہوتی ہے وہ اس قسم میں نہیں — اقبال

قولِ فیصل ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "پتہ، ایڈریس اور سراغ کھوج" کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے ۔ وہ اشارے جو کسی چیز کے لئے مخصوص ہوتے ہیں ان کو بھی علامت کہتے ہیں جیسے "کامہ یا ڈیش یا فل اسٹاپ" وغیرہ مہر یا مونوگرام یا اور کوئی نشان جو کارخانہ یا مالک کی طرف سے بنا دیا جائے اس کو بھی علامت کہتے ہیں۔

**عَلَامت** :- آثار، ظہور، اردو، متروک

شب ہجر کی پھر علامت ہوئی
غرض عاشقوں پر قیامت ہوئی (میر حسن)

**عَلَامت برپا ہونا** :- علامت ظاہر ہونا، آثار پیدا ہونا، اردو صرف، متروک

محلِ صرف ۔ دربار تھا گرم تھا کہ آسمان پر شعلے چمکے علامت سحر برپا ہوئی (طلسم ہوش ربا)

**علامتِ بلوغ** :- (بہ اضافت) بالغ ہونے کی پہچان، جوان ہونے کی نشانی، موئے زہار، منی کا آنا، حیض کا جاری ہونا، عربی الفاظ فارسی ترکیب، فصیح، رائج ۔

قولِ فیصل ۔ شرعی حیثیت سے مرد پندرھویں سال بالغ ہوتا ہے اور عورت نو سال ختم ہونے پر بالغہ ہوتی ہے ۔ ہر ایک کے علامات الگ ہیں مرد کے لئے سوتے یا جاگتے میں منی کا نکلنا اور زیر ناف بالوں کا نکلنا اور عورت کے لئے حیض کا آنا ۔

**علامت تذکیر و تانیث** :- مذکر یا مونث یا نر و مادہ کے پہچاننے کی نشانی ۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

**علامتِ مردی** :- (بہ اضافت) مرد ہونے کی نشانی، مرد ہونے کی پہچان، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال ۔

قولِ فیصل ۔ علامت مردی سے ڈاڑھی، مونچھ اور عضو مخصوص مراد لئے جاتے ہیں ۔ اردو ترکیب کے ساتھ بھی شاعر نے نظم کیا ہے ۔

دکھلائی پرے دلوں نے شرافت
مردی کی رہی نہ کچھ علامت (گلزار نسیم)

**عَلَامت مقرر کرنا** :- مہر لگانا، اردو صرف، متروک ۔

محلِ صرف ۔ خدا نے ان کی یہ حالت دیکھ کر ان کے کان اور دل پر علامت مقرر کر دی ہے کہ یہ ایمان لانے والے نہیں ۔ (ختم اللہ ترجمہ قرآن علی حاشیہ)

**علّامہ** :- (بروزن معرکہ) بہت زیادہ پڑھی لکھی جاننے والی فاضلہ عورت، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

قولِ فیصل ۔ اس لفظ کی وضع عورت ہی کے لئے ہوئی تھی لیکن اردو بولنے والے طبقے نے اس کا استعمال اس مرد کے لئے جو بہت بڑا قابل یا بہت بڑا شاعر و ادیب یا علوم و فنون کا جاننے والا ہو کرنے لگا ۔ جیسے ۔ علامہ اقبال ۔ علامہ جمیل مظہری ۔ ایسی صورت میں علّامہ کا لفظ اردو ہے ۔

جی جل گیا دیکھ کے چہرہ وہ کتابی
ہم شعر کے علامہ تھے پر کچھ نہ رہا یاد (میر)

صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ "اردو معنی میں عجب نہیں کہ الامان سے بگاڑ لیا ہو" یہ قرینِ قیاس نہیں ہے ۔

**علّامہ** :- تیز اور ہوشیار عورت، برائیوں اور خیانتوں کا مجموعہ عورت، اردو، عورتوں کی زبان

محلِ صرف ۔
آفت ہے بلا ہے ایسی عورت
جس کو ہو پسند زیب و زینت

گھر سے باہر شتم نکالے
نامحرموں پر نگاہ ڈالے
علامہ وہ شوخ دیدہ، بے باک
کھیلے جو مزہ کی مہر لو بیٹا پاک (مثنوی مظہری)

**علّامۂ دہر یا علّامۃ الدہر** :- (عربی اسم مذکر) زمانہ کا فاضل، فاضل اجل، بہت بڑا عالم (صفت) نہایت چالاک، ہوشیار، مکّار، عیّارہ مکّارہ جیسے وہ عورت بڑی علامۂ دہر ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل ۔ "علامۃ الدہر" عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے جو کسی کے ساتھ استعمال کرتا ہے اور مرد کے لئے بولتا ہے ۔ "علامۂ دہر" مرد کے لئے تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے عورت کے لئے اس کا استعمال "عیارہ، مکارہ" کے معنی میں عورتوں کی زبان ہے جو اپنی ترکیب فارسی کے ساتھ اردو ہے ۔

**عَلَانیہ** :- (بفتح اول و کسر چہارم) کھلے خزانے سب کے سامنے، کھلم کھلا، عربی، فصیح، رائج ۔

محلِ صرف ۔ آغا صاحب نے کہا وہ علانیہ ہر مقام پر اس طرح سے نہیں جاتی ہیں مگر ہاں رد نق خلق کے بیاں چلو وہاں آ جائے گی ۔ (سبز کہسار)

قولِ فیصل ۔ عربی میں "علانیت" بہ تشدید یا ہے جس کا مادہ "علن" ہے وقف کی صورت سے اس کا استعمال عام طور سے ہونے لگا ہے ۔ اگر عربی عبارت میں پایا جائے گا تو عربی رہے گا اور تنہا استعمال کریں گے تو فارسی کا حکم لگانا چاہیے ۔

**علانیہ طور پر** :- کھلم کھلا، علی الاعلان، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

محلِ صرف ۔ اگر اعتراض کرد کہ امام غائب مثل نہ ہونے کے، کیا فائدہ غیبت میں؟ جواب اس کا یہ ہے کہ فائدہ اس کا مثل آفتاب کے ہے اندر ابر کے ۔ علاوہ یہ کہ ایک

جماعت مومنین کی جو جنی دانس سے ہیں یا وہ جن و لیوہ علانیہ طور پر اس وجود مقدس سے منتفع ہوتے ہیں اور ان سب کے نزدیک وہ جناب غائب ہیں۔
(توفۃ الحنفا فی احسن انکساء)

**علانیہ کہنا** :- ڈنکے کی چوٹ پر کہنا۔ بے جھجک کہنا اعلان کے ساتھ کہنا۔ اردو مرکب۔ فصیح، رائج۔

محل صرف :- اس نے علانیہ کہہ دیا تھا کہ چین پر قبضہ پانے کے بعد میں وہاں دین اسلام جاری کر دوں گا۔
(امیر تیمور۔ از نہت رائے نظر)

**علاوہ** :- (بفتح اول) سوا، بجز، ماسوا۔ اردو فصیح، رائج۔

وہ تیغ تو بے ہوئے کھڑے تھے بہت کم تھے یوں تو ہم کو
علاوہ اس کے کہ سر جھکا دیں کچھ اور ہم سے تو بن نہ آیا
شاد عظیم آبادی

قول فیصل :- بکسر اول عربی ہے جس کے معنی ہیں "ایک بوجھ جو دوسرے بوجھ کے اوپر رکھیں ہر چیز جو دوسری چیز پر رکھی جائے۔"

**علاوہ ازیں** :- اس کے علاوہ۔ اردو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف :- جہاں انھوں نے یہ غلطی کی کہ تمام مجمع کو مخاطب کر کے اعتراض کیا علاوہ ازیں استاد کو بھی نہیں چھوڑا۔ اور یہی صحیح بھی ہے۔

قول فیصل :- اسی محل پر علاوہ ازیں بھی کی کے ساتھ بول دیتے ہیں۔

**علائق** :- تعلقات، جھگڑے، بکھیڑے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

لاکھ پابند علائق نہ ہے کوئی یہاں
زلجع دار فتہ گر فکر سے آزاد نہیں عزیز لکھنوی

**علائق دنیوی** :- (اضافت) دنیا کے جھگڑے بکھیڑے، وہ چیزیں جو دنیاوی زندگی سے متعلق رکھتی ہوں۔ فارسی ترکیب۔ فصیح، رائج۔

**علت** :- (بکسر اول و تشدید دوم مفتوح) بیماری، دکھ، مرض۔ عربی، مؤنث۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ لگا اٹھیں تا کہ دور ہوویں ایل
اور ناخن کمیٹی کہ ہوں خوشحال
ناخن دو سو طبیبی سے شتابہ شتاب
دو جسم بستر کے ہوں نایاب
ہو اگر دیر ان کے کٹنے میں ناسخ
ہو خلل علتوں کے گھٹنے میں

**علت** :- وجہ، سبب، باعث۔ عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

سلام بھی ہے تم کو کیا علت ہوتی ہے
مقصود نہیں اس سے آرائش جمالی عزیز لکھنوی

قول فیصل :- صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ علت یعنی سبب اس بات کو کہتے ہیں کہ اسے کسی امر یا چیز کے حاصل کرنے کے واسطے شامل حصول ٹھہرائیں۔ پس علت کی چار قسمیں ہیں۔

**علت مادی** :- یعنی یہ کہ اگر سبب سبب میں داخل ہے یا خارج تو داخل بالقوہ کی حالت میں اسے علت مادی کہیں گے جیسے کاٹھ کی تخت کے ساتھ نسبت ہے۔

**علت صوری** :- اور اگر داخل بالفعل ہو تو اسے علت صوری کہیں گے جیسے تخت کی صورت یعنی چوکور، شش پہلو یا ہشت پہلو وغیرہ۔

**علت فاعلی** :- اگر خارج ہو اور وہ سبب اس کا موجد ہو تو اسے علت فاعلی کہیں گے جیسے بڑھئی یعنی تخت بنانے والا۔

**علت غائی** :- اور اگر ایجاد کسی بات کے واسطے ہو تو اس بات کو علت غائی کہیں گے جیسے تخت کے اوپر بیٹھنا۔

پس علت غائی ظہور میں چاروں علتوں کے بعد اور مفہوم میں سب سے مقدم ہے۔ علت غائی کا اطلاق خدائے تعالیٰ کے افعال پر نہیں ہو سکتا کیونکہ اس نے مخلوق کو کسی غرض سے نہیں پیدا کیا اور جو کچھ نتائج دیکھنے میں آتے ہیں یہ سب اپنے اظہار صنعت کے واسطے ہیں۔

**علت** :- جھگڑا، بکھیڑا۔ اردو، عوام کی زبان۔

محل صرف :- بہتر یہی ہے کہ ان کو دو روپے دے دو ان سے کسی قسم کی علت باقی رکھنا بے علت ہے وہ بڑے جھگڑالو آدمی ہیں۔

**علت** :- (اردو) خراب، ناکارہ چیز، کوڑا کرکٹ، خس و خاشاک۔ (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل :- اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علت** :- لت، بری عادت۔ اردو، غیر فصیح رائج۔

محل صرف :- آپ کہیں گے کہ چائے کی عادت بجائے خود ایک علت تھی اس پر مزید علت ہائے نا فرجام کا اضافہ کیوں کیا جائے۔ (غبار خاطر۔ از مولانا آزاد)

قول فیصل :- اس کی اردو جمع علتیں اور علتوں ہے جیسے اس طرح کے معاملات میں امتزاج و ترکیب کا طریقہ کام میں لانا علتوں پر علتیں بڑھانا گویا حکایت بادہ و تریاک کو تازہ کرنا ہے۔
(غبار خاطر۔ از مولانا آزاد)

**علت** :- عیب، نقص، دھبہ، داغ، کلنک۔ عربی، اردو (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل :- اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علت** :- الزام، بہتان، تہمت۔ اردو عوام کی زبان

محل صرف۔ حضور والا۔ یہ ایک دفعہ جعلی دستاویز بنانے کی علت میں ماخوذ ہو چکے ہیں۔
(فسانۂ آزاد)

**عِلّت** ۔ جرم، خطا، قصور، گناہ۔ اردو دہلی کی زبان۔

تم دیکھو وہ خنجر باندھے بیٹھے ہیں بسمل کی
کہ اس کا سانس لینا بھی کسی علت میں داخل ہے (داغ)

**علتِ ابنہ** ۔ علت مشایخ، بدفعلی کرانے کی عادت۔ عربی الفاظ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غل تھا کہ لطف علت ابنہ اٹھایا ہے
کہتے نے کیا فلاں کو خضر نے چڑھایا ہے (نامعلوم)

**علتِ تامہ** ۔ پورا سبب، سبب کامل۔ عربی، مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علت دھوئے دھائے جائے عادت کیوں کر جائے** ۔ بیماری جاتی رہتی ہے مگر عادت نہیں بدلتی۔ اردو۔ مثل عورتوں کی زبان قلیل الاستعمال۔

**علت سے خالی نہیں** ۔ جھگڑے اور عیب سے خالی نہیں۔ اردو۔ صرف عوام کی زبان۔

نہیں کبر و نخوت بھی علت سے خالی
بہت تندرستوں کو بیمار دیکھا (شعور)

**علتِ صوری** ۔ وہ صورت جو کسی چیز کے بننے کے بعد ہو گئی ہو۔ سبب ظاہری۔ عربی مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علتِ غائی** ۔ نتیجہ، ماحصل، مقصود۔ فارسی ترکیب مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عشق پیدا جو کیا تو نے تو معلوم ہوا
بس یہ ایجاد سے تھی علت غائی تیری (اسیر)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں "وہ علت جو علل چہارگانہ کی غایت یا ان کی منتہا ہے تائے فوقانی کو یائے نسبت سے ملانے کے سبب حذف کر دیا۔ جس سبب یا منشا سے کوئی چیز بنائی گئی ہو۔ وہ علت غائی ہے۔ اگرچہ علت غائی کا ظہور تمام علتوں کے بعد ہوتا ہے مگر ذہن اور تعقل میں سب سے مقدم ہے۔" مذکر کیلئے بصورت تذکیر استعمال ہوتا ہے:

تجلی بزم وحدت میں تری شمع امامت کی
ہے یکتا عالم امکاں کا تو ہی علت غائی (حشر لکھنوی)

**علتِ فاعلی** ۔ سبب ایجاد، باعث تکوین، وہ سبب جس نے کوئی شے بنائی ہو۔ عربی مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علت لگا لینا** ۔ کسی چیز کی لت لگا لینا، عادت ڈال لینا۔ خوگر بن جانا۔

(فقرہ) آپ پان تو کھاتے ہی تھے حقہ کی علت اور لگا لی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس محل پر "علت کی جگہ لت" بولتے ہیں:

**علت لگا لینا** ۔ اپنے پیچھے بکھیڑا لگا لینا۔ عذاب مول لینا۔ اردو۔ صرف عوام کی زبان۔

محل صرف۔ تمہیں ایسی عورت سے شادی کرنی چاہیئے تھی کہ جس کے کوئی اولاد نہ ہوتی ہو جس سے شادی کی ہے وہ لڑکی ہے کہ کوئی ہے تم نے اپنی جان کو خواہ مخواہ علت لگا لی ہے۔

**علت لگانا** ۔ الزام لگانا۔ تہمت دھرنا۔ چھانٹنا، سانٹنا۔ ملزم ٹھہرانا (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علت لگانا** ۔ کسی چیز کی عادت ڈالنا۔ خوگر کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے اس محل پر عوام "لت لگانا" بولتے ہیں صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی جھگڑا، بکھیڑا پیچھے چپٹانا بھی لکھے ہیں جو عوام کی زبان ہے۔

**علتِ مادی** ۔ اصلی سبب، وہ مادہ جس سے کوئی چیز بنی ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علت مشایخ** ۔ ایک بیماری ہے کہ یبوست مواد کے سبب بعض لوگوں کے مقام مخصوص میں کھجلی ہونے لگتی ہے جو ان کو مفعولیت کی طرف مائل کر دیتی ہے علت ابنہ۔ عربی الفاظ فارسی ترکیب مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ علت ابنہ نسبتہً زیادہ بولتے ہیں۔

**علت میں گرفتار ہونا** ۔ الزام، قصور یا جرم میں گرفتار ہونا۔ اردو۔ عوام کی زبان۔

محل صرف۔ حکیم صاحب طرفہ معجون آدمی تھے خبطی نصف مجنون جیسے حکومت کا مزہ اڑ رہا پھر ناحق کی علت میں گرفتار ہوئے آبرو کو گنوایا۔ (فسانۂ عبرت)

**علت و معلول** ۔ سبب اور اس کا مسبب۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

درس ترجیح دوں ایک شفا کا نسخہ
بحث ہیں علت و معلول کی ہے عقل علیل (ذوق)

**علحدگی** (تلفظ علاحدگی) خلوت، تنہائی۔ فارسی مونث، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ آپ نے سب کے سامنے ان سے دریافت کیا۔ ان کے جواب نہ دینے کا خاص سبب یہ ہے کہ وہ چاہتے تھے کہ آپ ان سے علیحدگی میں گفتگو کریں۔

**علیحدگی:** (۲) جدائی، الگ ہونا، ذمہ داری سے دست برداری۔ ملازمت سے برطرفی، فارسی فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ آج کل مسلمانوں کے خیالات میں جو دو غلاپن اور کمزوری پھیلی ہوئی ہے وہ اخباری دنیا کی علیحدگی اور نا واقفیت کی وجہ سے ہے۔ (رسالہ تنویر المشرق دسمبر ۱۹۲۸ء)

قولِ فیصل۔ علیحدہ ہو جانا سے چھوڑ دینے کو علیحدگی اختیار کرنا بھی کہتے ہیں۔ جیسے مجھے انجمن کے سکریٹری ہونے سے اختلاف تھا زبردستی بنا دیا گیا تھا نتیجہ وہی ہوا کہ مجبوراً مجھے علیحدگی اختیار کرنی پڑی۔

**علیحدہ:** (۱) (بفتح عین و کسر حائے حطی و فتح دال مہملہ و سکون ہائے مختفی) جداگانہ، مختلف، الگ، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ بودوباش کا طریقہ اور رنڈیوں سے بالکل علیحدہ تھا۔ (امراؤ جان ادا)

قولِ فیصل۔ عربی میں اس کی اصل "علیٰ حدہ" ہے۔

**علیحدہ:** (۲) خلوت میں، تنہائی میں، اکیلے میں، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ میں آپ سے علیحدہ کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں زحمت تو ہوگی تشریف لے آیئے۔

قولِ فیصل۔ اب زیادہ تر اس محل پر "علیحدہ" کی جگہ "تخلیہ" کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔

**علیحدہ:** (۳) شرکت سے خارج، شرکت سے باہر، اردو، فصیح، رائج۔

تھا رشیں ملاحدہ وہ لعیں
دین سے تھا علیحدہ وہ لعیں — تاریخ

**علیحدہ:** (۴) علاوہ، سوائے، اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علیحدہ:** (۵) دوسری جگہ، دوسرے مقام پر، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ وہ میرے بڑے بھائی ہیں بہت دنوں سے علیحدہ رہتے ہیں۔

**علیحدہ رکھنا:** جدا رکھنا، ملنے نہ دینا، الگ رکھنا، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ یہ خاص دستاویز دوسرے کاغذات سے علیحدہ رکھنا ورنہ بہت دشواری کا سامنا ہو جائے گا۔

**علیحدہ کرنا:** (۱) الگ کرنا، جدا کرنا، منتخب کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ دیکھو جن کاغذات پر سرخ نشان لگے ہیں ان کو علیحدہ کر کے الگ فائل میں لگا دو۔

**علیحدہ کرنا:** (۲) شرکت سے خارج کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ میری کوئی خطا نہیں تھی بلا وجہ مجھ کو پارٹنر شپ سے علیحدہ کر دیا۔

**علیحدہ کرنا:** (۳) موقوف کرنا، برطرف کرنا، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ عہدہ مدرسی پر سے بھی ہیڈ ماسٹر کی غلط رپورٹ پر کونسل کے حکم سے صرف ۱۰ روپیہ ماہوار پنشن پر علیحدہ کر دیے گئے۔ (حیاتِ تسلیم)

**علیحدہ ہونا:** (۱) الگ ہونا، جدا ہونا، باہم ایک دوسرے سے علیحدگی اختیار کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ جب صاحبزادے میں ہمیشہ ایک انجمن سے علیحدہ ہو کر دوسری انجمن بنا یا کرتے تھے۔

قولِ فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "الگ" ہی بولتے ہیں۔

**علیحدہ ہونا:** (۲) چھوٹنا، بچھڑنا، اردو صرف۔

محلِ صرف۔ وہ کانپور میں سب ساتھیوں سے علیحدہ ہو گئے۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ ان معنی میں اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علیحدہ ہونا:** (۳) مستعفی ہونا، ذمہ داری سے سبکدوش ہونا، عہدے سے ہٹنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ سب کہتے ہیں شفیع نیم خان کی سکریٹری شپ قبول کی تھی چار دن میں استعفیٰ دے کے علیحدہ ہو گئے۔

قولِ فیصل۔ ملازمت سے برطرف ہونے نوکری سے موقوف ہونے کے لئے بھی بولتے ہیں۔

**علیحدہ ہونا:** (۴) بٹنا، تقسیم ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ ہر ایک شریک کا حصہ علیحدہ ہو گیا ہے اب یہ زمین کسی ایک کی ملکیت نہیں ہے۔

**علیحدہ ہونا:** (۵) سرکنا، ہٹنا، پرے ہونا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عَلَف** :- (بفتحتین) گھاس، گیاہ، جانوروں کا چارا۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کٹ کر گریں گے راہ میں مشتاق علف سے
ڈھیر اگر ہو گئی اس تیغ بکف سے — صبر

**قول فیصل**۔ کبھی کے ساتھ انسان کے لئے غذا کے معنی میں مستعمل ہے۔ دنیا کو جیسے آب و علف حاصل ہے ویسے گندم و جو جبر و خیرات حاصل نہ ہو۔ ہمت ہی سے ہے گت جہاں کی بزرگی ہمت ہی سے انسان کو شرف حاصل ہے۔ (حکمت زادہ عظیم آبادی)

**عَلَف خوار** :- چارہ کھانے والے، گھاس کھانے والے جانور۔ فارسی، قلیل الاستعمال۔

ہیں علف خوار جیسے حیوانات
نہیں ان کو علم ہیں یہ آلات — ناسخ

**عَلَق** :- (بفتحتین) جونک، ایک سیاہ رنگ کا کیڑا جو دریا، تالاب وغیرہ میں پیدا ہوتا ہے جس کے ذریعہ سے انسانی جسم کے خون فاسد کو کھینچا جاتا ہے۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

اتنا ظالم میں حذر خون سے خونخواروں کو
خون فاسد کو بھی ہرگز نہ کرے نوش علق — ذوق

**علقمہ** :- (بالفتح) فرات کی نہر کا نام، عربی، فصیح، رائج۔

نکل گیا میں وہاں گئے ہوئے لشکر
جو آگے گھر نہر علقمہ سے گزر — میر عشق

**عِلَل** :- (بکسر اول و فتح دوم) علت کی جمع، اسباب، وجوہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہیں جو اسباب اس کے اور علل
نہیں آگاہ ان سے اجل — ناسخ (سراج نظم)

**قول فیصل**۔ اسباب کے ساتھ ترکیب دے کے زیادہ بولتے ہیں۔
(یعنی اسباب و علل) یا پھر علل و معلولات کی ترکیب سے استعمال کرتے ہیں جیسے "ہم میں اشیا کے رشتۂ علل و معلومات کے پتہ لگانے کی استعداد بڑھتی جاتی ہے۔"
(رسالہ تنویر المشرق مارچ ۱۹۰۸ء)

**عِلم** :- (بالکسر) دانش، دانائی، عربی، مذکر۔ (نور اللغات)
**قول فیصل**۔ اردو میں علم کے یہ معنی رائج نہیں۔

**عِلم** :- جاننا، واقفیت، آگاہی، خبر، اطلاع۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہمت سے ہے تجسس، دریا ہے
یہ علم نہیں کہ وہ کہاں ہے — شوق قدوائی

**قول فیصل**۔ اس کی اردو جمع "علموں" بھی استعمال ہوتی ہے۔

پر بشر کو خدا سے ہو انس
ایسے علموں سے جو نہ ہو نافع — (سراج نظم)

**عِلم** :- کسی خاص فن کی ماہیت، کسی خاص فن کی ماہیت سے واقف ہونا، عربی، فصیح، رائج۔

علم ہی جاتا تھا جاتے تھے جہاں ہم ساتھ ساتھ
علم نے اسلام سے باندھا تھا پیمان — حالی

**عِلم** :- ہنر، فن، جوہر، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہے مسلم اگر حجاب اکبر
بہتر ہے یہی کہ دیکھیے جاہل — صفی

**قول فیصل**۔ عربی میں اطلاق علوم اور ان کی بہت سی شاخیں ہیں۔ سنسکرت میں چودہ علم اور ان کے بہت سے حصے ہیں۔ عربی کے علوم یہ ہیں۔ صرف، نحو، لغت، معانی، بیان، عروض، قافیہ، انشا، رسم الخط، مناظرہ، قرات، حدیث، تفسیر، فقہ، فرائض، اصول، کلام، منطق، حکمت جس میں بہت سے علوم شامل ہیں جیسے ہیئت، ہندسہ، الٰہی، ریاضی، عدد، مناظر و مرایا، جبر و مقابلہ، جر ثقیل، رمل، جفر، طلسم، قیافہ، مساحت، اصطرلاب، محاضرات یعنی لطیفہ گوئی، حاضر جوابی، تعبیر، تعویذ، تصوف، اخلاق اور علم تاریخ، جغرافیہ وغیرہم۔

سنسکرت کے چودہ علم یہ ہیں۔ چار وید اور چھ ان کے انگ یعنی قرات، صرف، نحو، کلام، عروض، نجوم۔ میمانسا یعنی علم الٰہی۔ پران یعنی عہد قدیم وغیرہ۔ نیائے یعنی منطق۔ دھرم شاستر یعنی فقہ۔

**عِلم** :- جادو، منتر، ٹوٹکا، ٹونا، افسوں، سحر۔ اردو، عوام کی زبان۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)
**قول فیصل**۔ اہل لکھنؤ علم کہہ کے مندرجہ بالا معنی مراد نہیں لیتے۔

**عِلم** :- عمل۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)
**قول فیصل**۔ اس معنی میں بھی یہ لکھنؤ کی زبان نہیں۔

**عِلم** :- تسخیر۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)
**قول فیصل**۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عَلَم** :- (بفتحتین) رایت، نشان، جھنڈا۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کیا نالہ کروں نے تو آنسو بھی رواں ہوں گے
کر لشکر جمع ہوتا ہے علم جس دن نکلتا ہے — امیر

**قول فیصل**۔ اردو میں اس کی جمع بسکون دوم مستعمل ہے۔

علموں کے پاس ڈھیر تھے ہر دن کے دن میں تھے
اپنی پہ میر شیر کا نقشہ گھر سے کفن میں — انیس

**عَلَم** :- نیزہ۔ عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)
**قول فیصل**۔ اس معنی میں خالص عربی ہے اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**عَلَم** :- اسم معرفہ کی ایک قسم، کسی معین شے کا نام جیسے الٰہ آباد، لکھنؤ، احمد، محمود وغیرہ۔ عربی اصطلاح علم صرف۔

**عَلَم** :- وہ نام جس سے آدمی مشہور ہو خاص نام عرفیت، عرف۔ جیسے کلو، کلن، للن، منو، بدھو، جمن، نقاق وغیرہ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں عرف کو علم نہیں کہتے۔ اصلی نام کے معنوں میں مستعمل ہے۔

**علم** بشہ شہدائے کربلا بالخصوص جناب عباس ابن علی علیہ السلام کے نام کا نشان۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

عشق عباس کو کفا شاہ شہید الست آسیر
اس لیے تعزیے کے ساتھ علم ہوتا ہے اسیر

**علم** بشہ ہر سطح متوازی الاضلاع میں خطوط کے گرد کی ایک سطح متوازی الاضلاع دونوں متمم کی سمیت علم کہلاتی ہے۔ عربی، علم ہندسہ کی اصطلاح (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**علم** بشہ الم نشرح، معروف، مشہور، اردو، مذکر، دہلی کی زبان۔

شوہر نے نام خدا ان کے الم نشرح کیا
بیبر سالے کی عالم میں علم کا ہے کو بہر

**علم** بشہ رسوا، بدنام، تشہیر، اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ دہلی کی زبان ہے۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علم** ۹ بشہ برہنہ، بے غلاف، جیسے تیغ علم کرنا،

ماتم کی تیغ کاندھے پہ اجل بھی طرقہ گریاں
ندیم! آج ہم نے سوز کا نرباد وہ دیکھا میر سوز

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہاں علم کے معنی "بلند" کے ہیں برہنہ اور بے غلاف کے نہیں ہیں۔ اہل لکھنؤ بلند کے معنی میں بولتے ہیں۔

یعنی سب اپنے ہاتھ میں جان اورج ہیں
جب تیغ کی علم تو علمدار فوج ہیں — تعشق

**علماء**:۔ عالم کی جمع۔ بہت سے عالم۔ عربی، مذکر، فصیح۔ رائج۔

یہ گروہ علماء اور یہ مقدس صحبت
منتظر ہے کہ کوئی آکے پڑھا دے حضرت — عزیز لکھنوی

**علماً**:۔ از روئے علم، علم کی رو سے۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

علماً جو نہیں کمال تجھ کو
اس کا کیوں ہے ملال تجھ کو — صفی لکھنوی

قول فیصل۔ عربی زبان میں بحالت تمیز استعمال کرتے ہیں اردو والوں نے تنہا اس کا استعمال شروع کیا۔ اصولاً تنہا استعمال کی سند نہیں اردو کا علم لگنا چاہیے۔

**علم اٹھانا**:۔ علم ادر لشکر حسین علیہ السلام حضرت عباس کے نام سے منسوب کر کے ماتم کرتے، نوحہ پڑھتے ہوئے لے کے جانا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

اٹھا کر ایک ہفتہ در دہجر آخر کیے نالے
علم ہم نے اٹھائے ہشتم ماہ محرم کو — اسیر

**علم اٹھنا**: شہدائے کربلا کی یاد میں جلوس کے ساتھ ماتم کرتے ہوئے علم اٹھانا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

ماتم کدہ آل پیمبر ہے دل اپنا
آنکھوں کے اٹھیں کیوں نہ علم اور نہ ناد — نصیر

**علم اخلاق**:۔ وہ علم جس کے وسیلے سے انسان کی عادتیں درست ہوں۔ نشست و برخاست کے قاعدے وہ علم جس میں باہم مل جل کر رہنے کے آداب اور علم مجلس وغیرہ سے بحث کی جائے۔ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل مثال۔ شاہان گذشتہ اور امرائے سلف علوم کے ذیل میں علم اخلاق، تاریخ دانی، مصوری وغیرہ وغیرہ فنون کے اجزا کامل سمجھ کر .... حاصل کرتے تھے (دربار اکبری)

قول فیصل۔ اس کی عربی ترکیب "علم الاخلاق" بھی رائج و فصیح ہے۔

علم الابدان پیکر کا طب
علم الاخلاق روح کی طب — صفی

**علم ادب**:۔ علم معانی بیان، بدیع، صرف، نحو، انشا پردازی، انشا اور اخلاق وغیرہ سے مراد ہوتی ہے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

کہتے ہیں علم ادب کی وہ نمائش دیکھ کر
مدعی ہیں جو فصاحت کے جھکا لیتے ہیں سر — عزیز

**علم اشیاء**:۔ مادی چیزوں کا علم، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

علم اشیا ہے منظر خواب
ظلمت میں جستجو تلاش اسباب — صفی

**علم الکتابی**:۔ وہ علم جو حاصل کرنے کے بعد آئے، کسبی علم، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

**علم الابدان**:۔ علم طب، اعضائے جسمانی کا علم۔ عربی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تحصیل علم الابدان اک فرض ہے تمہارا
فطرت نے کس طرح سے دیکھو بدن سنوارا — عزیز

**علم السنۃ**:۔ مختلف زبانوں کا علم۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کر علم طبیعیات کا شوق
ہر چند علوم پر ہے فوق
اس کے آگے سمجھے کچھ بھی
وقعت نہیں علم السنہ کی — صفی

**علمِ الٰہی:** علم حکمت کی تین قسموں یعنی ریاضی، طبیعی اور الٰہی میں سے آخری قسم علم الٰہی وہ علم ہے جس میں ان امور سے بحث کی جائے جو وجود خارجی یا تعقل میں مادے کی محتاج نہ ہوں جیسے خدا کی معرفت یا مقربانِ درگاہ احدیت جو اس کے حکم سے دوسرے موجوداتِ عالم کا سبب قرار پائے ہوں مثلاً عقول یا نفوس یا ان کے ملکات دانشوالی علم معرفت یا فطرت، عربی الفاظ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کبھی تھا علم الٰہی کی طرف ذہن رسا
کبھی کرتی تھی طبیعی میں طبیعت جودت — ذوق

قول فیصل۔ بعض علم الٰہیات بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان پر

علم اخلاق پہ ہو حاوی
کہ علم الٰہیات حاصل — صفی

**علم الیقین:** یقین کی قسموں عین الیقین، حق الیقین، علم الیقین میں سے آخری قسم کا نام ہے۔ علم الیقین عربی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ کسی بات یا کسی چیز کا اس کی کیفیت اور ماہیت کے ساتھ بغیر دیکھے کامل یقین کے ساتھ اس طرح جان لینا کہ کسی قسم کا شبہ نہ رہے علم الیقین ہے جیسے کونین دافع تپ ہے۔

یقین کے باقی اقسام کی تعریف درج ذیل ہے۔

ا۔ کسی امر کا مشاہدہ کرنا اور آنکھوں سے بھی دیکھ لینا مثلاً یہ دیکھنا کہ کونین ایک شخص کو دی گئی اور اس کا بخار اتر گیا یہ عین الیقین ہے۔

ب۔ خود تجربہ کرنا۔ جیسے خود کونین کھا کر جس سے بخار اتر جائے یہ حق الیقین ہے۔

**علمِ انشا:** وہ علم جس میں اپنی طبیعت سے مضامین پیدا کرنے اور ان کے اظہار میں ملکہ بہم پہنچانے کا بیان ہو جیسے جواب مضمون، تحریر آرا و مطالب عبارت وغیرہ۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ عربی ترکیب کے ساتھ علم الانشا بھی تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔

**علمِ آواز یا صوت:** عربی، فارسی، اسم مذکر۔ وہ علم جو آوازوں کی طاقت، خاصیت اور ان کے ظہور اور ترقی کے اصول کو بتلائے جیسے بادل کی گرج سے بادل کی دوری یا قریب کی آواز سے مقام، فاصلہ معلوم کرنا وغیرہ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ "علم صوت" بلکہ "علم الاصوات" زبانوں پر ہے۔

**علمِ بدیع:** علم بدیع ان قاعدوں کے پہچاننے سے مراد ہے جس سے ترکیب کلام کی خوبی معلوم ہو جائے۔ اس لیے کہ اس کی وجہ سے کلام میں مطابقت اور فصاحت اور بلاغت اور صنائع اور بدائع کے وارد کرنے میں اور جس مقام پر جو چیز مناسب ہو اس کے بیان کرنے میں خطا سے محفوظ رہیں۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ کلام کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) نثر (۲) نظم۔ کلام ناموزوں کو نثر اور موزوں کو نظم کہتے ہیں۔

**نثر کے اقسام باعتبار الفاظ**

باعتبار الفاظ نثر کی چار قسمیں ہیں۔ (۱) مرجز (۲) مقفیٰ (۳) مسجع (۴) عاری

**بیان مرجز:** وہ نثر ہے جس میں وزن شعر ہو اور قافیہ نہ ہو یہ قسم بہت کم پائی جاتی ہے۔ آغا غنی کی یہ نثر اس کی مثال ہے۔

"دیوان حقیقت کے مطلع کے ہیں دو مصرع۔ اک حمد الٰہی ہو اک نعت پیمبر ہے۔ اس مطلع روشن کے معنی منور ہے۔ ہر ذرہ بھی ہے واقف۔ سنتے ہیں ازل سے سب۔ یہ مطلع نورانی پر اس کے سوا اب تک۔ اس ساری غزل میں سے اک شعر نہیں پایا لیکن مجھے ہاتھ آیا اس وقت غنی موقع ہے سب کو سنانا ہے اس مطلع یکتا کا۔ جو حق ازل سے ہے۔ اس وقت موافق ہے گویا کہ ثنا خواں ہو سارا ان غزل خوانی۔ کیا خوب چھپا ہے۔ دربار میں حاضر ہیں۔ نقاد زر معنی۔ عالم کو سخن میرا سننے کی تمنا ہے" یہاں یہ بھی سمجھنا چاہیے کہ وزن میں ضبط ضروری نہیں۔

**بیان نثر مقفیٰ:** نثر مقفیٰ وہ جو مرجز کے برعکس ہے یعنی قافیہ رکھتی ہو اور وزن نہ ہو جیسے "معشوق کی ہنستی پیشانی میں بوستانِ مسرت کی شان، عاشق کی جبین گلستان کے بابِ غم کا عنوان۔ گیسوئے سرنوشت رنگین میں حسن کا افسانہ اس کے سرخط گلزار ادب، عبارتِ عاشقانہ اس کی چین جبیں کا جواب اس کی زلفوں میں عشق پیچے کا پیچ و تاب" نثر مقفیٰ کے دونوں فقرے الفاظ میں متضادی ہوں اور ایک دوسرے سے زیادہ نہ ہو یا فقرہ ثانی فقرہ اول سے طویل ہو مگر نہ اس قدر کہ اعتدال سے بالکل نکل جائے کیوں کہ قافیے میں عمدہ تو اعتدال ہی ہے اس کی مفصل بحث لفظ مقفیٰ میں آئے گی۔ انشاء اللہ۔

**بیان نثر مسجع:** نثر مسجع یہ ہے کہ الفاظ فقرتین وزن میں برابر ہوں اور حرف آخر میں متفق ہوں یعنی پہلے فقرے کے تمام الفاظ دوسرے فقرے کے تمام الفاظ سے وزن و حرف آخر میں موافقت رکھتے ہوں۔ نظم میں یہ صفت آئے تو مرصع اور نثر میں آئے تو مسجع کہیں گے۔ مثال نثر مسجع کی یہ ہے۔ "پونڈا چھکا اتنا بڑا کہ اس کی برائی بیان سے باہر ہے۔ پونڈا میٹھا ایسا کہ گمان سے بڑھ کر ہے۔ دربائے لطافت

اس کی مفصل بحث لفظ مسجع میں آئے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**بیان نثر عاری** اس کے الفاظ میں نہ لفظی قید ہے نہ قافیے کی اس کو روزمرہ اردو بھی کہتے ہیں۔ آج کل اردو میں اس قسم کی نثر عام طور سے رائج ہے اس لیے مثال ترک کی جاتی۔ نثر کی اور بھی قسمیں ہیں جن کا تفصیلی ذکر لفظ نثر کے ضمن میں آئے گا۔ انشاء اللہ۔

**اقسام نظم باعتبار ہیئت** نظم کی دس قسمیں ہیں۔ غزل، قصیدہ، مسمط، ترکیب بند، ترجیع بند، مثنوی، قطعہ، رباعی، مستزاد، فرد۔

**غزل** اصطلاح میں ان چند بیتوں کے مجموعے کا نام ہے جن کی ہر بیت آپس میں وزن اور قافیے کے اعتبار سے برابر ہو۔ پہلی بیت کے دونوں مصرع مقفیٰ ہوتے ہیں اور اس بیت کو مطلع کہتے ہیں باقی اشعار کے صرف مصرع ثانی میں قافیہ ہوتا ہے بیت ثانی کو حسن مطلع یا زیب مطلع کہتے ہیں۔ ایک غزل میں دو یا تین یا اس سے بھی زیادہ مطلع لائے جا سکتے ہیں۔ سب سے آخری بیت کو متمم غزل اور مقطع کہتے ہیں۔ اس کا مفصل ذکر لفظ غزل کے ذیل میں آئے گا انشاء اللہ۔

**قصیدہ** اصطلاح میں ان اشعار کا نام ہے جن میں کسی کی مدح یا ہجو کی جاتی ہے یا وعظ و نصیحت، تعریف بہار، شکایت روزگار وغیرہ مضامین درج ہوتے ہیں۔ مفصل بیان لفظ قصیدہ کے ذیل میں آئے گا انشاء اللہ۔

**مسمط** مسمط تسمیط کا مفعول ہے۔ تسمیط کے معنی موتی پرونا اور جمع کرنا۔ اصطلاح شعرا میں اسے کہتے ہیں کہ چند مصرعے متحد الوزن والقوافی جمع کر کے بند اول کریں اسی طرح اور کئی بند اسی وزن میں نظم کریں اور ہر بند کا قافیہ جدا ہو لیکن ہر بند کا مصرع آخر قافیے میں بند اول کا تابع ہو۔ اس کی آٹھ قسمیں ہیں۔ مثلث، مربع، مخمس، مسدس، مسبع، مثمن، متسع، معشر۔ ان سب کا ذکر م کی ردیف میں اپنی اپنی جگہ پر آئے گا۔

**ترکیب بند** ترکیب بند اسے کہتے ہیں کہ ایک غزل کے طور پر کچھ اشعار مع مطلع لکھ کے اس کے بعد ایک اور بیت مقفیٰ یعنی ایک مطلع بطور گرہ کے لگائیں پھر دوسرے بند میں دوسری غزل بند اول ہی کے وزن پر بند دو کریں اور اس کے بعد بھی ایک اور مطلع سے گرہ لگائیں۔ ایسے ہی چند بند لکھیں اور ہر بند کا مطلع یعنی گرہ مختلف ہونا چاہیے کیونکہ اگر ایک مطلع کی ہر گرہ میں تکرار ہوگی تو اس کو ترکیب بند نہیں بلکہ ترجیع بند کہیں گے۔

**ترجیع بند** ترجیع بند اسے کہتے ہیں کہ ایک شعر کی ہر گرہ میں تکرار ہو اس میں اور ترکیب بند میں یہی فرق ہے کہ وہاں ہر گرہ میں مختلف شعر لگائے جاتے ہیں اور یہاں ایک ہی شعر لگایا جاتا ہے۔ اس کی پابندی لازم سمجھی جاتی ہے۔

**مثنوی** اصطلاح میں ان اشعار کو مثنوی کہتے ہیں جن میں دو دو مصرع باہم مقفیٰ ہوں۔ مثنوی کے اوزان مقرر ہیں۔ تفصیلی ذکر لفظ مثنوی کے ذیل میں آئے گا۔

**قطعہ** قطعہ اصطلاح شعرا میں ان اشعار سے مراد ہے جن میں ایک شعر کا مطلب دوسرے شعر سے متعلق ہو یعنی جب تک دوسری بیت نہ معلوم ہو مطلب نہ کھلے اور بیت اول مقفیٰ نہ ہو اور بنائے قافیہ بیت اول کے مصرع ثانی پر ہو اور دوسری بیتیں قافیے میں اسی طرح مصرع کی تابع ہوں بعض شعرا نے غزلوں میں بھی قطعے کہے ہیں شعرا نے قطعہ کی حد دو بیت سے لے کے ایک سو ستر شعر تک مقرر کی ہے۔

**رباعی** اس کا مفصل ذکر رباعی کے ذیل میں ہو چکا ہے۔ رباعی مقررہ اوزان کا ذکر مع مثال لفظ عروض کے ضمن میں کیا جا چکا ہے۔

**مستزاد** وہ کلام موزوں ہے کہ مصرع یا بیت کے بعد ایک فقرہ نثر کا ایسا بڑھایا جائے کہ بیت یا مصرع کے مضمون سے چسپاں ہو لیکن وہ شعر یا مصرع معنی میں اس فقرے کا محتاج نہ ہو۔

میں ہوں عاشق مجھے غم کھانے سے انکار نہیں کہ ہے غم میری غذا
تو ہے معشوق تجھے غم سے سروکار نہیں کھا غم تیری بلا

**فرد** فرد اسے کہتے ہیں کہ ایک بیت بلا قافیہ متضمن مثل وغیرہ مضمون خاص کی کہیں، اور بعضوں کے نزدیک دونوں مصرعوں کا قافیہ مختلف ہونا ضروری نہیں ابیات غزل وغیرہ پر فرد کا اطلاق نہیں ہوتا۔ فرد اس شعر کو کہنا چاہیے جو تنہا ایک شعر ہو۔

زہر کھائیں اس شکر لب پہ نہ کیونکر سبزہ رنگ
آج طوطی بولتا ہے اس کے خط سبز کا مذاق

**نظم کی قسمیں باعتبار مضمون** واسوخت، مرثیہ، سلام، نوحہ، مذہبہ، شہر آشوب۔

**واسوخت** واسوخت بیزاری کو کہتے ہیں۔ اصطلاح شاعری میں اس نظم کا نام ہے جس میں معشوق کی بیزاری اور عاشق کے لیے بے پروائی کا مضمون اور دوسرے معشوق سے دل لگانے کی چھیڑ کہ اس کو جلی کٹی کہنے میں نظم کریں۔ واسوخت عموماً چھ مصرعوں کا ہوتا ہے۔

کیا نہیں اور جہاں میں صنم سیمیں بر
اور بھی سرو گل اندام ہیں تجھ سے بہتر
جن میں ہوئے تو وفا ایسے بھی ہیں گل اکثر
تلخ وہ ایک ہیں تو سیکڑوں شیریں ہیں تر

ولولہ چاہیئے بلبل کا گل تر ہیں بہت
آنکھ قمری کی ہو پیدا تو صنوبر ہیں بہت — ناظم

**مرثیہ**:- دستور قدیم تھا کہ کسی عزیز و قریب یا دوست خواہ امیر ہو یا رئیس کی وفات کا واقعہ اور حزن و ملال کا حال مرثیے میں نظم کرتے تھے اب اکثر مرثیہ وہی کہلاتا ہے جس میں واقعات کربلا اور مصائب سید الشہداءؑ نظم ہوں موجودہ دور میں مرثیہ مسدس ہی ہوتا ہے۔

قاسمؑ نے کہا دل سے اب کیا ہیں ارادے
شبیرؑ کو گھیرے ہیں سوار اور پیادے
ایسا نہ ہو کوئی نام محمدؐ کا مٹا دے
مرنے کا یہی وقت ہے ہمت جو خدا دے
دیکھا سوئے شبیرؑ جو حسرت کی نظر سے
تلوار نکلنے لگی قاسمؑ کی کمر سے — دبیر

**سلام**: جو مرثیہ غزل یا قصیدے کے طور پر لکھا جائے اسے سلام کہتے ہیں۔ ایسی نظم کے مطلع میں متقدمین سلام بجا یا سلامی، مجرئی وغیرہ کا لفظ لاتے تھے مگر اب یہ صورت متروک ہو گئی ہے۔

**نوحہ**: جو مرثیہ مستزاد کی وضع پر ہو اس کو نوحہ کہتے ہیں

بانوؑ نے یہ اصغرؑ سے کہا گود کے پالے آ گیسوؤں والے
یوں پڑ گیا تو تیر ستمگار کے پالے اے گیسوؤں والے
اک بار تو اے لخت جگر گود میں آ، تو ہٹ کے جو بیٹھے ہو
معصوم تو ایسے نہ کہیں دیکھے نہ بھالے اے گیسوؤں والے
(منقول - بحر الفصاحت)

غزل کی زمین میں بھی نوحے کہے جاتے ہیں۔
سکینہؑ کہتی تھی معکر مرے بے سر مرے بھائی
علی اکبرؑ مرے بے سر مرے بھائی
شعاع نیر تاباں فروغ کوکب رخشاں
سمن بر شکل پیغمبرؐ مرے بے سر مرے بھائی
(اختر بادشاہ اودھ)

**ندبہ**: اصطلاح میں ندبہ وہ لفظ ہے جو مصرعے کے آخر میں آتا ہے اور بین کے طور پر رونے میں کہا جاتا ہے اور سینہ کوبی کی جاتی ہے۔

حضرت خیر النسا کا جایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ
پانی نہ اس نے دشت میں پایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

**شہر آشوب**: اسے کہتے ہیں کہ ملک کی بربادی ویرانی اور تباہی اور اہل ملک کی مصیبت کا حال لکھا جائے۔

فلک نے قہر و غضب تاک تاک کر ڈالا
تمام پردۂ ناموس چاک کر ڈالا
بگاڑ یک ایک جہاں کو ہلاک کر ڈالا
غرض کہ لاکھ کا گھر اس نے خاک کر ڈالا
جلی ہیں دھوپ میں شکلیں جو ماہتاب کی تھیں
کھنچی ہیں کانٹوں پہ جو پتیاں گلاب کی تھیں — داغ

مولف بحر الفصاحت لکھتے ہیں کہ رامپور کے کتب خانے میں ایک ضخیم مثنوی شہر آشوب نام رکھی ہے اس میں کسبی قوم کی چالاکیاں اور بد اعمالیاں دکھائی ہیں اور اطراف کے اکثر شہروں کے نام اور کسبیوں کے مکر و دغا کا کچا چٹھا بیان کیا ہے مصنف اس کا ناظم ہے اور میں خیال کرتا ہوں کہ وہ نواب یوسف علی خاں ناظم والی رامپور ہوں گے یہ اسی کا شعر ہے۔

دم سگ سے کبھی نہ بل جائے
برسوں نلکی میں رہ کے پچھتائے

صنائع لفظی و معنوی کا تعلق بھی علم بدیع سے ہے کل صنعتوں کا ذکر ان کی ردیف میں صنعت لفظی اور صنعت معنوی کے ذیل میں درج کیا جا چکا ہے۔

**علم بردار**:- وہ شخص جو فوج کا جھنڈا لے کر چلے۔ لشکر کا علم جس کے ہاتھ میں ہو، فارسی ترکیب صفت فصیح، رائج۔
قول فیصل - واقعات کربلا کے سلسلے میں جناب عباسؑ سے مراد ہوتی ہے جو امام حسینؑ کی فوج کے علمبردار تھے۔

علمبردار شاہؑ بے کس مظلوم کا صدقہ قدر
علیؑ، قاسمؑ کا صدقہ عابدؑ مغموم کا صدقہ بگڑی

**علمبردار کا علم ٹوٹے**:- (دکھ سہنا) بڑا ہو مصیبت نازل ہو، اردو مصرف، عورتوں کی زبان - قلیل الاستعمال۔
محل صرف - کبھی خوجی پر چلاتی کہ اس موئے کھوسٹ بڈھے سے خدا سمجھے اللہ کرے اس پہ علمبردار کا علم ٹوٹے۔ (فسانہ آزاد)
قول فیصل - اب جناب عباسؑ کا علم ٹوٹے زبانوں پر زیادہ ہے۔

**علم بغاوت بلند کر دینا**: کھلم کھلا بغاوت کر بیٹھنا۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔
محل صرف - دونوں نے مل کر کھلم کھلا علم بغاوت بلند کر دیا۔ بہت زور و شور سے میدان رزم گرم ہوا۔ (رسالہ تنویر المشرق ماہ نومبر سنہ ۱۹۰۸ء)

**علم بلاغت**:- وہ علم جس میں موقع کی مناسبت اور تقاضائے وقت کے لحاظ سے مطالب پر پہنچ کے بات چیت کرنے کا طریقہ بیان کیا جائے۔ فصاحت اس کا ایک جز ہے ایراد کلام میں کمال اور دستگاہ حاصل کرنے کا علم وہ علم جو ادائے معانی میں خطا ہو جانے اور عبارت کو بد اسلوبی سے بچانے کے لئے ہو علم معانی علم بیان و علم بدیع کا مجموعی نام۔ عربی الفاظ، فارسی، ترکیب

تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علم بلند کرنا** :- شہرت حاصل کرنا (نور اللغات)

**قول فیصل** - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**علم بیان** :- خطابت کا علم، گفتگو کرنے کا علم، علم فصاحت، علم کلام، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

**عمل** :- سامعین کے دلوں کا باغ باغ کرنا تاثیر بیان عندلیب کا کام ہے۔ یہ صفت تاثیر بیان بلبل کی غیر معتبر ہیں۔ مسلّم تمام ہی گلشن کی ایجاد ہے مگر اس بات کو وہی سمجھے جسے علم بیان کچھ یاد ہے۔

(رسالہ رد الاعتراضات)

**قول فیصل** - علم عقائد یعنی منقول کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرنے کو بھی علم بیان کہتے ہیں - اور اس علم کو بھی کہتے ہیں جو مقدمات نقلی کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرنے کا ملکہ بہم پہنچائے، چنانچہ علما کے ایک فرقے کا نام اسی وجہ سے متکلمین ہے۔ علم بیان کی ایک تعریف یہ بھی ہے کہ ایک معنی کئی طرح سے وارد کیے جائیں اس طرح کہ بعض اس میں بعض سے واضح تر ہوں اور فائدہ اس علم کا یہ ہے کہ انسانی ذہن خطا سے محفوظ رہے اس کا مدار چار اصلوں پر ہے - تشبیہ، استعارہ، مجاز مرسل، کنایہ

**تشبیہ کا بیان** :- تشبیہ لغت میں دلالت ہے معنی واحد میں دو چیزوں کی شرکت سے اور ان دونوں چیزوں کو مشبہ اور مشبہ بہ کہتے ہیں اور معنی مشترک کو وجہ تشبیہ کہتے ہیں اور لازم ہے مشبہ اور مشبہ بہ ایک جنس سے نہ ہوں لیکن از روئے وصف متفق ہوں مثلاً رخسارہ معشوق کی تشبیہ چاند سے کہ دونوں جنس مختلف سے ہیں لیکن بسبب تعریف کے رخسارہ معشوق کو چاند کے نور سے تشبیہ دی۔ پس رخسارہ معشوق مشبہ ہے اور چاند مشبہ بہ ہے اور روشنی چاند کی وجہ تشبیہ ہے اور غرض تشبیہ سے مشبہ کو مشبہ بہ پر فوقیت دینا ہے - رخسارہ معشوق اور چاند کا ضمیر حسن کا ظاہر ہے - اور چاہیے کہ مشبہ، مشبہ بہ پر فائق ہو جب ہی تشبیہ صحیح ہو سکتی ہے۔

**مشبہ اور مشبہ بہ کا بیان**

واضح ہو کہ مشبہ اور مشبہ بہ یا ایک حواس خمسہ ظاہری یعنی باصرہ، سامعہ، شامہ، ذائقہ، لامسہ کے ذریعے مدرک یعنی دریافت ہوتا ہے اور اس قسم کو تشبیہات حسی کہتے ہیں اس لیے کہ محسوسات سے متعلق ہے۔ یا حس مشترک، خیال، متصرفہ، واہمہ اور حافظہ حواس خمسہ باطنی ہیں سے ایک کے ساتھ دریافت ہوتا ہے اس قسم کو تشبیہات عقلی کہتے ہیں۔ حواس خمسہ ظاہری سے دریافت ہونے والا پانچ قسموں پر منقسم ہے۔

(۱) مبصرات یعنی دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے یہ قوت باصرہ سے متعلق ہے جیسے حکیم اسدی طوسی نے کہا ہے

عذارے چو گل خاطر افروز دید
فروزندہ چوں صبح نوروز دید

عذار مشبہ، گل مشبہ بہ - دونوں کا تعلق دیکھنے سے ہے۔

(۲) مسموعات سے معلوم ہوتا ہے جیسے خاقانی نے کہا ہے۔

گاہ چو خال عاشقاں صبح کند تلونی
گہ چو خطال دلبراں مرغ کند نواگری

جانوروں کی آواز کو معشوق کی خطال سے تشبیہ دی ہے اور آواز قوت سامعہ سے متعلق ہے -

(۳) شامہ سے دریافت ہوتا ہے جیسے خاقانی نے کہا ہے۔

زاں مے گلگوں کہ بید سوختہ پرورد
بوے گل و مشک بید خام برآید

(۴) قوت ذائقہ سے دریافت ہوتا ہے جیسے اس بیت سے ظاہر ہے۔

شرابے در رخت ساقی دوش در جام
کہ بردے لذت تسنیم در کام

(۵) قوت لامسہ سے تعلق رکھتا ہے جیسے حکیم مختاری کہتا ہے۔

آثار آفتاب شدہ جرعہ قدح
منقار عندلیب نہ شد زخمہ رباب

منقار مشبہ اور زخمہ مشبہ بہ۔ مصرع ثانی کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح زخمۂ رباب سے رنگین آوازیں نکلتی ہیں اسی طرح منقار بلبل سے صدائے موزوں نکلتی ہے اور ظاہر ہے کہ زخمۂ رباب سے آواز کا نکلنا بغیر ایک دوسرے سے ملے ہوئے ممکن نہیں پس اس قسم کی تشبیہ قبیل ملموسات سے ہے اور تشبیہات حسی کی ایک نوع ہے کہ خیال اس کو جمع کرتا ہے اور خارج میں وہ وجود نہیں رکھتا اور دریافت کر لینا خیال کا محسوسات سے باہر نہیں ہے اس لیے اس قسم کو بھی تشبیہات حسی میں سے قرار دیتے ہیں جیسے انوری نے کہا ہے۔

ساغرش بر بادۂ رنگیں چناں آید بچشم
کز میان آب روشن بر فروزی آتشے

آگ پانی میں روشن کرنا محض خیالی ہے اور خارج امکان میں ہرگز وجود نہیں رکھتا اور

آگ پانی دونوں محسوسات سے ہیں۔

مشبہ اور مشبہ بہ عقلی ہو کہ عقل سے دریافت ہو نہ حس سے جیسے ارزقی اور حکیم سنائی کی ان بیتوں سے ظاہر ہے۔

ذکائے طبع تو گوئی کہ لوح محفوظ است
کہ ذرہ بود حاضر اندرو نسیاں
مردگی جہل و زندگی دیں است
ہرچہ گفتند مغز آں ایں است

شعر اول میں ذکا مشبہ ہے اور لوح محفوظ مشبہ بہ۔ اور دوسرے شعر میں مردگی اور زندگی مشبہ ہیں اور جہل اور دین مشبہ بہ ہیں۔ پس ذکا اور لوح محفوظ اور مردگی اور زندگی اور جہل اور دیں یہ سب عقل سے دریافت ہوتے ہیں نہ حس سے اس لیے کہ قبیل معقولات سے ہیں نہ جنس محسوسات سے اور مثل لذت اور الم وغیرہ کے جس چیز کی دریافت وجدان سے تعلق رکھتی ہو اس کو قسم عقلی سے شمار کرتے ہیں اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک تشبیہ حسی ہو اور ایک عقلی جس طرح میزان کی تشبیہ عدل سے اور عطر کی تشبیہ خلق کریم سے میزان اور عطر محسوسات ہیں اور عدل اور خلق معقولات سے۔ یاد رہے کہ مشبہ اور مشبہ بہ چار طرح پر ہیں ایک یہ کہ دونوں حسی ہوں دوسرے یہ کہ دونوں عقلی ہوں تیسرے یہ کہ مشبہ حسی ہو اور مشبہ بہ عقلی ہو چوتھے یہ کہ مشبہ عقلی ہو اور مشبہ بہ حسی۔

## وجہ شبہ کا بیان

وجہ شبہ اس بات سے مراد ہے کہ مشبہ اور مشبہ بہ دونوں شریک ہوں ظاہر ہو کہ مشبہ اور مشبہ بہ یا حقیقت میں شریک ہوتے ہیں اور صفت میں جدا ہوتے ہیں جیسے دونوں آنکھیں کہ ایک سیاہ ہو دوسری سفید پس دونوں آنکھیں حقیقت میں شریک ہیں اور صفت میں جدا یا حقیقت میں جدا ہیں اور صفت میں شریک ہوتی ہیں جیسے دو طول کہ ایک خط ہو اور ایک جسم ہو پس خط اور جسم کی حقیقت میں بڑا تفرقہ ہے اس وجہ سے کہ خط میں ابعاد ثلثہ (طول عرض عمق) نہیں ہوتے اور جسم خط کے برعکس ہے لیکن طول جو صفت ہے اس میں خط اور جسم دونوں شریک ہیں صفت یا قبیل محسوسات سے ہوتی ہے مثلاً الوان، اشکال، اوزان، حرکات، اصوات، اطعمہ، اشربہ، روائح، خشونت، ہیئت، ثقل، خفت، حرارت، برودت، رطوبت، یبوست وغیرہ کہ جسم انسانی کے کیفیات ہیں اور ان کا دریافت ہونا حواس خمسہ ظاہری سے تعلق رکھتا ہے یا قبیل معقولات سے ہوتی ہے مثلاً ذکا، معرفت، قدرت، کرم، شجاعت، حلم اور غضب وغیرہ کہ کیفیات نفسانی میں سے ہیں اور عقل سے دریافت ہوتے ہیں اور وجہ شبہ کا دونوں میں شریک ہونا لازم ہے یعنی مشبہ اور مشبہ بہ دونوں پر صادق آئے۔ اگر ان دونوں میں صرف ایک ہی پر صادق آئے گی تو تشبیہ خراب اور فاسد ہو جائے گی۔

## غرض تشبیہ کا بیان

غرض تشبیہ اکثر مشبہ کی طرف راجع ہوتی ہے اور اس کی کئی قسمیں ہیں اول یہ کہ غرض تشبیہ سے وجود مشبہ کے ممکن ہونے کا بیان ہو اور اس مقام پر امتناع بھی ممکن ہو چنانچہ ابو طیب کے مضمون شعر سے ظاہر ہے۔

فان تفق الانام وانت منہم
فان المسک بعض دم الغزال

مطلب اس شعر کا یہ ہے کہ شاعر ممدوح کی طرف خطاب کرتا ہے کہ اگر خلق پر تو فائق ہو حالانکہ جنس انسانی سے ہے تو یہ امر ممکن ہے اس واسطے کہ مشک خون آہو کا ایک ٹکڑا ہے۔ مراد شاعر کی یہ ہے کہ عام نوع انسان سے رتبہ ممدوح کا اس قدر بڑھ جائے کہ ہرگز نوع انسان سے مناسبت نہ رکھے یعنی بدرجات سب سے بہتر ہو جائے اور یہ دعویٰ شاعر کا بظاہر دشوار معلوم ہوتا ہے اس لیے کہ یہ امر محال ہے کہ ایک آدمی اپنی جنس میں ایسا ممتاز ہو کہ ان سب سے بڑھ جائے اس واسطے شاعر نے اپنے دعوے کو ثابت کرنے کے لیے مشک کی تشبیہ سے اس کا امکان ثابت کیا ہے یعنی مشک اگرچہ پارۂ خون آہو ہے لیکن خون کی قسم سے شمار نہیں کیا جاتا اسی طرح ممدوح بھی ہرچند کہ نوع انسان سے ہے لیکن فوقیت کے سبب ہم جنسوں سے بڑھ گیا۔

دوسرے یہ کہ تشبیہ سے غرض یہ ہو کہ مشبہ کا حال بیان کیا جائے لیکن اس قسم میں شرط یہ ہے کہ مشبہ بہ کا حال خوب ظاہر ہو ورنہ بیان حال کے واسطے تشبیہ واضح نہ ہوگی۔

ع دل از دوری رفیقاں چو دیگ بر آتش

(یعنی دوستوں کے رخصت ہو جانے سے دل کا یہ حال ہے جیسے آگ کے اوپر دیگ رکھی ہو) دل مشبہ، دیگ مشبہ بہ اور بر آتش مشبہ بہ کا حال ہے۔

تیسرے یہ کہ تشبیہ سے مشبہ کے مقدار حال کا بیان مقصود ہو۔

حدیث سرین و میانش چہ گویم
کہ دیدست کوہے معلق بکاہے

سرین اور کمر مشبہ کوہ معلق بکاہ مشبہ بہ، سرین کا فربہ اور لاغر ہونا کمر معشوق کا یہی غرض تشبیہ ہے اور ان دونوں سے خوبی حسن معشوق ہے۔

چوتھے یہ کہ تشبیہ سے غرض یہ ہو کہ مشبہ کا حال

اور اس کی شان سننے والے کو خوب معلوم ہو جائے مثلاً سعدی نے فائدہ کہ پانی کے نقش سے تشبیہ دیتے ہیں

صورت ابلہاں چوں ہرنگ بجوست
اندرو قالی نہ بود معنی است

صورت ابلہاں مشبہ اور ریگ کی مشبہ بہ اور مانند سے خالی ہونا اور ہر طرح سیاہ ہونا یہ مشبہ کا حال ہے
پانچویں یہ کہ تشبیہ سے غرض یہ ہو کہ مشبہ کو غیروں کی نظروں میں زینت دی جائے۔

جب وقت سخن گفتن لب شیرینت و دندانش
کہ گوئی در عقیق است در لعل بدخشانش

لب اور دندان مشبہ ہیں اور لعل و در مشبہ بہ ہیں اور غرض اس تشبیہ سے معشوق کے لب اور دندان کی زیب و زینت کا بیان ہے۔

چھٹے یہ کہ غرض تشبیہ یہ ہو کہ مشبہ کی مذمت کی جائے۔

اے از تو سہ رو رح دیچ حسن خوار و خجل
در چار ہنر چو چار چیزے کامل
چوں خرچ دہن باز و چو کوں گندہ دماغ
چوں کیر زبان دراز و چوں خایہ دل

غرض تشبیہ جو مشبہ کی طرف راجع ہوتی ہے یہاں تک اس کا بیان ہے لیکن غرض تشبیہ کبھی مشبہ بہ کی طرف بھی راجع ہوتی ہے اس کی دو قسمیں ہیں اول یہ کہ جو تشبیہ میں ناقص ہو اس کو مشبہ بہ کر دیں اور مطلب اس سے یہ ہو کہ اس کے کمال کا دعویٰ ثابت ہو۔

آتش بسنان دیو مہابت مانند
پیچیدن افعی بکمندت مانند
اندیشہ برفتن سمندت مانند
خورشید بہمت بلندت مانند

آتش، پیچیدن افعی، اندیشہ اور خورشید مشبہ ہیں۔ سنان، کمند، سمند، اور ہمت مشبہ بہ ہیں اور غرض اس تشبیہ سے مشبہ بہ کے دعوے کا کمال ثابت کرنا ہے وجہ تشبیہ میں دوسرے یہ کہ جس چیز کی خیال پر اہتمام رکھتے ہوں اس کو مشبہ بہ قرار دیں تشبیہ سے غرض یہ ہے کہ مشبہ کا اہتمام شان بیان کیا جائے۔

گرد از لبی کہ دیدہ قحط احسان
ہلال عید را ماند لب نان

واضح ہو کہ تشبیہ اس مقام پر درست ہوتی ہے کہ مشبہ بہ وجہ تشبیہ میں مشبہ سے کامل تر اور قوی ہوتا ہے لیکن جس جگہ مشبہ اور مشبہ بہ دونوں برابر ہوتے ہیں اس کو تشبیہ نہیں کہتے بلکہ تشابہ کہنا چاہیئے اور تشابہ میں تشبیہ کے برعکس ہونا ہے یعنی مشبہ کو مشبہ بہ کر سکتے ہیں۔

ہست پیمانہ بچشم خوں فشاں
در کفم از بادۂ احمر قدح
یا شراب است اینکہ می ریزم ز چشم
یا سر اشک است اینکہ دارم در قدح

جام شراب کو چشم خوں فشاں سے تشابہ کیا ہے۔

## استعارہ کا بیان

استعارہ کے معنی ہیں کسی چیز کو عاریتاً طلب کرنا اور جو چیز عاریتاً لی جائے اسے مستعار کہتے ہیں۔ استعارہ میں مشبہ کو مستعار لہ اور مشبہ بہ کو مستعار منہ کہتے ہیں جو معنی مستعار لہ اور مستعار منہ میں شریک ہیں اس کو وجہ جامع کہتے ہیں مثلاً نرگس کو گل سے چشم یار کے واسطے مستعار کیا پس گل نرگس کہ مشبہ بہ ہے وہ مستعار منہ ہے اور چشم یار کہ مشبہ ہے اس کو مستعار لہ کہیں گے اور نرگس چشم معشوق کے واسطے لفظ مستعار ہے اس معنی کو استعارہ کہتے ہیں۔ استعارے میں مشبہ کو بعینہ مشبہ بہ ٹھہرا لیتے ہیں یعنی بہادر کو بعینہ شیر سمجھ لیتے ہیں مشبہ بہ خواہ مذکور ہو جیسے استعارہ بالتصریح میں مثلاً شیر کہیں اور اس سے بہادر مراد ہو۔ خواہ مشبہ بہ متروک اور مشبہ مذکور ہو اور وہ شے کہ مشبہ بہ سے خصوصیت رکھتی ہو اس کو مشبہ کے واسطے ثابت کریں۔

جس جگہ خورشید ہو طالع نہ ہو
روسیہ روزن کا دن اور رات کیا

یہاں خورشید معشوق سے استعارہ ہے اور قائل نے معشوق کو بعینہ سورج سمجھ لیا ہے۔

برق گرفتہ در کف و ابر دوئے بہ پیش رو
ماہے نہادہ بر سر و چرخ بزیر ران

اس شعر میں شمشیر کو برق سپر کو ابر خود کو چاند اور اسپ کو چرخ کے ساتھ استعارہ کیا ہے۔ برق کہ مشبہ بہ ہے اس کو مستعار منہ اور شمشیر کہ مشبہ ہے اس کو مستعار لہ کہتے ہیں۔ اسی طرح ابر ماہ اور چرخ کو بھی سمجھنا چاہیئے وجہ جامع ان چاروں میں ظاہر ہے یعنی روشنی اور چمک برق و شمشیر میں۔ سیاہی اور سایہ ابر و سپر میں۔ گول ہونے کی صفت خود اور ماہ میں۔ تیز رفتاری اور سریع السیر ہونے کی صفت چرخ اور اسپ میں۔

## مجاز مرسل کا بیان

جو لفظ سوائے معنی موضوع لہ اور معنی میں مستعمل ہو اور وہاں کوئی قرینہ ایسا پایا جائے جو اصلی معنی مراد لینے سے مخاطب کو روک دے اور ان دونوں معنی میں کوئی علاقہ سوائے علاقہ تشبیہ کے ہو اس کو مجاز مرسل کہتے ہیں اور جو علاقہ مجاز مرسل میں درمیان معنی اصلی حقیقی اور معنی مجازی کے ہوتا ہے اس کی ۱۲ قسمیں

یہاں جن میں سے یہاں چند کثیر الاستعمال قسمیں بیان کی جاتی ہیں (۱) جو لفظ کل کے واسطے وضع کیا ہو اس کو جز کے لیے استعمال کریں۔

جو چاہئے تو نہ جلا انگلیاں طبیب
رکھ رکھ کے نبض عاشق تفتہ جگر پہ ہاتھ — ذوق

نبض پر پورا ہاتھ نہیں رکھا جاتا صرف انگلیوں کی پوریں رکھی جاتی ہیں جن کا تذکرہ پہلے مصرع میں ہوا۔

(۲) جو لفظ جز کے واسطے وضع ہو اس کو کل کے واسطے بولیں۔ جیسے سورۂ فاتحہ کو الحمد کہتے ہیں اور کلمہ کا اطلاق اشہد ان لا الہ الا اللہ پر کرتے ہیں۔

سنگ پھینکے ہے مری قبر پہ گل کے بدلے
گالیاں دے ہے پس مرگ بھی قل کے بدلے

قل مراد فاتحہ آیات و کلمات معروفہ سے اور قل ایک جزو ہے۔ ان کا۔

(۳) جو لفظ سبب کے واسطے موضوع ہوا ہو اس کو مسبب پر استعمال کریں۔ «گوشہ نشینی میں سالہا سال دراز بسر کی۔ گرم دہر و زمانہ دیکھا شام غم خوش ہو کے سحر کی۔» (فسانۂ عجائب)

ہنر کا جو اک گرم بازار ہے اب
جہاں عقل و دانش کا بیوپار ہے اب — حالی

گرم بازاری سے مراد ترقی ہے۔ اور ترقی گرم بازاری کا سبب ہے۔

(۴)۔ سبب کو بجائے مسبب کے بولیں۔ جیسے بادل خوب برسا برسنا پانی کی شان سے ہے۔ اور بادل پانی برسنے کا سبب ہے۔

اس قدر کھایا تری فرقت میں غم
دل ہمارا زندگی سے سیر ہے — ناسخ

سیر ہونا بیزار ہونے کے معنی میں ہے اور سیری غذا سے بیزاری کا سبب ہے۔

(۵) زمانہ سابق کے اعتبار سے کسی چیز پر کسی اسم کا اطلاق کریں جیسے کوئی شخص ایران کا رہنے والا عرصہ دراز سے ہندوستان میں بود و باش رکھتا ہے اس کو ایرانی کہیں چنانچہ سودا کا شاگرد ان کے حق میں کہتا ہے۔

تھا اہل ولایت سے وہ اور شاعر عالم
اس کا بجہاں ہو نہ سکا کوئی نظیر

حالانکہ سودا نے دہلی میں پرورش پائی تھی ان کے باپ مرزا یان کابل سے تھے۔

طاقت اور فراغی کی نہیں جب ہم ٹھہری
تو دہی مٹا چیز مشت خاک کا پھر امتحاں کیوں ہو — اوج

انسان کو مشت خاک سے تعبیر کیا ہے اور ظاہر ہے کہ وجود حاصل ہونے سے قبل خاک تھا خاک سے بنایا ہے۔

(۶) کسی شے پر کسی ایسے نام کا اطلاق کریں کہ زمانہ آئندہ میں وہ نام اس پر صادق آجائے جیسے کسی طالب علم کو اس نظر سے کہ زمانہ آئندہ میں پڑھ کر عالم ہو جائے گا۔ مولوی کہیں کسی مجرم کو جس کی نسبت سزائے موت کا کلمہ ہو گیا ہو۔ مقتول کہیں یا ارادہ سفر کرنے والے کو مسافر کہیں۔

بیزار ہیں سب ایک بھی شفقت نہیں کرتا
سچ ہے کوئی مردے سے محبت نہیں کرتا — انیس

یہ جناب فاطمہ صغریٰ کا قول ہے جو بہت بیمار تھیں اپنے آپ کو مردہ کہا۔

(۷) ظرفیت کے علاقے کی وجہ سے ظرف کو بجائے مظروف استعمال کریں۔

پلا ساقیا ساغر بے نظیر
پھنسی دام ہجراں میں بدر منیر — میر حسن

ساغر سے مراد شراب ہے جو مظروف ہے۔ اسی طرح ہانڈی کا پکنا۔ چراغ کا جلنا۔ پرنالے کا چلنا۔ نہر کا جاری ہونا۔ ندی کا چڑھنا بھی ہے کیونکہ درحقیقت وہ چیز پکتی ہے جو ہانڈی کے اندر ہوتی ہے۔ اور چراغ میں تیل اور بتی جلتے ہیں۔ پرنالے میں پانی چلتا ہے نہر میں پانی جاری ہوتا ہے اور ندی کا پانی چڑھتا ہے۔

(۸) مظروف کو بجائے ظرف کے بولیں۔

تری چشم مست سے ساقیا یہ بیاض مصحف جنوں ہوا
کہ مے دو آتشہ طاق پر جو دھری تھی یونہی دھری رہی
(علامہ مرتضیٰ جنون)

ظاہر ہے کہ شراب طاق میں نہیں رکھی جاتی بلکہ اس کا ظرف رکھا جاتا ہے یہاں ظرف مقصود ہے اور شراب مظروف ہے۔

(۹) آلہ اور واسطہ ہونے کا علاقہ ہو یعنی آلہ اور واسطہ کسی شے کا ذکر کریں اور اس سے خود وہ شے مراد ہو جس کا یہ آلہ ہے۔

مرے بیان کو سن سن کے کانپ اٹھے
غضب یہ ہے کہ سمجھا نہیں زبان صیاد — وحید

زبان آلہ سخن ہے اور یہاں خود سخن اور بولی مراد ہے یعنی میری بولی نہیں سمجھا۔ اسی طرح خوش نویسی کو خوش قلم کہنا اس کی تحریر کی تعریف مقصود ہے اور قلم آلہ تحریر ہے۔

(۱۰) جو نام مقید کے لیے موضوع ہو اسے مطلق کے لیے استعمال کریں مثلاً حرف بولیں اور کلمہ مراد ہو۔ میر اپنے شعر میں شہیدوں کا لفظ لائے ہیں اور اس سے کشتے مراد ہیں اور شہید ایسے شخص کو کہتے ہیں جو بے گناہ یا راہ خدا میں مارا جائے

ہو تری محراب میں سجدہ شہیدوں کا قبول
طاق نسیاں میں تو رکھ دے زندگانی کی کتاب

شہید مقید ہے اور کشتہ مطلق۔ یعنی شہید میں بے گناہ یا راہ خدا میں قتل ہونے کی قید ہے اور کشتہ

اپنے معنی میں عام ہو۔

(۱۱) جو لفظ مطلق کے لئے وضع ہوا ہو اس کو مقید پر اطلاق کریں مثلاً روز کہیں اور روز قیامت مراد لیں بلکہ بولیں اور اسم یا فعل یا شخص مراد لیں۔

قاصدا لکھے ہیں اسرار محبت میں نے
دیکھیو اغیار کی نظروں سے تو بچا لی کاغذ — ناسخ

نامے کا کاغذ کا اطلاق کیا ہے۔

(۱۲) مجاورت یعنی نزدیکی اس میں ایک قریب و نزدیک کا اطلاق دوسرے قریب و نزدیک پر ہوتا ہے جیسے صف کا لفظ عربی ہے جس کے معنی ہیں قطار اور صف ماتم مجازاً اس صف کو کہتے ہیں جس پر اہل ماتم بیٹھتے ہیں۔ چونکہ اہل ماتم فرش سے قربت رکھتے ہیں اس لیے فرش کو مجازاً صف ماتم کہتے ہیں۔

واقعہ دل کا جو موزوں ہو تو مضمون غم ہے
صفحہ ہر اک مرے دیوان کا صف ماتم ہے — آتش

(۱۳) مضاف کو حذف کرکے اس کی جگہ مضاف الیہ کو ذکر کریں۔

کیا ہر طرف پردہ چشم جہاں سے
جگایا زمانے کو خواب گراں سے — حالی

یعنی اہل زمانہ یا زمانے کے لوگوں کو خواب گراں سے جگایا۔

(۱۴) مضاف الیہ کو حذف کرکے مضاف کو اس کی جگہ ذکر کرتے ہیں۔

سگ اصحاب ہو صحبت انساں سے بشر
آدمی ہو کے بھی انسان تو انساں نہ ہوا — برق

سگ اصحاب یعنی سگ اصحاب کہف

## کنایہ کا بیان

کنایہ کے معنی ہیں ترک کرنا تصریح کا یعنی پوشیدہ بات کہنا اصطلاح میں اس لفظ سے مراد ہے جس کے معنی لازم کا ارادہ کریں۔ کنایہ تین قسم پر ہے۔ (۱) فقط ذات موصوف مراد ہو۔ (۲) موصوف کی صفتوں میں سے کوئی صفت مراد ہو۔ ذات موصوف سے مراد نہ ہو۔ (۳) کنایہ سے یہ غرض ہو کہ موصوف کے واسطے صفت کا اثبات ہو جائے یا وہ صفت جو موصوف کے واسطے ہے نفی ہو جائے۔ لیکن کنایہ کی پہلی قسم جس سے فقط ذات موصوف مراد ہوتی ہے اور وہ دو طرح پر ہے۔ قریب اور بعید۔ کنایہ قریب یہ ہے کہ ایک صفت جو موصوف معین سے مخصوص ہو اس کو بیان کریں اور اس صفت سے موصوف کی ذات کی صفت مراد ہو۔

وہ صبح اور وہ چھاؤں تاروں کی اور وہ نور
دیکھے تو غش کرے ارنی گوئے اوج طور — انیس

ارنی گوئے اوج طور سے مراد حضرت موسیٰؑ ہیں

کیوں رد قدح کرے ہے زاہد
مے ہے یہ مگس کی قے نہیں ہے — غالب

مگس کی قے شہد سے کنایہ ہے۔

کنایہ بعید وہ ہے کہ کئی صفتیں جو موصوف معین کے ساتھ مختص ہوں، ان کو بیان کریں اور ان کے بیان کرنے میں موصوف کی ذات سے مراد ہو صفات سے مراد نہ ہو۔

بخواہ آں طبع واقوت بخواہ آں کام را لذت
بخواہ ایں چشم را لالہ بخواہ آں مغز را عنبر

کنایہ اس چیز سے ہے کہ جس میں یہ سب صفتیں ہوں اور وہ شراب مقطر ہے کہ طبیعت کی قوت تالو کی لذت، آنکھ کی سرخی، دماغ کا معطر ہونا اس میں موجود ہے۔ دوسری قسم کنایہ کی اس میں صرف صفت سے غرض ہوتی ہے ذات موصوف سے مراد نہیں ہوتی موافق پہلی قسم کے اس میں بھی قریب اور بعید آتا ہے۔ قریب یہ ہے کہ لازم سے ملزوم کی طرف بغیر وسیلہ اور واسطہ کے انتقال ذہن کا ہو جائے۔

طینت بہ از و مختصر تر
سالکے نہ از و مشمر تر

تشمیر کے معنی ہیں دامن کمر پر لپیٹنا اور دامن کمر پر لپیٹنا اس شخص سے مراد ہے جو راستہ چلنے پر مستعد اور تیار ہو چنانچہ مسافروں کا قاعدہ ہے کہ راستہ چلتے وقت دامن کمر میں لپیٹ لیتے ہیں اور مشمر اس شخص کو کہتے ہیں جو دامن کمر میں لپیٹ لے۔ سالک یعنی راہ چلنے والا کو مشمر ہونا لازم ہے اور سالک، اس کا ملزوم ہے۔ کنایہ بعید وہ ہے کہ انتقال ذہن کا لازم سے ملزوم کی طرف کسی وسیلے اور واسطے سے حاصل ہو۔

بزرگی بایدت دل در سخا بند
سر کیسہ بہ برگ گندنا بند

گندنا ایک نازک پتوں والی گھاس، پس سر کیسہ برگ گندنا سے باندھنا اس کے مضبوط نہ بندھنے اور جلد کھل جانے پر ذہن انتقال کرتا ہے اور جب وہ کھل گیا تو اس سے گمان بخشش کا ہے، تیسری قسم کنایہ کی یہ ہے کہ غرض اس سے صفت کا اثبات کرنا ہو اس واسطے موصوف کی یا صفت نفی کی جائے اثبات صفت کی مثال۔

دامن ہمت سر افرازش
گردن چرخ را گریباں باد

ممدوح کے دامن ہمت کو گریبان آسمان کہنا اس امر سے کنایہ ہے کہ ہمت اس کی آسمان سے بھی زیادہ تر ہے کہ اس کی ہمت کا دامن گردن آسماں کا گریباں ہو جائے اور نفی کرنا

صفت ہے۔ مثال میں کی اس شعر کے صفحہ سے پائی
جاتی ہے۔

یارب چہ فتنہ بود کہ از سہم تیغش
مریخ تیر خود ہمہ در دو کمان نہاد

صندوق کے حصے میں جو کہا ہوا ہو اس کو دوک
کہتے ہیں اور دو کمان اس ظرف کو کہتے ہیں جس کے
اندر چرخے والیاں نکال رکھتی ہیں یعنی تیر دو کمان میں
رکھنا مریخ کا کنایہ اس سے ہے کہ ہمت اور بہادری کو
کو ترک کرکے شیوہ عورتوں کا اختیار کیا اور مردانگی
سے باز رہا۔ (ترجمہ مطلع العلوم و مجمع الفصاحت)

**علم پرور**:۔ علم کی پرورش کرنے والا، اہل علم
قدر دان۔ فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان۔

دور میں جس کے علوم شرقی کو ہو فروغ
ایک ایسا نکتہ دان علم پرور چاہیے — حزیں

**علم تاریخ**:۔ وہ علم جس کی رو سے گزرے ہوئے
واقعات کی مطابقت مدت اور سنہ کی قید کے ساتھ
معلوم کی جائے، وہ علم جس کے وسیلے سے گزشتہ واقعات
کا علم ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح

پلا ساقی شراب علم تاریخ
کہ ہو مفتاح باب علم تاریخ

قول فیصل۔ علم تاریخ کی ایک قسم علم سیر ہے
جس سے اشخاص کے حالات زندگی معلوم کیے جاتے
ہیں۔ تاریخ کو "علم تواریخ" بھی کہتے ہیں۔

**علم تشریح**:۔ وہ علم جس سے آدمی کے تمام اعضائے
جسمانی اور کل اعضا کا حال تشریح کے ساتھ معلوم
کیا جائے اس علم میں اندرونی اعضا اور بیرونی
اعضا کی حقیقت، ان کی بناوٹ، ہڈیوں کا ڈھانچہ
اور جسم کے جوڑ بندوں کا بیان بالتشریح ہوتا ہے
عربی، مذکر، اصطلاح طب۔

قول فیصل۔ اسی کو "علم تشریح الابدان" بھی
کہتے ہیں۔

**علم ٹوٹے**:۔ دکھنی، حضرت عباسؓ کی علم
پڑے۔ اردو، شیعہ مستورات کی زبان۔

جھولے کی جان پر ستم ٹوٹے
شاہ عباسؓ کا علم ٹوٹے — شوق

قول فیصل۔ شاہ کی جگہ زیادہ تر جناب ...
ہے یعنی، جناب عباسؓ کا علم ٹوٹے۔

**علم جبر و مقابلہ**:۔ وہ علم جس میں معلوم عددوں
اور مقداروں کی کمی اور زیادتی سے مجہول عددوں
یا مقداروں کو معلوم کریں۔ اس علم میں اعداد کی
بحث حروف اور چند معینہ علامتوں کے ذریعے
سے کی جاتی ہے۔ حروف، اعداد کی تعبیر کرتے ہیں
اور معینہ علامتیں انفصال اعداد کی کیفیت اور
اعداد کے درمیان جو روابط ہوتے ہیں ان کو
بیان کرتی ہیں یعنی اس علم میں عددوں اور
مقداروں سے بطور عام بحث کی جاتی ہے
عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، اصطلاح علم الحساب

**علم جر ثقیل**:۔ وہ علم جس میں وزنی
چیزوں کے اوپر چڑھانے یا نیچے اتارنے یا کہیں لے
جانے کے قاعدوں کا بیان ہوتا ہے۔ عربی الفاظ
فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قول فیصل۔ تنہا جر ثقیل بھی کہتے ہیں۔

عشق کھینچ لائے ہوا کئے از رہ جفا کش سے نزد
ارعد کو ۵ الم بے عمل جر ثقیل ...

صاحب مطلع العلوم نے لکھا ہے کہ "علم جر ثقیل وہ ہے
کہ نہایت بھاری بوجھ کو تھوڑے زور و قوت میں
اس کی جگہ سے اٹھا کر دوسری جگہ ڈال دیں یا
پستی سے بلندی پر کھینچ لیں یا اشیائے عظیم المقدار
کو آسانی دبا کر تھوڑی سی کر لیں یا بڑے چیز
کو یا اور کسی شے سخت کو آسانی سے پھیر لیں۔
حکمائے ان کاموں کے سرانجام کو کہ انسان کی
طاقت سے خارج ہیں سہل اور آسان کرنے
کے لیے پانچ آلات مقرر کیے ہیں ان کے
ذریعے سے یہ کار دشوار بآسانی سرانجام پاتا
ہے۔ اول محور ہے یعنی تیر چرخ کا کہ اس سے
چرخ پھرتا ہے صورت اس کی یہ ہے۔

ک ھ

محور لکڑی کا ہو یا لوہے کا آفتاب سے مربع ہو
خواہ مدور ہو اختیار ہے ھ یا چاہیے کہ مدور
ہو اور محور کے ایک طرف خواہ بمقام ھ کے
یا ک کے ایک چرخ نہایت مضبوط کرکے لگا دیں
کہ اس میں خوف جنبش نہ ہو یعنی کمال مستحکم
لگایا جائے اور دستے اس چرخ کے مثل
ک، ل، م، ن، س، ع، ف، ص کے
ہوں۔ چرخ کی صورت یہ ہے۔

ک ل ص م ف ن ع

اور دو لکڑیاں ن، ح ہموار و مستحکم موافق

بعد طول محور زمین پر قائم کریں اور ان دونوں لکڑیوں کو قائمتین کہتے ہیں صورت ان لکڑیوں کی یہ ہے۔



ایک جانب چرخ کے جو محور کو مستحکم کیا ہے اس کو ان قائمتین پر اسی طرح نصب کریں کہ اگر چرخ کے دستوں کو پکڑ کے حرکت دیں تو دونوں سر محور کے ساتھ قطبین ط۔ی قائمتین کے دور کریں اور ایک ایسی مضبوط رسی جو بوجھ کو اٹھا سکے محور میں باندھ کے دوسرا سرا رسی کا کہ بوجھ پر خوب باندھیں اور چرخ کے دستے کو پکڑ کے پھرائیں تو محور گردش کرے اور رسی محور میں لپٹے اور جہاں تک منظور ہو بوجھ بلند ہو جائے اور ہیئت مجموعی اس آلہ کی یہ ہے۔



اور اس صنعت میں جو نسبت کہ بوجھ کو قوت سے ہو وہی نسبت محور کو چرخ سے چاہیئے مثلاً اگر چاہیں کہ ایک من کی قوت سے دس من بوجھ اٹھالیں تو محور کے قطر سے چرخ کے قطر کو دہ چند کریں۔
آلہ دوم مجمل ہے کہ اس کو بیرم بھی کہتے ہیں۔

فائدہ اس کا یہ ہے کہ بہت بھاری چیز کے نیچے اس کو رکھ کے تھوڑے سے زور میں اس چیز کو حرکت دیں یہ آلہ لکڑی کا ہو یا لوہے کا مگر مضبوط ہونا چاہیئے۔ جب چیز کو اس کی جگہ سے حرکت دینا منظور ہو تو ایک سرا بیرم کا اس چیز کے درمیان میں لائیں اور بیرم کے نیچے ایک سخت چیز کہ اس کے ٹوٹنے کا احتمال نہ ہو رکھ دینا چاہیئے اور بیرم کے دوسرے سرے پر زور کریں اور دبائیں تھوڑی سی قوت میں وہ بھاری چیز اپنی جگہ سے حرکت کریگی اور جو سخت چیز بیرم کے نیچے رکھتے ہیں اس کو قاعدہ کہتے ہیں۔ سر قاعدہ کا جس جگہ بیرم کے نیچے رکھا جاتا ہے اس کو مرکز کہتے ہیں اور جس قدر وزن کو قوت سے نسبت ہو بیرم کو بھی اتنی ہی قوت سے نسبت دیں مثلاً چاہیں کہ ایک من قوت سے پانچ من بوجھ کو اس کی جگہ سے حرکت دیں تو بیرم کو ج ع کریں اور بیرم کو چھ حصوں میں تقسیم کریں اس لئے کہ وزن کو قوت کے ساتھ پنجم حصے کو ایک طرف چھوڑ کے چھٹے حصے کے نیچے قاعدہ کو رکھیں ع کے سر پر ایک من کی قوت دیں کہ وہ سر نیچے آئے اور ج کا سر کہ بوجھ کے نیچے ہے بلند ہو اور بوجھ کو اس کی حرکت دیں اور دور پھینکدیں۔ صورت اس آلہ کی یہ ہے



ج

تیسرا آلہ بکرہ ہے یعنی چرخ ہیں کہ ان کو الگ الگ محور پر لگاتے ہیں اور ان چرخوں میں سے بعض کو قائمہ پر اور بعض کو ثقل پر مضبوط باندھتے ہیں چرخوں کے سر پر رسی ڈال کے کھینچتے ہیں تو ثقل حد مقصود تک بلند ہو جاتا ہے۔ مثلاً اگر ہم چاہیں کہ دس من کے بوجھ کو ڈھائی من کی قوت سے اٹھائیں تو ا ب کے دو مضبوط و مستحکم قائمے زمین پر قائم کر کے ایک ج کی لکڑی دونوں قائموں کے سرے پر مستحکم باندھیں اور چار چرخے ھ ز ح ط محوروں میں لگا کے ھ ز کے چرخوں ج کی لکڑی کے سرے پر باندھیں اور ح۔ط کے چرخوں کو ثقل کے پر مستحکم کریں۔ مضبوط رسی کا ایک سرا ج کی لکڑی کے سر پر باندھ کے رسی کے دوسرے سرے کو ح کے چرخے پر پیٹیں اور پھر اس رسی کو ھ کے چرخے پر لے جائیں پھر اس رسی کو ط کے چرخے پر لائیں اور پھر ز کے چرخے پر لے جائیں اور اس چرخ کے سرے نیچے لٹکا کے ڈھائی من کی قوت سے رسی کو کھینچیں تو ثقل فوراً بلند ہو جائے گا یہاں تک کہ حد مقصود تک پہنچ جائے گا اور جس قدر چرخے زیادہ تر ہونگے ثقل باسانی بلند ہو جائے گا۔

صورت آلہ کی صفحہ ۱۲۸
پر ملاحظہ
ہو۔




چوتھا آلہ لولب ہے۔ اس کو پیچ بھی کہتے ہیں فائدہ اس میں یہ ہے کہ جس قدر عظیم المقدار اور زیادہ حجم کی کسی شے کو چاہیں کو قلیل الحجم کریں ب ج لولب ہے اور ع ھ اور ن ح دو تختے ہیں اور ع ھ کے تختے کے درمیان لولب کے داخل ہو جانے کے لائق سوراخ ہے اور ط ی ایک دستہ ہے کہ لولب کے سوراخ میں اس کو ڈالا ہے جس وقت اس دستہ مذکور کو پھیریں تو دونوں تختے باہم وصل ہو جائیں گے یا جدا ہو جائیں گے۔

جس وقت دو تختے وصل ہوں گے تو بڑے حجم والی شئے پر ان تختوں کے درمیان رکھی ہوگی وہ شئے لولب کی قوت سے دونوں تختوں کے بیچ میں آ کے قلیل الحجم ہو جائے گی۔ یا کثیر المقدار شئے کو فشار دینا منظور ہو تو بہت آسانی سے وہ فشردہ ہو جائے گی۔

اس آلہ کی صورت یہ ہے




پانچواں آلہ اسفین ہے۔ اس کو فانہ بھی کہتے ہیں وہ ایک چھوٹا سا آلہ ہے اگر چاہیں تو تھوڑے سے عرصے میں پہاڑ کو اس سے ریزہ ریزہ کریں قاعدہ اس کا یہ ہے کہ جس پتھر کو چاہیں چیر ڈالیں اس طرح پر کہ ہر طرف اس پتھر کے ایک تھوڑا سا عمیق کریں اور سر اب فانہ کا اس خط میں رکھ کے ج ھ کے سر پر بقوت تمام ضرب ماریں جہاں تک کہ خط کھینچا ہے۔ پتھر جدا ہو جائے گا۔ صورت اس آلہ کی یہ ہے۔




علم جغرافیہ: بروے زمین کے ملکوں، شہروں، دریاؤں، جزیروں، کہساروں وغیرہ کے دریافت حال کو علم جغرافیہ کہتے ہیں۔ فارسی ترکیب۔ رائج

قول فیصل۔ ذیل میں چند فصلیں علم جغرافیہ کی درج کی جاتی ہیں۔

## فصل اول تقسیم ربع مسکون

مہندسان یونان نے تمام ربع مسکون کو سات حصوں پر تقسیم کر کے ہر حصے کا نام اقلیم رکھا ہے اور مہندسان فرنگ نے پانچ حصوں پر تقسیم کیا ہے اول ایشیا ہندوستان تبت چین یا چین آباد خراسان، تاتار، ماژندران ایران، غرلستان، اور ترکستان ایشیا میں واقع ہیں دوسرے افریقہ ہے جس میں حبش، مصر، اور زنگبار واقع ہیں۔ تیسرے یورپ۔ یعنی فرنگستان ہے جس میں انگلستان، فرانس، ولندیز، پرتگال، جرمن، اسپین، اور بعضے شہر سلطنت، ماژندران، کے یعنی، روس اور تھوڑی سی

ترکان روم کی سلطنت یعنی قسطنطنیہ اس میں داخل
ہیں۔ چوتھے امریکہ۔ اس کو نئی دنیا بھی کہتے ہیں۔ دنیا
کے جملہ حصوں سے وہ بڑا ہے۔ اس کے شمال کی طرف
دریائے شمالی اور مشرق کی جانب دریائے اوقیانوس
اور مغرب کی سمت دریائے کاہل واقع ہے۔ حکمائے
یونان اس ملک سے آگاہ نہ تھے سنہ ۱۴۹۲ء میں جزیرہ
اطالیہ کے حکما میں سے کولمبس نامے نے بزور قیاس کے
ذریعے دوڑ دھوپ کے اس کو دریافت کیا۔

امریکہ کے دو حصے ہیں ایک شمالی امریکہ اور
دوسرے جنوبی امریکہ۔ پانچویں آسٹریلیا یعنی
ایشیائے کوچک یہ گیارہ جزیروں پر منقسم ہے ان میں
سے جزیرہ ہالینڈ سب جزائر عالم سے بڑا ہے اور
نیوگنی۔ نیوزی لینڈ یہ دونوں اس سے کم تر ہیں
بقیہ آٹھ جزیرے چھوٹے ہیں۔

## فصل دوم اصطلاحات جغرافیہ

براعظم زمین کے اس وسیع قطعے کو کہتے ہیں جس میں
بہت سے ملک اور جدا جدا سلطنتیں واقع ہوں اور
ہر ایک سلطنت کی حد باہم قریب اور ملی ہوئی ہو۔
چنانچہ ایشیا جزیرہ براعظم سے چھوٹا ہے اور بحر محیط اس
کے چاروں طرف احاطہ کئے ہوئے ہے جس طرح جزیرہ
سراندیپ یعنی لنکا یا سیلون اور جزیرہ گرانٹ برٹن
یعنی انگلستان۔ جزیرہ نما زمین کا وہ قطعہ جس کے
تین طرف بحر محیط واقع ہے اور ایک طرف براعظم سے
قریب ہے۔ موریہ اور افریقیہ خاکنائے۔ ایک قطعہ
زمین کا ہے کہ جزیرہ نما کو براعظم سے یا ایک براعظم کو
دوسرے براعظم سے متصل کرتا ہے۔ مثلاً ایک خاکنائے
ہے کہ ملایا کو براعظم ایشیا سے ملاتا ہے اور سویز
خاکنائے ہے کہ افریقیہ کو ایشیا سے وصل کرتا ہے
راس۔ شریک گوشہ زمین ہے کہ بحر کی جانب
نکلا ہے جیسے راس امید کہ وہ افریقیہ کے سر پر واقع
ہے یہ سب نام بر کے قطعات کے تھے اور قطعات
بحر کے نام اس طرح پر ہیں۔ بحر دریائے اعظم کو کہتے
ہیں کہ زمین کو اس نے چار طرف سے محاصرہ کیا ہے اس
کے چار حصے کئے ہیں۔

اول بحر الکاہل۔ کہ اس کو پیسفک بھی کہتے ہیں
دوسرے۔ بحر مغرب جسے اوقیانوس کہتے ہیں اور
اطلنطک (اٹلانٹک) اور بحر ظلمات بھی کہتے ہیں
تیسرے بحر ہند اور چوتھے بحر شمالی کہ یخ
بستہ رہتا ہے۔ بحیرہ بہ نسبت بحر کے بہت چھوٹا
ہوتا ہے جیسے بحیرہ اسود۔ بحیرہ بالٹک۔ خلیج
بحر کی وہ شاخ جو دور تک زمین پر چلی گئی ہو جیسے
خلیج فارس، خلیج بنگال۔ آبنائے آب کم عرض ہے
اور ایک بحر سے نکل کر دوسرے بحر میں ملتا ہے
جیسے آبنائے جبل طارق۔ نہر آب رواں ہے
کہ صحرا اور میدان کو طے کر کے دوسری نہر یا بحر سے
مل جاتی ہے اور دجلہ وہ ہے چار طرف سے اس
میں پانی بند ہے۔

## فصل سوم۔ ایشیا کا مجمل بیان

ایشیا ان چار حدوں سے محدود ہے۔ شمال کی طرف بحر شمالی
جنوب کی جانب بحر ہند۔ مشرق کی سمت بحر الکاہل
اور مغرب کے رخ افریقیہ اور یورپ یعنی [illegible]
فرنگستان ہے۔ مہندسان کامل نے اس کا طول
عرض یوں مقرر کیا ہے کہ مشرق سے مغرب تک
تین ہزار سات سو تریسٹھ کوس طول میں ہے اور
شمال سے جنوب تک دو ہزار چھ سو پچیس کوس
عرض میں ہے اور سلطنتیں اور ممالک جو ایشیا میں
واقع ہیں فصل اول میں تحریر ہو چکی ہیں۔

## نہر، رود بار، بحیرہ اور خلیج ایشیا کے نام

ہوانگ ہو اور کیانگ۔ یہ دونوں بڑی ندیاں ہیں جو
ملک تبت سے نکلی ہیں اور ملک چین سے گزر کے
بحر الکاہل میں ملتی ہیں۔ لینا اور یانیسیہ اور
آوب جنوب ایشیا روس سے شمال تک گزر کے بحر
شمالی سے ملحق ہو گئی ہیں وا آمور بھی ایک نہر ہے
کہ ملک چین میں جاری ہے۔ گنگا اور سندھ وسط
ہند اور کنارہ فارس سے گزرتی ہیں۔ فرات ملک
شام سے اور عرب سے خلیج فارس میں مل گئی ہے اور
بحیرۂ قلزم اور خلیج فارس اور خلیج عرب اور
خلیج بنگال اور بحیرۂ چین یہ سب سمت جنوب ایشیا
واقع ہیں اور بحر ہند میں ملے ہوئے ہیں اور
دریاچہ کاسپین کہ اس کو بحیرۂ خزر بھی کہتے
ہیں ممالک فارس اور تاتار اور اس کے حدود میں
واقع ہے۔

### کوہستان ایشیا

کوہ ہمالیہ ہند کے پہاڑوں
میں بہت بڑا پہاڑ ہے کہ جانب شمال واقع ہے
کوہ گھاٹ جنوب ہندوستان اور کوہ ارارات
ملک فارس میں اور کوہ کاف مملکت روم میں۔ کوہ
لبنان حدود ملک روم و شام میں اور شمال کے
ممالک روس اور تاتار کا ایک سلسلہ پہاڑوں کا ہے
کہ عالم کے بہت بڑے اور بلند پہاڑ ہیں۔

### مجمل حال ایشیائے روس

ایشیائے روس
ملک وسیع ہے تمام حاشیہ شمال کا ملک روس میں
داخل ہے۔ طول اس کا شرق سے غرب تک ایک
ہزار کوس کے قریب ہے اور عرض اس کا جنوب سے
شمال تک چار سو کوس مگر آبادی بہت کم ہے پینتیس
لاکھ آدمیوں سے زیادہ نہ ہوں گے اور شمالی ایشیائے
روس کی طرف ایک ملک ہے کہ گرمی کے موسم میں چند
مہینے تک وہاں آفتاب غروب نہیں ہوتا۔ ایشیائے روس

چار صوبوں پر منقسم ہے۔ کاشان، استرخان، ارینبر اور سیبیریا۔

## ایشیائے روم کا حال

ایشیائے روم بحیرہ یونان سے حدود ملک فارس تک شرقاً اور غرباً طول میں پانچسو کوس ہے اور حدود ملک روس سے خلیج فارس تک شمالاً اور جنوباً ساڑھے پانچسو کوس ہے۔ سب ترکان روم مسلمان ہیں۔ حلب بڑا شہر ہے سب باشندے وہاں کے تقریباً ڈھائی لاکھ ہیں۔ شہر دمشق کے باشندے ایک لاکھ اسی ہزار ہیں۔ سمرنا کے باشندے ایک لاکھ بیس ہزار ہیں گرمی کے موسم میں اس بلاد کی ہوا گرم اور جاڑوں کی فصل میں معتدل ہوتی ہے۔ وہاں کی سب زمین سیر حاصل ہے۔

## ملک تاتار کا حال

ملک تاتار بہت وسیع ہے ملک فارس کے شمال میں واقع ہے۔ سمرقند، بخارا، بلخ ترکستان اور خوارزم اس کے مشہور شہروں میں ہیں اور جیحوں وسیحوں ملک تاتار کی بڑی نہریں ہیں۔ اس دیار کے اہل تاتار بہت شجاع اور جفاکش ہوتے ہیں اور اکثر خانہ بدوش رہتے ہیں یعنی مع بال بچوں اور مویشیوں کے ہزاروں کی تعداد میں لشکر کی طرح جنگل میں جابجا خیمہ کھڑے کرکے قیام کرتے ہیں اور جس جگہ مویشی کے لیے بہتر چراگاہ دیکھتے ہیں وہیں اٹھ جاتے ہیں تاتاری مسلمان ہوتے ہیں۔ اور مختلف فرقوں سے متعلق ہوتے ہیں اپنے سردار کے مطیع و فرمانبردار ہوتے ہیں۔

## ملک چین کا حال

ملک ایشیا میں چین کی سلطنت بہت قدیم ہے چین اور تاتار کی سرحد ایک دیوار چھ سو کوس لمبی چھ گز چوڑی اور آٹھ گز بلند نہایت مستحکم بنائی گئی۔ اور پانچ قلعے ہیں ان میں تین ہزار برج ہیں۔ ایسی مضبوط دیوار بنانے کا سبب یہ ہے کہ اہل چین سواران تاتار کے حملوں سے محفوظ و امان میں رہیں۔ اس ملک میں تمام اشیاء اور اسباب خورد و نوش وغیرہ بکثرت پیدا ہوتا ہے بلکہ کثرت خلائق کی وجہ سے یہ سرزمین آبادی غلہ وغیرہ کی پیداوار بھی بہت ہوتی ہے۔ یہاں کے لوگ صنعت و حرفت میں نہایت ہوشیار اور چالاک ہوتے ہیں تصویر بنانے میں بھی اپنا جواب نہیں رکھتے۔ طرح طرح کے آلات حرب بنا دیتے ہیں قریب قریب پورا ملک کمیونسٹ ہے حکومت بھی کمیونسٹ ہے چین کا دارالسلطنت پیکنگ ہے ہوانگ اور کیانگ چین میں بہت بڑے رود بار ہیں۔

## ملک تبت کا بیان

ملک تبت تمام کوہستان و برفستان ہے جتنا وسیع ملک ہے اس کے دیکھتے ہوئے آبادی کم ہے۔ وہاں کا دار الحکومت شہر لاسہ ہے حکومت لامہ گرو سے تعلق رکھتی ہے۔ وہاں کے لوگ کہتے ہیں کہ لامہ ہرگز نہیں مرتا۔ اور خلع روح کی قوت رکھتا ہے یعنی اپنی روح کو دوسرے مردہ شخص کے جسم میں داخل کر دیتا ہے یہ عمل جوگیوں کا ہے۔ حکماء اس کو سیمیا کہتے ہیں یہ بیان غیاث کا ہے اور مطلع العلوم کا یہ بیان ہے جس وقت لامہ گرو کا قالب ضعیف ہوتا ہے اس وقت اپنی روح کسی جوان مردہ کے قالب میں داخل کر دیتا ہے۔ اور وہ بذات خود بہت پارسا رہتا ہے زنان حلال کی صحبت سے قطعاً پرہیز رکھتا ہے اس ملک میں بھیڑ اور بکریوں کے پشم کی افراط ہے۔ انھیں چیزوں کی تجارت ہوتی ہے۔

## ملک جاپان کا بیان

ملک جاپان کی سلطنت چند بڑے اور آباد جزیروں پر مشتمل ہے۔ یہ جزیرے بحر الکاہل کے ہیں جو ملک چین کے کنارے واقع ہیں۔ یہاں کے لوگ صنعت و حرفت شکل و صورت اور عقل و فراست میں اہل چین سے مشابہت رکھتے ہیں۔ غیر ملکیوں سے بہت نفرت کرتے ہیں۔ اہل چین سے تاجرانہ تعلقات زیادہ رکھتے ہیں۔ آب و ہوا یہاں کی فرحت انگیز ہے۔ زمین زرخیز اور قابل زراعت ہے۔ اس ملک میں سونے کی کان بھی ہے یہ لوگ اپنے بادشاہ اور اپنے ملک کے بہت وفادار ہوتے ہیں۔

## ملک برہما کا بیان

ملک برہما کے مغرب کی طرف ہندوستان اور شمالی جانب ملک چین اور مشرق کی سمت بحیرہ چین اور جنوب میں جزیرہ جاوا ہے یہ ملک پانچ صوبوں پر مشتمل ہے آوا، آبان، پیگو، لاوا شان، تینشان آوا قدیم زمانے سے دارالسلطنت تھا۔ درمیان میں امراپور پائے تخت ہوگیا۔ مگر پھر آوا ہی کو دارالسلطنت بنا لیا گیا۔ باشندے وہاں کے چست و چالاک ہوتے ہیں۔ زمین وہاں کی سیر حاصل ہے۔ پیداوار بہت ہوتی ہے اس ملک میں نہریں اور ندیاں بہت ہیں۔

## ملک ملایا کا بیان

ملایا ایشیا کا ان جزیرہ نما کے جنوب میں ہے اور تین طرف یعنی مغرب، مشرق اور جنوب بحر ہند اور بحیرہ چین سے ملا ہے باشندے وہاں کے کوتاہ قد، بدشکل، سیاہ رنگ دغاباز، خونخوار اور قزاق ہیں۔

## ملک سیام کا بیان

سلطنت برہما کے پہلے ممالک مشرقی کی سلطنتوں میں سیام کا ملک بہت نامور تھا۔ لیکن برہما نے اس پر پورا تسلط حاصل کر لیا ہے یہ سلطنت دریائے

مشہور ہے۔ پچیس کوس کے فاصلے پر رودمنام کے قریب واقع ہے سیام کے لوگ زربفت، اطلس اور کمخواب کے بننے اور مصوری میں بے نظیر ہیں جسم کا رنگ سیاہ ہوتا ہے مچھلی اور چاول غذا ہے۔ مرد وہاں کے آرام طلب اور عورتیں محنت کش ہوتی ہیں۔

### ملک تانگکین کا بیان

تانگکین کی سرزمین زرخیز اور آباد ہے۔ وہاں کی آب وہوا خوشگوار اور معتدل ہے۔ اس ملک میں طرح طرح کے میوے اور بلند قامت ہاتھی پیدا ہوتے ہیں۔

### ملک ہندوستان کا بیان

ہندوستان ایک وسیع اور قدیم الایام سے مشہور و معروف ملک ہے اس کے شمال میں تبت اور تاتار ہے اور جنوب میں بحر ہند مشرق میں برہما اور خلیج بنگال ہے مغرب میں خلیج عرب اور فارس ہے۔ ہندوستان کے دریاؤں میں سب سے مشہور اور بڑا دریا گنگا ہے۔ گنگا تری پہاڑ سے نکل کے سات سو کوس کی منزل طے کرتا ہوا خلیج بنگال میں گرتا ہے۔ جمنا اور گھاگھرا یہ دونوں دریا گنگا میں ملے ہیں۔ مغرب میں جو اب پاکستانی علاقہ ہے رود ہند اور سندھ پانچ دریاؤں سے مخلوط ہو گیا ہے اس لیے اس مملکت کو جس میں یہ دریا واقع ہیں پنجاب کہتے ہیں۔ ہندوستان کے دکن میں نربدا، تاپتی، کرشنا، کاویری، چار دریا ہیں۔ مشرق سے مغرب کو بہتے ہوئے خلیج بنگال میں گرتے ہیں۔ شمال میں کوہ ہمالیہ ایک بہت بڑا پہاڑ ہے۔ نیل، روئی، افیون، ململ، ریشم، چاول، مصری، گرم مصالحہ، جواہرات، دوشالے یہ سب اشیائے تجارت ہند ہیں۔ اس ملک میں طرح طرح کے غلے اور میوے پیدا ہوتے ہیں۔

### جزیرہ لنکا کا بیان

ہندوستان کے جنوب کی طرف بحر ہند سے پچیس کوس کے فاصلے پر واقع ہے وہاں کی آب وہوا معتدل اور صحت افزا ہے اس کو سراندیپ بھی کہتے ہیں۔

### ملک ایران کا بیان

ایران یعنی فارس وسیع آباد اور زرخیز ملک ہے۔ اس ملک کی مغربی سرحد ایشیائے روم سے مشرقی سرحد خراسان سے ملی ہوئی ہے۔ شمالی حد بحیرہ خزر، ترکستان اور تاتار ہے۔ جنوب ایران میں بحر ہند اور خلیج فارس ہے۔ اہل فارس عشرت پسند عقیل و ظریف ہوتے ہیں معاملات میں راستباز مگر تند مزاج ہیں طرح طرح کے غلے۔ انواع و اقسام کے میوے خوش وضع کپڑے وہاں ہوتے ہیں۔ اصفہان، طہران، قزوین، تبریز اور شیراز وغیرہ ایران کے مشہور شہر ہیں۔

### ملک خراسان کا بیان

خراسان کے مغرب میں فارس، مشرق میں ہندوستان شمال میں تاتار اور جنوب میں خلیج عرب ہے۔ ہرات، قندھار، غزنی وغیرہ خراسان کے مشہور شہر ہیں۔ دنبہ اور سیب، انار، ناشپاتی وغیرہ وہاں پیدا ہوتے ہیں۔

### ملک عربستان کا بیان

عربستان ایک وسیع جزیرہ نما ہے اس کے مغرب میں بحیرہ قلزم شمال میں ایشیائے روم۔ جنوب میں بحر ہند اور مشرق میں خلیج فارس اور خلیج ہرمز ہیں۔ یہاں اکثر کوہستان و ریگستان ہیں۔ اونٹ گھوڑے خرما اور قہوہ یہ عربستان کا حاصل ہے مسلمانوں کے مقدس مقامات اس ملک میں بکثرت پائے جاتے ہیں خانہ کعبہ اسی ملک کے شہر مکہ میں واقع ہے رسول اسلام اسی سرزمین میں پیدا ہوئے اور یہیں مبعوث بہ رسالت ہوئے

### فصل چوتھی یورپ کا بیان

پہلی فصل میں ایشیا کا ذکر کر چکا ہوں اس فصل میں یورپ کا بیان کرتا ہوں۔ واضح ہو کہ یورپ کی شمالی حد بحر شمالی جنوبی حد بحر جنوبی، مشرقی حد بر اعظم ایشیا اور مغربی حد بحر اوقیانوس ہے۔ اس کا طول مشرق سے مغرب تک ایک ہزار ساڑھے چھ سو کوس ہے عرض شمال سے جنوب تک ایک ہزار چھتّر کوس ہے۔ عالم کے جملہ حصوں سے یورپ چھوٹا ہے۔ حاصلات زمین کم ہیں سونا چاندی جواہرات وہاں کمتر پیدا ہوتے ہیں۔ باشندے وہاں علم و ہنر شجاعت و مردانگی میں شہرہ آفاق ہیں۔ یورپ کی سلطنتیں چار درجوں پر ہیں (۱) درجہ گریٹ برٹن یعنی سلطنت انگلشیہ سلطنت فرانس سلطنت روس، اسٹریا اور پروشیا ہیں۔ درجہ دوم میں ہسپانیہ، سوڈان، روم نیدرلینڈ، درجہ سوم میں پرتگال، ناپلس بویریہ، سارڈینیہ، ڈنمارک، سکسونی، ترکی جینوا سوئیزرلینڈ اور چوتھے درجے میں بیدن، تسکنی کلینہ، جرمنی، اٹلی۔

### روم کا بیان

فرنگستان یعنی یورپ کی جملہ سلطنتوں سے روم کی سلطنت بہت عظیم الشان اور وسیع ہے۔ روم کے بعض حصے یورپ میں بعض ایشیا میں اور بعض حصے افریقہ میں ہیں روم کی آب وہوا معتدل اور فرحت افزا ہے اہل روم نہایت قوی ہیکل اور بہادر ہوتے ہیں۔

### فصل پانچویں افریقہ کا بیان

افریقہ کے شمال میں بحیرہ روم۔ جنوب اور مغرب میں بحر اوقیانوس اور مشرق میں بحیرہ قلزم اور بحر ہند ہے

اس کا طول دو ہزار چار سو پندرہ میل اور عرض دو ہزار پچاس میل ہے - افریقہ کی زمین بہت سیر حاصل ہے میوے اور طرح طرح کی گھاس اور عجیب و غریب درخت اس ملک میں ہیں - ریگستان کے چند صحرائے لق و دق بھی اس ملک میں واقع ہیں افریقہ کے رہنے والے سیہ چردہ ہیں - یہاں کے مشہور دریا نائیل اور نیگر ہیں - نیل ابیسینیا سے نکلا ہے - اور دو ہزار میل ملک نوبہ اور مصر سے گزرتا ہوا بحیرہ روم میں ملتا ہے سونا، گوند، ہاتھی دانت، چمڑا وغیرہ اس ملک کا محاصل ہے - افریقہ کے شمال میں ملک بربر ہے اور بحیرہ قلزم کے متصل مصر اور نوبہ اور ابیسینیا اور اس کے جنوب میں کیپ آف ہوپ یعنی خوش امید اور اس کے مغرب میں ساحل گنیہ ہے - مشرقی حصے میں حبشی آباد ہیں -

## فصل ششم امریکہ کے بیان میں

عالم کے جملہ بر اعظم اس سے چھوٹے ہیں یہ کولمبس ملازم سلطنت ہسپانیہ نے ۱۴۹۲ء میں اس کو دریافت کیا تھا - امریکہ کے دو حصہ ہیں ایک کو شمالی امریکہ اور دوسرے کو جنوبی امریکہ کہتے ہیں - یہاں جمہوری حکومت ہے غلہ میوہ، تمباکو، مویشی، لکڑی، روئی - اور ہر طرح کی دھاتیں یہاں پیدا ہوتی ہیں زمین بہت سیر حاصل ہے -

## فصل ہفتم اسٹرل ایشیا کا بیان

اسٹرل ایشیا کی سلطنت میں کئی بارہ جزیرے ہیں ان میں ایک جزیرے کا نام ہالینڈ ہے کہ تمام عالم کے جزیرے سے بڑا ہے شمال کی طرف جزیرے اس کی اور نیو ہالینڈ کی مشرقی جانب جزیرہ نیوزی لینڈ ہے یہ دونوں جزیرے بھی بہت بڑے ہیں - زمین وہاں کی بہت زرخیز ہے - آب و ہوا معتدل و خوش گوار ہے شیر بھیڑئیے وغیرہ اس ملک میں نہیں ہیں -

(ماخوذ از ترجمہ مطلع العلوم)

**علم جفر** :- ایک علم کا نام جس سے غیب کے حالات معلوم ہوتے ہیں یہ علم امام جعفر صادق علیہ السلام سے منسوب ہے - عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

**قول فیصل** - علم جفر علم اسرار ہے - سوائے انبیا و ائمہ علیہم السلام اور اولیائے کرام کے جو اسرار حقیقت کے محرم ہیں اوروں کو یہ علم نصیب نہیں ہوا ہے - اس علم کی حقیقت مرضیٔ خدا سے رسول اللہ پر وا شگاف ہوئی اور جناب سرور کائنات نے امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب ع کو تلقین فرمایا اور ان سے اولاد طیبین و طاہرین میں منتقل ہوا - اور پھر ان حضرات سے اہل اللہ اور اہل دین کے گروہ میں جس کسی کے واسطے مصلحت دیکھی اما نتاً اس کو پہنچایا - قرآن پاک کے حروف مقطعات کے اشارات کے مطابق اس علم کے علما پر منکشف ہوئے ہیں -

جفر کے اعمال دو قسم کے ہیں :-

(۱) استخراج یعنی احوال خیر و شر کا دریافت کرنا اور راز ہائے سربستہ کھولنا یا پوشیدہ چیزوں کا جاننا -

(۲) تسخیر - یعنی مطلب کا رام کرنا خواہ مطلوب ذی روح یا غیر ذی روح ہو یا سفلی ہو یا علوی ہو جیسے کواکب اور ملائک کو تسخیر کرنا - اور سفلی جیسے بادشاہوں، وزیروں، امیروں اور دیگر گروہ خلائق کا تابعدار کر لینا کیونکہ یہ علم جفر علم الٰہی ہے اس لیے بازیچہ طفلاں نہیں کرنا چاہیے - اور ان اعمال کا غیر و شریر سے مخفی کرنا عین واجب ہے -

علم جفر کے اعمال تسخیرات بیمار شغل، اعمال دعوات اسماء جلالی و جمالی کا پانچ خوف و خطر نہیں ہے - اور اعمال جفر کی دعوت کے دن چار ہفتہ سے زیادہ نہیں ہوتے عملی تسخیرات میں اگر حروف آتشی غالب ہوں گے تو مہم پہلے ہی ہفتہ میں انجام کو پہنچ جائے گی - اور اگر حروف ہوائی کی طبیعت غالب ہوگی تو دوسرے ہفتہ میں مطلب بر آسکے گا - اور اگر حروف آبی کی طبع غالب ہوگی تو تیسرے ہفتہ میں مقصد حاصل ہو جائے گا - اگر حروف خاکی کی طبع غالب ہوگی تو چار ہفتہ میں مدعا بر آئے گا -

اس علم کو علم تکسیر بھی کہتے ہیں - کیونکہ تکسیر اکسیر سے بنا ہے اکسیر سے حروف دھاتوں کی قلب ماہیت ہو جاتی ہے - یعنی شکل بدل جاتی ہے اور تکسیر کل اشیاء کی ماہیت اور حقیقت پر مطلع اور آگاہ کر دیتی ہے جب تک انسان سب علوم حکمت ریاضی میں دستگاہ کامل نہ رکھتا ہو تو اس علم میں ہرگز دخل نہیں کر سکتا - اس لیے کہ ابجد کے اٹھائیسوں حروف کے نقشوں کی نسبت کا دریافت کرنا علم حکمت سے متعلق ہے اور اعداد کا دریافت کرنا کسورات کے رتبوں کو جاننا یہ سب علم ہندسہ سے متعلق ہے -

کتاب جفر جامع کے بارے میں معلوم ہونا چاہیے کہ یہ ابجد کے حروف کی تکسیر سے مراد ہے اور وہ کتاب اٹھائیس جز کی ہے - ہر جز اٹھائیس

صفحے کا ہے اور ہر صفحے میں اٹھائیس خانے ہیں اور ہر خانے میں چار حرف لکھے ہوئے ہیں۔ حرف اوّل خانہ کا نشان ہے، دوسرا سطر کی دلیل ہے۔ تیسرا صفحے کی علامت ہے اور چوتھا حرف جزو کا نشان ہے۔ اس کتاب کے لکھنے والا کمال تقوی و طہارت کا جامہ پہنے ہو یعنی نہایت متقی ہو۔ کبھی حرف دروغ اس کی زبان پر نہ آئے۔ خلائق کی صحبت میں نہ بیٹھے ہمیشہ پاکیزہ اور طاہر لباس پہنے۔ نہ ظاہر میں خلوت میں پاکیزہ جگہ رہے کہ جہاں کسی کا ہرگز وہاں گزر نہ ہو سکے اور گدھے کی آواز کاتب کے کانوں میں نہ پہنچے۔ کاغذ قلم روشنائی اس کی خوراک اور پوشاک کا صرف تمام مال حلال سے ہو۔ اور ایک دو آدمی خدمتگار جو تمام کام ضروری سرانجام کیے کاتب کے پاس ہوں تو وہ بھی نمازی اور پرہیزگار پاک اعتقاد ہوں جب ان شروط سے کتاب تمام ہوگی تو فیض حاصل ہوگا۔

**علم جمادات**:۔ وہ علم جس میں ان چیزوں سے بحث کی جائے جو معدن میں پیدا ہوتی ہیں۔ یعنی جس سے ان اشیاء کی خاصیت، پہچان اور ان کی قسمیں اور صفتیں معلوم ہوں۔ عربی الفاظ فارسی ترکیب۔ مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علم حاصل کرنا**:۔ کسی چیز کا جاننا۔ اردو مصدر۔ فصیح۔ رائج۔

کرتے جو ساری عمر حاصل علم
ہاں جانتے تمام ما قل علم
(داستان تاریخ اردو صفحہ ۲)

**علم حاضر**:۔ موجودہ علم۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

علم حاضر بھی پڑھا زاہد لندن بھی ہوئے
شیخ انجم افق قوم پہ روشن بھی ہوئے
(دنبال)

**علم حاضر ہے**:۔ جو علم پڑھا یا حاصل کیا ہے وہ سب خوب یاد ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے

**علم حدیث**:۔ (بااضافت) وہ علم جس میں جناب رسالت مآب صلعم کے اقوال و کلام اور ارشادات سے بحث ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

مثال: شیخ کئی دفعہ مکہ معظمہ و مدینہ منورہ گئے وہاں علم حدیث حاصل کیا۔ (دربار اکبری صفحہ ۳۲)

قول فیصل۔ اس علم پر بیشمار کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ یہ تفصیل ترک کر دی گئی۔

**علم حساب**:۔ (بااضافت) سیاق، وہ علم جس میں کسی چیز کے شمار، اندازے اور گنتی وغیرہ سے بحث کی جائے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ مؤلف نور اللغات نے علم عدد بھی اسی معنی میں لکھا ہے۔ مگر اہل لکھنؤ بالعموم علم الاعداد یا علم حساب بولتے ہیں۔ عربی تعلیم یافتہ طبقہ علم الحساب بھی کہتا ہے۔ یہ علم بھی بہت عام ہے۔ اس لیے تفصیلی بیان ترک کیا جاتا ہے۔

**علم حکمت**:۔ (بااضافت) علم فلسفہ، وہ علم جس میں خارجی موجودات کے احوال سے ان کی حقیقت واقعی کے موافق جہاں تک انسانی طاقت کام کرے بحث کی جائے۔ اس علم میں۔ طبعی، ریاضی اور الٰہی یہ تینوں علوم داخل ہیں۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

وہ ارباب فراست کا مدارس میں تدریس
اب علم حکمت کا پڑھانا یاد آتا ہے
(عزیز)

قول فیصل۔ اس علم کا بیان بہ تفصیل طلب تھا ترک کیا گیا۔

**علم حیاتیات**:۔ (بااضافت) جسم انسانی سے متعلق علم۔ فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ حیاتیاتی مادے جین کی کیمیاوی اجزا سے تیاری میں جو کامیابی حاصل ہوئی ہے اس نے عضلاتی معاملے سے متعلق علم حیاتیات کو ایک بلند سطح پر پہنچا دیا ہے۔ (ضمیمہ قومی آواز لکھنؤ ۵ جولائی ۱۹۷۰ء)

**علم حیوانات**:۔ (بااضافت) وہ علم جس میں حیوانات کی ساخت، قسموں، صنفوں اور عادتوں وغیرہ کو بیان کیا جائے۔ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علم خفی و جلی**:۔ پوشیدہ اور ظاہر کا علم۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

پوچھا میر سے تھے میر سید علی
وہ دقاق علم خفی و جلی
(امیر)

**علمدار**:۔ جس کے ہاتھ میں فوج کا علم ہو۔ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

کرّار، دلیر، غیر فرار
فوج اسلام کا علمدار
(صفی)

قول فیصل۔ واقعات کربلا کے سلسلے میں حضرت عباسؑ سے مراد ہوتی ہے جو حسینی لشکر کے علمبردار تھے اور امام حسینؑ پر اپنی جان نثار کر دی۔ آپ ہی کو علمدار حسینؑ اور علمدار حسینی بھی کہتے ہیں۔ آپ کے نام کے ساتھ یہ لفظ بطور صفت بھی آتی ہے۔ یعنی عباسؑ علمدار۔

سخن یہ سن کے علمدار لشکر سرور
دبا کے دانتوں میں لب کانپنے لگے تھر تھر
(نسیم لکھنوی)

**علم در سینہ باشد نہ در سفینہ**:۔ علم کا مرکز سینہ ہے نہ کہ سفینہ۔ ایسے محل پر کہتے ہیں جب کوئی شخص خود کچھ نہ جانتا ہو اور کتابوں کا حوالہ دے۔ فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علم دوست**:- (بہ اضافت) علم کو دوست رکھنے والا۔ علم کو ترقی دینے والا۔ فارسی، فصیح، رائج۔

محلِ صَرف۔ نواب علی محمد خاں بانی ریاست رام پور کے بیٹوں میں محمد یار خاں امیر سب سے زیادہ علم دوست اور شاعری کے قدر داں تھے (رسالہ اردوئے معلیٰ)

**علم دین**:- فقہ۔ وہ علم جس میں کسی مذہب کے اصول سے بحث کی جائے۔ دھرم شاستر، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قولِ فیصل۔ عام طور سے علم دین بول کے اسلامی فقہ مراد لیتے ہیں۔

**علم دنیا**:- کسی کو کچھ بتانا، کسی کو پڑھانا، کسی کو سکھانا اردو محاورہ فصیح، رائج

علم وہ آدمی کو حق نے دیے
تاریخ
علم وہ ہر کسی کو حق نے دیے

**علم رمل**:- ایک مشہور علم کا نام جس میں زائچہ وغیرہ کی مدد سے غیب کا حال معلوم کرنے کا طریقہ بتایا گیا ہے۔ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

قولِ فیصل۔ صاحب مطلع العلوم لکھتے ہیں۔ جاننا چاہیے کہ وقائع خیر و شر کو سولہ شکلوں سے دلیلوں کے ساتھ پہچاننے اور احکام کو دریافت کرنے کی کیفیت کو علم رمل کہتے ہیں یہ علم حضرت دانیال پیغمبر علیہ السلام سے منسوب ہے کہتے ہیں کہ انھوں نے ایک مدت تک خلق خدا کو سمجھایا مگر کسی نے ان کی طرف التفات نہ کیا آخر وہ شہر سے باہر چلے گئے اور دوسرے شہر میں سکونت اختیار کر لی۔ وہاں ایک تختے پر انھوں نے بالو ڈال کے چند خط کھینچے اور دلوں کی باتوں سے خلوق خدا کو آگاہ کرنے لگے۔ رمل چونکہ بالو کو کہتے ہیں اس وجہ سے اس علم کا یہی نام پڑ گیا۔ جناب دانیالؑ ایک مدت تک اسی طرح زندگی بسر کرتے اور علم رمل کے ذریعے سے مخفی باتوں کو بتاتے رہے یہاں تک کہ دور دور تک ان کا شہرہ ہو گیا۔ بادشاہ کو بھی خبر ہوئی اس نے بلایا امتحاناً چند سوالات کیے جناب دانیالؑ نے اس کو صحیح خبر دی۔ بادشاہ بہت خوش ہوا اور اس علم کو سیکھنا چاہا۔ جناب دانیالؑ نے اس بادشاہ کو مع اس کے چاروں وزیروں کے اس علم سے آگاہ کیا۔ یہاں تک کہ وہ ماہر ہو گئے۔ ایک دن جناب دانیالؑ نے ان سے کہا۔ کہ رمل کی رو سے دیکھنا چاہیئے کہ اس شہر میں کوئی ایسا ہے جو پیغمبری کے لائق ہو۔ انھوں نے زائچہ کھینچا اور دریافت کے بعد کہا کہ اس شہر میں ایک پیغمبر ہے۔ جناب دانیال نے کہا کہ دیکھو کس محلے میں ہے۔ انھوں نے کہا کہ اسی محلے میں ہے۔ انھوں نے کہا کہ دیکھو کس گھر میں ہے انھوں نے کہا اسی گھر میں۔ پھر پوچھا حلیہ کیا ہے۔ انھوں نے حلیہ لکھا تو سب علامات جناب دانیالؑ سے مل گئے۔ انھوں نے کہا کہ آپ ہی پیغمبر ہیں۔ اور یہ کہہ کر وہ لوگ ان کے مطیع ہو گئے۔ بادشاہ اور وزیروں نے مخلوق کو ان کے اطاعت کی تاکید کی۔

اس علم کی ترتیب چار نقطوں پر ہے بالکل اسی طرح جس طرح عالم کی ترکیب چار عناصر پر ہے۔ ان چاروں نقطوں کی صورت اس طور پر ہے نقطہ اول کو ناری، نقطہ دوم کو ہوائی، نقطہ سوم کو مائی یعنی آبی۔ نقطہ چہارم کو خاکی کہتے ہیں۔ ان چار نقطوں کا مجموعی نام اور صرف شکل یہ ہے۔ ⁞ ان چار نقطوں کو باہم ضرب دینے سے سولہ شکلیں حاصل ہوئیں

**رمل کا زائچہ** اگر چاہیں کہ رمل کا زائچہ کھینچیں تو باوضو ہو کے دل جناب باری کی طرف رجوع کریں۔ اور نقطہ کہ دل میں ہیں۔ اور دعا کریں کہ بار الہا جو کچھ مجھ کو منظور ہے اس کو ان شکلوں کے ذریعے سے ظاہر فرما نیت کے ساتھ چار خانے کھینچیں ہر خانے میں نقطوں کی چار سطریں ہوں اور ہر سطر سولہ نقطوں سے کم کی نہ ہو مگر نقطے شمار کر کے نہ لگائیں بے حساب لگائیں۔ جب چاروں خانے پر ہو جائیں تو ہر سطر سے دو دو نقطے گھٹائیں۔ آخری سطر میں اگر دو نقطے باقی رہیں تو زوج ہے اور ایک نقطہ رہ جائے تو فرد ہے۔ ترتیب وار اول سے آخر تک لکھیں تو چاروں خانوں سے ایک ایک شکل پیدا ہو گی۔ یعنی چار شکلیں بن جائیں گی ان چاروں شکلوں کا نام امہات ہے ایک خط کھینچ کے ان چاروں شکلوں (امہات) کو ہر خط مذکور کے بائیں جانب اول و آخر ترتیب کے ساتھ لکھیں۔ اس کا خیال رہے کہ ترتیب میں خلل نہ واقع ہو یعنی پس و پیش نہ ہو جائے بلکہ ان چاروں شکلوں میں جو اول ہے وہ اول رہے۔ جو دوم ہے وہ دوم رہے۔ اور جو سوم ہے وہ سوم رہے جو چہارم ہے وہ چہارم رہے۔ ان چاروں شکلوں سے خط مذکور کے داہنی طرف چار شکلیں اور حاصل کریں یعنی اشکال امہات سے اول فرد یا زوج آتشی چاروں شکلوں کی لیں۔ کہ وہی پانچویں شکل ہے بعد اس فرد یا زوج ہوائی کو لیں کہ یہ چھٹی شکل ہو گی۔ پھر افراد یا ازواج آبی لیں کہ یہ ساتویں شکل ہو گی۔ اس کے بعد افراد یا ازواج خاکی لیں یہ آٹھویں شکل ہو گی۔ ان چاروں شکلوں کو بنات کہتے ہیں۔ اس کے بعد اس کی شکل اول و دوم سے انھیں دونوں شکلوں کے نیچے شکل نہم لکھیں۔ اشکال سوم و چہارم سے دونوں کے نیچے دسویں شکل لکھیں پنجم و ششم سے گیارھویں ہفتم و ہشتم دونوں کے نیچے بارھویں شکل لکھیں

اور ان چاروں شکلوں کو متولدات کہتے ہیں۔ اس کے بعد اشکال نہم و دہم سے انھیں دونوں شکلوں کے نیچے تیرھویں شکل اور گیارھویں اور بارھویں سے ان دونوں کے نیچے چودھویں شکل کھینچیں۔ تیرھویں شکل کو سہم السعادت اور چودھویں کو سہم النعیب کہتے ہیں۔ تیرھویں اور چودھویں سے پندرھویں شکل حاصل کریں اور اس شکل کو تیرھویں اور چودھویں کے درمیان لکھیں۔ اس کے بعد پندرھویں شکل کو شکل طالع یعنی شکل اول سے ضرب دے کے سولھویں شکل پیدا کریں اور پندرھویں شکل کی بائیں طرف لکھدیں۔ سولھویں شکل تمام زائچہ کا نچوڑ ہے اس شکل کا نام عاقبت العاقبت ہے اور ان چاروں شکلوں کو زوائدات کہتے ہیں۔

پندرھویں شکل کو میزان الرمل یا قاضی الرمل کہتے ہیں اور اس خانے میں طاق شکل نہیں آتی ہمیشہ اسی طرح کی شکل آتی ہے کہ دو فرد اور دو زوج رکھتی ہے۔ اگر کبھی طاق شکل آئے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ زائچہ غلط ہو گیا۔ اسی وجہ سے اس خانے کو میزان الرمل کہتے ہیں جس شکل کے اول میں فرد اور آخر میں زوج ہو اس شکل کو خارج کہتے ہیں اور جس کے اول میں زوج اور آخر میں فرد ہو اس کو داخل کہتے ہیں اور جن شکلوں میں اول میں بھی فرد ہو اور آخر میں بھی فرد ہو اور بیچ میں زوج ہو تو ایسی شکلیں منقلب کہلاتی ہیں۔

(یہاں پر مؤلف مطلع العلوم نے زائچہ رمل کھینچ کے دکھایا ہے جو بخوف طوالت ترک کیا گیا)

سولہ شکلوں کو ترتیب سے لکھنے کی ہیئت مجموعی کو اس علم کی اصطلاح میں زائچہ کہتے ہیں۔ زائچۂ رمل کے احکام زائچۂ نجوم کے احکام کی مثل ہیں یعنی خانوں کی اور شکلیں قوت ضعف ہر شکل کا سولہ خانوں میں اور نظراتِ اشکال طالع اور خانہ مقصود سے خیر و شر احوال پر استدلال کرتے ہیں۔ زائچہ کا پہلا خانہ آگ کا ہے اس کو خانۂ طالع کہتے ہیں۔ دوسرا خانہ ہوا کا ہے، تیسرا پانی کا اور چوتھا خاک کا۔ اسی طرح پانچواں، چھٹا، ساتواں اور آٹھواں بھی آگ ہوا پانی اور خاک کے خانے ہیں۔ اسی طرح نواں، دسواں، گیارھواں اور بارھواں خانہ بھی آگ ہوا پانی اور خاک کا ہے۔ تیرھواں، چودھواں پندرھواں اور سولھواں خانہ بھی آگ پانی ہوا خاک سے متعلق ہے۔

## سولہ شکلوں کے نام اور صورتیں

(۱) لحیان۔ اس کی صورت میں ایک فرد اور تین زوج ہیں۔ صورت یہ ہے۔

(۲) قبض الداخل۔ اول میں زوج پھر زوج پھر فرد۔ (۳) ایک فرد ایک زوج پھر ایک فرد ایک زوج اس طرح (۴) جماعت۔ اس میں چاروں زوج (۵) فرح (یا) سح۔ اس میں دو فرد اور ایک زوج ہے اور ایک فرد۔ اس صورت پر (۶) عقلہ۔ ایک فرد اور دو زوج اور ایک فرد اس طرح پر ہے۔ (۷) انکیس۔ تین زوج اور ایک فرد (۸) حمرہ۔ ایک زوج ایک فرد اور دو زوج (۹) بیاض۔ دو زوج اور ایک فرد اور ایک زوج۔ (۱۰) نصرۃ الخارج۔ دو فرد اور دو زوج (۱۱) نصرۃ الداخل۔ (۱۲) عتبۃ الخارج۔ تین فرد اور ایک زوج (۱۳) نقی ایک فرد اور ایک زوج اور دو فرد (۱۴) عتبۃ الداخل ایک زوج اور تین فرد (۱۵) اجتماع ایک زوج اور دو فرد اور ایک زوج (۱۶) طریق۔ چار فرد

## منسوبات اشکال

پہلی شکل لحیان کا تعلق مشتری سے ہے اور برجوں میں حوت سے یہ شکل سعد اور مذکر ہے اور دلالت کرتی ہے نباتات سے اور رنگوں میں سے رنگ سفید پر کہ زردی یا سرخی مائل ہو اور بلند پہاڑوں، بلند مکانوں، مستحکم قلعوں، مفتیوں، قاضیوں، زاہدوں، عابدوں شریفوں اور بزرگوں پر کہ جن کا قد دراز ہو اور خوش دیدار اور چوڑا منہ اور گاؤ چشم اور لمبے بال اور خوش خلق ہوں۔ اور معدنیات میں رانگ پر اور طعاموں میں شیرینی پر اور سونگھنے کی چیزوں میں سے ہر خوشبو پر۔

دوسری شکل قبض الداخل۔ آفتاب سے منسوب ہے اور برجوں میں اسد سے۔ سعد و مذکر ہے کالی اشیا اور گھاسوں پر دلالت کرتی ہے اور رنگ میں سفید پر جو زردی مائل ہو اور کھانوں میں شیریں اور ترش چیزوں پر اور خوشبویات پر اور بازار میں صرافوں پر۔ آدمیوں میں سخی لوگوں پر اور طالبان حق اور اونچے ع میں مردم دراز قد پر اور بڑی آنکھ پر اور بڑے سر اور خوبصورت پر

تیسری شکل قبض الخارج راس سے تعلق رکھتی ہے مذکر اور نحس ہے۔ کالی اشیا سرد چیزوں فاسق اور شریر آدمیوں، قزاقوں، ظالموں، اہل شکار پر دلالت کرتی ہے اور وصفوں سے سفید رنگ نیلگوں آنکھوں، پتلی پنڈلیوں، سرخی مائل بالوں اور پرانے آدمیوں پر دلالت کرتی ہے۔

چوتھی شکل جماعت کا تعلق عطارد سے ہے یہ شکل عطارد سے ممتزج یعنی ملی ہوئی ہے اور دلالت کرتی ہے اشیائے کانی پر اور گھاسوں پر

سب اجزا اس کے نظر آنے لگتے ہیں اس سے ثابت ہوا کہ سطح زمین مسطح اور ہموار نہیں ہے بلکہ محدبہ یعنی کوزہ پشت اور قبہ دار ہے۔ اگر سطح زمین مسطح اور ہموار ہوتی تو سب اشیا جس طرح نزدیک سے ازسرتاپا نظر آتے ہیں اسی طرح دور بین سے دور سے بھی نظر آتے۔ زمین کے گول ہونے کی دوسری دلیل یہ ہے کہ چاند گہن میں صاف معلوم ہوتا ہے کہ زمین کا سارا جرم قمر پر ہمیشہ گول نظر آتا ہے۔ اگر زمین گول نہ ہوتی تو اس کا سایہ کبھی مدور ہوتا اس لیے ہر چیز کا سایہ اس کی شکل کے موافق ہوتا ہے فرنگستان کے اہل ہیئت جو حکیم فیثاغورث کے پیرو ہیں انھوں نے اپنی دریافت سے آفتاب کو ساکن قرار دیا ہے اور زمین کو اپنے محور کے گرد گردش کرتا ہوا تسلیم کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ اس گردش کے سبب سے زمین کے ہر حصہ بسیط پر رات دن کا ظہور ہوتا ہے آفتاب فقط آدھی زمین کو جو اس کے مقابل ہوتی ہے ایک وقت میں روشن کرتا ہے۔ ایسی صورت میں لامحالہ دوسرے نیمۂ زمین میں جو اس کے مقابل نہیں ہوتا تاریکی ہوگی وہی تاریکی رات ہے۔ انگریزی میل کے حساب سے محیط زمین کی پیمائش چوبیس ہزار نوسو بارہ میل ہے۔ آفتاب زمین سے چودہ لاکھ درجے بڑا ہے۔ زمین کسی چیز پر قائم نہیں ہے بلکہ قوت جاذبہ وہ قوت طبیعی جو خالق کائنات کی طرف سے کل کائنات کو عطا ہوئی ہے۔ اس قوت کی تاثیر یہ ہے کہ ہر چیز اپنے قلب کی طرف مائل ہوتی ہے اور اس قوت سے بجائے خود سلامت رہتی ہے اس قول سے زمین بھی سب چیزوں کو جو سطح زمین پر ہیں اپنے مرکز کی طرف کھینچے ہوئے ہے مثلاً اگر توپ سے آسمان کی طرف گولہ

پھینکا جائے تو وہ گولہ پھر زمین کی طرف آئے گا۔ ہر جسم جو اپنے مرکز کی طرف مائل رہتا ہے اس کو میل مرکزی کہتے ہیں اور اس قوت کو جو اشیا کو میلان بخشتی ہے جاذبہ کہتے ہیں۔ اس قوت کی تاثیر ہے کہ سب حیوانات جمادات نباتات جو کرۂ زمین پر ہر طرف پائے جاتے ہیں وہیں قائم رہتے ہیں اور گر پڑنے کے اندیشے سے مبرا ہیں۔

## نظام شمسی کا بیان

جس طرح قوت جاذبۂ طبیعی زمین کو حاصل ہے اور وہ ہر چیز کو اپنی طرف کھینچتی ہے۔ اسی طرح آفتاب کو بھی یہ قوت حاصل ہے اس قوت کی تاثیر آفتاب کے گرداگرد کروروں میل تک پہنچتی ہے۔ آفتاب جو زمین سے چودہ لاکھ درجے بڑا ہے بڑائی کے اعتبار سے اس میں قوت جاذبہ بھی زمین سے کہیں زیادہ ہے ایسی صورت میں احتمال ہے کہ زمین کو اپنی طرف اس قدر کھینچے کہ زمین اس سے مل جائے اس لئے کہ مادہ آفتاب کی مقدار مادہ زمین کی مقدار سے تین لاکھ تینتیس ہزار نوسو اٹھائیس (۳۳۳,۹۲۸) حصے زیادہ ہے جو چیز زمین کو آفتاب سے ملنے نہیں دیتی اس کی شرح بیان کرتا ہوں۔

واضح ہو کہ جو جسم دائرے کے گرد گردش کرتا ہے وہ اس بات کی خواہش رکھتا ہے کہ دائرے سے باہر نکل جائے جسم کے اس میلان کو قوت تارک المرکز کہتے ہیں اسی طرح دائرے کے مرکز کو بھی کہ اس میں جسم کا دور معلوم ہوتا ہے قوت جذب حاصل ہے اس قوت کی قوت طالب المرکز کہتے ہیں یہ دونوں قوتیں برابر ہوتی ہیں۔

اب جاننا چاہیئے کہ زمین کی دو گردشیں ہیں ایک گردش محوری ہے جو ایک دن رات میں تمام ہوتی ہے

دوسری حرکت وہ ہے کہ جس کو زمین آفتاب کے گرد سال بھر کی مدت میں تمام کرتی ہے۔ اگر زمین آفتاب کے گرد دورہ نہ کرتی تو اسے قوت تارک المرکز جو جذب آفتاب کے مخالف کس طرح حاصل ہوتی اور اور زمین کو آفتاب کی آویزش سے بچاتی آفتاب بھی ایک حرکت دوری رکھتا ہے جس کی وجہ سے اس کو قوت تارک المرکز حاصل ہے۔ اگر آفتاب کو حرکت دوری نہ حاصل ہوتی تو لاکھ بڑا ہے پھر بھی زمین کی قوت جاذبہ اس کو اپنی طرف کھینچتی لیکن حرکت آفتاب کی مقدار بہ نسبت زمین کے بہت کم ہے۔ مقدار مادۂ آفتاب چونکہ زیادہ ہے اس سبب سے آفتاب اور زمین برابر زمانے میں اپنے مدارات کو طے کرتے ہیں۔ آفتاب اپنے بھاری پن کی وجہ سے تیز حرکت نہیں کر سکتا اور زمین اپنی تیز حرکت کی وجہ سے آفتاب سے نہیں ملتی دونوں کی قوت جاذبہ ایک دوسرے کو تصادم سے بچاتی ہے۔

فرنگستان کے اہل ہیئت کے قیاس کے موافق زمین ایک کوکب ظلمانی ہے۔ سال بھر کی مدت میں اپنے مدار کے ساتھ آفتاب کے گرد دورہ کرتی ہے۔ گیارہ ستارے اور ہیں جو اپنے مدارات کے ساتھ الگ الگ زمانوں میں آفتاب کے گرد گردش کرتے ہیں۔ ان گیارہ ستاروں کے نام یہ ہیں عطارد[1]، زہرہ[2]، مریخ[3]، سیرس[4]، پالس[5]، جونو[6]، وسٹا[7]۔ مشتری[8]، زحل[9]، جارجیم[10]، سیدوس[11]۔

ان گیارہ ستاروں میں عطارد کا دورہ یا حلقہ اور زہرہ کا مدار یعنی دورہ زمین کے مدار یعنی حلقے کے درمیان واقع ہوا ہے اور مدارات یعنی دورے اور ستاروں کے مدارات زمین سے

خارج ہیں۔ اہل ہیئت نے فلک ثوابت پر ایک دائرہ فرض کیا ہے جس کا نام خط البروج رکھا ہے اور اسی کو طریقۃ الشمس بھی کہتے ہیں۔ خط البروج کے جنوب و شمال میں نو نو درجوں کے فاصلہ پر ایک ایک دائرہ مقرر کر کے ان کا مجموعی نام منطقۃ البروج رکھا ہے۔ سیاروں میں سے بجز ایک ورجہ ان اٹھارہ درجوں یعنی منطقۃ البروج سے خارج نہیں ہوتا۔ منطقۃ البروج کو بارہ برابر حصوں پر تقسیم کر کے ہر حصے کا نام برج رکھا ہے۔ اس تقسیم کی شناخت کے لیے چند ثوابت ستارے جو خط البروج کے حوالی میں واقع ہیں۔ ان کو باہم ملا کے ہر برج کا خاص نام رکھا ہے اور ہر برج کے تیس برابر حصے ہیں۔۔ ہر حصے کو درجہ کہتے ہیں۔ ہر درجے کے ساٹھ حصے کئے ہیں ہر حصے کا نام دقیقہ رکھا ہے۔ اور ہر دقیقہ کو ساٹھ حصوں پر تقسیم کر کے ہر حصے کا نام ثانیہ رکھا ہے۔ عربی اور ہندی میں ان بارہ برجوں کے نام یہ ہیں۔

حمل یعنی میکھ۔ ثور یعنی برکھ۔ جوزا یعنی متھن۔ سرطان یعنی کرکھ۔ اسد یعنی سنگھ۔ سنبلہ یعنی کنیا۔ میزان یعنی تلا۔ عقرب یعنی برچھک۔ قوس یعنی دھن۔ جدی یعنی مکر۔ دلو یعنی کنبھ۔ حوت یعنی مین۔

نیمۂ شمالی کا ہر مدار یعنی دورہ زمین سے بلند ہوتا ہے اس کو اوج کہتے ہیں۔ اور نیمہ جنوبی کا مدار زمین سے پست ہے ان سے اس کو حضیض کہتے ہیں۔ جس طرح زمین کے ستارے تاریک انسان اور حیوانات وغیرہ کی جائے سکونت ہیں اسی طرح ستارہ ہائے سیارہ بھی آباد ہیں وہاں مسکن حیوانات ہے چاہے وہاں کے حیوانات زمین کی نوع اور جنس کی طرح نہ ہوں۔ جس طرح زمین کے باشندے حرارت آفتاب سے نفع اٹھاتے ہیں اسی طرح سیارات کے باشندے بھی روشنی اور دھوپ سے فیضیاب ہیں۔ جس طرح زمین کو محوری گردش حاصل ہے جس سے دن رات ظاہر ہوتے ہیں۔ اسی طرح سیارے بھی گردش مدار کے علاوہ گردش محوری رکھتے ہیں۔ جس کے سبب سے وہاں بھی روز و شب نمایاں ہوتے ہیں۔ جملہ گیارہ سیاروں میں سے۔ مشتری، زحل، جارجیم، اور سیدوس آفتاب سے بہت دور ہیں۔ زمین کی نسبت نور آفتاب ان تک کم پہنچتا ہے۔ اس لیے ان سیاروں میں ہر ایک سیارہ کئی کئی قمر رکھتا ہے چنانچہ مشتری کے چار قمر۔ زحل کے سات قمر جارجیم اور سیدوس کے چھ چاند ہیں۔ ان سیاروں میں جو سیارے آفتاب سے نزدیک ہیں وہ اپنا دورہ جلد تمام کرتے ہیں اور جو سیارے دور ہیں ان کا دورہ بہت دنوں میں طے ہوتا ہے۔ اتنا لکھنے کے بعد مولف مطلع العلوم نے آفتاب سے جملہ گیارہ سیاروں کا بعد لکھا ہے جو بخوف طوالت ترک کیا گیا۔ ایک جگہ لکھتے ہیں۔

بعض کواکب ذوات الاذناب یعنی دنبالہ دار ہیں جو آفتاب سے بہ نسبت جارجیم سیدوس سات گنا زیادہ دوری رکھتے ہیں۔ لیکن بہ نسبت اس دوری کے جو ثوابت کو آفتاب سے ہے بہت نزدیک ہیں۔

زمین سال بھر میں جس مدار پر اپنا دور آفتاب کے گرد تمام کرتی ہے۔ اس مدار کا قطر انیس کرور میل سے زیادہ ہے یوں سمجھئے کہ زمین اپنے باشندوں سمیت ہر سال انیس کرور میل ثوابت کی طرف جاتی ہے۔ اور پھر چھ مہینے کے بعد انیس کرور میل ثوابت کی طرف سے دور ہو جاتی ہے۔ اس کے بعد مؤلف نے سیاروں کی جسامت اور ان کا قطر بالتفصیل لکھا ہے وہ بھی ترک کیا گیا۔

ثوابت ستاروں کا بیان۔ ثوابت کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ ثوابت ایک جگہ پر قائم ہیں حرکت نہیں کرتے۔ ان کے احوال میں تغیر و تبدل نہیں واقع ہوتا۔ اہل زمین کی نظر میں ثوابت جو گردش کرتے نظر آتے ہیں اس کا سبب یہ ہے کہ زمین گردش کرتی ہے۔ اور اہل زمین سمجھتے ہیں کہ ثوابت گردش میں ہیں۔ حکما نے قیاس کیا ہے کہ کل ثوابت شمس ہیں۔ یعنی ہر ثوابت اپنی جگہ پر ایک آفتاب ہے اور ہر ایک کا شمسی نظام اسی شمسی نظام کے مثل ہے ستارہ ہائے ثابت کی کثرت اس قدر ہے کہ عقل ان کے شمار سے قاصر ہے۔ مگر حکمائے متقدمین نے ایک ہزار بائیس ثوابت کو اڑتالیس اشکال مختلف پر تقسیم کیا ہے یعنی ہر شکل میں چند ثابت ملے ہوئے ہیں۔ ان سب ثوابت کو داخل الشکل کہتے ہیں جو ثوابت ان اڑتالیس شکلوں سے خارج ہیں ان کو خارج الشکل کہتے ہیں۔ اور سب ایک ہزار بائیس ثوابت کو چھ قدروں پر تقسیم کیا ہے۔ جو تعداد میں بزرگ ہیں ان کو ثوابت قدر اول کہتے ہیں۔ جو ان سے کمتر ہیں ان کو ثوابت قدر دوم کہتے ہیں۔ اسی طرح چھٹی قدر تک ہے آسمان کو تین حصوں پر یعنی نصف شمالی۔ اور نصف جنوبی۔ اور منطقۃ البروج پر تقسیم کر کے اڑتالیس اشکال مذکورہ پر تقسیم کیا ہے منطقہ پر بارہ شکلیں ہیں نصف شمالی پر اکیس اور نصف جنوبی پر پندرہ شکلیں ہیں۔ یہ اڑتالیس شکلیں بطلیموس اور

حکمائے متقدمین کی مقرر کردہ ہیں مگر حکمائے متاخرین فرنگستان نے جو حکیم فیثا غورث کے پیرو ہیں دوربین کے ذریعہ سے علاوہ اشکال مذکورہ کے چند شکلیں اور دریافت کی ہیں۔ کہکشاں جو ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک ایک چادر سفید کے مانند ہے بذریعہ دوربین معلوم ہوا کہ اس کے سب ستارے ثابت ہیں۔

## نصف شمالی کی اکیس شکلیں

اول دب الاصغر یہ چھوٹے خرس کی صورت ہے۔ اس کو بنات النعش صغریٰ بھی کہتے ہیں۔ اس صورت میں سات ستارے داخل ہیں ان میں کے دو ستارے قدر دوم میں اور ایک قدر سوم میں جس کو جدی کہتے ہیں اور چار ان میں سے قدر چہارم میں داخل ہیں۔ قدر چہارم میں کے ایک ستارہ اس شکل سے خارج ہے۔

دوم دب الاکبر اس کو بنات النعش کبریٰ کہتے ہیں یہ بڑے ریچھ کی صورت ہے۔ ستائیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ چھ ان میں سے قدر دوم اور آٹھ قدر سوم میں اور آٹھ قدر چہارم اور پانچ قدر پنجم اور بنات النعش کبریٰ جو صورت مستطیل کے بعد تین ستارے اور ہیں جن کے ستارہ وسطی سے ایک بہت چھوٹا ستارہ ملا ہوا ہے اس کو سُہا کہتے ہیں اس کے دیکھنے سے آنکھ کی بینائی کی تیزی معلوم ہوتی ہے۔

تیسرے تنین۔ یہ ایک پیچ در پیچ اژدہا ہے۔ اکتیس ستارے اس میں داخل ہیں۔ آٹھ قدر سوم میں سولہ قدر چہارم میں۔ پانچ قدر پنجم میں اور دو قدر ششم میں۔

چوتھے قیقاوس معرب کیکاؤس۔ یہ ایک ایسے مرد کی شکل ہے جو کھڑا ہوا اور اس کے ہاتھ کھلے ہوئے ہوں اس صورت میں گیارہ ستارے داخل ہیں۔ آٹھ قدر سوم میں سات چہارم میں اور تین قدر پنجم میں۔

پانچویں عوا۔ ایک مرد کی شکل جو دونوں ہاتھوں میں سانپ لیے کھڑا ہے اس صورت میں بائیس ستارے داخل ہیں۔ چار قدر سوم میں، نو قدر چہارم میں، نو قدر پنجم میں۔ ایک ستارہ اس صورت کی قدر اول سے خارج ہے اس کو سماک رامح کہتے ہیں۔

چھٹے فکہ اس کو اکلیل شمالی بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک کاسہ کی صورت ہے اس صورت میں آٹھ ستارے داخل ہیں ایک ان میں کا قدر دوم میں، پانچ قدر چہارم میں ایک قدر پنجم میں اور ایک قدر ششم میں ہے۔

ساتویں جاثی۔ ایک مرد کی صورت ہے جو پاؤں دراز کیے زانو پر جھکا ہوا ہے انتیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں چھ قدر سوم میں، سترہ قدر چہارم، دو قدر ششم میں اور ایک قدر پنجم کا ستارہ اس صورت سے خارج ہے۔

آٹھویں شلیاق۔ یہ بربط کی صورت ہے۔ اس میں دس ستارے داخل ہیں۔ ایک ستارہ ان میں کا قدر اول میں ہے اس کو نسر واقع کہتے ہیں۔ دو قدر سوم میں اور سات قدر چہارم میں۔

نویں دجاجہ۔ یہ ایک لمبی گردن والے مرغ کی صورت ہے۔ سترہ ستارے اس میں داخل ہیں ایک قدر دوم میں، پانچ قدر سوم میں، نو قدر چہارم میں اور دو ان میں کے قدر پنجم اور دو ان میں قدر چہارم میں اس صورت سے خارج ہیں۔

دسویں ذات الکرسی۔ یہ کرسی پر بیٹھی ہوئی ایک عورت کی صورت ہے۔ تیرہ ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ چار ان میں کے قدر سوم میں، چھ قدر چہارم میں ایک قدر پنجم میں اور دو قدر ششم میں۔

گیارھویں برشاوش۔ اس کو حامل راس الغول بھی کہتے ہیں یہ ایک مرد ہے جو داہنا پاؤں اٹھائے ہوئے بائیں پاؤں پر کھڑا ہے۔ داہنا ہاتھ سر پر رکھے ہے اور بائیں ہاتھ میں ایک غول کا سر لئے ہوئے ہے۔ چھبیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں دو ان میں کے قدر دوم میں داخل ہیں جن میں ایک ستارے کو راس الغول کہتے ہیں اور پانچ ستارے قدر سوم میں سولہ ستارے قدر چہارم میں دو قدر پنجم میں اور ایک قدر ششم میں ہے۔

بارھواں ممسک العنان۔ یہ ایک مرد ایستادہ کی صورت ہے جس کے ایک ہاتھ میں تازیانہ اور دوسرے میں باگ پکڑے ہوئے ہے چودہ ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ ایک ستارہ ان میں کا جس کا نام عیوق ہے قدر اول میں، ایک ستارہ قدر دوم میں، دو ستارے قدر سوم میں، سات ستارے قدر چہارم میں۔ دو قدر پنجم میں اور ایک ستارہ قدر ششم میں۔

تیرھویں حوا۔ ایک کھڑے ہوئے مرد کی صورت ہے چوبیس ستارے اس میں داخل ہیں پانچ قدر سوم میں، تیرہ قدر چہارم میں چھ قدر پنجم میں اور پانچ ستارے اس صورت کے خارج قدر پنجم میں۔

چودھویں حیۃ الحوا۔ یہ ایک سانپ کی صورت ہے اس میں اٹھارہ ستارے داخل ہیں پانچ قدر سوم میں بارہ قدر چہارم میں اور ایک قدر پنجم میں۔

پندرھویں سہم۔ یہ ایک تیر کی صورت ہے۔ اس صورت میں پانچ ستارے داخل ہیں۔ ایک قدر چہارم میں، تین قدر پنجم میں، ایک قدر ششم میں۔

سولھویں عقاب۔ یہ ایک اڑتے ہوئے گدھ کی صورت ہے اس میں نو ستارے داخل ہیں۔

نسر طائر نام کا ایک ستارہ قدر دوم میں، چار ستارے قدر سوم میں۔ ایک ستارہ قدر چہارم میں تین، ستارے قدر پنجم میں۔ اس صورت میں سے چھ ستارے خارج ہیں۔ ان چھ ستاروں میں چار ستارے قدر سوم میں ایک قدر چہارم، اور ایک ستارہ قدر پنجم میں ہے۔

سترھویں۔ دلفین ایک دریائی جانور کی صورت ہے۔ دس ستارے اس میں داخل ہیں۔ پانچ ان میں کے قدر سوم میں دو قدر چہارم میں اور تین قدر ششم میں۔

اٹھارویں قطعۃ الفرس۔ صورت مقدم گھوڑے کی ہے چار ستارے خفیہ اس میں داخل ہیں۔

انیسویں فرس اعظم اس کو ذوالجناحین بھی کہتے ہیں۔ یہ کرتک ایک گھوڑے کی صورت سے بیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ چار قدر دوم میں۔ چار قدر سوم میں۔ نو قدر چہارم میں اور تین کو ایک قدر پنجم میں۔

بیسویں۔ امراۃ المسلسلہ یہ ایک پا بزنجیر عورت کی شکل پر ہے اس صورت میں تیئیس ستارے داخل ہیں۔ چار قدر سوم میں پندرہ قدر چہارم اور چار قدر پنجم میں۔

اکیسویں مثلث ہے اور وہ مثلث متساوی الساقین کی صورت پر ہے۔ اس میں چار ستارے داخل ہیں۔ تین قدر سوم میں اور ایک ستارہ قدر چہارم میں یہ اکیس شکلیں نصف شمالی آسمان میں واقع ہیں۔

**منطقۃ البروج کی بارہ شکلیں** ان بارہ شکلوں کو اثنا عشر کہتے ہیں۔

اول حمل ہے جو ایک بکرے کی شکل پر ہے جس کے دو سینگ ہیں۔ اس کا سر مغرب کی طرف، پاؤں مشرق کی طرف شکم جنوب کی طرف۔ پشت شمال کی طرف ہے اور منہ اپنا پشت کی طرف رکھتا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ کھجلاتا ہے۔ اس صورت میں تیرہ ستارے داخل ہیں۔ دو قدر سوم چار قدر چہارم میں چھ قدر پنجم میں اور ایک ستارہ قدر ششم میں ہے۔

دوسرے ثور ہے جو ایک گائے کے جسم کے اگلے حصہ کی صورت ہے۔ گویا سینے تک جدا کر لیا ہے اس کا سر مشرق کی طرف اور پچھلا جسم مغرب کی طرف ہے تیس ستارے اس کے ہم شکل ہیں۔ ایک ستارہ، قدر اول میں ہے اس کو عین الثور کہتے ہیں۔ اس کو دبر ثور بھی کہتے ہیں۔ اور چھ ستارے قدر سوم میں ہیں۔ بارہ قدر پنجم میں اور ایک ستارہ قدر ششم میں ہے اور عقد ثریا جو سات ستاروں کا ایک گچھا ہے جو کوہان ثور پر واقع ہے۔

تیسرے جوزا یہ دو جڑواں لڑکوں کی صورت پر ہے اس صورت میں اٹھارہ ستارے ہیں۔ دو قدر دوم میں ہیں جن کو راس التوامین کہتے ہیں پانچ ان میں سے قدر سوم میں ہیں اور نو ستارے قدر چہارم میں اور دو قدر پنجم میں۔

چوتھے سرطان یہ ایک خرچنگ یعنی کیکڑے کی صورت پر ہے اگلا جسم اس کا مشرق کی طرف ہے اور پچھلا جسم مغرب کی طرف۔ اس صورت میں نو ستارے ہیں۔ سات قدر چہارم میں ایک قدر پنجم اور ایک قدر ششم میں ہے۔

پانچویں اسد یہ شیر کی شکل ہے۔ سر اس کا مغرب کی طرف پشت شمال کی سمت ہے اس صورت میں ستائیس ستارے ہیں دو قدر اول میں ہیں جن میں ایک کو قلب الاسد اور دوسرے کو صرفہ اور ذنب الاسد کہتے ہیں۔ اور دو ستارے قدر دوم میں اور چھ ستارے قدر سوم میں آٹھ قدر چہارم میں پانچ قدر پنجم میں اور چار قدر ششم میں۔

چھٹے سنبلہ ہے اس کو عذرا بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک عورت کی شکل ہے جو دامن نیچے کو چھوڑے ہوئے ہے بایاں ہاتھ پہلو پر رکھا ہے اور داہنے ہاتھ میں ایک خوشہ ہے اس صورت میں چھبیس ستارے ہیں۔ ایک قدر اول میں چھ قدر سوم میں سات قدر چہارم میں دو قدر پنجم میں اور دو قدر ششم میں ہیں۔

ساتویں میزان ہے جو ایک ترازو کی شکل ہے دونوں پلے اس کے مغرب کی سمت ہیں اور عمود یعنی چوٹی اس کی مغرب کی طرف ہے اس صورت میں آٹھ ستارے ہیں۔ دو قدر دوم میں چار قدر چہارم میں اور دو قدر پنجم میں۔

آٹھویں عقرب یہ بچھو کی شکل ہے سر اس کا مغرب کی طرف اور دم مشرق کی طرف مائل بجنوب ہے اس شکل میں اکیس ستارے ہیں۔ ایک قدر دوم میں ہے۔ اسے قلب العقرب کہتے ہیں۔ اور تیرہ ستارے قدر سوم میں اور پانچ قدر چہارم میں اور دو ستارے قدر پنجم میں ہیں۔

نویں قوس۔ یہ وہ جسم ہے گردن سے نیچے کا جسم چارپایوں کا جیسا ہے اور مشرق کی طرف ہے گردن سے اوپر کا جسم مرد کا ہے کہ کوئی طرفوں کی پگڑی سر پر بندھی ہوئی ہے۔ اور ایک کمان ہاتھ میں لیے کھینچ رہا ہے اور ایک تیر جوڑے ہوئے ہے اس صورت میں اکیس ستارے ہیں۔ دو قدر سوم میں نو قدر چہارم میں اور اٹھارہ قدر پنجم میں اور دو

ستارے قدر ششم ہیں۔

دسویں جدی اس کا اوپر کا آدھا جسم پہاڑی بکرے کا ہے اور نیچے کا جسم مچھلی کے پچھلے جسم کے طور پر ہے سر اور ہاتھ اس کے مغرب کی طرف ہیں۔ اور پشت، شمال کی طرف۔ خاص اس صورت میں بتفصیل اٹھائیس ستارے ہیں چار قدر سوم میں ہیں۔ ان چاروں میں ایک ستارہ ذنب الجدی ہے اور نو ستارے قدر چہارم ہیں اٹھارے قدر پنجم اور چھ قدر ششم میں ہیں۔

گیارھویں دلو یہ ایک کھڑا ہوا مرد ہے سر اس کا شمال کی طرف اور پاؤں جنوب کی جانب اور ہاتھ میں اس کے ڈول ہے جس سے پانی چھلکتا ہے بلکہ جاری ہے وہ پانی اس کے پاؤں کے نیچے سے چلا جاتا ہے۔ اس صورت میں بتفصیل بیالیس ستارے ہیں۔ ایک قدر اول میں ہے وہی فم الحوت جنوبی ہے۔ اور نو ستارے قدر سوم میں اٹھارہ قدر چہارم میں۔ تیرہ قدر پنجم میں اور ایک قدر ششم میں۔

بارھویں حوت۔ یہ دو مچھلیوں کی صورت ہے ان میں سے ایک مچھلی کا سر مغرب کی طرف اور دم مشرق کی جانب ہے۔ دوسری کا سر شمال کی طرف ہے اور دم جنوب کی طرف ہے ستارے اس کے بتفصیل چونتیس ہیں۔ دو قدر سوم میں بائیس قدر چہارم ہیں۔ تین قدر پنجم میں۔ اور سات قدر ششم میں ہیں یہ سب بارہ شکلیں منطقۃ البروج کی ہیں۔

## نصف جنوبی کی پندرہ شکلیں

نصف جنوبی کی اس ہیئت کی ہیں۔ اول قیطس یہ ایک دریائی جانور کی صورت ہے بائیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ دس قدر سوم میں اور آٹھ قدر چہارم میں، چار قدر پنجم میں۔

دوسرے جبار یہ۔ ایک مرد کی صورت ہے شمشیر اور عصا ہاتھ میں لئے کرسی پر کمربستہ بیٹھا ہے۔ اڑتیس ستارے اس میں داخل ہیں دو قدر اول میں، چار قدر دوم میں، آٹھ قدر سوم میں، پندرہ قدر چہارم میں، تین قدر پنجم اور چھ ستارے قدر ششم میں ہیں۔

تیسرے نہر۔ ایک ندی کی صورت ہے۔ چونتیس ستارے اس میں داخل ہیں۔ ایک قدر اول میں پانچ قدر سوم میں چھبیس قدر چہارم میں اور دو قدر پنجم میں۔

چوتھے ارنب۔ یہ خرگوش کی صورت ہے۔ بارہ ستارے اس میں داخل ہیں دو قدر سوم میں چھ قدر چہارم میں اور چار قدر پنجم میں۔

پانچویں کلب الاکبر۔ ایک سگ درندہ کی صورت ہے اس میں اٹھارہ ستارے داخل ہیں۔ ایک قدر اول میں، پانچ قدر سوم میں، پانچ قدر چہارم اور سات قدر پنجم میں۔

چھٹے کلب الاصغر۔ اس میں دو ستارے ہیں ایک قدر اول اور دوسرا قدر چہارم میں۔

ساتویں سفینہ۔ ایک کشتی کی صورت ہے اس میں پینتالیس ستارے داخل ہیں۔ ایک قدر اول میں ہے اسے سہیل کہتے ہیں چھ قدر دوم میں اور گیارہ قدر سوم میں، انیس قدر چہارم میں، سات قدر پنجم میں اور ایک قدر ششم میں۔

آٹھویں شجاع۔ ایک بڑے سانپ کی صورت ہے اس صورت میں پچیس ستارے ہیں ایک قدر دوم میں ہے اس کو 'عنق الشجاع' کہتے ہیں۔ تین قدر سوم میں۔ انیس قدر چہارم میں، ایک قدر پنجم اور ایک قدر ششم میں۔

نویں باطیہ۔ پیالے کی صورت ہے۔ قدر چہارم میں کے سات ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔

دسویں غراب۔ کوے کی صورت ہے سات ستارے اس میں داخل ہیں۔ پانچ قدر سوم میں۔ ایک قدر چہارم میں اور ایک قدر پنجم میں۔

گیارھویں قنطورس۔ یہ ایک ایسے حیوان کی صورت ہے جس کا اوپر کا دھڑ آدمی کا سا اور نیچے کا دھڑ گھوڑے کی طرح کا ہے۔ اس صورت میں سینتیس ستارے داخل ہیں۔ ایک قدر اول میں ہے جسے رجل القنطورس کہتے ہیں، پانچ قدر دوم میں، سات قدر سوم میں سولہ قدر چہارم میں اور آٹھ ستارے قدر پنجم میں ہیں۔

بارھویں ذئب۔ اس کو سبعہ بھی کہتے ہیں یہ ایک حیوان درندہ کی شکل ہے۔ انیس ستارے اس صورت میں داخل ہیں۔ دو قدر سوم میں گیارہ قدر چہارم میں اور چھ قدر پنجم میں۔

تیرھویں مجمرہ۔ ایک آتشدان کی صورت ہے سات ستارے اس میں داخل ہیں۔ پانچ قدر چہارم میں اور دو قدر پنجم میں ہیں۔

چودھویں اکلیل جنوبی۔ اس کی شکل صنوبری ہے تیرہ ستارے اس میں داخل ہیں۔ پانچ قدر چہارم میں، چھ قدر پنجم میں اور دو قدر ششم میں۔

پندرھویں سمکت۔ اس کو حوت جنوبی کہتے ہیں۔ یہ ایک بڑی مچھلی ہے گیارہ ستارے اس میں داخل ہیں نو قدر چہارم میں اور دو قدر پنجم میں ان سب اڑتالیس شکلوں کو حکمائے سلف اور بطلیموس نے بیان کیا ہے۔ فرنگستان کے حکمائے متاخرین جو حکیم فیثاغورث کے پیرو ہیں انہوں نے چند ثوابت اور دریافت کئے ہیں جن کی شکلیں ذیل میں درج ہیں۔

اول حمام النوح۔ اس شکل میں ایک ستارہ قدر اول کا اور ایک ستارہ قدر سوم کا ہے۔

دوسرے قفقس۔ یا عنقا اس شکل میں ایک ستارہ قدر ثانی کا اور ایک ستارہ قدر سوم کا ہے۔

تیسرے غرنوق۔ اس شکل میں ایک ستارہ قدر دوم کا اور ایک ستارہ قدر سوم کا ہے۔

چوتھے طاؤس۔ اس شکل میں تین ستارے قدر سوم کے ہیں۔

پانچویں مثلث جنوبی۔ اس شکل میں ایک ستارہ قدر دوم کا اور دو ستارے قدر سوم کے ہیں۔

چھٹے صلیب الجنوبی۔ اس شکل میں ایک ستارہ قدر دوم کا اور ایک ستارہ قدر سوم کا ہے۔

ساتویں شبکہ مشابہ شکل معین ہے۔

آٹھویں ذبابہ جنوبی۔

نویں طرحامد۔

یہ نو شکلیں قطب جنوبی کے قریب ہیں اور سوائے ان کے نو شکلیں درمیان میں دریافت ہوئی ہیں ان کے نام یہ ہیں۔

شتر گاو، پلنگ، اسد اصغر، کرنش ثعلب، شعر راس البر نیحی، اصطرلاب، کرگدن، ذباب النابلیہ ستارے ان شکلوں کے بہت چھوٹے ہیں اس واسطے ان کی تشریح نہیں بیان ہوئی۔

(ماخوذ از مطلع العلوم)

**عِلمی** :۔ (بالکسر) علم سے تعلق رکھنے والا، علم سے نسبت رکھنے والا علم سے منسوب، علم سے متعلق، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

ذی علم کو پھر شناخت کیا ہے
علمی زیور کی ساخت کیا ہے — صفی

قول فیصل۔ عربی میں بہ تشدید یا اور اردو و فارسی میں بغیر تشدید یا مستعمل ہے۔

**علمیّت** :۔ (یائے مشدد) قابلیت، اظہار علم، اردو، مؤنث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میرے دوست اتالیق کی علمیت کے ساتھ اتنا اور یاد رکھو کہ وہ فقط پڑھا ہی نہ ہو پڑھا بھی ہو اور گنا بھی ہو۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ طنز کے محل پر جتانا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

ذہن میں سب کے حاضر ہو علمیہ
پر جتانا نہ تھی منظور مجھے علمیت — ذوق

بغیر تشدید یا اور بہ تشدید یا دونوں طرح زبانوں پر ہے۔

**علمیت بگھارنا** :۔ موقع بموقع اپنا صاحب علم ہونا ظاہر کرنا، علم کی شیخی میں آکر عالمانہ بحث کرنا، علم دکھانا، علم جتانا۔ اردو۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ عوام کی زبان ہے اسی محل پر "علمیت جھاڑنا" بھی بول دیتے ہیں۔

**عَلَن** :۔ (بفتحتین) آشکارا، ظاہر، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عجب نہ کر تو اے طبیب سرّ و علن
کرے ہے جب مرض الموت کی کسی کی دوا — سودا

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "سر و علن" کی ترکیب کے ساتھ ہی بولتے ہیں۔

**عُلُو** :۔ (بضم اول و دوم) بلندی، اونچائی برتری، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بادشاہ کا نام لیتا ہے خطیب
اب علوِ پایۂ منبر کھلا — غالب

**عُلوِ جاہ** :۔ (بہ اضافت) مرتبے کی بلندی، علو مرتبت، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ کی زبان۔

قدر پر تیرے وہ رسّت تا بہ ثبت علو جاہ
زینہ جس کے واسطے بالا بہ آسماں — ذوق

**علوِ حوصلہ** :۔ (بہ اضافت) حوصلے کی بلندی، علو ہمت، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بادشاہ کو حال کی خبر ہوئی اس نے علو حوصلہ سے کام لیا۔ (دربار اکبری)

**علوِ رتبہ** :۔ (باضافت) علو مرتبت، عزت کی بلندی، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ان کے بذل و کرم اور حسن اخلاق اور علو رتبہ کے سبب اکثر شرفا خصوصاً شعرا آکر جمع ہوتے تھے۔ (آب حیات)

قول فیصل۔ علو مرتبت، علو ہمت وغیرہ زبانوں پر ہے۔

**علو شان** :۔ (بہ اضافت) شان و شوکت کی بلندی، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بادشاہ کو بھی خبر پہنچی صدر عالی کی قدر کی تعظیم اور علو شان سے منھ پر نہ لا سکے۔ (دربار اکبری)

**عُلُوفہ** :۔ عربی۔ خوردنی، خوراک کھانا طعام، کھانے کی چیز، روزینہ، وظیفہ، راتبہ بھتّا، راتب (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اردو زبان سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**عُلوق** :۔ حمل رہنا۔ عربی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو زبان سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**عُلوم** :۔ بالضم، بہت سے علم، مختلف علم، عربی، مذکر، (علم کی جمع) تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اس سے البتہ اس طرح کھلے علوم
جس طرح سے ہوا لازم و ملزوم — عزیز لکھنوی

**علوم جدیدہ** ۔ (باضافت) وہ علوم جو زمانۂ حال میں پیدا ہوئے ہوں۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

معالجہ کرتے ہیں جیسے وہ جوش طرب میں ہوجوں
بھرنگے تعلیم مغربی سے یہی علوم جدید کا پیچ — عزیز

قول فیصل۔ جدید یورپی علوم کو علوم جدیدہ کہا جاتا ہے۔ "علم آب، فوٹوگرافی، علوم ہوا، علم طبقات الارض، برقیات، طبیعی حکمت۔ ادب، ساحت، ریاضی، زراعت، ہیئت، کیمیا، طب، علم آب و ہوا، تاریخ، نظام شمسی، اخلاق، سیاست، بدن، نباتات، حیوانات، جمادات اور حساب وغیرہ۔ اگرچہ ان میں علوم قدیمہ بھی شامل ہیں۔ مگر اب ان کی ترکیب اور تجربہ بنا ہوگیا ہے۔

**علوم رسمی** ۔ وہ علوم جو عام طور سے رائج ہیں۔ وہ علوم جن کی تعلیم ہر کس و ناکس بہت ضروری سمجھتا ہو۔ فارسی ترکیب۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

محل نظر۔ جب جنوبی آگرہ میں علوم رسمی پڑھتا تھا شیخ رسمی علوم اور شکوہ مالا کلام کے ساتھ فقر کے لباس میں پہنچے (دربار اکبری)

**علوم سینہ** ۔ (بہ اضافت) وہ علوم جو خاندانی صورت سے ورثے میں ملے ہوں اور عام نہ ہوں، وہ علوم جو راز کی حیثیت رکھتے ہوں۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ان کتابوں کو پڑھو دیکھو تمہارے واسطے
سب علوم سینہ اپنے کر دیے ہیں آشکار — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ "علم سینہ" زیادہ تر زبانوں پر ہے۔

**علوم قدیمہ** :۔ (باضافت) وہ علوم جو قدیم زمانے میں رائج ہوئے ہیں۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علوم متداولہ** :۔ وہ علوم جو عام طور سے رائج ہوں۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علوم متعارفہ** :۔ (تابعدوں) علم ریاضی جس کی بحث چند اصولوں پر مبنی ہوتی ہے جن کی صداقت ایسی ظاہر ہے کہ بغیر ثبوت مان لیے گئے ہیں۔ ان بدیہی اصولوں کو علوم متعارفہ کہتے ہیں۔ "شلاً جو چیزیں ایک ہی چیز کے برابر ہوتی ہیں۔ وہ آپس میں برابر ہوتی ہیں۔ عربی الفاظ مذکر مذکورۃ اللغات۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں۔ وہ مشہور و معروف اور صریح باتیں جو دلیل کی بنیاد قائم کرنے کے واسطے اختیار کی جائیں۔ جیسے جو چیزیں ایک دوسرے پر منطبق ہوتی ہیں۔ یعنی ایک ہی سطح گھیرتی ہیں۔ وہ آپس میں مساوی ہوتی ہیں تعلیم یافتہ طبقہ کسی کے ساتھ بولتا ہے۔

**علوم مروجہ** :۔ (بہ اضافت) وہ علوم جو زمانۂ حال میں عام طور سے رائج ہوں۔ فارسی ترکیب مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**علوم مشرقی** :۔ وہ علوم جو مشرقی ممالک یعنی ایشیائی ملکوں میں رائج ہیں، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

علوم مشرقی و مغربی سے ہو یہ فارغ جب
جہاز قوم کا لنگر ہو اس کے ہاتھ میں یارب — عزیز

قول فیصل۔ عربی، فارسی، اردو، سنسکرت وغیرہ میں جن ایشیائی علوم کا ذکر ہے وہ علوم مشرقی کہلاتے ہیں۔ عربی اصول کی پابندی سے تیار علوم مشرقی کے بجائے "علوم مشرقیہ" بولتے ہیں۔

**علوم مغربی** :۔ وہ علوم جو مغربی ممالک یعنی یورپ انگلستان، امریکہ، فرانس، جرمنی وغیرہ میں رائج ہیں۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

علوم مشرقی و مغربی سے ہو یہ فارغ جب
جہاز قوم کا لنگر ہو اس کے ہاتھ میں یارب — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ عربی اصول کے پابند حضرات علوم مغربی کے بجائے "علوم مغربیہ" بھی کہتے ہیں۔

**علو ہمت** :۔ (باضافت) عالی ہمت بلند ارادہ عربی۔ صفت، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ علو ہمت کے معنی ہیں عالی ہمتی بلند ہمتی۔ ارادے کی بلندی نہ کہ عالی ہمت وغیرہ یہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

**علوی** :۔ بفتحتین) حضرت فاطمہ بی بی کے علاوہ دیگر ازواج سے حضرت علیؑ کی اولاد ذکور اور ان کی نسل۔ عربی، مذکر۔ فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ حضرت فاطمہ زہرا صلواۃ اللہ علیہا کے بطن سے جو اولاد اور ان کی نسل سے ہوں ان میں ذکور سید کو اور اناث کو سیدانی کہتے ہیں۔ ناموں کے ساتھ "سیدہ بیگم" "سیدہ خاتون" بھی زبانوں پر ہے۔

**علوی** :۔ (بالضم اول وکسر دوم) آسمانی چیزوں سے تعلق رکھنے والا۔ جیسے فرشتہ ستارہ وغیرہ۔ عربی صفت، قلیل الاستعمال محل حرف۔ مجھ کو کہ عقل کا استاد ہوں تیرے مرغ توصیف نے اوج بیان سے گرا دیا۔ عقل کل تک کہ وہ علویوں میں اعلیٰ ہے اس کا تاوک پہنچ سکتا ہے۔ (عود ہندی)

قول فیصل۔ بلند فرہنگ آصفیہ کا ایک معنی ہیں۔ اعلیٰ درجے کا، اعلیٰ رتبے کا مگر اردو میں ان معنی میں رائج نہیں۔ یا ممکن ہے علوی میں جو عمل مخصوص کے معنی میں ہے انھیں معنی کی رعایت ہو۔

**عَلَوی** :- ۲ وہ عمل جو آسمانی موکلوں فرشتوں یا اسمائے الٰہی کے ذریعہ سے کیا جائے۔ بخلاف سفلی کے جو شیطان اور بھوت پریت کے وسیلے سے کیا جاتا ہے۔ عربی۔ مذکر۔ عاملوں کی اصطلاح۔

کتنے سفلی کے آئے کمال بھی
کتنے علوی کے آئے عامل بھی
(نظمی)

**قولِ فیصل**۔ یہ لفظ عربی ہے مگر عربی میں یہ معنی نہیں ہیں لہٰذا اردو لکھا گیا۔

**عَلِی** :- (بفتح اول وکسر دوم) خدائے تعالیٰ کا نام۔ عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قابل الاستعمال۔

**قولِ فیصل**۔ علی علو سے مشتق ہے اور علو بلندی کو کہتے ہیں۔ چونکہ خدا کے لیے ہر بلندی اور برتری مخصوص ہے اس لیے خدا کو "علی" کہتے ہیں۔ جیسا کہ قرآن مجید میں خود فرمایا ہے۔ "وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیم"

**عَلِی** :- ۲ شیر خدا۔ ابن ابی طالب علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نام نامی گرامی۔ سواد اعظم کے نزدیک خلیفہ چہارم اور حضرات اہل تشیع کے بلا فصل خلیفہ اول۔ رسول مقبولؐ کے داماد اور چچازاد بھائی۔ عربی۔ فصیح۔ رائج۔

پایا ہے شرف جو محمدؐ کی شان سے
قرآن بولتا ہے علیؓ کی زبان سے
(اسماعیل رضا)

**قولِ فیصل**۔ حضرت علی علیہ السلام حضرت ابی طالب اور جناب فاطمہ بنت اسد کے بیٹے پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سچے نور داماد، بھائی۔ جانشین۔ اور حضرت فاطمہؓ کے شوہر حضرت امام حسنؑ اور امام حسینؑ و زینبؑ و کلثومؑ کے پدر بزرگوار تھے آپ کی نوری تخلیق توصفت سرور کائنات کے ساتھ ساتھ پیدائش عالم و آدم سے بہت پہلے ہو چکی تھی۔ لیکن انسانی شکل و صورت میں آپ کا ظہور بمقام ۱۳ رجب المرجب سنہ ۳۰ عام الفیل مطابق سنہ ۶۰۰ء یوم جمعہ بمقام خانہ کعبہ ہوا۔ آپ ماں باپ دونوں کی طرف سے ہاشمی تھے۔ آپ نے کبھی بت پرستی نہیں کی اور آپ کی پیشانی کبھی بت کے سامنے نہیں جھکی۔ اس لیے آپ کے نام کے ساتھ کرم اللہ وجہہ لکھا جاتا ہے۔ انوار الابصار و مواثق محرقہ مورخین کا بیان ہے کہ آپ کا نام جناب ابو طالب نے اپنے جد اعلیٰ جامع قبائل عرب قصی کے نام پر "زید" اور ماں نے اپنے باپ کے نام پر "اسد" اور سرور کائنات نے خدا کے نام پر "علی" رکھا۔ آپ کا ایک مشہور نام "حیدر" بھی ہے۔ آپ کی کنیت اور القاب بے شمار ہیں۔ کنیت میں ابو الحسن، ابو تراب اور القاب میں امیر المومنین، مرتضیٰ۔ اسد اللہ، ید اللہ، نفس اللہ، عین اللہ، وجہ اللہ، حیدر کرار، نفس رسول مولائے کائنات ساقی کوثر زیادہ مشہور ہیں۔

آپ کی پرورش رسول اکرمؐ نے کی پیدا ہوتے ہی گود میں لیا۔ منہ میں زبان دی۔ اور دودھ کے بجائے لعاب دہن رسول سے سیراب ہو کر تمام عمر آپ کے تربیت یافتہ رہے۔

آپ کا رنگ گندمی۔ آنکھیں بڑی، سینہ پر بال، قد میانہ داڑھی بڑی۔ دونوں شانے کُلیاں اور پنڈلیاں پُر گوشت تھیں۔ آپ کے بازو کے پٹھے زبردست شیر کے کندھے کی مانند آپ کے کندھوں کی ہڈیاں چوڑی تھیں۔ آپ کی گردن صراحی دار آپ کی شکل نہایت پر ملاحت اور حسین تھی۔ آپ کے ہونٹوں پر مسکراہٹ کھیلا کرتی تھی۔ شناسا انہیں لگا کرتے تھے۔

آپ کی شادی ۲ھ میں حضور اکرمؐ کی اکلوتی صاحبزادی فاطمہ زہراؑ سے ہوئی۔ ۳ھ میں آپ کی ماں اور ۸ھ خوا‌ہر جنت میں آپ کے والد ماجد حضرت ابو طالب کا بعمر ۸۸ سال انتقال ہوا۔ رسول اللہؐ آپ کی انتقال سے بے حد متاثر ہوئے اور اس سال کا نام "عام الحزن" رکھا۔

جنگ بدر، جنگ احد، خندق، خیبر، جنگ حنین، غزوہ تبوک، غرض کہ اسلام کی جتنی بھی لڑائیاں ہوئیں ہر ایک کے فاتح اور علمدار حضرت علی ہی تھے۔

حضرت علیؑ کے علم کا کیا کہنا کہ خود رسول اکرمؐ نے فرمایا۔ "انا مدینۃ العلم وعلی بابھا" یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ آپ اور دنیا سے حد درجہ بے زار تھے۔ اور آپ نے دنیا کو مخاطب کر کے فرمایا کہ دنیا جا میرے علاوہ کسی اور کو دھوکا دے میں نے تجھے طلاق بائن دے دی ہے جس کے بعد رجوع کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا حضرت علیؑ کے لیے بڑائی ہونا یہ حیرت ہے کہ آپ دنیا کے تمام علوم سے صرف واقف ہی نہیں۔ بلکہ ان میں مہارت تامہ رکھتے تھے۔ اور علم نحو سے بھی واقف تھے آپ کے علوم کا احصا ناممکن ہے۔ چنانچہ علامہ ابن ابی الحدید علامہ ابن شہر آشوب علامہ ابن طلحہ شافعی اور بھی تحریر فرماتے ہیں کہ اشرف العلوم علم الٰہی ہے اور یہ حضرت علیؑ ہی کے کلام سے اقتباس کیا گیا ہے عقائد کے اعتبار سے اسلام میں مختلف فرقے ہیں ان میں معتزلہ

بھی ہے اس فرقہ کا بانی دراصل ابن حنفا ہے جو ابو ہاشم کا شاگرد ہے اور وہ اپنے باپ محمد بن حنفیہ کا شاگرد تھا اور وہ حضرت علی کے شاگرد تھے۔ دوسرا فرقہ اشعری ہے جو ابو الحسن اشعری کی طرف منسوب ہے اور وہ شاگرد تھا ابو علی جبائی کا جو شیخ معتزلہ سے تھا۔ اس کی انتہا بھی حضرت علی تک قرار پائی۔ تیسرا فرقہ امامیہ و زیدیہ ہے اس کا حضرت کی طرف منسوب ہونا بالکل واضح ہے۔ اسلامی علوم میں علم فقہ بھی ہے اور اسلام کا ہر فرقہ درحقیقت حضرت ہی کا شاگرد ہے۔ چنانچہ اہلسنت میں چار فرقے مالکی، حنفی، شافعی، حنبلی — مالکی فرقے کے بانی امام مالک ہیں جو شاگرد تھے ربیعۃ الرائی کے اور وہ عکرمہ کے اور وہ ابن عباس کے اور وہ حضرت علیؑ کے۔ دوسرے فرقہ حنفی کے بانی امام ابو حنیفہ تھے جو شاگرد تھے امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادقؑ کے اور وہ امام زین العابدینؑ کے اور حضرت امام حسینؑ کے اور وہ حضرت علیؑ کے۔ تیسرے فرقہ شافعی کے بانی امام شافعی تھے جو شاگرد تھے امام محمد کے اور وہ امام ابو حنیفہ کے۔ چوتھے فرقہ کے بانی امام احمد ابن حنبل تھے جو شاگرد تھے امام شافعی کے۔ اس طرح ہر فرقہ کے بانی حضرت علیؑ کے شاگرد ہوئے۔

علم نحو کے بانی حضرت علیؑ ہیں۔ علم القرارت، علم الفرائض، علم الکلام، علم الخطابت، علم الفصاحت والبلاغت، علم الشعر، علم العروض والقوافی، علم الادب، علم الکتابت، علم تعبیر خواب، علم الفلسفہ، علم الہندسہ، علم النجوم، علم الحساب، علم الطب، علم منطق اکسیر وغیرہ میں آپ کو انتہائی کمال حاصل تھا (مناقب) اور علم لدنی علم الغیب میں بھی آپ کو ید طولیٰ حاصل تھا۔
(نور الابصار، ارجح المطالب)

رسولؐ کے انتقال کے بعد ۲۰ر جمادی الثانیہ ۱۱ھ میں آپ کی رفیقہ حیات حضرت فاطمہ زہراؑ نے بھی انتقال فرمایا تو آپ نے گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ آپ نے ہمیشہ سب کو نیک مشورے دیے چنانچہ حضرت عمر اکثر کہا کرتے تھے **لولا علی لہلک عمر**۔ مسٹر امیر علی تاریخ اسلام میں لکھتے ہیں کہ حضرت عمر کے عہد حکومت میں جتنے کام رفاہ عام کے ہوئے ہیں وہ سب حضرت علیؑ کے صلاح اور مشورے سے عمل میں آئے۔ حضرت علیؑ کے مشورے سے زمین کی پیمائش کی گئی اور مالگزاری کا طریقہ رائج کیا گیا۔ آپ ہی کے مشورے سے سنہ ہجری قائم کیا گیا۔ حضرت علیؑ نے سترہ میل تک اپنے ہاتھوں سے زمین ہموار کی اور سڑک تعمیر فرمائی اور ہر میل پر پتھر نصب کئے۔

جب خلافت کے تین دور تیئیس چوبیس (۲۳، ۲۴) سال میں گزر چکے تو لوگوں نے ۱۸ر ذی الحجہ ۳۵ھ میں تخت خلافت آپ کے حوالے کر دیا۔ اس کے بعد جنگ جمل میں حضرت عائشہ سے مقابلہ ہوا۔ جنگ جمل کے بعد ایران و خراسان کی جنگ ہوئی جس میں ایران کے آخری بادشاہ یزدجرد کی دو بیٹیاں جناب شہر بانو اور گیہان بانو قیدیوں میں شامل ہو کر حضرت علیؑ کی خدمت میں آئیں تو آپ نے جناب شہر بانو کی شادی امام حسینؑ سے اور جناب گیہان بانو کی شادی محمد بن ابی بکر سے کر دی۔ ان دونوں جنگوں کے بعد صفین کی جنگ معاویہ سے ہوئی پھر جنگ نہروان ہوئی۔ ۱۹ر رمضان کو ابن ملجم نے نماز صبح کے وقت سر پر ضربت لگائی جس کے نتیجے میں ۲۱ر رمضان ۴۰ھ کو انتقال فرمایا۔ شہادت کے وقت آپ کی عمر ۶۳ سال تھی۔ تاریخ ابو الفدا میں ہے کہ آپ نجف اشرف میں سپرد خاک کئے گئے۔ مشہد علیؑ کوفہ سے پانچ میل اور بغداد سے ایک سو بیس میل جنوب میں واقع ہے۔

کتاب انوار الحسینیہ جلد ۲ صفحہ ۳۵ میں ہے کہ آپ نے دس عورتوں سے نکاح کیا۔ اور آپ کے انتقال کے وقت چار بیبیاں موجود تھیں۔ امامہ، اسماء، لیلیٰ، ام البنین۔ آپ نے دس بیٹے اور اٹھارہ بیٹیاں چھوڑیں۔ ارشاد مفید صفحہ ۱۹۹ میں ہے کہ آپ کے بارہ بیٹے اور سولہ بیٹیاں تھیں۔ آپ کی نسل پانچ بیٹوں امام حسنؑ، امام حسینؑ، محمد حنفیہ، حضرت عباسؑ اور عمر بن علیؑ سے بڑھی (ملاحظہ ہو ناسخ التواریخ صفحہ [illegible] طبع بمبئی۔ و ذکر المجالس صفحہ [illegible] طبع النعمان پریس لاہور۔ (چودہ ستارے)

**علیٰ** :- (بفتح اول و دوم) اوپر، پر، بالا۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ تحصیل الاستعمال

قول فیصل۔ اس کا استعمال تنہا نہیں کرتے بلکہ مرکب شکل سے مستعمل ہے جیسے "علی الحساب" "علی الصباح" وغیرہ۔ عربی زبان میں منجملہ سترہ حروف کے جو حرف جار ہیں ان میں ایک "علی" بھی ہے

علی سے کیونکہ نہ ہو زیر شکر کفار
علی ہے شکل علی اور علی ہے حرف جار — ذوق

**علیا** :- (بضم اول و سکون دوم) بہت بلند رتبے والی عورت۔ عربی مؤنث۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف :- جب وہ بدبختیں آزاد ہو گئیں تو تین سرکاریں باقی رہیں۔ درجہ اول ملکہ زمانی ان کا چودہ ہزار کا وظیفہ مقرر کیا تھا اور تاج محل مخدرہ علیا کو چھ چھ ہزار روپیہ وظیفہ ملتا تھا۔
(فسانہ عبرت)

قول فیصل :- اس کا مذکر اعلیٰ ہے اور یہ خود افعل التفضیل مؤنث ہے بطور صفت اس کا استعمال ہے۔

**علی اصغرؑ** :- امام حسین علیہ السلام کے سب سے چھوٹے شش ماہے بچے کا نام جو عاشور کو کربلا میں تیر حرملہ سے شہید ہوئے۔ عربی، الفاظ

اکبرؑ پہ کی نظر علی اصغرؑ پہ کی نگاہ
جب بڑھ گیا جوان برادر پہ کی نگاہ
سید آل رضا

قول فیصل۔ کربلا کے بہتر شہیدوں میں شش ماہے تین دن کے پیاسے بچے کا بھی شمار ہے جو یزیدی تیر ظلم کا بے خطا نشانہ بنا۔ یہ بچہ سب شہیدوں کے آخر میں حسینؑ سے پہلے قتل ہوا۔ انتہائی مجبوری کے عالم میں چونکہ بچہ تین دن سے پیاسا تھا، ماں کا دودھ بھی خشک ہو چکا تھا جان کا بہر حال خطرہ تھا اس لئے اتمام حجت کے لئے گہوارہ سے ہاتھوں پر میدان کربلا میں لائے فوج کے مقابل میں ایک بلندی پر کھڑے ہو کر فرمایا کہ میں اگر تمہاری نظر میں قصوروار ہوں تو اس بچے نے تو کوئی خطا نہیں کی ہے یہ پیاس کے مارے ہلاک ہوا جاتا ہے مناسب سمجھو تو اسے تھوڑا پانی پلا دو۔ اگر تمھیں یہ خیال ہو کہ میں اس کے بہانے سے خود پی لوں گا تو میں انسانیت کے بھروسے پر تمہارے حوالہ کر سکتا ہوں تم اسے خود سیراب کر دو۔ حسینؑ کی تقریر ختم ہوئی زمانے کے ذرّے ذرّے میں ایک انقلاب پیدا ہوا۔ فطرت ظلم پہلو بدلنے لگی۔ فوج کے صاحب اولاد لشکری منھ پھیر پھیر کے رونے لگے۔ سپہ سالار فوج عمر سعد کو خطرہ ہوا کہ یزیدی ظلم کا شیرازہ کہیں منتشر نہ ہو جائے اس لئے حرملہ کو جو اپنے وقت کا سب سے بڑا تیر انداز تھا حکم دیا کہ حسینؑ کے کلام کو قطع کر دے اس نے اشارہ سمجھ لیا صف سے نکلا اور کمان شانے سے اتاری ترکش سے تین بھال کا تیر نکالا گھٹنا ٹیک کر تیر کمان میں جوڑا۔ نشانہ تاکا اور تیر چلا دیا جو گلے کو توڑتا ہوا حسینؑ کے بازو میں پیوست ہو گیا بچہ باپ کے گلے سے لپٹ کر جاں بحق تسلیم ہو گیا

حلق اصغرؑ بازوئے شہ قلب زہراؑ چھد گیا
رن کہاں تنت کہاں اللہ رے پلہ تیر کا
مشہد

**علی اکبرؑ** :- امام حسین علیہ السلام کے نوجوان فرزند کا نام جو عاشور کو کربلا میں نیزہ کھا کے شہید ہوئے۔ عربی، الفاظ

فرمایا شہ نے مونس و یاور کہاں ہو تم
عباسؑ و قاسم و علی اکبرؑ کہاں ہو تم
امیؔ لکھنوی

قول فیصل۔ کربلا کے بہتر شہیدوں میں ان کا بھی شمار ہے۔ حسینؑ کے اٹھارہ سال کے فرزند جو شبیہ رسولؐ تھے ان کی درد انگیز شہادت میدان کربلا میں ہوئی۔ ان کی شہادت حسین کے لیے بہت عظیم امتحان تھا۔ ان کا میدان میں جانا، جنگ کرنا، سینے پر برچھی کھا کے گھوڑے سے گرنا حسینؑ کو آواز دینا، حسینؑ کا پہنچ کے ٹوٹے ہوئے برچھی کے پھل کو کھینچنا علی اکبرؑ کی روح کا گلشن جنت کی طرف پرواز کر جانا یہ ایک ایسی داستان غم ہے جس کو قیامت تک دنیا احساس فراموش نہیں کر سکتی۔

**علی الاتصال** : متواتر، لگاتار، مسلسل، پیہم، تابڑ توڑ، یکے بعد دیگرے۔ عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جدائی سے تھا دل پہ صدمہ کمال
جھڑی آنسوؤں کی علی الاتصال
دشاہ اودھ
اختر

**علی الاجمال** :- مجمل طور سے، بالاختصار، مجملاً عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اس کے پہلے بہت تفصیلی طور سے تقریر کر چکا ہوں، علی الاجمال یہ عبارتاً اخری پھر تقریر کئے دیتا ہوں۔

**علی الاطلاق** : مطلق، بے قید، بالکل، محض عربی، تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تم سچ کہیں سرحد سبب آفاق ہوا ہے
کیا فضل حکیم علی الاطلاق ہوا ہے
مصحفی

**علی الاعلان** :- کھلم کھلا، علانیہ، ڈنکے کی چوٹ پر، عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
محل صرف۔ لاکھ سمجھایا مگر کم بخت نہیں مانتا علی الاعلان شراب پیتا ہے اور حکم خدا و رسولؐ کے خلاف کرتا ہے

**علی الانفراد** :- عربی، تابع فعل صفت، جدا گانہ، الگ الگ، علیحدہ علیحدہ۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

**علی التواتر** : مسلسل، پے در پے، لگاتار، علی الاتصال عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ خدا معلوم تم کس خواب خرگوش میں ہو کل سے اس وقت تک یہ خبر علی التواتر مجھ تک پہنچ رہی ہے کہ تمہارے حقیقی بھائی نے تم پر تمہارے خلاف فوجداری میں دعوی کر دیا۔

**علی الحساب** :- اس حساب میں جس کا ابھی فیصلہ نہ ہوا ہو، پیشگی، بغیر حساب کتاب، عربی، تابع فعل فصیح، رائج۔

کبھی نگوں کے دیکھے ہم کو یاد نے بوسے
ہمیشہ خرچ عنایت علی الحساب ہوا
اسیر

**علی الحساب دینا** :- قبل از حساب فہمی حساب کتاب دینا، پیشگی طور پر دینا، اردو، مصرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اصغری نے کہا یوں علی الحساب دینے سے کیا فائدہ پہلے ہر ایک کا قرضہ معلوم ہو تب اس کو سوچ سمجھ کر دینا چاہیئے۔ (مرآۃ العروس)

**علی الخصوص** :- خصوصاً، خاص طور سے مخصوص طریقے سے، عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میں اپنی تالیفات کو اس قابل نہیں جانتا کہ ہدیہ احباب کروں، علی الخصوص یہ تذکرہ۔
(مکتوبات امیر مینائی)

**علی الدوام** :- ہمیشہ، ہمیشہ کے لیے، عربی تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ یہ لوگ صوبوں کے خاص خاص مقامات سے علی الدوام مراسلتیں بھیجتے تھے تاکہ بادشاہ سلامت حالات سے باخبر رہیں۔ (رسالہ عالمگیر لاہور خاص نمبر)

**علی الرغم** :- برخلاف، برعکس، خلاف امید عربی۔ تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

آیا مہیا ہم علی الرغم محتسب
روز نشتر ہے سر بازار تو بہ ہے — ناسخ

قول فیصل۔ صاحب لغات کشوری لکھتے ہیں کہ برخلاف برعکس۔ یہ معنی مجازی ہیں اس لیے کہ رغم کے معنی ذلیل ہونا اور خاک آلود ہونا ہے۔ پس کسی کے برخلاف کام کرنا گویا اس کا ذلیل کرنا ہے

**علی الصباح** :- بہت سویرے تڑکے صبح صادق کے وقت، عربی، تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ جس دن علی الصباح مجھے رہا کیا تو قید خانے کے دفتر میں سپرنٹنڈنٹ نے اپنا سگرٹ کیس نکالا۔ اور از راہ تواضع مجھے بھی پیش کیا۔
(غبار خاطر۔ ازمولانا آزاد)

**علی الظاہر** :- ظاہری کی بنا پر ظاہراً بظاہر عربی۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ یوں تو مضمون بہت انوکھا اور ادبیت میں ڈوبا ہوا ہے علی الظاہر تو حکومت کی موافقت میں ہے لیکن حقیقت اس کے خلاف ہے۔

**علی العموم** :- عموماً عام طور سے عربی تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ خان خاناں علی العموم احکام شریعت کو مانتے تھے۔ اور جہاں تک ممکن تھا اس کی پابندی بھی کرتے تھے۔
(دربار اکبری)

**عالی مقام** :- بلند مرتبہ عورت۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ بزرگ باصفات بلند مرتبہ ان عورتوں کے لیے جو دنیا سے اٹھ چکی ہوں۔ اس لفظ کو استعمال کرتے ہیں۔

**علی بند** :- ۱ ایک زیور کا نام ہے جو عورتیں کلائی بازو یا ہاتھوں کی انگلیوں میں پہنتی ہیں۔ عربی فارسی الفاظ، مذکر قلیل الاستعمال

پھر علی بند پہنایا پئے حفظ اعضا
کردیا ہاتھ کو پابند طرح داری کا — امانت

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں اس کا رواج کافی تھا۔ چونکہ اب زیور کا استعمال بھی ختم ہو گیا ہے۔ لہذا اس لفظ کا استعمال بھی زبانوں پر کم کے ساتھ ہے

**علی بند** :- ۲ کشتی کے ایک پیچ کا نام۔ ایک قسم کے ہتھکنڈے جو دشمن پر کشتی میں کیے جاتے ہیں۔ اردو کشتی گیروں کی اصطلاح۔

**علی بند** :- ۳ ایک قسم کا تعویذ، جو جادو کا اثر دور کرتا ہے۔ اردو۔ مذکر قلیل الاستعمال۔

چاند سورج نہ علی بند نہ ہیکل لائی
ماما کیا لے کے کردن گی میں اکیلا تعویذ — جان صاحب

**علی حالہ** :- بحالہ، بدستور، اپنی پچھلی حالت پر، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ آپ کے جتنے جوابات ہیں سب ناقص اور نامکمل ہیں اعتراض علی حالہ باقی ہے۔

**علی حزیں** :- فارسی زبان کے ایک مشہور شاعر کا نام، اور تخلص فارسی اسم معرفہ۔

نظم آئیں، یہ طرز بندش، سخنوری ہے، فسوں گری ہے
کہ ریختہ میں بھی تیرے شبلی مزہ ہے طرز علی حزیں کا — شبلی نعمانی

قول فیصل۔ کتاب تذکرہ حزیں (جو ۱۹۱۶ء میں شائع ہوئی) میں لکھا ہے کہ آپ کا اصلی نام شیخ علی اور تخلص حزیں تھا آپ شیخ تاج الدین ابراہیم عرف شیخ زاہد گیلانی کے خاندان سے تھے جو شیخ صفی الدین اردبیلی کے مرشد و خسر تھے جو آذربائیجان کے سجادہ نشین اور شاہان صفویہ کے اجداد و حضرت امام موسی کاظم کی اولاد سے تھے ان کا سلسلہ نسب امام ہفتم سے اکیسویں پشت میں ملتا ہے شاہان صفوی اسی خاندان سے تھے اسی وجہ سے صفوی کہلائے شیخ علی حزیں کے اجداد شہر استارا کے رہنے والے تھے شیخ علی حزیں ۲۷ ربیع الثانی سنہ ۱۱۰۳ھ میں شہر اصفہان میں پیدا ہوئے اور چار برس کی عمر میں شاہ محمد شیرازی سے بسم اللہ ہوئی آٹھ سال کی عمر میں ملا حسین قاری اصفہانی سے قرآن مجید پڑھا پھر فارسی صرف و نحو اور منطق پڑھی طبیعت روانی اور ذہن رسا پایا تھا شعر گوئی کرتے تھے ترک وطن کرکے دہلی آئے اور فیض آباد ہوتے ہوئے بنارس گئے وہاں سے عظیم آباد پٹنہ چلے گئے کئی سال مقیم رہے اور علما اور روسا سے ملے وہاں سے پھر بنارس چلے آئے، اور راجہ بلونت سنگھ سے زمین خرید کر فاطمان درگاہ حضرت فاطمہ زہرا بنوا کر رہنے لگے۔ احاطہ فاطمان مسجد و متعلقات سنہ ۱۱۶۷ھ میں شیخ موصوف نے بنوائے جو اب بھی موجود ہیں۔ آخر بعمر ۷۸ سال بتاریخ ۱۱ جمادی الاول سنہ ۱۱۸۰ھ بمقام فاطمان بنارس دنیا و دوں کو چھوڑ کر سفر آخرت اختیار کیا۔ پختہ قبر اپنی زندگی ہی میں اپنے لئے بنوا رکھی تھی لہذا فاطمان ہی میں دفن ہوئے، آج بھی عقیدت مندوں کا اجتماع ان کے مزار پر ہوتا ہے شیخ علی حزیں مذہباً شیعہ تھے۔

**علی دھت** :- بہت اونچا، بڑا، قدآور، قوی ہیکل، (اردو) صفت، عوام کی زبان۔
(نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - قریب بہ متروک ہے۔

**علی دیا** :- ایک قسم کا چراغ، ایک قسم کا ڈیوٹ جس میں چراغ روشن ہوتا تھا۔ (اردو) مذکر، متروک

روغن علی دیئے کی تو ہوتی ہے روشنی
ملتا چراغ گر نہیں حاتم کی گور پر — جان صاحب

**علی رضا** :- فرقۂ اثنا عشری کے عقیدے کے مطابق پیغمبر اسلام کے آٹھویں جانشین اور سلسلۂ عصمت کی دسویں کڑی ہیں۔ عربی، فصیح، رائج۔

قول فیصل - تنہا "رضا" بول کے بھی آپ کی ذات گرامی مراد لیتے ہیں۔

"تابع حکم علیم وارث ذبح عظیم
عین رضائے کریم ذات جناب رضا" — تعشق

آپ کا نام نامی اسم گرامی "علی" تھا آپ کی کنیت ابوالحسن تھی آپ کے مشہور القاب رضا، ذکی، ولی، رضی، وصی تھے۔ آپ کے والد ماجد حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام تھے اور والدہ ماجدہ ام البنین عرف جناب نجمہ خاتون تھیں جن کا شمار اشراف عجم میں تھا اور آپ عقل و دیانت کے لحاظ سے افضل النساء تھیں۔ آپ اپنے آبا و اجداد کی طرح امام منصوص معصوم اعلم زمانہ اور افضل کائنات تھے۔ آپ علم و حکمت سے بھرپور تھے آپ ہر زبان اور ہر لغت میں فصیح و دانا تر از مردم تھے اور جو شخص جس زبان میں باتیں کرتا تھا اس کو اسی زبان میں جواب دیتے تھے۔

آپ بتاریخ ۱۱ ذی قعدہ ۱۵۳ھ یوم پنجشنبہ بمقام مدینہ منورہ متولد ہوئے۔ آپ کے والد ماجد نے آپ کو اسم علیؑ سے موسوم فرمایا آپ کی کم یکے غیرے علیؑ ہیں آپ کی نشو و نما و تربیت آپ کے والد بزرگوار حضرت موسیٰ کاظمؑ کے زیر سایہ ہوئی چوبیس پچیس (۲۴) سال آپ کو برابر اپنے والد کے ساتھ رہنے کا موقع ملا۔

جب آپ پیدا ہوئے تو منصور دوانقی کا زمانہ تھا پھر ۱۵۸ھ میں مہدی عباسی اور ۱۶۹ھ میں ہادی عباسی اور ۱۷۰ھ میں ہارون رشید اور ۱۹۳ھ میں امین عباسی اور ۱۹۸ھ میں مامون رشید خلیفہ وقت ہوتے رہے۔

مامون رشید نے مصلحتاً امام رضا علیہ السلام کو ۲۰۱ھ میں باوجود ان کے انکار کے اپنا ولی عہد بنا لیا اور اپنی بیٹی ام حبیبہ کی شادی بھی آپ سے کر دی اور ان کا نام درہم و دینار میں سکہ کرایا۔ امام رضا علیہ السلام کا ولیعہدی قبول کرنا بالکل ویسا ہی تھا جیسا ہارون رشید کے حکم سے امام موسیٰ کاظمؑ کا جیل خانے چلے جانا چنانچہ آپ نے فرمایا کہ میں اپنے جد امجد کے روضہ سے بجبر جدا کیا جا رہا ہوں۔ اب مجھ کو یہاں آنا نصیب نہ ہوگا میں اسی مسافرت اور غریب الوطنی میں شہید کر دیا جاؤں گا۔ آپ نیشاپور (خراسان) طوس قریہ سناباد ہوتے ہوئے دارالخلافہ مرو پہنچے اور یکم رمضان ۲۰۱ھ بروز پنجشنبہ جلسۂ ولیعہدی منعقد ہوا۔ علامہ شبلی نعمانی لکھتے ہیں کہ ۳۳ ہزار عباسی مرد و زن وغیرہ کی موجودگی میں آپ کو ولیعہد خلافت بنا دیا گیا۔ اس کے بعد تمام حاضرین نے حضرت امام علی رضاؑ کے لئے بیعت کی اور دربار کا لباس بجائے سیاہ کے سبز قرار دیا جو فرقۂ سادات کا امتیازی لباس تھا۔ اسی زمانے میں نصاریٰ کے ایک بہت بڑے عالم "جاثلیق" نام یہود، راس الجالوت، عالم مجوس، ہربذ اکبر وغیرہ سے مناظرے ہوئے۔ علماء نے آپ کی تصانیف میں صحیفۃ الرضا، طب الرضا، صحیفۃ الرضویہ اور مسند امام رضا کا حوالہ دیا ہے اور بتایا ہے کہ یہ آپ کی تصانیف ہیں۔

جب عباسیوں نے بغداد کی حکومت سے مامون کو بیدخل کر کے اس کی جگہ ابراہیم بن مہدی کو خلیفہ بنانے کا اعلان کر دیا تو مامون خود بغداد کی طرف روانہ ہو گیا۔ پھر جب طوس پہنچا تو امام رضا علیہ السلام کو جن کو ولیعہد کرنے کے سبب بغداد میں بغاوت ہو گئی تھی انگوروں میں زہر دے کے شہید کر دیا۔

حضرت امام علی رضاؑ کی شہادت ۲۳ ذی قعدہ ۲۰۳ھ مطابق ۸۱۸ء یوم جمعہ بمقام طوس واقع ہوئی ہے۔ چونکہ آپ کے پاس اس وقت اولاد عزیز اقربا میں سے کوئی نہ تھا ایک تو آپ خود مدینے سے غریب الوطن ہو کر آئے دوسرے یہ کہ دارالسلطنت مرو میں آپ نے وفات پائی بلکہ آپ سفر کی حالت میں بعالم غربت فوت ہوئے اسی لئے آپ کو غریب الغربا کہتے ہیں۔
(جلاء العیون صفحہ ۲۹۵، انوار الخافیہ صفحہ ۱۲۷، جلد انوار ۳۱)

آپ بمقام طوس سناباد میں مدفون ہیں جو آج کل مشہد مقدس کے نام سے مشہور ہے اور اطراف عالم کے عقیدت مندوں کی عبادت گاہ اور زیارت کا مرکز ہے۔ امام علیہ السلام کی تعداد اولاد میں شدید اختلاف ہے لیکن شیخ مفید علیہ الرحمہ اپنی کتاب ارشاد صفحہ ۳۴۵/۲۷۱ میں اور علامہ طبرسی کتاب اعلام الوریٰ صفحہ ۱۹۹ میں تحریر فرماتے ہیں کان للرضا من الولد ابنہ ابو جعفر محمد بن علی الجواد لاغیر۔ حضرت محمد تقی

کے علاوہ حضرت امام علی رضا علیہ السلام کے کوئی اور اولاد نہ تھی۔ یہی کچھ کتاب عمدۃ المطالب صـ ١٨٦ میں ہے:

(واقعات انچودہ ستارے۔ مولفہ حضرت مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی)

## علیٰ رؤس الاشہاد

:- (علی۔ اوپر۔ رؤس۔ راس یعنی سر کی جمع۔ اشہاد۔ شاہد یعنی گواہ کی جمع) سب کے سامنے، علانیہ، کھلم کھلا۔ عربی مقولہ، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ وہ عالم الاوّل و علام الغیوب ہے جو ہر عمل اور نیت عامل اور ناقص و کامل سے اطلاع رکھتا ہے اور اپنے شہود میں ہے عمل خالص کا طالب ہے اگر ابتدائے زمانہ بلوغ سے ہمارے کسی عمل پر نظر ڈالے اور سوال کرے تو بڑی مشکل پیش آئیگی بلکہ علی رؤس الاشہاد فضیحت اور رسوائی اور ذلت کی نوبت پہنچے گی۔

(الموعظۃ الحسنہ فی اہل الکسا)

## علیؑ علیؑ

:- ایک نعرہ ہے جو مذہبی جنگ یا عام جنگ میں اہل اسلام حضرت سے شجاعت کی مدد مانگنے کے واسطے زبان پر لاتے ہیں جیسے ہو قرہ یا علی مدد کیجیے آپ ہی مشکل کشا ہیں۔ عربی اسم، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب ایسے محل پر "یا علیؑ" ہی زیادہ زبانوں پر ہے۔

## علیؑ علیؑ کرنا

سجاد کرتے وقت بہ آواز بلند علی علی کہتے ہیں۔ سیتے یا زبے کا وزن اٹھاتے وقت علی علی کہتے ہیں۔ تلوار اٹھاتے وقت بھی علی علی کہتے ہیں علم اٹھاتے وقت بھی علی علی کہتے ہیں۔

ہم سب جو نیگے ۵۱ اب علی علی کرکے

عدو کے ہاتھ نہیں ذوالفقار کے قابل راسخ
(نوراللغات)

قول فیصل۔ شیعہ حضرات اب ایسے محل پر زیادہ تر "یا علیؑ" ہی کہتے ہیں۔

## علی غول

:- مسلمان سپاہی یا بازاری لوگوں کا گروہ۔ مذکر (نوراللغات)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں بانک اور پٹے کا رواج عموماً تھا اس لئے اس لفظ کا استعمال بھی کثرت سے زبانوں پر تھا جتنا جتنا رواج ختم ہوتا گیا اتنا اتنا اس کا استعمال بھی کم ہوتا گیا اب پرانے لوگ تذکرہ کرتے وقت بول دیتے ہیں۔

## علیٰ قدر

:- (قدر۔ بالفتح اوّل و سکون دوم) موافق، موافق مقدار۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خلق پہ جتنی اس کی رحمت ہے
یہ علیٰ قدر قابلیت ہے
(دسراج نظم)

قول فیصل۔ اس کا استعمال ہمیشہ اضافت کے ساتھ ہوتا ہے تنہا نہیں بولتے جیسے علی قدر مراتب، علی قدر حیثیت وغیرہ زبانوں پر زیادہ تر علی قدر مراتب ہی ہے۔

## علیٰ قدر حال

:- عربی۔ علی قدر مراتب، مقدور۔

ظالموں کو علی قدر حال ہو رشک
مال اس دہی میں ہو تو کوڑی کا ہے (نوراللغات)

قول فیصل۔ اب یہ صرف متروک ہے۔

## علیٰ قدر حیثیت

:- حیثیت کے موافق، جتنی حیثیت ہو اس کی مناسبت سے۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ شہزادی ڈومنی نے موقع وقت کو غنیمت سمجھ کر خوب بیل لی جس کا آنچل پکڑا اس سے علی قدر حیثیت کچھ نہ کچھ لیا۔ (فسانہ آزاد)

## علیٰ قدر مراتب

:- حیثیت یا مرتبہ کے موافق حسب مرتبہ، عربی، تابع فعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے علیٰ قدر مراتب سب کو عشق
تھوڑا تھوڑا ہر کوئی دیوانہ ہے
(کیف)

## علی کا نشر کا بیر

:- کنایۃً بہت سخت دشمن انتہائی عداوت، اردو مقولہ، عورتوں کی زبان

محل صرف۔ اب تو میں دیکھتی ہوں کہ تم سے اور مجھ سے علی کا نشر کا بیر پڑ گیا ہے مجھ کو بلاتے ہیں تو چھری کو نہیں پاتے ہو چھری کو پاتے ہو تو مجھ کو نہیں پاتے اور یہ سب موئے جلنے والے خوش ہو رہے ہیں۔ (گلدستہ ظرافت)

قول فیصل۔ چونکہ حضرت علیؑ کو کافروں سے انتہائی دشمنی تھی اس مناسبت سے عورتیں بولنے لگیں۔ موجودہ دور میں کسی قدر کمی کے ساتھ بولتی ہیں

## علیکَ السَّلام

:- تم پر سلام، تجھ پر سلام، آپ پر سلام۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقہ کی زبان۔

اس نے سنایا جو یہ قصہ تمام
آپ نے پڑھا کہ علیک السلام
(قدر)

قول فیصل۔ علیک کا کاف ضمیر مخاطب ہے اور مخاطب بھی واحد جب کوئی شخص سلام علیکم کہتا ہے اس کے جواب میں علیک السلام کہتے ہیں زیادہ تر تعظیماً واحد کے لئے بھی ضمیر جمع (کم) کے ساتھ بولتے ہیں جیسے علیکم السلام اہلسنت حضرات زیادہ تر واؤ کے اضافے کے ساتھ بولتے ہیں (وعلیکم السلام)

## عَلیک سَلیک

:- معمولی ملاقات، صاحب سلامت، اردو مؤنث، عوام کی زبان۔

محاورات۔ ان میں سے ایک میاں آزاد کے خواجہ تاش تھے۔ علیک سلیک کے بعد ہاتھ ملایا۔
(فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ کرنا اور ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے
"جیسے آداب بجا لاتا ہوں۔ خداوند اور حاجیوں سے بھی علیک سلیک ہوئی۔" (سیر کہسار)
"سلیک۔ سلام علیک کا مخفف ہے۔ اور علیک علیکم السلام کا مخفف ہے۔"

**علیکم السلام** :۔ تجھ پر تیرا سلام۔ عربی۔ فصیح۔ رائج۔

محاورات۔ وہ بڑے خلیق انسان ہیں۔ میں نے جیسے ہی کمرے میں پہنچ کے سلام علیکم کہا۔ وہ علیکم السلام کہتے ہوئے فوراً کھڑے ہوگئے اور اپنے پاس صوفے پر بٹھا لیا۔

قول فیصل۔ واحد کے لیے علیک السلام کہنا چاہیے لیکن تعظیم کے محل پر جمع (کم) کا استعمال کرتے ہیں۔
"علیکم السلام کہتے ہیں" میں شیعہ حضرات "علیکم السلام اور اہل سنت حضرات" وعلیکم السلام کہتے ہیں۔ عوام اہل سنت ملاقات میں سلام کرتے وقت "سلام علیکم" اور جواب میں "وعلیکم السلام" کہتے ہیں۔ حقیقتاً اسلامی شرع کی رو سے سلام۔ یعنی سلام علیکم، سنت ہے جس کا جواب علیکم السلام واجب ہے۔

**علی کی تیغ پڑے** :۔ ایک قسم کا کوسنا۔ اردو مؤنث۔ عورتوں کی زبان۔ متروک۔

علی کی تیغ پڑے جھٹ اس کو جو سمجھے
بعد میں حیدری کی دو نقطہ ذکر مروت جان صاحب

**علی کی تیغ ٹوٹے** :۔ ایک قسم کا سخت کوسنا۔ اردو صرف عورتوں کی زبان۔

قول فیصل۔ الٰہی سمجھے ان نگوڑوں سے ان پر علی کی تیغ ٹوٹے۔ (فسانۂ آزاد)

**علی کی تیغ کا پھل ٹوٹے** :۔ بددعا۔

مرغب روش بہار میں توڑے سے جو پھول کو
ٹوٹے علی کی تیغ کا پھل باغبان پہ　　شاد
(نور اللغات)

قول فیصل۔ جناب شاد کا یہ صرف شاعرانہ صرف ہے جو انہیں کے لیے مخصوص ہے۔ اس طرح سے عام طور سے نہ کوئی پہلے بولتا تھا نہ اب بولتا ہے اصلی محاورہ "علی کی تیغ ٹوٹے" ہے۔

**علی کی سنوار** :۔ سنوار بروزن گنوار۔ عتاب آمیز کوسنا۔ اردو مؤنث، عورتوں کی زبان۔ قریب بہ متروک۔
مہمل صورت۔ اے علی کی سنوار ایسی نیند کہ پر بھی جوتی پر قربان کر دو۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ اب زیادہ تر "خدا کی سنوار" ہی بولتے ہیں۔ کبھی بطور زائد۔ حسن کلام کے محل پر بھی بولتے ہیں۔ جیسے میں نے ریشمی کپڑا منگوایا تھا تم پر خدا کی سنوار تم سوتی کپڑا اٹھا لائے ہو نوج کوئی تم سے منگوائے۔

**علی کی کمان** :۔ (کنایتہ) دھنک۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں عورتیں بول دیتی تھیں موجودہ دور میں قریب بہ متروک ہے۔

**علی کی مار** :۔ (اردو) دعائے بد۔ عورتوں کی زبان ایک کوسنا ہے جس کے معنی ہیں کہ اس پر حضرت علی کی پھٹکار رہے۔

گر دیتی ہوں اس میں ہم میں تجھکو
ہو تیغ عشق علی کی مار مجھ کو　　(نور اللغات)

قول فیصل۔ کنجڑوں کی عورتیں اس محل پر "خدا کی مار" بولتی ہیں۔ صاحب نور اللغات نے جو شعر مثال میں پیش کیا ہے وہ مثال میں صحیح نہیں ہے۔

**علیگ** :۔ (دیکھیے اصطلاح) مشہور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کا فارغ التحصیل اپنے نام کے آگے لکھتا ہے جو علیگڑھ کا مخفف ہے۔ اردو رائج

کبھی تیر چلتے ہیں ارکان لیگ۔ بفضل خدا سب ہیں بیرسٹر علیگ
مگر ان سے ہے مجھ کو تخصیص خاص۔ کہ ہیں نام کے ساتھ جن کے علیگ
(اکبر الہ آبادی)

**علی گڑھ** :۔ یوپی کے ایک مشہور شہر کا نام۔ اردو۔ رائج

قول فیصل۔ ہندوستان کی مشہور و معروف مسلم یونیورسٹی اسی شہر میں ہے ۱۸۷۵ء میں سر سید احمد خاں نے ایک کالج محمڈن اینگلو اورینٹل کالج کے نام سے قائم کیا جس نے بعد میں مسلم یونیورسٹی کی شکل اختیار کر لی علی گڑھ کے بسکٹ اور قفل بھی بہت مشہور ہیں۔

**علیل** :۔ (بروزن جلیل) بیمار، مریض کسی مرض میں مبتلا۔ عربی صفت۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

تھی یہ علیل کھیل کو جی چاہتا نہ تھا
اس کے سوا بغیر سکینہ مزا نہ تھا　　تعشق

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع باعتبار محل علیلوں بھی استعمال ہوئی ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

ہیں طبیبوں کے اور بھی اغراض
کہ وہ سب ہیں مشخص امراض
مرض تن کی کرتے ہیں وہ دوا　　ناسخ
کہ علیلوں کو ہو حصول شفا

اب اس محل پر زیادہ تر "بیماروں" مستعمل ہے۔

مسیحا ہو کے بیماروں کو کس پر چھوڑے جاتے ہو　　وحشت

علیل کا صرف ہونا وغیرہ کے ساتھ ہے۔

صبر کرتے ہیں جو ہوتے ہیں علیل
شکوہ کرتے نہیں کثیر و قلیل　　ناسخ

**علیل کی رائے علیل ہے** :۔ مقولہ
بیمار کی رائے ناقص ہوتی ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ "علیل" کے اضافے کے ساتھ بھی

بولتے ہیں۔ یعنی "علیل کی رائے بھی علیل ہوتی ہے"۔
**علیم**:۔ (بروزن سلیم) جاننے والا، عالم دانا، خدا کی صفت خاص۔ عربی، مذکر۔ فصیح، رائج۔

ع خدا علیم ہے ہر شخص کی نیا دت کا — بحر

**علی مد**:۔ کشتی کے ایک فن کا نام ۲۔ جھکیتی اور بانک پٹے کی ایک قسم ۳۔ فقرا کا جواب سلام، اردو قلیل الاستعمال۔
قول فیصل۔ یعنی ۲-۳ میں رائج نہیں۔

**علی مرتضیٰ**:۔ حضرت علی کا لقب، وہ علی جو قدرت کی نگاہوں میں منتخب اور پسندیدہ ہو، فارسی ترکیب، فصیح، رائج

عاشق شیدا علی مرتضیٰ کا ہو گیا
دل مرا بندہ نصیری کے خدا کا ہو گیا — آتش

**علے وجہ الکمال**:۔ کامل طور پر، پورے طور پر۔ عربی تابع فعل، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**علیہ**:۔ اس، اس کے اوپر، عربی، تابع فعل
قول فیصل۔ علی حرف جارہ ہا، ضمیر غائب تنہا اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ بنائے علیہ کی ترکیب سے بولتے ہیں۔

**علی ہذ القیاس**:۔ اسی طرح، اسی قیاس پر، یونہی سمجھ لو عربی فقرہ، تابع فعل، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تیری زلفیں ہیں بلا، گیسو علی ہذ القیاس
سیف ہیں آنکھیں تری ابرو علی ہذ القیاس — راسخ

**علیہ الرحمۃ**:۔ اس پر خدا کی رحمت ہو مرنے والے پر خدا کی رحمت ہو، عربی کلمہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ شاہ جی بڑے سوز و گداز سے لہرا لہرا کر حضرت نظامی گنجوی علیہ الرحمۃ والغفران کے کلام معجز نظام کا خون اپنی گردن پر لے رہے تھے۔ (فسانۂ آزاد)
قول فیصل۔ ہمیشہ کسی بزرگ یا عالم وغیرہ کے لیے جو انتقال کر چکا ہو دعائے مغفرت کے محل پر لکھتے اور بولتے ہیں گرد، معصومین کے لئے اس کا استعمال نہیں کرتے۔ ذوق نے ضرورت شعری کے ماتحت خدمت شہرت کے قافیہ کے لحاظ سے علیہ الرحمت نظم کیا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

علم سے لاکھ ہو شیخی یہ تری بے تقدیر
نہ کہے کوئی تجھے شیخ علیہ الرحمت — ذوق

**علیہ السلام**:۔ اس پر سلام ہو، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
محل صرف۔ معظم الدولہ عظیم اللہ خان شیدائے شہر بابر... کربلا میں جناب امام رضا علیہ السلام کے روضۂ منور کی نقل بنائی ہے گرد قدم شاہ اس کی آنکھوں کو سرمہ بینائی ہے۔ (فسانۂ عبرت)
قول فیصل۔ عربی میں اس کا تثنیہ علیہما السلام ہے جو اردو میں بھی تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے جیسے" اور یہ دونوں بزرگ نیکمت تھے بارہ سرداروں میں بنی اسرائیل کے۔۔ دونوں حضرت موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کے پیچھے پیغمبر ہوئے۔ (خلاصۃ الانبیاء)
اس کا صرف خصوصیت سے معصومین علیہم السلام اور شہدائے کربلا ہی کے لئے ہے جو صرف شیعہ حضرات ہی بولتے ہیں شیعوں کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ جب مذکورہ بزرگوں کا نام لکھتے ہیں تو اختصار کے طور پر نام کے اوپر اس طرح کا (ع) بنا دیتے ہیں جس سے علیہ السلام مراد ہوتی ہے۔ جیسے حضرت آدمؑ، امام حسینؑ، حضرت عباسؑ وغیرہم عورتوں کے لئے مونث کی ضمیر (ہا) استعمال کرتے ہیں جیسے جناب فاطمہ علیہا السلام، حضرت زینب علیہا السلام

**علیہ الصلوٰۃ**:۔ (عربی دعا) اس پر خدا کی رحمت ہو (نور اللغات)
قول فیصل تنہا نہیں بولتے تعلیمیافتہ شیعہ حضرات علیہ الصلوٰۃ والسلام بولتے ہیں اور کبھی کے ساتھ علیہ التحیۃ والثنا اور علیہ آلاف التحیۃ والثنا بھی کہتے ہیں۔

**علیہ الصلوٰۃ والسلام**:۔ ان پر خدا کی رحمت اور سلامتی ہو، عربی دعائیہ جملہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ خدا نے جہاں اپنی قدرت کاملہ سے حضرت آدمؑ کو بغیر ماں باپ کے پیدا کیا وہاں حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بغیر باپ کے عالم وجود میں لایا

**علیہم**:۔ ان سب پر، سبھوں پر، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "علیہم السلام" "علیہم الرضوان" وغیرہ کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔ "علی" حرف جار ہے اور "ہم" ضمیر جمع غائب ہے۔

**علیہم الرضوان**:۔ ان سب پر خدا کی رضامندی ہو۔ عربی۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ "علیہم الرحمۃ والرضوان" زیادہ لکھتا ہے۔

**علیہم السلام**:۔ ان سب پر خداوند عالم کی طرف سے سلامتی ہو۔ دعائیہ کلمہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ علمائے متقدمین و متاخرین طاب ثراہم کو امر سید الشہدا میں ہمیشہ اہتمام رہا۔ باوجودیکہ عبادت خداوند علام اور اطاعت اہلبیت علیہم السلام اور نشر احکام حلال و حرام میں مشغول رہتے تھے۔ (تحفۃ المشائخ اہل الحساد)
قول فیصل شیعہ حضرات ہمیشہ معصومین اور شہدائے کربلا ہی کے لئے استعمال کرتے ہیں یہ علیہ السلام کی جمع ہے۔

**علیین**:۔ (بالکسر و تشدید لام مکسور و یائے تحتانی مشدد و مکسور و یائے تحتانی ساکن) علّی یا علیّہ کی جمع۔ بہشت کی کھڑکیاں۔ جنت کے اونچے اونچے مکان۔ بہشت کا نام، آٹھواں آسمان (فارسیوں نے معنی بہشت بطور مفرد استعمال کیا ہے) عربی، مذکر، اسم مونث۔

ہم ہے قدسیوں میں غلغلہ مبارک ہو
تمام وجد میں ہیں ساکنان علیین — جلال

(فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)
قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے مذکر اور صاحب فرہنگ آصفیہ نے مونث لکھا ہے

مؤلف کے نزدیک ترجیح مذکر کو ہو۔

کسی کے ساتھ تنہا بھی نظم و نثر میں استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ نظم کی مثال اوپر موجود ہے اور نثر کی مثال درج ذیل ہے۔

"اگر یک بین حضور کو اعلائے علیین کی سیر دکھلا کر ختال نجب یٹ خس دے دے" (فسانہ آزاد)

لیکن زیادہ تر زبانوں پر "اعلیٰ علیین" ہی کی ترکیب سے ہے۔

**عَمّ**:- (بفتح اول و میم مشدد) چچا، باپ کا بھائی عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

کرے کا قضا ایک فرزند عم
کہ تو اس کا وارث ہے اے محترم (معراج الفضائل)

قول فیصل۔ باپ کا چھوٹا بھائی ہو یا بڑا دونوں عم کہلاتے ہیں فارسی والوں نے بغیر تشدید استعمال کیا ہے۔

**عِماد**:- (بالکسر) ستون، کھمبے، دینی عمارتیں، عربی مذکر، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کا واحد "عمد اور عمادہ" ہے لیکن لفظ "عماد" واحد اور جمع دونوں کے لئے بولا جاتا ہے عماد العلماء، عماد الدولہ کی ترکیب سے اس کا استعمال ہوتا ہے جیسے۔ جب سے عماد العلماء آپ تشریف لے گئے اس وقت سے صرف ایک بار لکھنؤ آنے کا اتفاق ہوا۔

**عِمادُ الدّولہ**:- (بالکسر) امرا کا خطاب جو شاہی زمانے میں دیا جاتا تھا۔ مذکر، عربی ترکیب قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس قسم کے خطاب زمانہ شاہی میں امرا و روسا اور جاگیرداروں کو دیے جاتے تھے۔

**عِمارت**:- (بالکسر) بہت سے مکانات، مسرت مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

جون پور ارباب علم و فضل کے دار السرور
تجھ میں تھے شاہان شرقی کے عمارات و قصور (سفی لکھنوی)

قول فیصل۔ اردو زبان میں عام طور سے عمارت کی جمع عمارتیں، اور عمارتوں مستعمل ہے۔ عربی زبان میں "آبادی" آباد کرنا اور مرمت کرنا کے معنی بھی ہیں جو اردو میں رائج نہیں۔

**عِمارت**:- (بالکسر) تعمیر شدہ مکان، پختہ مکان محل، گھر، کوٹھی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

بہت بنائے گئے قصر آسماں رفعت
مگر بنی نہ عمارت یتیم خانے کی (عزیز لکھنوی)

عربی زبان میں "آبادی" وغیرہ کے بھی معنی ہیں جو اردو میں رائج نہیں۔

دیکھتا تھا نہ عمارت کو نہ ویرانے کو
جس جگہ بیٹھ رہا نیند آگئی دیوانے کو (آسی الدنی)

اس کی عربی جمع "عمارات" ہے جو دہلی میں مونث ہے جیسے۔ باہر ایک باغ شاہی تیس ہزاری مشہور تھا عمارات قدیم تعمیر تھیں۔ (از دیوان ذوق مرتبہ آزاد دہلوی) اور لکھنؤ میں مذکر ہے۔

جون پور ارباب علم و فضل کے دار السرور
تجھ میں تھے شاہان شرقی کے عمارات و قصور (سفی لکھنوی)

**عِمارت اُٹھانا**:- مکان تعمیر کرنا، کوٹھی بنوانا اردو، صرف، متروک۔

محل صرف۔ اس دور اندیش، معاملہ فہم تجربہ کار بادشاہ نے سمجھا کہ اس وقت نئی بنیاد ڈال کر یہ عمارت اٹھانی برف کے ستونوں پر گنبد قائم کرنا ہے۔
(دربار اکبری)

**عِمارت بنانا**:- مکان تعمیر کرنا، قصر تیار کرنا اردو صرف، فصیح، رائج۔

نباہ میں جہاں ایک جگہ پا بہتے ہیں
عمارت بناتے چلے جب سے ہیں (نواب مصطفیٰ الدولہ)

**عِمارت بننا**:- مکان تعمیر ہونا، پختہ مکان بننا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دانہ دانہ کوئی کوئی لے کے کہ خرمن چلے
کارخ اور دار الاقامہ کی عمارت بن چلے (صفی لکھنوی)

**عِمارت تعمیر ہونا**:- نیا مکان بننا، قصر تعمیر ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ۹۸۲ھ میں شیخ سلیم چشتی کی نئی خانقاہ کے پاس ایک عظیم الشان عمارت تعمیر ہوئی۔
(دربار اکبری)

**عِمارت کھڑی ہونا**:- مکان بن جانا، محل تیار ہو جانا، اردو صرف، عوام کی زبان

محل صرف۔ نواب صاحب بھی عجب انسان ہیں دو بالشت کی نیو پر اتنی بڑی عمارت کھڑی کر لی ہے دیکھئے کہ برسات میں کیا نتیجہ ہوتا ہے۔

**عِماری گر**:- عماروں کا گز، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے ڈنڈا یا فیتہ زبانوں پر ہے جو عماروں کی اصطلاح ہے۔

**عَماری**:- (بفتحتین) اونٹ کی محمل، ہودہ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

میں یہ نہیں کہتی کہ عماری میں بٹھا دو
بابا مجھے فضہ کی سواری میں بٹھا دو (انیس)

قول فیصل۔ عربی میں بہ تشدید میم (عمّاری) ہے چونکہ اس کے موجد عمار تھے اس لئے یہ نام رکھا گیا اور ہاتھی کے ہودج کے معنی میں بھی ہے لیکن قلیل الاستعمال ہے۔

سواری میں گہ نجف گرائے گردوں مقام اک دن
عماری اپنی کر رافیل مست ابر نیساں پر (منیر)

موجودہ دور میں کوئی عماری بول کے ہاتھی کے ہودج کے ... نہیں لیتا۔ عربی میں "مردے کے تابوت" کے معنوں میں بھی ہے جو اردو زبان میں مستعمل نہیں۔ اس کا صرف "کسرہ اول" کے ساتھ ہے جیسا کہ انیس کے شعر سے ظاہر ہے۔

**عماری اٹھنا:**۔ کربلا کے اسیروں کی یادگار میں اونٹوں پر محمل کس کے جلوس کی شکل میں نکالنا
اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یوں تو مختلف مقامات پر عماریاں اٹھتی ہیں لیکن عباس حسینی صاحب جاسوسی دنیا والے جس اہتمام سے اپنے وطن مالوف بڑا گاؤں (شاہ گنج جونپور) میں جلوس عماری اٹھاتے ہیں ویسا شاید و باید کہیں اٹھتا ہو۔

قول فیصل۔ یہ شیعوں کی خاص اصطلاح ہے

**عمار یاسر:** حضرت علیؑ کے ایک زبردست شیعہ کا نام نامی اسم گرامی۔ عربی، رائج۔

قول فیصل۔ جناب عمار بن یاسر عنسی مذحجی ان کی کنیت ابوالیقظان تھی بنو مخزوم کے حلیف تھے۔ جناب عمار ابتدائے اسلام ہی میں اسلام لائے راہ خدا میں مشرکین ان کو اذیت دیا کرتے تھے۔ سرزمین حبشہ کی جانب ہجرت کی۔ دو قبلوں کی جانب نماز پڑھی آپ اولین مہاجرین میں داخل ہیں بدر احد پیغمبر اسلام کی تمام لڑائیوں میں شریک تھے آپ طویل القامت شجاع اور بہادر تھے آپ کے بارے میں رسولؐ نے فرمایا کہ "عمار کے قدم سے تلوے تک ایمان سے پر ہے" اور یہ بھی فرمایا کہ "عمار کو باغی گروہ قتل کرے گا" چنانچہ آپ جنگ صفین میں ۳۷ھ میں شہید ہو گئے آپ کا سن نوے سال سے کچھ زائد تھا۔ (استیعاب جلد ۲ ...)

**عُمّال:**۔ (بضم اول و تشدید میم) سرکاری کارگزار روپیہ وصول کرنے والا عہدے دار، پرگنوں کے حاکم۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اسی طرح اکثر معمولی عمال کی کارگزاری کے لحاظ سے ترقیاں تنزلی سب کچھ ہو رہا ہے۔
(رسالہ عالمگیر لاہور خاص نمبر)

قول فیصل۔ یہ عامل کی جمع ہے۔

**عمالقہ**۔ ایک ملک کا نام، ایک قوم کا نام، عربی، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ جب موسیٰ بنی اسرائیل کو لے کر مصر سے نکلے تھے تو خدا نے وعدہ کیا تھا کہ قوم عمالقہ سے لڑو گے تو تم کو سلطنت عطا کریں گے۔ اس پر حضرت موسیٰ نے ہر چند ابھارا مگر ان کی ہمت نہ پڑی۔ آخر اس کی سزا میں چالیس سال تک بھٹکتے پھرے پھر جب بہت پریشان ہو چکے تو حضرت موسیٰ کی دعا سے ان پر ابر کا سایہ کیا گیا اور من و سلویٰ نازل ہونے لگا۔ جب اس میں بھی شرارت کرنے لگے تو وہ بھی موقوف ہو گیا۔ خلاصہ حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کی سرگشتگی کے زمانے میں وفات پائی ان کے بعد کئی پیغمبر ہوئے۔ آخر حضرت یوشع بن نون کی فرمائش سے ان لوگوں نے ملک عمالقہ پر حملہ کیا اور کئی شہر بھی فتح کئے۔
(کلام اللہ مترجمہ مولوی فرمان علی)

**عمامہ**:۔ (بکسر اول و فتح دوم غیر مشدد) دستار، ایک قسم کی پگڑی جو اہل عرب و عجم باندھتے ہیں۔ صافہ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

معراج میں نبیؐ نے جو پہنا وہ جامہ تھا —
خاکستری عبا تھی گلابی عمامہ تھا — میر مونس

قول فیصل۔ عربی میں بہ تشدید دوم بھی ہے عام طور سے زبانوں پر بفتح اول و دوم (عَمامہ) اور بفتح اول فتح دوم مشدد (عَمّامہ) دونوں طرح ہے۔

خرقہ ہے نصیب پاسن کو
عمامہ ملا ہے نامردوں کو — محسن

چونکہ حرکت بدل کے استعمال ہوتا ہے اس لئے ترکیب کے ساتھ دونوں طرح بفتح اول اردو کا حکم لگاتے ہوئے صحیح نہ ہوگا محتاط حضرات کا فرض ہے کہ جب ترکیب کے ساتھ استعمال کریں تو بکسر اول ہی استعمال کریں۔

**عمامہ اتارنا:**۔ عمامہ چھین لینا، عمامہ اتار لینا رسوائی کے خیال سے۔ اردو صرف قلیل الاستعمال

مستی میں ترنگ آ گئی جب سنت کو تیرے
عمامہ زاہد سر بازار اتارا — اسیر

قول فیصل۔ عمامہ کی جگہ پگڑی عوام کی زبان ہے بلکہ انہیں معنی میں "پگڑی اچھالنا" زیادہ بول لیتے ہیں۔

**عمامہ باندھنا:**۔ عمامہ سر پر رکھنا، عمامہ پہننا، اردو صرف، متروک۔

محل صرف۔ عمامہ باندھا اور کچہری میں جوتیاں چٹخاتے پھرتے ہیں۔ (فسانہ آزاد)

**عمامہ بندھنا:**۔ عمامہ باندھے ہوئے۔ اردو صرف قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ کچھ علماء مدعی کھڑے ہوتے ہیں چند عمامہ بند گواہ ہوتے ہیں۔ (دربار اکبری)

**عُمان:**۔ (بضم اول و فتح دوم مشدد) دریائے اعظم بڑا دریا۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہزاروں کوس محیط اس کے گرد عُمّاں تھا
اداس تھا وہ جزیرہ کمال ویراں تھا — میر عشق

قول فیصل۔ عربی زبان میں دریائے محیط کے کنارے یمن میں ایک شہر کو کہتے ہیں (عُمان) بالفتح ملک شام کے ایک شہر کا نام ہے۔

**عمائم:**۔ (بفتح اول و دوم) معزز ہستیاں

بڑے لوگ، سردار قوم، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ایں میاں بھی چانڈو خانہ بھلا چانڈو داد و بانیو کا بیان کیا کام ہے واللہ کتنا اژدہام ہے امرا و روسا و عمائد شہر چبوتروں، شامیانوں، خس کے بنگلوں اور خیموں میں تین دن سے مقیم تھے۔

(فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ عمائد "عمید" کی جمع ہے جس کے عربی معنی "قوم کا پیشوا" کے ہیں۔ غیر محتاط ادیب عمائد کی جمع میں عمائدین بولتے اور لکھتے ہیں جو کسی طرح صحیح نہیں۔

**عَمد** ا۔ (بفتح اول و سکون دوم) قصداً، ارادۃً، جان بوجھ کے، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ قتل عمد کی ترکیب سے زبانوں پر زیادہ رائج ہے۔ جو اردو ہو۔ پڑھا لکھا طبقہ "بالعمد" بھی بول دیتا ہے، عام طور سے زبانوں پر بفتحتین ہی مستعمل ہے۔ جیسے "سمجھتے ہوئے کہ قتل عمد کی سزا پھانسی ہے کم بخت نے اپنے حقیقی بھائی کو مار ڈالا۔"

**عَمداً**۔ (بفتح اول و سکون دوم) جان بوجھ کے، قصداً، دانستہ، اختیار سے، عربی، تابع فعل، فصیح، رائج۔

میر عمداً بھی کوئی مرتا ہے
جان ہے تو جہان ہے پیارے — میر

قول فیصل۔ بعض پڑھے لکھے بفتحتین صحیح سمجھتے ہوئے بول دیتے ہیں۔ لیکن غلط ہے۔

غصے میں ترے ہم نے بڑا لطف اٹھایا
اب تو عمداً اور بھی تقصیر کریں گے — انشا

**عُمدگی** ا۔ (بضم اول و سکون دوم و فتح سوم) وصف، فضیلت، خوبی، جوہر، اردو، مونث، فصیح، رائج۔

عمدگی سے باز آگر چاہیے ساز نشاط
تار ریشم و زر کھلا کر جا بجا طنبور رہے — ناسخ

قول فیصل۔ بعض لوگ جلدی میں بکسر سوم بول دیتے ہیں جو غیر فصیح ہے۔

**عُمدہ** ا۔ (بضم اول و سکون دوم) معتبر، منتخب، بھروسے کے قابل، عربی، صفت، مذکر۔

ایک عمدہ کے ہاں ہے اہل کار
فوج کے لوگوں کا سب اس پہ مدار — میر

**عُمدہ** ۲۔ اچھا، نفیس، قابل تعریف، خوب، بہترین، اردو، فصیح، رائج۔

یا کوئی عمدہ شے بھی سخن میں
کرتا ہیں عمدگی کو محسوس — میر

**عُمدہ** ۳۔ برگزیدہ، منتخب، لب لباب، اردو، مشتہر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ یوں تو استعمال نا بابا نہیں لیکن عمدہ کی اتباع یہی ہے کہ احتیاط کی جائے۔

**عُمدہ** ۴۔ اول درجے کا، چوٹی کا، اعلیٰ قسم کا، اردو، صرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں نے خاں صاحب سے کہا کہ ٹوکری میں آم رکھے ہیں پانچ آم آپ لے لیجیے، انھوں نے جب سے عمدہ عمدہ چھانٹ لیے۔

**عُمدہ** ۵۔ خوش گوار، اچھا، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ برطانیہ عظمیٰ کے لیے ... یہ امر نہایت ضروری ہے کہ باب عالی کے ساتھ اس کے تعلقات عمدہ ہوں۔

(رسالہ اردوئے معلیٰ علی گڑھ۔ جولائی ۱۹۱۰ء)

**عُمدہ** ۶۔ خالص، اصلی، کھرا جس میں کوئی ملاوٹ نہ ہو، اردو، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ آج جیسا عمدہ گھی تم نے دیا ہے ایسا کبھی نہیں دیا۔ آئندہ بھی اسی طرح کا گھی دینا۔

**عُمدہ** ۷۔ خوش ذائقہ، لذیذ، اچھے مزے کا، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں نے ہزاروں جگہ میٹھی چیزیں کھائیں لیکن جتنا عمدہ گڑامبہ آپ نے کھلایا کہیں نہیں کھایا۔

**عُمدہ** ۸۔ نیک، خلیق، ملنسار، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب بھی مولانا کے یہاں جاتا ہوں اتنی خاطر مدارات کرتے ہیں اتنے خلق سے پیش آتے ہیں جس کا جواب نہیں۔ بڑی نیک اور عمدہ ہستی ہے۔

**عُمدہ** ۹۔ خوب صورت، خوش وضع، خوش اندام، حسین، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں نے یوں تو پہلوان بہت سے دیکھے لیکن نواب پہلوان کے جس طرح عمدہ ہاتھ پاؤں دیکھے کسی کے نہیں دیکھے۔

**عُمدہ** ۱۰۔ عزت والا، دولت مند، بڑے پائے کا، شریف، اردو، مذکر۔

سنو یارو کہ دوں ہوں میں اک نقل
جس کو باور کرے نہ ہرگز عقل
اتفاقاً اک آشنا میرے
گئے تھے ایک عمدہ کے ڈیرے — سودا

**عُمدۃ الملک** (بالضم) زمانہ شاہی میں حکومت کے معتمد اور معتبر بڑے لوگوں کو اسی قسم کے خطابات

دیئے جاتے تھے۔ عربی، مذکر، قلیل الاستعمال

**عمدہ سے عمدہ:-** بہتر سے بہتر۔ اچھے سے اچھا اعلیٰ درجہ کا، اردو، تابع فعل، فصیح، رائج۔

محل ۵ش - مرحوم بڑے صاحب ذوق تھے عمدہ سے عمدہ چٹکلے عمدہ سے عمدہ کہانیاں ان کو یاد تھیں۔

**عمدہ عمدہ:-** اچھے اچھے، سب میں منتخب لاجواب، اردو، فصیح، رائج۔

وہ دلبر کی جوڑی وہ گاڑی کی بالش
لگے صدر میں عمدہ عمدہ وہ بالش — عزیز لکھنوی

**عُمْر:-** (بضم اوّل وسکونِ دوم) (اعمار - جمع) سن، سالی۔ پیدا ہونے سے مرنے تک کا زمانہ عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

صبح ہوتی ہے شام ہوتی ہے
عمر یوں ہی تمام ہوتی ہے — میر

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع "دن" اور "دین" کے ساتھ "عمروں" اور "عمریں" ہے۔

عمروں کا کرتے ہیں اسی سے حساب
پوچھیے تو ہر آدمی سے حساب — ناسخ

نئی بات آج تک اے شاد دیکھی کچھ نہ عالم میں
وہی گھٹتی ہوئی عمریں وہی مٹتی ہوئی دنیا — شاد

عوام اور جہلا بضم اول وفتح دوم (عُمَر) بولتے ہیں جو غیر فصیح ہے۔

**عُمُر:-** عرصہ، مدت، زمانہ، وقت، عربی، فصیح، رائج۔

آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہونے تک
کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک — غالب

**عُمَر:-** (بضم اول وفتح دوم) حضرات اہلسنت کے عقیدے کے مطابق رسولؐ کے دوسرے خلیفہ کا نام، عربی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ حضرات اہلسنت کے عقیدے کے مطابق انھیں کی کتاب سے حالات درج کئے جاتے ہیں۔

"آپ کا نام عمر اور لقب فاروق اور کنیت ابوحفص ہے۔ باپ کا نام خطاب ہے چنانچہ عمر ابن خطاب ہی کے نام سے زیادہ مشہور ہیں۔ آپ کا نسب نویں پشت میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملتا ہے۔ آنحضرتؐ کی نویں پشت میں ایک نام کعب ہے۔ کعب کے دو فرزند تھے مرہ اور عدی۔ مرہ کی اولاد میں آنحضرتؐ اور عدی کی اولاد میں آپ ہیں۔ آپ واقعہ فیل کے تیرہ برس بعد پیدا ہوئے۔ نبوت کے چھٹے سال ستائیس برس کی عمر میں اسلام لائے آپ سے پہلے چالیس مرد اور گیارہ عورتیں مشرف بہ اسلام ہو چکی تھیں۔ آپ کا رنگ سفید مائل بہ سرخی تھا مگر قحط سالی میں رنگت میں سیاہی آگئی تھی۔ رخساروں پر گوشت کم تھا۔ قد دراز تھا جب لوگوں کے درمیان کھڑے ہوتے تو سب سے اونچے نظر آتے معلوم ہوتا سواری پہ بیٹھے ہوئے ہوں۔

خلیفہ اول نے آپ کو وزارت کے ساتھ ساتھ مدینے کا قاضی بھی بنا دیا تھا ان کے بعد آپ سنہ ۱۳ھ میں خلیفہ ہوئے۔ دس برس چھ مہینے پانچ دن تخت خلافت پر رہے۔ ابولولو کے ہاتھوں ۲۷ ذلحجہ کو زخمی ہوئے۔ یکم محرم سنہ ۲۴ھ اس دار فانی سے رحلت فرمائی۔ صہیب نے نماز جنازہ پڑھائی روضہ نبوی میں خلیفہ اول کے پہلو میں دفن ہوئے کل ۶۳ برس کی عمر پائی۔ نکاح کئی کیے لیکن بوقت خلافت صرف ایک بی بی تھیں۔ آپ کی اولاد میں صرف ایک لڑکی زوجہ رسولؐ حفصہ تھیں۔ اور لڑکوں میں عبداللہ، عبیداللہ، عاصم، ابوشحمہ یعنی عبدالرحمٰن مجیر تھے۔ ابوجہل ان کا ماموں تھا، مزاج میں سختی زیادہ تھی غصہ بہت جلد آتا تھا خلیفہ ہونے کے بعد لوگوں نے آپ کو شروع میں خلیفہ رسولؐ کہنا چاہا تو کہا کہ میں اس قابل نہیں ہوں اور اپنے لئے ایک سادہ لفظ امیرالمومنین پسند فرمایا۔ یہ لفظ سب سے پہلے آپ ہی کے لئے استعمال ہوا آپ کے ملکی انتظامات اور سیاست وصولت کے واقعات بھی بے شمار ہیں۔

آپ مدینے کی گلیوں میں پھرا کرتے تھے اور صرف ایک درہ ہاتھ میں ہوتا تھا اور راستہ چلتے کوئی مجرم قابل سزا مل جاتا تو وہیں سزا دیتے۔ راتوں کو بھی گشت کرتے رہتے تھے آپ ہی کے زمانے میں ایران، عراق، شام، روم، مصر، اسکندریہ، حلب، ہمدان اور آذربائیجان وغیرہ بڑے معرکے سے فتح ہوئے اور خراسان قسطنطنیہ کی فتوحات کا بھی آغاز ہوا جس کی تکمیل خلیفہ سوم کے زمانے میں ہوئی۔ ابو عبیدہ ثقفی، مثنیٰ بن حارث، جریر بن عبداللہ بجلی، سعد بن ابی وقاص، بلال بن علقمہ، عمرو بن معدیکرب، ابومحجن ثقفی وغیرہ آپ ہی کی فوج کے نمایاں افراد تھے۔ علمی کمالات کا ذکر ہوتا تو کبھی اپنا شمار کسی درجے میں نہیں کرتے تھے دوسروں کا حوالہ دیا کرتے تھے اور "لولا علی لھلک عمر" (یعنی اگر علیؑ نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو جاتا) اکثر وبیشتر موقعوں اور مسئلوں کے سلسلے میں کہا کرتے تھے۔

(ماخوذ از سیر خلفائے راشدین)
(مولفہ مولوی عبدالشکور فاروقی لکھنوی)

**عُمَر:-** مراد عمر ابن سعد سے۔ سپہ سالار لشکر یزید۔ عربی۔ رائج۔

ع دشوار ہے کہ آج سپاہ عمر بچے — تعشق

قول فیصل۔ ان کی سرکردگی میں اور انھی کے

حکم سے کربلا میں عاشور کے دن امام حسین علیہ السلام کا بھرا گھر تاراج ہوا خیموں میں آگ لگائی گئی۔ سید ابنائی اسیر ہوئی دنیا کے نمبر ایک ظالموں میں اس کا شمار ہے اسی نے امام حسینؑ کی طرف پہلا تیر پھینکا۔

**عُمرِ ابد**:- (با ضافت بضم اول وسکون دوم) وہ عمر جو کبھی ختم نہ ہو۔ فارسی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عشرت عمر ابد قیمت غم دیتے ہیں
اہل بازار محبت کا بھی کیا سودا ہے — مومن دہلوی

**عِمران**:- (بکسر اول وسکون دوم) حضرت موسیٰ اور جناب مریمؑ اور جناب ابو طالبؑ پدر حضرت علیؑ کے والد کا نام۔ عربی، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اسی وجہ سے جناب موسیٰؑ کو موسیٰ عمران کہتے ہیں

جہاں اس طفل کا روشن گر کون دمکاں ہوگا
جہاں ہوں گے وہاں موسیٰ عمران دیکھ ہی لیں گے — محشر لکھنوی

عربی زبان میں اس کے لغوی معنی "آبادی" کے ہیں۔ جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔ اس کی جمع عمرانات ہے جیسے "تیری ذات ہو یا یہ جنگل وحشت انگیز بالفیض جہاں بوئے عمرانات نہیں آتی" (فسانہ عجائب) یہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

**عمر آخر ہونا**:- زندگی کا آخری دور ہونا ہم کا قریب بہ اختتام ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

حشر میں بھی وعدہ فردا وفا ہو یا نہ ہو
عمر تو آخر ہوئی اپنی ترے تاخیر میں — جگر

**عُمر آنا**:- عمر گزرنا، ایک مدت اور زمانہ گزرنا اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میری اتنی عمر آئی جو انقلاب زمانے کا اب دیکھ رہا ہوں کبھی نہیں دیکھا دنیا دوسری ہو گئی

**عمر برابر کی لگھا لانا**:- جب دو ہم مرتبہ شخص ایک وقت میں فوت ہوں اس وقت عورتیں کہتی ہیں۔

عمر کیا دونوں برابر کی لگا لائے تھے
یار جب تک رہا عشرت کا زمانہ ٹھہرا — رشک (دفتر الفصاحت)

قول فیصل۔ یہ محاورہ لکھنے کے قابل نہیں ہے

**عمر بڑھنا**:- سن زیادہ ہونا۔ سن کا بتدریج ترقی کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اسے عطائے الٰہی کہنا چاہیے کہ جب جب عمر بڑھتی گئی علم کا شوق بڑھتا گیا۔ (نقد۔ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

**عمر بڑی ہونا**:- عمر زیادہ ہونا، عمر طولانی ہونا سن وسال کا زیادہ ہونا اردو صرف، فصیح، رائج

دانتوں رستی ہے ظالم کی دراز
سانپ کی عمر بڑی ہوتی ہے — شعور

قول فیصل۔ ایک قسم کی دعا بھی ہے جو بڑے اپنے چھوٹوں کو خوش ہو کے دیتے ہیں جیسے "الٰہی تمہاری عمر بڑی ہو یا بڑی عمر ہو"

بہر حال بضم اول وفتح دوم (عمر) ہی بولتے ہیں۔

**عُمر بسر کرنا**:- زندگی کے دن گزارنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

شکر ہے صدقے میں نواب کے اب تک تسلیم
عمر کی ہم نے بسر عزت و توقیر کے ساتھ — تسلیم

**عُمر بسر ہونا**:- زندگی کٹنا، زندگی کے دن گزرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

یارب اسی صورت سے مری عمر بسر ہو
جب ہوش ذرا آئے وہ دیوانہ بنا دے — لاعلم

**عمر بہ پایاں رسیدہ ہونا**:- زندگی کے آخری دور میں پہنچنا ضعیفی کے زمانے کا زیادہ گزر جانا، فارسی ترکیب، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

اے اہل بزم مجھ کو اٹھاؤ نہ بزم سے
شمع سحر ہوں عمر بہ پایاں رسیدہ ہوں — امیر مینائی

**عُمر بھر**:- تمام زندگی، زندگی بھر، تا بہ حیات اردو صرف، فصیح، رائج۔

عمر بھر کا تو نے پیمان وفا باندھا تو کیا
عمر کو بھی تو نہیں ہے پائداری ہائے ہائے — غالب

**عمر بھر کو گیا**:- ہمیشہ کے لئے خراب ہو گیا، پوری زندگی کے لئے بیکار ہو گیا۔ اردو صرف، فصیح، رائج

چھیڑے بیٹھے ہی کیا گر نشاط عشق
چھینا اس نے جو تم بھر کو گیا — شاد

**عمر بھر کی روٹیاں سیدھی کر لینا**:- تمام عمر کے خرچ کے لائق کما لینا، بہت سا روپیہ پیدا کر لینا۔ اردو صرف، دہلی کی زبان۔

**عُمر بھر کی کمائی**:- ما حصل زندگی، پوری حیات کی پونجی اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہ چھیڑے ہو دل پہ ارماں کو
عمر بھر کی یہی کمائی ہے — راسخ

**عُمر بھر یاد رہنا**:- ہمیشہ یاد رہنا، زندگی بھر نہ بھولنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

چٹکیاں لے کے کیا حیرت سوسن تن زار
عمر بھر یاد رہے گا یہ تمہارا اخلاص — شعور

**عمر بیتنا**:- عمر گزرنا، زندگی کے دن دھیرے دھیرے ختم ہونا۔ اردو صرف عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ بہن! بڑا افسوس ہے کہ لیدی عمر بیت گئی اور عقبیٰ کی کوئی فکر نہ کی۔ دیکھیے کیا انجام ہوتا ہے

**عُمر بیکار کھونا**:- زندگی کے دن بیکاری میں گزارنا، عمر بیکار ضائع کر دینا زندگی میں کوئی کارنمایاں انجام نہ دینا، اردو صرف، فصیح، رائج

عمر بھر کا رنہ پھر کبھو تو
اپنی تقدیر میں یہ راضی ہو تو — مرزا رسوا

**عُمر بٹّہ** :- (ٹ ۔ بفتح اول و دوم مشدد) عمر بھر کا اجارہ ، ایسی تحریر کہ جس سے کسی زمین وغیرہ پر پوری زندگی بھر کے لئے حق تصرف حاصل ہو جائے زندگی بھر کا ٹھیکہ ، اردو صرف ، مذکر ، عوام کی زبان ۔

اُسے سمجھو تو عمر بٹہ یاں لکھا دیجئے
جب سیاہی پہ سفیدی چڑھی تب خبر پڑی — نظیر

**قول فیصل** ۔ زیادہ تر بضم اول و فتح دوم (عُمر) ہی بولتے ہیں نیز "بٹہ" بتخفیف کہا ہے جو صحیح نہیں

**عمر تیر کرنا** :- (تیر ۔ بکسر اول و یائے مجہول) عمر گزارنا ، زندگی کے دن پورے کرنا ۔ اردو صرف عورتوں کی زبان ، قلیل الاستعمال ۔

**محل صرف** ۔ پرانے زمانے میں شریف زادیوں کو برا شوہر ملے یا اچھا اس کا ساتھ دینے اور عمر تیر کرنے سے مطلب تھا ۔

**قول فیصل** ۔ دہلی میں عمر ٹیر کرنا کہتے ہیں ۔
صاحب فرہنگ آصفیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اہل لکھنؤ "عمر تیر کرنا" بولتے ہیں لیکن تیر کی کوئی نسبت نہیں ۔ "ٹیر کرنا" ٹال سے لیا گیا ہے یعنی ٹال سی ٹیل ہوا ، ٹیل سے حسب قاعدہ ٹیر ہوا کیوں کہ لام اور رے کا بدل ہے اس سے ٹیر کرنا بنا لیا ۔ مولف کے نزدیک یہ وجہ خلاف قیاس ہے اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ بھی ہے ۔

میری تباہیوں کی تمہیں اب خبر ہوئی
کیا پوچھتے ہو عمر یوں ہی تیر ہو گئی — مرزا رسوا

**عُمر جاوداں** :- (بافانت) ہمیشہ باقی رہنے والی زندگی ، کبھی نہ ختم ہونے والی عمر فارسی ، مونث ، فصیح ، رائج ۔

شب وصال نہ ہو جو نہ انتظار نہ ہو
تو ہم بھی فکر کریں عمر جاوداں کے لیے — محسن

**قول فیصل** ۔ اسی کو عمر جاودانی بھی کہتے ہیں

پیش گر خضر آ کر پیاں کا پانی
تو پھر آخر ہے عمر جاودانی — کرم رام پوری

داغ نے "عمر جاوید" بھی استعمال کیا ہے جو قلیل الاستعمال ہے ۔

عمر جاوید تو خضر کو ملی
عیش جاوید سے فراغ ہوا — داغ

**عُمر ختم کرنا** :- زندگی گزارنا ، زندگی کے دن تمام کرنا ۔ اردو ، صرف ، فصیح ، رائج ۔

**محل صرف** ۔ منشی عبد الحی سندیلوی یہ یکتائے روزگار خوش نویس عہد واجدی میں گزرے ہیں ۔ یہ منشی عبد الستار سندیلوی کے بیٹے تھے ۔ یہ واجدی دربار میں ملازم تھے ۔ بعد انتزاع سلطنت مٹیا برج میں جا کر رہے اور وہیں عمر ختم کی ۔

(قدیم ہنود ہنرمندان اودھ)

**عمر خضر** :- (خضر بکسر اول و سکون دوم) دوامی زندگی ۔ ہمیشہ کی حیات ، فارسی ، فصیح ، رائج

حریف مطلب مشکل نہیں فسون نیاز
دعا قبول ہو یا رب کہ عمر خضر دراز — غالب

**قول فیصل** ۔ "خضر" بفتح اول و کسر دوم بھی بولتے ہیں جو صحیح و فصیح ہے ۔

خواجہ الطاف حسین حالی نے بکسر اول و فتح دوم (خِضَر) بھی ضرورت شعری کے تحت سحر نظر کے قافیے میں نظم کیا ہے جو قلیل الاستعمال ہے

اپنے جوتوں سے رہیں سارے نمازی ہشیار
اک بزرگ آتے ہیں مسجد میں خضر کی صورت — حالی

**عُمر خیّام** :- (بافانت) فارسی زبان کے ایک مشہور شاعر کا نام جس کی رباعیاں بہت مشہور ہیں ۔ فارسی ، رائج ۔

**قول فیصل** ۔ ابو الفتح عمر بن ابراہیم جس کا شمار ایران کے بہت بڑے شاعروں اور دانشوروں میں ہوتا ہے سلجوقی دور میں بمقام نیشاپور پیدا ہوا ۔

خیام کے حالات زندگی سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے خراسان کے مختلف شہروں جیسے طوس ، بلخ ، بخارا اور مرو کی سیاحت کی تھی بلکہ وہ بغداد بھی گیا تھا اور ایک روایت کی رو سے اس نے حج بھی کیا تھا ۔ خیام اپنے زمانے میں بہت بڑے علماء و فضلاء میں شمار کیا جاتا تھا ۔ دور جدید کے علماء جیسے "غزالی اور سلجوقی سلاطین اور سلجوقی دور کے امراء جیسے ملک شاہ سلجوقی اور خواجہ نظام الملک طوسی سے تعلقات رکھتا تھا ۔ سلطانی مجالس علمی اور عربی محافل میں عزت سے داخل کیا جاتا اور احترام کے ساتھ صدر میں بٹھایا جاتا ۔ ہمارا یہ حکیم شاعر اپنے زمانے کے اکثر علوم اور خاص کر نجوم ، طب میں اور حکمت میں بڑی مہارت رکھتا تھا

چنانچہ ملک شاہ نے تقویم کی اصلاح کے لئے جن بڑے بڑے منجموں کو مقرر کیا تھا ان میں سے ایک خیام بھی تھا ۔ ملک شاہ کا بیٹا سنجر مرض آبلہ میں مبتلا تھا ۔ خیام نے اس کا کامیاب علاج کیا ۔ علم حکمت اور دیگر علوم میں وہ حجۃ الاسلام امام غزالی جیسے علماء سے مباحثے کیا کرتا تھا ۔

خیام کی شہرت کی بنیاد بڑی حد تک

اس کی رباعیاں ہیں۔ ان رباعیوں کو اس نے حساب نجوم طب اور حکمت کے باریک مسائل کی تحقیق سے تھک کر پریشان ہو جانے کے بعد تفریح طبع اور اپنے تاثرات کے بوجھ کو ہلکا کرنے کے لئے کہا ہے۔ ان رباعیوں میں اس نے نہایت بلند افکار کو نہایت سادہ اور شیریں زبان میں ادا کیا ہے۔ خیام سے پہلے شہید بلخی، ابوشکور بلخی، رودکی، ابوسعید اور دوسرے رباعی گو شاعروں نے بھی رباعیاں کہی ہیں۔ بلکہ انھوں نے وہ مضامین بھی باندھے ہیں جو خیام کا خاص موضوع ہیں۔ لیکن خیام کی رباعیوں کا انداز، ان کی لطافت، ان کی تاثیر، اور ان کی تازگی کچھ اور ہی ڈھنگ کی ہے۔ اس کی اکثر رباعیاں عبارت کے لحاظ سے مختصر لیکن مطالب و معانی کا گنجینہ ہیں۔

## خیام کی شاعری اور فلسفہ

خیام کی رباعیاں فنی لحاظ سے کم عبارت کے لحاظ سے سادہ لیکن معنی کے لحاظ سے بہت بلند پایہ اور قابل توجہ ہیں۔ حق یہ ہے کہ اس نے نہایت عجیب اور حکیمانہ خیالات کو دوبیتی کے سانچے میں ڈھال کر انھیں موثر ترین انداز میں پیش کیا ہے۔ خیام کی رباعیوں کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے حکیم شاعر کا دل بعض باتوں سے بہت متاثر تھا۔ ان باتوں سے اس کا دل جلتا تھا اور اس نے اپنی عمر انہی لا دوا دردوں کے علاج کے تجسس میں گزاری ہے۔

شاعر کا پہلا تاثر تو یہی انسان کی نادانی اور بے خبری ہے۔ آفرینش کا راز ہے معلوم نہیں دنیا کے معمے اب تک سب کے حل نہیں۔ کوئی ہمیں یہ نہیں بتاتا کہ ہم کہاں سے آئے ہیں اور کہاں جا رہے ہیں۔ شاعر کا دوسرا غم جس کے بوجھ تلے اس کا دل خون ہوا جاتا ہے یہ ہے کہ انسانی زندگی کا درخت سرسبز کیوں نہیں ہوتا اور خشک ہو کر زمین کے برابر ہو جاتا ہے۔

شاعر کا تیسرا تاثر وہی شکایت ہے ظاہرداری، فریب کاری، ریا و دورنگی اور جھوٹ کی جس سے بعض پیشوایانِ دین کام لیتے ہیں۔

عمر خیام علوم و فنون کا بڑا ماہر تھا اس نے جبر و مقابلہ اور علم ہندسہ میں رسالہ جبر و مقابلہ طبیعات و فلسفہ کون و وجود پر بہت اہم رسالے لکھے اور کتابیں تصنیف کی ہیں ان میں ہندسہ اور جبر و مقابلہ پر جو رسالے لکھے ہیں وہ عربی میں ہیں اور رسالہ وجود فارسی میں موجود ہے۔ خیام کی رباعیوں کی تعداد میں اختلاف ہے آج کل عام طور سے جتنی رباعیاں اس سے منسوب ہیں ان میں سے بڑا حصہ اور دوسرے مشہور رباعی گو جیسے ابن سینا، خواجہ عبد اللہ انصاری، ابوسعید وغیرہ کی رباعیوں پر مشتمل ہے عمر خیام کی رباعیوں کے مختلف مطبوعہ اور قلمی نسخوں میں ۵۰ سے لے کر ایک ہزار اور دو سو تک رباعیاں خیام سے منسوب ملتی ہیں۔ علما رجال کی تحقیق یہ ہے کہ ۶۶ رباعیاں ہی زیادہ قرین صحت ہیں اور خیام کی واقعی رباعیاں کم و بیش اتنی ہی ہیں۔

خیام کی رباعیوں کا ترجمہ دنیا کی تقریباً تمام مشہور زبانوں میں ہو چکا ہے اور اس کے نام سے ساری دنیا واقف ہے۔ خیام کے ہمعصر نظامی سمرقندی کی روایت کے مطابق خیام نے ۵۳۰ھ سے کچھ سال قبل انتقال کیا۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے کافی لمبی عمر پائی تھی۔

خیام کا مدفن اس کے مولد نیشاپور سے آدھ میل کے فاصلے پر امام زادہ محروق کے مقبرے کے صحن میں واقع ہے۔

(ماخوذ از تاریخ ادبیات ایران)

از

(ڈاکٹر رضا زادہ شفق)

**عمرِ دراز**:- (بہ اضافت) زندگی بڑی ہو، عمر طولانی ہو، فارسی الفاظ، اردو صرف عورتوں کی زبان۔

خضر فرماتے ہیں سنبل سے تری عمر دراز
پھول سے کہتے ہیں پھیلا رہے گلزار ازل — مصحفی

**تحقیق**:- لکھنؤ کی عورتیں زیادہ تر اپنے چھوٹے خورد سلام کرے تو بصورت دعا کہتی ہیں۔

**عمرِ دراز**:- (عمر دراز بہ اضافت) طولانی عمر، بڑی زندگی، فارسی، فصیح، رائج۔

عمر دراز مانگ کے لائے تھے چار دن
دو آرزو میں کٹ گئے دو انتظار میں — شاہ ظفر

**قولِ فیصل**: اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ ہے۔

سبب فعل تحت حکم امام حجاز ہو
عمر خدیو یثرب و بطحا دراز ہو — میر عشق لکھنوی

**عمرِ دو روزہ**:- (با اضافت) چند روز کی عمر، تھوڑے دنوں کی زندگی، فارسی، فصیح، رائج۔

تری بے اعتنائی سے فلک کی کج ادائی سے
بلائے جان ہے اس عمر دو روزہ کا بسر ہونا — حکیم دانش لکھنوی

**قولِ فیصل**: صاحب نور اللغات نے انھیں معنی میں "عمر پنج روزہ" بھی لکھا ہے جو کوئی نہیں بولتا۔

**عمرِ دہ روزہ**:- (با اضافت) دس دن کی زندگی، بہت تھوڑی زندگی، قلیل عمر، فارسی، متروک۔

عمر دہ روزہ کی فرصت ہو بال زندگی
دام ہے کتنا گراں اس رشتہ کوتاہ کا — مصحفی

**عمر دینا**:- زندگی عطا کرنا، حیات بخشنا۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

شکر انجام سے مارا ساقی
دے مجھے عمر دوبارہ ساقی — مرزا رسوا

قولِ فیصل۔ "عمر" کی جگہ "زندگی" زبانوں پر ہے۔

**عمر رسیدہ**:- عمر پہنچا ہوا، معمر، بوڑھا، بڑی عمر کا، جہاندیدہ، زمانہ دیدہ، تجربہ کار، عربی فارسی الفاظ، اردو صفت۔ (نور اللغات، فرہنگِ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ معنی نمبر اوّل میں اہلِ لکھنؤ "سن رسیدہ" بولتے ہیں معنی نمبر ۲ میں بولتے ہی نہیں۔

**عمرِ گذشتہ**:- (باضافت) وہ زندگی جو گزر چکی، پچھلی زندگی، گزرا ہوا زمانہ، بیتا ہوا وقت، فارسی، فصیح، رائج۔

غزل اس نے چھیڑی مجھے ساز دینا
ذرا عمرِ رفتہ کو آواز دینا — صفی لکھنوی

قولِ فیصل۔ داغ نے پوری زندگی کہ جس کے بسر ہونے کا وقوع ہو چکا ہو اس کے لئے بھی استعمال کیا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

سن کے آمد آمد اس کی قبر میں یہ حال تھا
عمرِ رفتہ پھر مری زیرِ مزار آنے کو تھی — داغ

**عمرِ رواں**:- (باضافت) گزرتی ہوئی زندگی، جاتی ہوئی حیات، فارسی، فصیح، رائج

ایک سے جب دوسرے عالم میں آنکھ کھل گیا خواب جیسا
سرعتِ عمرِ رواں آرام کی منزل نہ تھی — ناز لکھنوی

**عمر سے اتر جانا**:- (کنایۃً) جوانی سے ڈھل جانا۔ (مثل) اکھاڑے کا استاد اگرچہ تھا تو عمر سے اترا ہوا مگر اس کا بدن نہایت ہی مضبوط تھا۔ (رویائے صادقہ - نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ ایسے محل پر "سن سے اترا ہوا" بولتے ہیں۔

**عمر صرف کرنا**:- زندگی گزارنا، قریب قریب پوری زندگی کسی ایک کام میں صرف کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

معمور نے صرف کی تعمیر میں عمرِ دراز
یہ نہ سمجھے خانۂ تن کی بنا محکم نہیں — منیر

قولِ فیصل۔ اسی معنی میں کبھی کے ساتھ "عمر ضائع کرنا" بھی بول دیتے ہیں جیسے "میں نے اپنی آدھی سے زیادہ عمر کھیل کود میں ضائع کر دی" اسی محل پر کچھ زیادتی کے ساتھ "زندگی ضائع کرنا" بھی کہتے ہیں۔

**عمرِ طبیعی**:- (باضافت) جگہ اور زمانے کے اعتبار سے عموماً انسان کی جو زیادہ سے زیادہ زندگی کا زمانہ ہو وہ عمر جو از روئے حکمت و فطرت قرار دی گئی ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اے شمع! تیری عمرِ طبیعی ہے ایک رات
رو کر گزار یا اسے ہنس کر گزار دے — ذوق

قولِ فیصل۔ اسی محل پر "عمرِ طبعی" بغیر یا بھی بولتے ہیں جس کا استعمال زیادتی کے ساتھ ہے اور فصیح و صحیح ہے۔

**عمرِ طویل**:- (باضافت) بڑی زندگی، طولانی زندگی۔ فارسی، فصیح، رائج

حیات بخش جہاں تیرا مژدۂ صحت
جو بخشے دنیا کو عمرِ طویل و عیشِ کثیر — ذوق

**عمر طے کرنا**:- پوری زندگی گزارنا، مرتے وقت تک کی زندگی جس کو بڑھاپے کے دور تک پہنچانا۔ اردو مصدر، قلیل الاستعمال

چلے عمر طے کر کے ہم سوئے گور
بس اب کوئے یار ایک منزل رہا — جلال لکھنوی

**عمرِ عزیز**:- (باضافت) پیاری زندگی، محبوب حیات، فارسی، فصیح، رائج۔

اب نہ پلٹ کے آئے گی عمرِ عزیز شاد حیف
دولتِ لازوال تھی تو نے جسے گنوا دیا — شاد

قولِ فیصل۔ صرف کرنا، صرف ہونا، ضائع کرنا، ضائع ہونا وغیرہ اس کے مصرف ہیں۔

اے رشک ہم الم تو اسی بات کا الم
عمرِ عزیز صرف ہوئی ترہات میں — رشک (صرف ہونا)

(ضائع کرنا) بعض افسانے اور کتابیں عشق انگیز تصویروں کی کہ مبتدیوں کو اس سے پرہیز چاہیے تعلیم پانے والے ان کو برسوں پڑھتے ہیں اور عمرِ عزیز کو ضائع اور برباد کرتے ہیں۔ (ترجمہ مطلع العلوم و مجمع الفنون)

**عمر قید**:- (بغیر اضافت) حبسِ دوام، عمر بھر کی قید، عربی الفاظ، اردو مصرف، غیر فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ انقلابی سورما پھانسی پر چڑھ گئے جو بچ گئے وہ عمر قید اور بے اندازہ مالی تباہیوں کا شکار ہوئے۔ (محمد اسمٰعیل ذبیح از ریاست جدید کانپور ۵ اگست ۱۹۶۴ء)

قولِ فیصل۔ عمر قید کاٹنا، عمر قید ہونا، عمر قید کی سزا پانا، عمر قید بھگتنا اس کے خاص مصرف ہیں جیسے۔ "۱۹۲۶ء کے آخر میں مقدمہ سازش کاکوری کے نامور مجاہد مسٹر وشنو سرن کالا پانی میں عمر قید کاٹ کر رہائی کے لئے نینی جیل الٰہ آباد لائے گئے تھے میں بھی ان دنوں نینی جیل میں تھا۔" (محمد اسمٰعیل ذبیح کا ایک مضمون از ریاست جدید ۱۹۶۴ء)

فصحا اس محل پر "دائم الحبس، حبسِ دوام یا عمر قید بعبور دریائے شور" بولتے ہیں جیسے "اور دوسرا جوڑہ ساتھی بی کے دت کا ہے جو بھگت سنگھ کے ایسے ساتھی تھے جو عرصۂ دراز تک ان کے نام کا جزو رہے۔ بی کے دت پھانسی سے بچ گئے اور عمر قید بعبور دریائے شور کی سزا بھگت کر دہلی میں مقیم رہے اور ۱۹۶۴ء میں وفات پا گئے۔" (محمد اسمٰعیل ذبیح از ریاست کانپور ۸ اگست ۱۹۶۵ء)

**عمر قیدی**:- (بے اضافت) وہ قیدی جسے عمر بھر کی قید ہو۔ بعض اوقات غلام کے حق میں بھی کہہ دیتے ہیں

اور نیز کبھی بیوی کی نسبت بھی۔ اردو، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ جس کے لئے عمر بھر کی قید ہوئی ہو اس کے لئے تو کسی کے ساتھ عوام بول دیں گے لیکن بیوی اور خادم کے لئے کوئی نہیں بولتا۔

**عمر کا پیالہ بھر جانا:**۔ زندگی کا ختم کی حد تک پہنچ جانا۔ مرنے کا وقت بالکل قریب آ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

یاد آتا ہے جب ملیادہ نشانہ کسی کا
بس عمر کا بھر جاتا ہے پیانہ کسی کا

قول فیصل۔ عمر کا پیالہ لبالب ہونا، بھی بولتے ہیں

دو ہی میں مجھ کو خیال نرگس ستانہ تھا
آنکھ کھولی تو لبالب عمر کا پیمانہ تھا — آتش

عمر کا پیمانہ لبریز ہونا بھی بولتے ہیں۔

ہو گیا لبریز اے راسخ پیالہ عمر کا
فرقت ساقی میں جو کس کو تمنائے شراب — راسخ

بغیر عمر کا ذکر کئے ہوئے بھی انھیں معنی میں یہ ضرب المثل مصرعہ پڑھ دیتے ہیں۔

ع پیانہ بھر چکا ہے چھلکنے کی دیر ہے — بیزبنی

**عمر کا پیمانہ چھلکنا:**۔ زندگی کے دن پورے ہونا، زندگی کا ختم ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج

بھر جائے جہنم کی تمام آگ پہ پانی
پیانہ مری عمر کا اس طرح سے چھلکا — کیف

**عمر کاٹنا:**۔ زندگی کے دن پورے کرنا، عمر کے دن گزارنا، اردو صرف، فصیح، رائج

دن ٹک ٹک کے جھڑتی ہے مانی
آہ کیا عمر بے مزہ کاٹی — ببر

**عمر کا جام لبریز ہونا:**۔ مرنے کا وقت قریب آ جانا، قریب بہ مرگ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج

کسی کا کندہ نگینے پہ نام ہوتا ہے
کسی کی عمر کا لبریز جام ہوتا ہے — دبیر

**عمر کا وفا کرنا:**۔ عمر کا آگے بڑھنا، عمر کا زیادہ ہونا، کچھ دن اور جینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جفا اٹھتی دنیا جو عمر کرتی
سو کی اس رفتنی نے بیوفائی — میر

قول فیصل۔ نفی کے ساتھ بھی اس کا استعمال زبانوں پر ہے جیسے غریب کے دل میں بڑے بڑے ارمان اور بڑی بڑی حسرتیں تھیں لیکن اس کی عمر نے وفا نہ کی اور نامراد دنیا سے چلا گیا۔

"عمر کا بے وفائی کرنا" بھی مستعمل و فصیح ہے

دم کے ایفائے عہد تک نہ جیے
عمر نے ہم سے بے وفائی کی — میر

**عمر کٹنا:**۔ عمر بسر ہونا، زندگی کے دن گزرنا اردو صرف، فصیح، رائج

عمر تو ساری کٹی عشق بتاں میں مومن
آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہوں گے — مومن

**عمر کو پہنچنا:**۔ زندگی کا کسی حد تک آنا، عمر کا کسی منزل تک پہنچنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ ان دنوں رشید ۲۰ سال کی عمر کو پہنچ گیا تھا اور کچھ کچھ اس کی عقل بھی خام ہو چلی تھی۔ (رسالہ تنویر المشرق نومبر ۱۹۰۰ء)

**عمر کھونا:**۔ زندگی بے ہودہ کاموں میں گزارنا فضول باتوں میں بے مقصد عمر کا ختم کرنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

سب ہونہار پودے پامال ہو رہے ہیں
لہو و لعب میں ساری عمر اپنی کھو رہے ہیں — صفی

**عمر کھینا:**۔ زندگی گزارنا، عمر کاٹنا، اردو صرف غیر فصیح، رائج۔

عمر تم کو تو ہے اکبر کھینا
دن بہت سے پڑے ہیں رو لینا — شوق (زہر عشق)

**عمر کوتاہ ہونا:**۔ چھوٹی عمر ہونا، مختصر زندگی ہونا، اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عمر ہوتی کسی کی جو کوتاہ
اور ہوتا وہ دال سے آگاہ — ناسخ

**عمر کے دن بھرنا:**۔ بری بھلی طرح عمر کاٹ لینا، بے لطفی سے عمر گزارنا، زندگی کے دن کسی طرح پورے کرنا، اردو صرف غیر فصیح، رائج

مرتا ہوں تڑپتا ہوں پڑا ہجر میں اس کے
دن عمر کے بھرتا ہوں شب و روز یونہی میں — نظیر

قول فیصل۔ انھیں معنی میں "عمر کے دن کاٹنا" بھی مستعمل ہے۔

ہماری طرح دشمن عمر کے دن تیغ سے کاٹے
ہتھیلی پر سر اپنے انداز قاتل ہم بھی رکھتے ہیں — راسخ

**عمر گزراں:**۔ (باضافت) زندگی کے گزرنے اور جاتے ہوئے دن، ختم ہوتی ہوئی زندگی فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عمر گزارنا:**۔ عمر بسر کرنا، عمر کاٹنا، زندگی کے دن پورے کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اس کی قضا سے بھی ہو نقصان بقا ہمدم صولت
جو اپنی عمر تیری طلب میں گزار دے — گنگلوری

**عمر گزراں:** (باضافت) گزرنے والی عمر، ختم ہو جانے والی زندگی، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عمر گزراں ہے سایۂ ابر
جاتا ہے وہ بے نشاں سوئے قبر — صفی لکھنوی

**عمر گزرنا:**۔ عمر کٹنا، زندگی بسر ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

عمر گزری ہے اسی دشت کی سیاحی میں
پانچویں پشت ہے شبیرؓ کی مداحی میں ـ انیس

**عمر گزرنا** :- مدت گزرنا، زندگی کا زیادہ حصہ ختم ہو جانا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

طول روداد غم معاذ اللہ ـــ
عمر گزری ہے مختصر کرتے ـ (زکی بدایونی)

**عمر گنوانا** :- عمر کا بے جا صرف کرنا، زندگی کے دن بیکار ضائع کرنا، اردو، مصدر: متعدی، فصیح، رائج۔

کھیلوں میں تاشوں میں عمر اپنی گنواتے ہو
پانسے ہو اگر تم دس توہیں اڑاتے ہو ـ صفی لکھنوی

**عمر گھٹنا** :- زندگی کی مدت کا کم ہو جانا اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

گھٹ جائے گی عمر ہو گا رسوا
دیں گے غم و رنج تجھ کو ایذا ـ صفی لکھنوی

**عمر لانا** :- خدا کے یہاں سے معین زمانے کی زندگی لے کے آنا، اردو، مصدر، قلیل الاستعمال۔

عمر اب نہیں جیسے عمر اتنی ہی یہ لاسکتے ـ انیس

قول فیصل۔ اسی محل پر "عمر لکھا لانا" بھی مستعمل ہے اور وہ بھی قلیل الاستعمال ہے۔

**عمر نوح** :- (بہ اضافت) بہت بڑی عمر سیکڑوں برس کی عمر، طولانی زندگی، فارسی فصیح، رائج۔

جان بخش لب سے فیض جو مل جائے آپ کو
طوفاں میں عمر نوحؑ ملے ہر حباب کو ـ ابتر

قول فیصل۔ کلام اللہ مترجمہ فرمان علی کے صفحہ ۱۵ کے حاشیے پر لکھا ہے کہ جناب نوحؑ نے دو ہزار برس کی عمر پائی۔ آٹھ سو برس قبل نبوت اور نو سو پچاس برس بعد نبوت تعلیم و ارشاد و ہدایت میں گزرے، دو سو برس کشتی کی تیاری اور طوفان پانچسو برس طوفان کے بعد شہروں کو آباد کرنے اور لوگوں کے بسانے میں ختم ہوئے اس طولانی عمر میں بھی آپ نے مکان نہ بنایا۔ ایک جھونپڑی میں بسر کردی، وہ بھی اتنی چھوٹی تھی کہ آدھا پاؤں باہر رہتا تھا۔ مولف نوراللغات لکھتے ہیں "عمر نوح کی بابت مورخین میں اختلاف ہے بعض ۱۳ سو برس لکھتے ہیں بعض ایک ہزار بیس برس لیکن زیادہ تر ساڑھے نو سو برس ملتی ہے۔ اغلب ہے کہ یہی درست بھی ہو چونکہ بہر حال حضرت نوحؑ کی عمر بہت طویل تھی اس لیے کہتے ہیں۔

**عمرو** :- (بفتح اول و سکون دوم و بضم سوم) طلسم ہوشربا کے ہیرو کا نام، جو مسلمانوں کے گروہ کا مشہور عیار تھا اردو عوام کی زبان

قول فیصل۔ واؤ کا اضافہ کتابت میں صرف اس لیے کیا گیا کہ عُمر بمعنی زندگی بسکون میم اور عُمر بمعنی نام بضم اول و سکون دوم میں فرق ہو جائے۔ واؤ صرف مکتوبی تھا ملفوظی نہ تھا۔ عوام اور جہلا نے ملفوظی کر لیا فصحائے لکھنؤ بفتح اول و سکون دوم بولتے ہیں، عوام اور جہلا بفتحتین بولتے ہیں ان کے نام کے جز و خواجہ اور عیار ہیں "خواجہ عمر اور عمرو عیار" دونوں پر ہیں۔

**عمر و زید** :- (بفتح اول و سکون دوم)، عام لوگ، دو فرضی نام، عربی الفاظ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

شرابیوں کا بھلا عمرو زید سے مطلب
ہماری بزم میں ہو حق ہی قیل "قال" نہیں ـ صبا

قول فیصل۔ زیادہ تر تعلیم یافتہ طبقہ "زید عمرو" بولتا ہے کبھی کبھی "زید و عمرو و بکر" بھی بول دیتے ہیں جیسے "تم گھڑی گھڑی نام کیوں دریافت کر رہے ہو، بہر حال تمہاری مخالفت کرنے والے تو ہیں "زید و عمرو و بکر" کوئی بھی ہوں" یہ نام تمثیلاً منطق فلسفہ وغیرہ اور شرعی مسائل میں لائے جاتے ہیں۔

**عمرو عیار کی زنبیل** :- (بفتح اول و سکون دوم) وہ شے کہ جس میں تھاہ جگہ نہ ہو۔ اور چیزیں سماتی چلی جائیں۔ وہ تھیلا کہ جس میں ہزاروں قسم کی چیزیں ہوں۔ اردو صرف غیر فصیح، رائج۔

محل و شرح۔ اے سبحان اللہ ہوں گا کتنا پیارا تھا وہ بے شوخی کیا عمرو عیار کی زنبیل ہیں، انڈا آئرا لیسا، گیندا ڈنڈا، قلم برداری شمشیر بازی، کشتی گیری شاعری کوئی فن خیر سے چھوٹا نہیں اور طبیعت کیا حاضر ہے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ بعض مصنفوں نے بفتح اول و دوم "عمرو کی زنبیل" بھی بولتے ہیں۔

درستی سے مراحعہ لقا کی ڈاڑھی
غم گیتی ہے مرا سینہ عمرو کی زنبیل ـ غالب

سودا نے بفتح اول و سکون دوم نظم کیا ہے

آدھ سیر آٹے کا غداب کفیل
پیٹ اس کا ہے عمرو کی زنبیل ـ سودا

فصحائے لکھنؤ بفتح اول و سکون دوم ہی بولتے ہیں چونکہ خواجہ عمرو طلسم ہوشربا میں ایک بہت بڑے عیار فرض کیے گئے ہیں اور ان کو تمام عیاروں کا استاد مانا گیا ہے ان کے پاس ایک زنبیل فرض کی گئی ہے جس کے خصوصیات کی کوئی انتہا نہیں ہے۔ زنبیل میں بڑے بڑے جادوگر، ہاتھی، گھوڑے پوری

پوری فوج مال و دولت بارگاہوں کا پورا پورا سامان سما جاتا تھا ۔ اور جب چاہتے تھے نکال لیتے تھے ۔ دنیا کی ہر چیز اس میں رہتی تھی ۔ اس لئے جب کسی شئے میں غیر معمولی چیزیں بظاہر سما جاتی ہیں یا کسی تھیلے وغیرہ سے مختلف قسم کی چیزیں نکلتی آتی ہیں تو اس سے تشبیہ دیتے ہیں ۔ اور یوں کہتے ہیں " یہ تو خواجہ عمرو کی زنبیل ہے " یا عمرو عیار کی زنبیل ہے ۔

**عُمرہ** :۔ (بالضم) حج کا جزو ، عربی ، فصیح ، رائج

محل نثر ۔ القصہ ناد اصحابوں کی پیشی سے حضرت امام حسینؑ نے حج کو عمرہ سے بدل کر عراق کا سفر اختیار کیا

قول فیصل ۔ حج کی تین قسمیں ہیں ۔ حج تمتع ۔ ان کے لئے جو مکہ سے ۱۸ فرسخ شرعی دور ہوں ۔ حج قران ۔ حج افراد یہ دونوں ان کے لئے ہیں جو اہل مکہ ہوں یا ۱۸ فرسخ سے کم کی دوری پر رہتے ہوں ۔ مگر عمرہ ہر ایک صورت میں فرض ہے جو میقات سے پہلے عمرہ باندھا جاتا ہے ۔ دو قسم کے کپڑے ہوتے ہیں ایک تو لنگی جو بغیر گرہ کے تہبند کی طرح لپیٹ لی جاتی ہے ۔ دوسرے اوڑھنی جو اس طرح اوڑھی جاتی ہے کہ سر کھلا رہے اس کے بعد مکہ میں داخل ہو ، طواف عمرہ کرے ، نماز طواف پڑھے صفا و مروہ کے درمیان سات مرتبہ سعی کرے پھر تقصیر کرے عمرہ تمتع کی آخری تاریخ ۹ ذی الحجہ ہے ۔ حج کے زمانے کے علاوہ وہ لوگ جو مکہ معظمہ جاتے ہیں معینہ مقام سے عمرہ باندھتے ہیں اور ارکان عمرہ بجا لاتے ہیں کیونکہ حج صرف ذی الحجہ ہی کے مہینے میں ہوتا ہے ۔

اس کا صرف " باندھنا ، بجالانا ، ادا کرنا " کے ساتھ مخصوص ہے اور کسی کے ساتھ عمرہ کرنا بھی کہتے ہیں ۔ جیسے " ہجرت کے ساتویں برس جو عمرہ کرنے کو مکے میں جانا چاہا تو کفار نے جانے نہ دیا ۔ " (کلام اللہ ترجمہ مولانا فرمان علی)

**عمر ہو جانا** :۔ مدت ہو جانا ، عرصہ ہو جانا ، ایک زمانہ ہو جانا ۔ اردو مصرف ، فصیح ، رائج ۔

> اک عمر ہو گئی شب فرقت کو بسر کر
> اب بھی جو جیتا ہے تو بس ہ تنہا ہوں ~ امیر مینائی

قول فیصل ۔ اس محاورہ کا صرف زیادہ تر ایک ہی کے ساتھ ہے

**عمر ہونا** :۔ سن ہونا ، اردو ، مصرف ، فصیح ، رائج

محل صرف ۔ میری ابھی دس گیارہ سال کی عمر ہو گی کہ یہ باتیں کام کر گئی تھیں ۔ بچپنے کی تیز سمجھ سے اور بھی تھی عمر میں اس کی رسا تھا ۔ (فیاء الفاظ ، از مولانا آزاد)

**عُمر زاد** :۔ چچیرا ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اردو میں اس محل پہ چچیرا ہی بولتے ہیں جو غیر فصیح ہے ۔

**عم زادہ** :۔ چچا زاد بھائی ، چچا زاد ، چچا کا بیٹا ، عربی ، فارسی الفاظ ، مذکر ۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اردو میں چچا زاد یا چچا زاد بھائی ہی بولتے ہیں ۔ صاحب نور اللغات نے " عمری " (عربی عم کی طرف منسوب) اردو میں عموی بمعنی عم (چچا) مستعمل ہو گیا ہے لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا ۔ اردو سے اس کا تعلق نہیں ۔

**عَمعَق** :۔ (بفتح اول و سوم) عرب کے ایک مشہور شاعر کا نام ، عربی ، قلیل الاستعمال ۔

> سن کے یہ میں نے کہا مدح میں اک مطلع
> جیسی یہ صنعت نہیں مجھ کو بعید عمعق ~ ذوق

**عُمق** :۔ (بضمتین) گہرائی ، گہرا ، عربی ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

محل نثر ۔ عمق یعنی گہرائی پانی کا چالیس برس کی راہ ہے ۔ اور وہ پانی ہوا پر معلق ہے ۔

(خلاصۃ الانبیا اردو ترجمہ قصص الانبیا ص ۶)

قول فیصل ۔ محل ، عرض و عمق بھی زبانوں پر ہے

**عمل** :۔ (بفتحتین) کام ، فعل ، کام کاج ، عربی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

> کل شیخ کو کے یار میں پہنچا گیا مجھے
> ہاں یہ عمل تو اس کو بھی ہے ثواب کا ~ مصحفی

**عمل** :۔ تعمیل ، بجا لانا ، حکم کے موافق کام کرنا ، عربی ، فصیح ، رائج ۔

محل نثر ۔ احکام الٰہی پر عمل نہ کرنے کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انسان دنیا اور آخرت میں روسیاہ ہوتا ہے ۔

**عمل** :۔ برتاؤ ، سلوک ، طریقہ ، اردو ، قلیل الاستعمال ۔

محل نثر ۔ یوں تو وہ بہت خلیق اور ملنسار ہے لیکن غریبوں اور فقیروں کے ساتھ ان کا عمل اچھا نہیں ہے ۔

قول فیصل ۔ اب بمعنی عمل پر زیادہ تر " طریقہ ، سلوک " وغیرہ زبانوں پر ہے ۔

**عمل** :۔ شوق ، عادت ، معمول ، کسی چیز کی لت ، عربی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

> نشہ کھینچ اٹھ گئی کہ ذرا جفا کش تھے یہ
> بار صد گرہ الم سے عمل جستہ بقیل ~ ذوق

**عمل** :۔ قاعدہ ، طریقہ ، ڈھنگ ، اصول ، اردو ، ریاضیوں کی اصطلاح ۔

محل نثر ۔ یہ تمہاری جلد بازی کا نتیجہ کہ یاد ہو کہ تم مشتاق ہو ۔ تمہارا زیادہ تر جواب تو صحیح ہوتا ہے لیکن عمل غلط ہوتا ہے ۔

**عمل** :۔ طرز زندگی ، افعال و اعمال ، عربی ، فصیح ، رائج

> نذر اہلبیت کے قبضے میں جا سمیٹ کیوں
> جہاں کا ہے عمل وہی تخصیص پاک کیوں ؟ ~ میر انیس

**عمل** ہ۔ اثر، تاثیر

(فقرہ) مسہل کی دوا نے ابھی تک عمل نہیں کیا۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ زیادہ تر زبانوں پر عمل کی جگہ فعل ہے۔

**عمل** ہ۔ نشہ، نشے کا اثر، اردو، قلیل الاستعمال

کیا گھول کر خالی رخ یار نے یا دمجھ کو

شب افیون گھلا اپنے عمل میں اترا نصیر

**عمل** ہ۔ حکومت، سلطنت، عملداری، اردو، متروک

فرض جس کو سمجھا یا تھا اجل سے

اسے باہر گیا اپنے عمل سے (معراج المضامین)

**عمل** ہ۔ دخل، قبضہ، اردو، قلیل الاستعمال

سوت سے تھے کثیف پر دل سے شیدا

جنوں کا عمل سو لسو دا عجب تھا۔ حالی

**عمل** ہ۔ وقت، اردو، قلیل الاستعمال

عمل صبح۔ کوئی بارہ بجے کا عمل ہوگا کہ کسی نے دروازہ

دھڑ دھڑایا، میری آنکھ کھلی۔ کھڑکی کھولی تو دیکھا کہ

ایک شخص کا تب کی وضع کا کھڑا ہے۔ اس نے مجھے

ایک کاغذ دیا اور کہا کہ یہ تار آپ کے نام آیا ہے۔

قول فیصل۔ پرانے زمانے کے مرد اور عورت

جو اب تک باقی ہیں وہ کبھی کبھی بول دیتے ہیں ہم

صرف قریب قریب متروک ہے۔

**عمل** ہ۔ منتر، افسوں، جادو، اردو، فصیح، رائج

یاد آئی جان زلف کی شب کی الجھن

اچھا یہ عمل ہاتھ لگا رد بلا کا امیر مینائی

**عمل** ہ۔ اسم جلالی یا جمالی یا سفلی، سوہ، دعا، علیم

اردو، فصیح، رائج۔

عمل فرح۔ جب وہ مدفون وارد ت ہوا (د اردات)

زمین پر آئے تو لوگوں کو جادو کی حقیقت سے آگاہ

کر دیا اور اس زمانے کے پیغمبر کو ایک عمل بتلایا تاکہ

وہ لوگوں کو سکھا دیں کہ اس کی وجہ سے جادو کو دفع

کر سکیں۔ اور یہ بھی بتلا دیا کہ اس کی بدولت لوگوں کو

ضرر نہ پہنچایا۔ (حاشیہ کلام اللہ ترجمہ مولوی فرمان علی صاحب)

**عمل** ہ۔ مشیانہ، پچکاری (دینا، لینا اور ہونا کے ساتھ)

وہ رو ہو برقان نرگس کا بیننے کا بخار

ایک کو نچوڑ عمل دو رایک کو جلاب اب غالب

عمل اور فعل کا فرق، فعل سے مراد محض ایک کام

ہے عمل سے مراد وہ فعل ہوتا ہے جو کسی قانون یا

قاعدے کی پابندی کے لئے کیا جائے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ شیافہ اور پچکاری کو عمل نہیں کہتے

عمل دینے کا ایک خاص طریقہ ہوتا ہے۔ ایک بڑا

ڈبہ جس میں دواؤں وغیرہ کا گرم پانی بھرا ہوتا ہے

ڈبے میں ربر لگا ہوتا ہے ربر میں چھچھی لگی ہوتی

ہے چھچھی مریض کے پہنچانے کے مقام میں داخل

کر دی جاتی ہے۔ دوا پیٹ میں پہنچ جاتی ہے۔ یہی

عمل ہے

**عملاً** ۔ از روئے عمل کام کرنا، عربی، تعلیم یافتہ

طبقے کی زبان۔

حالانکہ مواسات و موالات میں ہو ہے

کوشش متفقہ کسب کمالات میں ہو صفی لکھنوی

**عمل اٹھا لینا**: قبضہ اٹھا لینا، دخل اٹھا

لینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

بہرے جنوں کا حال جو لیلیٰ نے کہہ دیا

مجنوں نے دشت سے عمل اپنا اٹھا لیا صبا

**عمل اٹھنا** (لازم) قبضہ ہٹنا، قبضہ نہ رہنا

دخل نہ باقی رہنا۔ اردو صرف، فعل لازم، فصیح، رائج

عمل صبح۔ جب لیلائے شب کی زلف چلیا تا بکر پہنچی

تو چاندنی کا عمل اٹھ گیا اور کا لے کوسوں تک گھٹا

ٹوپ اندھیرا چھایا۔ (فسانۂ آزاد)

**عمل باطل ہونا**:- کام میں خلل پڑنا، عمل میں

فرق آ جانا۔ اردو، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

رہنے اختلاف جون سب عاطل

عمل اختلاف کے ہو تے سب باطل ناسخ

**عمل بٹھانا**:- رنگ جمانا، حکومت قائم کرنا، اردو

صرف، فصیح، رائج۔

قوت تحریک کی حاجت نہ اب باقی رہے

شرق سے تا غرب بٹھلا دو دریا اپنا عمل عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ اس کی بہتر صورت "عمل بیٹھ جانا"

فصیح و رائج ہے۔

کشور عشق میں جرأت کا عمل بیٹھ گیا

اٹھ گئے صبر تو پس بزم میں کل بیٹھ گیا بقا

**عمل بد** (اضافت) برا کام، فعل شنیع، فارسی

فصیح، رائج۔

عمل بد جو ہوئے ہم سے مصیبت کاری ہیں

گو دمیں ان کے وہی بار طرف آتے ہیں امیر مینائی

**عمل بگڑنا**:- کسی عمل میں خلل واقع ہونا، جن

اصول و پابندی کے ساتھ عمل پڑھا جاتا ہو ان کا

باقی نہ رہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

حکم الطاف و کرم سید عالی کی طرح

اور بگڑتا عمل اسم جلالی کی طرح انیس

**عمل بے جا**:- (باضافت) کسی کام کا بے محل ہونا

فارسی، فصیح، رائج

**عمل پانی**:- نشہ پانی، بھنگ یا افیون کو

نشہ گھول کر پینے سے مراد ہوتی ہے۔ اردو، مذکر

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ بہ زیادہ تر اس محل پر نشہ پانی ہی

بولتے ہیں جو عوام کی زبان ہے۔

**عمل پانی کرنا**:۔ بھنگ یا افیون وغیرہ کو پانی میں گھول کر پینا، نشہ کی چیزیں وقت پر پینا، نشہ جانا، نشہ پانی کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اب "نشہ پانی کرنا" کہتے ہیں۔

**عمل پڑھنا**:۔ کسی دعا یا آیت یا اسم باری کو بطور وظیفہ بپابندی وقت روزانہ پڑھنا۔ اردو، صرف فصیح، رائج۔

اللہ ری شب غم کی سیاہی کہ سحر بھی
پڑھتی ہوئی آتی ہے عمل رد بلا کا — اکبر

**عمل جاری ہونا**:۔ سکہ بیٹھ جانا، اثر جم جانا، حکومت قائم ہو جانا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

ہو گیا جاری عمل مشتاق کا اس ملک میں
اب زمین شعر پر اس کا اجارا ہو گیا — نواب مشتاق لکھنوی

**عمل جراحی**:۔ (باضافت) چیر پھاڑ کرنا، زخموں کا علاج کرنا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب پھوڑا اوندھا ہو جاتا ہے اور دواؤں سے بیٹھنے کی گنجائش نہیں ہوتی تو اس وقت عمل جراحی گویا دوبارہ زندگی کا ضامن ہوتا ہے۔

قول فیصل۔ اب عام طور سے زبانوں پہ "آپریشن" ہے۔

**عمل چلنا**:۔ عمل کا کارگر ہونا، عمل کا اپنا پورا اثر دکھانا، مقصد پورا ہو جانا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

تاثیر نسبت تو عجب حب کا عمل ہے
لیکن یہ عمل یار پہ چل جائے تو اچھا — ذوق

**عمل خالص**:۔ (باضافت) وہ کام جو خالص اللہ کے لئے ہو۔ وہ عمل جس میں ریا شامل نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ نقاد اور علام الغیوب جو ہر عمل اور نیت عامل اور ناقص و کامل سے اطلاع رکھتا ہے اور اپنے بندوں سے عمل خالص کا طالب ہے۔ (روضۃ الغنا فی اہل الکساء)

**عمل خیر**:۔ (باضافت) نیک کام، اچھا کام۔ فارسی، فصیح، رائج۔

نیت نیک تری آئینہ حسن عمل
عمل خیر ترا جلوہ حسن نیت — ذوق

**عملدار**:۔ حاکم، محصل، ضلعدار، عامل، تحصیلدار، کارکن، عربی فارسی الفاظ، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عملداری**:۔[1] حدود مملکت، عمل دخل، سلطنت۔ عربی فارسی الفاظ، فصیح، رائج۔

**عملداری**:۔[2] حکومت، قبضہ، اختیار، عربی فارسی الفاظ، مؤنث، فصیح، رائج۔

وہ ناقوس اور وہ قرنا کی خوفناک آوازیں
وہ گھر اللہ کا اور لات و عزیٰ کی عملداری — عزیز لکھنوی

**عملداری**:۔[3] ضلعداری، کلکٹری، تحصیلداری۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عملداری اٹھ جانا**:۔ حکومت ختم ہو جانا، قبضہ اور اختیار باقی نہ رہنا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اور اگر کل کو عملداری اٹھ گئی تو کا غذ کو لئے چاٹا کرو۔ (دریائے صادقہ)

**عمل دخل**:۔ (دخل۔ بفتح اول و دوم) حکومت، قبضہ، اختیار۔ اردو، مذکر، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ ہماری دنیا نے متعدد زمانے دیکھے ہیں ہر ایک زمانے میں جن نباتات یا حیوانات کے قسم کا عمل دخل تھا۔ وہ علمی اصطلاح میں قبیلہ نباتات یا قبیلہ حیوانات کہلاتے ہیں۔ (رسالہ تنویر الشرق ماہ جنوری ۱۹۳۱ء)

**عمل درآمد**:۔ کاروائی، حکم کا بجا لانا، تعمیل، عربی فارسی الفاظ، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اردو زبان کا علمی ذخیرہ ابھی بالکل ہی ناقابل اطمینان حالت میں ہے۔ مگر ہمسایہ نہیں ہے کہ اس تحریک پر ابھی سے عمل درآمد شروع ہو جائے۔ (رسالہ اردو معلیٰ علی گڑھ)

**عمل درآمد ہونا**:۔ کاربند ہونا، قانون کی پوری پابندی ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ قانون شریعت پر اگر پوری طرح عمل درآمد ہوتا تو آج مسلمانوں کو زوال کے یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتے جو دیکھ رہے ہیں۔

قول فیصل۔ "عملدرآمد کرنا" بھی بولتے ہیں۔

**عمل دینا**:۔ مریض کے پیٹ میں حقنہ کے راستے سے اصول کے ماتحت دوا پہنچانا۔ اردو صرف، اطبا کی اصطلاح۔

ایک کو تو عمل دو ایک کو جلاب دو
غلہ نرگس کا کھول جائے تو نسخہ کا لکھا — ناسخ

**عمل صالح**:۔ (باضافت) نیک کام، ثواب کا کام۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ زندگی کا زیادہ حصہ زمانہ غفلت میں گزارا اور کوئی عمل صالح جو لائق ہدیہ بارگاہ احدیت ہے وقوع میں نہ آیا۔ (روضۃ الغنا فی اہل الکساء)

**عمل طائرہ** :- (باضافت) ایک خاص طریقے کا عمل جو بیاروں کے لئے کیا جاتا ہے، فارسی قلیل الاستعمال

رفض قبض یا کے بعض بھید
آب دریا کا حصہ لگی ضرور
بلکہ اطلاق کے بھیدے ہیں
عمل طائر اس کو کہتے ہیں (ناسخ)

**قول فیصل** - اسی عمل کو عمل کبوتر بھی کہتے ہیں اس کا طریقہ یہ ہے کہ یا رکبت قلم سے سفیدا در بار کیب کاغذ پر ایک مخصوص دعا جو تحفۃ العوام میں درج ہے لکھے اس میں مریض کا نام اور ماں کا نام لکھ دے۔ عورت اور مرد کے لئے دعا میں فرق ہے اور آٹے کی گولی میں اس دعا کو رکھ دے اور کبوتر صحرائی کے حلق میں وہی دعا تین مرتبہ پڑھ کے گولی کو رکھ دے اور مریض کے سر پر سے تین بار پھرا کے اسے چھوڑ دے کہ اڑ جائے اور یہی عمل تین روز تک کرے۔

**عمل کرنا** :[1] تعمیل کرنا، بات ماننا، حکم کی پابندی کرنا، بتے ہوئے اصول پر چلنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

صنعت حیرت ہو جس کا ماحصل
کون اس تحریک پر کرتا عمل (صفی)

**عمل کرنا** :[2] اثر کرنا، تاثیر کرنا۔ (نور اللغات)

**قول فیصل** - اس محل پر عمل کی جگہ فعل بولتے ہیں۔ جیسے "اگر حکم خدا نہ ہو تو دوا اپنا فعل نہیں کرتی"۔

**عمل کرنا** :[3] کسی اسم یا دعا کا کسی خاص غرض کے لیے اصول، وقت اور زمانے کی پابندی کے ساتھ پڑھنا تاکہ عمل قبضے میں آ جائے چلہ کشی، اردو صرف فصیح، رائج۔

جلیل شیشے میں اترا نہ وہ پری رخسار
بہت عمل کئے لکھے ہزار ہا تعویذ (جلیل)

**عمل کرنا** :[4] قبضہ کرنا، تخت بیٹھانا۔ (نور اللغات)

**قول فیصل** - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عمل کرنا** :[5] نشہ پانی کرنا، نشہ پینا، اردو ترجمہ بہ متروک۔

**عمل گندم** :- ایک مخصوص عمل کا نام جو مریضوں کی شفا کے لئے کیا جاتا ہے - فارسی، شیعہ عاملوں کی اصطلاح۔

**قول فیصل** - اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک صاع گندم یعنی سوا تین سیر انگریزی سیر سے چن بنا کے بیمار اپنے سینے پر ڈالے اور ایک مخصوص دعا جو تحفۃ العوام میں درج ہو پڑھے اس کے بعد اٹھ بیٹھے اور گندم کو جمع کرے پھر وہی دعا پڑھے اور مستحق مومنین کو اپنے ہاتھوں سے دیدے اور پھر وہی دعا پڑھے۔

**عمل گوسفند** :- ایک عمل کا نام جو بیماری اور وبا کو دفع کرنے کے لیے کیا جاتا ہے فارسی ترکیب، شیعہ عاملوں کی اصطلاح۔

**قول فیصل** - پہلا عمل دفع امراض کے لئے کیا جاتا ہے جس کا طریقہ یہ ہے کہ تین یا پانچ یا سات گوسفند حلال قیمت سے خریدیں اور ان میں کوئی عیب نہ ہو اور ایک ایک کو بیمار کے گرد پھرائیں اور یہ دعا پڑھتے جائیں۔

اللّٰھم یا منزل الشفاء ومذھب الداء صل علی محمد وآل محمد وانزل علی ھذا المریض الشفاء انک علی کل شیءٍ قدیر۔

اس کے بعد ان کو ذبح کر کے گوشت مستحقین میں تقسیم کر دیں اور کھال وغیرہ بھی مستحقین کو دے دیں۔

دوسرا عمل دفع وبا کے لیے کیا جاتا ہے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک گوسفند کے کان میں سات مرتبہ ایک مخصوص دعا جو تحفۃ العوام میں درج ہے پڑھے - پھر اس کو ذبح کر کے پکائے اور اس کا شوربہ یا بوٹی کھائے خدا اس کو محفوظ رکھے گا اور کلہ وغیرہ دفن کر دے۔

**عمل میں آنا** :- عمل درآمد کرنا، کام کرنا اردو صرف، فصیح، رائج۔

**محل صرف** - سب کی رائے یہ تھی کہ گنگا کے کنارے پر اہل کے قلعے میں اور امرا بھی لشکر لیے بیٹھے ہیں ان کے ساتھ مل کر ملنا چاہیے اور جو صلاح ہو سو عمل میں آئے۔ (دربار اکبری)

**عمل میں لانا** :- استعمال کرنا، روبکار ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

وہ جو تدبیریں مناسب جس عمل میں لائی جائیں
جا بجا حسن وفاداری یہ لشکر چاہیے (صفی)

**عمل ناشائستہ** :- (باضافت) خراب حرکت برا کام، فعل قبیح، نالائقی کا کام، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل صرف** - موسیٰ نے بطریق عتاب کے ان کو کہا کہ مصر میں جاؤ مگر بے حکم خدا کے مصر میں نہیں جا سکتے کیوں کہ عمل ناشائستہ کرتے تھے۔ (خلاصۃ الانبیاء)

**قول فیصل** - اب زبانوں پر فعل ناشائستہ زیادہ ہے۔

**عمل نامہ** :- نامۂ اعمال، فارسی، مذکر۔ (نور اللغات)

**قول فیصل** :- نامۂ اعمال تو زبانوں پر ہے لیکن عمل نامہ کوئی نہیں بولتا۔

غیرت سے زنگ نامۂ اعمال اڑ نہ جائے
کیفیت نگاہ گنہگار دیکھ کر
چشم تر (پیچھیں نگاہ)

**عملِ نیک** :- (بالفتح) اچھا کام، عمل صالح، فارسی، فصیح، رائج

طاعت حق میں وہ رہے مصروف — عمل نیک میں رہے مشغوف
(تاریخ)

**عمل واجب ہونا** :- کام فرض ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج

ظاہر خبر ہے یہ واجب ہوا عمل — تا کہ باطن میں کچھ آئے خلل
(مرزا رسوا)

**عمل ہونا** :- ۱ داخل ہونا، قبضہ ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اب اس طرح نہیں بولتے۔

**عمل ہونا** :- ۲ نشہ ہونا، سرور ہونا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ قریب بہ متروک ہے۔

**عمل ہونا** :- ۳ اثر ہونا، سکہ بیٹھنا، قبضہ ہونا، یا حکومت ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

مضمون لب نہ آئیں سراپائے یار کے
ہو جائے اس علاقے میں اپنا عمل تمام
(آتش)

**عمل ہونا** :- ۴ وقت ہونا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کے پرانے وقت کے بوڑھے عورت مرد کبھی کبھی بول دیتے ہیں جیسے: "ہمارے خیال میں نواب چار کا عمل ہوگا"

**عمل ہونا** :- ۵ کاربند ہونا، تعمیل ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

بے وفائی کا تری شہرہ ہوا ہے دور دور
جو سخن نکلے زباں سے ہو عمل اس پر ضرور
(عزیز لکھنوی)

**عملہ** :- (بفتح اول وسوم) کارکن، اہلکار، کسی محکمے کے ملازم، اردو مذکر، رائج

قدیم جو نوکر تھے ان کے سوا
نیا اور عملہ ملازم ہوا
(اختر) (شاہ اودھ)

قول فیصل۔ عملہ کا لفظ چھوٹے سے چھوٹے اور بڑے سے بڑے ملازم کے معنی کے لئے کافی ہے، عربی لفظ عملت (بفتح اول و دوم) عامل بمعنی کارکن کی جمع۔

**عملہ** :- ۲ مکان کا ملبہ، زمین کے علاوہ بعد انہدام مکان۔

اردو، رائج۔

محل صرف۔ میں نے آپ کے ہاتھ صرف عملہ فروخت کیا تھا لیکن مکان کی ایک ایک شے بیچنے کے بعد زمین پر بھی آپ قابض ہو گئے یہ اصول دیانت داری کے خلاف ہے۔

**عملہ پولیس، فوجداری** :- محکمہ پولیس، محکمہ فوجداری، شہری انتظام اور محافظت کے لوگ، اردو، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ پولیس اور فوجداری کے لیے عملے کا لفظ کا استعمال خاص طور سے ہے۔

**عملہ دخلہ** :- قبضہ و تصرف، مذکر، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ ان کی غضب بھری نگاہ اور بھڑائی ہوئی آواز نے دو طرفہ وہ عملہ دخلہ کیا کہ ناچار کہنا ماننا ہی پڑا۔ (نور اللغات)

**عملہ فعلہ** :- کسی دفتر یا محکمے کے ملازم، کار کنندگان دفتر، محکمہ کے نوکر چاکر، اہلکاران محکمہ، اہل حوالی، اردو، مذکر، عوام کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عملی** :- ۱ (بفتحتین) عمل سے منسوب، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

لعد کو خوش عملی نے کیا جو حسن آباد
پری رخوں کا نکیرین پر گمان ہوا
(شاد)

**عملی** :- ۲ معمولی، روزمرہ کے استعمال کی۔ اردو عورتوں کی زبان متروک۔

ٹھنڈی سانسیں نہ بھر دکھوئی گئی گر نہ دق جب
عملی نقی تھیں بے دوں کی ہوا دار اصیل
(جان صاحب)

**عملی** :- ۳ نشے باز، نشے کا عادی۔ اردو، عوام کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عملی جامہ پہنانا** :- کسی تجویز کے مطابق کام کرنا کسی پروگرام کو عمل میں لانا۔ اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ نواب صاحب اس کے مشوروں کو نہایت توقیر کی نگاہ سے دیکھتے تھے ...... کسی راجہ مہاراجہ کا کہنا ٹل جائے لیکن کیا مجال کہ اس کی مجوزہ تجویز کو عملی جامہ نہ پہنایا جائے۔ (رسالہ تنویر الشرق نومبر ۱۹۲۷ء)

**عملی زندگی** :- کام کی زندگی، وہ زندگی کہ جس کا کوئی بھی لمحہ بیکاری میں نہ گزرے، اردو، فصیح، رائج۔

انسانیت کو ہے عملی زندگی سے کام
افراط علم و طرز سلاست روی سے کام
(سید آل رضا)

**عملی صورت میں لانا** :- عملی جامہ پہنانا، کسی تحریک کو عملی صورت سے پیش کرنا، اردو، فصیح، رائج

محل صرف۔ اس کو عملی صورت میں لانے کے لئے یونی ورسٹی کے ماتحت مغربی علوم و فنون کے ترجمہ و تالیف کا ایک محکمہ کھول دینا چاہیئے۔ (رسالہ اردوئے معلیٰ علی گڑھ)

**عملی طور پر** :- سرگرمی سے، انتہائی جوش و خروش اور کوشش سے۔ اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کالج قائم کرنے کے لئے پورے جوش سے عملی طور پر ہر فرد کا دل کام کر رہا ہے۔ (مقدمہ صحیفۃ القوم)

**عملے فعلے** :- کارکن لوگ

فقرہ۔ کچہری کے عملے فعلے اکثر کارروائیوں کو خراب کر دیتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عمو** :- (بفتح اول و ضم دوم مشدد و واو معروف)

چچا، باپ کا بھائی، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جب کہ عمّو نے انتقال کیا
میں نے اپنا عجیب حال کیا (نالۂ رسوا)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "اصل میں عم تھا مگر فارسی والوں نے ایک واؤ بڑھا کر عمو کر لیا جس طرح خال سے خالو بنا لیا۔" اہل لکھنؤ عام طور سے تنہا 'عمو' نہیں بلکہ 'عمو جان' کہتے ہیں۔

**عمود ۱؎** (بفتح اول وضم دوم وواؤ معروف) ستون، کھمبا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اسی کو "چوب خیمہ" بھی کسی کے ساتھ کہتے ہیں۔

**عمود ۲؎** عضو تناسل، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال

آلت مرد اگر ہمیشہ ہو سست
آئے کیا قعر رحم میں وہ درست
وہ ہے استادہ ہی ہمیشہ اگر
کروٹیں بدلیں خواب میں کیونکر
کس طرح سے کہ یہ وجود پھرے
کیونکر آگے لئے عمود پھرے (سراج نظم) ناسخ

**عمود ۳؎** وہ خط مستقیم جو دوسرے خط مستقیم پر قائم ہو۔ کرہ و زاویہ متصلہ باہم برابر پیدا کرے تو اسے عمود اور ان زاویوں کو زاویائے قائمہ کہتے ہیں عربی اصطلاح، علم ہندسہ

**عمود ۴؎** ترازو کی موٹھ، شاہین ترازو، ترازو کے بیچ کی رسی یا کانٹا، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**عمود ۵؎** گرز، عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

لشکر سے جھک گیا وہ ستمگار زین پر
غیرت سے سر عمود نے ٹپکا زمین پر (وحید)

**عمود خیمہ:۔** خیمہ کی چوب، خیمے کا ستون، خیمے کا وہ بڑا ستون جس پر خیمہ ٹکا ہوتا ہے۔ فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ امام مظلوم عمود خیمہ سے ٹیک لگائے بیٹھے تھے، غالباً آنکھ لگ گئی کہ ماں جائی بہن زینب نے تڑپ کے جگایا۔ بھیا! بھیا! دیکھو حملہ ہو گیا۔

**عمود دار:۔** سیدھا، خط مستقیم کے مانند، عربی، فارسی، الفاظ، صفت، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ علم ہندسہ کی اصطلاح ہے عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عموم ۱۔** (بضم اول ودوم وواؤ معروف) گھیرے ہوئے، سب جگہ ہونا، عام ہونا، بے قید ہونا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ زبانوں پر زیادہ تر "بالعموم" ہے۔

**عموماً:۔** عام طور سے بیشتر، اکثر، علی العموم عربی، تابع فعل، فصیح، رائج۔ (فرہنگ آصفیہ)

محل صرف۔ یہ نیند میں بڑبڑانے کی حالت میں عجیب ہے۔ یہ عموماً انہیں طبقوں پر طاری ہوتی ہے جن میں دماغ سے زیادہ جذبات کام کرتے ہیں۔ (غبار خاطر از مولانا آزاد)

**عمیق:۔** (بفتح اول وکسر دوم ویائے معروف) گہرا جس کی تھاہ نہ ہو۔ عربی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ دریا سے کاٹ کر ایک نہر لائے تھے جو قلعہ کی چاروں طرف جاری تھی۔۔۔۔۔ کچھ فاصلے پر جھنجھواڑی تھی۔۔۔۔۔ جھنجھواڑی کے بعد ببول کا درخت۔۔۔۔۔ ان کے بعد ایک نہر تھی بہت عمیق۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ فکر کے ساتھ بھی اس کا استعمال بصورت صفت بمعنی "کامل" ہے جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

خندق تھی گرد تا کہ مخالف نہ آسکے
فکر عمیق جس کے عمق کو نہ پاسکے (اوج)

نظر کے ساتھ بھی اس کا استعمال "پوری توجہ اور گہری نظر" کے معنی میں ہے۔ جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔ جیسے "جو پڑھے لکھے لوگ عمیق نظر سے کام لیتے ہیں وہ مشکل ترین مسئلے کو بھی حل کر لیتے ہیں۔"

**عمیم:۔** عام، سب پر حاوی، عربی، صفت، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

شرط انصاف ہے اے صاحب الطاف عمیم
بوئے گل پھیلتی کس طرح نہ ہوتی جو نسیم ([illegible])

قول فیصل۔ لفظ "خلق" کے ساتھ اس کا استعمال کسی حد تک زیادہ ہے یہ بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

تا قیامت کوئی بھولے گا نہ یہ خلق عمیم
رہ گیا دنیا میں اک افسانہ ذبح عظیم (عزیز لکھنوی)

**عن:۔** از، سے، طرف، جانب، سمت، عربی مذکر، حرف جار، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عنّاب:۔** (بضم اول وتشدید دوم) ایک دوا کا نام جو بیر کی قسم ہے۔ اور نہایت سرخ ہوتا ہے۔ ولایتی بیر۔ عربی مذکر اطبا کی اصطلاح

لب شیریں کی حلاوت پہ جو دے جان عاشق
تو دم نزع بھی عناب کا چاہے شربت — شفق

قول فیصل۔ شعرا استعارۃً اور تشبیہ کے طور پر لب معشوق کو بھی کہتے ہیں۔

کس مرض کی ہے دوا عناب لب
خط رخ نسخہ ہے کس بیمار کا — بحر

مزاجاً معتدل، مائل بہ رطوبت، مصفی خون، مفید صفرا و مسکن تشنگی ہے۔

**عُنّابی** :- بضم اول و تشدید دوم، مائل بہ سیاہی سرخ رنگ، گہرا سرخ رنگ، عناب کے مانند سرخ۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم بھی عجیب صاحبزادے ہو تم سے زرد رنگ کو کہا تھا اور تم عنابی رنگ اٹھا لائے۔

قول فیصل۔ عربی زبان میں یائے مشدد سے ہے فارسی والوں نے بتخفیف دوم بھی کہا ہے جو فصیح ہے جیسے سپال، ٹھیکری، پتنگ اور گدڑ وغیرہ نبایا جاتا ہے۔

**عِناد** :- بالکسر، دشمنی، خصومت، عداوت، کینہ، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

انسان اس طرح اتر آئے عناد پہ
لعنت خدا کی حشر تک ابن زیاد پہ — جوش ملیح آبادی

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "ہٹ، ضد، اصرار" کے معنی بھی لکھے ہیں جو نہیں بولتے۔

**عَنادِل** :- (بالفتح) عندلیب کی جمع، بلبلیں۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

سب کی آنکھوں میں کھٹکتا ہوں میں وہ لاغر ہوں
باغ میں خار سمجھتے ہیں عنادل مجھکو — (نواب مشتاق لکھنوی)

قول فیصل۔ مشہور ہے کہ یہ پھولوں کا عاشق اور شیدا ہوتا ہے۔

دلوں میں غم عشق پیدا کیا
گلوں پر عنادل کو شیدا کیا — تسلیم لکھنوی

**عَناصِر** :- (بالفتح و کسر چہارم) آگ، پانی، خاک، ہوا۔ عنصر کی جمع۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

زندگی کیا ہے عناصر میں ظہور ترتیب
موت کیا ہے انھیں اجزا کا پریشاں ہونا — چکبست

قول فیصل۔ آگ خاک پانی ہوا کے علاوہ مجازاً دوسری چیزوں کے لئے بھی عناصر کا لفظ استعمال ہوتا ہے جیسے۔

"حکومت تشدد پسند عناصر کا اس وقت تک مقابلہ کرے گی جب تک ان کا صفایا نہیں ہو جاتا نکسلیوں اور دوسرے شرپسند عناصر کو کچل دیا جائے گا۔"

**عناصر اربعہ** :- (بالفتح) چاروں عنصر یعنی آگ، پانی، ہوا، خاک کا مجموعی نام۔ عربی الفاظ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ آہا! اب مجھ کو یاد آیا کہ تمہارے ان چار یاروں نے جن کو میں مکر و فریب کے عناصر اربعہ سمجھتا ہوں تم کو بہکا دیا۔ (توبۃ النصوح)

**عِنان** :- (بالکسر) لگام، باگ، لجام، راس۔ عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

بلا سے خاک ہو برباد سارے خاکساروں کی
سمند ناز کی اس سے عناں پھیری نہیں جاتی — بہادر شاہ ظفر

قول فیصل۔ اس کا صرف "پھیرنا" کے ساتھ ہے جس کے معنی "موڑنا" کے ہیں جس کا متعدی پھیرانا بھی زبانوں پر ہے۔

جس شخص نے گھوڑے کی عناں موڑ کے پھیرائی
وہ تیغ دو دم خوں میں اسے بھر کے پھیر آئی — مونس

**عنان از دست رفتہ** :- وہ شخص جس کے ہاتھ سے عناں چھوٹ گئی ہو جسکو ثبات اور قیام نہ ہو۔ فارسی جملہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہم عنان از دست رفتہ ہیں برنگ موج گل
وہ بیابان گل ہو اُسکے گھوڑے پہ اسوار ہیں — بحر

**عنان انتظام ہاتھ میں رہنا** :- (مجازاً) پورا انتظام قبضے میں رہنا۔ اردو، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اس کا چانسلر مسلمان ہو اور اس کی عنان انتظام بھی مسلمانوں ہی کے ہاتھ میں رہے۔ (رسالہ اردوئے معلی علی گڑھ)

**عنان تاب** :- گھوڑا جو اشارے پر چلتا ہو۔ فارسی صفت، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو سے اس کا کوئی خاص تعلق نہیں۔

**عنان چھوٹنا** :- گھوڑے کی باگ چھوٹ جانا، قابو نہ رہنا۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔

ہاتھوں سے صبر کی کبھی عناں چھوٹ جائیگی
مرجائیں گے جبھی کہ کروٹ جائے گی — انیس

**عنان چھوڑنا** :- گھوڑے کی رفتار بڑھانے کے لیے باگ کا ڈھیلا کر دینا۔ اردو مصرف، فصیح، رائج۔

چھوڑے ہوئے کمیت سبک تاز کی عناں
سمجھیں کہ لوٹنے کو یہ آتا ہے بدگماں — اوج

**عنان حکومت ہاتھ میں آنا** :- (مجازاً) حکومت مل جانا، حکومت کا قبضے میں آ جانا۔ اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ نتیجہ یہ نکلا کہ سرفراز علی خاں قتل ہوا اور الہ وردی خاں کے دست تصرف میں عنان حکومت آ گئی۔ (رسالہ تنویر المشرق نومبر ۱۹۲۶ء)

**عِنان گسستہ** :- گھوڑے کی باگ ٹوٹی ہوئی، قابو سے باہر، تیز رفتار، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ہر صبح صبا عناں گسستہ
رنگ رخ یاسمن شکستہ — صفی لکھنوی

**عناں گیر** :- باگ پکڑنے والا، چلنے سے روکنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

ہوئی تاخیر تو کچھ باعث تاخیر بھی تھا
آپ آتے تھے مگر کوئی عناں گیر بھی تھا — غالب

**عناں لینا** :- باگ اٹھانا، باگ کو قبضے میں کرنا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

حضرت نے لی عناں کہ میں تیز گام کی
پیچھے ہٹیں لڑکے صفیں فوج شام کی — مولف

**عنایات** :- (بالکسر، عنائتیں، مہربانیاں، عنایت کی جمع) عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

اب نہ الطاف ہیں ہم پہ عنایات ہیں
اب کیا ہم کہ وہ پہلی سی مدارات ہیں — ڈاکٹر اقبال

قول فیصل۔ شعرائے متقدمین اس جمع کو واحد کی شکل میں استعمال کرتے تھے۔

کس مرتبہ تم پہ کرم ذات خدا ہے
لوہر فی کا سمجھ یہ عنایات خدا ہے — انیس

اس دور میں بھی یہ صورت قلیل الاستعمال تھی محتاط ہستیاں بصورت جمع ہی استعمال کرتی تھیں چنانچہ خود میر انیس نے بطور مفرد بجائے عنایات کے عنایت نظم فرمایا ہے۔

ع لو بھائی لو علم یہ عنایت خدا کی ہے — میر انیس

اسی دور میں حضرت تعشق نے بھی بجائے اس کے کہ عنایات کو بصورت واحد نظم کرتے خود واحد (عنایت) ہی کا صرف کیا ہے۔

گویا ہوئے کہ مہر عجب کبریا کی ہے
ہم لائے دیکھیے یہ عنایت خدا کی ہے — تعشق

اب عنایات بطور واحد متروک ہے بصورت جمع ہی بولتے ..... اور لکھتے ہیں۔ دہلی میں مونث اور لکھنؤ میں مذکر ہے۔

**عنایت** :- ۱۔ (بکسر اول و فتح چہارم) مہربانی، نوازش، کرم، شفقت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

لازم ہے چشم مہر و عنایت اسیر پر
بارہ امام کا ہے یہ اس گنہگار دوست — اسیر لکھنوی

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس لفظ کے لغوی معنی قصد و ارادہ کے ہیں مگر اردو میں نہیں آتے البتہ فارسی والوں نے برقرار رکھا ہے۔

**عنایت** :- ۲۔ فیض، بخشش، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

نگاہ لطف و عنایت سے فیضیاب کیا
مجھے حضور نے ذرے سے آفتاب کیا — جلیل مانکپوری

**عنایت** :- ۳۔ توجہ، الطاف، عربی، فصیح، رائج۔

یارب مجھے محفوظ رکھ اس جنت کے ستم سے
میں اس کی عنایت کا طلبگار نہیں ہوں — اکبر الہ آبادی

**عنایت رکھنا** :- توجہ رکھنا، التفات رکھنا، مہربانی کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ واہ واہ جی! آپ کو اختیار ہے جس کو چاہیں اس الزام میں گرفتار کر لیں مگر اس بڈھے پر عنایت رکھیے گا یہ بے قصور ہے۔

قول فیصل۔ اس محل پر صحاء نظر عنایت رکھنا زیادہ بولتے ہیں۔

**عنایت سے** :- مہربانی سے، توجہ سے، شفقت سے، اردو صرف، فصیح، رائج۔

عنایت سے مجھ کو پڑھانے لگے
وہ علم و دانش بتانے لگے — امیر لکھنوی

**عنایت فرما** :- مہربانی کرنے والا، نوازش کرنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بڑی بڑی ہستیوں سے ملا مگر آپ کا ایسا عنایت فرما آج تک نہ ملا۔

**عنایت کرنا** :- ۱۔ مہربانی کرنا، کرم کرنا، نوازش کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

**عنایت کرنا** :- ۲۔ دینا، عطا کرنا، بخشنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

عنایت مجھے بھی کیا بحسکم
کیا میر منشی دیا بحکم — امیر لکھنوی

**عنایت کی نظر** :- کرم کی نگاہ، خاص توجہ، خاص مہربانی، اردو، فصیح، رائج۔

عنایت کی مجھ پر رہی جو نظر
کیا کام میں نے سخن مختصر — امیر لکھنوی

**عنایت کی نظر ہونا** :- نگاہ لطف ہونا، خاص توجہ ہونا، چشم کرم ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

پرتو خور سے ہے شبنم کو فنا کی تعلیم
میں بھی ہوں ایک عنایت کی نظر ہونے تک — غالب

**عنایت نامہ** :- خط، محبت نامہ، فارسی، فصیح، رائج۔

پڑ رہے پڑ رہے تو کیا میرا محبت نامہ
اب تو قاصد کو عنایت ہو عنایت نامہ — بحر

**عنایت ہو** :- پھر پڑھیے، دوبارہ پڑھیے، مکرر ارشاد ہو، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ طرح میں آنا صاحب اور عمدہ مطلع آپ نے نکالا ہے جس کا جواب نہیں پھر عنایت ہو واہ واہ سبحان اللہ

قول فیصل۔ اب زیادہ تر "پھر" کے اضافے سے بولتے ہیں۔

**عنایت ہونا**:- دیا جانا، عطا کیا جانا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

توجہ نہ ہو سوئے باطل مجھے
عنایت ہو ایمان کامل مجھے
(امیر لکھنوی)

قول فیصل۔ اس کا استعمال نفی کی شکل میں بھی آتا ہے۔

بوسے لب شیریں کے عنایت نہیں ہوتے
پرہیز میں مر جائے گا بیمار تمہارا
(صبا)

**عنایت ہے**:- مہربانی ہے، نوازش ہے، کرم ہے۔ اردو، فصیح، رائج۔

ہم تو کیونکر کہیں کہ بوسہ دو
گر عنایت کرو عنایت ہے
(فرہنگ آصفیہ)

**عنب**:- (بکسر اول و فتح دوم) انگور۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ زیادہ تر "بنت عنب" یا "بنت العنب" کی ترکیب میں مستعمل ہے۔ اور جب یہ ترکیب استعمال کرتے ہیں تو شیرۂ انگور یا شراب انگور سے مراد لیتے ہیں۔

زہے سطوت عدل شیر خدا
کہ بنت العنب پارسا ہو گئی
(میر انیس)

**عنب الثعلب**:- مکو۔ عربی، مونث، حکماء کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ مزاجاً اول درجے میں بارد دوم میں یابس جو اورام حارہ کے واسطے نہایت مفید اور لومڑی کو از حد مرغوب ہے۔

**عنبر**:- (بفتح اول و سوم) (تلفظ عَم بر) ایک مشہور خوشبو کا نام جو آگ پر موم کی طرح پگھل جاتا ہے۔ جس کا رنگ سیاہ ہوتا ہے۔ ادویات میں اس کا شمار ہے۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

لگا دوں پہ ترے کندن کی دمک یا بدن میں ترے عنبر کی مہک
بیٹھنے پہ جواہر کی یہ چمک اور اس پہ بہار الاللہ
(اکبر الٰہ آبادی)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ اسے بعض اشخاص ایک بحری جانور کا جو گائے کی شکل کا ہوتا ہے دریا کے اندر ہوتا ہے گوبر قرار دیتے ہیں۔ اور بعض کہتے ہیں کہ یہ دریا کے کسی چشمے یا منبع سے نکلتا ہے۔ بعض محققوں کا قول ہے کہ یہ ایک قسم کا موم یا موم کی قسم کا مادہ ہے۔ جو ہندوستان اور چین و حبش کے پہاڑوں سے ایک قسم کی شہد کی مکھیوں سے حاصل ہوتا ہے۔ چونکہ وہ طرح طرح کی خوشبو کھاتی ہیں۔ اس وجہ سے یہ خوشبودار ہوتا ہے۔ برسات کے موسم میں پانی کی رو کے ساتھ بہکر دریا میں چلا جاتا ہے اور وہاں خوب جھکولے کھا کھا کر جلتا اور دریائی جانوروں کے کھانے میں آتا ہے۔ چونکہ وہ اسے ہضم نہیں کر سکتے اس سبب سے سمندر یا دریاؤں کے کناروں پر آ کر اگل دیتے ہیں۔ پس اس وجہ سے لوگ گمان کرتے ہیں کہ ان جانوروں کا گوبر ہے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ہم نے عنبر میں جہاں کا شہد دیکھا ہے۔ چونکہ عنبر آگ میں پگھل جاتا ہے۔ اس سے بھی ان کے نزدیک صاف ظاہر ہے کہ یہ کسی قسم کا موم ہے۔

دانایان فرہنگ (انگریز) کی تحقیقات کے موافق بھی موم کی آمیزش کا ایک قسم کا مادہ ہے جو بحر ہند اور منطقوں کے اور دور حصوں میں بہتا ہوا پایا جاتا ہے۔ اور نیز وھیل مچھلی کے اندر ایک غلیظ رطوبت ہوتی ہے غالباً یہی عنبر ہے اور وھیل اس کو اپنے دہن سے خارج کرتی رہتی ہے۔

ایک معتبر کتاب میں لکھا ہے کہ تازہ تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ عنبر سپرم وھیل مچھلی کے پیٹ سے نکلتا ہے۔ یہ مچھلی امریکہ کے جنوب سمندر میں بکثرت پائی جاتی ہے۔ اس کی چربی کے تیل سے کلیں صاف ہوتی ہیں۔ موم بتی اس کی چربی سے تیار ہوتی ہے۔ پہلے کسی کو یہ نہ معلوم تھا کہ عنبر کیونکر پیدا ہوتا ہے، سمندر میں بہتا ہوا یا کنارے پر پڑا ہوا اٹھا لایا کرتے تھے۔ ایک دفعہ ملاحوں کو ۲۵ سیر عنبر سمندر میں بہتا ہوا مل گیا تھا۔ اور وہ سب مالا مال ہو گئے تھے۔ اس کی رنگت سیاہ یا زرد یا سفید یا سنہری ہوتی ہے اور کبھی سنگ مرمر کے موافق بھی پایا جاتا ہے اس کی بڑی سے بڑی سل بعض اوقات کبھی ساٹھ پونڈ سے لے کر ۲۲۵ پونڈ تک نکال کر تولی گئی ہے۔ جو تقریباً ۳۰ سیر سے ۱۱۲ سیر تک ہوئی۔

شعراء معشوق کی زلف کو بلحاظ خوشبو و سیاہی رنگ سے تشبیہ دیا کرتے ہیں۔ مزاجاً دوسرے درجے میں حار، اول درجے میں یابس ہوتا ہے، مقوی حرارت غریزی و باہ نافع، امراض دماغیہ و قلبیہ ہوتا ہے عمدہ قسم عنبر اشہب ہوتا ہے۔

**عنبر اشہب**: (با اضافت) سیاہ رنگ کا عنبر، حبشی عنبر جو غیر مصفی ہوتا ہے۔ عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ لکھو بہر خدا عنبر اشہب سے اگر
خالی رہ جائے مت سے پیر طبیب الکوہ دو
(آسی جونپوری)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے "عنبر اشہب

لکھا ہو جو کوئی نہیں بولتا۔ صاحب فرہنگ نے عام فہم
مشتبہ کے معنی بھورا رنگ لکھا ہے۔

**عنبر بو چاول**:۔ ایک قسم کا خوشبودار اور گراں قیمت چاول
اردو صرف، فصیح و رائج۔

ہماری وہ پلاؤ زیب بشقاب ہے
عنبر بو چاولوں کا نقاب — صفی

**عنبر خشخاش**:۔ ایک قسم کا حلوا جس میں عنبر
جس پر سفید سفید خشخاش کی مانند چتیاں ہوتی ہیں۔ عربی
فارسی الفاظ۔ مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عنبر سارا**:۔ (باضافت) عنبر خالص، فارسی
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے تری زلف میں کافر عجب انداز کی بو
مشک پہنچا نہ اسے عنبر سارا نہیں — سخن

قول فیصل۔ لفظ سارا کا صرف عنبر ہی کے ساتھ ہے۔

**عنبر سر**:۔ (بے اضافت) امرتسر فارسی، قلیل الاستعمال

کشور کا کل پر پیچ و خم سرو در ہے
نہ خطا ہی نہ ختن ہی نہ یہ عنبر سر ہے — محسن

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ "یہ لفظ
اصل میں امرتسر ہے۔ طغرائے مشہدی کے کلام سے
معلوم ہوتا ہے کہ فارسی والے عنبر سر کہتے ہیں"

**عنبر سرشت**:۔ (بغیر اضافت) عنبر کی خاصیت اور
خوشبو رکھنے والا، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

کوثر یہ عسل ہے جنت عنبر سرشت میں
پیاسوں کے تانے کی ہے آمد بہشت میں — تعشق

**عنبر شمامہ**:۔ (بغیر اضافت) عنبر کی خوشبو والا
فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال

بر میں نبی کا جامۂ عنبر شمامہ ہے
رنگت تو پھول سی ہے گلابی عمامہ ہے — انیس

**عنبر فشاں**:۔ (بغیر اضافت) عنبر گرانے
والا، عنبر چھڑکنے والا، فارسی صفت تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان۔

کوئی دیکھے ان بتوں کے گیسوئے عنبر فشاں
غازیوں کے دوش پر جیسے نشان مصطفےٰ — کیف

قول فیصل۔ عنبر افشاں بھی استعمال ہوتا ہے۔

ہوائے شب بھی ہے عنبر افشاں عروج بھی ہے مہ مبیں کا
نثار ہونے کی دو اجازت محل نہیں ہے نہیں نہیں کا — اکبر الہ آبادی

**عنبر لرزاں**:۔ (باضافت) استعارہ گیسو
فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ایمان مشک و زر پریشاں میں رکھ لیے
دل اے حبیب عنبر لرزاں میں رکھ لیے — میر عشق

**عنبری**:۔ ایک رنگ کا کبوتر لکھنؤ، مذکر۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ عنبری کا یہ زبانوں پر زیادہ ہے۔ صاحب
نور اللغات نے ایک قسم کا خربوزہ اور ایک قسم کا سیب
بھی معنی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عنبریں**:۔ ۱ عنبر کے رنگ کا سیاہ، فارسی تعلیم
یافتہ طبقے کی زبان۔

ہیں ڈالا دل کو خال عنبریں یار نے
کیا سمجھا تھا کہ دانہ آسیا ہو جائے گا — خواجہ آتش

**عنبریں**:۔ ۲ عنبر کی خوشبو والا، عطر آگیں، خوشبودار
فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اڑا کے نکہت گیسوئے عنبریں لائی
تری گلی سے صبا مشک ناب ہو کے پھر — شفق عمادپوری

**عنبریں خال**:۔ سیاہ تل والا، فارسی
صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

قول فیصل۔ عنبریں مو کی بھی ترکیب سے مستعمل
ہے جیسے "انھوں نے دبے دانتوں کہا کہ بس بعینہ
آپ ہی کا سا نکھرا ہے ایسی ہی گوری گوری ایسی
ہی سیم تن، ایسی ہی عنبریں مو۔ (فسانۂ آزاد)
اور "عنبریں خط" کی ترکیب بھی کبھی کبھی تعلیم
یافتہ طبقہ بول دیتا ہے۔

**عنبریں رقم**:۔ سیاہی سے لکھی ہوئی تحریر
فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان،
قلیل الاستعمال۔

وہ نامہ کہ عنبریں رقم تھا
ہر سمت کا نوشتہ اک قلم تھا — (اعلم)

**عنتر**:۔ (بفتح اول و سوم) ایک یہودی زبردست پہلوان کا
نام جو مرحب کا بھائی تھا حضرت علی کے ہاتھوں جنگ
خیبر میں مارا گیا۔ عربی، رائج۔

رنگیں مزاجیوں کا نہیں ہے محل ہنوز
دل کو ہے قتل مرحب و عنتر کی آرزو — جوش ملیح آبادی

**عِند**:۔ (بکسر اول) نزدیک، پاس،
قریب، متصل، پیش، سامنے، ساتھ، عربی، تابع فعل
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عند الاحتیاج**:۔ ضرورت کے وقت، بوقت
حاجت، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عند الاستفسار**:۔ دریافت کرنے
پر، پوچھنے سے، بوقت دریافت، عربی، تابع فعل،
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عند البڑتال**:۔ عدالت کے جہلا نے
جو عربی سے واقف ہیں نہ فارسی اور اردو سے
وہ اس قسم کے بے ربط اور غلط الفاظ خلاف قاعدہ
جاری کر دیتے ہیں۔ یعنی پڑتال کرنے کے وقت، جانچ
پڑتال کے وقت۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ لکھنؤ کے جہلا بھی نہ کبھی بولتے تھے
نہ اب بولتے ہیں۔

**عند التحقیقات**:۔ پوچھنے یا تحقیق کرنے

کے وقت ، بوقت دریافت - عربی ، تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

**عند الضرورت** :- ضرورت پڑنے پر ، ضرورت کے وقت ، عربی ، تابع فعل ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

قول فیصل - صاحب نور اللغات نے اردو لکھا ہے - خدا معلوم کیوں ؟

**عند الطلب** :- طلب کرنے پر ، بوقت مطالبہ مانگنے کے وقت ، عربی ، تابع فعل ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

قول فیصل - صاحب نور اللغات نے " اردو " کا فیصلہ کیا ہے خدا معلوم کیوں ؟ یہ دفتر دیگر عدالتی تحریروں میں شاہی دور سے کافی اس کا استعمال چلا آ رہا ہے اور اپنے لفظی معنی میں اس کا صرف ہے

**عند الملاقات** :- ملاقات کے وقت ، ملاقات ہونے پر ، یکجائی کے وقت ، عربی تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

محل صرف - عند الملاقات اس قصیدے کے باب میں باتیں ہوں گی ۔ (از رقعات غالب)

**عند اللہ** : (بکسر اول و فتح سوم ) اللہ کے نزدیک اللہ کے واسطے ، عربی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

محل صرف - دوسری وجہ نزول ملائکہ کی زمین پر اور یہ کہ خصوصیت زمین کے لیے ایسی ہیں جو آسمان کے لیے نہیں ہیں مثل اطعام فقراء و مساکین کے یہ عبادت زمین ہی پر حاصل ہو سکتی ہے جو موجب عند اللہ ہے ۔ (رحمۃ الحشافی اصل الکیمیا )

قول فیصل - مجازاً " فی سبیل اللہ " اور راہ خدا میں " کے معنوں میں بھی تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے - جیسے جو کچھ میں نے اب تک آپ کے ساتھ جو کچھ سلوک کیا وہ سب عند اللہ تھا میں آپ سے کوئی چیز واپس لینا نہیں چاہتا -

**عند الناس** :- لوگوں کے نزدیک تمام انسانوں کے خیال میں عربی ، تابع فعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

**عند الوقوع** :- واقع ہونے کے وقت ، عربی تابع فعل ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان -

**عندلیب** :- (بفتح اول و سوم و یائے معروف) بلبل ، بلبل ہزار داستاں ، عربی مؤنث ، فصیح ، رائج

کیا کہے عندلیب چمن سے نکل گئی
کیا سن لیا کہ گل کی رنگت بدل گئی — تسلیم

قول فیصل - امیر لکھنوی نے مذکر نظم فرمایا ہے -

طبع اپنی بلبل باغ معانی ہے امیر
ہر چمن میں عندلیب خوش بیاں رہتا نہیں — امیر

لیکن شعرائے لکھنؤ کا اجماع ہے کہ عندلیب مؤنث ہی ہے مثال میں حضرت ناسخ کا شعر حسب ذیل ہے -

ایک دن بیٹھی تھی آ کر وہ تری دیوار پر
چہچہے ہیں غنچہ و گل آج پائے عندلیب — ناسخ

صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ " یہ لفظ بائے فارسی سے (عندلیپ) بھی غلط ہے چنانچہ قرآن السعدین سے امیر خسرو کے شعر کی مثال بھی دلیل میں پیش کی ہے .

رہبر جان گشتہ بہ گلزار طیب
رہزن عشاق شدہ عندلیب — امیر خسرو

بالکسر زبانوں پر بہت زیادہ ہے جو غلط ہے لیکن اس کو اگر اردو مان لیں تو صحیح و فصیح ہے .

**عندیہ** :- رائے ، منصوبہ ، مافی الضمیر ، خیال اردو ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان .

محل صرف - ان باتوں کی تہہ ہی سے بارگاہ پوپ جانن بسٹ دیگم میں (ڈرینیڈ کی آنے ) اپنے کو حاضر کیا اور اس کو اپنے عندیہ سے مطلع کیا .

(رسالہ تنویر المشرق - ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

قول فیصل - " عندیہ " " عندی " یعنی میرے پاس ، میرے نزدیک سے بنایا گیا ہے اس کا رسم الخط ہائے ہوز سے ہے لیکن اردو ہونے کی وجہ سے اصولاً الف سے ہونا چاہیے تھا .

**عندیہ پانا** : منشا معلوم کرنا ، مافی الضمیر دریافت کرنا ، رائے معلوم کرنا ، اردو صرف غیر فصیح ، رائج .

محل صرف - میں نے بروقت ملاقات ان کا عندیہ پا لیا تھا لیکن وہ چونکہ بزرگ تھے اس لئے اعتراض کرنے کی ہمت نہ پڑ سکی -

قول فیصل - " عندیہ پا جانا " بھی بولا جاتا ہے جو غیر فصیح ہے - صاحب نور اللغات نے انھیں معنوں میں " عندیہ کھانا " بھی لکھا ہے جو قلیل الاستعمال ہے -

**عندیہ دریافت کرنا** :- دل کا حال معلوم کرنا ، مافی الضمیر جان لینا ، اردو صرف ، غیر فصیح ، رائج -

محل صرف . تیمور نے نہایت ہوشیاری سے ان کا عندیہ دریافت کر لیا -

(دو میر تمہید - از لوٹ رائے نظر لکھنوی)

**عندیہ لینا** :- منشا دریافت کرنا ، رائے لینا ، ارادہ دریافت کرنا ، بھید لینا ، اردو صرف ، غیر فصیح ، رائج .

عندیہ دل کا لیتے ہیں جس دم
تو یہ کہتے ہیں صاحب عالم — فلق

**عندیہ معلوم کرنا** ۔ مافی الضمیر دریافت کرنا، رائے لینا، ارادہ دریافت کرنا، بھید لینا، اردو، مصدر، غیر فصیح، رائج۔

**عنصر** ۔ (بضم اول وسوم) اصل بنیاد جزو اصلی۔ آگ، ہوا، پانی، خاک میں کا کوئی ایک، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

بدانتوں میں الماس گوہر ہونٹوں میں یاقوت لعل
رشک نگینہ یمن کیا دکھاتا ہے یہ عنصر خاک کا

(تعلق انیصل) ۔ صاحب نور اللغات نے "بفتح سوم" بھی لکھا ہے۔ جو کوئی نہیں بولتا۔ اور صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں۔ کہ "اہل ہند پانچ عنصر مانتے ہیں۔ ان کے نزدیک آسمان بھی عنصر میں شامل ہے"۔ یہ تحقیق اور یہ خیال، خیال خام ہے اہل ہند ہی نہیں بلکہ تمام دنیا کے لوگ چار ہی عنصر فرض کیے ہوئے ہیں۔ جن لوگوں نے پانچ عنصر فرض کیے ہیں، ان کو عقلا نے غلط ٹھہرایا ہے۔ چنانچہ حضرت ناسخ مترجم سراج نظم نے آسمان کی حقیقت بیان کرتے ہوئے فرمایا ہے۔

عقل انجموں کی جو پیدا ہوتی ہے گم
کہتے ہیں اس کو جوہر پنجم (ناسخ)
یعنی ہے چار عنصروں سے جدا
پانچواں عنصر اس کو ٹھہرایا

**عنصری** ۔ عنصر سے منسوب، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صحیح۔ جس طرح ترکیب عنصری ہیں۔ مرکبات بھانی پر صورت وحشت طاری ہوتی ہے۔۔۔ اسی طرح الفاظ معنی پر بھی ترکیب کے بعد نئی صورت طاری ہوتی ہے۔

(ادب الکاتب والشاعر، نظم طباطبائی)

**عنصری** ۔ بلخ کے ایک مشہور شاعر کا تخلص جو محمود غزنوی کے دربار کا چوٹی کا شاعر تھا اس کا خطاب ملک الشعرا تھا۔ فارسی، رائج۔

عنصر نظم عنصری تری زبان کے ساتھ ہے
نور بیان انوری ترے بیاں کے ساتھ ہے (شوق قدوائی)

(تعلق انیصل) ۔ ابوالقاسم حسن ابن احمد عنصری ۳۵۰ھ میں پیدا ہوا۔ بلخ اس کا وطن تھا۔ اس کا باپ تجارت کا پیشہ کرتا تھا۔ اس نے بھی باپ کا ہی پیشہ اختیار کیا لیکن ایک سفر میں چوروں نے اس کا سارا سرمایہ لوٹ لیا۔ اس واقعہ کے بعد اس نے علم وادب سیکھنا شروع کیا۔ اور اس میں شہرت پائی۔ پھر سلطان محمود کے چھوٹے بھائی اور اپنے ممدوح کے توسط سے سلطان محمود کے دربار میں رسائی حاصل کی۔ سلطان محمود کے دربار میں پیش ہونے کے بعد سے روز بروز عنصری کو سلطان کا زیادہ سے زیادہ تقرب حاصل ہو گیا۔ یہاں تک کہ ملک الشعرا کا لقب پایا وہ رودکی کی طرح بڑے جاہ وجلال کے ساتھ زندگی بسر کرتا تھا۔

عنصری کے اشعار کا بہترین حصہ اس کے قصائد ہیں۔ یہ قصیدے زیادہ تر سلطان محمود غزنوی اس کے بھائی امیر نصر سلطان کے بیٹے سلطان مسعود اور اس کے بھائی سلطان یوسف کی مدح میں لکھے ہیں۔

سچ تو یہ ہے کہ اکثر قصیدوں میں عنصری نے داد سخن دی ہے۔ اور نہایت ہی دقیق معنے کو بہترین رواں مترنم اور محکم بندش میں ادا کیا ہے۔ اس کی طرز ادا نہایت ہی دلکش ہے اور قطعی طور پر وہ چوٹی کے قصیدہ گو شاعروں میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ اس کے ہمعصر ایک شاعر منوچہری نے جس کا استادوں میں شمار ہوتا تھا اس کی مدح کی ہے۔ عنصری سے پہلے قصیدہ گو شاعروں میں رودکی کے سوا اس کی ٹکر کا کوئی شاعر پیدا نہیں ہوا تھا۔

عنصری اکثر اپنے قصیدے، غزل یا تشبیب سے شروع کرتا ہے۔ اور اس کے بعد ممدوح کی مدح کرتا ہے عنصری نے غزلیں بھی لکھی ہیں۔ لیکن اس فن میں اس نے رودکی کی برتری تسلیم کی ہے عنصری کے قصائد کا دیوان باقی ہے۔ اور اس میں دو ہزار کے قریب اشعار ہیں۔ کہتے ہیں کہ اصل میں اس کے دیوان میں تیتیس ہزار شعر تھے۔ جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے۔ عنصری کا اصل کمال اس کی قصیدہ گوئی ہے۔ اس شاعر نے قصیدہ کے سوا دوسرے اصناف سخن میں کوئی خاص کمال پیدا نہیں کیا۔ لیکن حق یہ ہے کہ اس فن کا بہت بڑا ماہر تھا اس نے نہایت ہی اچھی بندش کے ساتھ موزوں الفاظ کا انتخاب کیا ہے اور ان کو بڑی مہارت اور خوبی کے ساتھ نظم میں مربوط کیا ہے۔ اس نے اپنے کلام میں نازک اور دقیق مضامین پیدا کیے ہیں۔ اس کے اشعار نہ تو فرخی کی طرح سادہ ہیں نہ منوچہری کے بعض اشعار کی طرح مشکل الفاظ سے بھرے ہیں۔ بلکہ نہایت ہی متوازن اور متین ہیں۔ قصیدہ غزل اور رباعی کے سوا عنصری مثنوی کہنے میں بھی مہارت رکھتا تھا۔ کہتے ہیں کہ اس نے پہلی بار وامق اور عذرا کے قصے کو نظم کا جامہ پہنایا تھا۔ اسی طرح بعض اور مثنویاں یعنی سرخ بت اور خنگ بت شادبہر اور عین الحیات بھی اس سے منسوب کی گئی ہیں عنصری نے،

۳۱؎ سنہ ھ میں انتقال کیا۔
(اقتباس از تاریخ ادبیات ایران)

**عنصری گھروندا**:۔ (کنایۃً) جسم انسان آدمی کا بدن۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال

عقبےٰ نہیں بنائی منعم تو کیا بنایا
جو عنصری گھروندا یا چہ کھٹا بنایا — شاد

**عنف**:۔ (بالفتح) سختی اور درشتی کرنا، لڑنا تیزی، تندی، غصہ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کہا فاطمہؓ نے کہ شیر عرب
نہیں ہیں سزاوار عنف و غضب — انیس لکھنوی

**عُنفُوان**:۔ (بضم اول و سکون دوم ضم سوم و فتح چہارم) ہر شے کا اولیں حصہ، جوانی کا آغاز، عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ سوچے کہ اب مصیبت میں پڑے خوبصورت، خوش طلعت خاتون، انیس بیس برس کا سن عنفوان شباب۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ اردو زبان میں لفظ شباب کے ساتھ اس کا صرف خاص ہے اتنا خاص ہے کہ اگر کوئی "عنفوان جوانی" بولے یا نظم کرے تو قابل اعتراض ہوگا۔

**عنقا**:۔ (بالفتح) سیمرغ۔ ایک لمبی گردن کا پرند جو کمیاب ہے۔ عربی، مذکر، فصیح رائج

اس ہمائے اوج کا عنقا مقابل ہو گیا
حق جو کچھ تھا حق، جو باطل تھا وہ باطل ہو گیا — آتش

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بالضم ہے جو غلط ہے۔ عربی میں عنقا کے معنی لمبی گردن والی عورت کے ہیں۔ فارسی میں اسی کو سیمرغ کہتے ہیں چونکہ عربی میں "عنق" کے معنی گردن کے ہیں اور اس پرند کی گردن بھی بہت لمبی ہوتی ہے اس لئے اس کو عنقا کہنے لگے۔ فارسی میں اس کو سیمرغ اس لئے کہتے ہیں کہ اس میں تیس پرندوں کی مشابہت یا رنگ پائے جاتے ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ ......

عبد اللہ یافعی نے مرآۃ الجنان سے نقل کیا ہے کہ نواحی اصحاب الرس میں ایک میل اونچا پہاڑ تھا جس پر ہزاروں طرح کے طیور رہا کرتے تھے ایک دفعہ کسی برس میں ایک پرندہ بزرگ خلقت طویل العنق جس کا منہ آدمیوں کا سا اور اعضا میں ہر ایک جانور کی مشابہت پائی جاتی تھی اس پہاڑ پر آنکلا۔ اول اول ان جانوروں کو ستانا اور ہلاک کرنا شروع کیا۔ پھر وہاں کے آدمیوں کے بچوں پر چوٹ کرنے اور انھیں پکڑ پکڑ کے کھانے لگا۔ ساکنان اصحاب الرس اس پرند کو عنقائے مغرب کہا کرتے تھے۔ جب اس جانور نے حد سے زیادہ ستانے پر کمر باندھ لی تو وہ سب جمع ہو کر اپنے پیغمبر حنظلہ بن صفوان علیہ الرحمۃ والرضوان کے پاس گئے اور ان کی دعا کے سبب اس آفت سے نجات پائی۔ کہتے ہیں جب سے یہ جانور کسی جزیرے میں چلا گیا ہے۔

مورخ فرغانی اپنی تاریخ میں لکھتا ہے کہ صعید مصر (شمالی مصر) سے ایک بہت بڑا پرند جس کی ڈاڑھی اور غبغب آدمی سے مشابہ اور اس کے پر طرح بہ طرح کے رنگوں سے ملون اور اعضا اکثر جانوروں سے ملتے ہوئے تھے اور اسے عنقا کہتے تھے۔ عزیز کے سامنے لایا گیا۔

ویبسٹر لکھتا ہے کہ اسی خیالی جانور کا وجود شیر اور عقاب کی صورت سے مرکب ہے اس کے دو بازو ایک چونچ اور چار ٹانگیں ہوتی ہیں اوپر کا حصہ عقاب سے مشابہت رکھتا ہے اور نیچے کا شیر سے اس کی تصویر زمانہ قدیم کے تمغوں پر یا زرہ بکتر پر دیکھنے میں آئی ہے۔ نیز ایک قسم کا گدھ جو ترکستان کے پہاڑی اضلاع، شمالی افریقہ اور روم میں پایا جاتا ہے۔

روسن اپنی تاریخ مصر میں لکھتا ہے کہ صوبہ ڈلٹا (ڈلٹا ایک یونانی حرف کا نام ہے جو بشکل مثلث ہوتا ہے چونکہ اس صوبے کی شکل قریب قریب مثلث سے مشابہ تھی لہذا یہ نام پڑ گیا تھا) میں ہلیو پولس کے نام سے ایک مشہور شہر تھا جس کے معنی آفتاب کا شہر ہو سکتے ہیں۔ عربی جغرافیہ دانوں نے اسی کا نام عین الشمس لکھا ہے۔ اس نام کی وجہ یہ ہے کہ اس میں آفتاب کے نام کا ایک مندر بنا ہوا تھا ہیروڈوٹس صاحب اور دیگر مورخان یورپ نے اسی مندر اور عنقا کا قصہ لکھا ہے۔ وہ لوگ بیان کرتے ہیں کہ عنقا ایک پرند کا نام ہے۔ تمام دنیا میں وہ اکیلا ہی ہوتا ہے عرب کے ملک میں اس کی پیدائش ہے پانچ یا چھ سو برس تک زندہ رہتا ہے اس کا قد عقاب کے برابر اور سر نہایت چمکدار پروں کے تاج سے آراستہ ہوتا ہے گردن کے پر سنہری اور تمام جسم ارغوانی رنگ کا ہوتا ہے دم سفید اور سرخ آنکھیں ستاروں کے مانند چمکتی ہوئی ہوتی ہیں۔

جب وہ بوڑھا ہو کے مرنے کے قریب پہنچتا ہے تو لکڑیوں اور خوشبودار چیزوں سے اپنا گھر جسے مرقد کہنا چاہئے بناتا ہے اور اسی میں گھس کر مر جاتا ہے اس کی ہڈیوں اور چربی سے ایک کیڑا پیدا ہوتا ہے اور یہی کیڑا دوسرا عنقا بن جاتا ہے اور یہ دوسرا عنقا اس پہلے عنقا کو جس سے یہ پیدا ہوا ہے دفن کر دیتا ہے جس کا طریقہ یہ ہے کہ خوشبودار

چیزیں جمع کر کے بہ شکل بیضہ ایک بڑا گولہ جیسے وہ بخوبی
اٹھا سکے بناتا ہے اور اس میں چھید کر کے پہلے عنقا
کے بقیہ جسم کو اس کے اندر رکھتا اور اس سوراخ
کو خوشبودار چیزوں سے نہایت احتیاط کے ساتھ
بند کر دیتا ہے اس کے اس عزیز اور بھاری بوجھ کو اپنے
کندھے پر اٹھا کر عین الشمس میں لے جاتا ہے اور جہاں
آفتاب کی پرستش کی چیزیں جلائی جاتی ہیں وہاں اسے
بھی جلا دیتا ہے۔

ایک محقق مورخ کا بیان ہے کہ ان دونوں جانوروں
کے حالات عجیب و غریب ہیں ہر طبقے کے شاعروں نے
ان کا حال بہت مبالغے کے ساتھ لکھا ہے اور ایرانی
اور ہندی، عربی شاعروں نے تو ان صفات کو
کچھ اس کثرت کے ساتھ لکھا ہے کہ بیان نہیں ہو سکتا
علاوہ شاعروں کے اکثر مورخوں نے ان دونوں
جانوروں کے دلچسپ حالات سے بحث کی ہے۔

کسی کا کہنا ہے کہ یہ سب حالی قصہ کے طور پر ہے بعض
کہتے ہیں کہ نہیں یہ صحیح ہے ہیروڈوٹس جو ایک بڑا اچھا مورخ
گزرا ہے اس کی صاف رائے ہے کہ میں اس کے سارے
حالات کو تو صحیح نہیں کہہ سکتا مگر عنقا کے وجود کو صحیح
مانتا ہوں یہ ضرور ہو سکتا ہے کہ مورخین نے طول طویل
حال اس کا لکھا ہے اس سے کم ہے۔ ہیروڈوٹس کی رائے
بھی یہی ہے مگر پلینی کہتا ہے کہ میں اس سارے بیان
کو سراپا غلط سمجھتا ہوں۔

اکثر کتابوں میں اس کا حال اس طرح لکھا
ہے کہ یہ صریح معلوم ہوتا ہے کہ اس قسم کے کسی جانور
کا وجود بہر حال ہے۔ ایک متبرک فاضل لکھتے ہیں اس
کی گردن بہت لمبی ہوتی ہے اور چونکہ عنق گردن کو
کہتے ہیں اس لئے اس کا نام عنقا رکھا گیا۔

جو چیز عجیب و نادر اور نایاب ہوتی ہے اس
کو عموماً عنقا کہہ دیتے ہیں۔ یہاں تک کہ جرڈیل نے
اکثر مواقع پر اس کا استعمال کیا ہے اور سینیکا نے نیک
آدمی کو عنقا سے تعبیر کیا ہے۔ فاضل ازلی فیضی نے
خدائے تعالیٰ کی تعریف میں یہ شعر نظم میں لکھا ہے۔

اے در تگ پوئے تو ز آغاز
عنقائے نظر بلند پرواز

اکثر رسالوں اور کتابوں میں لکھا ہے کہ راج ہنس
مرنے کے وقت نہایت حسرت کے ساتھ مختلف سروں
میں گاتا اور خوش ہو کے چہچہاتا ہے۔ اکثر اس کو بھی
جھوٹ کہتے ہیں اور بہت اس کو سچ بھی بتاتے ہیں
صرف شاعروں نے ہی نہیں بلکہ بڑے بڑے حکیموں
جیسے سقرط اور کراسس اور بقراط وغیرہ تک
نے اپنی تصنیفات و تقاریر میں بطور استعارہ و تشبیہ
استعمال کیا ہے۔ سقرط اور کراسس اپنی آخر وقت
کی تقریروں میں کہا کرتے تھے کہ — "ہماری آخر
عمر کی یہ تقریر ایسی ہی سمجھنی چاہئیے کہ جیسے راج
ہنس آخری عمر میں خوش الحانی کرتا ہے" سقراط
کہتا ہے کہ آدمی کو راج ہنس کی تقلید کرنی چاہئیے
کیونکہ وہ مخفی روحانی عقل رکھتا ہے اور جانتا
ہے کہ مرنا اچھی بات ہے دنیائے ناپائدار سے
بہت خوشی کے ساتھ گاتا اور چہچہاتا ہوا چلا جاتا
ہے۔

بہر صورت جتنے بھی افسانے عنقا ققنس اور
راج ہنس کے بارے میں مشہور ہیں وہ سب ممکن
ہو سکتا ہے نہ صحیح ہوں لیکن کچھ نہ کچھ تو ان حالات
کی حقیقت بہر حال ہے۔

تا نباشد چیزکے مردم نہ گویند چیزہا۔

جو بات مشہور ہو جاتی ہے یہ ممکن نہیں کہ وہ بالکل ہی
بے بنیاد ہو۔

غرض ہر طرح سے اس کا معدوم اور کمیاب
ہونا ثابت ہے۔ کسی وجہ سے معدوم شئے اور نادر
چیز پر اس لفظ کا اطلاق ہونے لگا۔

**عنقا**: ص۔ (مجازاً) لاجواب، نایاب، بے نظیر
عربی صفت، مذکر، فصیح، رائج۔

کم عطا ہوئی عنقا دہن ملا نایاب
جو کچھ خدا نے دیا تم کو انتخاب دیا — امانت

**عنقا**: اسم۔ (مجازاً) معدوم، ناپید، عربی صفت
مذکر، فصیح، رائج۔

آگہی دام شنیدن جس قدر چاہے بچھائے
مدعا عنقا ہے اپنے عالم تقریر کا — غالب

**عنقا ہونا**: ف۔ ناپید ہونا، معدوم ہونا، نیست و نابود
ہونا، غائب ہونا، پتہ نہ لگنا۔ اردو مصدر،
فصیح، رائج۔

کوئی اے صیاد تیرے عشق میں زندہ نہیں
طائر جاں جس کو کہتے ہیں وہ عنقا ہو گیا — ناسخ

**عنقا ہونا**: ف۔ نادر و کمیاب ہونا، بے مثال ہونا
اردو مصدر، فصیح، رائج۔

درد دل پوچھنے والا کوئی میرا نہ رہا
ہو گئی صورت عنقا مرے غمخوار کی شکل — آتش

**عنقا ہونا**: مشکل ہونا، دشوار ہونا، اردو
جیسے "روزگار تو اب عنقا ہے" (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ اس جگہ بھی ناپید اور معدوم ہی
کے معنی پیدا ہو رہے ہیں۔

**عنقائے مُغرب**: (مُغرب بضم اول و کسر سوم)
وہی عنقا جس کا اوپر ذکر آچکا ہے مغرب اس
وجہ سے کہا کہ طیور کو نگل جاتا تھا بلکہ آدمی کے
بچوں کو بھی۔ بعض لوگوں نے بفتح را اس کے
معنی نادر و عجیب و غریب لکھے ہیں چونکہ خدائے تعالیٰ

نے عنقا کو بہت عجیب و غریب پیدا کیا تھا اس لئے مغرب
کہنے لگے۔ بعض اہلِ لغت نے مخفی و نابود کے معنی میں
لکھا ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)
قولِ فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بولتا ہے۔

**عنقریب** :- جلدی، فوراً، ذرا دیر میں
ابھی کچھ وقفے میں، تھوڑے عرصے میں، عربی الفاظ،
فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

کریں جدائی کا کس کس کی رنج ہم اے ذوق
کہ ہونے والے ہیں ہم سب سے عنقریب جدا — ذوق

**عنقریب** :- بہت قریب، بالکل پاس، کمال نزدیک
فارسی، متروک۔

سر بار دوش ہے ہمیں رخصت کر دہن
اب عنقریب خیمۂ غربت ہو تیغ زن — میر انیس

قولِ فیصل۔ موجودہ دور میں اس محل پر فصحا صرف
لفظ "قریب" استعمال کرتے ہیں۔ مولف فرہنگ آصفیہ
نے لکھا ہے کہ قریب مکان کے واسطے عورتوں کی
زبان تھی جواب متروک ہے۔

**عنقریب** :- چند روز میں، تھوڑے دنوں
میں، زمانۂ قریب میں، فارسی، فصیح، رائج۔
محلِ صرف۔ پورا مجموعہ کتابت کے لیے دے دیا گیا
اب کتابت ہو رہی ہے۔ اور امید ہے کہ عنقریب
طباعت کے لیے پریس کے حوالے کر دیا جائے گا۔
(غبارِ خاطر۔ از مولانا آزاد)

**عنکبوت** :- (بفتح اول وسوم وضم چہارم و
واو معروف) مکڑی، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے
کی زبان۔

رہ گئی ہیں کچھ الجھ کر یہ نگاہیں خلق کی
کب ہوا تارِ عنکبوت اس روزنِ دیوار میں — اثر لکھنوی

**عنوان** :- (بالضم) سرنامہ، سرخی، ہیڈنگ
عربی بالضم، فصیح، رائج۔

وہ نظمِ عزیزِ خستہ جگر عنوان تھا جس کا "یاد رہے"
قسمت کی یہ خوبی دیکھیے کہ تم بھی وہ عنواں بھول گئے — عزیز

قولِ فیصل۔ اس کی اردو جمع "و۔ ن" اور عربی جمع
"ات" کے ساتھ بھی رائج و فصیح ہے۔ "جیسے
میں نے عنوانوں کی فہرست کو سرسری نظر سے
دیکھ لیا اور مجموعہ کی ورق گردانی کر کے ادھر ادھر
نظر ڈالی، میں کہہ سکتا ہوں کہ عنوانات کے تجویز
کرنے میں ہر طرح کے مواد و مطالب کو پیشِ نظر رکھا
گیا ہے" (مقدمہ مولانا آزاد از گلستانِ نثر اردو)

**عنوان** :- خاص طریقہ، خاص ڈھنگ،
خاص طرح سے، فارسی، فصیح، رائج۔

بھیجے تھے خط ہمیں پہلے وہ جس عنوان سے
اب تو اک مدت سے وہ عنوان بھی جاتا رہا — بہادر شاہ ظفر

**عنوان** :- تمہید۔
فقرہ۔ عنوان سے ہی اصل مطلب کھل گیا تھا۔
(نور اللغات)
قولِ فیصل۔ متقدمین اسی کو دیباچہ کہتے تھے۔
جواب بھی رائج ہے۔ موجودہ دور میں اسی کو
آغاز کہتے ہیں۔ لفظ "عنوان" اور آغاز قلیل
الاستعمال ہیں۔

وہ مری چینِ جبیں سے غمِ پنہاں سمجھا
رازِ مکتوب بہ بے ربطیِ عنواں سمجھا — غالب

**عنوان** :- فصل، باب، عربی،
(فرہنگ آصفیہ)
قولِ فیصل۔ عنوان کے بجائے "فصل اور باب"
ہی زبانوں پر زیادہ ہے۔

**عنوان تجویز کرنا** :- عنوان مقرر کرنا،
عنوان قائم کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ہے یہ دنیا ایک ہی افسانۂ ناکام شوق
جس نے جو چاہا الگ تجویز عنواں کر دیا — ملوک چند محروم

**عِنِّین** :- (بکسر اول ودوم مشدد و
اعلانی نون) وہ مرد جس میں ابتدا سے قوت
مجامعت ہی نہ ہو۔ پیدائشی نامرد، عربی، صفت
مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قولِ فیصل۔ عوام اسی کو "عنّی" کہتے ہیں جیسے
"میں خوب جانتا ہوں کہ وہ عنّی ہے اس کی شادی
کرنا بیکار ہے"

**عوارض** :- عارض ہو جانے والی چیزیں
پیش آنے والی چیزیں، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے
کی زبان۔
محلِ صرف۔ شاعری — دراصل دو چیزوں کا نام ہے
محاکات اور تخییل ان میں ایک بھی پائی جائے
تو شعر، شعر کہلانے کا مستحق ہوگا، باقی اور اوصاف یعنی
سلاست، صفائی، حسنِ بندش، وغیرہ وغیرہ شعر کے
اجزائے اصلی نہیں بلکہ عوارض، مستحسنات ہیں
(انتخاباتِ شبلی)
قولِ فیصل۔ یہ عارض بمعنی "کسی وجہ کے سبب سے
وجود میں آ جانے والی شے" کی جمع ہے۔

**عوارض** :- بیماریاں، بہت سے مرض،
عارضے، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی
زبان۔
محلِ صرف۔ اب خدا ہی کے اقبال سے صحیح ہو
گیا۔ عوارض نے پیچھا چھوڑا۔ (فسانۂ آزاد)
قولِ فیصل۔ یہ عارضہ بمعنی "مرض، اور بیماری"
کی جمع ہے۔

**عواطف** :- (عاطفت کی جمع) مہربانیاں،
نوازش، کرم ہائے بے پایاں، عربی، مذکر، تعلیم

یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**محل ضرب۔** غرض پھر جو بادشاہ نے بلایا تو پہلے
نقش مٹا کر درگاہ والا میں گئے اور عواطف گوناگوں
نے غموں سے سبکدوش کر دیا۔ (دربار اکبری)

**قول فیصل۔** دہلی میں مونث اور لکھنؤ میں مذکر
بولتے ہیں۔

**عواقب:۔** (عاقبت کی جمع) وہ چیزیں جو
دوسری چیز کے پیچھے کام آئیں۔ کام کے انجام، عربی
مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قوم غافل یعنی بیدار رہے ماشاء اللہ
کہنے سے فائدہ؟ جبکہ ہے عواقب پہ نگاہ — صفی لکھنوی

**قول فیصل۔** "عواقب" "عاقبت بمعنی دار آخرت و
عقبیٰ" کی جمع نہیں ہے بلکہ اپنے لغوی معنی کے اعتبار سے
عاقبت کی جمع ہے۔

**عوام ۱:۔** (عامہ کی جمع) عام لوگ، خواص
کا مقابل، مخلوق، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

آئے اجل عوام کی جانوں کے واسطے
دنیا ہے صرف چند گھرانوں کے واسطے — جوش ملیح آبادی

**عوام ۲:۔** رعایا، بے جا بازاری آدمی، جہلاء،
عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

**عوام الناس ۱:۔** عام لوگ، ہمہ شما، تمام
لوگ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

یہ عوام الناس کی رسموں سے کھلتا ہے پتا
جو بیابان مرقدوں خضر کا سمند باد پا — صفی

**عوام الناس ۲:۔** عام لوگ، بازاری آدمی،
جاہل، پست طبقے کے لوگ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان۔

**قول فیصل۔** عام طور سے اس محل پر عوام
بولتے ہیں۔

**عوام کالانعام:۔** (بے اضافت) عام لوگ
جو مثل چوپاؤں کے ہیں۔ عربی فقرہ، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان۔

**عوامل ۱:۔** عامل کی جمع۔ حاکم لوگ، کارکن لوگ
عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل ضرب۔** میں کئی بار تمہیں سمجھا چکا ہوں کہ شاہی
دور میں جو بادشاہ کی طرف سے دوسرے شہروں
میں حاکم مقرر ہوتے تھے ان کو عوامل کہتے تھے۔

**عوامل ۲:۔** (عامل کی جمع) عمل کرنے والا، عربی
مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل ضرب۔** عربی زبان کے قواعد کی رو سے مختلف
عوامل ہوتے ہیں کوئی عامل اپنے معمول کو زیر دیتا
ہے کوئی عامل اپنے معمول کو زبر دیتا ہے، کوئی عامل
اپنے معمول کو پیش دیتا ہے۔

**عوائب:۔** عیب کی جمع۔ عربی، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل۔** اردو زبان ایسے وزنی اور ثقیل
لغات کی متحمل نہیں۔

**عوائق:۔** (عائقہ کی جمع) روکنے والی چیزیں، موانع
حادثے، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان،
قلیل الاستعمال۔

جہاں تک ہوں موانع اور عوائق
کسی صورت نہ ہونے پائیں لاحق — (معراج المضامین)

**عوج بن عوق:۔** ایک عظیم الجثہ طویل القامت
شخص کا نام جو حضرت آدمؑ کے وقت میں ان کی
بیٹی سے پیدا ہوا اور حضرت موسیٰؑ کے زمانہ تک
زندہ رہا۔ فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان،
قلیل الاستعمال۔

پیدا کیا وہ اس نے بشر عوج ابن عوق
ملی جس کے ساق پا سے بنا رود نیل کا — ظفر

**قول فیصل۔** عام طور سے زبانوں پر عوج بن
عنق ہے۔

بات ان کی چلی ہی جاتی ہے
ہے مگر عوج بن عنق کی ٹانگ — میر

**قول فیصل۔** صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں
کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تیہ (وہ بیابان
جہاں آنے جانے والے آدمی ہلاک ہو جائیں، سرگردان
پھرانے والا جنگل، اصطلاح میں وہ بیابان جہاں
حضرت موسیٰؑ بنی اسرائیل کے بارہ قبیلوں کے ساتھ
جن میں سے ہر ایک میں پچاس ہزار آدمی تھے
چالیس سال تک سرگردان رہے) سے چلنے کا
ارادہ کیا تو عوج نے ایک دو کوس کا پہاڑ اپنے
سر پر اٹھا لیا تاکہ حضرت موسیٰؑ کے لشکر پر دے مارے
خدائے تعالیٰ نے ہدہد کو بھیجا اس نے اس پہاڑ
میں اس انداز سے سوراخ کیا کہ وہ پہاڑ اس
کی گردن میں آ پڑا جس سے وہ وہیں کھڑا رہ گیا
تب حضرت موسیٰؑ نے دستر گز کی بلندی پر چڑھ
کر ستر گز اچھل کے ایک ستر گز لمبے) عصا سے
اس پر وار کیا جس سے اس کے ٹخنے پر ضرب لگی
اور وہ گر کر فوراً مر گیا۔
اب ہر ایک طویل القامت احمق شخص کو
ظرافتاً عوج بن عنق کہہ دیتے ہیں۔"

کتب تواریخ میں لکھا ہے کہ عوج بن عنق کا
قد تئیس ہزار تین سو تینتیس گز کا تھا اور عمر اس
کی ساڑھے تین ہزار برس کی ہوئی، پانی طوفان
نوح کا اس کی نصف پنڈلی تک پہنچا تھا کہتے ہیں
کہ اس کی پسلی کی ہڈی کو بطور پل کے دریائے نیل کے اوپر
رکھ دیا تھا اور ہزارہا آدمی اور گھوڑے اس پر
اترے تھے۔

**عیسائی**:۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مذہب فارسی، فصیح، رائج۔

خلیل مرحوم ۔ ابھی آپ اپنی تقریر کے عنوان میں بیان کر چکے ہیں کہ "نا سٹائی ایک مذہبی آدمی تھا اور۔۔۔ وہ عیسائی مذہب کا پیرو تھا (میرا پہلا گناہ)

**عیسائیت**:۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ماننے والوں کا مذہب، فارسی، مونث فصیح رائج۔

انجمل مرحوم ۔ ہاں احترام تم سچ کہتے ہو مذہب عیسائیت پر کیا منحصر ہے خود ہم مسلمانوں کے یہاں دیکھئے کہ ان کے اعتقادات تک میں جن کو کہہ سکتے ہیں کہ عالم انسانی میں مرکزی حیثیت رکھتے ہیں۔" (میرا پہلا گناہ)

**عیسائی ہونا**:۔ عیسائی مذہب اختیار کرنا (کرسچین ہوجانا) اردو مصدر، فصیح، رائج۔

نحا مرحوم ۔ اضلاع حیدرآباد میں بہت سے مقامات ایسے ہیں جہاں "ڈھیر" قوم کے لوگ کل کے کل عیسائی ہو گئے۔

**عیسوی**:۔ مسیحی، حضرت عیسیٰ سے منسوب وہ سنہ جو حضرت عیسیٰ کے انتقال سے شروع ہوا عربی فصیح، رائج۔

محمل مرحوم ۔ مسٹر کولبروک کے خیال کے مطابق برج بھاشا میں تغیر نیز دھویں صدی عیسوی کے اواخر شروع ہوا۔ (تمہید از گلستان ہزار رنگ)

قول فیصل ۔ فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے۔ "وہ سنہ جو حضرت عیسیٰ کی ولادت سے شروع ہوا" مگر انگریزی تاریخ کے موافق ان کے انتقال سے یہ سنہ شروع ہوا ہے۔

**عیسیٰ**:۔ ایک پیغمبر کا نام، جن پر انجیل نازل ہوئی۔ عربی رائج۔

حق میں یوسف کے بنی لطف و کرم کا دریا
آج تک حضرت عیسیٰ ہیں اسی سے زندہ    مؤلف

قول فیصل ۔ یہ لفظ سریانی زبان کا ہے عبرانی زبان میں اس کے لغوی معنے گناہوں سے بچانے والے کے ہیں۔ صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ یہ پیغمبر مقام بیت اللحم میں جو بیت المقدس کے قریب ایک گاؤں ہے وہاں پیدا ہوئے۔

قم باذن اللہ کہہ کر مردہ کو زندہ کرنا اندھے اور جذامیوں کو شفا بخشنا ان کے معجزات تھے چونکہ بحکم خدا حضرت مریمؑ کے بطن سے بے پدر پیدا ہوئے تھے اس واسطے ان کا لقب روح اللہ ہے آپ کو عیسیٰ مریم بھی کہتے ہیں۔ یہودی ان کے سخت دشمن اور جان کے درپے ہو گئے تھے۔ اس لئے قادر مطلق نے ان کو آسمان پر اٹھا لیا قیامت کے قریب پھر نزول فرمائیں گے۔

صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ پیغمبر آخر زمان انفیس کے نبی ہوئے ہیں جن کی خبر آپ نے انجیل میں بھی دی ہے۔ چمگادڑ کو انفیس سے منسوب کرتے ہیں جس میں مقعد کے بھول جانے سے یہ نقص رہا کہ وہ اپنے منہ سے بیٹ کرتی ہے چوں کہ آپ نے یہودیوں کو ہدایت کی حضرت موسیٰؑ کے وقت میں ہفتہ کا دن مبارک اور عبادت کا خیال کیا جاتا ہے اب میرے زمانے میں اتوار کا دن ایسا ہے کہ اس دن کام کاج کرنا حرام اور عبادت کرنا واجب ہے وہ لوگ اس امر سے ناراض ہوئے کہ ہمارے اتنے دنوں کے مانے ہوئے پیغمبر کے احکام کو روکتے ہیں۔ اس وجہ سے ان کو مار ڈالنے کی فکر میں رہنے لگے۔ ایک روز کسی مکان میں گھر بیاد ہاں شیوع نامی ایک شخص جو یہودیوں کا سردار تھا ان کے قتل کو گھس گیا خدا نے چھت پھاڑ کر ان کو تو اوپر اٹھا لیا اور اسکی صورت حضرت عیسیٰؑ سے مشابہ کر دی جس کو لوگوں نے عیسےٰ سمجھ کر مار ڈالا عیسائی لوگ کہتے ہیں کہ وہ امت کے گناہوں کا کفارہ ہوئے اور صلیب پر چڑھائے گئے۔ اہل اسلام عیسیٰ کے نام سے پکارتے ہیں اور عیسائی مسیح کہتے ہیں حضرت عیسیٰ کو کرائسٹ کہتے ہیں فارسیوں نے بروزن شیشی استعمال کیا ہے۔ اردو والوں نے بھی ان کی پیروی کی ہے

مرگیا صدمۂ یک جنبش لب سے غالب
ناتوانی سے حریف دم عیسیٰ نہ ہوا    غالب

شیعوں کے عقیدے کے مطابق آپ زندہ ہیں اور فلک چہارم پر ہیں جب مہدی آخر الزماں ظہور فرمائیں گے تو آپ بھی زمین پر تشریف لائیں گے اور خود امام کی اقتداء میں نماز جماعت پڑھیں گے۔ قرآن مجید میں آپ کا ذکر سورہ مریم میں بالتفصیل ہے۔

**عیسیٰ بدین خود موسیٰ بدین خود**:۔ عیسیٰ اپنے دین پر اور موسیٰ اپنے دین پر یعنی ہر شخص کے خیالات جدا ہوتے ہیں۔ اختلاف رائے پر جھگڑا نہ چاہیے فارسی مقولہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محمل مرحوم ۔ میرا بس چلے تو ان جاہل ہندو مسلمان دونوں کو شہر بدر کر دوں عیسیٰ بدین خود موسیٰ بدین خود اللہ اکبر کیسی عداوت ہے یہ آخر اس قدر اختلاف مذہب کیوں ہے (دیر کہسار)

**عیسیٰ دوراں**:۔ اپنے وقت کا گویا عیسیٰ گویا زمانے کا مسیح، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان:

امیر اس عیسیٰ دوراں کو خط لکھنا جو ہو تم کو
فلک سے مانگ لو کاغذ عطارد سے قلم لے لو    امیر

قول فیصل ۔ پڑھا لکھا طبقہ حکمائے حاذق کے لیے القاب کی صورت سے لکھتا ہے جیسے جناب عمدۃ الحکماء مسیح الزماں عیسیٰ دوراں دام ظلکم۔ اسی جگہ عیسیٰ

زماں بھی بولتے ہیں:

یکتا تھا فن طب میں جو نکتہ داں یہاں تھا
علامۂ جہاں تھا اور عیسیٰ زماں تھا عزیز لکھنوی

**عیسیٰ مسیح:** حضرت عیسیٰ، عیسیٰ ابن مریم اردو ترکیب غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ آپ کو عیسیٰ مریم بھی کہتے ہیں۔

**عیسیٰ نفس:** مسیحا کی صفت رکھنے والا فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

ہے وہ یکتا جیسٹن کی سرکار
جس میں عیسیٰ نفس ہوئے بیمار میر عشق

قول فیصل۔ ہر غل کو عیسیٰ نفسی کہتے ہیں

**عیش:** (بالفتح) خوشی کے ساتھ زندگی بسر کرنا ناز و نعمت میں زندگی گزارنا، عربی مذکر فصیح، رائج۔

دیا ہے خلق کو بھی تا اسے نظر نہ لگے
بنا ہے عیش تجمل حسین خاں کے لیے غالب

قول فیصل۔ فارسی والوں نے محض خوشی، نشاط، راحت، آرام، آسودگی، آسائش وغیرہ کے معنوں میں استعمال کیا ہے جو فصیح و رائج ہے:

ظفر آدمی اس کو نہ جانئے گا ہو وہ کیسا ہی صاحب فہم و ذکا
جسے عیش میں یاد خدا نہ رہی جسے طیش میں خوف خدا نہ رہا
بہادر شاہ ظفر

صاحب فرہنگ آصفیہ نے بھوگ بلاس نفس پرستی مباشرت حظ نفسانی، رنگ رلیاں، کے معنی بھی لکھے ہیں جسے فصحائے لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عیش اٹھا لینا:** عیش چھین لینا، عیش ختم کرنا عیش لے لینا اردو مصدر، فصیح، رائج

بزم جہاں سے عیش ہمارا اٹھا لیا۔
کیا قہر ہے ہمیں نہ خدایا اٹھا لیا صبا

**عیش اٹھانا:** راحت و آرام میں زندگی بسر کرنا چین سے زندگی گزارنا اردو مصدر، فصیح، رائج۔

منائے شادیاں رنج و محن سے
اٹھائے عیش نو داغ کہن سے مثنوی (شام غریباں)

**عیش اڑانا:** مزے کرنا، لطف حاصل کرنا، خوشی میں وقت صرف کرنا، مزہ اڑانا، مزے لوٹنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے صاحب فرہنگ آصفیہ نے مباشرت کرنا، حظ نفسانی حاصل کرنا کے معنی بھی لکھے ہیں، لیکن ان معنی میں فصحائے لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عیش اڑ جانا:** عیش ناپید ہو جانا، عیش ختم ہو جانا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان

عیش قسمت سے مجھے جلوہ دکھا کر اڑ گیا
رال کا شعلہ تھا جام آتش تر اڑ گیا بحر

**عیش آرام حرام کرنا:** آسائش و آرام کی پروا نہ کرنا۔

(فتح شہ) ماں نے مہینوں پیٹ میں رکھا گود میں
رکھا عیش آرام سب حرام کیا (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہاں محاورہ حرام کرنا ہے جس کے معنی ترک کرنا چھوڑ دینا کے ہیں۔ عیش و آرام کی اس جگہ کوئی خصوصیت نہیں۔ حرام کرنے کا صرف دیگر چیزوں کے ساتھ بھی کیا جاتا ہے:

**عیش پرست:** آرام طلب ہمہ وقت آسودگی اور آسائش میں بسر کرنے والا اور اس کی کوشش کرنے والا کہ پوری زندگی عیش و آرام ہی میں گزرے فارسی ترکیب فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ آرام طلبی کو عیش پرستی کہتے ہیں جو رائج و فصیح ہے۔

غور سے دیکھو اپنی پستی
مرّہ اس پر عیش پرستی عزیز لکھنوی۔

**عیش پسند:** راحت و آرام کو پسند کرنے والا اور تعیش کو پسند کرنے والا فارسی، فصیح، رائج

محل صحیح۔ شہریار سب سے چھوٹا بیٹا جہانگیر کا تھا مگر طبیعت عیش پسند تھی اس ناسمجھ خیالات پست رکھتا تھا۔ (دربار اکبری)

**عیش پسندی:** عیش طلبی، عیش پرستی، فارسی ترکیب مونث، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ اس عیش پسندی پر عشرہ محرم میں یہ حال تھا کہ رو طبقوں کو مسکرانا محال تھا۔ (فسانۂ عبرت)

**عیش تلخ کرنا، عیش منغص کرنا:** فارسی عیش تلخ گردانیدن عیش تاریک کردن کا ترجمہ، عیش و آرام میں خلل انداز ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی طرح نہیں بولتے پڑھا لکھا طبقہ زندگی تلخ کرنا، بولتا ہے:

**عیش کا بندہ:** نفس پرست، عیاش، عیش و آرام کو حاصل زندگی سمجھنے والا، اردو صرف فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ وہ عیش کا بندہ تھا عشرت و نشاط ناچ گانا، رات دن رنگ، رلیوں میں گزارتا تھا (دربار اکبری)

**عیش کرنا:** خوشی اور چین کرنا، راحت و آرام میں بسر کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج:

خاک سے دانے چن کے کھاتے ہیں
عیش کرتے ہیں خاک اڑاتے ہیں ناسخ (مراۃ نظم)

قول فیصل۔ عوام لکھنؤ، حظ نفسانی حاصل کرنا رنڈی بازی کرنا کے معنی میں کبھی کے ساتھ بول دیتے ہیں۔

دروازے پہ مالکہ کھڑی ہے

رستے کی طرف نظر لڑی ہے
کہتی ہے کہ آؤ جلد آؤ — صفی لکھنوی
بس عیش کرو مزے اڑاؤ

**عیش گاہ**:- عیش کی جگہ، عیش کا مکان، مؤنث (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**عیش محل**:- عشرت گاہ، خواب گاہ، عربی، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عیش منانا**:- عیش اڑانا، مزا کرنا، لطف حاصل کرنا، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عیش منزل**:- عیش کا گھر، مؤنث

شاد ہے کس کو ارے دل یہی ہے — جلیل
مری جاں تری عیش منزل یہی ہے (نور اللغات)

قول فیصل۔ عیش کا منزل کے ساتھ کوئی خاص صرف نہیں البتہ معنی کی حیثیت سے صحیح ہے۔

**عیش و آرام**:- (مرکب) مترادف، آرام و آسائش، راحت و سکون، سکھ اور چین، فارسی فصیح، رائج۔

عیش و آرام ہوگا حاصل — صفی لکھنوی
حسن انجام ہوگا حاصل

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں "عیش و راحت" بھی بولتے ہیں۔

عیش و راحت کے ہیں سبھی محتاج — ناسخ
استراحت کے ہیں سبھی محتاج

"عیش و طرب" یعنی عیش و عشرت، راحت و خوشی بھی بولتے ہیں۔

ہے لب نازک پہ ترے قصۂ عیش و طرب

اے ہلال، اے شاہ فرخ لقا، اے صبح عید — عزیز لکھنوی

انھیں معنوں میں "عیش و عشرت" بھی زبانوں پر ہے جو فصیح ہے۔

وہ زمانہ بھی غرض کیا تھا زمانہ لطف کا — حسرت
دل کو جب حاصل تھے سامان عیش و عشرت کے مزے ہواں

عیش و عشرت کا صرف "گزارنا اور گزرنا" کے ساتھ ہے۔

اپنے گھر میں وہ جو بیٹھے راحت سے — ناسخ
گزرے دن رات عیش و عشرت سے

عیش و عشرت سے بسر کرنا یا بسر ہونا بھی بولتے ہیں "عیش و نشاط" یعنی عیش و طرب، عیش و عشرت بھی زبانوں پر ہے جو فصیح ہے۔

کیا عیش و نشاط و شادمانی کرتے — ضیاء الدین ضیا
کیا ناز و نیاز جاودانی کرتے

**عین**:- (بالفتح) آنکھ، چشم، دیدہ، عربی، (تلبیس الاستعمال)

احمد ضد میں اٹھا گئے سب نور عین کی — تعشق
امت نے لاش بھی نہ اٹھائی حسین کی

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے، ہمیشہ نور عین، نور العین، عین اشرکی ترکیب سے استعمال ہوتا ہے۔ صاحب لغات کشوری نے سب ذیل معنی بھی لکھے ہیں جن کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

"پانی کا چشمہ، آفتاب کا چشمہ، اشرفی، زر سرخ، مال، مینھ، باراں، وہ ابر جو قبلہ کی طرف سے اٹھے، مشہور، سردار، ہر چیز عمدہ، ہر شے کی ذات، وہ بھائی جن کے ماں باپ ایک ہوں، شخص، آدمی، نفس، حقیقت ہر چیز کی، اہل خانہ، قوم، جاسوس، دیدبان، پانی جاری ہونے کی جگہ، دیدار، نظر کرنا، اہل شہر، کسی چیز کو نظر لگانا، چشمہ، انگور، زانو، گھٹنا، وغیرہ۔

عربی زبان میں تقریباً ستر معنی ہیں اس کا صرفہ ہے۔

**عین**:- ٹھیک، خاص، بالکل، عربی، فصیح، رائج۔

ہائے میری شکلو! تم نے بھی کیا دھوکا دیا جوش میں دیکھی کا عالم تھا کہ آسماں ہو گئیں بانگ

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اصل اور اصل کی جگہ لکھ کر ذوق کا یہ شعر لکھا ہے۔

دینی شربت ہو کے زہر بھری آنکھ تری — ذوق
عین احسان ہے وہ زہر بھی گر دیتی ہے

مثال سے بھی، خاص، ٹھیک، بالکل، کے معنی پیدا ہو رہے ہیں۔

**عین**:- بجنسہ، بالکل، عین میں، عربی، فصیح، رائج محل صرف۔ جب تم دونوں بھائی ایک ہی خیال کے ہو تو اس کا فعل عین تھا یا فعل کیوں نہ کہا جائے۔

**عین**:- ایک حرف کا نام جو عربی کا اٹھارواں فارسی کا اکیسواں اور اردو کا چوبیسواں، تہجی کا سولھواں حرف ہے، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل نظم۔ غور کیجیے کہ کلام دیکھا ہے، یہ جو شش بھی ہے لیکن غلطیاں بھری ہیں، عین گرتا ہے، وزن ٹوٹتا ہے قافیہ بھی ایسا ہے۔ (مقدمہ دیوان نظم طباطبائی)

قول فیصل۔ چونکہ اس میں نقطہ نہیں ہوتا اس لیے اس کو عین مہملہ اور عین غیر منقوطہ کہتے ہیں۔ اس کی آواز حلق سے نکلتی ہے۔ حروف حلقی کے چھ حرفوں میں ایک یہ بھی ہے۔ حساب جمل میں اس کے ستر عدد ہیں رفع کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**عین اتحاد**:- (بہ اضافت) اصل اتحاد، گہرا یارانہ، پکی دوستی۔ خالص محبت، فارسی فصیح، رائج

**عین الاعیان**:- (چھوٹوں کے اچھے، بڑی ہستیوں کا خلاصہ۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ پڑھی لکھی ہستیاں، مقتدر شخصیتوں

کے لیے بصورت القاب لکھتے ہیں :

**عین التحقیق** :- بالکل ٹھیک، بالکل ایک طرح، ہوبہو ایک جیسا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

میزبانی میں ہے جو عین التحقیق
ان کے نزدیک ہے وہ عین یقین — مرزا آرزو

**عین الکمال** :- نظر بد، بری نگاہ، چشم زخم، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

تیری طرف سے کوئی بلائیں تو لیجیے جائے
عین الکمال سے تجھے یکسے خدا بچائے — انیس

**عین اللہ** :- لقب حضرت علیؑ، گویا خدا کی آنکھ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

علیؑ کی تھی مرضی کبریا پہ نگاہ
علیؑ تھے خویش پیمبرؐ علیؑ تھے عین اللہ — ادیب

قول فیصل۔ جہاں حضرت علیؑ کو "وجہ اللہ، ید اللہ، نفس اللہ" وغیرہ کہتے ہیں وہاں آپ کا ایک لقب "عین اللہ" بھی ہے۔ یہ شیعوں کی خاص اصطلاح ہے۔ عربی زبان میں اس کے لغوی معنی "حفظ خدا" کے ہیں۔

**عین المال** :- پونجی۔ اصل مال، اصل رقم، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل استعمال۔ تمہیں جس قدر روپیہ ملا ہے سب بینک میں رکھ دو۔ عین المال میں ہاتھ نہ لگانا، صرف سود اور منافع سے اپنی بسر کرنا۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے حسب ذیل معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں "خاص سرکاری خزانہ، دولت شاہی، وہ روپیہ جو زمین کے خراج سے وصول ہو۔ خراج"۔

**عین الیقین** :- کسی چیز کو دیکھنے کے بعد نہایت یقین کے ساتھ اس کی کیفیت اور ماہیت کو بخوبی دریافت کر لینا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عین الیقین کی شکل کا عرفان ان کے ساتھ ہے
قرآن کے ساتھ یہ ہیں تو قرآن ان کے ساتھ

قول فیصل۔ یقین کے تین درجے ہیں (۱) علم الیقین یعنی بغیر دیکھے کسی چیز کی کیفیت اور ماہیت کا معلوم کر لینا اور اس میں ذرا بھی شک و شبہ نہ ہو جیسے آدمی جانتا ہے کہ زہر کھانے سے موت واقع ہو جائے گی۔ (۲) عین الیقین۔ جیسے کسی کے روبرو کسی نے زہر کھا لیا اور مر گیا۔ (۳) حق الیقین۔ جس کا درجہ سب سے زیادہ ہے یعنی وہ شخص اس چیز میں داخل ہو گیا یا وہ چیز خود بن گیا یا اس میں محو ہو گیا جیسے خود زہر کھا لیا اور مرنے لگا۔

**عین صواب** :- (باضافت) بالکل ٹھیک، نہایت درست، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عین غین** (۱) :- ہم شکل، ہم صورت، قریب قریب مشابہت، صرف نقطہ کا فرق، اردو، صفت، قلیل الاستعمال۔

**عین غین** (۲) :- اول جلول، بھونگا، اینچا تانا، پھلی والا۔ اردو، صفت۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**عینک** :- (بفتح اول و سوم) آنکھ کا چشمہ، فارسی، فصیح، رائج۔

کہو یعقوب سے ہردم نہ دیکھے گالی یوسف کے
یہ اس عینک کے شیشے ہیں جو نور آنکھوں کا کھوتی ہے — سحر

قول فیصل۔ اس کا صرف لگانا کے ساتھ ہے۔

اے طفل دیکھتا ہے ترے رخ کو پیر چرخ
عینک لگا لگا کے مہ و آفتاب کی — امیر

صاحب فرہنگ آصفیہ نے عینک کے معنی "یا شراب در بادہ" لکھے ہیں اور یہ بھی لکھا ہے کہ "جو شخص شراب کا عادی ہوتا ہے اس کے کام کی نسبت کہتے ہیں کہ اس سے عینک بغیر کام نہیں ہوتا یعنی بن شراب پیے اسے کوئی بات نہیں سوجھتی"۔ اور صاحب نور اللغات نے مثال میں دو شعر بھی دیے ہیں اور لکھا ہے کہ چڑھانا چڑھنا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

چڑھا نشہ کی عینک دیکھ واعظ
ابھی دونوں جہاں کی دید ہو جائے — سحر

نشۂ مے کی جب چڑھی عینک
خوب حل مطلب کتاب ہوئے — مشعور

ان معنی کو عمومیت حاصل نہیں ہے۔ بہرحال قلیل الاستعمال ہے۔

صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی "رشوت" کے بھی لکھے ہیں اور تفصیل میں یہ لکھا ہے کہ "یہ اہل عملہ کی اصطلاح ہے جب مستغیث سے مانگتے ہیں تو کہتے ہیں کہ بن عینک نظر نہیں آتا یا ہم تو عینک گھر ہی بھول آئے"۔ اس معنی میں اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے۔

**عین مین** :- (تشبیہ کی تاکید کے لئے) ہو بہو، بعینہٖ، اردو، عورتوں کی زبان۔

محل استعمال۔ اصغری نے ملکہ (وکٹوریہ) کی تصویر نکال کر دکھائی اور سب لڑکیوں نے نہایت شوق سے ملکہ کی تصویر کو دیکھا۔ سفیہن نے کہا کیا اچھی تصویر ہے عین مین ملکہ کھڑی ہیں۔ (مراۃ العروس)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ کی تحقیق یہ ہے کہ "لفظ مین اس جگہ تابع مہمل ہے جو بہ لحاظ قافیہ عوام الناس نے لگا لیا ہے۔ عین کے معنی خود موجود ہو کے آتے ہیں"۔ خیال صاحب نے یا ان کے پیرو محاورہ دانوں نے جو اسے من وعن کا بگڑا ہوا خیال کرتے ہیں محض غلط ہے۔ اگر اس کا بگڑا ہوا ہوتا تو عین عن ہو سکتا تھا نہ کہ عین ہو کر پھر عین مین ہو گیا یہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔ بعض اہل لکھنؤ کو "عین وین" بھی بولتے سنا گیا ہے

**عین وقت پر** :- ٹھیک موقع پر، ضرورت پر وقت معین پر، اردو محاورہ، فصیح، رائج۔

محل استعمال: تمہارا جو کام ہوتا ہے عین وقت پر ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ کوئی کام قاعدے سے نہیں ہو پاتا۔

**عَینی** :- آنکھ سے دیکھی ہوئی چیز۔ عربی صفت فصیح، رائج۔

محل استعمال: عدالتوں میں سماعی شہادت کی کوئی وقعت نہیں ہوتی جب تک کہ گواہ عینی شہادت نہ دے

**عینی** :- وہ دو بھائی جو ایک ماں باپ سے ہوں عربی صفت، فصیح، رائج۔

بیکار کو رہو گے ہوا جب وہ خیرہ سر
پٹکے میں ہاتھ ڈال کے یکا زمین پر
آواز دی زمیں نے کہ فی النار والسقر
جا تو بھی ہے برادر عینی تر احبد ھر
جز موت کچھ شقی کو نہ اس دم نظر پڑا
آنکھیں کھلیں تو قعر جہنم نظر پڑا     انیس

**عَینِیّت** :- (بفتح اول وکسر سوم ویائے مشدد) اصلی ذات ہونا، اصل حقیقت ہونا، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عینیت بغیر رب کو رب سے
غیریت عین کو عبد سے     محسن

قول فیصل - بغیر تشدید یا بھی شعراء نے کہا ہے جو فارسی ہے

ہے ایک گشتۂ سم ایک گشتۂ شمشیر
کہاں یہ عینت مصطفےٰ کی ہے تاثیر     اوج

**عینین** :- دونوں آنکھیں، عین کا تثنیہ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**عیوب** :- اللہ (بضم اول ویائے معروف) برائیاں، عیب کی جمع، عربی، مذکر فصیح، رائج۔

غیروں کے عیوب پر نہ خوش ہو
جب اپنی خبر نہیں ہے تجھ کو     تقی لکھنوی

قول فیصل. عیوب چھپانا، عیوب ڈھونڈھنا، عیوب سے بری ہونا اس کے حرف ہیں:

(چھپانا) میں جھوٹ میں چھپاتا ہوں اپنے عیوب کو
اللہ جانتا ہے کہ جھوٹا نہیں ہوں میں
محمد یونس جوہر

(ڈھونڈھنا) اہل حسد میں کب ہنر ہیں
عیوب اکثر سخن میں ڈھونڈھتے ہیں     امیر مینائی

(بری) ہوئے خلق عیوب سے وہ بری
ہیں جو مانند کوری اور کری     (سید محمد عنایت نبیل نجات)

**عیّوق** :- (بفتح اول ویائے مشدد) ایک ستارے کا نام جو کہکشاں کے داہنے کنارے پر نہایت سرخ رنگ کا اور بہت روشن ہوتا ہے عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

عیوق تھا اک دیدبان بر حصار آسماں     تسلیم
کف الخضیب کشعلہ دار رہ سلطان دین     طباطبائی

قول فیصل، یہ ستارہ آسمان کے نصف شمالی کی بارہویں قدر اول میں داخل ہے اور نصف شمالی کی بارہویں شکل کا نام ممسک العنان ہے جس کی تفصیل علم ہیئت کے ذیل میں درج کی جا چکی ہے۔

**عیون** :- (بضمتین و واو معروف) آنکھیں، عین کی جمع، پانی کے چشمے، ایک کتاب حکمت کا نام جو بوعلی سینا کی ہے، عربی۔     (لغات کشوری)

قول فیصل - اس کا اردو زبان سے کوئی تعلق نہیں ہے






**غ** :- عربی کا انیسواں، فارسی کا بائیسواں اور اردو کا چھبیسواں حرف ہے۔ اس کو غین معجمہ، عین منقوطہ بھی کہتے ہیں۔ فارسی میں یہ حرف بہت کم پایا جاتا ہے۔ حساب جمل میں اس کے ہزار عدد فرض کیے گئے ہیں۔

طوئے بن طرہ ہے اور طوبئے پاک لفظ بھی
عین بے عیب ہے اور کلانے میاں غین ہوئے — افغان

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس کی آواز غرغرہ کی آواز سے مشابہ اور کنٹھ کے اوپر سے نکلتی ہے۔ کاف کے ساتھ اس کو ایسا لگاؤ ہے جیسا خ کو کاف کے ساتھ یا جیسا ب کو پ سے یا د کو ت سے ذ کو س سے کاف کو کاف سے ہے۔ بعض اوقات شاعر لوگ غ سے مثل ہزار داستاں بھی باعتبار عدد مراد لیتے ہیں لغت میں اس کے معنی گھٹا یا تیرگی کے ہیں گرچہ فارسی میں بھی یہ حرف پایا جاتا ہے مگر شاذ و نادر جیسے غازہ، غزل، غولک، غوغا، غنودگی وغیرہ

یہ حرف اپنے اپنے موقع پر حروف ذیل سے عربی فارسی ترکی اردو میں بدل جاتا ہے اور کبھی ان کی بھی آتا ہے۔ ج چ ح ق ک گ م ہ ہ۔

**غاٹیا** :- موٹا تازہ اور پستہ قد آدمی اردو صفت، عوام کی زبان۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے انھیں معنی میں غاٹیا اور غاٹیر لکھا ہے صاحب فرہنگ اثر نے لکھا ہے کہ غاٹیا کے بجائے لکھنؤ میں غاٹیر بولتے ہیں۔ در اصل یہ کہ لکھنؤ کے عوام غاٹیا اور غاٹیر دونوں بولتے ہیں۔

**غادر** :- (بکسر سوم) بے وفا، جو عہد پورا نہ کرے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

**غار۱** :- گڑھا، کھڈ، پہاڑ کی کھوہ، عربی مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ شب ہجرت جناب رسول خدا غار میں پوشیدہ ہوئے تھے۔ جس کے منہ پر مکڑی نے جالا تن دیا تھا اور کبوتری نے انڈے دیے تھے۔

**غار۲** :- گھاؤ۔ کاری زخم، اردو مذکر غیر فصیح، رائج۔

جن کا کہ پاس تھا مجھے دل ان سے ہٹ گیا
سینے کا غار گرد کدورت سے پٹ گیا — بحر

**غار۳** :- ایک قسم کی نباتات جو جلانے سے عمدہ خوشبو دیتی ہے اور اس کے بیج کو حب الغار اور درخت کو شجرۃ الغار کہتے ہیں۔ فارسی، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ اطبا کی اصطلاح ہے۔

**غار پڑ جانا** :- (لازم) زخموں کا گہرا ہو جانا، گہراؤ ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اس لڑکے کے بہت زبردست چیچک نکلی تھی بڑے بڑے غار پڑ گئے تھے اب تم اچھی حالت میں دیکھ رہی ہو۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے گڑھا پڑ جانا کے معنوں میں بھی غار پڑ جانا لکھا ہے۔ مگر اہل لکھنؤ اس جگہ غار ہو جانا بولتے ہیں۔

**غارت۱** :- (بفتح اول و سوم) لوٹ مار، تاراجی، بربادی۔ عربی مونث، فصیح، رائج۔

رخصت سبھوں سے باندھے عالی و دانی ہو
غارت کو فوج آتی ہے جلدی سوار ہو — تعشق

**غارت۲** :- تباہ برباد، ہلاک، اردو صفت، عورتوں کی زبان۔

چھیڑ سے اب وہ کہتے ہیں کہ سنبھلو حسرت
صبر و تاب دل بیتاب کو غارت کر کے — حسرت موہانی (تباہ)

سن کے آواز مرے رونے کی جھنجھلا کے کہا
یا الٰہی اسے موت آئے یہ غارت ہو جائے — رند

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ویران، اجاڑ، خراب، کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غارت جانا** :- تباہ و برباد ہونا، غارت ہونا، اردو صرف، متروک

بحر ہستی ہے اٹھا یا سر نے سر غارت گیا

کہہ گیا ہم سے جواب اتنا فنا ہوتے ہوئے — امیر

**غارت غول** بلا۔ تباہ۔ ضایع گم۔ تلف، برباد، ستیاناس، اردو، صفت، عورتوں کی زبان، متروک۔

بہائے آنسوؤں کے غول گرداب
یہ چشم تر ہے غارت غول گرداب — خستہ (شاہ اودھ)

قول فیصل: صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "یہ لفظ اصل میں غارت غور ہے۔ جس طرح ترکتاز تاخت و تاراج ترکوں کے سبب فارس میں بھی غارت گری رواج پایا، اسی طرح یہ محاورہ غوری خاندان کی غارت گری کے سبب ہند میں مروج ہوا۔ چونکہ سلطان شہاب الدین محمد غوری نے اپنے دیو ہیکل افغانوں کو لے کر ہند اور غزنی کو بار بار تاخت و تاراج کیا، اس سبب سے بارھویں صدی عیسوی سے یہ محاورہ زبان زد خلایق ہو گیا۔ اور سب سے زیادہ عورتوں میں جو لوٹ مار کے نام سے کانپتی ہیں اس انداز نے دخل پایا۔ رفتہ رفتہ حسب قاعدہ رائے مہملہ کا لام سے بدل کر غارت غور سے غارت غول ہو گیا۔ چنانچہ شعرا نے دونوں طرح استعمال کیا ہے:

ہوسے ہیں نالہ فریاد تک بھی غارت غور
لکھا ہے نزول اللغت میں کارداں کیسا — تعلق (مثال دہوں)

**غارت غول** ہے۔ نظر سے چھپا ہوا، کھویا ہوا، نیست و نابود، (نور لغات)۔

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غارت غول کرنا**۔ (متعدی) تباہ برباد کرنا، تلف کرنا، ضایع کرنا، ستیاناس کرنا، اردو، صرف متروک۔

ڈوبے غول صحرائے زنخداں — اختر
بہت کرتا ہے غارت غول گرداب (شاہ اودھ)

**غارت غول ہونا**۔ تباہ و برباد ہونا، ستیاناس ہو جانا، ضایع کرنا، کھو جانا، گم ہو جانا، ناچار ہونا، نیست و نابود ہونا، جاتا رہنا، کالعدم ہونا، چوری ہو جانا، پامال ہونا، عورتوں کی زبان،
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب متروک ہے۔

**غارت کا مارا**۔ غارت گیا، تباہ شدہ، اجڑا گھر، برے پٹا، غارت شدہ، خانہ خراب، برباد شدہ، عورتیں نفرت و بیزاری کی حالت میں یہ کلمہ زبان پر لاتی ہیں۔ جیسے "ستار غارت کے مارے نے اس کی ساری تنخواہ خالے لگا دی۔
(نور اللغات و لغت النساء)

قول فیصل۔ یہ دہلی کی زبان ہے اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غارت کرنا** ہے۔ تباہ برباد کرنا، نیست و نابود کرنا، اجاڑنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

دو گھڑی دل کی طرف سے ہم جو غفلت کر گئے
مختصر سی ایک بستی تھی وہ غارت کر گئے — بیان (صاحب جلد ہشتم)

**غارت کرنا** ہے۔ بیکار کر دینا، خراب کرنا، بگاڑنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل جملہ۔ ہم نے قورمہ کتنی محنت سے تیار کیا تھا مگر تم نے ناسمجھی میں ہینگ کا بگھار دے کے غارت کر دیا۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی "ضایع کرنا، تلف کرنا، اکارت کرنا" بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غارت گر** : قزاق، راہزن، تباہ و برباد کرنے والا، فارسی، ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

عشق وہ غارت گر ایماں ہے یہ چاہے اگر
واعظوں کو کلمہ پڑھوائے منات لات کا — بحر

قول فیصل۔ کنایۃً معشوق کو غارت گر ہوش بھی کہتے ہیں۔

ہنس کے کہتا ہے مصور سے وہ غارت گر ہوش
جیسی صورت ہے مری ویسی ہی تصویر کھینچی ہو۔ — مرزا رسوا

**غارت گری** :۔ لوٹ مار، تباہی بربادی، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

ہوا ہوں عشق کی غارت گری سے شرمندہ
سوائے حسرت تعمیر گھر میں خاک نہیں — غالب

**غارت گیا** :۔ نفرت اور بیزاری ظاہر کرنے کے واسطے یہ کلمہ خفگی میں زبان پر لاتی ہیں۔ اردو، صفت، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

تو نے بیر المیلے کیا آنچیپا
چھوڑ غارت گیے مرا آنچیپا — شوق لکھنوی

**غارت ہو** :۔ (کوسنا) اجڑ جائے فنا ہو، اردو، صرف عورتوں کی زبان۔

سیماب ہے پہلو میں مرے دل تو نہیں یہ
اس دل نے ستایا مجھے غارت ہو کہیں یہ — مومن

**غارت ہوش** :۔ (بالاضافت کنایۃً) حسین، طرحدار، فارسی، صفت، قلیل الاستعمال۔

پڑھتے ہی وہ نام غارت ہوش
خود شوق دل میں ہوئی وہ غم پوش — اختر (شاہ اودھ)

**غارت ہونا** ہے۔ ویران ہونا، برباد ہونا، خانہ خراب، تباہ ہونا، اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

ہجر اس دل نے ستایا مجھے غارت ہو کہیں یہ — مومن

**غارت ہونا** لا۔ تاراج ہونا،
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "تاراج ہونا" ہی بولتے ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ ذیل معنی بھی لکھے ہیں۔ "پامال ہونا، منہدم ہونا، مسمار ہونا، اینٹ سے اینٹ بجنا، ضایع ہونا، تلف ہونا، گم ہونا، کھو جانا، جاتا رہنا" مگر اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غارت ہونا** (فنا ہونا، دفع ہونا، جس طرح خوشی سے رخصت ہونے کو سدھارنا کہتے ہیں اسی طرح خفگی میں غارت ہونا عورتوں کی زبان ہے۔

(فقرہ) دیکھو وہ کس دن یہاں سے غارت ہوتا ہے

(نور اللغات)

قول فیصل :- لکھنؤ کی عورتیں کمی کے ساتھ بدل دیتی ہیں۔

**غارتی** :- غارت گیا، ایک قسم کا کوسنا، اردو عورتوں کی زبان :

محل صرف - میں نے کہا تھا کہ دکانوں کا کرایہ وصول لاؤ، غارتی سارا روپیہ وصول کر کے چل دیا میں ایک ایک پیسے کو پریشان ہوں :

**غار ثور** (بفتح ثائے مثلثہ) مکہ معظمہ میں ایک پہاڑ ہے جسکو جبل ثور اور اس میں ایک غار ہے جسے غار ثور کہتے ہیں اسی میں آنحضرت حضرت ابوبکر کے ساتھ پوشیدہ ہو گئے تھے۔ فارسی، ذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل باسط بسوانی نے ثور کو دو سکتہ قافیہ سے نظم کیا ہے جو صحیح نہیں

دیکھ کر نقش قدم کچھ دور تک
پہنچے جب کفار غار ثور تک — باسط بسوانی

**غار حرا** :- (بکسر حائے حطی) مکہ معظمہ کے ایک پہاڑ کا نام "حرا" ہے اس کے غار کو، غار حرا کہتے ہیں۔ جس میں رسول اکرم جا کر بیٹھا کرتے تھے اور عبادت خدا کیا کرتے تھے۔ فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان :

خدا کے کام دیکھو بعد کیا ہے اور کیا پہلے
نظر آتا ہے مجھ کو بدر سے غار حرا پہلے — الہ آبادی

قول فیصل - تنہا حرا بھی بول دیتے ہیں :

اتر کر حرا سے سوئے قوم آیا
اور اک نسخۂ کیمیا ساتھ لایا — حالی

**غار غیب** :- (غیب بروزن غیب)

سامرے کا مشہور غار جس میں امام عصر علیہ السلام کی غیبت ہوئی تھی۔ عربی الفاظ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

غار غیب شاہ پہ سالم ہے نور کا
ہر ایک خاک رہ میں جلوہ ظہور کا — لطافت فیض آبادی

قول فیصل - غیب کے لغوی معنی ہیں " غائب ہونا جدا ہونا، دور ہونا :

**غاریقون** :- ایک دست آور دوا کا نام جو برنگ سفید، بیخ بوسیدہ کے مانند ہوتی ہے۔ اسے تمام سمیات کے حق میں تریاق لکھا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک نر اور ایک مادہ لیکن مادہ بہتر ہے۔ اس کا دودھ دار عضو ہے اس لیے بالوں کو چھلنی میں چھان لیتے ہیں۔ مزاجاً اول درجے میں "حار" دوم میں، یابس، خلط بلغم کے اخراج میں نہایت مفید ہے۔ یونانی، مذکر

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - یہ لفظ - بفتح اول و کسر سوم و یائے معروف ہے۔ اگرچہ یونانی الاصل ہے۔ مگر عربی زبان میں بھی لیو یہی داخل ہے۔

**غازہ** :- (بفتح اول و سوم) ایک قسم کا خوشبودار سرخ رنگ کا سفوف جو عورتیں سرخی کے واسطے رخساروں پر ملتی ہیں۔ فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

الدرے انقلاب جہان بلید کا
خون حسینؑ غازہ ہو روئے یزید کا! — امیر

**غازہ ملنا** :- (لازم) ایک خوشبودار، سرخ سفوف کا چہرے پر ملنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

وہ غازہ ملتے ہیں اب منہ پہ کہدو

کہ خیر اپنی منائیں چاند سورج — (امیر مینائی)

قول فیصل - اس کی تکمیلی صورت " غازہ مل لینا" بھی رائج ہے :

خاک تیری جلوہ گہ کی ہاتھ آئے اگر
مثل غازہ ملیں رخ پر آفتاب و ماہتاب — ذوق

**غازی** :- کافروں سے لڑنے والا، کافروں کو قتل کرنے والا۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

لشکر میں یہ غل تھا کہ وہ غازی نظر آیا
دنیا پہ وہ ابرار و نمازی نظر آیا — انیس

قول فیصل - اس کی جمع " غُزاۃ " بجز اردو میں رائج نہیں۔

**غازی** :- مسلمان بادشاہوں کا خطاب، جیسے " غازی کمال پاشا " سید سالار مسعود غازی " اردو، رائج۔

**غازی** :- نٹ، بازیگر، فارسی، مذکر۔

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - لکھنؤ میں عام طور سے نٹ، یا بازی گر کہتے ہیں :

**غازی** :- (کنایۃً) گھوڑا، اردو، صفت، رائج۔

قول فیصل - عام طور سے جہاں گھوڑے کا ذکر ہوتا ہے غازی کہہ دیتے ہیں۔ لیکن تنہا بول کر گھوڑا مراد نہیں لیتے۔ چلو تریوں کی اصطلاح ہے۔

**غازی مرد** :- جانباز، بہادر آدمی، عربی فارسی الفاظ، اردو، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل - زیادہ تر گھوڑے کو کہتے ہیں جو سلوتروں کی اصطلاح ہے۔

**غازی میاں** :- سلطان محمود غزنوی کے بھانجے سالار مسعود، غازی کا خطاب، اردو اہل سنت حضرات کی اصطلاح۔

**قول فیصل** - ان کا انتقال ۱۰۳۳ھ میں بہرائچ میں عین عالم شباب میں کافروں سے لڑتے ہوئے ہوا عوام حضرات ان کے نام کی چھڑیاں کھڑی کرتے اور لیے جاتے ہیں۔ چھڑیوں کا میلہ ہر سال ابتدائے مئی یعنی جمادی الاول میں ہوا کرتا ہے۔

**غازی میاں دم مدار** :- (دم مدار) مکن پور میں شاہ مدار مدفون ہیں جن کا انتقال ۸۴۳ھ میں ہوا۔ وہاں کے فقرا اکثر دم مدار علی الاعلان کہتے رہے ہیں۔ (نور اللغات)

**غاشیہ** :- (بکسر سوم و فتح چہارم) وہ کپڑا جو چارجامے کے اوپر ڈال لیتے ہیں، زین پوش، پالان، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اک نور سے ہر چار طرف دشت بھرا ہے
اور حسن سے خود غاشیہ کاندھے پہ دھرا ہے — مہر خیر

**قول فیصل** - عربی میں اس کی اصل غاشیۃ ہے جس کے معنی ہیں چھپانے والی۔ اس کی جمع غواشی ہے جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

**غاشیہ بردار** :- زین پوش کا کونہ پکڑ کے چلنے والا خدمت گار، مطیع، فرماں بردار، سائیس، خادم، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غاشیہ بردار تھے جبریلؑ ہمراہ رکاب
جب ہوا راکب براق آسماں رفتار کا — ناسخ

**قول فیصل** - صاحب فرہنگ آصفیہ نے مطیع و فرماں بردار کے معنی میں صرف "غاشیہ بردوش" اور بقیہ معنی میں محض "غاشیہ بردار" لکھا ہے۔ عام طور سے پڑھا لکھا طبقہ غاشیہ برداری بولتا ہے۔ غاشیہ بردوش قلیل الاستعمال ہے

وہ شہسوار حسن جو معراج کو چلا
جبریلؑ ساتھ غاشیہ بردوش ہو گئے — امیر

**غاصب** :- (بکسر سوم) زبردستی کسی کا حق چھیننے والا، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

**محل صرف** - تم آج کل جس کے یہاں ٹھہرے ہو وہ غاصب ہے اس کا مکان غصبی ہے نماز تمھاری کیونکر صحیح ہوتی ہوگی۔

**غافر** :- (بکسر سوم) گناہ بخشنے والا، خدا کا نام عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

رحیم و غافر و ستار نام تیرا ہے
گناہگار کو بخشے یہ کام تیرا ہے — میر حسن

**قول فیصل** - اس لفظ کا استعمال صرف خدا ہی کے لئے ذنوب کی اضافت کے ساتھ ہے۔ جیسے "پروردگار عالم کی صفت جہاں ساتر العیوب ہے وہیں غافر الذنوب بھی ہے"۔

**غافل**[1] :- (بکسر سوم) بے خبر، عربی صفت فصیح، رائج۔

دیر میں غافل نہیں اس سے صنم بھی رام رام
زاہدو بت بن گئے ہیں سب خدا کی یاد میں — امیر

**قول فیصل** - بچے کی نیند کے لئے بھی اس کا استعمال ہے جیسے اگر تمھیں جانا ہے تو بچے کو تھپک کر سلا دو جب غافل ہو جائے چپکے سے چلی جاؤ۔ گہری نیند کے لیے بھی اس کا استعمال ہے۔

**غافل**[2] :- ناعاقبت اندیش، بے احتیاط، بے پروا، غفلت کرنے والا، عربی، فصیح، رائج۔

خالی فنائے دہر سے غافل نہیں حباب
ہر دم کو جانتا ہے دم واپسیں حباب — امیر

**غافل ہونا** :- بے خبر ہونا، بیہوش ہونا، اردو۔ قلیل الاستعمال

ناداں ہم غمخواری کے شرمانے سے کیا حاصل
سرہانے بیٹھنے والے ترا بیمار غافل ہے — عزیز لکھنوی

**غالب**[1] :- (بفتح اول و کسر سوم) مغلوب کرنے والا جیتنے والا، فتح یاب، غالب آنے والا، زبردست، زیر کرنے والا، شکست دینے والا سر کرنے والا، عربی، فصیح، رائج۔

چمن میں دھوم ہے اب اپنی نغمہ سنجی کی
کہ دو ہی نالوں میں غالب ہے ہزار پہ ہم — امیر

**غالب**[2] :- بڑھ جانے والا، سبقت لے جانے والا فائق، حاوی، عربی، فصیح، رائج۔

شوق شہادت دل پہ ہے غالب، ڈھونڈھ رہے ہیں کوچہ قاتل
در سے دیکھیں اس کو جو آتے در تک دیکھیں یا دل پہ ہم آ

**غالب**[3] :- اکثر، عموماً، اردو، قلیل الاستعمال

غالب کہ دل خستہ شب ہجر میں مر جائے
یہ رات نہیں وہ جو کہانی میں گزر جائے — جیر

**غالب**[4] :- شیر خدا، حضرت علی علیہ السلام کا لقب، عربی، فصیح، رائج۔

**قول فیصل** - تنہا نہیں بولتے بلکہ غالب کل غالب علی ابن ابیطالب یا اسد اللہ الغالب کی ترکیب سے بولتے ہیں۔

**غالب**[5] :- مرزا اسد اللہ خاں کا تخلص - عربی فصیح، رائج۔

ریختہ کے تمھیں استاد نہیں ہو غالب
کہتے ہیں اگلے زمانے میں کوئی میر بھی تھا — غالب

**قول فیصل** - غالب کا پورا نام مرزا اسد اللہ خاں تھا۔ مرزا نوشہ آپ کی عرفیت ہے ابتدا میں اسد تخلص تھا۔

یہ لاش بے کفن اسد خستہ جاں کی ہے
حق مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا — غالب

بعد میں غالب رکھا اور اسی تخلص سے مشہور رہا

۱۷۹۵ء میں بمقام آگرہ پیدا ہوئے۔ باپ کا نام عبد اللہ بیگ خاں تھا۔ آگرے سے دہلی آئے اور یہیں کے ہو رہے انھیں اپنی فارسی دانی پر ناز تھا اور بجا ناز تھا۔ اردو میں بھی مسلّمہ الثبوت استاد مانے جاتے ہیں۔ اردو مراسلات کو مکالمے کا جامہ پہنایا۔ مرزا اردو میں شعر کہنا اچھا نہیں سمجھتے تھے۔ اصل جولانی طبع فارسی میں دکھلاتے تھے۔ لیکن کیا خبر تھی کہ یہی نامرغوب چیز ان کی شہرت کا باعث ہوگی۔ اردو کے ابتدائی اشعار مغلق اور عام فہم سے بالاتر ہوتے تھے لیکن دوستوں کی نکتہ چینی اور چھیڑ چھاڑ سے ایسے سنبھلے کہ اردو کا کلام جذبات انسانی کا بہترین مرقع ہو گیا خیالات کی جدّت مضمون کی بلند پردازی اپنی مثال آپ ہے۔ عامیانہ اور مبتذل تشبیہوں سے کلام پاک ہے۔ متانت اور سنجیدگی کو شوخی اور ظرافت سے ایسا پیوست کرتے ہیں کہ شعر میں جان آجاتی ہے۔ ۷۳ برس کی عمر پاکر ۱۸۶۹ء مطابق ۱۲۸۵ھ میں دنیا سے انتقال کیا۔ آہ غالب مرد، تاریخ انتقال ہے۔ شریف الحسن عثمانی نے غالب کے خطوط سے ان کے حالات زندگی لکھے ہیں۔ جو غالب صدی (۱۹۶۹ء) کے موقع پر مختلف اخبار و رسائل میں شائع کیے جا چکے ہیں۔ اس مضمون کا عنوان ہے "غالب کی کہانی غالب کی زبانی"، ذیل میں اس کا اقتباس درج کیا جاتا ہے۔

"میں آٹھویں رجب ۱۲۱۲ھ میں پیدا ہوا ہوں میں نے ایام دبستان نشینی میں شرح مائۃ عامل تک پڑھا۔ بعد اس کے لہو ولعب اور آگے بڑھ کر فسق و فجور، عیش و عشرت میں منہمک ہوگیا میں قوم کا ترک سلجوقی ہوں۔ دادا میرا ماوراء النہر سے شاہ عالم کے وقت میں ہندوستان آیا۔ سلطنت ضعیف ہوگئی تھی۔ صرف پچاس گھوڑے نقارہ نشان سے شاہ عالم کا نوکر ہوا۔ ایک پرگنہ سیر ذات کی تنخواہ میں پایا۔ بعد انتقال اس کے جو طوائف الملوکی کا ہنگامہ گرم تھا وہ علاقہ نہ رہا۔ باپ عبد اللہ بیگ خاں لکھنؤ جاکر آصف الدولہ کا نوکر رہا۔ بعد چند روز حیدر آباد جاکر نظام علی خاں کا نوکر ہوا۔ تین سو سوار کی جمعیت سے ملازم رہا۔ وہ نوکری ایک خانہ جنگی کے بکھیڑے میں جاتی رہی۔ والد نے گھبرا کر الور کا قصد کیا۔ راجہ بختاور سنگھ کا نوکر ہوا۔ وہاں کسی لڑائی میں مارا گیا۔ نصر اللہ خاں بیگ میرا حقیقی چچا مرہٹوں کی طرف سے اکبر آباد کا صوبیدار تھا اس نے مجھے پالا۔ ۱۸۰۶ء میں جنرل لیک صاحب کا عمل ہوا۔ صوبیداری کمشنری ہوگئی اور صاحب کمشنر ایک انگریز مقرر ہوا۔ میرے چچا صاحب کو جنرل لیک صاحب نے سواروں کی بھرتی کا حکم دیا۔ چار سو سواروں کا بریگیڈیر ہوا۔ ایک ہزار ذات کا لاکھ ڈیڑھ لاکھ کا تعلقہ برطرف ہوگیا۔ ملک کے عوض نقدی مقرر ہوگئی وہ اب تک پاتا ہوں۔ پانچ برس کا تھا باپ مر گیا۔ نو برس کا تھا کہ چچا مر گیا۔

نوابی کا خطاب ہے۔ نجم الدولہ اور اطراف جنوب کے امرا مجھ کو نواب کہتے ہیں۔ میں موحّد خالص اور مومن کامل ہوں۔ انبیا سب واجب التعظیم اور اپنے اپنے وقت کے سب مفترض الطاعۃ تھے محمد علیہ السلام پر نبوت ختم ہوئی۔ یہ خاتم المرسلین اور رحمۃ للعالمین ہیں مقطع نبوت کا مطلع امامت اور امامت نہ اجماعی بلکہ من اللہ ہے اور امام من اللہ علی علیہ السلام ہیں ثم حسنؑ ثم حسینؑ اسی طرح تا مہدی موعود علیہ السلام زیں ستم ہم بریں بگذرم۔ ہاں اتنی بات اور ہے کہ ... زندقہ مردود اور شراب کو حرام اور اپنے کو عاصی سمجھتا ہوں۔ اگر مجھ کو دوزخ میں ڈالیں گے تو میرا جلانا مقصود نہ ہوگا بلکہ میں دوزخ کا ایندھن ہوں گا اور دوزخ کی آنچ کو تیز کروں گا تاکہ منکرین و مشرکین نبوت مصطفوی و امامت مرتضوی اس میں جلیں۔

۷ رجب ۱۲۲۵ھ کو میرے پاس حکم دوام حبس صادر ہوا۔ ایک بیڑی پاؤں میں ڈال دی اور دلّی شہر کو زندان مقرر کیا اور مجھے اس زندان میں ڈال دیا۔ اللہ اللہ ایک وہ کہ دو بار ان کی بیڑیاں کٹ چکی ہیں اور ایک ہم ہیں کہ کچھ اوپر پچاس برس سے جو پھانسی کا پھندا گلے میں پڑا ہے تو نہ پھندا ہی ٹوٹتا ہے نہ دم نکلتا ہے۔

میں لم یلد ولم یولد ہوں۔ چھہتّر برس کی عمر میں سات بچے پیدا ہوئے۔ لڑکے اور لڑکیاں بھی اور کسی کی عمر پندرہ مہینے سے زیادہ نہ ہوئی۔ چچا کی جاگیر کے عوض میرے اور میرے شرکائے حقیقی کے واسطے شامل جاگیر نواب احمد بخش دس ہزار روپیہ سالانہ اس میں میری ذات کا حصہ ساڑھے سات سو روپیہ سال۔ بادشاہ دلّی نے پچاس روپیہ مہینہ مقرر کر دیا ان کے ولی عہد نے چار سو روپیہ سال۔ ولی عہد تقرر کے دو برس بعد مر گئے۔ واجد علی شاہ بادشاہ اودھ کی سرکار سے صلہ مدح گستری پانچسو

روپیہ سال مقرر ہوئے۔ وہ بھی دو برس سے زیادہ نہ جیئے یعنی اگرچہ اب تک جیتے ہیں مگر سلطنت جاتی رہی اور تباہی سلطنت دو برس میں ہوئی دلی کی سلطنت سخت جان تھی سات برس مجھ کو روٹی دے کر بگڑی۔ ایسے طالع مربی کش محسن سوز کہاں پیدا ہوتے ہیں۔ نواب یوسف علی خاں بہادر والی ریاست رامپور رئیس ۳۵ برس کے میرے دوست اور پانچ چھ برس سے میرے شاگرد ہیں آگے گاہ گاہ کبھی کچھ بھیج دیا کرتے تھے۔ اب جولائی ۱۸۵۹ء سے ماہ بماہ ۵۵ روپے بھیجتے ہیں۔

مولانا غالب علیہ الرحمہ ان دنوں بہت خوش ہیں پچاس ساٹھ جز کتاب امیر حمزہ کی داستان کی اور اسی قدر حجم کی بوستان خیال آ گئی۔ ۱۷ بوتلیں بادۂ ناب کی توشہ خانے میں موجود ہیں۔ دن بھر کتاب دیکھا کرتے ہیں۔ رات بھر شراب پیا کرتے ہیں۔

کسے کیں مراد ش میسر بود
اگر ہم نباشد سکندر بود

۱۸۵۸ء میں بیمار کیا ہوا توقع زیست کی نہ رہی قولنج اور پھر کیسا شدید کہ پانچ پہر مرغ بسمل کی طرح تڑپا کیا۔ عصارۂ ریوند اور ارنڈی کا تیل پیا۔ اس وقت تو بچ گیا مگر قصہ تمام نہ ہوا دس دن میں دو بار آدھی آدھی غذا کھائی گویا دس برس میں ایک بار غذا تناول فرمائی گلاب اور املی کا نیا آلو بخارے کا افشردہ اس پر مدار رہا۔ کل سے خوف مرگ گیا اور صورت زیست کی نظر آتی ہے۔
میں اب انتہائے عمر ناپائدار کو پہنچ کر التماس

لب بام اور ہجوم امراض جسمانی و آرام روحانی سے زندہ درگور رہوں۔ کچھ یاد خدا بھی چاہیے۔ نظم و نثر کے قلمرو کا انتظام ایزد توانا کی عنایت و امانت سے خوب ہو چکا۔ اگر اس نے چاہا تو قیامت تک میرا نام و نشان باقی و قائم رہے گا۔

کو کسم را در عدم اوج قبولی بودہ است
شہرت شعرم بہ گیتی بعد من خواہد شدن

**غالباً**:۔ (لفظ۔ غالبن) شاید، گمان ہے۔ یہ کلمہ اس جگہ مستعمل ہے جہاں ایسا شک پایا جائے جو یقین کے قریب ہو۔ عربی، لفظ، فصیح، رائج۔

پھر نہ آئے جو ہوئے خاک میں جا آسودہ
غالباً زیر زمیں میر ہے آرام بہت — میر

**غالب آنا**:[1] جیتنا، غلبہ پانا، فائق ہونا، بڑھ جانا، سبقت لے جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حضور! دشمن کی فوج بہت زیادہ ہے آپ حملہ نہ کریں۔ غالب آنا ناممکن ہے۔

**غالب آنا**:[2] زیادہ ہونا۔ بھاری ہونا، حاوی ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں منع کرتا رہا کہ سیاہ ڈوپٹے کو سرخ نہ رنگو تم نے کہنا نہ مانا دیکھ سرخی پر سیاہی غالب آ گئی

**غالب رہنا**:۔ حاوی رہنا، زیادہ رہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ مشہور ہے کہ رستم ہمیشہ جنگ میں اپنے دشمن پر غالب ہی رہا کبھی شکست کا منھ نہیں دیکھا۔

**غالب ہونا**:۔ چھا جانا۔ زیادتی کے ساتھ کسی کیفیت کا طاری ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج

یہ سن کر کچھ ہوئی وحشت سی غالب — منیر
چلے وہ دونوں بھائی گھر کی جانب — معراج المضامین

**غالب ہے**:۔ قوی گمان ہے۔ اردو صرف، متروک۔

نہ رد خلق ہوں غالب کہ بعد مردن بھی
بنے مزار نہ میرے مزار کے نزدیک — آتش

قول فیصل۔ اب اس جگہ "گمان غالب ہے" بولتے ہیں اور عربی تعلیم یافتہ طبقہ اسی محل پر "اغلب ہے" بھی بولتا ہے۔

**غالی**:[1] حد سے گزرنے والا، ایک فرقہ، جو حضرت علیؓ کو خدا مانتا ہے۔ نصیری، عربی، غلو کا اسم فاعل تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ع غالیوں میں ابھی تم کو تو خدا ہوتا ہے — عزیز لکھنوی

**غالی**:[2] غلو کرنے والا، راسخ العقیدہ، کٹر، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عاشق ہیں سب اس کے جو ہے کونین کا والی
اثنا عشری پنجتنی، شیعۂ غالی — انیس

**غالیچہ**:۔ (یائے معروف) چھوٹا اونی قالین، فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ یہ قالین کا مفرس ہے جو فارسیوں نے چہ علامت تصغیر کا اضافہ کرکے بنا لیا ہے۔ گرمی کے استعمال کے لئے اب سوتی غالیچے بھی بننے لگے ہیں

**غالیہ**:۔ (بکسر سوم) مشک و عنبر وغیرہ سے مرکب ایک سیاہ رنگ کا نام جس سے خضاب کرتے ہیں یہ حکیم جالینوس کی ایجاد ہے۔ (دستور الانشاء)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غالیہ بیز**:۔ ز بیز بردن تیز، خوشبو شبو دار ہوا مشک و عنبر کی خوشبو میں ڈوبی ہوئی ہوا۔ فارسی ترکیب، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

ہوا باغ کی غالیہ بیز ہے
فضا ہر روش کی طرب خیز ہے — اختر (دشاہ اودھ)

**غالیہ مو**:۔ سیاہ بالوں والا، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

لکتے تو ہو تم سب کو بت غالیہ مو آئے... کی تعبیر کے گھر کوئی کہ دو ...

**غامض** :- مشکل کلام، دیر فہم، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کیسے دریافت کچھ غامض مسائل
نبی زادے نے کردیئے سہل مشکل (معراج المضامین) منیر

قول فیصل - عربی زبان میں گڑھا، گہرا، زمین پست کے معنی میں بھی بولتے ہیں۔

**غانی** :- تونگر، دولت مند، بے نیاز، عربی صفت، قلیل الاستعمال۔

غانی تھا فخر از تھا مالی دماغ تھا
گویا ہوا کے دوش پہ اک زندہ باغ تھا انیس

قول فیصل - عربی زبان میں راگ گانے والے کو بھی کہتے ہیں۔

**غائب** :- (بکسر سوم) غیر حاضر، پوشیدہ، مخفی چھپا ہوا، حاضر کی ضد۔ عربی، صفت، فصیح، رائج۔

حال نہ پوچھیئے عشق کمر میں گھل گئے بالکل ہوگئے لاغر
سب کی نظر سے اب تو ہیں غائب بن گئے گویا تار نظر ہم امیر

**غائب** ۲ :- ایک طرح کی شطرنج جو شطرنج باز پس پردہ بیٹھ کر یا بساط شطرنج کی طرف پیٹھ کرکے کھیلتا ہے فارسی صفت، شطرنج بازوں کی اصطلاح۔

**غائبانہ** ۱ :- شطرنج کی بازی جو حریف اور بساط کی طرف سے منہ موڑ کر کھیلتے ہیں۔ فارسی، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - یہ بھی شطرنج بازوں کی اصطلاح ہے عام طور سے زبانوں پر نہیں:

**غائبانہ** ۲ :- پیٹھ پیچھے، پس غیبت، عدم موجودگی میں۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

سن تو سہی جہاں میں ہے تیرا فسانہ کیا
کہتی ہے تجھ کو خلق خدا غائبانہ کیا آتش

**غائبانہ تعارف** :- عدم موجودگی میں تعارف، اردو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

جب رضا ذات محمد سے شناسائی ہوئی
کچھ خدا سے بھی تعارف غائبانہ ہوگیا میداں رضا

**غائبانی** :- ایک قسم کی گالی جو عورت کے حق میں دی جاتی ہے۔ جیسے قحبہ، قطامہ، وغیرہ۔ اس کا مفہوم ہے غائبانہ مزہ اڑانے والی عورت۔ اردو، مونث، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - لکھنؤ میں "غیبانی" کہتے ہیں۔

**غائب باز** :- غائبانہ شطرنج کھیلنے والا۔ وہ شطرنج کھیلنے والا جو پس پردہ بیٹھ کر یا شطرنج کی بساط کی طرف پیٹھ کرکے شطرنج کھیلے ایسی بازی کو غائبانہ کہتے ہیں فارسی صفت، (نور اللغات)

قول فیصل - لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔

**غائب غلہ** :- بالکل غائب، اس طرح غائب جیسے غلہ غلیل سے نکل کر نظر سے غائب ہو جاتا ہے۔ اردو صفت، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف - اتنے میں انھوں نے بھٹیاری سے پوچھا کہ کیوں بی بھٹیاری تمھیں کچھ معلوم ہے بھلا خوجی کہاں چلے گئے۔ اس نے کہا میاں میں اب کیا بتاؤں کہ کہاں غائب غلہ ہوگئے اتنا جانتی ہوں کہ انھیں کا سا کوئی مردوا آیا تھا۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل - اس کا صرف "کرنا، ہونا" کے ساتھ ہے۔

**غائب کرا دینا** :- مخفی کرا دینا، اڑا دینا، چوری کرا دینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - تمھارے حقیقی بھائی نے دشمنی سے تمھاری ہزاروں بیش قیمت چیزیں غائب کرا دیں تمھیں کوئی اطلاع نہ ہو سکی۔

قول فیصل - اس کا لازم "غائب کر دینا" بھی مستعمل ہے

**غائب کھیلنا** :- بے دیکھے شطرنج کھیلنا حافظے کی قوت اور کمال مہارت سے (نور اللغات)

قول فیصل - مولف فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ "اس کے کھیلنے کا یہ قاعدہ ہے کہ حریف کی پیٹھ کے پیچھے بساط شطرنج بچھا کر مہرے رکھ دیتے ہیں جب دوسرا حریف مہرہ چلتا ہے تو اسے جتا دیتے ہیں کہ یہ فلاں مہرہ کو فلاں خانے سے فلاں جگہ چلا ہے تب وہ اپنے خیال سے بتا دیتا ہے کہ تم میری طرف کے فلاں مہرے کو فلاں جگہ رکھ دو غرض اسی طرح ذہن میں نقشہ جما کر دوسرے حریف کو مات کر دیتا ہے اہل فارس اسے غائبانہ کہتے ہیں" لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔

**غائب ہونا** ۱ :- پوشیدہ ہونا، روپوش ہونا، چھپنا، حاضر نہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

موجود جسم میں ہے یہ غائب ہے سب کی روح
جلوہ اسی طرح ہے جہاں میں حضور کا فرزند امانت لطافت

**غائب ہونا** ۲ :- چوری ہو جانا، جاتا رہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف - تعجب کی بات ہے کہ صندوقچے میں قفل لگا رہا اور کڑے کی جوڑی غائب ہوگئی۔

**غائر** :- گہرا، وسیع، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف - اگر آپ میرے مضمون کو نظر غائر سے ملاحظہ فرمائیں گے تو آپ کو ماننا پڑے گا کہ اپنی نوعیت کا واحد مضمون ہے۔

قول فیصل - عربی میں اس کے لغوی معنی ہر چیز جو نیچے چلی جائے، زمین پست گھس جانے والی شے وغیرہ کے ہیں جو اردو میں مستعمل نہیں۔

**غائی** :- غرض، غایت، وجہ، سبب، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - زیادہ تر اس کا استعمال لفظ علت

کے ساتھ ہوتا ہو جیسے "اس کی علت غائی کیا ہے"

**غایت** ۱ غرض، مطلب۔ عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اس کی غایت کو سمجھ لیتے تو ہم
مانگنے پر اس کو دل دیتے تو ہم دشاہ اودھ — اختر

**غایت** ۲ انتہا، انجام، نہایت، آخر، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جور و ستم کی ان کے جو غایت نہیں رہی
ایسی ہی مری وفا کی نہایت نہیں رہی — سالک دہلوی

**غایت** ۳ از حد، بے حد، بہت، بے شمار، بے حساب عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ نگار مرغوب اور دلدار مطلوب نے عاشق شاد و نامراد کی گردن سیمیں میں دست رنگیں ڈال کر چاہا کہ عین مستی اور غایت جوش حسن پرستی میں رخسار جاناں کو چوم لے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ عربی میں اس کے ایک معنی علم، نشان، جھنڈا بھی ہیں جو اردو میں نہیں۔

**غایتُ الامر**:- انجام کار، آخر کار، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**غایت درجہ**:- اخیر درجہ، انتہائی درجہ، اخیر کو، حد سے زیادہ، آخر الامر، انتہا پر۔

(فقرہ) آپ اس مکان کی قیمت غایت درجہ پانچ ہزار دینگے۔

قول فیصل: اب شاید ہی کوئی بولتا ہو (نور اللغات)

**غایت ما فی الباب**:- اس معاملے میں انتہائی بات۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اول قبلہ بدلنے کی بعض مصلحتیں ظاہر فرمائیں اور پھر توریت وغیرہ پچھلی کتابوں کی پیشین گوئیوں سے اس کی تصدیق کی، اور آخر کو ایمان کے مقابلے میں اس کو ایسا ہلکا کر دکھایا کہ گویا یہ بات اس قابل ہی نہیں کہ اس پر اتنا زور دیا جائے غایت ما فی الباب، شرط نماز ہے سو آدمی کسی نہ کسی طرف کو تو منہ کرے ہی گا۔

(ترجمۂ القرآن از۔ نور اللغات)

**غَبّ**:- (بکسر اول و بائے مشدد) تپ نوبتی، باری کی تپ۔ وہ تپ جو ایک روز درمیان دے کے آئے عربی، مونث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ حکماء کی اصطلاح ہے۔ عمومیت حاصل نہیں ہے۔

**غُبار** ۱ (بالضم) گرد، دھول، گرد ملی ہوئی ہوا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

گرد نگاہ یار سے دل ہو مرا تباہ
رہرو کو سوجھتی نہیں منزل غبار میں — امیر

**غُبار** ۲ (مجازاً) ملال، کلفت، رنج، اندوہ عربی، فصیح، رائج۔

صبا اڑا نہ سکی آسماں مٹا نہ سکا
کہ دل میں ان کے ہمارا غبار باقی ہے — داغ

**غُبار** ۳ عداوت، بغض، دشمنی، کینہ، بیزاری، اردو، فصیح، رائج۔

چلے ٹھکرا کے میری تربت کو
خاک سے بھی مری غبار رہا — وزیر

**غُبار** ۴ ایک قسم کا خط جو دو الگ الگ غنچوں پر لکھا جاتا ہو اور ان دونوں کا غنچوں کو ملانے سے پڑھا جاتا ہو ورنہ ایک غبار سا معلوم ہوتا ہے اور پڑھنے میں نہیں آتا ہو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے اس کا صرف خط کے ساتھ ہی ہے۔

کس پردے میں کدورت دل کا اشارہ ہے
لکھا ہے خط بھی اس نے تو خط غبار میں — امیر مینائی

**غُبار** ۵ کہر، شب دود، دھند، بخارات غلیظہ، دھواں دھار، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ تنہا غبار بول کے یہ معنی نہیں مراد لیتے بلکہ آنکھوں کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

**غُبّارا** ۱ ایک قسم کی آتشبازی، باریک کاغذ کا بنا ہوا تھیلا جس کے اندر تیل کی بھیگی ہوئی گنبد روشن کر کے ہوا میں اڑاتے ہیں۔ اس میں کبھی ایسے پڑاتے بھی رکھ دیتے ہیں جو اوپر جا کر چھوٹتے اور اس میں سے مختلف رنگوں کے پھول گرتے ہیں۔ مذکر۔

سوز دل بعد فنا بھی آشکارا ہو گیا
جب غبار اٹھا ہمارا اک غبارا ہو گیا — سحر

شیخ امداد علی بحر ہی نے ایک جگہ بہ تشدید دوم بھی کہا ہے۔

اڑے گا گنبد افلاک بن کے غبّارا
جو میری آہ جہاں سوز کا دھواں پہنچا

اب فصحا کی زبانوں پر بلا تشدید ہے۔ (نور اللغات)

صاحب فرہنگ آصفیہ فرماتے ہیں فصحا جو یہاں فرماتے ہیں زبانوں پر اب بھی تشدید کے ساتھ ہے۔ غبارہ بلا تشدید وہ لوگ نظم میں جو لغت پر زبان کو قربان کرتے ہیں۔ قلق نے بھی غبارا (ب کو مشدد) نظم کیا ہے۔

بعد مرنے کے بھی باقی ہے وہی سوز فراق
خاک کے میری بگولے نہیں غبارے ہیں — قلق

مولف مہذب اللغات کے نزدیک یہ لفظ اردو ہے اور عوام و خواص کی زبانوں پر بہ تشدید بأ ہے۔ زیادہ تر رسم الخط بجائے الف کے ہائے ہوز کے ساتھ بھی ہے۔ اس کی جمع "غبارے اور غباروں" ہے۔

تب فرقت میں نکل کر مری آنکھوں سے حضور
لطف دکھلاتے ہیں اڑتے ہوئے غباروں کا — فرنگی محلی رضا

**غُبّارا** ۲ ایک قسم کا ہوائی جہاز، ایک قسم کا ہوا پر اڑنے کا بورن جو ریشمی کپڑے یا کسی ہلکی چیز

ستا نہا کر اس میں ہیڈ روجن بھری ہوا ئے لطیف دگرم بھر کر اڑاتے تھے اور اس کے نیچے ایک کشتی یا کھٹولا باندھ کر آدمیوں کو بٹھا دیتے ہیں۔ اس کا رواج یورپ میں بہت ہے۔ جنگ فرانس اور جرمن میں اس کے وسیلے سے فرانس والوں نے بہت سے کام نکالے تھے۔

بیلون یا ایربیلون۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اس کو بھی "بہ تشدید با" ہی بولتے ہیں۔

**غُبّارا** :- بشکل غبارا، شیشے کا گول ظرف، ایک قسم کا بم کا گولا جس میں آتش بازی بھر کر چھوڑتے ہیں اور وہ اوپر جا کر پھٹ جاتا ہے۔ اور طرح بطرح کے پھول کھلاتا ہے۔

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ایسے گولے کو غبارا نہیں کہتے۔

**غبار اٹھنا** :- زمین سے گرد کا بلند ہونا، ہوا سے خاک کا اڑنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> بھبکتے ہیں کدورت سے دلوں کو مفسد
> آئینہ صحبت کا کہ غبار اٹھتا ہے — میر عشق

**غبار اٹھنا** :- ابخرات کا اوپر کو چڑھنا، ابخارات غلیظہ کا صعود کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غبار اُڑنا** :- گرد اڑنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> ہم ہیں لعد از مرگ بھی محو تماشائے بہار
> جب غبار اپنا اڑا دیوار گلشن ہو گیا — بحر

**غبار آلود** :- گرد میں بھرا ہوا، گرد آلودہ، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محاورہ :- معلوم ہوتا ہے تم بہت دور سے پیدل آرہے ہو تمہارا چہرہ غبار آلود ہے۔ منہ دھو ڈالو۔

قول فیصل۔ اسی محل پر "غبار آلودہ" بھی بولتے ہیں۔

**غبار آنا** :- رنج یا کدورت پیدا ہو جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

> ہم خاک میں ملے تو ملے غم مگر یہ ہے
> دل میں ترے غبار کہیں آ گیا نہ ہو — وزیر

**غبار بڑھانا** :- ملال زیادہ کرنا، کدر بڑھانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> ہم خاک ہو گئے تو مکدر وہ ہو گئے
> افسوس ہے غبار بڑھایا غبار نے — (لا اعلم)

**غبار بھرنا** :- غبار آلود ہونا، مٹی لگ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> ٹھہر کے میں نے وہیں ڈال دی سپر تلوار
> کیا سلام یہ جھک کر بھرا جبیں میں غبار — میر عشق

**غبار بیٹھنا** :- اڑی ہوئی گرد کا بیٹھ جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> برائی پر ہے ہماری قسمت سفر میں کبھی ہے سفر کی زحمت
> کہیں جو بیٹھا غبار غربت تو شعلہ اٹھا غم وطن کا — بحر

**غبار جھاڑنا** :- گرد و غبار کا دور کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> روئے یوسف پہ تھا حسن و بہار عارض
> میرے محبوب نے جھاڑا جو غبار عارض — لطافت فرزند امانت

**غبار چھانا** :- گرد کا پھیل کر کسی جگہ اکٹھا ہو جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

> نظروں میں یہ چھایا ہے غبار دل وحشی
> ہر آنکھ میں آنسو مجھے ڈھیلا نظر آیا — منیر

**غبارِ خاطر** :- (بہ اضافت) ملال خاطر، رنج دل کی کدورت، رنجش، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

> بکھری میں ہو ہیں سحری کی صورت × چلتے ہیں نسیم سحری کی صورت
> ہم بیٹھتے ہیں غبار خاطر کی طرح × اٹھتے ہیں تو درد جگری کی صورت — رشید

**غبارِ خاطر** :- مولانا ابو الکلام آزاد کی ایک مرکز آرا ادبی تصنیف کا نام جو انھوں نے جیل کے اندر خطوط کی شکل میں لکھی، اردو ...

**غبار دھونا** :- کدورت دور کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> خنجر لگی کشیدگی تری رو برو ہمیں سے رشک ہے
> تو غبار اس کے نہ دل سے کبھی دھو کر آیا — رشک

**غبارِ راہ** :- راستے کی گرد، راستے کی دھول، فارسی، فصیح، رائج۔

> مجھے نقش پائے حیدر بنا
> غبار رہ آل حیدر بنا — (صبح خنداں)

**غبار رکھنا** :- کدورت رکھنا، رنج رکھنا، کینہ رکھنا، عداوت رکھنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> بتوں کے خط کو بوسہ عارض عطا کرو
> رکھتے ہو دل میں صاف دلوں سے غبار کیا — اسیر

**غبار سمٹنا** :- تاریکی اور گرد کا کم ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> ناگاہ بجھ گئے خفا کے تمام تار
> بڑھنے لگی شعاع ہٹنے لگا غبار — جوش ملیح آبادی

**غبار نکالنا** :- کدورت نکالنا، دشمنی نکالنا، کینہ نکالنا، بغض کا بدلہ لینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> خاک دہلی سے کیا ہم کو جدا ایکبار گی
> آسماں کو تھی ضرورت سو نکالا یوں غبار — میر

قول فیصل۔ اس کا صرف دل کے ساتھ زیادہ ہے۔

**غبار نکلنا** :- دشمنی ادا ہونا، کینہ نکلنا، بدلہ نکلنا، عداوت پوری ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

> اندھیرے سیاہ ہوگا چرخ : دل کا اب کچھ غبار نکلے گا — میر

**غبار ہونا:** لا۔ آسمان پر گرد ہونا۔ فضا کا مکدر ہونا
اردو صرف فصیح، رائج۔
محل صرف۔ آندھی تیز آچکی ہے۔ ایسا غبار ہے کہ آج
چاند کا نظر آنا مشکل ہے۔

**غبار ہونا:** لا۔ دو شخصوں میں باہم رنجیدگی ہونا
اردو صرف فصیح، رائج۔

زمیں کو ہم سے غبار آسماں ہم سے خلاف
نہ ہم زمیں کے لئے ہیں نہ آسماں کے لئے  اکبر

**غبار ہونا:** لا۔ آنکھوں سے کم نظر آنا۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ ان معنی میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غباوت:** ۔ کندذہن ہونا۔ غبی ہونا۔ عربی
مؤنث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

**غبطہ:** ۔ (بکسر اول وفتح سوم) کسی کے مال یا مرتبے
کی بلندی پر ایسا رشک کرنا جس میں اس کے زوال
کا ہلکا سا شائبہ بھی نہ ہو۔ عربی۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

جذباتِ رسول کریم
نہ کریں غبطہ کیوں جناب کلیم  ناسخ

**غبغب:** ۔ (بفتح اول وسوم) موٹے تازے آدمی
کی ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت جو خوبصورتی میں
داخل ہے۔ عربی۔ مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ آنکھیں جلوہ رخ خورشید سحر سامری چتون
خط نورستہ شہر سبز غبغب چاہ بابل ہم  انشا

قول فیصل۔ شعرا چاہ غبغب و چہ غبغب کی
ترکیب کے ساتھ زیادہ استعمال کرتے ہیں۔

چاہ غبغب سے نکلتے ہی ہوئی قید نصیب
یوسف دل کے لئے ہوگئیں زلفیں زنداں  جلال

عام بول چال میں اہل لکھنؤ اسی کو غبغبا کہتے ہیں اور زیادہ تر بصیغۂ
جمع غبغبے بولتے ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ صاحب فرہنگ
جہانگیری نے غبب بھی لکھا ہے۔

**غبن:** ۔ (بفتح اول وسکون دوم وسوم) خیانت
تصرف بیجا، دست برد، سپرد کئے ہوئے مال کی
چوری، خرد برد، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ پڑھا لکھا طبقہ غبن بفتح اول وسکون
دوم وسوم بولتا ہے اور عوام بفتحتین بولتے ہیں۔
کرنا اور ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہو۔

**غبی:** ۔ (بالفتح) کند ذہن۔ عربی۔ صفت۔ فصیح
رائج۔
محل صرف۔ تمہارا لڑکا بہت غبی ہے آٹھ دن میں
چار مصرعے آمدنامے کے یاد نہ کرسکا۔

**غپ:** لا۔ (بالفتح) ڈینگ، جھوٹی بات، شیخی کی بات
اردو مؤنث، غیر فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ فارسی میں گپ ہے۔ اہل لکھنؤ زیادہ تر
"غپ" ہی بولتے ہیں۔ دیہاتی گپ بولتے ہیں۔ غپ
کا صرف۔ اڑانا، مارنا، ہانکنا وغیرہ کے ساتھ ہوتا ہے۔ صاحب
نور اللغات نے بکاف فارسی بھی لکھا ہے جو صحیح نہیں۔
بصیغۂ جمع (غپیں) زبانوں پر زیادہ ہے جیسے بلا وجہ
دو گھنٹے سے بیٹھے غپیں اڑا رہے ہو اور وقت برباد
کررہے ہو (یا) تمہیں سوائے غپیں ہانکنے کے دنیا کا
اور کوئی کام ہی نہیں ہے۔
غپیں مارنا نسبتاً زبانوں پر کم ہے۔

**غپ:** لا۔ جلدی سے حلق و عصیرہ میں اتار جانے
کی آواز۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ حلق کی قید نہیں بلکہ جہاں بھی جلدی کرنا
ہوتا ہے تو بول دیتے ہیں جیسے۔ بس جیسے ہی
ڈیوڑھی میں پہنچا اس نے غپ سے ڈیوڑھی میں گھس
کر کنڈی لگائی۔ یہ بھی غیر فصیح ہے۔

**غپا:** لا۔ (بفتح اول وتشدید دوم)
دھوکا، فریب، اردو۔ مذکر۔ متروک۔
قول فیصل۔ اب اس کا صرف زیادہ تر جھیج کے ساتھ
غپے بیٹھے۔ چھاؤنی جھیپ کے معنی میں زبانوں پر چڑھا ہے
عورتوں کی زبان ہے۔

**غپا:** لا۔ جب اڑتا ہوا پتنگ کٹ جاتا
ہے تو اس کی ڈور تیزی سے کھینچ کر غپا کہتے ہیں۔
اردو، لکھنؤ کی زبان۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ صاحب فرہنگ اثر لکھتے ہیں کہ میں
نہیں واقف نہ میں نے کسی سے سنا۔ غپا دینا بمعنی
دھوکا دینا البتہ رائج ہے۔ مگر خواص کی زبان ہے۔
خواص غپہ دینا بولتے ہیں۔ مؤلف کے نزدیک غپے
دینا خواص کی زبان نہیں ہے۔ بلکہ یہ بھی عوام کی
زبان ہے۔ کنکوے کھیلنے "غپا" کوئی نہیں بولتا۔

**غپا:** لا۔ قضیب ذکر جیسے "کھینچ ہوا نئی بیٹھ
بڑھا یا"۔ اردو، مذکر، عوام کی زبان۔
(فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غپا غپ:** لا۔ (بفتح ہردو غین) متواتر
پے در پے، اردو، عوام کی زبان
محل صرف۔ تم شاید ترخوان کی تہذیب سے واقف
نہیں کھانے سے پہلے برفی کی ڈلیاں غپا غپ
کھاتے چلے جارہے ہو۔

**غپا غپ:** لا۔ بکثرت، افراط، جیسے غپا غپ نور
برس رہا ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غپا غپ:** لا۔ کسی چیز کی کسی ملائم چیز کے اندر
اترنے اور جانے کی آواز۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غپا کھانا:** ۔ دھوکا کھانا۔ اردو
صرف، متروک۔

محل ضرب۔ اپنے حافظہ پر دانت کلکلا کر رہ جاتے تھے کہ کس روز کا نام کیوں نہ یاد آیا۔ بڑا غیظ کھایا۔ بس دھنتے تھے تنک چھٹتے تھے۔ (فسانۂ آزاد)

**غُپ چُپ** :- خاموش، چپ چاپ۔ (د کی لغت)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ایسے موقع پر "گپ چپ" بولتے ہیں۔

**غپڑ غپڑ کھانا** :- (غپڑ بفتحتین) جلدی جلدی، بد تمیزی کے ساتھ کھانا۔ اردو، عوام کی زبان۔

محل ضرب۔ خدا سمجھے کیا مزے سے غپڑ غپڑ کھاتے جاتے ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**غپ شپ** : بیہودہ، اور لغو باتیں۔ اردو مونث، غیر فصیح، رائج۔

محل ضرب۔ میں پرانی تہذیب کا آدمی ہوں مجھے تمہاری غپ شپ باتوں سے انتہائی تکلیف ہوتی ہے۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "اڑانا"، اور "اڑنا" ہونا کے ساتھ ہے۔

**غپّی** :- بفتح اول وتشدید دوم، جھوٹا، بٹھیار، غپ ہانکنے والا۔ ڈینگ مارنے والا۔ اردو، مذکر، عوام کی زبان۔

محل ضرب۔ تم صند نواب کی کسی بات کو سچ نہ سمجھنا وہ بڑے غپّی انسان ہیں۔

**غپیا** :- غپی، اردو، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غتربود** :- بفتح اول ودوم (دال معروف) خلط ملط، ملا جلا، گڑبڑ خراب اردو غیر فصیح، رائج۔

محل ضرب۔ یہ مضمون ہے یا غتربود کچھ سمجھ ہی میں نہیں آتا۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ کہتے ہیں کہ ایک بیوقوف جاہل نے سعدی کے شعر ذیل کی نسبت استاد سے کہا کہ سارا شعر تو سمجھ میں آگیا لیکن غتربود سمجھ میں نہیں آیا۔

کہ سعدی کہ گوے بلاغت ربود
در ایام بوبکر بن سعد بود

چونکہ اس نے بلاغت میں سے صرف غت لے کر دوسرے لفظ ربود کے ساتھ ملا دیا، اس وجہ سے خلط ملط کے موقع پر بولنے لگے۔ اس کا صرف "کرنا اور ہونا" کے ساتھ ہے۔ عورتیں اور عوام اسی کو "غدربود اور غدڑ بود" بھی بول دیتے ہیں۔

غتربود کا صرف "ہونا" کے ساتھ ہے۔

لیا دبا اپنا کچھ وجود ہوا
چار ہی دن میں غتربود ہوا — قمر آر

**غٹ** :- (بالفتح) لوگوں کا ہجوم، اژدہام، غول، جتھا، اردو، مذکر، متروک۔

نکلا ہو کس ادا سے گھونگھٹ
اور بار محل کا گرد گی غٹ — (اختر شاہ اودھ)

**غٹ** :- نگلنے یا حلق میں اتارے جانے کی آواز۔ اردو غیر فصیح، رائج۔

محل ضرب میں کہتا رہا کہ دانت کی دواز ہریلی ہے کلی کر ڈالو۔ وہ ایسے بیوقوف تھے کہ غٹ سے نگل گئے۔

**غٹ** :- قلقل مینا، اردو مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غٹا غٹ** :- (بفتح ہر دو غین) شراب اترنے کی آواز۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

ساقی بھی ہم آغوش بھی ہے اور رشک چمن بھی
کس لطف سے آتی ہے صدا مے کی غٹاغٹ — تجمل

**غٹاغٹ** :- مینا اور صراحی کی قلقل، اردو مذکر، دہلی کی زبان۔

دھوم ہے بادہ کشوں کی ہو کدہ مے خانے میں
مست جاتے ہیں صراحی کی غٹاغٹ سن کر — انشا

**غٹاغٹ پینا** :- رقیق چیز کے گھونٹ حلق کے نیچے اتارنا، اردو، مصرف، غیر فصیح، رائج۔

ع۔ پی لیے دو آتشہ کے جام غٹاغٹ رچمن سنبلی

**غٹ پٹ** :- (بفتح اول وسوم) گتھم گتھا وہ لڑائی جو آپس میں لپٹ کے ہو، گتھم گتھا، اردو، قریب بہ متروک۔

قول فیصل۔ ہو جانا کے ساتھ صرف کرتے تھے۔

دیکھ کے ابروئے پیوستہ یہ ہوتا تھا گماں
پہلوان دو ہیں کہ کشتی میں ہوئے ہیں غٹ پٹ — امیر

**غٹ پٹ** :- بھڑ جانا، مل جانا، قریب ہو کے لڑنا، اردو، قریب بہ متروک۔

قول فیصل۔ اس کا صرف بھی ہو جانا کے ساتھ ہے۔

لیں باگیں ادھر بھی سب نے جھٹ پٹ
بس بڑھ گئیں دونوں فوجیں غٹ پٹ — اختر (شاہ اودھ)

**غٹ پٹ** :- لپٹ جھپٹ ہونا، مختلط ہونا، اردو، قریب بہ متروک۔

قول فیصل ہونا اور ہو جانا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

جوانان چمن سے ہو کے غٹ پٹ
الٹ ڈالا عروس گل نے گھونگھٹ — بیسر

(ہو جانا) رنگیں ہے اور مجھ سے ہو جائے جیسے غٹ پٹ
بتلا دے کوئی ایسی تدبیر میری باجی — رنگین

**غٹ پٹ** :- بے ربط، ربط کھائے ہوئے۔ اردو، قریب بہ غٹر ڈک۔

بیراہن جامہ کر انشا تو اس قصیدے کو ختم
الّی اس سے نزاکت صدا غٹ پٹ — انشا

**غٹر غٹر** :- (بفتحتین) مزے سے مزے لے کر اردو، غیر فصیح، ثقیل، اکا استعمال۔

**غٹر غٹر پینا** :- (بفتحتین) غٹ غٹ پینا، اس طرح مزہ لے کر پینا کہ حلق سے گھونٹوں کی آواز نکلتی جائے۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ بچوں کے لئے اس کا استعمال زیادہ ہے۔

**غٹر غٹر دیکھنا** :- مزے سے بے کھٹکے دیکھنا۔
(نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں ٹکر ٹکر دیکھنا بولتے ہیں۔ یہ فقرہ بھی مستقل ہے۔ ٹکر ٹکر دیدیم دم نہ کشیدیم۔
(فرہنگ اثر)

مؤلف صاحب فرہنگ اثر کی تائید کرتا ہے :

**غٹر غٹر سننا** :- مزے لے کر سننا، مزے سے سننا (فقرہ) تمہاری باتوں کو غٹر غٹر سنا کی، بیری نہ سن سکی۔
(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غٹر غوں** :- کبوتر کے بولنے کی آواز، اردو بول چال دہلی کی زبان۔
(لکھنؤ میں اس جگہ غٹ غوں بھی کہتے ہیں)
(نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں بھی بلا تفریق غٹر غوں کہتے ہیں غٹ غوں کوئی نہیں بولتا۔

اجی کس پیار سے مادہ کو خلنے میں بلاتا ہے
تماشا دیکھیو بھوڑے نمای کبوتر کی غٹر غوں کا — جان صاحب

صاحب نور اللغات نے غین کو پیش اور ٹے کو زبر دے کے لکھا ہے۔ اہل لکھنؤ غین کو زبر دے کے بولتے ہیں۔ یعنی غٹر غوں۔

**غٹ غٹ** :- (بفتح اول و سوم) آواز جو پانی یا کسی رقیق چیز کے پینے میں انسان کے گلے سے نکلتی ہو۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

نغمہ قلقل مینا کی مچی ہے کہیں دھوم
زہر پیتا ہے کسی کے لئے غٹ غٹ کوئی — منیر

**غٹ غٹ پی جانا** :- پانی یا اور کوئی رقیق شے بغیر گھونٹ لئے جلد جلد پی جانا۔ اردو، صرف غیر فصیح، رائج۔

محل نظم۔ (برف اور پانی کے لئے) برف لیجائے تو پانی میں ڈال کر غٹ غٹ پی جاؤں، کلیجہ تک ٹھنڈا ہو جائے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ شراب کے لئے پی جانا کی جگہ چڑھا جانا بھی ہے۔

مزے میں آکے جو انان باغ خفتہ تھے
صراحی مے عشرت چڑھا گئے غٹ غٹ — انشا

انشا نے خون غٹ غٹ چڑھا جانا بھی کہا ہے :

گردن اس دھج سے صراحی ہو ہر رخ کی جھکی
خون عشاق چڑھا جانے کو حاضر غٹ غٹ — انشا

**غٹ غٹ پینا** :- کسی رقیق چیز کو اس طرح اور متواتر اور جلدی جلدی پینا کہ حلق کے عضلے کے انقباض سے وہ آواز نکلے جو صراحی میں سے نکلتی ہے اسے قلقل کہتے ہیں۔ بغیر گھونٹ لئے پینا۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ باعتبار لکھنؤ، غیر فصیح ہے۔

**غٹ غوں** :- غٹر غوں، اہل لکھنؤ کی زبان
(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ غٹر غوں ہی بولتے ہیں۔

**غٹک جانا** :- نگل جانا، پی جانا، حلق سے اتار جانا۔
(نور اللغات)

اگر پلیس کا اعتبار کیا جائے تو غٹکنا بھی کبوتر کی طرح گو نتجا ہے اسے نگلنے سے کوئی علاقہ نہیں۔
(فرہنگ اثر)

قول فیصل۔ کسی معنی میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غٹ کے غٹ** :- جھول کے جھول، جھنڈ کے جھنڈ، اردو، مترادف۔

جشن شاہانہ ہے سب ہر اک حاضر وقت
اس کے مجرے کو کھڑے ہو جو کی بھیڑ کے غٹ — انشا

قول فیصل۔ تانیث کے لئے غٹ کی غٹ بولتے تھے۔

آئی نسیم صبح جو گل کوئے یار سے
ہمراہ فوج ہوش کی بے غٹ کی غٹ گئی — انشا

**غثیان** :- (بفتحتین) متلی، جی متلانا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مضم ہو سکتا ہے کیسے کھانے کو کبھی
غنچہ کو سے پی کے غثیان ہو گیا — منیر

قول فیصل۔ بفتحتین صحیح ہے۔ منیر نے بسکون دوم نظم کیا ہے جو اس وقت تک فارسی بھی نہیں مانا جا سکتا جب تک کسی فارسی شاعر کی مثال نہ مل جائے۔ اور عام نہ ہونے کی وجہ سے اردو بھی نہیں کہا جا سکتا لہذا غلط ہے۔

**غچ** :- تلوار، چاقو وغیرہ کے گوشت میں گھسنے کی آواز۔ مؤنث (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غچ پچ** :- کیچڑ میں چلنے کی آواز۔ (نور اللغات)

لکھنؤ میں اسے چھپ چھپ بالفتح کہتے ہیں۔ اگر اسی کے ساتھ چھینٹیں بھی اڑیں تو چھپکے اڑانا لگانا

کہتے ہیں "۔ (فرہنگ اثر)

مؤلف صاحب فرہنگ اثر کی تائید کرتا ہے۔ لیکن لکھنؤ میں اب "چھپکے" اڑانا یا "لگانا" نہیں بولتے "۔

**غچا**:- (بفتح اول و تشدید دوم) دھوکا، اردو، مذکر، عوام کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کا مرتبہ "دینا اور کھانا" کے ساتھ ہے۔ جیسے "چھوٹے بھائی نے دھوکے سے سادے کاغذ پر دستخط کرا کے غچا دیا"۔ "بڑے بھائی بڑے سیدھے تھے "غچا کھا گئے "۔

**غچاغچ**:- تلوار وغیرہ کے متواتر جسم پر پڑنے کی آواز چپ چاپ، چاقو، خنجر، برچھی یا تلوار کی لڑائی کی وہ آواز جو آدمی کے گوشت کے اندر گھسنے سے نکلتی ہے۔ اردو، مونث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اسے خچاخچ کہتے ہیں۔ البتہ چاقو یکایک بھونک دینے کو غچ سے یا گپ سے کہتے ہیں (فرہنگ اثر)

مؤلف "فرہنگ اثر" کی تائید کرتا ہے لیکن ایک دم سے چاقو بھونک دینے کو "غچ" سے نہیں غپ "سے بولتے ہیں "۔

**غچاغچ**:- کیچڑ میں گھسنے یا پاؤں دلدل میں رکھ کر نکالنے کی آواز، اردو، مونث، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غچاغچ**:- جلد جلد کرنے سے جو آواز نکلتی ہے اردو، بازاری زبان "۔

**غچاکا**:- موٹا تازہ، معشوق، گبرو، بھرے جسم کا پر گوشت، اردو، صفت، بازاری زبان "۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے کبھی کبھی، بازاری لوگ محبوب یا معشوق سے خطاب کرتے وقت "جان من غچاکا" کہتے ہیں اور انگوٹھے سے اپنے سینے کی طرف اشارہ بھی کرتے ہیں "۔

**غچ پچ**:- (اصل میں گچ پچ ہے) انبوہ عام کچھا کھچ، اردو، مونث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں گچ پچ (بالکسر ہے)

**غچلی**:- غلیظ، کثیف، کثیف الطبع، گھوری میلا، گندا، وہ آدمی جو اپنے جسم کی صفائی نہ رکھے اردو، صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے "۔

**غدار**:- (بفتح اول و تشدید دوم) بہت غدر کرنے والا، نہایت بے وفا، سرکش، مفسد، باغی، نمک حرام، عربی، صفت، فصیح، رائج

رہے تجھ کو پر بس اظہار رہے
نہ کہہ حال اعدائے غدار سے (معارج الغضائل)

قول فیصل۔ یہ غدر کا اسم مبالغہ ہے "۔

**غدار**:- بہت بڑا، وسیع، اردو، رائج "۔

جملہ فصیح۔ میری زندگی ایسی کون سی انوکھی زندگی ہے آخر کار اتنا بڑا غدار شہر تنہا ہی جو اور سب حال ڈیرا حال۔ (ابن الوقت)

قول فیصل۔ شہر کے لئے اس کا استعمال مخصوص ہے اب کسی قدر کمی کے ساتھ بولتے ہیں۔" صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کی وجہ تسمیہ یوں لکھی ہے "

• زیادہ تر ایسے موقع پر بولتے ہیں۔ کہ جب کوئی شخص یا کوئی چیز گم ہو جائے۔ اور تلاش میں وسعت شہر کے باعث عاجز ہوں۔ شاید یہ معنی اس وجہ سے لئے گئے ہوں کہ جس طرح بے وفا سے حصول مراد غیر متصور ہے۔ اسی طرح بہت بڑے شہر میں گم شدہ چیز کا دستیاب ہونا، غیر ممکن ہے یا یوں کہو بقاعدہ تجربہ، بہت بڑا بے وفا، سے شہر بہت بڑا معنی سے کر منتقل کر لیا "۔

**غدود**:- (بضم اول و فتح ثانی) گوشت کے اندر کی گٹھلیاں، گلٹیاں، جلد کے اندر کی گرہیں عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ غدّۃ بضم اول و تشدید دوم کی جمع ہے عام طور سے اسی کو غدود کہتے ہیں۔ جو اردو ہے "۔

**غدر**:- (بفتح اول و سکون دوم) عہد شکنی، بد عہدی، بے وفائی کرنا، بے وفائی، عربی مذکر، فصیح، رائج

دن دہاڑے لٹتے ہیں وہ مجھے
غدر ہے کیا ملک عشق میں — بشیر

**غدر**:- ہلچل، لڑائی، ہنگامہ، دنگا، فساد، فتنہ، خلفشار، بلوہ، عربی، مذکر فصیح رائج

جملہ فصیح۔ رات کو شادی میں وہ بد انتظامی تھی کہ کوئی برتن لئے جاتا ہے کوئی لڑ رہا ہے غل مچا رہا ہے یہ شادی نہیں تھی۔ غدر تھا "۔

قول فیصل۔ عوام اسی کو "غدر" بفتح دوم بولتے ہیں جو غیر فصیح ہے "

اس کا صرف "کرنا اور ہونا" کے ساتھ ہے "

**غدر**:- ۱۸۵۷ء کی بغاوت، انگریزوں کے خلاف آزادی کی پہلی لڑائی، اردو رائج "۔

غدر میں کر کے اپنے گھر میں نہاں
دشمنوں سے بچائی تھی اجاں — نالۂ رسا

**غدر پڑ جانا**:- لوگوں کا بدحواسی میں ادھر ادھر بھاگنا، بھگدڑ مچ جانا، یہ بھی بفتح اول و دوم ہے (فرہنگ اثر)

قول فیصل۔ فصحا بفتح اول و سکون دوم بولتے ہیں عوام بفتح اول و دوم بولتے ہیں۔

**غدر پڑنا:**۔ ۱۸۵۷ء کا غدر ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھا ہے بول چال میں بفتح اول و دوم ہے (فرہنگ اثر) فصحا بسکون دوم ہی بولتے ہیں جو اب قلیل الاستعمال ہے۔

**غدر کرنا، غدر مچانا:** ۱۔ غل غپاڑا کرنا، شور و غل کرنا ۲۔ بد انتظامی کرنا ۳۔ لوٹ مچانا ۴۔ ہنگامہ برپا کرنا، فساد اٹھانا، بلوہ کھڑا کرنا، فتنہ برپا کرنا ۵۔ سرکشی کرنا، بغاوت کرنا، سر اٹھانا، باغی ہونا، برگشتہ ہونا، منحرف ہونا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ بھی بفتح اول و دوم ہے (فرہنگ اثر) فصحا بسکون دوم اور عوام بفتح دوم بولتے ہیں۔

**غُدود:**۔ (بضم اول و واو معروف) گوشت کی گرہ، گلٹی، اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

؎ مسلم حسن مہر چند ہیں کائنات
گر ترے ہم چشم نیچے تو ہے پیلو کا غدود — سودا

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ صحیح عربی غُدَد ہے (بضمتین) ہے اور غدود (بواو حروف) عوام اور جہلا کی زبان ہے۔

مولف کے نزدیک زبان اردو کے اعتبار سے غدود ہی صحیح و فصیح ہے لکھنؤ کے عوام و خواص سب ہی بولتے ہیں۔ غُدَد اردو کے لئے بالکل غیر مانوس ہے۔

**غدِیر:** ۱۔ وہ نشیب جس میں برسات کا پانی جمع ہو۔ عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں ان معنوں میں مستعمل نہیں

**غدِیر:** ۲۔ عرب کے ایک مقام کا نام جو حوالی جحفہ میں واقع ہے اسی کو غدیر خم اور خم غدیر اور تنہا خم بھی کہتے ہیں۔ یہ مقام بالکل میدان میں واقع ہے۔ میدان بھی کہاں کا، حجاز عرب کا کوسوں کا ریگستان۔ نہ کہیں سایہ نہ سایہ دار درخت۔ اگر کہیں ہوں گے بھی تو وہی کھجوروں کے درخت جن کا سایہ دو فٹ مربع زمین سے زیادہ نہیں چھپا سکتا۔ یہیں سے مختلف مقامات کو راستے گئے ہیں اور وہ قافلے جو حج کے مراسم ادا کر کے مکے سے ایک ساتھ ہو کے نکلتے ہیں وہ یہیں سے متفرق ہونے لگتے ہیں عربی، مذکر، رائج۔

؎ عیسیٰ نے بھر لیا قدح آفتاب کو
ایسا بہا غدیر میں دریا شراب کا — بحر (غدیر)

؎ غدیر خم کے متوالوں کا گنگا پہ جماؤ
مکتب کا زور کچھ جن پر نہ قاضی کا دباؤ — صفی (غدیر خم)

قول فیصل۔ مؤلف سراج المبین نے مستند تاریخوں کے حوالوں سے حجۃ الوداع کے بعد واقعہ غدیر خم کو ذرا تفصیل سے لکھا ہے۔ ذیل میں اس کا اقتباس پیش کر رہا ہوں:۔

جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حجۃ الوداع کے تمامی مناسکات سے فارغ ہو کر اور اہل اسلام کو دینی دنیاوی نشیب و فراز نیک و بد کے امر و نواہی، ان کو گناہ اور اصلاح کے مختلف طریقے بتلا کر مدینے کی طرف مراجعت فرمائی۔ مکے سے پھر وہی اہل اسلام کی کثیر جماعت جس کی تعداد ایک لاکھ چالیس ہزار اب اس سے زیادہ ہو گئی کیونکہ اطراف کے اہل اسلام جو مسافت کی وجہ سے مدینے پہنچ کر اسلامی قافلے کے ہمراہ نہیں ہو سکے تھے مکے سے ہمراہ ہو گئے اور خاص وہ لوگ بھی جن کا حج کے بعد رسول اللہ کی زیارت اور تعلیم و ہدایت پانے کی غرض سے مدینے جانا معمول تھا۔ فوج اسلامی کے ہم رکاب ہوئے بہر حال جب یہ کثیر التعداد قافلہ جس کا سواد کوسوں کی مسافت سے دکھلائی دیتا تھا حوالی جحفہ غدیر خم کے قریب پہنچا تو آیۂ وافی ہدایہ یٰاَیُّھَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَہٗ وَاللّٰہُ یَعْصِمُکَ مِنَ النَّاسِ نازل ہوا (ترجمہ) اے رسول پہنچا دو اس کو دراصل پر جو تم پر نازل کیا گیا ہے تمھارے پروردگار کی طرف سے اور اگر تم نے انھیں نہیں کیا پس تم نے رسالت ہی نہیں پہنچائی اور خدا تم کو لوگوں کے شر سے بچانے والا ہے۔ اس واقعے سے پہلے یہاں کوئی منزل نہیں تھی لیکن اس سفر میں جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم درگاہ احدیت کا یہ عتاب تیز خطاب سن کر ٹھہر پڑے اور اس وقت سے منزل قرار پا گیا۔۔۔۔

جناب رسول خدا کو جب ایسا تاکیدی حکم آیا تو آپ نے اس کی تبلیغ ۔۔۔۔ میں بھی نہایت ہی بلیغ کوشش فرمائی ۔۔۔۔۔ اپنے چند وفادار اصحاب کو حکم دیا کہ وہ تمام حجاج کو اطلاع دیں کہ آنحضرت پر خدا کا ایک سخت تاکیدی حکم پہنچا ہے کہ سب لوگ مقام پر جمع ہوں۔ جو لوگ آگے بڑھ گئے ہیں واپس بلائے جائیں اور جو پیچھے رہ گئے ہیں ان کا انتظار کیا جائے۔ وہ لوگ جو قافلے کے پیچھے رہ گئے تھے پہنچ گئے اور جو آگے بڑھ گئے تھے واپس بلائے گئے۔ تمام اہل اسلام اپنے ضروری اور سخت حکم کو سننے کے لئے ایک جگہ جمع ہوئے۔ اونٹوں کے پالانوں کا منبر بنایا گیا جب کسی کا انتظار باقی نہیں رہا تو جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر تشریف لے گئے اور ایک طولانی خطبہ

ارشاد فرمایا ...... (اور) علی مرتضیٰ کا ہاتھ پکڑ کر اور اتنا بلند کر کے کہ سفیدی زیر بغل کی نمایاں ہوئی فرمایا جس کا میں مولا ہوں علی اس کا مولا ہے خدا دوست رکھ اس کو جو اس کو دوست رکھے اور عدو کر اس کو جو اس کی عدو کرے اور مدد کر اس کی جو اس کی مدد کرے اور ذلیل کر اس کو جو اس کو ذلیل کرے۔ حاضرین علیؑ کے بارے میں خدائے سبحانہ تعالیٰ نے اس مضمون کی وحی فرمائی ہے کہ یہ سید المسلمین ہے۔ پرہیزگاروں اور نیکوکاروں کا امام ہے اور ان لوگوں کا پیشوا بننے والا ہے جن کی پیشانیاں نورانی ہیں جو کچھ خدا نے مجھے حکم دیا وہ میں نے تمھیں پہنچا دیا اور میں تم لوگوں میں ان کو سپرد کرتا ہوں اور اپنے لئے اور تمھارے لئے استغفار کرتا ہوں۔

بہرحال جناب رسالتمآبؐ جس وقت یہ طولانی خطبہ ارشاد فرما چکے اسی وقت ...... یہ دوسری آیت نازل ہوئی ....

**الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا۔** (ترجمہ) آج کے دن میں تمھارے دین سے بہت مطمئن ہوا پورا کیا اور تم پر اپنی نعمتوں کو تمام کیا اور تمھارے دین اسلام سے راضی و خوشنود ہوا۔ یہ تہنیت سن کر رسولؐ مطمئن ہوئے اور شکر خدا بجا لائے اور کل مسلمانوں نے حضرت علیؑ کو مبارکباد دی۔ حسان بن ثابت نے ایک قصیدہ مدح امیرالمومنین میں پڑھا۔ ازواج رسولؐ نے بھی تہنیت دی۔ (ماخوذ از سراج المبین)

**غدیری** :- غدیر خم سے منسوب، غدیر والا، غدیر والی، فارسی صفت فصیح، رائج

حبّ میر کو ترسے مرا دل
غدیری مے کا ساغر ہے مرا دل — لاالسلم

**غِذا** :- (بالکسر) کھانا، خوراک، عربی مونث فصیح، رائج۔

عابد یہ یہ نرغہ ہے نمازی پہ چڑھائی
مہمانوں نے دو دن سے غذا بھی نہیں پائی — انیس

**غِذا بند ہونا** :- بیمار وغیرہ پر کھانا بند ہونا اردو صرف فصیح، رائج۔

لینی ہے خبر اس کی تو لے رنگ مسیحا
بیمار یہ تیرے ہے دوا بند غذا بند — رند

**غذا کرنا** :- کھانا کھانا، ایسی چیزیں کھانا جس سے پیٹ بھر جائے۔ اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ باوجودیکہ میں نے رات کو غذا نہیں کی مگر نفخ ابھی تک موجود ہے۔

**غذا کھانا** :- کھانا نوش کرنا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بسبب ضعف معدہ کی شکایت ہے مریض غذا بالکل نہ کھانا

**غِذا لگنا** :- غذا کا جزو بدن ہونا۔ غذا کا بدن پر اثر کرنا۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

غم فراق نے کھایا ہے مجھ کو گھن کی طرح
غذا بتاؤ تو کیونکر مرے بدن کو لگے — رند

**غِذا نوش کرنا** :- کھانا تناول کرنا، کھانا کھانا۔ اردو، فصیح، رائج

محل صرف۔ سرکار! اب تو حکیم نے اجازت دیدی غذا کیوں نہیں نوش کرتے۔

**غِذا ہضم ہونا** :- کھانا پچنا، کھانا تحلیل ہونا۔ اردو مرکب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حوض سے غذا تو جلد ہضم ہوتی ہے مگر خود دیر میں ہضم ہوتی ہے۔

**غذائے ثقیل** :- ثقیل الہضم چیز، حرام خوراک، دیر ہضم غذا، عربی الفاظ، فارسی ترکیب مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غصہ نہ کھا کہ تیرے ہی حق میں ہے کچھ ضرر
ہوگا شکم بیمار و غذائے ثقیل سے — اسیر

**غذائے لطیف** :- ہلکی غذا، زود ہضم خوراک جو جلد ہضم ہو جائے۔ سریع الہضم چیز، فارسی ترکیب، مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ تم غلط کہہ رہے ہو بھلا مونگ کی کھچڑی سے کہیں پیٹ میں درد ہوتا ہے وہ تو ایسی غذائے لطیف ہے کہ ادھر کھاؤ ادھر ہضم۔ تم نے کوئی بہت ثقیل غذا کھائی ہے۔

**غرّا** :- (بفتح اول و تشدید دوم) مشہور، جید، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ایک شاعر غرا نے مثلاً ناشاد دولہا کی شادی کا خاکہ یوں اڑایا (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ یہ لفظ اردو میں لفظ شاعر کے ساتھ بطور صفت استعمال ہوتا ہے یعنی شاعر غرا کہتے ہیں۔ لفظ شاعر کے علاوہ اور کسی لفظ کے ساتھ اس کا استعمال نہیں نہ تنہا بولتے ہیں۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں سفید روشن جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

**غرّا** :- گھمنڈ، تمکنت، فخر، غرور، خود بینی تبختر۔ اردو مذکر، فصیح رائج۔

بیجا نہیں مدح شہ میں غرّا میرا
بھرتی سے کلام ہے مبرّا میرا — انیس

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے

ملا کہیں تو نہ کہا دن گئے عشق کا جنگل
بہت ہی خضر کو حیرا ہو رہنمائی کا — ببر

**غراب** ۱: - (بالضم) زاغ، کوا، عربی۔ مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

وہ مانہ ہوں کہ ہیں جسکی بہار شگفتہ ہو
وہ کشت ہوں کہ جسے ہو تر غراب گھٹا — بحر

قول فیصل۔ صاحب لغات کشوری لکھتے ہیں "ایک قسم کی کشتی جو دریا میں چلتی ہے" مگر اردو میں رائج نہیں۔

**غراب البین** : - (لفظ غراب بین) لفظی معنے فراق کا کوا۔ اہل عرب کا خیال تھا کہ جس مکان پر یہ کوا بولتا ہے اس گھر کے باشندے متفرق اور جدا ہو جاتے ہیں۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

لڑتے ہیں گورے کالے ہند میں باہم غضب آیا
غراب البین کے سائے سے کیسی ہو یہ ویرانی — نیر

**غرّا بتانا** : ۱ (متعدی) جھوٹا چاند کا وعدہ کرنا، بغیر تاریخ کا وعدہ کرنا، چاند دیکھنے یا پہلی تاریخ کا وعدہ کرنا۔ اردو صرف، متروک۔

روز وصالِ یار مہینوں نہیں نصیب
غرّہ بتا رہا ہے ہمیں بار بار چاند — بحر

**غرّا بتانا** : ۲ ٹالنا، لطایف الحیل سے پیش آنا، بہانہ کرنا، آج کل کرنا۔ اردو صرف۔

تیس دن وعدے پہ غرّے کے پھراتا ہی مجھے
جب ہوا چاند تو غرا ہی بتاتا ہی مجھے — ظفر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**غرّا بتانا** : ۳ صاف جواب دینا، بالکل انکار کرنا، دھتا بتانا، دھتکارنا۔

تھا مجھ سے چاند رات کا اس سے قرار

غرا بتا کے رہ گیا پردہ ہزار حیف — جعفر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**غرّا بتانا** : ۴ ناغہ کرنا، غیر حاضری کرنا، فاقہ کرنا۔ اردو صرف دہلی کی زبان (فرہنگ آصفیہ)

**غرّا ڈھینا** : - (بفتح اول و تشدید دوم) لازم ترکی تمام ہونا، شیخی جھڑنا، غرور مٹنا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ "ڈھینا" کی جگہ "ڈھانا" بولتے ہیں زیادہ تر عورتیں بولتی ہیں۔

**غرامہ** : ۱ (بفتح اول و دوم) ناآزمودہ کار ہونا، فریب کھانا۔ عربی (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**غرارہ** : ۲ حلق میں پانی ڈال کے غر غر کی آواز نکالنا اور کلی کر دینا، فارسی، مذکر فصیح، رائج

شراب طہور کی خاطر دہن ہو رکھنا صاف
وضو میں ورنہ یہ زاہد غرارہ کیا کرتا — آتش

قول فیصل۔ فارسیوں نے یہ لفظ غرغرہ سے بنا لیا ہے ۔

اگر گہے بزبانم حدیث تو بردد
ز بے طہارتی آن را بصد غرارہ کنم — حافظ شیرازی

اہل لکھنؤ "غرارہ" اور "غرغرہ" دونوں حلق میں پانی گھمانے کی آواز کو کہتے ہیں ۔

**غرارہ** : ۳ غرغرہ کرنے کی دوائیں (اردو - فقرہ) غرارہ مول منگالو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے ۔

**غرارہ** : ۴ شامیانے کی چوب اور چھڑ وغیرہ کا غلاف۔ اردو قلیل الاستعمال ۔

محل نظم۔ تمہاری بد احتیاطی سے چھڑ ول کے جتنے غرارے تھے سب کو کیڑوں نے چاٹ لیا ۔

**غرارہ** : ۵ کپڑے کی تھیلی جو اکثر ٹاٹ یا دریائی کی ہوتی ہے۔ لکھنؤ کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا ۔

**غرارہ** : ۶ کلی دار پیجامہ، ڈھیلے پائنچوں کا پیجامہ یا یک برکا پیجامہ، عرض کا پیجامہ۔ اردو، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں بیگمات شریف زادیاں غرارے استعمال کرتی تھیں۔ جو تنگ کھڑے پائنچے کے ہوتے تھے لیکن ان میں الگ سے گوٹ لگی رہتی تھی وہ ایسی کلیوں کا ہوتا تھا جو اوپر سے کم اور نیچے سے زیادہ چوڑی ہوتی تھیں۔ اس کا رواج ختم ہو چلا تھا موجودہ دور میں پھر غرارے کا استعمال کسی حد تک ہو چلا ہے۔ گوٹ دار پائجامے یعنی کھڑے پائنچے کو کلی کے ساتھ غرارہ کہتے ہیں۔ زیادہ تر زبانوں پر کھڑا پائجامہ ہی ہے۔

**غرارے دار پائجامہ** : - ڈھیلے پائنچوں کا پائجامہ (نور اللغات)

قول فیصل۔ قریب بہ متروک ہے۔

**غرّا کرنا** : ۱ تعطیل منانا، چھٹی منانا، ناغہ کرنا، غیر حاضری کرنا، جو کام روز مرہ ہوتا ہو اسے کسی دن روک دینا۔ اردو مصدر، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

وہ ماہ آج جو آیا نہ کل کیا غرّا
نشاط و عیش میں گزرا کبھی نہ سارا چاند — آتش

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت غرا کر دینا بھی رائج تھا مگر اب بہت کم بولتے ہیں ۔

دیکھ کر تیری نگاہ مست متوالے ہوئے
آج میخواروں نے میخانوں کا غرا کر دیا — صفدر

**غرّا کرنا** : ۲ فاقہ کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج

حال میں۔ میرے پیٹ میں بہت تکلیف تھی۔ کھانے کا غرّا کردیا۔

**غرّا کرنا:** (مصدری) اترانا، غرور کرنا، ناز کرنا، گھمنڈ کرنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

نازکسہ بدن پہ اپنے کرتے ہو تم جو غرّا
مُوسی کرنے تم کو فرعون سا بنایا (احسن)

**غرامت:** ا۔ (بفتح اول ودوم وچہارم) تاوان زدہ ہونا، پشیمانی، عذاب، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ پہنچا ہیں گے اس کو کچھ غرامت میر
عراط دوزخ ہوئی قیامت (معراج المضامین)

**غرّان:** ا۔ شور کرنے والا، مہیب آواز نکالنے والا، دڑھکنے والا، دھاڑنے والا، چنگھاڑنے والا، فارسی، صفت، ۲۔ خونخوار، درندہ، غضبناک، خشم ناک، فارسی، صفت، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ صاحب نور اللغات نے اسی کو بضم اول لکھا ہے۔

**غرّانا:** (بضم اول وتشدید دوم) شیر، بلی اور کتے کا غصّے کی آواز نکالنا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

غرّا کے شیر کرتا ہے جب جوش اور خروش
جنگل تمام ہوتا ہے سنسان اور خموش (محمد اسمٰعیل)

قول فیصل۔ کتے اور شیر کے لیے اس کا استعمال عام ہے مگر بلی کے لیے کبھی کبھی بول دیتے ہیں دلیر کے لیے بھی اس کو استعمال کیا ہے:

وہ دلیر لپک کے مار لایا
غرّاتے ہوئے شکار لایا (گلزار نسیم)

بسند نور اللغات، فارسی مصدر، غرّیدن سے غرّانا بنا لیا گیا ہے۔

**غرّانا:** (مجازاً) غصّے میں کچھ کہنا، گھرکنا، غرفش کرنا، نیلی پیلی آنکھیں دکھانا، جیسے ''کھائے اور غرائے''۔

یہ لڑکے جانتے ہیں صرف شکر کھانا اور غرّانا
نہیں ہو شیرخاں ان میں ذرا ڈھنگ آدمیت کا (ناطق)
(نور اللغات)

قول فیصل۔ انسان کے لیے جہاں کہیں استعمال کرتے ہیں وہاں اس کو مجازاً ''کتا'' فرض کر لیتے ہیں، جیسا کہ ''کھائے اور غرائے'' کی مثل سے ظاہر ہے۔

**غرّانا:** (کنایۃً) کفران نعمت کرنا، یعنی جس سے فائدہ حاصل کریں اس کو برا کہیں لکھنؤ کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنوں میں اس لفظ کا استعمال تنہا نہیں ہے کھائے اور غرائے بصورت مثل بولتے ہیں۔

**غرّہ ہونا:** گھمنڈ ہونا، فخر ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

کون سی چیز پہ غرّہ ہے تجھے اے غافل
اب وہ دولت نہیں منصب نہیں جاگیر نہیں (فرہنگ آصفیہ)

**غرائب:** ا۔ عجائب، نادرات (غریب کی جمع) عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کا استعمال عجائب کے ساتھ ہے۔ یعنی عجائب وغرائب بولتے ہیں۔

**غرب:** ا۔ (بالفتح) شرق کا نقیض، قبلہ کی سمت، سورج ڈوبنے کی جگہ، مغرب، پچھم، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

جنبش ہے شرق وغرب وجنوب وشمال کو
آیا ہے غیظ فاتح خیبر کے لال کو (تعشق)

**غُرُب:** ا۔ سورج ڈوبنا، غروب ہونا، چھپنا، عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں ''غرب'' نہیں بلکہ ''غروب'' بولتے ہیں صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ بالا معنی معلوم نہیں عربی کے کس لغت سے لکھے ہیں بہت تلاش کی مگر کسی عربی لغت میں یہ معنی نہیں ملے۔

**غُرَبا:** ا۔ (بضم اول وفتح دوم) غریب لوگ، محتاج، نادار اور تنگ دست لوگ، عربی لفظ [illegible] صرف، مذکر، فصیح، رائج۔

چھایا ہے سحاب کرم اس کا غربا پر
چھپر کے تلے رہتے ہیں برسات سے محفوظ (بحر)

قول فیصل۔ عربی میں یہ لفظ، غریب بمعنی مسافر کی جمع ہے مگر ان معنوں میں اردو میں رائج نہیں۔

**غربال:** ا۔ (بالکسر) آٹا وغیرہ چھاننے کا وہ ظرف جس میں باریک باریک ہزارہا سوراخ ہوتے ہیں، چھلنی، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اردو میں ظرف مذکور کے معنی میں یہ لفظ نہیں بولتے، بطور استعارہ ''جسم یا سینہ تیروں سے غربال ہونا'' کہتے ہیں۔ جس کا مفہوم ہے جسم یا سینے میں تیروں کا بکثرت پیوست ہو جانا یہ بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔ جسم کی جگہ اس کے ہم معنی الفاظ بدن اور تن بھی بولتے ہیں۔

غربال ہوا تیروں سے تن کا تن اطہر (رشید)

سینہ غربال ہوا تیر چلے اعدا کے
رکھ دیا سر نے قربوس پہ سر جھکا کے (انیس)

غربال، لفظ گربال کا معرب ہے جو فارسی ہے۔

**غربت:** ا۔ (بضم اول وفتح سوم) اپنے وطن سے دور ہونا، مسافر کا عالم، سفر، پردیس

عربی مونث، فصیح، رائج۔

غربت میں ان کا ساتھ نہ چھوٹے خدا کرے
وارث کا آسرا ہے غریب الوطن کا
بیان تھا

**غربت** ۲۔ مفلسی، تنگ دستی، غریبی، اردو مونث، فصیح، رائج۔

محل نظر۔ آپ سمجھے ہیں کہ میں خوشحال ہوں لیکن جو غربت کے عالم میں بسر کر رہا ہوں خدا ہی بہتر جانتا ہے۔

قول فیصل۔ نازک سے نازک کے ساتھ اس کے ایک معنی اداسی، حسرت، کس مپرسی کا عالم بھی ہیں

بیاباں کے بیاسے کو کوئی دیوانہ کہتا ہے
وطن پر لے پڑی رو رو کیا غربت بلا ہی کہ
ناز دہلوی

**غربت** ۳۔ عجز، انکساری، تواضع، علم، بردباری، فروتنی۔ کھولا پن، اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنوں میں اہل لکھنؤ غربت نہیں بولتے غربت کے بجائے مسکینی بولتے ہیں۔ یا انکساری کہتے ہیں۔

**غربت اندر وطن** ہے جب انسان صفات خدا میں محو ہو کر صفات بشری سے علیحدہ ہوتا ہے تو اس حالت کو اصطلاح تصوف میں غربت اندر وطن کہتے ہیں۔ فارسی، مونث،

ہوئی محو خلوت ہر اک انجمن
ہر اک سمجھے کو ہے غربت اندر وطن
محسن (نور اللغات)

قول فیصل۔ بہ خاص صوفیوں کی اصطلاح ہے عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غربت برسنا** ۔ غریبی کے اثرات ظاہر ہونا، کس مپرسی کا عالم ہونا، اردو، صرف فصیح رائج

غربت برس رہی ہے ہمارے مزار پر
کچھ احتیاج بارش ابر کرم نہیں
اثیر

**غربت زدہ** ۔ وہ شخص جو اپنے شہر اور وطن سے دور ہو، مفلسی کا مارا ہوا جس کا کوئی پرسان حال نہ ہو۔ فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

میں اک غربت زدہ باقی رہا تھا یہی آنا ہوا ہے
مبارک باد دے کے آدمی گور غریباں کو

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس محل پر غربت دیدہ بھی لکھا ہے جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔ عورت اور مرد دونوں کے لیے غربت زدہ ہی بولتے ہیں۔

**غربت نصیب** ۔ جس کی قسمت میں وطن سے دور رہنا ہو۔ جو ہمیشہ وطن سے دور رہتا ہو۔ فارسی ترکیب فصیح، رائج۔

چھٹ کر چمن سے پوچھتے ہیں ہم چمن کی راہ
غربت نصیب بھول گئے ہیں وطن کی راہ
جلال

**غربی** ۔ (بفتح اول و سکون دوم) پچھم کا، مغربی، مغرب کی جانب کا، عربی صفت، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ آپ نے صدود اربعہ میں غربی حد کے ساتھ اضافہ نہیں کیا کہ اس کی دیوار میری دیوار ہے

**غرش** ۔ ف۔ فریدن کا حاصل مصدر غرانا، فارسی میں بہ تشدید دوم ہے لیکن اردو میں بغیر تشدید بھی ہے۔

زبسکہ بدبختی تو دو برس سے اس کی غرش
سوا ایک لقمہ جو ہر سرے سے یا ہے غرش
اوج
(نور اللغات)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ بہت کمی کے ساتھ استعمال کرتا ہے۔

**غرض** ۱۔ (بفتحتین) مقصد، حاجت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

گل کی بعد غرض تباہی اس کو
رخصت کی طلب خالی اس کو
(گلزار نسیم)

قول فیصل۔ عربی میں اس کے لغوی معنی نشانہ، محبت، آرزو، مطلوب، حاجت، اور قصد کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ اردو میں اس کا استعمال مجازی معنوں تک محدود ہے لغوی معنوں میں بالکل نہیں بولتے۔ لکھنؤ میں اس کا استعمال ہے۔ مثلاً اپنی غرض کو، غرض کا آنا، غرض کا آنا وغیرہ۔

ع اصغر تمہارے پاس غرض کے آئے ہیں دیکھ
منیر نگار۔ اصغر عربی میں یہ لفظ مذکر ہے۔

**غرض** ۲۔ خیال، مراد، منظور، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

کسے سے غرض تماشا ہے کسی دوسیاہ کو
یک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے
غالب

**غرض** ۳۔ ارادہ، مقصد، عربی مونث، قلیل الاستعمال۔

محل نظر۔ آپ جس غرض سے آئے ہیں میں خوب جانتا ہوں۔ مجھے بیوقوف بنانے کی کوشش نہ کیجئے۔ بس بہتر یہ ہے کہ اب آپ تشریف لے جائیے۔

**غرض** ۴۔ خواہش، اردو، مونث، دہلی کی زبان۔

جو نفر دودھ تھا اپنا سویا تھا جو نفر
سلطنت ہوئے وہ کی جاگیر و منصب کی غرض
شاہ نصیر

**غرض** ۵۔ القصہ، مختصر، حاصل کلام، الغرض، الحاصل، القصہ، تمہید کے بعد اصل مطلب پر آتے ہیں تو کہتے ہیں۔ عربی مونث فصیح، رائج۔

گئے خود رہا غیر لبیں سے گئے
غرض انتقام رہ گیا
رشید

پڑتا ہے۔ اردو، مثل، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ ایک چپراسی اندر سے چٹھی لیے ہوئے نمودار ہوا۔ کیا کریں اپنی غرض سے گدھے کو باپ بنانا پڑتا ہے۔ بجائے غیر ... لائے طاق رکھ آپ منہ پھوڑ کر اس کو متوجہ کیا۔ (ابن الوقت)

قول فیصل۔ صاحب محاورات ہندوستان نے یہ مثل اس طرح لکھی ہے "غرض پر گدھے کو باپ بناتے ہیں۔" اس طرح کی کے ساتھ بولتے ہیں کبھی کبھی "غرض کے وقت" بھی بول دیتے ہیں۔

**غرض معطل ہونا** :- حاجت روا ہونا، اردو، صرف۔

لیکن غرض کسی کی معطل نہ ہوتی تھی
مشکل کوئی بغیر علیؑ حل نہ ہوتی تھی — مونس

قول فیصل۔ یہ صرف شاعر کا خود ساختہ ہے اور اردو ایجاد بندہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں۔

**غرض مند** :- طالب، خواہاں، حاجت مند، خواہش مند، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

یہ شان اور اتنا غرض مند آدمی (فصاحت زبان)
مرنا بھی بے غرض ہو تو بے سود زندگی — بیدل رفت

قول فیصل۔ (صاحب فرہنگ آصفیہ نے مثلاً اردو لکھا ہے) جو کسی حد تک صحیح ہے۔

**غرض مند باؤلا** :- غرض کے وقت ضابطہ اور قانون و تہذیب وغیرہ کا بہت کم خیال رکھتا ہے صاحب غرض چاہتا ہے کہ کسی نہ کسی طرح کام انجام پا جائے۔ غرض مند گھبرائی گھبرائی باتیں کرتا ہے۔ اردو، مثل، غیر فصیح، رائج۔

**غرض نقشے ست کز ما یاد ماند**
**که هستی را نمی بینم بقائے**

میری غرض ایک ایسا نقش بنانا ہے جو میری یادگار رہے، کیونکہ زندگی کے لیے بقا نہیں دیکھتا ہوں لوگ اپنی تصنیف یا تالیف کی ہوئی کتابیں یا شعر لکھتے ہیں۔ مطلب یہ ہوتا ہے کہ میں نے یہ کتاب اس لیے لکھی ہے کہ مرنے کے بعد میرا نام باقی رہے۔ (فرہنگ امثال)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ بولتا ہے۔ اور قلیل الاستعمال ہے۔

**غرض نکالنا** :- (متعدی) مطلب پورا کرنا، کام نکالنا، اردو، غیر فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ جب کوئی غرض نکالنا ہوتی ہے تو بڑی خوشامد سے کام لیتے ہیں ورنہ کبھی بات بھی نہیں پوچھتے۔

**غرض نکلنا** :- (لازم) مطلب حاصل ہونا، اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

عاشق بیتاب کو بوسہ عنایت کیجیے
مرد مفلس کی تونگر سے نکلتی ہے غرض — آتش

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت غرض نکل جانا بھی زبانوں پر ہے۔

اب نکلے یا نہ نکلے تمنائے وصل دوست
دل کی جو اک غرض تھی وہ اس سے نکل گئی — جلال

**غرض نکلی آنکھ بدلی** :- جب مطلب نکل گیا بے اعتنائی برتنے لگے۔ غرض مند شخص اپنا مطلب نکل جانے کے بعد نظر بدل لیا کرتے ہیں اردو، مثل، قلیل الاستعمال۔

**غرض ہونا** :- واسطہ ہونا، مطلب ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

جب غرض ہو تو محبت کیسی
اس محبت سے عداوت اچھی (مرزا رسوا)

**غرضی** :- غرض مند، اردو، صفت (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اعراب نہیں لگائے ہیں۔ عوام لکھنؤ بسکون راء "غرضی" بولتے ہیں۔ اگرچہ اصولاً غلط ہے۔

**غرغراہٹ** :- (بفتح ہر دو غین و راء مہملہ) ایک قسم کی آواز جو پانی کے تھپیڑوں سے پیدا ہوتی ہے۔ اردو، مذکر۔

وہ تھپیڑے ہوا کی موجوں کے
غرغراہٹ بھنور کی چادر سے — [illegible]

**غرغرہ** :- بفتح اول و سوم و چہارم، غرارہ، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

نہ گئی تو نقل مینا کی، مرغ سے تقلید
غرغرے سے کیا منہ جو مہا ادا آیا — امیر

**غرفش** :- (بضم اول و کسر سوم غرش کا بگڑا ہوا ہے) اکثر بلی شیر کی غصہ بھری آوازیں، مونث، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا۔

**غرفش** :- (کنایۃً) انسان کی تکرار والی گفتگو، غصہ آمیز باتیں۔ دھمکی۔ (فقرہ) تمہاری غرفش سے میں نہیں ڈرتا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرفش کرنا (یا غرفش لانا)** :- دھمکانا، تکرار کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرفہ** :- (بضم اول و سکون دوم) دریچہ، کھڑکی، جھروکا، عربی، مذکر، فصیح، رائج

وہ بے پردہ ہے ہرگز خانۂ دل سے نہ جھانکے گا
عبث غرفہ کھلا ہے اے جنوں چاک گریباں کا منیر

قول فیصل۔ عربی میں دریچہ اور کھڑکی کے علاوہ اس بالا خانے کو بھی غرفہ کہتے ہیں جو کہ چھتے کے کنارے پر ہو۔ اردو میں ان معنی میں رائج نہیں۔

**غرفہ** ۲۔ گوشۂ تنہائی، کونہ، خلوت، اردو، بازاری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرفے کی بات**: خلوت کی بات، خفیہ بات، رمز و کنایہ کی بات، پوشیدہ بات۔ اردو، عوام کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ دلی کی زبان ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے دریچے کے اضافہ کے ساتھ دغرفے کی بات چیت لکھا ہے۔ اہل لکھنؤ کسی صورت سے نہیں بولتے۔

**غرفے میں بیٹھنا**: دریچے میں بیٹھنا۔ اردو، صرف قلیل الاستعمال۔

غرفے میں جلیں الٹے بیٹھے گا آپ اگر
جو ادھر سے جائے گا صورت کو تکتا جائے گا — لطافت

**غرق** ۱۔ (بفتح اول و سکون دوم) سر سے پانی گزر جانا، پانی میں ڈوب جانا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہوئے مر کے ہم جو رسوا ہوئے کیوں نہ غرق دریا
نہ کبھی جنازہ اٹھتا نہ کہیں مزار ہوتا — غالب

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اگرچہ یہ لفظ صحیح ہے مگر عربی، فارسی اور اردو کی بول چال میں بسکون ثانی ہی مستعمل ہے۔ عام طور سے زبانوں پر سکون راء ہے۔

**غرق** ۲۔ ڈوبا ہوا، غریق، مغرق، اردو، فصیح، رائج۔

محل نظم۔ کئی آدمی دریا میں ڈوبنے کے بعد مرے نکالے

تو پسینے میں غرق۔ کہنے لگے کوٹھری صاف کر رہا تھا

قول فیصل۔ عربی میں بفتح اول و کسر دوم غَرِق ہے۔ اردو والے بسکون دوم استعمال کرتے ہیں۔ جیسا کہ صاحب فرہنگ آصفیہ نے بھی لکھا ہے ان معنی میں صحیح بہ فتح اول و کسر دوم ہے لیکن اردو میں اس کا تلفظ بھی وہی ہے جو اصل معنی کا تلفظ ہے۔

**غرق** ۳۔ وہ شخص جسے کام کی مصروفیت میں اپنے تن بدن کا ہوش نہ ہو۔ بے حد مشغول، بے انتہا مصروف، بالکل محو، اردو، صفت، فصیح، رائج۔

محل نظم۔ تین دن سے مصرع پر مصرع نہیں لگ رہا تھا میں مصرعہ لگانے میں ایسا غرق تھا کہ تن بدن کا ہوش نہیں تھا آج خدا خدا کر کے مصرع لگ گیا۔

قول فیصل۔ محتاط حضرات زیادہ تر "دریا" کا ذکر کر کے ان معنی میں بولتے ہیں جیسے میں دریائے غور و فکر میں گھنٹوں سے غرق ہوں۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی یہ بھی لکھے ہیں "نشے میں چور" اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غرق** ۴۔ نشے میں چور، مخمور، اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرقاب** ۱۔ (بالفتح۔ بروزن شاداب) پانی میں ڈوبا ہوا، بالکل غرق، اردو، صفت، قلیل الاستعمال۔

اے گریہ نہ رکھ میرے تن خشک کو غرقاب
لکڑی کی طرح پانی میں گل جائے تو اچھا — ذوق

قول فیصل۔ پانی میں ڈوبے ہوئے کے معنی میں اہل لکھنؤ زیادہ تر اضافت کے ساتھ "غرق آب" کہتے ہیں غرق آب کرنا، غرق آب ہونا، اس کے صرف ہیں۔ لفظ غرقاب لکھنؤ کی عورتیں عام طور سے پسینے میں ڈوب جانے کے محل پر بولتی ہیں۔ جیسے منصور نگر سے شہر تک پیدل راستہ چلنا پڑا دھوپ بھی تیز تھی شہر تک پہنچتے پہنچتے میں پسینے میں غرقاب ہوگئی۔ فارسی میں غرقاب کے معنی ہیں بہت گہرا پانی، "غرقاب شدن" فارسی محاورہ ہے جس کے معنی ہیں پانی میں ڈوب جانا۔ یہ لفظ غرق + آب سے مرکب ہے۔

**غرقاب** ۲۔ گرداب، بھنور۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرقاب** ۳۔ نہایت مشغول، نہایت مستغرق، بے انتہا مصروف۔

(شعر) جب تم پڑھنے میں غرقاب ہوتے ہو دنیا و مافیہا فراموش کر دیتے ہو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس معنی میں مستغرق یا غرق بولتے ہیں۔

**غرقاب** ۵۔ نشے میں چور، نیند میں متوالا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرقاب ہونا**: پانی میں ڈوبنا، اردو، مصدر، قلیل الاستعمال۔

تھا بحر خفیف آب دم تیغ کے مارے
غرقاب غرض قطع زمین کے ہوئے سارے — دبیر

قول فیصل۔ اب عام طور سے پسینے میں ڈوب جانے کے محل پر عورتیں بولتی ہیں۔

**غرقاب ہونا** ۲۔ ہلاک ہونا، خاتمہ ہونا، اردو، مصدر، متروک۔

محل نظم۔ حجہ بجا ر [illegible] ان کے بچے کھریا نہیں دیا یکے ایک دن غرقاب ضرور ہوں گے۔ (فسانۂ آزاد)

**غرقابی**:- ڈوبنا، اردو، قلیل الاستعمال،

**غرقِ عرق**:- (باضافت) پسینے میں ڈوبا ہوا- فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے غرقِ عرق، (کئی ترکیب تک ذو دوسے لا اعلم)

**غرق کرنا**:- ڈبونا، پانی میں ڈبونا، اردو مصدر فصیح، رائج-

بھلائے جوش گریہ اگر میری چشم تر
مردم کے غرق سیکڑوں پل بھر میں گھر کرے — ذوق

**غرق ہونا**:- ۱ پانی میں ڈوبنا، اردو مصدر فصیح، رائج-

دل کا جہاز آنسوؤں میں غرق ہو گیا
آنکھوں کی روشنی میں بہت فرق ہو گیا — نسخ

**غرق ہونا**:- ۲ بے حد مصروف ہونا، کام میں بالکل محو ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج-

نہایت غرق ہے چاہت میں دریا بادہ آلی کی
مر سخضر کا بھائی بھی نہ کچھ کیا ہی اہری کو — جان صاحب

**غرقی**:- ۱ پانی میں ڈوبی ہوئی زمین، پانی کی دھرتی، عربی مونث- (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل- اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غرقی**:- ۲ ڈبانا، ڈوبنا- عربی، مونث- (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل- اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غرقی**:- ۳ سیلاب- اردو (فقرہ) یہ کھیت غرقی سے خراب ہو گئے۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل- یہ لکھنؤ کی زبان نہیں ہے۔

**غرقی**:- ۴ نشیب، پستی، نچان- اردو جیسے "وہ شہر تو غرقی میں ہے" دہلی کی زبان (فرہنگ آصفیہ)

**غرقی**:- ۵ ایک قسم کی کم عرض لنگوٹی، چھوٹی سی لنگی، انگوچھا، اردو، غیر فصیح، رائج-

محل صرف- ذکر غرقی باندھے وہ بھی نکلا چاہئے والا نشے میں چور- (طلسم ہوشربا)

**غرقی**:- ۶ ایک قسم کا عود، عربی صفت- (نور اللغات)

قولِ فیصل- یہ تنہا غرقی نہیں ہے- اطبا نسخوں میں "عودِ غرقی" لکھتے ہیں۔

**غرقی آنا**:- سیلاب آنا- (نور اللغات)

قولِ فیصل- اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرقی میں آنا**:- ۱ ڈوبنا، بہہ جانا ۲ دھنس جانا، نشیب میں آ جانا، پست ہو جانا، اردو مصدر، دہلی کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

**غروب**:- (بضم اول و واو معروف) چاند یا سورج کا چھپنا، عربی، مذکر، فصیح، رائج

دیکھی جو اس کی زلف ہوا خود داغ دل
ہوتا ہے وقت شام غروب آفتاب کا — ناسخ

قولِ فیصل- سورج ڈوبنے کے معنی میں اس کا استعمال زیادہ ہے چاند کے لئے نسبتہً کم کہتے ہیں اس کا صرف کرنا، ہونا، کے ساتھ ہے۔

**غرور**:- (بالضم بروزن قصور) تکبر، گھمنڈ فارسی، مذکر، فصیح، رائج

شاہوں سے پوچھتی ہو نہ خاک عاجزی
کیسی یہ تمکنت تھی یہ کیسا غرور تھا — اکبر

قولِ فیصل- یہ لفظ معناً فارسی اور لفظاً عربی ہے- عربی میں اس کے معنی ہیں دھوکا، فریب، فارسیوں نے گھمنڈ اور خیال فاسد کرنے کے معنی میں اس لفظ کو استعمال کیا اردو والے صرف گھمنڈ کے معنی میں بولتے ہیں۔

غرور کرنا اور غرور ہونا اس کے مخصوص مصدر ہیں جیسے "انسان کو غرور نہ کرنا چاہئے اس لئے کہ غرور کا انجام تباہی اور بربادی ہے" غرور کرنا اثباتی صورت سے بہت کم بولتے ہیں- غرور نہ کرنا منفی صورت زیادہ رائج ہے۔

**غرور آدمی کو کھا جاتا ہے**:- گھمنڈ انسان کو تباہ و برباد کر دیتا ہے- اردو مقولہ، فصیح، رائج

**غرور آنا**:- تکبر پیدا ہو جانا، گھمنڈ ہو جانا اردو مصدر، فصیح، رائج

اے حیا ادھر آئی ادھر غرور آیا
مرے جنازے کے ہمراہ دور دور آیا — داغ

قولِ فیصل- نفی کی صورت، غرور آ جانا بھی مستعمل فصیح ہے۔

نالۂ بلبل کا سنتا ہے غرور آ جاتا ہے
گوشِ گل کو جو فریب کان کا زیور تھا — آتش

**غرور توڑنا**:- تکبر مٹانا، نخوت ختم کرنا اردو مصدر، غیر فصیح، رائج-

وہاں بھی پانی نے پیچھا نہ چھوڑا
غرور شاہ اسکندر کو توڑا — منیر (معراج الغافلین)

**غرور ڈھانا**:- غرور مٹانا، گھمنڈ توڑ دینا اردو مصدر، غیر فصیح، رائج-

کیوں بار بار سامنے رکھیں نہ آئینہ
ہم آپ کا غرور تو ڈھائیں کسی طرح — قدر بلگرامی

**غرور ڈھے جانا**:- تکبر اور نخوت زائل ہو جانا، گھمنڈ خاک میں مل جانا، اردو مصدر، متروک۔

ایک دن ڈھے جائیگا تیرا غرور اے باغباں
جڑ سے گل بوٹے اکھڑ جائیں گے بے بنیاد ہیں — جگر

**غرور سے**:- غرور انداز کے ساتھ اردو صرف فصیح، رائج-

جیسے ہی شعاعِ نور ملا نصف نور سے ہوش
اپنے کو کردگار نے دیکھا غرور سے — شیخ آباد ... م

**غرور کرنا**:- اترانا، فخر کرنا، گھمنڈ کرنا، اردو، فصیح، رائج۔

قولِ فیصل۔ غرور کرنا، اثباتی صورت سے بہت کم لکھتے ہیں۔ نفی کی صورت غرور نہ کرنا بکثرت رائج ہے۔ جیسے "قران نے کہا استاد اراده رکھتے ہیں ہم غرور نہ آ دبیں گے پی صہبا کا نشہ اتار دہیں گے اس لیے غرور نہ کرنا کہ ان شہسواروں کو بے ہوش کیا۔" (طلسم خیالِ سکندری)

**غرور کھونا**:- گھمنڈ مٹانا، اُردو، فصیح، قلیل الاستعمال۔

خدا نے غرورِ حسن کو کھویا ہے ہر بار
مجبور ہو گئے ہیں تقضا و قدر سے آپ — آتش

**غرور ہونا**:- (لازم) گھمنڈ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

تھوڑے سے حسن پہ ہے بہت یار کو غرور
ابرو جو تیغ ہیں تو پلکیں کٹار ہو گئیں — بحر

**غُرّہ**:- (بضم اول و تشدید دوم) ہر چیز کا اول، چاند رات، ہر مہینے کی وہ رات جس میں چاند پہلی مرتبہ طلوع کرتا ہے۔ اول روز کا چاند، ہر قمری مہینے کی پہلی تاریخ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

من نی شنقم و یار بکار دگراں است
چون غرہ شوال کہ عید رمضان است — فردوسی

عید ترکہ نا تہ مستی سے ہوئی ہم کو دسبر
مرگ کا دن بن گیا غرہ مہ شوال کا — امیر

قولِ فیصل۔ عربی میں غرہ کے معنی ہیں گھوڑے کی پیشانی کی وہ سفیدی جو ایک درم سے زیادہ ہو۔

**غَرّہ**:- (معمولی کے مطابق روز ہونے والے کام کی ناغہ۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

فاقہ کش ہیں ترے دیدار کے بھوکے کب سے
اے مہ عید یہ اچھا نہیں غرہ تیرا — امیر

قولِ فیصل۔ صاحب سرمایہ زبان اردو نے الف کے ساتھ لکھا ہے (غرا) اصولاً یہی صورت صحیح ہے۔

**غرہ**:- (۳) فاقہ، اردو، غیر فصیح، رائج۔

مثالِ صرف۔ میری صحت خراب ہو گئی ہے جب کبھی سفر کرتا ہوں پاتا ہوں بالخصوص شب کو غرہ کر جاتا ہوں۔

**غُرّہ** (بضم اول و تشدید دوم) مغرور ہونا، غرور، گھمنڈ، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

بیجا نہیں مدح شہ میں غرا ابرا
بھرتی سے کلام ہے معترا ابرا — انیس

قولِ فیصل۔ عربی میں اس کے معنی ہیں "فریفتہ ہونا" بھی ہیں۔

**غرہ بتانا**:- (۱) فعل متعدی۔ (۱) اخیر چاند کا وعدہ کرنا، نئی تاریخ کا وعدہ کرنا، چاند دیکھنے یا پہلی تاریخ کا وعدہ کرنا۔

روز رہا حال یار مہینوں نہیں نصیب
غرہ بتا رہا ہے ہمیں بار بار چاند — بحر

(۲) ٹالنا، لطائف الحیل سے پیش آنا، بہانہ کرنا، آج کل کرنا۔ صاف جواب دینا، بالکل انکار کرنا، دھتا بتانا، دھتکارنا۔

تیس دن وعدے پہ غرے کے پھراتا ہے مجھے
جب ہوا چاند تو غرہ ہی بتاتا ہے مجھے — ظفر شاہ

تھا مجھ سے چاند رات کا اس ماہ سے قرار
غرہ بتا کے رہ گیا پردہ ہزار حیف — جعفر

(۳) ناغہ کرنا، غیر حاضری کرنا، (۴) فاقہ کرنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اب یہ صرف متروک ہے۔

**غرہ توڑنا**:- کسی کے غرور کو زک دے کے زائل کرنا۔ اردو، متروک۔

آئے غرے کو جو تہ مغرور یہ فن توڑ کر
آپ رکھ دوں اپنے دست و پا و گردن توڑ کر — رشک

قولِ فیصل۔ اس کی کبھی صورت "غرہ توڑ دینا" بھی تھی۔

ہے جی میں اپنے غرہ جوہر کو توڑ دوں
آئینہ خیال مکدر کو توڑ دوں — درد

**غُرّہ دینا**:- (۱) نہ کرنا۔ اردو صرف، متروک۔

سیکھے تجلی ابر کوہ طور اگر
غرہ نہ دے زمانے کو پھر ایک بار چاند — بشیر

**غُرّہ دینا**:- (۲) فاقہ کرانا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

مثالِ صرف۔ تمہارے بچے کا پیٹ بہت خراب ہے جب تک دو ایک راتیں غرہ نہ دو گے صحت ٹھیک نہیں ہوگی۔

**غرہ دھینا**:- غرور ٹوٹ جانا، نیچا دیکھنا۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ یہ دہلی کی زبان ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے غرہ ڈھینا ڈ کے ساتھ لکھا ہے۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غُرّہ کرنا**:- جو کام روزمرہ ہوتا ہو اسے کسی روز روک دینا، ناغہ کرنا، غیر حاضری کرنا، تعطیل کرنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

وہ ماہ آج جو آیا تو کل کیا غرہ
نشاط و عیش میں گزرا کبھی نہ سال اچھا — آتش

قول فیصل۔ اب زیادہ تر زبانوں پر غلطی ہی کے لیے ہے

**غرّہ کرنا:**۔ غرور کرنا، اترانا، گھمنڈ کرنا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

غرّہ کر حسن دو روزہ پہ نہ اے سیم اندام
رنگ سب رنگوں میں ہوتا ہے بہت خام سفید — ناسخ

قول فیصل۔ غرور کرنا فعل لازم کی اثباتی صورت ہے یہ صورت کم رائج ہے۔ بصیغہ جمع غرّے کرنا بھی استعمال کیا ہے۔

خوب صورت تمام دنیا کے
حسن پہ نخرے کرتے ہیں کیا کیا — نواب بیگم حجاب

مندرجہ بالا شعر سے قطع نظر اثباتی معنوں میں یہ صرف ناصحانہ انداز سے استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً ہم کہیں غرور کرنا بری چیز ہے، فلاں شخص نے غرور کیا وہ تباہ و برباد ہوگیا۔ یہ معلوم ہوا غرور نہ کرنا چاہیے

نازک بدن پہ اپنے کرتے ہو تم جو غرّہ
تو بھی کمر نے تم کو فرعون سا بنایا — احسن

سلبی معنوں میں غرّہ نہ کرنا بکثرت رائج ہے اور فصیح بھی ہے۔

غرّہ کر حسن دو روزہ پہ نہ اے سیم اندام
رنگ سب رنگوں میں ہوتا ہے بہت خام سفید — ناسخ

بحر لکھنوی نے "دے" کے ساتھ استعمال کیا ہے۔ یعنی ہم سے غرّہ نہ کر کہا ہے۔

دوشالہ اوڑھ کر غرّہ نہ کر ہم چرم پوشوں سے
درفش کاویانی سے بڑھا رتبہ فریدوں کا — بحر

صاحب فرہنگ آصفیہ نے "غرّہ کرنا" کے ساتھ ہی ساتھ "غرّے میں آنا" بھی لکھا ہے جو دہلی تک محدود ہے اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غرّہ مٹنا:**۔ گھمنڈ جاتا رہنا، غرور ختم ہونا، تکبر کا باقی نہ رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

غرّہ مٹ جاتا ہے راہ عشق میں مغرور کا
ٹھوکریں کھاتا ہے یاں سر قیصر و فغفور کا — رند

**غرّہ ہونا:**۔ گھمنڈ ہونا، تکبر ہونا، غرور ہونا، اردو، فصیح، رائج۔

صلح سے غرّہ ہوا لیکن نہ آئے تم نظر
ان دنوں کتنا مخفی اے ماہ غرّہ ہو گیا — اسیر

**غریب:** ع۔ (بفتح اول و یائے معروف) مسافر، پردیسی، وطن سے دور۔ عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غریب شہر خوباں ہوں مرا کچھ حال مت پوچھو
ہوا ہے زلف و کاکل کے لیے جنجال مت پوچھو — میر

قول فیصل۔ شعر میں یہ لفظ اضافت کے ساتھ استعمال ہوا ہے یعنی غریب شہر کہا گیا ہے۔ موجودہ دور میں تنہا بغیر کسی اضافت کے بہت کمی کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔

سنتا ہے کون قافلے میں نالہ جرس
شور و فغاں ہو باد ہوائی غریب کا — بحر

دراصل اب اس لفظ کا استعمال عربی اور فارسی کی ان مستقل اور مخصوص ترکیبوں میں ہوتا ہے جو اردو میں علم کی حیثیت رکھتی ہیں۔ جیسے غریب الدیار، غریب الوطن واقعات کربلا کے سلسلے میں امام حسین علیہ السلام کو امام غریب کہا جاتا ہے۔

کس حال سے حبیب خدا کے حبیب ہیں
بیکس ہیں بے سوگوار امام غریب ہیں — تعشق

اسی طرح امام رضا علیہ السلام کا لقب غریب الغربا ہے اور آپ کو رضائے غریب بھی کہتے ہیں۔

غم اٹھ گئے دنیا سے آہ آج رضائے بیکس

**غریب:** ع۔ (بفتح اول و یائے معروف) نادر، عجیب، انوکھا، عربی صفت، فصیح، رائج۔

ایک قصہ عجیب سنتا چل
داستان غریب لکھتا ہوں — مشرقی

**غریب:** ع۔ مسکین، عاجز، سیدھا سادھا، اردو صفت، فصیح، رائج۔

پوچھو جناب داغ کی ہم سے شرارتیں
کیا سر جھکائے بیٹھے ہیں حضرت غریب سے — داغ

قول فیصل۔ اسی معنی میں جانوروں کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے جیسے

جو بے لگام بھی پھیرو تو راں سے پھر جائے
غریب ایسا کہ بچہ بھی اس پہ ہوئے سوار — قدر

**غریب:** ع۔ مفلس، نادار، بے زر، امیر کی ضد، اردو، فصیح، رائج۔

ساقی سے کوئی کہہ دے کہ اتنا رہے خیال
نازک ہے شیشے سے بھی سوا دل غریب کا — بحر

**غریب:** ع۔ بے چارہ جس کا کوئی پرسان حال نہ ہو۔ لاچار، اردو، فصیح، رائج۔

میں غریب اور غریبوں کا خدا والی ہے
ہونے دو سارے زمانے کو ادھر ہونے دو — امیر مینائی

**غریب:** ع۔ سیدھا سادھا، نیک (بھولا بھالا) معصوم، اردو صفت، فصیح، رائج۔

میری بچی تو ہے غریب بہت
دیکھنے میں ہے اس کی صورت شوخ — جان صاحب

قول فیصل۔ جب کسی انتہائی نیک انسان اور بہت برگزیدہ ہستی کا ذکر کرتے ہیں تو احترام کے خیال سے اس لفظ کا استعمال کرتے ہیں۔ جو کسی حد تک بصورت زائد ہوتا ہے۔

کوچہ عشق کی راہیں کوئی ہم سے پوچھے
خضر کیا جانیں غریب اگلے زمانے والے — صبا

**غریب الدیار:**۔ مسافر، پردیسی، بے گھر

(۱۸) **غزوۂ طائف**۔ حنین کی بقیہ فوج طائف میں جا کر پناہ گزین ہوئی آنحضرت نے محاصرہ کر لیا۔ اور کچھ دن کے بعد محاصرہ اٹھا کے حضرت واپس تشریف لے گئے۔ اسی زمانہ میں حضرت علیؑ کے ساتھ کچھ اصحاب آنحضرت سے اجازت لے کے گئے۔ اس نواح کے بتوں کو توڑ ڈالا اور ایک فدائی پہلوان حضرت علیؑ کے ہاتھ سے مارا گیا۔ حضرت علی اس کامیابی کے بعد آنحضرتؐ کے پاس واپس آئے تو آنحضرتؐ نے تکبیر کہی اور تنہائی میں دیر تک جناب امیرؑ سے باتیں کرتے رہے اس رازداری کی گفتگو میں تاخیر ہوئی تو صحابہ بگڑنے لگے کہ رسول ایسے کون سے راز اپنے چچا زاد بھائی سے کہتے ہیں جو دوسروں سے نہیں کہتے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا میں خود راز نہیں کہتا بلکہ خدا حکم دیتا ہے۔

حنین کا مال غنیمت تقسیم کرنے کے بعد آنحضرت ۸ ذی قعدہ کو مکہ معظمہ واپس تشریف لائے اور عمرہ بجا لا کر ۱۲ ذی الحجہ کو مدینے پہنچ گئے۔

(۱۹) **غزوۂ تبوک**۔ تبوک مدینہ اور دمشق کے درمیان ۱۳-۱۴ منزل پر تھا۔ آنحضرت کو اطلاع ملی کہ شام کے نصاریٰ نے ہرقل بادشاہ روم سے چالیس ہزار فوج منگا کر مدینے پر حملہ کرنے کا فیصلہ کیا ہے آپ نے حفظ ماتقدم کے خیال سے پیش قدمی فرمائی مدینے کا نظام حضرت علیؑ کے سپرد فرمایا اور تیس ہزار فوج لے کے شام کی طرف روانہ ہو گئے روانگی کے وقت حضرت علیؑ نے عرض کیا تھا۔ مولا! آپ مجھے بچوں اور عورتوں میں چھوڑے جاتے ہیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ یا علیؑ کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ میں تمھیں اسی طرح اپنا جانشین بنا کے جاؤں جس طرح موسیٰ اپنے بھائی ہارونؑ کو اپنا قائم مقام بنا کے جایا کرتے تھے۔ (صحیح بخاری کتاب المغازی)
(اے علیؑ حکم خدا ہے کہ مدینے میں یا میں رہوں یا تم رہو)
(فتح الباری جلد سوم صفحہ ۳۸۷)

غرضکہ آپ روانہ ہو کے منزل تبوک تک پہنچے وہاں دشمنوں کا بیس یوم تک انتظار کیا لیکن کوئی مقابلے کے لئے نہ آیا۔ دوران قیام میں اطراف و جوانب سے دعوت اسلام کا سلسلہ جاری رہا۔ بالآخر واپس تشریف لائے۔ یہ واقعہ رجب ۹ھ کا ہے۔

**غسّال** (بفتح اول و تشدید دوم) نہلانے والا دھونے والا۔ عربی۔ مذکر، اسم مبالغہ۔
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ عام طور سے غسال ایسے شخص کو کہتے ہیں جو مردوں کو نہلانے کا کام پیشے کے طور پر کرتا ہے اور اس کو نہلانے کی اجرت دی جاتی ہے۔

کوئی ہمچشم تیرا مقدور ہو تو آتش
دے رکھ اجورہ دست غسال دگر کن میں
آتش

**غسّالہ**:۔ (بالفتح و تشدید دوم و فتح چہارم) غسال کی تانیث وہ عورت جو مردہ عورتوں کو نہلانے کا پیشہ کرتی ہے۔ عربی۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں اور عوام ایسی عورت کو "غسالنی" یا "غسالن" کہتے ہیں۔

**غُسالہ**:۔ (بضم اول و فتح ثانی) وہ پانی جو ہاتھ منہ دھونے کے بعد پھینک دیا جائے دھوون۔ عربی، فقہی اصطلاح۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غسل**:۔ (بضم اول و سکون دوم) تمام بدن کا دھونا، نہانا۔ عربی، مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

ساحل پہ بہر غسل آتا وہ نہ بہیر جہت
دیکھے نہ تم کو آنکھ بچا کر کہیں حباب
امیر مینائی

قول فیصل۔ لکھنؤ میں غسل اس نہانے کو کہتے ہیں جس میں نیت بھی شامل ہو اور حکم شرع کے بموجب ہو جیسے "حادثے کی وجہ سے آج صبح کو غسل جنابت نہیں کر سکا تیمم سے نماز پڑھ لی"۔ مردے کو نیت کر کے حکم شرع کے بموجب نہلانے کو بھی غسل کہتے ہیں۔ جیسے ؎

بیٹوں نے تو پایا بھی کفن آب رواں کا
اور باپ کو کیسا کفن اور غسل کہاں کا
دبیر

کچھ عرصے سے بڑے لوگوں کے ملازمین اور حبشی وغیرہ بضم اول و فتح دوم (غُسَل) بھی بولنے لگے ہیں جیسے "صاحب بہادر ابھی نہائیں گے پھر غسل کریں گے پھر آپ سے ملاقات ہو سکے گی"۔

**غسل ٹوٹنا**:۔ ایسا امر جس سے غسل جنابت ٹوٹ جائے جیسے ریاح کا خارج ہونا، پیشاب یا پاخانہ کرنا، یا سو جانا وغیرہ وغیرہ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

دختر رز کے وہ انداز دکھائے سر بزم
رات یاں کہ وہاں غسل و ضو ٹوٹ گئے
ذوق

**غسل جنابت**:۔ حکم شرع کے بموجب نیت کر کے نہانا۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ یہ غسل چند صورتوں سے واجب ہوتا ہے۔ (۱) سوتے یا جاگتے میں منی کا نکلنا (۲) جماع کرنا۔ (۳) صحبت سے حشفہ اس کی گہرائی تک غائب ہو جیسے جسم کو ہر قسم کی نجاست سے پاک کرتے ہیں پھر غسل کرتے ہیں یہ غسل دو طرح کا ہوتا ہے (۱) غسل ترتیبی (۲) غسل ارتماسی۔ یہ اصطلاح صرف مسلمانوں تک محدود ہے۔

**غسل خانہ**:۔ (بضم اول و سکون دوم) حمام، نہانے کی جگہ۔ میت کے غسل دینے کی جگہ فارسی مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں عام طور سے وہ مخصوص جگہ جہاں مردہ کو نہلاتے ہیں اسے بضم اول و سکون دوم "غسل خانہ" کہتے رہے ہیں۔ عوام اسی کو بفتح اول و فتح دوم بول دیتے ہیں۔ حمام وہ مخصوص جگہ ہے جو زندہ انسانوں کے نہانے کے لئے ہو کچھ عرصے سے بڑے لوگوں کے مکانوں میں اور پھر اسی غسلخانہ اسے کہنے لگے ہیں جس میں عام لوگ نہاتے ہیں۔

**غسل دینا**:۔ نہلانا، مردے کو حکم شرع کے بموجب نہلانا۔ اردو، فصیح، رائج۔

بیبی کبھی خالی نہ بکھ جو کو ترکے باب میں
دینا تھا غسل نعش کو میری شراب میں — راسخ

**غسل صحت**:۔ بیماری سے صحت پاکر نہانا، فارسی ترکیب، اردو صرف، فصیح، رائج۔

موت ہی سے کچھ علاج درد فرقت ہو تو ہو
غسل میت ہی ہمارا غسل صحت ہو تو ہو — ذوق

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں روساء، امراء، بادشاہ شاہزادگان بیماری سے صحتیاب ہونے کے بعد جو نہاتے تھے اس کو "غسل صحت" کہتے تھے اور اب بھی کہتے ہیں جس دن یہ غسل ہوتا تھا اس روز خاص طور سے خوشی منائی جاتی تھی اور حسب حیثیت خیرات کرتے تھے۔ ناسخ نے غسل صحت کے معنی میں غسل شفا بھی نظم کیا ہے جو عام نہیں ہے۔

غسل میت جس کو کہتے ہیں وہ ہے غسل شفا
موت ہے ہجران کا مل عشق کے آزار میں — ناسخ

**غسل کرنا**:۔ نہانا، حکم شرع کے بموجب نیت کے ساتھ نہانا، اردو صرف، فصیح، رائج

محل صرف۔ غضب ہو گیا۔ میں غسل جنابت کرنا بھول گیا اور وضو کر کے نماز پڑھ لی۔

قول فیصل۔ صرف نہانے اور غسل صحت کے لئے بھی کسی کے ساتھ استعمال ہوا ہے۔

اے دل مجروح لے تو غسل کر اچھا ہوا
قول فیصل: غسل ہونا بھی زبانوں پر ہے۔ — ذوق

**غسل مس میّت**:۔ (باضافت) اگر کوئی شخص میت کو غسل دینے سے پہلے چھوئے تو اس پر غسل واجب ہو جاتا ہے، فارسی ترکیب، شیعوں کی اصطلاح۔

محل صرف۔ جذبات میں ہم ان کی لاش سے لپٹ گئے اور کسی کو خیال نہیں کیا، اب ہم پر غسل مس میت واجب ہو گیا۔

قول فیصل۔ علاوہ بال اور ناخن کے اگر کوئی شخص مردے کو چھوئے تو اس پر غسل چھونے والے پر واجب ہو جاتا ہے چند شرطوں کے ساتھ (۱) میت گرم ہو گئی ہو (۲) میت کو غسل میت نہ دیا گیا ہو (۳) شہید کی میت نہ ہو۔

**غسل میّت**:۔ مردے کا غسل، حکم شریعت کے مطابق مردے کو مخصوص نیت کے ساتھ نہلانا۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ہے غسل میت ہی ہمارا غسل صحت ہو تو ہو — ذوق

**غسل و کفن**:۔ مردے کو نہلانا اور کفنانا، فارسی ترکیب مذکر، فصیح، رائج۔

ہے یقین مرگ کا غسل و کفن کی تدبیریں — عشق

**غش**:۔ (بفتح اول) بے ہوشی، فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

جس دم کہ ترے محو تجلی کو غش آیا
لوگوں نے کہا حضرت موسیٰ کو غش آیا — انشا

قول فیصل۔ عربی میں غشی بسکون دوم تھا فارسیوں نے "ی" حذف کر کے استعمال کیا۔

**غش**:۔ عاشق، شیفتہ، اردو قریب بہ متروک۔

جانی ہے وہ چھیل پاؤ ہی ہے نفری

وہ کون انسان ہے جو غش نہیں رنگیں کے جوبن کا — رنگین

قول فیصل۔ عام طور سے لکھنؤ کی عورتیں اب بول بولتی ہیں "ان پر میری جان غش ہے"۔

**غِش**:۔ (بالکسر و تشدید دوم) کھوٹ، آمیزش، عربی مونث، تعلیمیافتہ طبقے کی زبان۔

بے غل و غش دل ہے حاضر لیجیے
بعد اس کے پھر جو چاہے کیجیے — ناظم

**غش**:۔ تشویش جیسے بے غل و غش (نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "بے غل و غش" ہی بولتے ہیں۔ زیادہ تر عورتیں بولتی ہیں۔

**غش آنا**:۔ غشی طاری ہونا، بیہوش ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

حسن کا جلوہ بھی کم برق تجلی سے نہیں
چشم موسیٰ سے جو دیکھے گا اسے غش آئیگا — آتش

**غش پڑا ہونا**:۔ بیہوش ہونا، بیخود ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کدورت کا عالم تھا یہ اس گھڑی
کہ تھی چاندنی ہر طرف غش پڑی — میر حسن

قول فیصل۔ زیادہ تر "میں" کے اضافے کے ساتھ مستعمل ہے۔ جیسے:۔

غش میں پڑے ہیں علاج گو نازہ ہیں کلیم
تحسین نہیں، سپاس نہیں آفریں نہیں — امیر

**غش سے افاقہ ہونا**:۔ غشی دور ہونا، بیہوشی سے ہوش میں آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

بیٹی کے جو چھڑکا یہ گلاب اشکوں کا چھڑکا
بیمار کو فی الفور ہوا غش سے افاقہ — اوج

**غش طاری ہونا**:۔ بیہوشی طاری ہونا

اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

دوپہر تک تو تھی رہی جاری
بعد پھر اس کے غش ہوا طاری — شفق

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر غشی طاری ہونا ہے۔

**غش کرنا:** بے ہوش ہونا، ایسی حالت طاری ہونا کہ حواس خمسہ کام نہ کر سکیں۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

تنہا نہ اس کو دیکھ کے محفل نے غش کیا
اپنی بھی جان لوٹ ہوئی دل نے غش کیا — انشا

قول فیصل۔ اب زیادہ تر اس محل پر غش کھانا بولتے ہیں۔

**غش کرنا:** عاشق ہونا، کسی چیز کو دیکھ کر اس کی خوبی سے حیرت میں بیخود ہو جانا۔

قدسی بھی کریں غش تو اگر جلوہ نما ہو
صورت ہے وہ تصویر کی محبوب جسم ہو — شرف

(نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے عاشق ہونے کے معنی لکھے ہیں جو شعر سے پیدا نہیں ہوتے بلکہ بیہوش و مدہوش کے معنی پیدا ہوتے ہیں۔

**غش کرنا:** اترانا، اردو، متروک۔

غش کرنے ہو چمکانے یہ جوبن کے مری جاں
شوق آپ سے موباف زری کا نہیں جاتا — رند

**غش کھا کے گرنا:** بیہوش ہو کے گرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

غش کھا کے گرے ہے وہیں مہتاب میں دیر
جب رات کو وہ ماہ لب بام ہے آتا — ظفر

**غش کھانا:** بیہوش ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

جب قیس غش کھا کر گرا لیلیٰ نے رو رو کر کہا
اے ناتواں مجنوں مرے آیا تھا کیوں محمل کے پاس — امیر

**غش کھانا:** عاشق ہونا، فریفتہ ہونا، (مفتون)۔ اس کتاب کو جو دیکھے غش کھا دے جو سنے لوٹ جائے۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ عاشق ہونا کے معنوں میں نہیں بولتے۔

**غش لانا:** بے ہوش ہونا، اردو، صرف، متروک۔

محفل سے اٹھانے کا جب قصد کیا اس نے
دانستہ میں غش لایا تم دیر اسے کہتے ہیں — ناسخ

**غش میں پڑا ہونا:** بے ہوش پڑا ہونا، غش کے عالم میں لیٹا ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

پڑے ہیں غش میں کیا مردہ سے آتش آنکھ تو کھولو
خس کے واسطے بھیجا ہے اس بت نے برہمن کو — آتش

قول فیصل۔ میر نے "غش پڑے رہنا" بھی نظم کیا ہے۔

اب کیا کرے کوئی صبر ہے دل کو نہ جی کو تاب
کل اس گلی میں آٹھ پہر غش پڑے رہے — میر

اب اس محل پر "غش میں پڑے رہے" بولتے ہیں۔

**غش میں رہنا:** بیہوش رہنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ زیادہ تر اس معنی میں غشی کے عالم میں رہنا، بولتے ہیں۔

**غش ہو جانا:** بیہوش ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

سر پیٹ لیے سب نے وہ وقت ہوئی طاری
غش ہو گئے بچے نہ رہی طاقت زاری — عشق

**غش ہونا:** بے ہوش ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نالے مجھ بلبل کے سن کر باغ پر غش ہو گیا
نکہت گل نے نہ سنگھایا لخلخہ صیاد کو — صبا

**غش ہونا:** دل از دست دادہ ہونا، عاشق ہونا، فریفتہ ہونا، شیفتہ ہونا، مرنا، دم دینا، مفتون ہونا

شمع گل پہ مرتے مرتے اس خورشید پر بھی غش ہوئی — ناسخ

جب کہا میں نے کہ غش ہوں بت ستمگر تجھ پہ
ہنس کے بولا کوئی غش میں بے نصیب ہوا کرتا — ساحر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ گو متذکرہ بالا میں امیر مینائی کا شعر ہے اور متاخرین میں مرزا رسوا کا بھی شعر ہو لیکن اہل لکھنؤ اب ان معنی میں نہیں بولتے صرف عورتیں "جان" کے ساتھ بولتی ہیں جیسے "لڑکے کی اردو پر جان غش ہے"۔

بے تکلف ہو تو ہم شعر و سخن پر غش ہیں
کوئی معشوق ہو بے ساختہ پن پر غش ہیں — امیر

اپنی تصویر پہ تم خود غش ہو
تم سے بہتر کہوں اسے بہتر کہیں — مرزا رسوا

**غشی:** (بالفتح و کسر دوم) بے ہوشی، حواس خمسہ پر قابو نہ رہنا، اردو، فصیح، رائج۔

دورے ابھی غشی کے ہیں شدت لیے ہوئے
مرنے کا ہوش فرض زمانے سے لیے ہوئے — سید آل عبا

قول فیصل۔ اس کا صرف مختلف طریقوں سے ہے۔ ۱۔ غشی طاری ہونا جیسے

بہ جذب شوق اٹھو اے جانبوا لو کو دیکھا کے
ہوئی نرگس پہ برق حسن گلشن سے غشی طاری — محشر لکھنوی

۲۔ غشی ہونا کے ساتھ جیسے۔

دلوں پہ غش ہیں وہ اے حضرت موسیٰ
غشی جان لے بیچ اٹھوں پہر کبھی سے ہے — شاد

۳۔ نقطہ عالم کے ساتھ جیسے "دو دن سے مریض

حالت خراب ہے، غشی کا عالم ہے خدا خیر کرے"
عربی میں بفتح اول و سکون دوم و سوم ہے:
**غصب**:- دبا لینا، اڑا لینا، زبردستی کسی کے مال و اسباب یا جائداد وغیرہ پر قبضہ کر لینا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

وہ اشتر اکیت جو کہتی ہے غصب والی وزر
مولا علیؑ خود اس کی گواہی سے کے واسطے — میلال زار

قول فیصل۔ اس کا صرف "کرنا" کے ساتھ ہے:
**غضبا**:- غضب سے، عربی،
(دفعتاً) مجھ کو اس سے ہزار درجے زیادہ افسوس ہوگا اگر غیرت بیگم کا حق غصبا میرے پاس رہے (دیکھنا)
(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے:
**غصب کرنا**:- ظلم یا زبردستی سے لینا، کسی کا حق مار لینا۔ دوسرے کے مال و اسباب یا جائداد پر قبضہ کر لینا، اردو، فصیح، رائج۔

تم پہ صدقے دین بھی ایمان بھی
غصب کر لو دل کے پھر وہ جان بھی — منیر

**غصبی**:- غصب کیا ہوا مال، یا جائداد، عربی، صفت، فصیح، رائج۔
محل صحیح۔ فقہی کتابوں میں صاف صاف لکھا ہے کہ غصبی مکان یا غصبی زمین پر نماز پڑھنا جائز نہیں۔
**غصہ**:- (بضم اول و تشدید دوم) طیش، تاؤ، خفگی، غیظ، عتاب، غضب، اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

زیست سے تنگ ہیں نہ چھیڑ ہمیں
دیکھ غصہ حرام ہوتا ہے — داغ

قول فیصل۔ خداوند عالم اور بزرگ و مقدس ہستیوں کے لیے اس لفظ کو استعمال نہیں کرتے بلکہ "قہر، غضب، غیظ و جلال" کا استعمال کرتے ہیں۔
**غصہ اتارنا**:- کسی پر خفا ہونا، کسی کو سرزنش کرنا، دل کا بخار نکالنا۔ کسی پر آئے ہوئے غصے کا نشانہ کسی اور کو بنانا، اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔
محل صحیح۔ شیر کو عالم خواب میں زخمی کر کے بہت بلبلاتا ہے۔ عورت پر غصہ اتارتا ہے:
(طلسم ہوشربا)
قول فیصل۔ کبھی کبھی عوام مرد بھی بول دیتے ہیں صرف "غصہ کرنے" اور "عتاب" کرنا کے معنی میں بھی بولتے ہیں۔

ہیں بہت رنج میں دو چار کو ماریں گے ہم
غیظ ہے غصہ ہے رقیبوں پہ اتاریں گے ہم — سحر

اس کا لازم "غصہ اترنا" بھی کسی کے ساتھ زبانوں پر ہے:
**غصہ اٹھانا**:- کسی کی خفگی یا عتاب کا متحمل ہونا کسی رنجش کا برداشت کرنا: اردو، صرف، متروک۔

غصہ اٹھا اٹھا کے لیے یہی بار بار کا
اے دل مزاج تو نے بگاڑا ہے یار کا — طپش

**غصہ آنا**:- غضب آنا، جھنجھلا آنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

ان کو آتا ہے پیار پر غصہ
مجھ کو غصے پہ پیار آتا ہے — مومن

**غصہ بڑا عقلمند ہوتا ہے**:- زبردست پر غصہ کبھی نہیں آتا۔ (محاورات ہندوستان)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔
**غصہ بہت زور تھوڑا، مار کھانے کی نشانی**:- کمزور کا غصہ اس کی ذلت کا موجب ہے مثل (نور اللغات)
قول فیصل:- صاحب فرہنگ آصفیہ نے "یہی" کے اضافے کے ساتھ "غصہ بہت زور تھوڑا مار کھانے کی یہی نشانی" لکھا ہے۔
اہل لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے۔ بجائے اس کے "کمزور مار کھانے کی نشانی" بولتے ہیں۔
**غصہ پی جانا**:- جوش غضب کو روک لینا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔
محل صحیح۔ سلیم شاہ کو غصہ آیا مگر پی گیا اور کہا، اچھا علما سے اپنے مسائل میں گفتگو کرو۔
(دربار اکبری)
**غصہ تھوک دینا**:- خفگی سے باز آنا، جانے دینا، اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

بچی مری بگڑتی ہے غصے کو تھوک دو
صدقے گئی اجی ادھر آؤ کدھر چلے — ماخت

قول فیصل۔ انہیں معنوں میں غصہ تھوک ڈالنا بھی مستعمل ہے:

بہلانے لگی کہ غم کو ٹالو
منہ کھول کے غصہ تھوک ڈالو — شوق قدوائی

**غصہ چڑھنا**:- طیش آنا، عتاب ہونا، غضب ہونا، خفگی ہونا۔

آپ کی ہر ہر ادا کو ہے نظر تو تیر پر
غصہ چڑھتا ہو تو وہ بھی آگ کی تقصیر پہ — مرزا صابر

(فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ لکھنؤ کے عوام کسی کے ساتھ بولتے ہیں:
**غصہ حرام ہے**:- غصہ اچھی چیز نہیں ہے۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

زیست سے تنگ ہیں نہ چھیڑ ہمیں
دیکھ غصہ حرام ہوتا ہے — داغ

**غصہ دلانا**:- برافروختہ ہونا، ایسی بات کرنا

جس سے دو حصہ کو غیظ آئے فتح کا ملنا ہاردو صرف غیر فصیح ۔ رائج ۔

غیر پہ غصہ دلانا نہیں اس وجہ سے ہیں
پینے جاتے ہیں تم ہو جانے دو لبریز باہر — داغ

**غصہ فرو ہونا** :- غصہ جاتا رہنا۔ غصہ دھیما ہونا، غصہ دور ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

عمل نمبر: میں اسی وقت عرض کرتا لیکن خیال یہ کیا کہ حضور کا غصہ فرو ہو جائے تو عرض کر دوں۔

**غصہ کرنا** :- خفا ہونا، اردو، صرف، فصیح۔ رائج۔

عمل نمبر: میں نے باغ میں قدم بھی نہیں رکھا۔ نہ پھول توڑے وہ بلا وجہ آپ مجھ پر غصہ کر رہے ہیں۔

**غصہ کھانا** :- غصہ کرنا۔ روٹھ جانا۔ اردو متروک۔

تجربے پھر اشارہ کیا ہو کے بے قرار
غصہ نہ کھاؤ پہلے تمہیں کو کریں گے پیار — امیر

فعل فصیل۔ بعض معنوں میں بھی استعمال کرتے تھے:

غصہ نہ کھا کہ تیرے ہی حق میں ہو کچھ ضرر
جو ہوگا شکم میں درد غذا ثقیل سے — دبیر

**غصہ مارنا** :- خفگی روکنا جیسے غصہ پینا۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غصہ مرنا** :- غصہ جاتا رہنا۔ غصہ دھیما ہو جانا، اردو، محاورہ، متروک۔

مرا غصہ آتش سی ہو گئی
جہنم کے گھر میں کمی ہو گئی — مصحفی

**غصہ ناک** :- غضبناک، اردو صرف، دہلی کی زبان

نقش نگہ ا رہتے رہتے غصہ ناک
کلکلتی قاتل کی صورت ہو گئی — داغ

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر غضبناک بولتے ہیں۔

**غصہ ناک پر ہونا** :- (فصحا، ناک پر غصہ ہونا بولتے ہیں) اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو ذرا ذرا سی بات پر بگڑ جائے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ فصحا غصہ ناک پر دھرا ہونا بولتے ہیں "ناک پر غصہ ہونا" اور "ناک پر غصہ دھرا ہونا" کا فرق ظاہر ہے۔

مجھ سے پھر قصد جنگ تم نے کیا
جیسے تھا ناک پہ دھرا غصہ — (عروس اللغت)

(فرہنگ اثر)

فصحا کسی طرح نہیں بولتے۔ عوام اور شعرا نیں زیادہ تر "ناک پہ دھرا" بھی بولتے ہیں۔

**غصہ نکالنا** :- دل کا بخار نکالنا، غصہ اتارنا۔ بدلہ لے کر دل ٹھنڈا کرنا، اردو، صرف متروک۔

غیروں پہ رکھ کے غصہ ہم پر نکالتے ہیں
ہم کو ستا کے اوروں پہ ڈھاتے ہیں — شاد

قول فیصل۔ اب اس محل پر "غصہ اتارنا" کہتے ہیں۔

**غصہ ور** :- بدمزاج، وہ شخص جس کو جلد غصہ آئے۔ لکھنؤ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام لکھنؤ عام طور سے غصے ور بولتے ہیں جو غیر فصیح ہے۔

**غصہ ہو جانا** :- خفا ہو جانا، ناخوش ہو جانا، ناراض ہو جانا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

کریں کیا بات تجھ سے فتنہ گر اک کھیل ہے تجھ کو
ہوا الجھ پڑنا بگڑنا رنج کرنا غصہ ہو جانا — داغ

**غصے سے** :- قصداً، غضب کے سبب سے غصے کی وجہ سے۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

خبر دلی ڈبیت ابر و حسن کے دیوان میں
چڑھ گئی غصے سے بھوں مصرع میں نکتہ ہو گیا بکھر

**غصے سے آگ ہونا** :- بہت غصہ ہونا، بہت خفا ہونا، دہلی کی زبان۔

وہ جب آگ ہو کے غصے سے مجھ پہ
تو پھر دکھاتے ہیں اور چمکاتے ہیں واسطے — داغ

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں اس محل پر "آگ بگولا ہو جانا" بولتی ہیں۔

**غصے سے بھوت ہو جانا** :- کمال خشمناک ہونا، غصے کے مارے آپے سے باہر ہو جانا۔ آتش غضب سے لال ہونا، اردو صرف دہلی کی زبان۔

شیخ جی تو شکر کر کہ تو امام ہے من رقیب
غصے سے بھوت ہو گیا لیکن جلا تو ہو — مصحفی

**غصے سے لال ہونا** :- غصے کے مارے چہرہ سرخ ہونا، اردو صرف فصیح۔ رائج۔

غصے سے وہ گل جو لال ہوگا
ہو جائے گی ساری انجمن زرد — ناسخ

قول فیصل۔ اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ بھی ہے:

سوال کرنے کو بیٹھا ان سے بوسے کا
میں زرد ہو گیا غصے میں جب وہ لال ہوئے — ناسخ

چہرے کے ساتھ اس کا صرف ہو جیسے غصے سے ان کا چہرہ لال ہو گیا یا سرخ ہو گیا۔

**غصے کا جن** :- (کنایتہً) غصہ۔

جیسا تو یہی جان چڑھا دوں لیکن یہ معلوم تو ہو
غصے کا جن آمادہ ہے بیٹھے سر سے اترنے کو
(شوق قدوائی، نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا "غصے کا جن" نہیں بولتے بلکہ

اس کا صرف "اترنا" کے ساتھ ہے، جیسا کہ شعر میں ہے۔ یا بصیغۂ مفعول، غصے کا جن سر سے اتارا بولتے ہیں۔

**غصے کی آنکھ**:- ٹیڑھی نگاہ کرنا، غضب میں بھری ہو۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

آنکھ غصے کی دکھاتے ہیں وہ الفت سے نصیب
حال پر میرے بیکسی پہ وہ نظر ہوتی ہے — جلیل

قول فیصل۔ اس معنی میں شعرا "غصے کی نظر" بھی استعمال کرتے ہیں۔

بات آدھی رہ گئی، دیکھی جو غصے کی نظر
دل پہ اک بجلی گری جب لب گئے اور دست — رشید

**غصے کی جھانجھ**:- غصہ، تیزی، تندی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غصے کے مارے بھوت ہو جانا**:- بہت خفا ہونا، غصے کے باعث آپے سے باہر ہو جانا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام لکھنؤ کبھی کبھی بول دیتے ہیں۔

**غصے کے مارے تھر تھرا اٹھنا**:- غصے کی شدت سے تھر تھرا اٹھنا۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

محل نثر۔ "عاقل یہ سن کر غصے کے مارے تھر تھرا اٹھا" (مراۃ العروس)

قول فیصل۔ یہ کوئی خاص صرف نہیں ہے۔ "تھر تھرانا" نیز "تھر تھرانے لگنا" بھی بول دیتے ہیں۔

**غصیل، غصیلا**:- بد مزاج، مغلوب الغضب۔ اردو، صفت، دلی کی زبان۔

اس غصیلے سے کیا کسو کی نبھے
مہربانی ہے کم عتاب بہت — میر

قول فیصل۔ لکھنؤ میں "غصہ ور" کم اور "غصے ور" زیادہ مستعمل ہے۔ غصیلا اور غصیل نہیں بولتے۔

**غصے میں**:- حالت طیش میں، غضب میں، حالت خفگی میں۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

ہرن کب ہیں غصے میں آنکھیں تمہاری
یہ وہ شیر آنکھیں نکالے ہوئے ہیں — امیر مینائی

**غصے میں آگ رہنا**:- غصے میں بھرا رہنا۔ اردو، صرف، متروک۔

غصے میں رہو گے آگ کب تک
تو ہوش میں آؤ آدمی ہو — منیر

**غصے میں آنا**:- غصہ کرنا، خفا ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

اس قدر غصے میں آکر آپ سے باہر نہ ہو
کچھ تو سمجھ کچھ تو سوچ بھائی علی انسان ہے — یوسف قیصر (بھوپال)

**غصے میں برائی بھلائی نہیں سوجھتی، غصے میں عقل جاتی رہتی ہے**:- انسان کو غصے میں برائی بھلائی کا خیال نہیں رہتا، بدحواس ہو جاتا ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ کوئی خاص صرف نہیں ہے۔ وقت پر بولا جا سکتا ہے۔

**غصے میں بوٹیاں کاٹنا**:- (کنایۃً) کمال برافروختہ ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ بھی کوئی خاص صرف نہیں۔ "غصے میں دانتوں سے بوٹیاں کاٹنا" بھی کبھی بول دیتے ہیں۔

**غصے میں بھرا ہوا**:- کمال غصہ ہونے کی جگہ۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

وہ غصے میں ہر وقت بھرے رہتے ہیں مجھ سے
میں خوش ہوں کہ صد شکر توجہ تو ادھر ہے — امیر

**غصے میں بھر جانا یا بھرنا**:- نہایت خفا ہونا۔

دل سے بیزار ہیں غصے میں بھرے بیٹھے ہیں — سحر (نور اللغات)

قول فیصل۔ "بھر جانا" کے ساتھ لکھنؤ کی زبان نہیں، جیسے "وہ مجھے دیکھ کے غصے میں بھر گئے۔" "بھرنا" کے ساتھ زبانوں پر کم کے ساتھ ہو۔

میں نے پتے کی کہہ کر دل میں جو لی ہے چٹکی
غصے میں بھر کے کیا کیا وہ بڑبڑا رہے ہیں — داغ

"بیٹھنا" کے ساتھ زبانوں پر بہت زیادہ ہے، جیسے "دیکھو ماما! اس وقت بیگم کے سامنے نہ جانا وہ غصے میں بھری بیٹھی ہیں۔"

**غصے ہونا**:- خفا ہونا، ناراض ہونا۔ اس فعل میں "کو" علامت مفعول کی جگہ "پہ" مستعمل ہو۔ (لفظوں) "تم اس پہ کیوں غصے ہوئی ہو" (نور اللغات)

قول فیصل۔ فصحائے لکھنؤ قطعاً نہیں بولتے، دوسرے مقام کے لوگ جو لکھنؤ میں کچھ عرصے سے آباد ہیں وہ کبھی کبھی بول دیتے ہیں، ان کی وجہ سے عوام لکھنؤ بھی کبھی کبھی بول دیتے ہیں۔

**غضب ۱**:- (بالفتح اول و دوم) غیظ، غصہ، طیش، جلال۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

بتوں سے ہو برا ہے غضب رب صمد کا
گردش نہیں تیلی کی ٹلتا ہے اسد کا — مونس

**غضب ۲**:- آفت، بلا، مصیبت، فتنہ، فساد۔ اردو، فصیح، رائج۔

چاہتا ہوں کہ خفا ہو کے مجھے قتل کریں
وہ غضب میں بھی آئے یہ غضب اور بھی ہو — اکبر

**غضب ۳**:- نہایت بری بات، بہت خراب بات، بری سے بری بات۔ اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ہر انسان کو کم سے کم غضب الٰہی سے تو ڈرنا ہی چاہیے ورنہ اس میں اور جانور میں کیا فرق ہوگا۔

**غضب الٰہی:** ہئے خدا کا غضب ٹوٹے بد دعا۔ عورتوں کی زبان۔

(غضب نہ کرو) غضب الٰہی کوئی بھی نہ کہے کر اس طرح بولتی ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں۔ بفتح اول دکھ دل دم بدلتی ہیں۔

**غضب آلود:۔** غصے میں بھرا ہوا۔ فارسی صفت تسلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ آج مولانا نے درس دیتے دیتے جیری ایک غلطی پر مجھے غضب آلود نگاہوں سے دیکھا۔

**غضب آنا:** ہئے آفت آنا۔ شامت آنا مصیبت آنا۔ اردو، صرف، عربی کی زبان۔

نہ آیا نامہ بر اب تک گیا تھا کہہ کے اب آیا
الٰہی کیا ستم ٹوٹا خدایا کیا غضب آیا — داغ

**غضب آنا:۔** غصہ آنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ غصہ آنا کے معنی ہیں جیسے "آج میرے اور میرے باپ کو بہت غصہ آیا" نہیں بولتے بلکہ ایسے موقع پر غیظ یا جلال یا غصہ آنا بولتے ہیں۔ حضرت امیر نے "غضب میں آنا" نظم فرمایا ہے۔ جو قلیل الاستعمال ہے۔

چاہتا ہوں کہ خفا ہو کے مجھے قتل کرے
وہ غضب میں نہ آتے یہ غضب اور بھی ہو — امیر

**غضب بنی ہے:۔** بیڈھب بنی ہے۔ بری بنی ہے۔ سخت مصیبت ہے۔ اردو۔ محاورہ۔

عجب ہی آفت پڑی ہے ہم پر بنی ہے آکر غضب ہی کام پر
بڑھا نہیں ہیں، ستم ستم پر اڑاتے ہیں ہم قدم قدم پر

۲۔ جب کسی عورت کی طرف اشارہ کر کے یہ جملہ کہیں گے تو بناؤ سنگھار سے مراد ہوگی۔ یعنی غضب کی بنی سنوری ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ تنہا "بنی ہے" بولتے ہیں جس کے معنی مصیبت، آفت وغیرہ نازل ہونے کے لیتے ہیں۔

اب تو بنی ہوئی ہے خدا پہ نظر کرو
یہ رات جس طرح سے ہو جلد ہی بسر کرو — تشنہ

جس طرح "فرہنگ آصفیہ" نے کہا ہے "غضب بنی ہے" نہیں بولتے۔ وہ مرصع یعنی جو بناؤ سنگھار وغیرہ کے لیے ہیں۔ اس محل پر بھی "غضب بنی ہے" نہیں بولتے بلکہ "کی" کے اضافے کے ساتھ بولتے ہیں۔ یعنی غضب کی بنی ہے۔

**غضب پڑے:۔** ڈر کے ساتھ خدا کا قہر نازل ہونا، بد دعا۔ عورتوں کی زبان۔

دام بلائے عشق میں ہم بے سبب پڑے
کمبخت دل پہ ہائے خدا کا غضب پڑے — سلطان

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے صاحب فرہنگ آصفیہ نے غضب پڑنا، لغت قائم کیا ہے۔ اور یہی معنی مراد لیے ہیں۔ اس طرح بھی اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ یہ دہلی کی زبان ہے جیسا کہ سودا کے شعر سے ظاہر ہے۔

پیارے غضب خدا کا پڑے ان کے جوش پر
اتنا تو پیچ ہو کہ کہیں مت دے خبر

**غضب توڑنا:** ہئے فساد برپا کرنا۔ فتنہ اٹھانا، سختی کرنا۔ ظلم کرنا ستم توڑنا۔ اردو، صرف قلیل الاستعمال۔

کم نہیں عالم لائے مفسدہ پرداز غیر

توڑ دیتے دکھا کے آنکھ ان پر غضب عتیز کا (آتش)

قول فیصل۔ اس کا لازم غضب ٹوٹنا بھی زبانوں پر ہے۔

داغ یہ بات وہ سمجھے تو غضب ٹوٹ پڑے
کہتے پھرتے ہو بلا ہے سر شام سے مجھے — داغ

اہل لکھنؤ "خدا" کے ساتھ اس کا صرف کرتے ہیں جیسے "ان پر خدا کا غضب ٹوٹا تھا"۔

**غضب ٹوٹ پڑنا۔** کمال ناخوش ہونا آفت آجانا، اردو، دہلی کی زبان۔

داغ یہ بات وہ سمجھے تو غضب ٹوٹ پڑے
کہتے پھرتے ہو بلا ہے سر شام سے مجھے — داغ

**غضب ٹوٹنا:۔** آفت آنا۔ بلا نازل ہونا عتاب ہونا، اردو محاورہ قلیل الاستعمال۔

وہ نو ہاتھوں سے سینے کو کوٹا
بولا ہے غضب یہ کیا ٹوٹا — (دست گلزار)

قول فیصل۔ زیادہ تر اس محل پر خدا یا اللہ کا غضب ٹوٹا ہی بولتے ہیں۔

مجھ جیسے سخت جاں پر کیا بس چلے قضا کا
یاں ٹوٹتا رہا ہے اکثر غضب خدا کا — (درد)

پر کے ساتھ بھی رائج ہے مثلاً ان پر خدا کا غضب ٹوٹے

حیثیت کی اس پر کیا شیطان کی غضب
ٹوٹے کا تیری جندڑی پہ اللہ کا غضب

**غضب مچانا:۔** ہنگامہ مچانا۔ عورتوں کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں۔ قہر توڑنا۔ بولتی ہیں۔ جیسے "تمہارے بچوں نے رات سے قہر توڑ رکھا ہے ان کو روکو، کسی کے ساتھ اسی محل پر قہر توڑنا بھی بولی دی جاتی ہیں"

**غضب خدا:۔** خدا کا قہر، خدا کا غضب

ڈٹے۔ بددعا عورتوں کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں بفتح اوّل و سکون دوم (غضب خدا) بولتی ہیں۔

**غضب خدا کا:** کسی بات پر حیرت اور تعجب ظاہر کرنے کے لئے۔

(فقرہ) غضب خدا کا دن دہاڑے ایسی لوٹ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں اس محل پر بھی بفتح اول و سکون دوم ہی بولتی ہیں۔

**غضب خدا کا:** حیرت اور تعجب کے محل پر۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غضب خدا کا صنم تیری سرد مہری سے
نہ کر سکے گا گر خدا بھی، کر کے پالا ٹھنڈ — آتش

قول فیصل۔ کسی کے ہوئے کام کو مکروہ ظاہر کرنے کے محل پر بھی بول دیتے ہیں۔

قیام کعبہ میں وہ بت حرام کرتا ہے
غضب خدا کا کوئی ایسا کام کرتا ہے — داغ علیم

**غضب دکھانا:** بہت زیادہ دکھانا زیادتی ظاہر کرنے کے محل پر۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

جانفشانی کبھی محبت بھی غضب دکھلائی
روح پرواز ہوئی ٹھیری جو ہلی اچھی آنی — آتش

**غضب ڈھانا:** آفت برپا کرنا، ستم ڈھانا، بہت ظلم کرنا، فتنہ اٹھانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ابھی سے پردہ ہائے گوش کو جلتے ہیں سے کھلیں
غضب ڈھائے جو بلبل سیکھ لے طرز فغاں میری — امیر

**غضب ڈھانا:** کوئی انوکھی بات کرنا، عجیب کام کرنا۔

(نقرہ)۔ مولف نے نرنذق و غالب ایک طرف اپنے استاد کی تاکش میں غضب ڈھایا ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس صرف سے "کثرت، غلو اور زیادتی" کے معنی پیدا ہوتے ہیں۔

**غضب رے:** سبحان اللہ۔ کلمۂ استعجاب، اردو دہلی کی زبان۔

بل بے جنون تری غضب رے نگاہ
کیا کریں گے یہ نازکب جانیے — داغ

**غضب کا:** بہت تیز، زیادہ (کثرت ظاہر کرنے کے محل پر) اردو صفت، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ مختار بیگم کا غضب کا حافظہ ہے جب امتحان دیتی ہے تو ما شاء اللہ اول نمبر پر ہوتی ہے خدا اللہ مرے بچائے۔

قول فیصل۔ تانیث کے لئے "کی" بولتے ہیں جیسے۔ مرزا رسوا صاحب کی وجاہت اور طلاقت لسانی میں غضب کی دل آویزی ہے۔ (خود نوشتہ)

**غضب کا:** آفت برپا کرنے والا، قہر ڈھانے والا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ یوں تو گانے والے بہت سے ہیں لیکن محمد رفیع کا کیا کہنا جو گا نا گاتا ہے غضب کا گاتا ہے۔

مونث کے لئے "کی" بولتے ہیں جیسے لتا منگیشکر کی غضب کی آواز ہے وہ جب گاتی ہے تو دلوں کو بیاختہ اپنی طرف کھینچ لیتی ہے۔

**غضب کا:** بھیانک، بہت زیادہ عبرت خیز، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نو تنا مہ بغیر جب آزاد قفس سے
غضب کا گھن لگا ہے آشیاں میں — شاد لکھنوی

**غضب کا:** ناقابل بیان، حیرت انگیز، بہترین۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "غضب کے" کے ساتھ بھی ہے۔

اڑائے جاتے ہیں عاشق کے دل کو سفینہ زور ہی سے
غضب کے دو اچکے بھیس میں جو بند کے بیٹھے ہیں — امیر

**غضب کا بجھا ہوا:** قہر میں ڈوبا ہوا۔

محل صحیح۔ آپا میں نہیں جانتی تھی کہ تمہارا غصہ اس قدر غضب کا بجھا ہوا ہے۔ (خود نوشتہ صحیح)

قول فیصل۔ یہ صرف دہلی کا ہے لکھنؤ کی عورتیں اس محل پر "زہر کا بجھا ہوا" بولتی ہیں۔

**غضب کا بنا ہوا:** آفت کا پرکالہ، مجسم قہر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں "قہر کا بنا ہوا" بولتی ہیں۔

**غضب کا سامنا:** فتنہ و آفت کا مقابلہ۔ اسم مذکر، قلیل الاستعمال۔

غضب کا سامنا ہو آج وہ بن کر نکھرتے ہیں
دھڑی جمتی ہے مہندی ملتے ہیں گیسو سنورتے ہیں — منیر

**غضب کرنا:** برا کرنا، ایسی برائی کرنا جس کا اثر خود اپنے اوپر یا دوسرے کے اوپر پڑے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا — داغ

**غضب کرنا:** تعجب خیز کام کرنا، عجیب غریب کام کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

نل کے حسن نے رتبہ دانتوں کا بہت کم کر دیا
کیا غضب تو نے کیا ہیرے کو نیلم کر دیا — ناسخ

**غضب کرنا:** ظلم ڈھانا، آفت برپا کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

بولتے تم تو کیا غضب کرتے
سو ستم کرتے ہو چپ چپ — ظفر

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی اندھیر کرنا، وندیجانا بھی لکھے ہیں اور یہ فقرہ بھی لکھا ہے "غریبوں پر غضب کیا تھا آگے آیا"۔

**غضب کی:-** قابل تعریف، انوکھی، اردو صرف، مونث، فصیح، رائج۔

غضب کی لو تپی تیز نگہ نے تیری بخشی تھی
کہ لاکھوں جسم میں لیسنہ فتراک سے پیدا — تسلیم دہلوی

**غضب کیا:-** برا کیا، اچھا نہیں کیا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا — داغ

**غضب کی بات ہے:-** حیرت اور تعجب کی بات ہے، ناانصافی ہے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غضب کی بات ہے وہ مشورہ دیتے ہیں یہ مجھ کو
رقیبوں سے بھی تم صاحب سلامت اپنی رکھنے دو — داغ

**غضب کی نگاہ:-** غصے اور غیظ سے بھری ہوئی نظر۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

تیرے جلال میں بھی مزہ ہے جمال کا
چشم کرم چھپی ہے غضب کی نگاہ میں — آغا بنیائی

**غضب لانا:-** مصیبت لانا، آفت لانا، اردو صرف، متروکہ۔

اوراق گل اڑتے ہوئے پھرتے ہیں چمن میں
یہ لائی غضب باد صبا نشتر گل پر — جرأت

**غضب میں آجانا:-** آفت میں مبتلا ہوجانا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

جب یقین عشق آیا پھر وہ بت کہاں اپنا
آگئے غضب میں ہم دے کے امتحاں اپنا — داغ

**غضب میں پڑنا:-** جھگڑے میں پھنسنا، مصیبت میں مبتلا ہونا۔ اردو صرف قلیل الاستعمال۔

دل میں کھینچے نگاہ ماہ لقا
یا الٰہی میں کس غضب میں پڑا — قلق

قول فیصل۔ "جان" کے لفظ کے ساتھ اس کا استعمال ہے۔ عورتیں زیادہ بولتی ہیں مرد کم بولتے ہیں جیسے۔ "کبھی شادی بیاہ کے معاملے میں دخل نہ دے جب سے میں نے ہمسائی کی لڑکی کی شادی کرائی ہے میری جان غضب میں پڑ گئی ہے"۔

**غضب میں ڈالنا:-** مصیبت میں ڈالنا، آفت میں پھنسانا، اردو صرف قریب بہ متروک۔

کہنے لگی رو کے یہ عزّ الہ
لو بخت نے پھر غضب میں ڈالا — دنشاہ اختر

**غضب میں گرفتار ہونا:-** جھگڑے میں پھنسنا، مصیبت میں پڑنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس طرح نہیں بولتے بلکہ کسی کے مقابلہ: "خدا کے غضب میں گرفتار ہونا" بولتے ہیں۔

**غضبن:-** بڑھیا، عورت، آفت کی پڑیا، عیارہ، مکارہ، ظالمہ، ستمگر عورت، مردم آزار عورت، اردو، صفت، مونث، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غضب نازل ہونا:-** کسی پر کوئی آفت آنا، مصیبت آنا، اردو، صرف قلیل الاستعمال۔

یہ غضب بیٹھے بٹھائے تجھ پہ کیا نازل ہوا
اٹھ گیا دنیا سے تو کیوں تجھ کو آ دل کیا ہوا — جرأت

قول فیصل۔ "خدا کے" لفظ کے ساتھ اس کا استعمال جیسے جو مجھ غریب کو ستائے اس پر خدا کا غضب نازل ہو۔ زبانوں پر ہے عورتیں بہت زیادہ بولتی ہیں۔

**غضب نازل ہونا:-** خفگی ہونا، عتاب ہونا، (نور اللغات)

قول فیصل: تنہا نہیں بولتے۔ بلکہ "بادشاہ یا خدا یا کسی بڑی ہستی" کی طرف نسبت دے کے بولتے ہیں۔

**غضبناک:-** خشمگیں۔ غصے میں بھرا ہوا۔ برہم، فارسی، ترکیب صفت، فصیح، رائج۔

جملہ فقرہ۔ میں کیا جانتی تھی کہ ایکا ایکی غصے میں ابل پڑے گا کم بخت نے ایسا غضبناک نگاہوں سے میری طرف دیکھا قریب تھا یہ میری جان نکل جائے۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "کرنا اور ہونا" کے ساتھ ہے۔

مانگا جو بشر پری نے بے باک
راجہ اندر ہوا غضبناک — گلزار نسیم

**غضبناک ہونا:-** خفا ہونا، غصہ ہونا، اردو صرف، متروک۔

وہ شہنشاہ کا غضب ہونا
اس پری رو کا وہ طلب ہونا — شوق

قول فیصل۔ اب اس محل پر "غضب نازل ہونا" بولتے ہیں۔

**غضب ہونا:-** ایسے محل پر بولتے ہیں جب کوئی بات یا فعل اپنے مقصد یا خیال کے خلاف اور برعکس ہو۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

ہو گیا قرآن کا پڑھنا غضب
ان کو دردِ دل ترانی ہو گیا — ناسخ

**غضب ہونا:-** تعریف میں مبالغۃً بولتے ہیں، غضب معمولی ہونا، قہر کا، قیامت کا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

تڑپ اعضا میں ابرو میں کجی شوخی ہے چتون میں
جوانی میں غضب ہوگا جو آفت ہے لڑکپن میں — امانت

قول فیصل۔ اب زیادہ تر دکا، کے ساتھ اس کا صرف ہے۔ یہ صرف مخصوص تعریف کے لیے نہیں ہے بلکہ مذمت کے محل پر بھی بول دیتے ہیں۔

**غضب ہے**:۔ بہت برا ہونا، خلاف اصول ہونا، اندھیر ہونا، قہر ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

غضب ہے یار سے ہم خواب ہو کے منھ پھیر دیں
رہے بغل میں نہ دل قصد ہو جو کروٹ کا ۔ جرأت

**غضبی** (ب) (۱) بر وزن خشمناک، غضبناک، بدمزاج، تند مزاج، اردو صفت مذکر۔ (۲) آفت، آفت کا ٹکڑا، بیڈھب (۳) وہ شخص جو کسی خوف و اندیشے کے مقام پر بیدھڑک کوئی کام کر بیٹھے اور ذرا نہ ڈرے جیسے وہ بڑا غضبی یعنی نڈر، بیباک اور جری ہے۔ اردو صفت، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غضبی** (ب) ظالم، مردم آزار، ظلمی، اردو صفت، عورتوں کی زبان۔

فقرہ۔ بڑا غضبی مردوا ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غضبی آنا**:۔ آفت آنا۔

(فقرہ) تمہاری وجہ سے تمام ملازمین پر غضبی آئی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی یہ زبان نہیں۔

**غضبی باندی**:۔ وہ لونڈی جو زیر عتاب ہو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں نہیں بولتے۔

**غضبی خانہ**:۔ غصہ، غضب، قہر، عتاب، مذکر۔ بیگمات قلعۂ دہلی کی زبان۔ (نور اللغات)

**غضبی خانہ آنا**:۔ غضبناک ہونا، آفت لانا، غصہ ہونا، عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ دہلی کا خاص صرف ہے اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غضبی خانہ اترنا**:۔ عتاب نازل ہونا، قہر ٹوٹنا، آفت آنا، اردو صرف دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ ادھر ہاتھ تنگ ہوا ادھر نوکر چاکر لونڈی غلاموں پر غضبی خانہ اترا۔ (نور اللغات)

**غضبی میں آنا**:۔ معتوب ہونا، حاکم کے عتاب و خطاب کا نشانہ بننا، اردو صرف دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ مشہور کر دیا کہ خان خاناں حضور کی غضبی میں آیا۔ بات منھ سے نکلتے ہی دور پہنچ گئی۔ (دربار اکبری)

**غُضْرُوف**:۔ (بفتح اول و واؤ معروف) ایک عضو کا نام جو ہڈی سے نرم تر اور پٹھے سے سخت تر ہوتا ہے، کری، عربی۔ اطبا کی اصطلاح۔

**غضنفر**:۔ (بفتح اول و دوم و چہارم) شیر درندہ، شیر نر، (عربی)، مذکر، فصیح، رائج۔

رخصت ہوش ہوئی آمد عباس علی
بزدلوں نے بھی جانا کہ غضنفر آیا ۔ جلیل

قول فیصل۔ مجازاً جری بہادر، دلیر کے لیے بولتے ہیں انھیں مجازی معنی میں اس کا استعمال زیادہ ہے

ہیں فصیح و غازی، صفدر کہاں ہو تم
جنگ آزما دلیر، غضنفر کہاں ہو تم ۔ سید آل رضا

**غضنفری**:۔ دلاوری، بہادری، دلیری، نامی، مونث، فصیح، رائج۔

غضنفری کی خوش آغاز پہ نازاں ہے
کہ اس جناب کا عباس نام نامی ہے ۔ اوج

**غف**:۔ (لفظ غفغی کا مخفف) دبیز ڈلی دار، ٹاٹ جیسا موٹا کپڑا جو خوب ٹھوک کر بنا گیا ہو۔ اردو صفت۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں عام طور سے اس محل پر "گف" بولتی ہیں۔

**غفّار**:۔ (بضم اول و تشدید دوم) بہت زیادہ عفو کرنے والا، معاف کرنے والا، بہت زیادہ بخشنے والا۔ خدا کا نام، (عربی) صفت، مذکر، فصیح، رائج۔

رزاق اسے جان کے کرتا ہی توکل
کرتا ہے گنہ جیسے کہ غفار سمجھ کر فرزند امانت ۔ لطافت

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس کی حسب ذیل تشریح کی ہے۔

غفار اور غفور دونوں مبالغے کے صیغے ہیں مگر غفور میں زیادہ مبالغہ ہے یعنی جو بڑے بڑے گناہوں کو بخشے اور اس کی بخشش اتم و اکمل ہو۔ دوسرے معنی یہ ہیں کہ بندوں کے گناہ اعمال نامے سے محو کر دے یعنی حساب نہ لے، مواخذہ نہ کرے یا دنیا میں پردہ فاش نہ کرے کیونکہ غفر کے معنی مٹانے اور چھپانے کے بھی آیا کرتے ہیں

**غفران**:۔ (بضم اول) بخشش، گناہ معاف کرنا، آمرزش، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بے بخشش ترے سبب ہو جائے یا رب میرے غفران کا
دگر نہ بوجھ تو سر پہ بہت بھاری ہے عصیاں کا ۔ جوہر

**غفران پناہ**: مرکز بخشش، منزل عفو۔ فارسی ترکیب، عربی الفاظ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

یک قطرہ خون ہو کے پلک سے ٹپک پڑا
قصہ یہ کچھ ہوا دل غفراں پناہ کا — میر

**غفران مآب**: بخشش اور عفو سے بھرا ہوا۔ مکتب منصوب عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ع بس خیال تاریخ غفراں مآب آیا کیا تاریخ
[illegible]۔ ابوالحسنو اس محل پہ غفراں پکارا
[illegible] ہیں

**غفران مآب**: لکھنؤ کے ایک مشہور معروف شیعہ جید عالم کا خطاب، عربی، [illegible] قوانین [illegible] لکھنؤ کے سلسلہ اشاعت ۲۵۹ میں لکھی ہے کہ مولانا السید علی حضرت ابو دلدار علی ابن سید محمد معین ابن سید عبدالہادی نصیر آبادی سادات نقوی میں طاہر ابن جعفر ابن حضرت امام علی نقی علیہ السلام کی اولاد میں سے تھے۔ آپ کے مورث اعلیٰ سید نجم الدین سبزوار سے سالار مسعود غازی کے ساتھ ایک فوج کے سردار کی حیثیت سے ہندوستان تشریف لائے اور ضلع رائے بریلی میں قصبہ جایس کو فتح کر کے اس کا نام "جائے عیش" رکھا جو کثرت استعمال سے "جایس" مشہور ہو گیا۔ پھر آپ کی اولاد میں سے سید ذکریا نے قلعہ دریا نگر کو مسخر کر کے اس کا نام اپنے بزرگ سید نصیر الدین کے نام پر نصیر آباد رکھا۔ اسی نصیر آباد میں ۱۱۶۶ھ میں ایک شب جمعہ کو جناب سید دلدار علی صاحب کی ولادت ہوئی اور یہیں نشو و نما اور ابتدائی تعلیم ہوئی۔ پھر ہندوستان کے مختلف شہروں کا سفر کر کے سندیلہ میں شارح سلم ملا حمد اللہ کے صاحبزادے ملا حیدر علی سے، الہ آباد میں سید غلام حسین دکنی سے، رائے بریلی میں مولوی باب اللہ شاگرد ملا حمد اللہ سے صرف نحو معانی و بیان وغیرہ اور علوم عقلیہ منطق و فلسفہ و ریاضی کی تکمیل کی۔ پھر فیض آباد تشریف لے گئے اور وہاں بحر العلوم مولوی عبد العلی صاحب سہالوی سے بعض مسائل عقلیہ پر مباحثہ ہوا وہاں سے لکھنؤ تشریف لائے یہاں اس وقت نواب آصف الدولہ کی حکومت تھی۔ اور نواب سرفراز الدولہ مرزا حسن رضا خاں صاحب کا اقتدار تھا جن کی مدد سے آپ تکمیل علم کے لئے عتبات عالیات کی طرف روانہ ہوئے۔ پہلے عراق پہنچے اور کربلائے معلی میں صاحب ریاض آقا سید علی طباطبائی اور آقا سید مہدی موسوی شہرستانی نیز خود ان بزرگواروں کے استاد اکبر آغا باقر بہبہانی سے اور نجف اشرف میں بحر العلوم آقا سید مہدی طباطبائی سے فقہ و اصول اور علم حدیث کی تکمیل کی اس کے بعد سنہ ۱۱۹۴ھ میں مشہد مقدس (ایران) کی طرف رخ کیا اور جناب سید محمد مہدی ابن سید ہدایت اللہ اصفہانی سے اکتساب علوم کیا اور بعد تکمیل مراجعت فرمائے ہندوستان ہوئے اور مرزا حسن رضا خاں کی خواہش سے لکھنؤ میں قیام فرمایا اور سلسلہ تصنیف و تدریس و تبلیغ شروع کیا۔

اس وقت ہندوستان میں فرقہ شیعہ کے افراد بڑے دور جہالت سے گزر رہے تھے چنانچہ احمد کبیر کی گائے، شیخ سدو کا بکرا، میراں جی کے گلگلے، زور بھوانی جی کی منتیں ایسے رسوم رائج تھے۔ آپ نے ان سب کا قلع قمع کیا دوسری طرف شیعیت کے خلاف اہلسنت کے علما کا مقابلہ کیا اور صحیح تعلیمات شریعت کے خلاف اخباریت کے ناطقے بند کر دیے اور تیسری طرف بے مغز صوفیت کو ناکوں چنے چبوا دیے جس کے نتیجے میں پیری مریدی کا زور ٹوٹا۔

اخباریوں کی مایۂ ناز کتاب اس وقت کے فاضل استر آبادی ملا محمد امین کی فوائد مدنیہ تھی۔ چنانچہ اس کی رد میں اساس الاصول لکھی صوفیت کے مقابلے میں شہاب ثاقب لکھی عزائے امام حسینؑ کی ترویج و اشاعت میں اثارۃ الاحزان علی قتیل العطشان اور مسکن القلوب عند فقد المحبوب لکھی۔ ایک عزا خانہ لکھنؤ میں حسینیہ غفرانمآب کے نام سے تعمیر کرایا اور دوسرا حسینیہ اپنے وطن نصیر آباد میں بنوایا۔

فلسفہ میں شرح ہدایۃ الحکمۃ ملا صدرا کا حاشیہ اور منطق میں حمد اللہ کا حاشیہ تحریر کیا (۱) عماد الاسلام (۲) شہاب ثاقب (۳) ذوالفقار (۴) صوارم الالٰہیات (۵) حسام الاسلام (۶) خاتمہ کتاب صوارم (۷) احیاء السنہ (۸) رسالہ غیبت (۹) اساس الاصول (۱۰) مواعظ حسینیہ (۱۱) شرح حدیقۃ المتقین مؤلفہ علامہ مجلسی (۱۲) شرح حدیقۃ المتقین (کتاب الزکوٰۃ) (۱۳) رسالہ در باب نماز جمعہ (۱۴) حاشیہ صدرا (۱۵) رسالہ غناء با تقریر (۱۶) منتہی الافکار (۱۷) اثارۃ الاحزان علی القتیل العطشان (۱۸) مسکن القلوب عند فقد المحبوب۔

(۱۹) اجازۂ سلطان العلما طاب ثراہ مع وصایا۔ (۲۰) رسالہ درجواب سوالات محمد سمیع صوفی (۲۱) رسالہ رضیعین عربی (۲۲) رسالہ ذہبیہ (۲۳) رسالہ رونشاری (۲۴) مطارق (۲۵) رسالہ دراد حیہ کفن سوعونے کے مشہور تصانیف ہیں۔

تصانیف کے اس عظیم الشان ذخیرے کے ساتھ تقریباً تمام جلیل القدر شاگرد بھی تھے۔ جن میں بڑے صاحبزادے سلطان العلما مولانا سید محمد رضوان مآب دوسرے بیٹے مولانا سید علی صاحب غفران مآب تیسرے بیٹے مولانا سید حسن صاحب چوتھے بیٹے مولانا سید مہدی صاحب — اور مفتی محمد قلی صاحب، سبحان علی صاحب، سید العلما سید حسین علیین مکان، علامۃ العلما سید احمد علی صاحب محمد آبادی، سید حمایت حسین عرف میر علی بخش صاحب کنتوری، مولانا سید عبد العلی دیوگھٹوی جنت مکان حسین صاحب، مرزا زین العابدین خاں صاحب، مولانا سید علی صاحب، مولوی یاد علی نصیر آبادی اور مولوی سید اشرف علی صاحب بگرامی بہت مشہور ہوئے۔

لکھنؤ میں نیتیس برس کامل اس جادۂ زندگی میں مصروف رہ کر تقریباً ستر برس کی عمر میں ۱۹ رجب سنہ ۱۲۳۵ھ کو رحلت فرمائی اور اپنے بنا کردہ امام باڑے کی صحنچی میں دفن ہوئے۔ علامہ سید احمد علی صاحب محمد آبادی نے تاریخ نظم فرمائی۔

سروش غیب ہاں وقت ناگہاں فرمود
ستون دیں بہ زمیں اوفتاد وا ولا
سنہ ۱۲۳۵ھ

**غَفَص** :- (بالفتح) دبیز، موٹا کپڑا، عربی صفت متروک۔

اس کو کیا تار و پود سے ہے ہنا
جیا بنتا ہے غفص تر کپڑا (اصلاح نظم)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ یہ لفظ فردوس اللغات کے علاوہ کسی کتاب میں نہیں پایا گیا بقول صاحب غیاث اللغات کنایۃً سطبر و قوی تھا حسب قاعدۂ فارسی کاف عجمی غین معجمہ سے بائے موحدہ فائے معجمہ سے، رائے مہملہ سین مہملہ سے بدل کر غفص ہوا اور سین مہملہ حسب قاعدہ عربی صاد مہملہ سے بدلا گیا اور غفص ہو گیا، یہ گبس کا معرب ہے۔ بہرحال اب اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**غَفلت** :- (بفتح اول و سکون دوم و فتح سوم) بے خبری عدم توجہ، بے پروائی، بقول عربی مؤنث، فصیح، رائج۔

پہ وقت غفلت نہیں سمجھا ان کو ای گھڑی کا ہو کہ بجا
شکار دھوکا ہو جائے گر جال نکلے پھندا دم پسیگا جر

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا اور ہونا کے ساتھ ہے۔

**غَفلت** :- (۲) غشی کا عالم، بے ہوشی کی کیفیت، اردو، فصیح، رائج۔

غفلت کی سمت از سر نو آگہی چلی
سونے کا تتال سر پہ لئے زندگی چلی (جوش ملیح آبادی)

**غَفلت** :- (۳) نیند، بے خبر سو جانا، غنودگی، نیند کی سی کیفیت، اردو، فصیح، رائج۔

بن پڑی کیسی کہ غفلت میں لیا بوسۂ رخ
جاگ اٹھے بخت مرے اس کو جو سوتے دیکھا (امیر مینائی)

**غفلت پیشہ (یا)، غفلت کار** :- غافل بے خبر، فارسی، صفت، (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے:

**غفلت زدہ** :- نہایت غافل، اور بے خبر، فارسی، صفت، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو سے اس کا واسطہ نہیں۔

**غفلت سے** :- بے پروائی سے، تغافل سے اردو، فصیح، رائج۔

اگر غفلت سے باز آیا جفا کی
تلافی کی بھی ظالم نے تو کیا کی (مومن)

**غفلت شعار** :- غفلت کرنے والا۔ غفلت جس کی عادت ہو، عربی، الفاظ فارسی ترکیب، —

دیکھئے اب بھی کبھی آ کر وہ غفلت شعار
کس قدر ہو جائے مرجانے میں آسانی مجھے (حسرت موہانی)

قول فیصل۔ غفلت کرنے کے معنی میں غفلت شعاری بھی رائج و فصیح ہے

بے وفائی آپ کی غفلت شعاری آپ کی
میرے دل نے عادتیں سیکھی ہیں ساری آپ کی (نقش)

**غفلت کا پردہ** :- کسی کام میں بے پروائی اور بھول کا حائل ہونا، اردو، فصیح، رائج

پردے پہ غفلتوں کے اگر دل نہ دوڑ جاوی
مائل ہوسے سجود سر پہ غرور ہر ہیولی (آتش)

**غفلت کا پردہ پڑ جانا** :- بے خبر ہو جانا اردو مصرف، فصیح، رائج۔

بیدار ہو جو آنکھ ذرا کھولتا نہیں
غفلت کا پردہ آج تو کیا پڑا ہوا (داغ)

قول فیصل۔ اس کے ایک معنی بھول جانا کے بھی ہیں۔

بقول مصرع انشا اے معروف کیا ہے
تری آنکھوں پہ غفلت کا پڑا ہے بے خبر پردا (معروف)

اس کا صرف زیادہ تر آنکھوں اور حس کے ساتھ ہے جیسے "یہ مری قسمت کی برائی کہ میری آنکھوں پر غفلت کے پردے پڑ گئے"۔

**غفلت کرنا** :- کوتاہی کرنا، بے پروائی کرنا تساہل کرنا، اردو مصرف، فصیح، رائج۔

اور بھی ہو گئے بیگانہ وہ غفلت کر کے
آزمایا جو انہیں ضبط محبت کر کے (حسرت موہانی)

**غفلت کی نیند سونا** :- غافل ہو کے سونا بے خبر ہو کے سونا، اردو، مصدر، فصیح رائج۔

قول فیصل۔ اس معنی پر زیادہ تر "بہت غافل سونا" بولتے ہیں۔ جیسے جب میں آیا تو تم بہت غافل سو رہے تھے، میں نے جگانا مناسب نہ سمجھا" کسی کے ساتھ کنایتہً "موت کے لیے" "غفلت کی نیند سونا" بولتے ہیں

**غفور** :- (بفتح اول و واو معروف) معاف کرنے والا۔ خطا بخشنے والا۔ قصور معاف کرنے والا عربی، صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ پروردگار عالم کی خاص صفت ہے اہل سنت حضرات ناموں میں اس کا استعمال کرتے ہیں۔ جیسے "غفور دلدشاد نے بیر طور از نکات جرم کیا"

**غفور الرحیم** :- بخشنے والا۔ رحم کرنے والا۔ خدا کا اسم صفت، عربی، صفت،

> ہو وہ گر میرے جرم دگنے بے حد کا
> الٰہی! تجھ کو غفور الرحیم کہتے ہیں — خواجہ وزیر

قول فیصل۔ اس کا صرف تنہا خدا ہی کی ذات کے لیے ہے۔

> پرستش کے قابل ہے تو اے کریم
> کہ ہے ذات تیری غفور الرحیم — (سحر البیان)

**غفیر** :- (بفتح اول و یائے معروف) اتنی بڑی جماعت کہ جہاں تک نظر کام کرے وہی نظر پڑے۔ عربی صفت جیسے "جم غفیر"

(نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے۔ "جم غفیر" کی ترکیب مستعمل ہے۔

**غل** (بالضم) شور و غوغا۔ اردو، مذکر فصیح، رائج۔

> کیا سنے فریاد میری وہ گلی نازک دماغ
> باغ میں غنچہ اگر چٹکے کہے غل کیوں ہوا — ظفر

> مری فریاد سن کہتا ہے اسرافیل حیرت سے
> قیامت آ گئی کیونکر یہ کیسا غل ہے برپا ہے — مومن

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "بعض محقق اس لفظ کو فارسی کبھی نہیں مانتے ان کے نزدیک اردو یا ہندی ہے اگرچہ ملا نظامی نے صفت پیکر میں یہ لفظ "بمعنی شور باندھا ہے مگر وہ کہتے ہیں کہ اس میں انھوں نے اہل ہند کی پیروی کی ہے۔ اگر یہ لفظ فارسی کا ہوتا تو برابر وہاں کی تصانیف میں پایا جاتا ہمارے رائے میں بھی یہ لفظ فارسی تو نہیں مگر "غلغل" کا مخفف ہو سکتا ہے۔ اگر ہندی قرار دیں تو یہ تاویل ہو سکتی ہے، عجب نہیں یہ لفظ پنجابی "گل" (بالفتح) بمعنی بات سے "گل" (بالضم) ہو کر غل ہو گیا ہے" صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ یہ لفظ "فارسی تو نہیں مگر غلغل کا مخفف ہو سکتا ہے۔" مؤلف مہذب اللغات (غل) کو لفظ غلغلہ کا مخفف خیال کرتا ہے اس لیے کہ یہی لفظ اردو میں رائج ہے۔ لفظ غلغل کوئی نہیں بولتا۔ بہر حال یہ صرف قیاسات ہیں ان کے متعلق کوئی قطعی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔

**غل** [۲] ہنگامہ، شورش، بلوہ، اردو، مذکر فصیح، رائج۔

> مری فریاد سن کہتا ہے اسرافیل حیرت سے
> قیامت آ گئی کیونکر؟ یہ غل کیسا زمیں پر ہے؟ — مومن

**غل** [۳] شہرہ، چرچا، دھوم، تعریفی طور پر کثرت کے ساتھ کسی بات کا تذکرہ، اردو، قلیل الاستعمال۔

> ہم ہوں گے نہ دنیا میں نہ انصاف رہے گا
> اس خاک کا غل قاف سے تا قاف رہے گا — انیس

**غل** [۴] لوہے کا طوق، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

> اڑ گئی زنجیر ٹکڑے پرزے سب غل ہو گیا
> تیری طاقت کا بس اے دست جنوں غل ہو گیا — لکھنوی آباد

قول فیصل۔ "صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ یہ لفظ فارسی میں تو بلا تشدید آیا ہے مگر اردو والوں میں حضرت آباد لکھنوی کے علاوہ کسی نے استعمال ہی نہیں کیا ہے۔ زنجیر کے ٹکڑے اڑنا اہل دہلی بھول کر بھی نہیں بولتے کیونکہ وہ ایک ایسا کثیف اور ثقیل جسم ہے کہ جس کے لئے اڑنا کسی طرح موزوں نہیں ہو سکتا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ کا یہ دعویٰ صحیح نہیں کہ اردو والوں میں حضرت آباد لکھنوی کے علاوہ کسی نے استعمال ہی نہیں کیا" شاید مؤلف مذکور کی نظر سے سودا کا یہ شعر نہیں گزرا ورنہ ایسا بے بنیاد دعویٰ نہ کرتے۔

> رہے تپ اور ہوا کی یہ تاثیر
> غل دیو انہ ہے قلادہ شیر — سودا

"عربی میں یہ لفظ بہ تشدید لام ہے سودا کے شعر میں یہ لفظ بہ تشدید لام و بہ تخفیف لام دونوں صورتوں سے پڑھا جا سکتا ہے کیونکہ ترکیب اضافی میں اکثر فارسی شعراء نے عربی کی تشدید کو برقرار رکھا ہے اردو والوں نے بھی ان کی تقلید میں ایسا کیا ہے۔

**غل اٹھنا** :- شور برپا ہونا، دھوم ہونا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال

> اتنے میں یہ محل میں غل اٹھا
> لینے آتا دلہن کو ہے دولھا — جان صاحب

قولِ فیصل۔ اب ایسے محل پر غل ہونا یا غل مچنا، زیادہ زبانوں پر ہے۔

**غِلاظَت**[۱]:۔ (بکسر اول و فتح چہارم) گندگی، نجاست، ناپاکی، عربی، مؤنث　　(نور اللغات)

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے یہ معنی بھی لکھے ہیں، "نجاست، کثافت، ناپاکی، گندگی، چرک، میلا، بول و براز، لِتھڑا" عام طور سے اہلِ لکھنؤ "پیخانے اور اجابت" کے لئے بولتے ہیں اور ان معنی میں "اردو" ہے۔

**غِلاظَت**[۲]:۔ رقّت کا نقیض، گاڑھا پن، عربی، مؤنث۔　　(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غِلاظَت**[۳]:۔ لغوی معنی سطبری، موٹائی، دبیز پن۔ عربی، مؤنث۔　　(فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اردو میں ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غِلاف**[۱]:۔ (بالکسر) پوشش شمشیر، نیام، میان، عربی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

نکلی جو رن میں تیغ حسینی غلاف سے
اڑنے لگے شرر دم خارا شگاف سے　　(انیس)

تیغ قاتل پہ خون جم جم کر
مخمل سرخ کا غلاف ہوا　　(دھونا) آتش

قولِ فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ۔ پوشش آئینہ و شیشہ، کے معنی میں بھی اس لفظ کو استعمال کرتا ہے ان معنی میں بھی عربی ہے درِاصل اس کے معنی ہیں اوپر کا پردہ، خول، پوشش۔ اردو میں پوشش شمشیر و پوشش آئینہ وغیرہ کے معنی میں اصطلاحاً رائج ہو گیا۔

**غِلاف**[۲]:۔ گاؤ تکیہ اور تکیئے اور گدّے وغیرہ کے اوپر کا کپڑا جو تھیلے کی شکل کا ہوتا ہے عربی، مونث، فصیح، رائج۔

نئی تشبیہ ہے مہتاب کو ہم کہتے ہیں
ہے غلاف آپ کے گل تکیہ کا میلا اترا　　(آباد لکھنوی)

یہ لفظ عربی ضرور ہے مگر عربی میں مندرجہ ذیل معنوں کی تخصیص نہیں ہے لہذا یہ لفظ اردو ہے۔"

قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس کے ایک معنی "جزدان" کے بھی لکھے ہیں۔ جو اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔"

**غِلاف**[۳]:۔ وہ پوشش جو ہر سال کعبے پر چڑھائی جاتی ہے اور جس کو غلاف کعبہ بھی کہتے ہیں۔　　(نور اللغات)

قولِ فیصل۔ تنہا "غلاف" بول کے "غلاف کعبہ" مراد نہیں لیتے بلکہ "غلاف کعبہ" یا "کعبے کا غلاف" ہی بولتے ہیں۔"

دامن وحشی کی وسعت دیکھئے
بن گیا بڑھ کے کعبے کا غلاف　　حمید

**غِلاف**[۴]:۔ حشفے کے اوپر کا چمڑا۔ جس کا ختنہ کیا جاتا ہے۔ گھونگھٹ، اردو۔
(فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔"

**غِلاف**[۵]:۔ خول عربی، مذکر۔
(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ "خول" کے معنی میں "غلاف" کا استعمال زبانوں پر نہیں ہے۔"

**غِلاف**[۶]:۔ لحاف، بالاپوش، رضائی، اردو، عوام کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ ان معنوں میں اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غِلاف اُتارنا**:۔ تکیہ گاؤ وغیرہ سے اس کی پوشش کا علیحدہ کر لینا، اردو، متعدی، فصیح رائج۔

محل صرف۔ تکیے کا غلاف بہت میلا ہو گیا ہے اس کو اتار لو اور دوسرا اجلا غلاف چڑھا دو۔

**غِلافِ کعبہ**:۔ خانہ کعبہ کی پوشش، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

غلاف کعبہ بنا تا ہے سارے عالم کو
یہ اس کے گھر ہے جسے پردہ پوش کہتے ہیں　　(الدعبہ)

**غِلافی آنا، غِلافی بیٹھنا**:۔ پاگنا، شیرے میں خوب ڈبونا، شکر کا قوام دینا، شیرہ چڑھانا، حلوائیوں کی اصطلاح۔ دہلی کی زبان۔ لکھنؤ میں "پاگنا" بولا کرتا ہے۔　　(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہلِ لکھنؤ "پاگنا" ہی بولتے ہیں جو بیجوں کے ساتھ مخصوص ہے "جیسے" تربوز کے بیج بہت سے جیں لو کسی دن پاگ لیں گے۔

**غِلافی آنکھ**:۔ وہ بڑی اور حسین آنکھ جس کے پپوٹے بھاری اور پلکیں گھنی ہوں۔ اردو، مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ مشہور ہے کہ نور جہاں کی آنکھ "غلافی آنکھ" تھی۔ جس کی وجہ سے تمام عالم میں شہرت ہو گئی۔

بصیغہ جمع "غلافی آنکھیں، نسبتاً" زیادہ بولتے ہیں۔"

**غُلام**:۔ سادہ رو نوجوان لڑکا امرد۔ انسان کے بیٹے ولادت سے حد البلوغ تک مستعمل ہے۔ اطلاق اس کا امرد پر ہوتا ہے عربی، مذکر۔
(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اردو میں ان معنوں میں نہیں بولتے
فارسی اور اردو میں بمعنی "بندہ" و "بیچارہ" استعمال کرتے
ہیں جیسے اپنی ذات کے لئے۔

گھر سے تم کیوں نکالے دیتے ہو
کیا قصور اس غلام کا نکلا — داغ

(۲) بیٹا، حضور کا سب سے چھوٹا غلام جو میری
اولاد میں سب سے زیادہ عزیز ہے ماشاء اللہ
بی اے میں پڑھ رہا ہے۔

**غلام بچہ**: زرخرید چھوکرا جو بے تنخواہ
گھر کا کام کاج کرے۔ بچہ زرخرید کسی گھر کا ہو۔
(نور اللغات)
حبشی بچہ، چیلا، چھوکرا، داس، خانہ زاد،
وہ زرخرید چھوکرا جو بلا تنخواہ گھر کا کام کاج کرتا ہے
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں اس کا رواج تھا
عورتوں کو "کنیز" اور مردوں کو "غلام" کہتے تھے
اس کی باقاعدہ تجارت ہوتی تھی اس کام کے کرنے
والے کو "بردہ فروش" کہتے تھے۔ اب یہ رواج
ختم ہو گیا۔

یہ داغ کیوں ہے رخ ماہتاب پہ اے چرخ
جو میرے یار کا لگا ہوا غلام نہیں — اثر

**غلام**: عجز و انکسار کے محل پر کہنے والا
اپنی ذات کے لئے کہتا ہے۔

غلام اپنے ستم کے دل سے لٹیا
رکاب پہ آپ کے دل رشتوں سے لپٹا — میر عشق

**غلام**: ملیح، فرماں بردار۔ فارسی
فصیح، رائج۔

گھر سے تم کیوں نکالے دیتے ہو
کیا قصور اس غلام کا نکلا — داغ

**غلام**: تاش کے ایک پتے کا نام جو
درجے میں بیر اور بیبیا سے کم اور دہلے سے زیادہ
فرض کیا گیا ہے۔ اردو، تاش اور جوا کھیلنے والوں
کی اصطلاح۔

**غلام**: گنجفے کے کھیل میں ایک رنگ کا
نام ہے۔ اردو، گنجفہ بازوں کی اصطلاح۔

یہ بزم وہ ہے کہ لاخیر کا مقام نہیں
ہمارے گنجفے میں بازی غلام نہیں — آتش

**غلام بچہ**: (تحقیر کے ساتھ) غلام کا بیٹا، کم اصل
اردو، مرتبہ، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس لفظ کے استعمال سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی کو
کمینی لونڈی کا بچہ یا غلام بچہ کہتے ہوں گے۔ (دربار اکبری)

**غلام بنا لینا**: اپنے اچھے طرز عمل
سے کسی شخص کو زرخرید غلام کی طرح اپنا مطیع
بنا لینا۔ اردو صرف، فصیح، رائج

غلام حبشی شخص نے کیا تو غلام اپنا بنا لیا ہے
عقیق لب نے شاہد یہ از سلیمان کے نگین کا — بحر

**غلام بے درم**: بے داموں کا غلام
ادنیٰ غلام، بندہ بے دام، ایسا خادم جو زرخرید
غلام کی طرح خدمت و اطاعت کرے۔ فارسی ترکیب
مذکر، متروک۔

ترے دل کی گدائی اور غلام بے درم ہونا
یہی تعظیم بہتر ہے یہی توقیر بہتر ہے — عاشق

قول فیصل۔ اب اس محل پر "بندۂ بے دام"
بولتے ہیں جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

**غلام زادہ**: (بالغات) غلام کا بیٹا
والا، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے
کی زبان۔

تڑپتے دور سے دیکھا جو مجھ کو سر در سے

کیا اشارہ امام غلام پر ہونے — میر عشق

قول فیصل۔ زیادہ تر محترم اور بڑی ہستی کے
لئے بطور صفت استعمال کرتے ہیں۔

**غلام زرخرید**: خریدا ہوا غلام
جیسے مول لیا ہوا، دام دے کر لیا ہوا، بردہ
فارسی، مذکر۔ (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ فارسی ترکیب اضافی کے ساتھ لفظ
اس کا استعمال ہوتا ہے۔ عام بول چال میں "زرخرید
غلام" کہتے ہیں جو ترکیب اردو ہے جیسے "میں کوئی ان
کا زرخرید غلام ہوں جو ان کی ہر بات مانوں گی"

**غلام کا غلام**: غلام کا غلام، ادنیٰ
درجے کا غلام۔ داس کا داس، لونڈی چھوکرے کا غلام
(نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غلام کرنا**: (۱) شیفتہ و مفتون بنانا (۲)
تابع بنانا، فرماں بردار بنانا۔ اردو، صرف، متروک

اک نگہ میں غلام کرتے ہیں
خوب رو خوب کام کرتے ہیں — ولی

(۲) ہتھکنڈوں سے غلام کرتا ہے
کن فریبوں سے رام کرتا ہے

قول فیصل۔ اس محل پر "غلام بنانا"
بولتے ہیں۔

**غلام کرنا**: (۲) حسن اخلاق سے کسی کو
اپنا مرید کر لینا۔ اردو صرف، متروک۔

نہیں کچھ اور لیاقت تو پاؤں دابیں گے
ہمیں کو بندہ بنا غلام کر لینا — راسخ

قول فیصل۔ اب اس محل پر "غلام بنانا"
بولتے ہیں۔

**غلام کو اور چنے کو منہ نہ لگا دے**

غلام سشیر ہو جاتا ہے جا منھ کو لگ جاتا ہے۔

(محاورات ہندوستانی)

نجم الفیصل۔ یہ مقولہ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

## غلام کی ذات سے وفا نہیں

## یا، غلام کی ذات بڑی بدذات:۔

غلام کی ذات بے وفا ہوتی ہے غلام کی ذات میں شرارت کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے۔ اردو، مقولہ۔

(گنجینۂ اقوال و امثال)

نجم الفیصل۔ بہت کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

## غلام گردش:۔

وہ دیوار جو حرم خانہ اور دیوان خانہ کے درمیان حائل ہو۔ پردے کی دیوار، مہمان سرا کے حجرے کے آگے کی دیوار، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نجم الفیصل۔ کوٹھی یا محل کے چاروں طرف کا وہ برآمدہ جہاں نوکر چاکر ہر وقت حاضر رہتے ہیں۔ ان معنی میں زبانوں پر زیادہ ہے۔

میری آنکھوں کا بن گئی سرمہ
خاک اس کی غلام گردش کی — منیر لکھنوی

صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس لفظ حضرت غالب کا ایک لطیفہ سننے کے قابل ہے ایک مرتبہ مرزا فتح الملک ولی عہد بہادر نے آپ کو یاد کیا۔ جب آپ غلام گردش تک پہنچے تو وہ بھول گئے غالب بڑی دیر تک وہاں ٹھہرے رہے اتفاقاً ولی عہد بہادر کو یاد آیا کہ ہم نے غالب کو بلایا تھا ملازموں سے پوچھا۔ غالب حاضر ہے۔ آپ نے باہر سے خود ہی جواب دیا کہ غلام گردش میں آ گیا ہے۔ ان کی واقعی گردش اور برجستہ لطیفے سے ولی عہد بہادر بہت خوش ہوئے۔

## غلام مال:۔

وہ کپڑا جس کو ہر وقت بے تکلف استعمال کر سکیں اردو، مذکر۔

پہنو کے جامہ پر زر نہ پھولو گل کی طرح
یہ تاش بادلہ خواجہ! غلام مال نہیں — بحر

(نور اللغات)

نجم الفیصل۔ یہ لفظ ذرا وضاحت چاہتا ہے صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کی شرح یوں کی ہے "وہ چیز جو ہر وقت کام دے۔ وہ چیز جو غلام کی طرح ہر ایک کام میں موجود رہے مثلاً کملی، لوئی، پٹو، وغیرہ جب چاہو اوڑھو۔ جب چاہو بچھاؤ اس میں کوئی چیز باندھو۔ کسی طرح خراب ہونے اور کسی خاص کام سے مخصوص ہونا نہیں جانتی، سستی اور کارآمد چیز" یہ معنی نہیں نکلتے۔ اور نہ ان معنی میں بولتے ہیں۔ یہ غیر دلایت والوں کی غلطی اور ان کے پیرووں کا سخت دھوکا ہے جو لغت مذکور کی یہ وضاحت قابل تائید ہے۔

## غلام مول لینا:۔

غلام کی حیثیت سے خریدنا، نوکری سے زیادہ منصب کے خلاف کسی شخص سے کام لیں یا ہر وقت اس کو کام میں مصروف رکھیں تو وہ بھی کہتا ہے کہ کیا غلام مول لیا ہے۔ جو کسی وقت فرصت نہیں دیتے

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

نجم الفیصل۔ ایسے محل پر زیادہ تر اس طرح بولتے ہیں۔ "کیا غلام سمجھ لیا ہے" یا "کیا آپ نے مجھے مول لے لیا ہے۔ یا "میں کوئی آپ کا زرخرید ہوں"

## غلام ہونا:۔

فرمانبردار ہونا، مطیع ہونا، تابع ہونا اردو، مصدر فصیح، رائج۔

دلبی کیوں نہیں خواہاں کوئی صنم اس کا
یہ دل تو شرط وفا پر غلام ہوتا ہے — آتش

قول فیصل۔ زور دینے کے محل پر بندہ داموں غلام ہونا استعمال کرتے تھے۔

طاؤس کے پروں کا ہم صیاد
بن داموں ہوا غلام صیاد — (گلزار نسیم)

اب زیادہ تر ایسے محل پر بندہ بے دام ہونا زبانوں پر ہے۔

## غلامی:۔

بندگی، غلام ہونا، حلقہ بگوشی، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

آزاد پھر نہ کیجیے ہمیں شہر طرہ سے
کھو دانتے آپ گھر یہ غلامی کا ہم خط — ظفر

## غلامی:۔

اطاعت، فرمانبرداری، تابعداری۔ فارسی مونث، فصیح، رائج۔

رتبہ کسی شاہی ہو نہ کیوں اپنی فقیری حسرت
کب سے کرتے ہیں غلامی شہ جیلانی کی حسرت

## غلامی:۔

پابندی، کسی قسم کی قید آزادی، آزادی کا نقیض، اردو، مونث، فصیح، رائج۔

نجم الفیصل۔ ہم تو تم کو یہی مشورہ دیں گے کہ پڑھ لکھ کے تجارت کرو۔ نوکری کیا ہے؟ ایک طرح کی غلامی ہے۔

## غلامی اختیار کرنا:۔

اطاعت کرنا، ملازمت کرنا۔ غلام بننا، مطیع و فرمانبردار ہونا، نوکری کرنا، خدمتی بننا، اردو، فعل متعدی

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں "غلامی اختیار کرنا" کے معنی ہیں کسی کا حلقہ بگوش ہونا، اطاعت کرنا، بغیر کسی معاوضے کے غلامانہ طریقے سے کسی کی فرمانبرداری پر کمربستہ ہو جانا، ملازمت یا نوکری کرنا "کے معنی میں اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے

**غلامی کا خط** :- (مجازاً) غلامی کا عہد، اطاعت اور فرمانبرداری کا عہد۔ (لکھنا لکھوانا کے ساتھ)

آزاد پھر نہ کیجئے ہیں شرط ہی یہی
لکھوا لئے آپ گر ہیں غلامی کا ہم سے خط ـــ ظفر

(نور اللغات)

قول فیصل۔ فارسی ترکیب کے ساتھ "خط غلامی" زبانوں پر زیادہ ہے۔ غلامی کا خط ضرورت شعری کے باعث استعمال کیا گیا ہو۔

**غلامی کا طوق** :- ایک قسم کا آہنی حلقہ جو غلام کے گلے میں پہچان کے لیے ڈالا جاتا تھا۔ اردو، ترکیب، فصیح، رائج۔

گردن حسرت میں پھر پہنا دیا
خوب حسرت غلامی کا تو نے طوق ہے مولائی

**غلامی کرنا** :- فرمانبرداری کرنا، کسی کے حکم کا پابند ہونا۔ اردو، مصرف، فصیح، رائج۔

عشق کی جس نے کی دل سے غلامی منیر
وہی پیشوا ہوا اکثر اگر آپ حضور ـــ سراج الملامین

**غلامی میں دینا** :- (کنایۃً) خدمت میں دینا۔ خدمت کے لیے دینا۔ (نور اللغات)

یہ ایک انکسار کا کلمہ ہے جو بچے کو استاد کے پاس بٹھاتے وقت استاد سے یا لڑکے کی نسبت ٹھہراتے وقت لڑکی کے باپ سے کہتے ہیں اسی طرح لڑکی کا باپ بھی لڑکے کے باپ سے کہا کرتا ہے کہ میں بیٹی نہیں دیتا آپ کی خدمت کو لونڈی دیتا ہوں۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب اس کا رواج بہت کمی کے ساتھ ہے۔

**غلامی میں قبول کرنا** :- (کنایۃً) داماد بنانا۔

(فضل حق) قسیم کے عیوب اپنے دامن میں چھپاؤ اور اس کو اپنی غلامی میں قبول کرو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ پست طبقے میں کسی حد تک اس کا رواج ہے۔

**غلامی میں قبول کرنا** :- ۲ ملازم رکھنا (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔

**غلّانی آنکھیں** :- گول گول اور بڑی بڑی آنکھیں۔ عورات لکھنؤ کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل۔ "غلّانی" کوئی نہیں بولتا۔ صاحب فرہنگ اثر نے مولف نور اللغات کے اس قائم کردہ لغت اور معنوں کی تردید ان الفاظ میں کی ہے "میرا، بنات لکھنؤ بھی غلّے سی آنکھیں کہتے ہیں" کیا مرد اور کیا عورت۔ مولف مہذب اللغات کو اس سے اتفاق ہے اتنی سی وضاحت کر دینا ضروری ہے کہ "غلّے سی آنکھیں" برائی کے محل پر بولتے ہیں۔

**غلّیا** :- وہ مقام جہاں بہت سے غلّے جمع ہوں۔ عربی

قول فیصل۔ اردو میں رائج نہیں۔

**غلّات** :- غلّہ کی جمع۔ عربی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے یہ خالص عربی جمع ہے۔

**غل برپا ہونا** :- بہت سے لوگوں کے چیخنے چلانے یا زور زور سے بولنے کی آواز بلند ہونا، شور اٹھنا۔ اردو مصرف، قلیل الاستعمال۔

پائے در زنجیر نکلا جب کہ دیوانہ ترا
لشکر طفلاں کا غل برپا ہوا بازار میں ـــ نصیر

قول فیصل۔ اس محل پر شور برپا ہونا اب زیادہ بولتے ہیں۔

**غَلَبَل کرنا، غَلبَل غَلبَل کرنا** :- اس طرح بات کرنا کہ سمجھ میں نہ آئے۔ (فرہنگ اثر)

قول فیصل۔ یہ مصرف اب متروک ہو چکا ہے۔

**غَلَبہ** :- (بفتحتین) زبردستی، زور، غالب ہونا، چیرہ دستی، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس لفظ کے معنی کنایۃً تکاثر و ہجوم بھی لیے گئے ہیں جو اردو کے حکم میں داخل ہے۔

دل پر غلبہ تھا غم واندوہ و تعب کا
آنسو بھر کے آنکھوں میں وہ منہ تکتی تھی سب کا ـــ ادیب لکھنوی

زبانوں پر یہ لفظ بسکون دوم ہے اور یہ صورت بھی اردو کے حکم میں داخل ہے۔

جناب حسرت نے معلوم نہیں کیوں اس لفظ کو بسکون دوم فارسی ترکیب اضافی کے ساتھ استعمال کیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ موصوف کی تحقیق میں یہ لفظ بسکون دوم فارسی ہو۔

دستور کے اصول مسلّم ٹھہر چکے
شاہی بھی دام غلبۂ جمہور ہو چکی

**غلبہ** ۱ :- (بفتح اول و سکون دوم) زیادتی، بیشی، فراوانی، اردو، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فضلات اہل جہالت ردّ منی کی ہے دلیل
غلبہ ہوتا ہے رطوبت سے منقّر خواب کا ـــ ناسخ

**غلبہ** ۲ :- جیت، سبقت، ترجیح، اردو، فصیح، رائج۔

ہوا نہ غلبہ میسر کبھی کسی پہ مجھے
کہ جو شریک ہو میرا شریک غالب ہو — غالب

**غلبہ پانا:-** فتح پانا، غالب ہونا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

محل صرف:- براہ زبردستی کچھ کو لات دمنات جمشید پیاری وغیرہ میں اگر کچھ قدرت ہوتی تو ہم پر غلبہ نہ پاتا۔ (طلسم ہوشربا)

**غلبۂ رائے:-** رائے کی زیادتی، کثرت رائے، بہت سے آدمیوں کی یا نصف سے زیادہ کی رائے، عربی، مذکر۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل:- اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ اس محل پر کثرت آرا زبانوں پر ہے۔

**غلبۂ شوق:-** (باضافت) شوق کی فراوانی، کسی غائبانہ خواہش کی زیادتی، فارسی ترکیب، اردو صرف، مذکر، رائج۔

حال دل مشک بو زدنی تھا
اور غلبۂ شوق ہر گھڑی تھا (شاہ اردو) — مضطر

**غلبہ کرنا:-** ہجوم کرنا، حملہ کرنا، چڑھائی کرنا، غالب آنا، چڑھ جانا، مغلوب کرنا، زیر کرنا، فتح پانا، شکست دینا۔ اردو۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل:- اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**غلبہ ہونا:-** زیادتی ہونا، ہجوم ہونا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

صدمہ سے عجب حال ہو زہرا دبنی کا
ہے دھوپ کڑی اور غلبہ تشنگی کا — انیس

قول فیصل:- پیاس کا غلبہ ہونا، تشنگی کا غلبہ ہونا، پیشاب کا غلبہ ہونا، اور مرض کا غلبہ ہونا وغیرہ اس کے صرف ہیں۔

زہرا نے کہا ہے غلبۂ رانی پہ مرض کا
اسواری کی طاقت نہیں رکھتا مرا بابا — انیس

لفظ غلبہ عربی و اردو کی زبانوں پر اگرچہ بتشدید ہے مگر عام بول چال میں بسکون دوم مستعمل ہے۔

**غلت:-** (تحقیق) حساب اور گنتی کی خطا، حساب کی چوک۔ عربی، صفت، متروک۔

وقت حساب کثرت انفیہ رہ گئی ہے
کہتے ہیں بات آنی کہ گنتی غلت ہوئی — رشک

(قوافی متفرقہ، لغت، صنعت وغیرہ)

قول فیصل:- عربی میں حساب اور گنتی کی خطا کو غلت بتائے قرشت اور بات کی بھول چوک کو غلط بطائے حطی لکھتے ہیں صاحب صراح نے "غلت" اور "غلط" دونوں کو ہم معنی قرار دیا ہے لیکن دیگر محققین نے اسے نہیں مانا ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ابو عسکر کا یہ قول لکھا ہے کہ غلت حساب کی غلطی اور غلط بات کی غلطی کے واسطے ہے مگر چونکہ املا طائے حطی سے ہی لکھنا رواج پڑ گیا ہے اسلیے ہمارے نزدیک طائے حطی سے لکھنا واجب ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

مؤلف مہذب اللغات کو فرہنگ آصفیہ کے قول سے اتفاق ہے۔ تائے قرشت لکھنا صحیح نہیں ہے طائے حطی ہی لکھنا چاہیے۔

**غلط:-** (بفتح اول و دوم) خطا کرنا، غیر صحیح، نادرست، جو ٹھیک نہ ہو، عربی صفت فصیح، رائج۔

شاعر کہ شوق نامہ مرا دہ پڑھنے کا نام
نام آج اپنے خط پہ صحیح لکھا غلط — مصحفی

**غلط بیٹے:-** غلطی سے، اردو، متروک۔

غلط اپنا کہ اس جفا جو کو
سادگی سے ہم آشنا سمجھے — شیفتہ

**غلط:-** خلاف واقع، لغو، جھوٹ، بے جا، عربی، فصیح، رائج۔

تو اور حرف مہر سے ہو آشنا غلط
سو بیچ غلط غلط غلط اسے ہوا غلط — ممنون

**غلط است آنچہ مدعی گوید:-** ترجمہ جو کچھ کہے غلط ہے جب کوئی شخص اپنے مخالف کی دلیل سنتا ہی نہیں اور اس کی ہر بات کو پہلے ہی سے غلط سمجھ لیتا ہے تو یہ قول نقل کیا جاتا ہے۔ (فرہنگ شمالی)

قول فیصل:- تعلیم یافتہ طبقہ بہت کم اسے بولتا ہے۔

**غلط العام (یا) غلط عام:-** وہ غلطی جسے کہ فصحا نے جائز سمجھ لیا ہو جیسے سوز بفتح سوم یا منقسم بفتح سوم وجہ درانحالیکہ بکسر سوم اور منقسم بکسر سوم ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل:- صاحب فرہنگ آصفیہ نے غلط عام نہیں درج کیا صرف غلط العوام لکھا ہے لکھتے ہیں۔ غلط العوام (ع) اسم مذکر — عام غلطی جسے سب لوگ استعمال کریں مگر اصطلاح میں وہ بات جسے بالاتفاق تمام زبان دانوں نے بھی بجا علت فصاحت اپنے محاورے میں استعمال کر کے شعر و سخن میں برتا ہو چنانچہ اسی سبب سے غلط العام فصیح کو سب علماء و فضلا نے بالاتفاق تسلیم کیا ہے۔ مثلاً منصب بجائے منصب بکسر۔ چنانچہ غالب بفتح لام کا قافیہ غالب بکسر لام کے ساتھ۔ یوں ہی بضم نون کا قافیہ سخن بکسر نون کے ساتھ کافر بکسر فا کا قافیہ ساغر بفتح غین کے ساتھ۔ اساتذہ کے کلام میں موجود ہے۔

وہ دن کہ ہر گھڑی جب کبھی فراغ تھا
یعنی کبھو تو اپنا بھی دل تھا دماغ تھا — درد

وہ سے جو حدت کے عاشق کچھ بیاں کرتے
مسیح و خضر بھی مرنے کی آرزو کرتے ذوق
گر گئے زمیں پچھاڑ کر غالب۔

حبابی شیشہ پیالہ ابداز غالب سعدی
ذقنت است خوش آں را کر بود ذکر تو مونس
درخود دلبد و اندر شکم حدت چو پر ٹس سعدی

حضرت ذوقؔ اس غزل میں جس کی بنا قافیہ منبر
برابر، ستمگر، دلبر، اندر، کوثر، وغیرہ پر ہے
فرماتے ہیں :-
اے ذوقؔ دیکھ دختر رز کو نہ منہ لگا
چھٹتی نہیں ہے منہ سے یہ کافر لگی ہوئی (فرہنگ آصفیہ)

صاحب نور اللغات نے غلط العام کے ساتھ غلط
عوام بھی لکھا ہے جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے لکھنؤ
میں یہی ترکیب غلط العام ہی رائج ہے۔

**غلط العام فصیح** :- وہ غلطی جسے فصحا
نے جائز سمجھ لیا ہو۔ فصیح ہے
غلط العام فصیح کی حینا کا مترادف
نرگس کہیں میرے ان اشعار کے ماخذ نہیں (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس مقولے کو بعض متقدمین صحیح نہیں
سمجھتے تھے ان کا خیال تھا کہ عوام کی غلطی کبھی فصیح
نہیں ہو سکتی۔ اب رہا خاص لوگ اگر انھوں نے
واقعتاً سمجھ کے یا اتفاقاً یا سہو سے کوئی غلط چیز
صرف کردی تو یہ کہا جائے گا۔ کہ غلط صرف کیا
ہے لیکن چونکہ ایک مستند استاد نے صرف کیا ہے
اس لیے دوسروں کے لیے اس کا اتباع کسی حد
تک صحیح ہے۔ لیکن وہ غلط ہرگز فصیح نہیں ہوگا جسے
کسی جاہل نے استعمال کیا ہو۔ متاخرین متقدمین غلط العام
فصیح کے بجائے غلط العام فصیح کہتے ہیں جس کا
مطلب یہ ہوا کہ فصیح کو عوام نے غلط کر دیا۔

**غلط العوام، غلط عوام** :- وہ غلطی جو
عوام اور بازاری اپنی جہالت کی وجہ سے کرتے
ہیں اور جس کو فصحا صحیح نہیں جانتے جیسے تاریخ دار
بجائے تاریخ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ مولف فرہنگ آصفیہ نے صرف غلط
العوام لکھا ہے۔ غلط عام نہیں لکھا۔ لکھنؤ میں یہ
دونوں صورتیں رائج نہیں :-

**غلطاں** :- (بالفتح) لوٹنا، لڑھکتا ہوا۔ لوٹنے
والا۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔
لفظوں کی موج رنگ میں غلطاں ہے تو گہر
لہجے کی آب جو میں چلی کشتی قمر جوش

قول فیصل۔ یہ لفظ فارسی مصدر غلطیدن سے
مشتق ہے جو دراصل غلتیدن ہے جس کے معنی ہیں
لوٹنا، کروٹ لینا۔

**غلطاں** :- ایک قسم کی گول چٹائی جسے دغولہ
بھی کہتے ہیں۔ فارسی مونث ۳ ایک قسم کا کپڑا
فارسی مذکر ۴ بیٹھن لپٹنی لپیٹنا، ہنود بنا کپڑا، لقبچہ
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غلطاں پیچاں** :- ادھیڑ بن میں، حالت
فکر میں کسی خاص خیال میں ڈوبا ہوا۔ فارسی
الفاظ، اردو ترکیب، صفت، عوام کی
زبان :-
اب رہے گی کہ محبت میں مری جائے گی جاں
دیر سے ہوں میں اسی فکر میں غلطاں پیچاں صفدر

قول فیصل۔ درمیان میں واؤ عاطفہ لا کے
بھی بولتے تھے۔ جیسے:- بڑی دور تک وہ غلطاں
و پیچاں پیچ و تاب و غلطاں چلے گئے۔ (طلسم ہوشربا)

**غلطاں پیچاں رہنا** :- متفکر رہنا۔
بن میں رہنا، سوچ بچار میں رہنا۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ کسی کے ساتھ عوام بولتے ہیں۔

**غلط انداز** :- نگاہ یا تیر جو نشانے پر نہ بیٹھے
فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قول فیصل۔ نظر اور نگاہ کے ساتھ اس کا مرادف ہے
کی نظر بھی تو نگاہ غلط انداز سے کی
(نگاہ) تیر بھی تم نے لگائے تو اچٹتے والے امیر
غلط انداز ہی سہی دیکھ
(نظر) کیوں مرے تساں پر پڑتی (امراؤ جان ادا)

**غلط بردار** :- کاغذ چھلنے کا اوزار جس سے
غلط حرف اڑا کر تصحیح کرتے ہیں۔ اردو مذکر۔
(نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ کاتبوں کی اصطلاح
تھی مگر اب رائج نہیں رہی۔

**غلط بردار** :- اس کاغذ کو کہتے ہیں جس پر
سے حرف باآسانی اڑ سکیں۔ اور کاغذ پر اس
کا نشان باقی نہ رہے۔
غالب نے اس کاغذ کے معنی میں استعمال کیا ہے
جس پر سے حرف خود بخود اڑ جائے اردو مذکر
ایک جا حرف وفا لکھا تھا سو وہ بھی مٹ گیا
ظاہرا کاغذ ترا حرف غلط بردار ہے غالب
(نور اللغات)

قول فیصل۔ مولف نور اللغات نے مندرجہ بالا غلط بردار کے
دو الگ الگ معنی لکھے ہیں درآنحالیکہ دونوں معنی قریب قریب یکساں
ذوق دہلوی نے بھی اس لفظ کو استعمال کیا ہے۔
جوہر اس سے یوں اٹھا ہیں جس طرح
حرف قرطاس غلط بردار سے ذوق
بہر حال اب یہ لفظ زبانوں پر نہیں آتا۔

**غَلط بَیانی**:- خلاف واقع بیان کرنا، دروغ گوئی، حقیقت کے خلاف بیان کرنا۔ اردو، مؤنث فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ نے عدالت میں غلط بیانی سے کام لیا جس کو جج سمجھ گیا اور فیصلہ آپ کے خلاف کیا۔

قول فیصل۔ غلط بیانی سے کام لینا (یا) نہ لینا اس کا خاص صرف ہے۔

**غَلَط بیں**:- (یائے معروف) غلط انداز، فارسی اسم فاعل، قلیل الاستعمال۔

ع۔ چار آئینہ ہے جسم غلط بیں کو ہے گماں (لخشق)

**غلط پڑھنا**:- کسی عبارت کو صحیح نہ پڑھنا اردو، صرف، فصیح، رائج۔

حافظ کی بیٹی ناظرہ کیا ہی غلط پڑھی
سورہ دوگانہ کل جو سنا عام میم کا (جان صاحب)

**غَلَط ٹھہرانا**:- غلط ثابت کرنا، نادرست قرار دینا، رد کرنا، جھوٹا ٹھہرانا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

غلط ٹھہرا دیا سر سبز یوں نے قول سعدی کو
بنی ہے ہر زمیں شور تختہ سنبلستاں کا (محشر لکھنوی)

قول فیصل۔ عوام بولتے تھے اب کم کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**غَلَط دَر غَلَط**:- اس غلطی کی نسبت مستعمل ہے جس کی بنا کسی دوسری غلطی پر ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اور چونکہ تشخیص میں غلطی تھی اسی وجہ سے جو تدبیر کی جاتی تھیں غلط در غلط۔ (کھنات)

**غَلَط سَلَط**:- گڑبڑ، غلط۔ اردو صفت غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بچپنے سے تمہاری یہی عادت ہے کہ جو کچھ تمہارے منہ میں آتا ہے غلط سلط ارشاد کیا کرتے ہو۔

قول فیصل۔ "سلط" کا لفظ تابع مہمل ہے جو اردو ہے اصولاً اس کا املا تائے قرشت سے ہونا چاہیے لیکن اردو رسم الخط میں اس کا املا طائے حطی ہی سے رائج ہے۔

**غَلَط سمجھنا**:- نادرست سمجھنا، کچھ کا کچھ سمجھنا، غلط رائے قائم کرنا۔ اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم میری بات کو ہمیشہ غلط سمجھتے رہے ہو (...تم سے بھی ایسی غلط ...)

**غَلَط فہم**:- ناسمجھ، کج فہم، فارسی صفت، قلیل الاستعمال۔

لاکھ ہے خدا اس نگار غلط فہم کو گلے
ایک کے سے زیادہ ہوا دوسرا غلط (رشک)

**غلط فہمی**:- ناسمجھی، کج فہمی، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

کہا یوسف نے بعد تب ہو کے مضطر
غلط فہمی ہے تیری یہ سراسر (زلیخائے اردو)

قول فیصل۔ اس کی جمع 'ان' اور 'وں' کے ساتھ ہے۔

شامل ہوا جو میری غلط فہمیوں کا حال
افشائے کائنات ہوئی جا بجا غلط (رشک)

**غلط فہمی دُور کرنا**:- کسی کے غلط سمجھ لینے پر اس کو اصل حقیقت بتا کر مطمئن کر دینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ چونکہ فرشتوں کو اپنے حسن خدمات تسبیح تقدیس کا خیال تھا اور جنات دل شناس پر مقابلہ کرکے انسان کے آئندہ اور دلی حالات کا اظہار کیا تھا اور اپنے کو مستحق عہدہ نیابت الہٰی قرار دیا تھا۔ اسی وجہ سے خدا نے ان پر الزام دینے اور غلط فہمی دور کرنے کے واسطے فرمایا کہ جب دلی اور آئندہ حالات پر اطلاع رکھتے ہو تو مخلوقات عالم کے نام بدرجۂ اولیٰ تم کو معلوم ہونا چاہئیں لہٰذا اگر تم اپنے خیالات میں سچے ہو تو یہ نام ہی بتا دو۔

(کلام اللہ مترجمہ فرمان علی ص ۹ حاشیہ)

**غلط فہمی ہونا**:- صحیح بات کو غلط سمجھ لینا اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اس کے جواب میں خدا نے مسلمانوں کو سمجھایا کہ یہ منافقین کی غلط فہمی ہے انھیں کی وجہ سے تو اور پھیلتا جاتا ہے (کلام اللہ مترجمہ فرمان علی ص ... حاشیہ)

**غَلَطَک**:- فارسی غلتک کا مبدل، گاڑی کی دھری، سو را خدار لکڑی جس کو کنوئیں پر چرخی کے بجائے لگا کر پانی نکالتے ہیں ... مؤنث (نفیس اللغات)

قول فیصل۔ جب فارسی کے غلتک کا مبدل مان لیا تو اردو ہو جاتا ہے جب اردو ہو گیا تو ... غلطی سے لکھنے کی کوئی وجہ نہیں۔

... ابھی الکشن با لکل نہیں بولتے۔ معنی ۲ غلطک مانا۔ ... بیٹھی ... لگاتا تھا جیسے طائران سحر ... انسان کی صورت غلطک ... (طلسم ہوشربا)

**غَلَط کار**:- غلط نتیجہ نکالنے والا، غلطی کرنے والا، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جانتے ہو کہ غلط کار ہے حس
امر تحقیق میں ناچار ہے حس (مرزا رسوا)

**غلط کاری**:- بدقسمتی، بدافعلی، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بچپن کی غلط کاری کا یہ نتیجہ ہے کہ آج صاحبزادے اس قابل ہی نہیں رہے کہ ان کی شادی کر دی جائے۔

قول فیصل۔ بداعمالی کے معنی میں بھی مستعمل ہے جیسے مرد و زن کا ناجائز ... مادہ اپنی غلط کاریوں سے دماغ کو ضعیف اور برباد کر گئے تھے طرفہ ڈگری حاصل کر لی۔ (گلدستۂ ظرافت)

**غلطک کی کھا جانا**:- دھوکا ہو جانا، بہت بڑی غلطی ہو جانا، اردو، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ میرے جتنے روپے باقی تھے انھوں نے
آج مجھ سے ایک ہزار روپیہ کا سود منگوایا چاہیے
تھا کہ اپنے سو روپیہ سے لوں۔ میں نے جو رقم باقی بچی
واپس کر دی، بڑی غلطک کی کھا گئے۔"

**غلط گوئی**:۔ غلط بیانی، غلط بات کہنا، فارسی
ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔
محل صرف۔ تمھاری پرانی عادت ہے کہ گناہ سمجھتے،
ہوئے زیادہ تر غلط گوئی سے کام لیتے ہو۔
قول فیصل۔ غلط کہنے والے کو، غلط گو کہتے ہیں وہ
بھی فارسی ترکیب ہے۔

**غلطہ**:۔ ۱۔ ایک قسم کا موٹا کپڑا ۲۔ تلوار کا
چمڑے کا میان، غلاف شمشیر، اردو، مذکر۔
(نور اللغات)
قول فیصل۔ مذکر ہے۔ کوئی نہیں بولتا۔ صاحب
فرہنگ آصفیہ نے اس لفظ کو عربی لکھا ہے۔

**غلطہ**:۔ ایک قسم کی شہتیر ادار چٹائی جو اس
غرض سے بناتے ہیں۔ کہ پانی نہ ٹھہرے۔ معماروں
کی اصطلاح۔ اردو، مذکر۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غلطی**:۔ (بفتحتین ونیز بالفتح) بھول چوک
نادرستی، خلاف بیانی، ناسمجھی۔ اردو، مونث
(نکالنا نکلنا کے ساتھ)

سارے بیاں میں ہے غلطی کس کو مانیے
آسنت نہیں حدیث نہیں جس کو مانیے (داغ)

یہ لفظ مستند فارسیوں کے کلام میں نہیں پایا جاتا
ہے۔ البتہ فارس میں عوام کی زبانوں پر ہے
فارسی ترکیب سے اس کا استعمال مستند نہیں۔
ایسا لفظ غالب نے ایک جگہ کہا ہے۔

غلطی ہائے مضامین مت پوچھ
لوگ نالے کو رسا باندھتے ہیں۔ (غالب)
(نور اللغات)

قول فیصل۔ غلطی بسکون دوم بہر حال غلط ہے
اور بفتحتین چونکہ مستند اساتذہ کے کلام میں نہیں
پایا جاتا۔ لہذا اردو ہے۔ جیسا کہ فرہنگ آصفیہ
کی تحقیق ہے۔ جس کی مولف تائید کرتا ہے۔ "چونکہ
لفظ غلط خود مصدر اور بمعنی "خطا کرنا" ہے پس
یائے مصدری کی ضرورت نہیں یا سلامتی خلاصی
وغیرہ کی طرح اہل فارس کے موافق مانو۔ لیکن
تا وقتیکہ اہل فارس کے کلام میں یہ لفظ نہ پایا جائے
اردو ماننا چاہیئے۔

**غلطیاں**:۔ (غلطی کی جمع) اردو مونث
(فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ اس کی جمع "و۔ ن" کے ساتھ بھی
ہے۔ جیسے "یہ تمھاری چند غلطیوں کا نتیجہ ہے
کہ تم دنیا میں کوئی ترقی نہ کر سکے۔ فصحا "غلطیوں
اور غلطیاں" بفتحتین ہی بولتے ہیں۔ عوام کی زبان
پر بسکون دوم ہے جو غیر فصیح ہے۔

**غلطیاں نکالنا**:۔ اعتراض کرنا، نقص
نکالنا، عیب نکالنا، حرف گیری کرنا، اردو (مصدر)
فصیح، رائج۔
محل صرف۔ یہ تمھارا محض خیال ہے کہ اب تم بے
عیب کہنے لگے ہو۔ میں خود تمھارے کلام میں
دس غلطیاں نکال سکتا ہوں۔
قول فیصل۔ کسی عیب کے درست کر دینے
کے معنی میں بھی بول دیتے ہیں۔ جیسے میں نے تمھارا
لکھا ہوا افسانہ پڑھا۔ دو تین مقام پر معمولی
غلطیاں تھیں۔ میں نے نکال دیں۔

**غلطی پڑنا**:۔ بھول پڑنا، سہو ہونا، چوک ہونا

میری قسمت سے پڑی کچھ غلطی روز حساب
سب کہیں کاتب اعمال رقم بھول گئے (داغ)
(نور اللغات)
قول فیصل۔ بہ اعتبار لغت غیر فصیح ہے۔

**غلطیدہ**:۔ لوٹا ہوا، بکھرا ہوا، فارسی،
اسم مفعول، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غلطیدہ فصل گل کی گھٹا چشم ناز میں
رو داد شب تموج زلف دراز میں (جوش ملیح آبادی)

**غلطی سے**:۔ بھولے سے، بھول کے، سہواً
اردو صرف، فصیح، رائج۔
محل صرف۔ بیشک حضور نے دساوری پان منگائے
تھے یہ غلطی سے بنگلہ پان لے آیا حکم ہو تو بدل
لاؤں۔

**غلطی کرنا**:۔ خطا کرنا، چوک جانا، دھوکا
کھانا، بھول جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔
محل صرف۔ غلطی کرنا ایک خطا اور پھر اس کا
اقرار نہ کرنا دوسری خطا کہلاتی ہے۔

**غلطی کھانا**:۔ خطا کھانا، بھول جانا۔ اردو
صرف، دہلی کی زبان۔
محل صرف۔ یہاں غلطی یہ کھائی کہ تلوار میان سے
نہیں نکلی۔ گولی بندوق میں نہیں پڑی، اور [illegible] بند
ہو کر بیٹھ گیا۔ (دربار اکبری ۲۳۹)

**غلطی میں پڑنا**:۔ بھول میں پڑنا، دھوکا کھانا
چوک جانا، سہو ہونا۔ اردو۔
(نور اللغات) (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ لکھنؤ کی یہ زبان نہیں ہے۔ بقول
فرہنگ آصفیہ یہ دہلی کا صرف ہے۔

**غلطی میں ڈالنا**:۔ غلط فہمی پیدا کرنا، دھوکے
میں ڈالنا، مغالطہ دینا، اردو صرف قلیل الاستعمال
محل صرف۔ اسی وصف نے نادانوں کو غلطی میں ڈالا ہے

جو کہتے ہیں کہ ان کے ہاں عالی مضامین نہیں بلکہ سیدھی
باتیں اور صاف صاف خیالات ہوتے ہیں۔
(دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

**غِلَظ ، غِلظت** :- (غلظ بکسر اول وسکون دوم
غِلظت۔ بکسر اول وسکون دوم وفتح سوم) ۱۔ گندگی
۲۔ گاڑھا پن عربی اول مذکر دوم مؤنث۔
دفعتہً ... تھا دریے میں اب تک غلظ پایا جاتا
ہے یا غلظت پائی جاتی ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے غلظت کے
ساتھ غلظ (بکسر اول وسکون دوم) کو بھی عربی لکھا
ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے صرف غلظت لکھا
ہے غلظ نہیں لکھا۔ منتخب میں غلظ بکسر اول وفتح دوم
لکھا ہے اور معنی لکھے ہیں۔ سطبری وسطبر شدن
یعنی موٹا پن اور دل دار ہونا، مولف لغات کشوری
نے بھی یہ لفظ منتخب کے اعراب کے مطابق لکھا ہے
اور معنی بھی وہی لکھے ہیں جو منتخب میں ہیں بہرطور
لکھنؤ کا تعلیم یافتہ طبقہ نہ غلظ (بسکون دوم)
بولتا ہے نہ غلظ (بفتح دوم)۔ صاحب فرہنگ آصفیہ
کا اس لغت کو نہ لکھنا اس بات کی دلیل ہے کہ اہل
دہلی بھی اس لفظ کو استعمال نہیں کرتے۔ لکھنؤ
میں غلظت کے معنی گاڑھا پن بیشک جانتے ہیں۔
صاحب فرہنگ آصفیہ نے گندگی، ناپاکی، کثافت
اور غلاظت بھی معنی لکھے ہیں جو دہلی تک محدود
ہیں اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے۔ صاحب
فرہنگ آصفیہ نے غلظت کے معنی سطبری، موٹائی
اور دبیز پن بھی لکھے ہیں ان معنی میں بھی یہ لفظ
اہل لکھنؤ کی زبان پر نہیں ہے۔

**غُل غَپاڑہ** :- (بضم اول وفتح سوم)
شور، غوغا، شور وغل، بہت زیادہ چیخ پکار
اردو، غیر فصیح، رائج

چلو جاؤ کرنا نہ تکرار بھیر
ہو غل غپاڑہ خبردار بھیر — شوق قدوائی

**غُل غَپاڑا** :- آہ و واویلا، آہ و فریاد
اردو مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے

**غل غپاڑا مچانا** :- غل شور کرنا، بے تکی
چیخ پکار کرنا۔ اردو، صرف قلیل الاستعمال۔
محل صرف۔ عورتیں خواہ کتنا ہی غل غپاڑا
مچائیں مگر وہ فرق نہیں مٹ سکتا۔
(دریائے صادقہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر "غل مچانا"
زیادہ بولتے ہیں۔

**غُلغُل** :- (بضم ہر دو غین) پرندوں کا شور
خصوصاً بلبلوں کا شور کرنا مستی سے۔ فارسی۔
(لغات کشوری)

قول فیصل۔ مومن دہلوی نے اس لفظ کو صدائے
نقارہ کے معنی میں استعمال کیا ہے۔ اپنے ایک
قصیدے میں کہتے ہیں۔

دم مصاف ترے دشمنوں کے لشکر میں
صدائے کوس ... ہے شور غلغل کوس

صاحب فرہنگ آصفیہ و مولف نور اللغات نے اس
لفظ کو درج نہیں کیا۔ بہر صورت اہل لکھنؤ کسی معنی
پر نہیں بولتے۔

**غُلغُلہ** :- (بضم ہر دو غین) شور، غوغا۔ فارسی مذکر
فصیح، رائج۔

ڈرتا ہوں جب شیخ کا سن سن کے غلغلہ
کھنچ جائے دخت رز نہ کہیں خانقاہ میں — امیر مینائی

**غُلغُلہ** :- شہرہ، دھوم۔ اردو، مذکر۔
فصیح، رائج۔

سکہ داغ جب سے دین مصطفےٰ کا ہو گیا
اک غلغلہ ساری خدائی میں حسن کا ہوگیا — امیر مینائی

**غلغلہ اٹھنا** :- شہرہ ہونا، مشہور ہونا۔ اردو
صرف، فصیح، رائج۔

مومن جھکیں گے شکر کے سجدے کو قبلہ رو
کعبے میں غلغلہ جو اٹھے گا زاہد کا

**غلغلہ برپا ہونا** :- مسلسل شور ہونا،
کثرت آواز میں بلند ہونا۔ اردو، صرف قلیل
الاستعمال۔

یہ غلغلہ یہ شور جو لشکر میں ہے بپا
لڑتے ہیں ایک دیو سے ہم شکل مصطفےٰ — تعشق

**غُلغَش** :- (بضم اول وکسر سوم) بے جا شور،
بہت زیادہ اور بے تکا شور غل۔ اردو مونث
عوام کی زبان۔

محل صرف۔ یہیں کسی شادی بیاہ میں بے شور کیا نہیں
ہوتا کہ داغ کی کمزوری کی وجہ سے بچوں کی
غلغش کا متحمل نہیں ہو سکتا۔

**غُلّاک** :- (بضم اول وفتح سوم مشدد) کوزے
کی شکل کا ایک ظرف جس کے منہ پر چھوٹا سوراخ کر کے ایک
سوراخ اس میں رکھتے ہیں اور روپے پیسے اس
میں ڈالتے ہیں۔ فارسی۔ مونث۔
(نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کے عوام اس کو "گلک"
تشدید لام بولتے ہیں۔ فصحا کسی صورت سے
نہیں بولتے۔

**غلاک** :- وہ ظرف جس میں بکری محصول سائر
یا نذر وغیرہ کی آمدنی ڈالتے رہتے ہیں۔
(نور اللغات)

مجمع ۔ اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے بھی یہ معنی نہیں لکھے کہ اس کو دہلی کی زبان کہا جا سکے۔

**غُلولہ**: (بالضم) کڑیاں جو جزادوں پر چڑھاتے ہیں۔ اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ لکھنؤ کی زبان نہیں، فرہنگ آصفیہ نے بھی ان معنی میں نہیں لکھا۔

**غُلّہ**:۔ (بضم اول وتشدید دوم) مٹی کی خاص طور سے بنی ہوئی بڑی گولی جو غلیل کے ذریعے سے نشانے پر مارتے ہیں۔ اردو، مذکر، رائج۔

جو بازو میں ہے سکت تو کسی شکاری کے
تری غلیل کا غلہ بھی ٹھنڈی گولی ہے

**غَلّہ**:۔ (بفتح اول وتشدید دوم) اناج، زمین کی پیداوار، جیسے گیہوں، جو، باجرہ وغیرہ۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہے جو دعوئے مفت دکھلا دو دانہ غلہ کا
خوب بارش ہو تو پھر غلہ گراں رہتا نہیں (اکبر)

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع غلے بھی مستعمل ہے اور یہ غلے، غلہ کی مغیرہ صورت ہے۔

روپے کا نہ کریں صرف وہ جو غلے ہیں
تمام آئے غریبوں کے اس غلے میں (اکبر الٰہ آبادی)

**غَلّہ**: تاجروں، کرایہ فروشوں کے بکری کے روپے پیسے رکھنے کا صندوقچہ یا ظرف۔ اردو، مذکر، دکانداروں کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی یہ بھی لکھے ہیں: "وہ قیمت جو دن بھر کے مال بکنے اور فروخت ہونے سے وصول ہوئی بکری کی رقم"۔ یہ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غُلّہ**: وہ اناج کی مٹھی جو چکی کے گڑھے میں پیسنے کے واسطے ڈالتے ہیں۔ اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غَلّہ**: نیم کا پھل، نبکولی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غَلّہ**: وہ درخت سے ٹپکے اور گرے ہوئے تخمی آم جو باغ والے چن کر ایک جگہ جمع کرتے ہیں۔ اردو، رائج۔

قول فیصل۔ لکھنؤ میں زیادہ تر تخمی آم کے اس ڈھیر کو کہتے ہیں جس میں مختلف درختوں کے ہر قسم کے چھوٹے بڑے کچھ میٹھے آم شامل ہوں۔ جیسے "وہ تم سے کہا تھا کہ ٹپکے رہنے دو اور ٹپکے ایک درخت کے آم لانا، تم غلہ ہی اٹھا لائے"۔

**غلہ بھرنا**: اناج کا ذخیرہ کرنا، گودام میں اناج کا جمع کرنا۔ اردو، مصدر، رائج۔

**غلہ پھٹکنا**:۔ سوپ کے ذریعے سے غلے کو صاف کرنا، سوپ کے ذریعے اناج میں ملے ہوئے کوڑے کرکٹ کو علیحدہ کرنا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

بڑھا جو بانجھ نہ پھر دانہ بال آ کے ٹپکا
کہ جس کی ناز نے سدا غلہ پھٹکا

**غلہ چوں ارزاں شود امسال ستمی شوم**: اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو موقع بے موقع وضع بدلتا رہے۔ مثل (نور اللغات)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بول دیتا ہے۔ صاحب خزینۃ الامثال نے مثل اس طرح لکھی ہے۔ "غلہ گر ارزاں شود امسال سبجی شوم"

**غلہ ڈالنا**: اناج بھرنا، اناج کا ذخیرہ جمع کرنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ لکھنؤ کی زبان نہیں ہے۔

**غلہ ڈالنا**: چکی کے گڑھے میں اناج کی مٹھی ڈالنا۔ (فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غلہ ڈالنا**: تھوڑا تھوڑا یا ایک ایک مٹھی اناج روز نکال کر دیوی دیوتا کے واسطے جمع کرتے رہنا، نقدی جمع کرنا، ہندوؤں کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**غلہ سی آنکھیں نکالنا**: غصے کی زیادتی میں ایک خاص انداز سے دیکھنا۔ اردو، عوام اور عورتوں کی زبان۔

محل استعمال۔ غصہ تمہاری ناک پر رکھا رہتا ہے ذرا ذرا سی بات پر غلہ سی آنکھیں نکال لیتی ہو۔

**غلہ فروش**:۔ بنیا، بقال، آڑھتیا، اناج بیچنے والا، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ غلہ فروخت کرنے کو "غلہ فروشی" کہتے ہیں۔

**غُلّہ مارنا**: غلیل کے ذریعے سے نشانے پر غلہ مارنا۔ اردو، رائج۔

محل استعمال۔ میری مشق اب اس حد تک پہنچی ہے کہ جب نشانہ تاک کے غلہ مارتا ہوں وار خالی نہیں جاتا۔

**غَلّہ مارنا**: (کنایۃً) مخل ہونا، خلل انداز ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام "کریا میں غلہ مارنا" بولتے ہیں۔ تنہا غلہ مارنا ان معنی میں مہمل فقرہ ہے۔

**غلطی** :- (بفتح اول و دوم مشدد مفتوح) وہ لگان جو غلے کی صورت میں دیا جائے - اردو کاشتکاروں اور زمینداروں کی اصطلاح۔

محل فقرہ - کوٹ پرھکی ہے کبھی کھیت بٹائی کے ہیں غلطی لوگ بیان نہیں ٹھہر سکتے۔ (طلسم ہوش ربا)

**غلغل ہونا** :- ۱ دھوم مچنا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

عیش و عشرت میں جو کھٹکھ ہیں سب وہ دلہوا دیا
سچے ٹکرانے سے غل ہوں گے مبارکباد کے (قدر)

**غلغل ہونا** :- ۲ پکار ہونا، غوغا ہونا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

غل ہے صف اعدا میں مبارز طلبی کا
شہرہ ہے حسین ابن علی عربی کا (انیس)

**غلیان** :- (بفتحتین) جوش خون، جوش مارنا، عربی، مذکر، اطبا کی اصطلاح۔

قول فیصل - فارسی والے بسکون لام بھی استعمال کرتے ہیں۔ (غلیان)

**غلیان** :- ۲ (بسکون دوم) حقہ جب چلم رکھ کے پیتے ہیں۔ فارسی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل - صاحب فرہنگ اثر لکھتے ہیں۔

"گویا حقہ بغیر چلم رکھے بھی پیا جا سکتا ہے، البتہ چلم حقے بغیر پی جا سکتی ہے۔ غلیان بمعنی حقہ کبھی میری نظر سے نہیں گزرا۔ [illegible] میں اس کا مترادف جوش درج ہے۔

فارسی میں غلیان بسکون لام قلیان کا بدل ہے اور بس۔"

تعجب ہے کہ صاحب فرہنگ اثر کی نظر سے قلیان نہیں گزرا۔ مولف غیاث اللغات نے غلیان بمعنی حقہ لکھا ہے۔ لفظ غلیان لکھ کے لکھتے ہیں -

"بالفتح و حرف سوم یائے تحتانی بمعنی جوشیدن و جوش از منتخب و موید - اس کے بعد لکھتے ہیں نیز لفظ غلیان بمعنی حقہ مستعمل است بہر حال لفظ غلیان کو حقے کے معنی میں قلیان کا بدل ہی سمجھنا چاہیئے۔

**غلیظ** :- ۱ (بفتح اول و کسر ثانی و یائے معروف) گاڑھا، موٹا، دبیز، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - "ابر غلیظ" وغیرہ کی ترکیبیں زبانوں پر زیادہ ہے۔

**غلیظ** :- ۲ گو، نجاست، اجابت، براز، اردو مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل فقرہ - تین دن سے مہتر کمانے نہیں آیا۔ چاہ بچہ "غلیظ" سے کھڈی بھر گئی ہے۔

**غلیظ** :- ۳ گندہ، دھندلا، گدلا، عربی صفت (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اس محل پر "کثیف" زبانوں پر زیادہ ہے۔

**غلیل** :- (بضم اول و کسر ثانی و یائے مجہول) ایک قسم کی کمان۔ وہ دو تانت کی کمان جس کے ذریعے سے غلہ مارتے ہیں۔ اردو مؤنث، رائج۔

قول فیصل - ایک قسم کی ایسی لکڑی جس میں پکڑنے کے لیے موٹھ اور دو برابر کی شاخیں بھی ہوتی ہیں جن کے سرے پر ربڑ کے تقریباً ایک بالشت کے دو ٹکڑے باندھ کر ربڑ کے دونوں سروں کو کسی چمڑے سے ملا کر باندھ دیتے ہیں اور اس چمڑے میں ڈھیلا، کنکری، اور مٹی کا چھوٹا غلہ رکھ کر کے نشانے پر مارتے ہیں۔

**غلیلا** :- غلہ، اردو، متروک۔

گولی بازی کی مہر نے جب آ
آ کے کربلا میں غلیلا لگا (رشک گلزار)

**غلیل اتارنا** :- غلیل کی تانتوں کو کسی ایک جانب سے ڈھیلی کر دینا تاکہ وقت ضرورت کمان کا کھنچاؤ برقرار رہے - اردو، (قلیل الاستعمال)

**غلیل باز۔ غلیلچی** :- وہ شخص جو غلیل چلانے میں مشاق ہو۔ غلہ مارنے والا، مذکر، (نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ "غلیل باز" بولتے ہیں اور "غلیلچی"، یہ دونوں صورتیں دہلی میں رائج ہیں صاحب فرہنگ آصفیہ نے غلیلچی کا املا "غلیل چی" لکھا ہے۔

**غلیل چلانا (یا چھوڑنا، مارنا، یا لگانا)** :- غلہ کا نشانہ مارنا، اردو فعل متعدی (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ صرف "غلیل چلانا" ہی بولتے ہیں۔

**غلیل کی پھٹکنا** :- غلیل کی تانت کو کھینچ کر چھوڑنا تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ غلہ مارتے وقت یہ پورا کام دے سکتی ہے - اردو شکاریوں کی اصطلاح۔

قول فیصل - پھٹکنے کا عمل متعدد بار کیا جاتا ہے۔

**غلیلہ** :- مٹی کی گولی، جو غلیل میں رکھ کر چلاتے ہیں، جمع بندقہ۔ غلہ کا مخفف، اردو، اسم مذکر، دلی کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ غلہ بولتے ہیں۔

**غلیواز** :- (بفتح اول و یائے مجہول) چیل

فصیح، رائج۔

دل میں غم عشق پیدا کیا
گلوں پر عنادل کو شیدا کیا (صبح خنداں)

**غم پیدا ہونا**:- غم کا وجود میں آنا۔ اردو مصدر۔ فصیح، رائج۔

درد معرفت کا ہو کسی کے تو مرے دل میں ہو درد
واسطے جس کے ہوا ہے غم عالم پیدا (آتش)

**غم جاناں**:- (باضافت) معشوق کی جدائی کا غم۔ محبوب کی جدائی کا صدمہ۔ فارسی ترکیب، مذکر۔ فصیح، رائج۔

کربلا کہیں ختم سمجھیے اسے غم جاناں
کام آئے گی کسی روز تری سینہ گدازی (حسرت موہانی)

قول فیصل۔ اسی محل پر "غم جاناں" بھی استعمال کرتے ہیں۔

**غم خانہ**:- ماتم کدہ، غم کدہ۔ فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

ایک دن آپ قدم رنجہ جو فرمائیں حضور
جا کے دیکھیں حال حضرت کے غم خانے کے (ناظم)

قول فیصل۔ شعراء لفظاً استعمال کرتے ہیں۔ مولف نور اللغات نے یہی معنی ہیں "غم کا گھر" بھی لکھا ہے۔ جو لکھنؤ میں مستعمل نہیں۔ اہل لکھنؤ اس کے بجائے "غمی کا گھر" کہتے ہیں۔

**غم خوار**:- دکھ درد کا ساتھی، ہمدرد، کسی کے غم میں شریک ہونے والا۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ہوں میں ایسے کس کو نہ ہمدم ہے نہ غم خوار مرا
درد ہی اٹھ کے سنبھالے تو سنبھالے دل کو (اکبر)

قول فیصل۔ "فرہنگ آصفیہ" دہلی میں انھیں معنی میں "غم خور" بھی ہے جو اردو ہے۔

**غم خوار**:- بردبار، متحمل، صابر، سہار کرنے والا، سمائی کرنے والا۔ اردو۔

(نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی یہ زبان نہیں۔ اس محل پر "غم خور" زبانوں پر ہے۔

**غم خوارگی**:- ہمدردی، دوست کی پریشانی اور غم سے متاثر ہونا۔ فارسی، قلیل الاستعمال۔

کیوں مری غم خوارگی کا تجھ کو آیا تھا خیال
دشمنی اپنی تھی میری دوستداری ہائے ہائے (غالب)

قول فیصل۔ عام طور سے اس محل پر "غم خواری" بولتے ہیں۔

**غم خوار ہونا**:- مصیبت و پریشانی میں شریک حال ہونا، غم و رنج میں ساتھ دینا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

دیوانے ہیں وہ لوگ جو گل کھاتے ہیں اس پہ
غم خوار نہ ہوگا وہ گل اندام کسی کا جگر

**غم خواری**:- ہمدردی، ہمدمی۔ جو شخص مصیبت و پریشانی میں ہو اس کا ساتھ دینا۔ فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

کہا گیا ہے اسے ہمدرد ہو دیا غم ہی افسوس
وہ صلہ جس نے کیا ہے مری غم خواری کا (ناسخ)

قول فیصل۔ عزیز لکھنوی نے اس لفظ کو ایسے محل پر استعمال کیا ہے کہ سرسری نظر دیکھنے پہ اس کے معنی دکھاوے کی ہمدردی سمجھ میں آتے ہیں۔

غبار اس رسم غم خواری کے شرمانے سے کیا حاصل
سرہانے بیٹھنے والے ترا بیمار غافل ہے (عزیز)

مگر شعر میں رسم غم خواری کی ترکیب سے اس غم خواری کی طرف اشارہ کیا ہے جو رسمی طور پر کی جائے۔ "غبار اس رسم غم خواری کے" یہ ٹکڑا طنز کے طور پر لایا گیا ہے۔ در اصل اس میں بھی غمخواری کے معنی وہی ہیں جو ناسخ کے شعر میں ہیں۔

**غم خواری**:- تحمل، برداشت، سمائی، سہار داری۔ مونث۔ (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر عام طور سے "غم خوری" بواو معدولہ بولتے ہیں۔

**غم خواری کرنا**:- ہمدردی کرنا، شریک غم ہونا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

دل جگر کی یا جگر دل کی عزاداری کرے
ایک ہی عالم ہے کس کی کون غم خواری کرے (رشید)

**غم خواری کرنا**:- تحمل کرنا، جھیلنا، برداشت کرنا۔ (عورتیں غم خواری کرنا بولتی ہیں)

فقرہ۔ (اگر تم ان کی دو باتوں کی غم خوری کر لو تو کیا شان میں بٹہ پڑ جائے گا۔)

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ بصیغہ متعدی "غم خوری کرنا" بہت کم بولتے ہیں۔

**غم خواری ہونا**:- ہمدردی ہونا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

کیا بزرگوں ہی تک تھی غم خواری
کیا ہوئی ہائے وہ طرفداری (مرزا ہادی)

**غم خوری**:- (خوری بروزن چوری) تحمل کرنا، برداشت کرنا۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جہاں تم میں سب خوبیاں ہیں اگر غم خوری کی بھی عادت ہوتی تو تم دنیا کے بہترین انسان ہوتے۔

**غم خوری**:- (خ بفتحہ بروزن بری) ہمدردی

فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

ہے غم خوری کے عوض دل کو شوق مے خواری
لحاظ ماں کا نہ کچھ باپ کی طرفداری — اوج

**قول فیصل:** تحمل اور برداشت کے معنی میں بھی استعمال کرتے تھے۔

خدا نے دی ہے لذت غم خوری کی خوش مذاقوں کو
لہو کے گھونٹ پینے میں مزہ ملتا ہے شربت کا — بجر

**غم دوراں:** ۔ (بااضافت) زمانے کا غم، آفات کا درد، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**قول فیصل:** اسی محل پر غم دنیا اور غم روزگار بھی بولتے ہیں۔

ہم سفر اپنا غم دنیا ہوا
خار دامن سے چلا الجھا ہوا — رشید

غم اگرچہ جانگسل ہے پہ کہاں بچیں کہ دل ہے
غم عشق گر نہ ہوتا غم روزگار ہوتا — غالب

**غم دوست:** ۔ (بے اضافت) مصیبت و رنج کو دوست رکھنے والا۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

درد باقی غم سلامت ہے مگر اب دل کہاں
ہائے وہ غم دوست وہ درد آشنا جاتا رہا — امیر مینائی

**غم دیدہ:** ۔ مغموم، مصیبت زدہ۔ فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہوں وہ غم دیدہ گر الٹ دے اک پلک میں وزیر
کی جگہ بھی جو کسی آنکھ میں آنسو ہو کر — خواجہ وزیر

**قول فیصل:** اسی محل پر غم رسیدہ بھی بولتے ہیں۔

**غم دیکھنا:** ۔ رنج و الم برداشت کرنا، غم سے دوچار ہونا، اردو، فصیح، رائج۔

نہ دیکھی ہوگی کبھی آفت جاں میں ہم نے تمہارے باعث
اور آگے کیا کیا غم و الم ہم تمہاری دولت نہ دیکھیں گے — ذوق

**غمزدگی:** ۔ غم زدہ ہونا، فارسی، مؤنث، قلیل الاستعمال۔

**غمزدہ:** ۔ مغموم، غم کا مارا، غمگین، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

غم زدہ آپ کے ہیں قید تعلق سے بری
نالہ ہو کر کبھی پابند سلاسل ٹھہرا — ضامن کنتوری

**غمزدی:** ۔ غم کی ماری ہوئی عورت، مغموم و پریشان عورت، صفت، مؤنث، متروک۔

ہم نشینوں نے مضطرب پا کر
پوچھا اس غمزدی سے گھبرا کر — قلق

**قول فیصل:** اب اس محل پر "عورت و مرد" دونوں کے لئے "غم زدہ" ہی بولتے ہیں۔

**غمزہ:** ۔ چشم و ابرو کا اشارہ، عربی، مذکر، متروک۔

اس شاہ حسن کی کچھ مژگاں پھری ہوئی ہیں
غمزے نے ورغلایا شاید سپاہ کو بھی — میر

**غمزہ:** ۔ ناز، نخرہ، معشوقانہ ادا، مذکر، فصیح، رائج۔

ناز، ادا، آن، حیا، غمزہ، کرشمہ، شوخی
لے گیا دل کو اڑا کر کوئی ان ساتوں میں — امیر

**غمزہ اٹھانا:** ۔ ناز اٹھانا، ناز برداشت کرنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

**محل صرف:** یہ نخرے اور یہ ادائیں کسی دوسرے کو دکھانا میں تمہارے غمزے اٹھانے کے لئے نہیں آئی ہوں۔

**غمزہ اٹھنا:** ۔ ناز برداری ہونا، ناز اٹھنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

غیرت کے آڑ خاک میں جب آپ گر گیا
غمزہ اجل کا اٹھ نہ سکا نازنیں سے — امیر

**قول فیصل:** اب غمزے کی جگہ "ناز" زبانوں پر زیادہ ہے۔

**غمزہ جتانا:** ۔ نخرہ کرنا، اترانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

دل حسین کے شاہ حسن میرا
غمزہ نہ جتلائیے مارا را دشاہ اودھ — اختر

**غمزہ دکھانا:** ۔ ناز دکھانا، انداز دکھانا، ادائیں دکھانا، نخرا دکھانا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

چتونیں کہتی ہیں کچھ اور اشارے کچھ اور
غمزے اب ہم کو دکھاتی ہو انوکھی وہ آنکھ — جرأت

**قول فیصل:** اس محل پر "ادا دکھانا" زیادہ زبانوں پر ہے۔

**غمزہ کرنا:** ۔ ناز کرنا، عشوہ گری کرنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

ناز و ادا کو ترک مرے یار نے کیا
غمزہ نیا یہ ترک ستمگار نے کیا — آتش

**غمزے کی لینا:** ۔ غمزہ کرنا، ناز و ادا دکھانا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

بچا تو وہ کبھی فلک پیر چار روز
غمزے کی لے نہ اد شتر بے مہار روز — صبا

**غم سہنا:** ۔ رنج و الم برداشت کرنا، دکھ اور مصیبت اٹھانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہ کہتے کچھ بھی تجھے تاکہ غم اگر سہتے
کسی قدر گلۂ روزگار رہ جاتا — رشید

**غم سے چھٹنا:** ۔ غم سے نجات پانا، رنج و الم سے چھٹکارا پا جانا، مصیبت دور ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

چھٹا غم سے سر پھوڑ کر کوہکن
پڑی سر کسی کے کڑی سہہ گیا — شاد

**غم سے کلیجہ منہ کو آنا:** ۔ انتہائی غم ہونا

بے حد رنج ہونا۔ ایسا غم ہونا جو ناقابلِ برداشت ہو۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

دھیان ان کی طرف جو جاتا ہے
غم سے سینے کو کلیجہ آتا ہے — (نہر عشق)

**غم غلط** ا:- وہ شخص یا چیز یا کام جس سے غم بٹے جیسے تفریح، سیر تماشہ، اندوہ ربا، دل لگی، تفریح، دل بہلاوا۔

۲:- کنایۃً شراب، مے۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنوں میں اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غم غلط کرنا** :- غم بھلانا۔ دل بہلانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

خیالِ یار سے مونس فقط نہیں کرتے
اسی سے کرتے ہیں ہم غم غلط نہیں کرتے — غافل

قول فیصل۔ بصورت لازم "غم غلط ہونا" نسبتہً زیادہ زبانوں پر ہے۔

**غم غلط ہونا** :- جی بہلنا، کسی خاص وجہ سے غم دور ہو جانا۔ اردو، صرف، فصیح رائج۔

فکر کو چین کی رہتی نہیں مشیر اردل میں
غم غلط ہو گیا جب بیٹھ گئے یار دل میں — صبا

**غم فردا** یا **غمِ فردا** امروز :- کسی کی فکر آج نہ کرنی چاہیے۔ جو مصیبت کل آنے والی ہے اس کا آج ہی سے غم نہ کرنا چاہیئے۔ فارسی مقولہ قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بول دیتا ہے۔

**غم کا پتلا** :- سراپا غم، مجسمۂ الم اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس محل پر "پڑھا لکھا طبقہ، مجسمۂ غم یا مجسمۂ غم و الم" زیادہ بولتا ہے۔

**غم کا پہاڑ** :- بڑے سے بڑا غم، انتہائی مصیبت اردو، صرف، فصیح، رائج۔

دکھا دو جلوہ کہ دل پہ جو ہے یہ غم کا پہاڑ
ذرا سی دیر میں جل بجھ کے طور ہوتا ہے — داغ

قول فیصل۔ اہلِ لکھنؤ زیادہ تر اس کا صرف "ٹوٹنا" کے ساتھ کرتے ہیں یعنی غم کا پہاڑ ٹوٹنا۔

**غم کا پہاڑ ٹوٹ پڑنا** :- یکبارگی بڑی سے بڑی مصیبت نازل ہونا۔ دفعتاً کسی غم سے دوچار ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غم کا پہاڑ ٹوٹ پڑا میری جان پہ
آیا مگر نہ حرفِ شکایت زبان پہ — داغ

**غم کا پہاڑ ٹوٹنا** :- انتہائی مصیبت میں گرفتار ہونا، بڑے سے بڑے غم کی بلا کا نازل ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ دنیا میں ایسے صابر بھی گزرے ہیں کہ "غم کا پہاڑ ٹوٹا مگر دامنِ صبر ہاتھ سے نہ چھوٹا"

**غم کاٹنا** :- غم کو دور کرنا، مغموم دل کو بہلانا اردو صرف، متروک۔

زخم خنداں ہوں تو نالے کیجیے دل کھول کے
بلبل دگل کی طرح غم کاٹیے ہنس بول کے — شاد

**غم کا کھا جانا** :- غم کا کسی کو قریبِ مرگ کر دینا غم کا مار ڈالنا، غم کا فنا کر دینا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

کھا گیا ہے ایسے دو روز میں غم ہی افسوس
حوصلہ جس نے کیا ہے مری غم خواری کا — ناسخ

**غم کا گھلا دینا** :- کسی کو غم کا نحیف کر دینا سوکھ کے کانٹا ہو جانا، غم کا زندگی میں گھن لگا دینا لاغر کر دینا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

گھلا دیا ہے غم نوجواں نے پیری میں
سفید اڑ کے ہوا ایک استخواں اپنا — ناسخ

**غم کا مارا** :- مبتلائے غم۔ وہ جو غم میں مبتلا ہو رنج و غم میں گھرا ہوا۔ اردو صرف، مذکر فصیح، رائج۔

کیا کیا تڑپا یا وہ غم کا مارا
لکھنے کا نہیں قلم کو یارا — اختر (شاہ اودھ)

قول فیصل۔ مونث کے لئے "غم کی ماری" بولتے ہیں۔

**غم کٹنا** :- غم دور ہونا، غم کا باقی نہ رہنا۔ اردو صرف، متروک

دل سے جگر سے عشق میں کاٹے سے غم کٹتا نہیں
اک کرہ ہے دو کوہکن اک اس طرف اک اس طرف — امیر مینائی

**غم کدہ** :- غم کا گھر، غم خانہ، ماتم کدہ، مصیبت کا گھر، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غم سے چھوٹوں تو میں کچھ عیش کا ساماں کر دوں
اتنی اس غمکدۂ دہر میں فرصت ہی نہیں — امیر

**غم کرنا** ا:- رنج کرنا، کڑھنا، افسوس کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اثر دیکھو محبت کا جلا جب کوئی پروانہ
کیا غم شمع نے تا صبح رو رو کر بتاتا ہے — تجر

۲:- ماتم کرنا، سوگ رکھنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دیتے ہیں اگر جان پہ دین اپنی
ہم سبطِ پیمبر کا کبھی غم نہیں کرتے
بیچی ہوئی اسلام کی کشتی کو اگرچہ
ہم فرض ادا کرتے ہیں ماتم نہیں کرتے — مولف

۳:- فکر کرنا، پروا کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل نظم - تم جا ماد کے چھن جانے کا کوئی غم نہ کرو ہم یقیناً ان کو واپس کروا دیں گے ۔

**غم کش** :- غم گین - رنج برداشت کرنے والا - فارسی صفت ۔　　(نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے

**غم کونین** :- دونوں جہان کا غم ، دنیا اور عقبیٰ کا غم ، عربی الفاظ ، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

غم کونین سے مجھے کیا کام
بس کسی کونے میں پڑے رہے دل کے　　امیر مینائی

**غم کھانا** ۱؎ :- رنج کرنا - غم برداشت کرنا ، غم اٹھانا - اردو ، صرف ، فصیح ، رائج ۔

تمہارے ہجر میں غم کھا کے ناقہ کے والو
غم سرات دیر سے ہم کو بچ کر گئے ہوتے　　رشید

**غم کھانا** ۲؎ :- فکر کرنا ، پروا کرنا - اردو ، صرف ، غیر فصیح ، رائج ۔

ارباب خانہ دیتے کو غم نہیں کھاتے
دریا میں پھرا کرتی ہے بے خوف و خطر موج　　رشک

**غم کھانا** ۳؎ :- غصہ ضبط کرنا - درگزر کرنا ۔
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل - یہ لکھنؤ کے عوام اور دیہاتیوں کی زبان ہے ۔ جیسے "میاں جی ! وہ اگر گالیاں دیتے ہیں تو دینے دیجئے ۔ آپ ہی غم کھا لیجئے ۔

**غم کھانا** ۴؎ :- تحمل کرنا - برداشت کرنا - صبر کرنا
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - یہ لکھنؤ کے عوام اور دیہاتیوں کی زبان ہے ۔ جیسے "تمہارے باپ کا سایہ تمہارے سر سے اٹھ گیا - خدا کی یہی مرضی تھی غم کھاؤ اور اپنے کو سنبھالو"

**غم کھانا** ۵؎ :- ٹھہرنا ، توقف کرنا - اردو ، صرف ، عامیانہ ، عوام کی زبان ۔

محل نثر - تم اتنی جلدی کیوں کر رہے ہو - ذرا غم کھاؤ - میں ابھی کپڑے بدل کر آتا ہوں ۔

**غم کی پھانس** :- دکھ ، ٹیس ، درد ، چبھن ، اردو ، صرف ، قلیل الاستعمال ۔

کہاں کا ہے سوزن الماس دل سے غم کی پھانس
جتنی یہ کاوش کرے اتنی ہی یہ پیوستہ ہو
(ذوق دہلوی)

**غم گزرنا** :- غم ہونا - اردو ، صرف ، متروک ۔

رات دن غم پہ غم گزرتے ہیں
ہم تو اس زندگی پہ مرتے ہیں　　امیر مینائی

**غمگسار** :- غم میں شریک ہونے والا - غم خوار ، ہمدرد ، فارسی صفت ، فصیح ، رائج ۔

یہ کہاں کی دوستی ہے کہ بنے ہیں دوست ناصح
کوئی چارہ ساز ہوتا کوئی غمگسار ہوتا　　غالب

**غمگسار** ۱؎ :- غم خوار ، ہمدرد ، دردمند ، دلسوز - دلی دوست ، فارسی ۔ ۲؎ تیماردار ، مریض کی خبرگیری کرنے والا - تیماردار ، اردو ۔

جاگے گا ایک شام سے کس طرح صبح تک
درکار مجھ مریض کو ہیں غمگسار دو　　عارف
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - معنی ۲؎ میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے البتہ "بیمار کی خبرگیری کرنے والے کے لیے" بیماردار "زبانوں پر ہے ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ کی تحقیق حسب ذیل ہے ۔ "گسار بمعنی خورندہ آتا ہے ۔ جیسے میگسار ، غمگسار ۔ گر بعض فرہنگ نویسوں نے نرم یا پھیپھی چیز کے توڑنے والے کے معنی بھی دیئے ہیں ۔

**غمگساری** ۱؎ :- غم خواری ، ہمدردی ، فارسی مونث ، فصیح ، رائج ۔

محل نثر - پہلے زمانے کے لوگوں میں غمگساری کا ایک جذبہ ہوتا تھا جو اس زمانے والوں میں مفقود ہو ۔

قول فیصل - اس کا صرف کرنا کے ساتھ ہے ۔

تیرے دل میں گر نہ تھا آشوب غم کا حوصلہ
تو نے پھر کیوں کی تھی میری غمگساری ہائے ہائے　　غالب

**غمگساری** ۲؎ :- تیمارداری ، بیمارداری ، اردو مونث ۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**غمگین** :- مغموم ، دلگیر ، اندوہگین ، ملول ، غم زدہ ، رنجیدہ ۔ فارسی ، صفت ، فصیح ، رائج

تھا جو شہ پر درش آنکھوں پہ رہا تا رہا
دل ہے غمگیں طفل اشک سے خشتہ ہوتا رہا　　رشید

قول فیصل - چونکہ یہ لفظ ترکیب کے ساتھ ہے اس لیے اگر عطف وغیرہ نہ ہو - تو اعلان نون کے ساتھ استعمال احتیاطاً صحیح نہیں ہے

**غمگین کرنا** :- دکھ دینا - مغموم کرنا - رنجیدہ کرنا ، اردو ، صرف ، فصیح ، رائج ۔

قول فیصل - تم نے بلا وجہ حقیقی ناراض ہے بدتمیزی کر کے ان کو غمگین کر دیا ۔ اچھا نہیں کیا ۔

**غمگین ہونا** :- مغموم ہونا - رنجیدہ ہونا - آزردہ ہونا - ملول ہونا - پژمردہ خاطر ہونا اردو ، صرف ، فصیح ، رائج ۔

رشید اس باغ میں جس دل کو خوش سمجھے وہ غمگیں تھا
جنہیں جانا کہ یہ شاد اب ہیں وہ گل خزاں نکلے　　رشید

**غمگینی** :- رنج اندوہ ملال آزردگی اداسی

اردو، مونث، عوام کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قبول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غم مٹنا:**۔ غم دور ہونا، رنج جاتا رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ترک کی تجھ سے ملاقات تو آپ اچھا کیا
غم مٹا ہر وقت کا جھگڑا گیا دن رات کا — بحر

**غم میں رہنا:**۔ کسی غم و الم کا عرصے تک باقی رہنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

غم کہاں جا کے رہے گا نہ رہیں گے جب ہم
ہم تو جب تک رہے عالم میں رہا غم میں رہے — امیر مینائی

**غمناک:**۔ غم و الم میں بھرا ہوا، رنجیدہ، فارسی، فصیح، رائج۔

جوں میں وہ بلبل غمناک کہ گلزار میں گل
جا کے کرتے ہیں گریباں تر اٹھانے پہ — امیر مینائی

قبول فیصل۔ اس کا مصرف "ہونا" کے ساتھ ہے

اس رنگ سے اٹھائی کل اس نے اسد کی نعش
دشمن بھی جس کو دیکھ کے غمناک ہو گئے — غالب

**غم نامہ:**۔ غم سے بھرا ہوا خط، قلیل الاستعمال

غم نامہ اپنا صفحۂ محشر سے کم نہیں
ہے شور انقلابات صریر قلم نہیں — ذوق

**غم نداری بز بخر:**۔ اگر دنیا کا تجھے کوئی غم نہ ہو تو بکری خرید لے۔ اس سے عموماً یہ مراد ہوتی ہے کہ فلاں کام کرنا مفت زحمت اپنے سر لینا ہے، فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کہتے ہیں جو غم نداری بز بہ بخر
سو ہیں میں ایک بکری ڈھونڈھ کر — میر

**غم نصیب:**۔ ایسا شخص کہ جس کی قسمت میں غم ہی غم لکھا ہو۔ فارسی، فصیح، رائج۔

شکنجے میں فلک نے کس دیا ہم غم نصیبوں کو

مر رہیں کیونکر کہ اب دم توڑنا بھی سخت مشکل ہو — عزیز

**غم نہیں:**۔ کچھ پروا نہیں، کوئی فکر نہیں، کوئی بات نہیں، اردو صرف، فصیح، رائج۔

ہم رہیں یا تم رہو وصال رہے
غم نہیں ہے جو یہ جہاں نہ رہے — امیر مینائی

**غم ہونا:**۔ صدمہ ہونا، رنج ہونا، الم ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

گرتی ہے جو شیشے سے ہوتا ہے تجھ کو غم
آتا ہے یاد گریۂ بے اختیار دل — رشید

**غمی:**۔ غمگین۔ اردو صفت، قلیل الاستعمال

کون صفحہ کے برابر ہے زمانے میں غمی
رہتی ہے آٹھ پہر آنکھوں میں اشکوں کی نمی — تعشق

قبول فیصل۔ فارسی ہے اس معنی میں غمیں ہے۔

**غمی:**۔ شادی کا نقیض، ماتم، سوگ، رنج، دکھ، غم۔ (فرہنگ آصفیہ)

قبول فیصل۔ لکھنؤ کی یہ زبان نہیں۔

**غمی:**۔ موت، انتقال، مرنا، اردو مونث، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم شادی کا رقعہ نہ بھیجنا ان کے یہاں غمی ہو گئی ہے تقریباً ایک ہفتہ ہوا ان کی والدہ کا انتقال ہو گیا۔

**غمی ہونا:**۔ موت ہو جانا، کسی کا مر جانا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

ایسی بھی کارگر کوئی ضربت کبھی ہوئی
کیسی یہ عید آئی کہ پہلے غمی ہوئی — دبیر

قبول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت غمی ہو جانا بھی رائج ہے

مرا غصہ آتش ستی ہو گئی
جہنم کے گھر میں غمی ہو گئی — کاکوروی

**غنا:**۔ تونگری، دولت مندی، بے پروائی، بے نیازی، استغنا، عربی، مونث (فرہنگ آصفیہ)

قبول فیصل۔ عربی داں حضرات کی کے ساتھ دولت مندی اور تونگری کے معنی میں بولتا ہے

ع مالک ملک غنا مولا علی مشکل کشا — [illegible]

"بے پروائی اور بے نیازی" کے معنی میں "غنا" کے بجائے "استغنا" زبانوں پہ ہے جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے عربی میں استغنا کا املا الف مقصورہ کے ساتھ استغنیٰ اور "غنا" کا املا یائے مقصورہ کے ساتھ یوں ہے (الغنیٰ)۔ دولت مندی اور تونگری کے علاوہ اس کے معنی اکتفا بھی ہیں جو اردو میں رائج نہیں۔

**غنا:**۔ (بالکسر) گانا، موسیقی کے اصول کے ماتحت لے میں پڑھنا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میں نے متعدد بار تم سے کہا کہ تھیٹر یا سنیما میں نہ جایا کرو ان میں عریانیت اور غنا کے سوا اور کیا ہوتا ہے؟

**غنائم:**۔ (بفتح اول و دوم و کسر چہارم) غنیمت کی جمع، لوٹ کا مال، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تقسیم غنائم کا دستور کوئی نیا دستور نہ تھا۔ (اجتہاد)

**غنج:**۔ (بالضم) ناز، کرشمہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ شاہد سخن بصد ناز و ادا مقنع رخ سے اٹھاتا ہے اور معشوق فکرت ہزار غنج و کرشمہ جلوہ دکھاتا ہے۔ (عود ہندی۔ مقدمہ)

**غنچہ:**۔ (بالضم) کلی، بے کھلا پھول، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

چٹکا چمن میں غنچہ تو بولا جھجک کے یار
ٹوٹا کہیں مرا بھی یہ بند قبا نہ ہو امیر مینائی ؔ

قول فیصل ۔ یہ لفظ اصل میں گنجہ ہے جو گنجیدن بمعنی سمانا سے ماخوذ ہے چونکہ کلی میں سب پنکھڑیاں باہم مجتمع اور گنجان ہوتی ہیں اس وجہ سے یہ نام ہوا ۔

**غنچہ**[۲] :۔ گنجان ۔ اردو ، صفت ،
(شفقؔ ۵) یہ شہر غنچہ ہے ۔ (نور اللغات)
قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**غنچہ**[۳] :۔ جمگھٹ ، چند آدمی جو ایک جگہ سمٹے ہوئے ، ہجوم ، جماؤ ، بھیڑ ۔ اردو ، مذکر ، قلیل الاستعمال ۔

سنا ہے جب سے ان کو شوق ہے پھولوں کے زیور سے
گلی میں یار کے رہتا ہے غنچہ پھول والوں کا امیر

قول فیصل ۔ اس کی اردو جمع "غنچے" بھی مستعمل ہے ۔

غنچے حوروں کے جو فردوس بریں میں دیکھے
یاد آئی کسی محبوب کی منزل مجھ کو امیر

اس لفظ کا صرف زیادہ تر "ہونا" کے ساتھ ہے ۔

ع اشارہ آفتابوں کا غنچہ زمیں پہ تھا انیس

لیکن موجودہ دور میں ہر صورت سے قلیل الاستعمال ہے ۔

**غنچہ**[۴] :۔ (صبا ؔ) دہن معشوق ۔
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ استعارۃً کہتے ہیں ۔ زیادہ تر غنچہ دہن کی ترکیب سے مستعمل ہے جس کے معنی ہیں وہ جس کا منہ کلی کے مانند ہو ۔

**غنچہ پیشانی** :۔ (بے اضافت) شگفتہ پیشانی کا مقابل ۔ وہ شخص جس کی پیشانی سے اس کی کبیدہ خاطری ظاہر ہو ۔ فارسی ، صفت ، متروک ۔

باغ میں آئے ہیں پر اس گل تر بن کیسو
غنچہ پیشانی و دل تنگ خفا بیٹھے ہیں میر

قول فیصل ۔ اس لفظ کا صرف زیادہ تر رہنا کے ساتھ تھا ۔ (یعنی غنچہ پیشانی رہنا)

شگفتہ خاطری اس بن کہاں تھی
جو چمن میں غنچہ پیشانی رہا میں میر

**غنچہ پیکاں** :۔ تیر کا پھل ۔ فارسی مذکر قلیل الاستعمال ۔

قول فیصل ۔ اردو ، ترکیب کے ساتھ بھی اس کو استعمال کرتے ہیں ۔

دم بخود میں پڑے تھے نہ ادھر کے نہ ادھر کے
غنچے تھے نہ پیکانوں کے نہ پھول سپر کے نفیس

غنچہ تیر بھی انھیں معنی میں صاحب نور اللغات نے لکھا ہے جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں ۔

**غنچہ تصویر** :۔ مرقع ، فارسی ترکیب ، قلیل الاستعمال ۔

یہ غنچہ تصویر کھلا ہے نہ کھلے گا
کیا جانے دل عاشق دلگیر میں کیا ہے ذوقؔ

**غنچہ چٹخنا** ۔ کلی کا کھلنا ۔ کلی کا شگفتہ ہونا ، پھول کا کھلنا ، اردو ، مصرف غیر فصیح ، رائج ۔

وہ گالیاں دیتے ہیں خفا ہو کے چمن میں
غنچوں کے چٹخنے کی ہے آواز سخن میں مرزا صابر

**غنچہ چٹکنا** ۔ کلی کھلنا ۔ اردو ، مصرف ، فصیح ، رائج ۔

باغ میں غنچہ چٹکنا ہوئے گل ہے آگو اور
کیا تڑاکتے ہے وہ فرماتے ہیں سر میدہ کے رشید

قول فیصل ۔ واحد معنوں میں غیرہ صورت سے غنچے کے چٹکنے کی کیفیت یا صدا وغیرہ بھی استعمال کرتے ہیں ۔

ہوئی صحبت مجھے غنچے کے چٹکنے کی صدا
تنگ پڑا تھا دہن یار میں گویائی کا آتش

بصیغہ جمع غنچے چٹکنا بھی رائج و فصیح ہے ۔

غنچے چٹکیں گے پھر اے خاک گلشن کب تک
خشک پتوں کے سفوں نالہ و شیون کب تک سحر

درمیان میں لفظ "کا" کے اضافے کے ساتھ غنچوں کا چٹکنا بھی کہتے ہیں ۔

ہے جو غنچوں کا چٹکنا انگلیوں کی ہے چٹک
یہ بلائیں کس کی باغ اے باغباں لینے لگا ذوقؔ

**غنچہ خاطر** :۔ تنگ دلی کی حالت میں ، فارسی ، صفت ۔
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ اردو میں مستعمل نہیں ۔

**غنچہ خورشید** :۔ (با اضافت) کنایۃً خورشید
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ بالعموم زبانوں پر نہیں ہے ۔

**غنچہ دل** : (بے اضافت) تنگ دل ، صفت
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ کوئی نہیں بولتا ۔

**غنچہ دل** :۔ (با اضافت) دل کا غنچہ سے استعارہ ، فارسی ترکیب ، فصیح ، رائج ۔

پیری میں کہاں غنچہ دل کھلتا ہے
بس موت کا ہر وقت مزہ ملتا ہے مولوی صبا

**غنچہ دہاں** : چھوٹے سے منہ کا ، محبوب کی تعریف میں ، فارسی ، صفت ، فصیح ، رائج ۔

مرکے آئینہ جو دیکھیں حسن کی اپنے بہار
اپنے بوسے آپ وہ غنچہ دہاں لینے لگا ذوقؔ

**غنچہ دہانی** :- کلی کی طرح منہ کا چھوٹا ہونا تنگ دہنی، فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج

معدوم سے مثال ہے موجود کی کمال
منہ چاہیے ہے غنچہ دہانی کے واسطے — منیر

**غنچہ دہن** :- (بے اضافت) چھوٹے سے منہ کا، تنگ دہن محبوب کنایہ ہے۔ فارسی ترکیب۔ صفت فصیح، رائج۔

افسوس کہ ہر غنچہ دہن مجھ سے چھٹا ہے
سبّا کا مسافر کا چمن آج لٹا ہے — ہجر عشق

**غنچہ دہنی** :- تنگ دہنی، کلی کی طرح منہ چھوٹا ہونا، محبوب کے دہن کی تعریف کے محل پر، فارسی، مونث فصیح، رائج۔

غ شہرہ ہے چمن میں تری غنچہ دہنی کا — لائق

**غنچہ شگفتہ ہونا** :- کلی کھلنا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

غنچہ نہ ہو شگفتہ جو چھیڑے کہیں نہ باغباں
تیرے قدم کے نیچے کی اے نونہال خاک — آتش

قول فیصل۔ استعارۃً غنچہ جوہر شگفتہ ہونا بھی مستعمل ہے۔

غنچہ جوہر شگفتہ ہو گئے منہ دیکھ کر
تیرے ہاتھوں آئینہ پھولوں کی ڈالی ہو گیا — بحر

**غنچہ کھکھلانا** :- کلی کھلنا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

گل چیں نے وہ پھول جب اڑایا
اور غنچۂ صبح کھکھلایا — (گلزار نسیم)

**غنچہ کھلنا** :- کلی کھلنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

صدا یہ غنچۂ گل کھلنے ہی سے آتی ہے
کرے جو تنگ گریباں ہو اس کے شایاں چاک — آتش

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت "غنچہ کھل جانا" بھی رائج ہے جیسے "غنچہ دل نسیم طرب کے اہتزاز سے کھل گیا" (فسانہ آزاد)

حسینوں کا جھرمٹ ہونا بھی اس کے ایک معنی ہیں جو قلیل الاستعمال ہیں۔

"محفل قابل دید تھی بلکہ دید تھی نہ شنید تھی غنچہ کھلا ہوا تھا یہی معلوم ہوتا تھا کہ پریاں قاف سے آئی ہیں حوران جنت کی کیا حقیقت تھی" (فسانہ آزاد)

**غنچۂ گل** :- (با اضافت) پھول کی کلی۔ بالخصوص گلاب کی کلی۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

صدا یہ غنچۂ گل کھلنے ہی سے آتی ہے
کرے جو تنگ گریباں ہو اس کی شایاں چاک — آتش

**غنچہ لب** :- (بے اضافت) خوبصورت ہونٹوں والا (کنایۃً) تنگ دہن محبوب۔ فارسی ترکیب قلیل الاستعمال۔

چمن میں کہتے ہیں پھر موسم جشن طرب آیا
بہاریں خوب لوٹیں گے اگر وہ غنچہ لب آیا — ذوق

قول فیصل۔ اگرچہ اسیر لکھنوی نے بھی کہا ہے اور ان کے بعد کے شعراء نے بھی۔ مگر موجودہ دور میں اس کا استعمال بہت کم ہے۔

کچھ کہہ یہ غنچہ لب مطلق نہیں دیتے جواب
کیا دہن ان کا بھی ہے یارب دہن تصویر کا — اسیر لکھنوی

**غنچہ مرجھانا** :- کلی کا بے کھلے سوکھ جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

نسیم صبح سے مرجھایا جاتا ہوں وہ غنچہ ہوں
وہ گل ہوں میں جسے شبنم بلائے آسمانی ہے — آتش

**غنچۂ ناشگفتہ** :- (۱) منہ بند کلی، بے کھلی کلی، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

غنچۂ ناشگفتہ کو دور سے مت دکھا کہ یوں
بوسے کو پوچھتا ہوں میں منہ سے مجھے بتا کہ یوں — غالب

**غنچۂ ناشگفتہ** (۲) دُرِ ناسفتہ باکرہ دوشیزہ کنواری۔ فارسی ترکیب، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غنچے کا مسکرانا** :- کلی کا کھلنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

**غنڈا** :- (فارسی میں غنڈ، غنڈا صفت ایک جگہ جمع کیا ہوا یا وہ کسی چیز کے گرد جمع ہو ہندی میں گنڈا بمعنی لچّا) لچّا، شہدا، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے گنڈا زیادہ بولتے ہیں نیز بھڑوا، قلتبان، [illegible] کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔

صاحب فرہنگ اثر نے بھی لکھا ہے کہ۔ "فارسی میں (ڈ) کہاں۔ اسے کہتے ہیں دال ہندی"

میری تحقیق ہے کہ غنڈا فارسی گندہ اور کندہ سے بنایا گیا ہے گندہ بمعنی دبیز، موٹا، متبذل اور کندہ بمعنی لکڑی کا بڑا لکڑا۔ اسی سے کندۂ ناتراش ہے بمعنی جاہل بدتمیز۔ اردو والوں نے گنڈا بنا لیا دال فارسی کو دال ہندی سے اور (ہ) الف سے بدل دیا بجائے گندہ یا کندہ کے گنڈا ہو گیا۔ اردو زبان کے بنانے والوں کی جدت طرازی پر حیرت ہوتی ہے عوام میں (گ) اور (غ) کا مبادلہ ہوتا رہتا ہے لکھنؤ والوں نے گنڈا کے (گ) کو (غ) سے بدل دیا جس طرح گنگنانا کو غنغنانا۔ اور غریب کو گریب بنا لیا اور معلوم ایسی کتنی مثالیں ملیں گی۔ نتیجہ یہ نکلا کہ خواص جسے گنڈا کہتے ہیں عوام اسے غنڈا کہتے ہیں۔

(نوٹ) چونکہ آج کل ان الفاظ کے متعلق بحث چھڑی ہوئی ہے مختلف کتب لغات سے جو میرے پاس ہیں اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں۔

نور اللغات :- غنڈا (فارسی میں غنڈ ، غندہ صفت ایک جگہ جمع کیا ہوا یا وہ کسی چیز کے گرد جمع ہو) ہندی گنڈا بمعنی لُچّا ، شہدا -

گُنڈا :- ھ صفت ، مذکر - لُچّا ، شہدا بدمعاش - مونث کے لیے گُنڈی

اثر - فارسی میں دال ہندی (ڈ) کا وجود کہاں غند اور غندہ بھی عام فارسی لغات میں موجود نہیں -

بعض حضرات کا خیال ہے کہ غنڈا پنجاب یا اس کے نواح کا لفظ ہو - نیز لغات پنجاب کی طرف سے مرتب ہوئی ہیں کے اندراجات ملاحظہ فرمائیے -

غنڈا - (ا ، اردو) لُچّا ، شہدا ، بدمعاش

گنڈا - (ہ) لچہ (لچا) (اثر) شہدا ، بدکار ، اوباش (پنجاب کی کوئی تخصیص نہیں)

کتاب لغت - نام مصنف نامعلوم - غنڈا درج نہیں گنڈا کے تحت یہ اندراج ہے - شہدا ، لچا ، بدمعاش اوباش ، بدچلن ، بدوضع -

لغات سعیدی - غنڈا - (ا = اردو - م = مذکر) لچا ، شہدا ، بدچلن -

گنڈا :- (ھ = ہندی - ص = اسم صفت) لچا شہدا ، بدمعاش

میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ گنڈا فارسی کندہ ناتراش کا بدل ہے جس میں فارسی گندہ کا مفہوم بھی شامل ہے اردو ماہرین نے فارسی کندہ اور گندہ کے مفاہیم پیش نظر رکھ کر لفظ گنڈا وضع کر لیا عوام جو بسا اوقات کاف اور غین میں باہم مبادلہ کر دیتے ہیں غنڈا کہنے لگے جس طرح گپ (فارسی) کو غپ کہتے ہیں -

اسی نوعیت کے الفاظ جگادری اور جغادری ہیں یعنی بہت بوڑھا اور فربہ - عموماً بندر کے

لیے استعمال ہوتا ہے - مزاحاً انسان کو بھی کہہ دیتے ہیں - خواص کی زبان پر جگادری ہے عوام جغادری کہتے ہیں - مؤلف صاحب فرہنگ اثر کی تائید کرتا ہے -

غُنغُنا ، غِنغِنا :- ناک میں بولنے والا ، اردو صفت ، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل - لکھنؤ میں نہ غُنغُنا (بالضم ہر دو غین) بولتے ہیں نہ غِنغِنا (بکسر ہر دو غین) کہتے ہیں ان معنی میں اہل لکھنؤ کی زبان پر منمنا (بکسر ہر دو میم) ہے -

غُنغُنانا :- (بالضم ہر دو غین) ناک میں بولنا ناک میں بات کرنا - اردو مصدر ، متعدی -

محل استعمال - یہ ناک میں غنغنانا چہ معنی دارد ، مدرک خانہ ہو یا مکتب خانہ ، مقبول جس لڑکے کو دیکھو ناک میں تلفظ کر رہا ہے - (فسانہ آزاد)

قول فیصل - لکھنؤ میں اسے منمنانا کہتے ہیں -

غنغنانا :- ناک میں گانا - (نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے -

غنغنانا :- آہستہ آہستہ ، دھیمے سروں میں کچھ گانا یا شعر پڑھنا - (نور اللغات)

قول فیصل - صاحب فرہنگ اثر لکھتے ہیں - آہستہ آہستہ گانا گنگنانا ہے - غنغنانا عامیانہ زبان ہے - اس طرف کوئی اشارہ نہیں ، مؤلف مہذب اللغات کے نزدیک غنغنانا کا تعلق لکھنؤ سے بالکل نہیں ہے نہ عوام بولتے ہیں نہ خواص -

غُنغُنی ، غِنغِنی :- (بالضم ہر دو غین نیز بکسر ہر دو غین) ناک میں بولنے والی عورت - اردو مونث (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے -

غنم (بالتحریک) بکری ، عربی مونث - تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے -

ہاتھی رہتے نہ کچھ اپنی عشرت نے بزدر

جو سر کو دو کوہ کے ٹکرا یا ہے مانند غنم (ذوق)

غُنودگی :- (بالضم اول و واو مجہول) اونگھ نیند کی ابتدائی کیفیت - خمار ، فارسی مونث فصیح ، رائج -

محل استعمال - قریب بارہ بجے رات کو سونے کے لیے لیٹا ابھی غنودگی کا عالم تھا کہ کمرے میں ایک مہیب آواز آئی میں چونک پڑا -

قول فیصل - یہ لفظ فارسی مصدر غنودن کا حاصل مصدر ہے -

غنودگی آنا :- اونگھ آنا ، نیند آنا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج -

محل استعمال - آج تین راتوں سے مسلسل سویا نہیں ادھر غنودگی آئی ہچکیاں آنا شروع ہو جاتی ہیں -

قول فیصل - طاری ہونا کے ساتھ بھی کہتے ہیں (غنودگی طاری ہونا)

غنودگی میں آجانا :- نیند کی ابتدائی کیفیت طاری ہو جانا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج -

محل استعمال - میں غنودگی میں آگیا تھا کہ یکبارگی شور اٹھا -

غُنودہ :- اونگھتا ہوا ، نیند کی کیفیت میں فارسی - اسم مفعول -

آیا جو لالہ زار میں جھونکا نسیم کا
اترا غنودہ گنج میں ڈولا شمیم کا (جوش ملیح آبادی)

قول فیصل - اردو زبان سے اس کا تعلق نہیں

غُنّہ :- (عربی غنّہ یعنی ناک کی آواز) وہ نون جس کی آواز ناک سے نکلے اور خوب ظاہر میں نہ پڑھا جائے جیسے بانس ، سانس ، کانچ وغیرہ جب تک نون میں اضافت نہ ہو یا اس کے بعد واو عاطفہ نہ ہو یا خود موصول نہ ہو تو ناک

میں بولا جاتا ہے اور زبان پر ملفوظ نہیں ہوتا اس
کو غنہ کہتے ہیں۔ عربی، رائج۔

قولِ فیصل۔ واؤ، الف اور یا کے بعد جو نون ساکن آتا ہو وہ
بھی اکثر نونِ غنہ ہو جاتا ہے۔ جیسے زبر زمیں بالا آسماں
شعرا اس نون کو تقطیع میں شمار نہیں کرتے۔

**غَنی** :۔ (بالفتح) مالدار، تونگر، عربی صفت فصیح، رائج۔

غنی ساتھ دنیا سے کیا لے گیا
مگر جو کسی کو دیا لے گیا — میر

قولِ فیصل۔ یہ لفظ اکثر فقیر و محتاج وغیرہ الفاظ کی ضد
کی صورت میں استعمال ہوتا ہے۔

(فقیر) فقیر کی ہے نہ کچھ قید یاں غنی کی ہے (لا اعلم)

محتاج نہیں شہ کی عنایت سے غنی ہوں
(محتاج) میں بندۂ احسانِ امامِ مدنی ہوں — انیس

ہر کسی کا کام جاری ہے بہر صورت یہاں
(بے مقدور) ہاتھ چلتا ہے غنی کا پاؤں بے مقدور کا — بحر

**غَنی** :۔ بے پروا، بے نیاز، عربی، مذکر،
فصیح، رائج۔

دل فقر کی دولت سے مرا اتنا غنی ہے
دنیا کے زر و مال پہ میں تف نہیں کرتا — فوق

**غَنی** :۔ خدائے تعالےٰ کا نام، عربی،
رائج۔

قولِ فیصل۔ اس لفظ کا استعمال کبھی کبھی تعجب کے محل
پر "اللہ" کے اضافے کے ساتھ بھی ہوتا ہے
اس صورت میں اللہ کے ہے ہونے کو بالضم بولتے
ہیں۔ (اللہ غنی)

رفتار تری دیکھ کے کہتے ہیں فرشتے
اللہ غنی ایک ہی فتنہ ہے بشر بھی — امیر

**غَنیم** :۔ (بفتح اول و یائے معروف) لوٹنے والا، غارت
گر، لٹیرا۔ عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ عربی کے مصباح اللغات اور منتخب
اللغات نامی لغتوں میں ان معنی میں یہ لفظ
نہیں ملا مصباح میں اَلغَنِیم بمعنی غنیمت لکھا
ہے اور اعراب نہیں دیئے ہیں۔ البتہ صاحب فرہنگ
آصفیہ و صاحب لغات کشوری نے نور اللغات
کے تحریر کردہ معنی لکھے ہیں۔ بہرصورت اہلِ لکھنؤ
ان معنوں میں نہیں بولتے۔

**غَنیم** :۔ (مجازاً) دشمن، حریف، بیری، عربی مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات و لغات کشوری)

قولِ فیصل۔ اردو میں اس دشمن کو کہتے ہیں
جو ملک پر فوج کشی کرے جیسے "وقت
رستخیز یہی کوشش کرنا چاہیئے کہ غنیم کو بیدریغ
تہ تیغ کریں۔" (فسانۂ آزاد)

**غنیم چڑھ آنا** :۔ دشمن کا غیر ملک پر چڑھائی
کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

**غَنیمت** :۔ (بالفتح غین و کسر نون و سکون یائے
معروف و فتح میم) لوٹ کا مال، وہ مال جو کافر دشمن
کی لڑائی میں مسلمانوں کے ہاتھ لگے۔ عربی مؤنث
فصیح، رائج۔

فرمایا یہ لباس نہیں ان کے کام کا
سمجھیں گے اس کو مالِ غنیمت یہ بے حیا — سید آل رضا

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے اس
لفظ کی تحقیق یوں ہے کہ غنم عربی زبان میں بکری
کو کہتے ہیں۔ چونکہ عرب کی زمین بنجر اور غیر آباد
تھی اور ایسی صورت میں ان کی پرورش صرف
چوپایوں پر زیادہ منحصر تھی کیوں کہ وہ سمجھتے تھے کہ
ہمارے ملک کے سوا دنیا میں اور کوئی ملک
نہیں لہٰذا ان کی دولت یہی تھی جس طرح ہندوستان
میں دھن کا لفظ مویشی کے واسطے مستعمل ہے
اسی طرح وہاں غنیمت اونٹ بکری وغیرہ
کو کہتے ہیں۔

**غَنیمت** :۔ بغیر رنج و مصیبت ملی ہوئی چیز، مالِ مفت
وہ مال جو بے محنت ہاتھ آ گئے، فارسی مؤنث فصیح، رائج۔
مثال۔ تم نے کوئی محنت و مشقت تو کی نہیں تھی جس قدر
دولت ہاتھ آئی اس کو غنیمت سمجھو۔

**غَنیمت** :۔ قدر کے قابل، قدر کرنے کے لائق
فارسی، فصیح، رائج۔

سخن مشتاق ہے عالم ہمارا
غنیمت ہے جہاں میں دم ہمارا — میر

**غَنیمت** :۔ کافی، بہت، اردو،
فصیح، رائج۔

وہ پیاسا ہوں غنیمت ہے مجھے اک بوند بھی پانی
گلا خود جا کے رکھ دیتا ہوں بوندی کی کناری پر
(امیر مینائی)

**غَنیمت** :۔ بہتر، عمدہ، مفید، فائدہ مند۔
فارسی، فصیح، رائج۔

غنیمت شمر صحبت دوستاں
کہ گل چند روز است در گلستاں — سعدی

بے کسی میں مجھے ہوتی ہے غنیمت وہ بھی
کوئی جس وقت مرے سر پہ بلا آتی ہو — عارف

**غنیمت جاننا** :۔ بہتر جاننا، قدر کرنا
قابلِ قدر سمجھنا، عزت کرنا، مغتنم سمجھنا، اردو صرف
فصیح، رائج۔

سوائے رنج کچھ حاصل نہیں ہے اس خرابے میں
غنیمت جان جو آرام تو نے کوئی دم پایا — آتش

**غنیمت سمجھنا** :۔ غنیمت جاننا، مغتنم جاننا
قابلِ قدر جاننا، بہتر جاننا، اچھا سمجھنا، اردو
صرف فصیح، رائج۔

اپنی ہستی کو غم و درد مصیبت سمجھ
موت کی قید گاہ ہے غنیمت سمجھ
شاد عظیم آبادی

## غنیمت شمر صحبت دوستاں

## کہ گل چند روز است در بوستاں :-

دوستوں کی صحبت غنیمت سمجھ۔ کیونکہ پھول باغ میں چند روز کے مہمان ہیں۔ یعنی تمہاری زندگی چند روزہ ہے اس لیے جو وقت دوستوں کی صحبت میں گزر جائے غنیمت سمجھ۔ فارسی مقولہ۔ تعلیم یافتہ طبقہ کی زبان۔

**غنیمت ہونا** :- قابل شکر ہونا۔ خوب ہونا۔ اردو۔ صرف۔ فصیح۔ رائج۔

گیا دن گیا داغ اس بزم میں
غنیمت ہوا آبرو رہ گئی
داغ

**غنیمت ہے** :- بہتر ہے کافی ہے۔ شکر کا مقام ہے۔ بہرحال خوب ہے۔ اردو۔ صرف۔ فصیح۔ رائج۔

برا ہر گز نہیں نسبت کہ در یا بہ چارہ ہے
غنیمت ہے نمک کی کنکری کو سہارا ہے
آفتاب

**غنی ہونا** :- مالدار ہونا۔ اردو۔ صرف۔ فصیح۔ رائج۔

ہتی دستی ہے پر مرتے ہیں شاہانہ مزاجی پر
تو گر ہم فقیر اسے دل غنی تری بدولت ہیں
شاد

**فعل تفضیل**۔ بے پرواہ اور بے نیازی ہونا بھی اس کے معنی ہیں۔

دو دولت عشق پاک کی دل ہے غنی مدام
آ گئے رہے خزانہ قارون سے مال کا
لطافت فرزند آبات

**غوّاص** :- (بفتح اول و تشدید دوم) موتی نکالنے کے لیے غوطہ لگانے والا۔ عربی۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

یہ مشقت نہیں ہوتی کبھی راحت حاصل
غرق دریا ہوا غواص تو گوہر پایا
آتیر

تواضع میں۔ استعارۃً فلک کو بھی غواص کہا گیا ہے :-

گھر سے نکالا رنج میں ڈالا ظلم کیا غواص فلک نے
چھین کے سیپ سے موتی جہاں میں گوشہ نشیں سے تھی گر ہم
راتیر مینائی

**غوّاص** :- کسی دھات کے اندر سرایت کر جانا۔ اصطلاح علم کیمیا۔ (نور اللغات)

**غوّاصی** :- موتی نکالنے کے لیے غوطہ لگانا۔ فارسی۔ مونث۔ فصیح۔ رائج۔

حاصل فقرہ۔ ملک عدن میں غواصی کا پیشہ کرنے والوں کی ایک خاص قوم ہے۔ ہر شخص غواصی نہیں کرتا۔

**غواصی** :- کسی دھات کے اندر سرایت کر جانا۔ مونث۔ اصطلاح کیمیا۔ (نور اللغات)

**غوامض** :- (بفتح اول و دوم و کسر چہارم) غامض کی جمع۔ چھپی ہوئی باتیں۔ نکتے۔ باریکیاں۔ دقیق معنی۔ گہری باتیں۔ باریک معنی۔ عربی۔ مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

آگاہ یہ غوامض علم خدا سے ہو
نفس یہ بندہ بندگی کبریا سے ہو

**غوث** :- (بالفتح) فریاد۔ فریاد کو پہنچنے والا۔ فریاد رس۔ عربی۔ مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اردو میں تنہا نہیں بولتے۔

**غوث** :- لقب۔ اہل اسلام میں ولایت کے ایک درجے کا نام۔ اس درجے پر پہنچ کر تمام اعضائے جسم سے الگ ہو کر یاد حق میں مصروف رہتے ہیں۔ اصطلاح تصوف۔

حضرت غوث جو کبھی پیر اور کبھی غوث کی شکل
بندہ پر اپنا کرے آپ گنہگار جب اک بار

**غوث الاعظم** :- شیخ عبدالقادر جیلانی کا لقب۔ عربی ترکیب۔ اصطلاح اہل سنت۔

کوہ کچھ تو ارشاد یا غوث الاعظم
سنو میری فریاد یا غوث الاعظم
نعت مولوی

قول فیصل۔ جناب صوفیت علوی لکھتے ہیں "آپ کا اسم گرامی عبدالقادر تھا۔ کنیت ابو محمد اور لقب محی الدین تھا۔ عامۃ المسلمین میں آپ "غوث اعظم"، "غوث الثقلین"، "محبوب سبحانی"، "قطب الکونین"، "قطب ربانی" کے لقب سے مشہور ہوئے۔ آپ عراق کے دارالخلافہ بغداد سے تقریباً چار سو میل دور بمقام گیلان جو جیلانی کا ایک مشہور قصبہ ہے۔ یکم رمضان المبارک ۴۷۱ھ میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد صالح موسیٰ جنگی دوست اور ماں ام الخیر فاطمہ، الناعبہ الله صومعی اور پھوپھی عائشہ کا شمار بلند پایہ اولیاء اللہ میں ہوتا ہے۔ خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی اجمیری آپ کے ہم عصر تھے۔ ربیع الاول ۵۶۱ ہجری میں نوے سال کی عمر گزارنے کے بعد اس جہان فانی سے عالم بقا کو روانہ ہو گئے۔ بغداد میں آج بھی آپ کا مزار مرجع الخلائق ہے۔ آپ پاکستان اور ہندوستان میں گیارھویں شریف والے پیر کے نام سے یاد کیے جاتے ہیں۔ آپ بہت فراخدل، کریم النفس، رقیق القلب، شگفتہ رو، منکسر المزاج، فراخ دست، وسیع العلم، بلند اخلاق اور عالی نسب تھے۔

آپ کی زندگی کا یہ واقعہ بہت مشہور ہے کہ جب آپ بچپن میں بغداد میں تعلیم حاصل کرنے کی [illegible]

سے عاری تھے تو آپ ایک قافلے کے ساتھ تھے راستے میں ڈاکوؤں نے قافلے کو لوٹ لیا جب ایک ڈاکو نے آپ سے پوچھا کہ تمہارے پاس کیا ہے تو بتا دیا کہ چالیس اشرفیاں میری صدری کے استر میں ہیں۔ جب ڈاکو نے دیکھا تو واقعی اشرفیاں نکلیں۔ یہ دیکھ کر وہ اپنے سردار کے پاس لے گیا۔ آپ نے کہا کہ میری ماں نے کہا تھا کہ ہمیشہ سچ بولنا۔ اس لئے میں نے سچی بات بتا دی۔ یہ سن کر وہ سردار مع اپنے ساتھیوں کے آپ کے قدموں پر گر پڑا اور اپنے فعل سے توبہ کر لی اور سب کا لوٹا ہوا مال واپس کر دیا۔

آپ کو پیران پیر دستگیر اور بڑے پیر بھی کہتے ہیں۔ (اقتباس از سوانح عمری غوث الاعظم)

**غور** ۂ (بالفتح) گہرائی، گہرائی، پست زمین، تہ میں پہنچنا، عربی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں اس معنی میں اس کا استعمال نہیں ہے۔

**غورہ** ۂ فکر، تامل، امکان، سوچ بچار، اردو فصیح، رائج۔

> خدا کے باب میں یہ غور کیا ہے
> خدا کیا ہے؟ خدا ہے اور کیا ہے (اکبر الہ آبادی)

**غور** ۂ دیکھ بھال، خبر گیری، نگرانی۔ اردو، مونث، فصیح، رائج۔

> افسوس جوانی کو نہ کچھ غور ہوئی
> آنکھوں کی نظر بھی ہم سے اب دور ہوئی (رشید)

قول فیصل۔ اب مذکر کو ترجیح ہے۔

> سوچا وہ کہیں سمجھیں نہ کسی طور
> دشمن کا تھا سامنا کیا غور (گلزار نسیم)

گلزار نسیم کے نسخے میں بھی بے غور ہونا کی ترکیب ملتی ہے اور کی اصطلاح ہے۔

> بے غور ہیں کمال موئے سب سے قدر داں
> گو ندھی ہوئی ہیں یاد محرم کی چوٹیاں (تعشق)

**غور** :- (بضم اول وواؤ مجہول) عجم کے ایک ملک کا نام افغانستان میں قندھار کے قریب ایک مشہور ولایت کا نام جو ملک فارس اور غزنی کے درمیان کوہستان افغانستان میں واقع ہے۔ سلطان شہاب الدین غوری کا وطن، فارسی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ اردو میں عام طور سے بالفتح زبانوں پر ہے۔

**غور پرداخت** :- خیال، توجہ، خبر گیری ۂ پرورش ۂ دیکھ ریکھ ۂ محافظت ۂ علاج معالجہ، عربی، فارسی الفاظ، مونث، اردو، قلیل الاستعمال۔

**غور سے دیکھنا** :- گہری نظر سے دیکھنا، خوب اچھی طرح سے دیکھنا، نظر غائر ڈالنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

> رقیبوں کی ہمارے بعد اب اتنی بھی کیا کثرت
> کبھی تم غور سے دیکھو تو رنگ انجمن اپنا (مرزا محمد رضا برق)

**غور سے سننا** :- توجہ سے سننا، اردو صرف فصیح، رائج۔

> روایت صحیح ہے اس طور سے
> سنیں لوگ سارے کو سب غور سے (نورنامہ ۱۸۱۵ء)

**غور سے گھورنا** :- گہری نظر سے دیکھنا اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محاورہ۔ ٹھٹا کا جوبن دیکھ کر خوجی ہزار جان سے عاشق ہو گئے اور بڑے غور سے گھورا کئے۔ (فسانہ آزاد)

**غور طلب** :- سوچنے اور فکر کرنے کے قابل امور کی ترکیب، فصیح، رائج۔

محاورہ۔ جن باتوں سے لوگوں نے انہیں شیعہ سمجھا وہ غور طلب ہیں۔ (دربار اکبری)

**غور کرنا** ۂ فکر کرنا، دھیان کرنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

> کیا ناگہاں جفائیں تری یاد آ گئیں
> بھولے سے اپنے حال میں جب میں نے غور کی (داغ)

> دونوں ہاتھوں سے جدا ہیں دو کام
> غور کر ان کو وہ کیا ہیں دو کام (مرزا رسوا)

**غور کرنا** ۂ توجہ کرنا، متوجہ ہونا، التفات کرنا، دیکھ بھال کرنا، خبر گیری کرنا، اردو صرف فصیح، رائج۔

> زخم دل غائر ہے پہنچا تا جگر
> تم لگے کرنے ہماری غور اب (میر)

**غور کرنا** ۂ علاج معالجہ کرنا، اردو صرف قلیل الاستعمال۔

> جب میں مر جاؤں گا پھر غور کروگے کس کی
> کس کو بلواؤگے پیدا کے دوا میرے بعد (رند)

**غورگی** :- (واؤ مجہول) کچے انگور کی کھٹاس ... مونث، قلیل الاستعمال۔

> بے بادہ غورگی میں ہوا ذوق جوں مویز
> کیا ہے وقوف نے ناحق شباب میں (ذوق)

**غور وفکر** :- گہری فکر، بڑا سوچ بچار، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محاورہ :- ان کے یہاں شعر موزوں کر دینا ایک بالکل معمولی بات تھی ان کی لڑکیاں اور لونڈیاں برجستہ ایسے اچھے اشعار نظم کر دیتی تھیں کہ اب بڑے بڑے ادیب غور وفکر کے بعد بھی نہیں کہہ سکتے (کلام اللہ مترجمہ فرمان علی کا حاشیہ)

**غور وفکر سے کام لینا** :- خوب سوچ سمجھ سے

کام کرنا، اردو حرف، فصیح، رائج۔

محل نظم: یہ طے ہو کہ غور و فکر سے کام لینے والے صحیح نتیجے تک پہنچ جاتے ہیں۔

**غورہ**: کبوتروں کا ایک رنگ، اردو (نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے - مؤلف نور اللغات نے کچے ترش شربت بنانے والے انگور بھی اس کے معنی لکھے ہیں - وہ بھی اردو میں رائج نہیں۔

**غوری**: (بضم اول و واو مجہول) غور کا باشندہ، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

محل نظم: سلطان محمد غوری اور سلطان شہاب الدین غوری دونوں بھائی تھے۔

قول فیصل - ناواقف حضرات اس کو (بالفتح) غوری بولتے ہیں۔

**غوری**: (بواو مجہول) ایک قسم کی چینی کی رکابی جو غور سے ہندوستان میں آیا کرتی تھی - اردو، مونث، رائج۔

محل نظم: خان خاناں ذکر دل سمیت ایک درخت کے نیچے اتر پڑا - دسترخوان بچھ گیا - تین سو پیالیاں شربت کی اور سات سو غوریاں کھانے کی موجود تھیں — (دربار اکبری)

قول فیصل - اس رکابی میں یہ صفت ہوتی تھی کہ زہر ملا کھانا اس میں رکھ دیا جاتا تھا تو فوراً ٹوٹ جاتی تھی - بادشاہ شاہزادگان اور رؤسا شاہی دور میں غوری استعمال کرتے تھے خیال تھا کہ اگر کھانے میں کوئی زہر ملا دے گا تو غوری ٹوٹ جائے گی - یا بال پڑ جائے گا۔

عام طور سے زبانوں پر بفتح اول ہے۔

**غوری**: تانبے کی کنگرے دار رکابی، اردو مونث - (نور اللغات)

قول فیصل - صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں "کہ یہ مشابہت کی وجہ سے اس نام سے موسوم ہوئی کیونکہ اصل غوری میں کنگرے کی شکل کے چاروں طرف پھول بوٹے بنے ہوتے ہیں" ان معنی پر قلیل الاستعمال ہے۔

**غور پانا**: غور سے دیکھنا، اردو مصدر عوام کی بد اصطلاح۔

قول فیصل - کبھی کبھی اس کا استعمال ہوتا ہے مگر اب تک اس لفظ کو اردو زبان نے قبول نہیں کیا۔

**غوزہ**: گپ، زٹل، لغو اور بیہودہ بات، ڈینگ، شیخی، مبالغہ، اردو مونث، عوام کی زبان۔

یہ لفظ عوام الناس میں بولا جاتا ہے - اس کی اصل دریافت کرنے کے لیے مختلف زبانوں کی طرف خیال کیا گیا مگر کوئی مادہ دل کو نہیں لگا۔ عربی میں غوز قصداً آہنگ کرنے کے معنی میں آیا ہے جس سے کسی بے بنیاد سے اصل بات کا ارادہ کیا جاسکتا ہے۔ انگریزی میں ایک لفظ (Gossip) گوسپ کے معنی گپ کے ہیں۔ عجب نہیں کہ لشکری آدمیوں اور خدمت گار خانساماں وغیرہ نے یہ گوسپ اور ... کو حسب قاعدہ راے معجمہ سے بدل لیا ہو ترکی فارسی میں اس قسم کے الفاظ پائے جاتے ہیں مگر ان کے معنی بھی یہاں چسپاں نہیں ہوتے لہٰذا جب تک کوئی عمدہ مادہ ہاتھ نہ لگے اسی کو یقین دونوں میں سے کسی کا بگڑا ہوا سمجھیے (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے۔

**غوزہ**: روئی اور خشخاش کے پھل کا چھلکا - فارسی مذکر (نور اللغات)

قول فیصل - اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**غوزیا**: گپی، یاوہ گو، ترانٹا، شیخی باز، ڈینگیا، اردو، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوزیں اڑانا، غوزیں اڑانا، غوزیں ہانکنا**: زٹل ہانکنا - لغو اور شیخی بگھارنا، گپ اڑانا - بے ہودہ بک بک کرنا۔ دہلی کی زبان۔ (نور اللغات)

**غوط**: اڑتے ہوئے کنکوے کا اوپر سے نیچے کی طرف آنا، اردو، مذکر - (دینا، مارنا کے ساتھ) (نور اللغات)

قول فیصل - فرہنگ آصفیہ میں لکھا ہے کہ عربی میں بفتح اول کسی چیز کے اندر گھسنے سمانے اور گڑھا کھودنے کے معنی میں آیا ہے - بضم اول اس کی جمع ہے لفظ غوطہ ماخوذ ہے بس لفظ عربی الاصل ٹھہرانا چاہیے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غوط**: سکوت کا عالم، غشی، بے ہوشی، اردو، عورتوں کی زبان۔

محل نظم - خدا ہی جان بچائے بیماری نے طول کھینچ لیا ہے ہر وقت غوط پر غوط آتے رہتے ہیں۔

**غوط**: استغراق - اردو، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوط**: پسینے کی شدت کے لیے بھی مستعمل ہے۔ (نقرہ) پسینے کے غوط پر غوط چلے آتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوط پر غوط آنا:**۔ غش پر غش آنا اردو صرف عورتوں کی زبان:

جان سے اپنی اب وہ جلتے ہیں
غوط پر غوط ان کو آتے ہیں (معادن الشعراء)

**غوط دینا:**۔ اڑتے ہوئے کنکوے کو اوپر سے نیچے لانا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوط لگانا:**[1] ڈبکی لگانا، عورتوں کی زبان (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں۔

**غوط لگانا:**[2] پوشیدہ رہنا، غائب رہنا، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوط لگانا:**[3] کسی خیال میں ڈوبنا، محو ہو جانا (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوط مارنا:**[1] ڈبکی لگانا، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل، "غوطہ لگانا" بولتے ہیں۔

**غوط مارنا:**[2] اڑتے ہوئے کنکوے کا اوپر سے نیچے کی طرف آنا، (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ لکھنؤ کی زبان نہیں۔

**غوطم چارا:**۔ بار بار ایک اڑتے ہوئے کنکوے کا دوسرے اڑتے ہوئے کنکوے پر گرانا اور ہٹا لینا مذکر کنکوے بازوں کی اصطلاح (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے معنی یوں لکھے ہیں۔

پتنگ بازوں کا باہم صلح کے ساتھ اس طرح پتنگ لڑانا کہ ایک دوسرے پتنگ پر پتنگ ڈال تو دے مگر کاٹنے کا قصد نہ کرے اور پھر ہٹا لے۔ اہل لکھنؤ "چھتم پانا" بولتے ہیں۔

**غوطم چارا کھیلنا:**۔ باہم جھوٹ موٹ پتنگ لڑانا (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ چھتم پانا لڑانا کہتے ہیں۔

**غوطم غاطا:**۔ پیرنے والوں کا آپس میں ایک دوسرے کو غوطہ دینا اور کھیلنا، پھر غوطے کھانے اور دینے کا کھیل پانی میں غوطہ کھا کر چھپا چھپا پھرنے کا کھیل، اردو، مذکر، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اس کا مفہوم ہے ہر وقت غوطہ طہارت میں لگا رہنا۔

**غوط میں آنا:**۔ انسان پر ایک قسم کی غشی طاری ہونا۔ اردو صرف عورتوں کی زبان:

قول فیصل۔ میعادی بخار کی وجہ سے غریب اتنا کمزور ہو گیا ہے کہ دن میں کئی بار غوط میں آجاتا ہے اٹھنا بیٹھنا دشوار ہے۔

**غوط میں ہونا:**۔ فکر و تردد میں ہونا، سوچ میں ہونا اردو صرف، غیر فصیح، رائج:

ٹکٹکی باندھے وہ تکتے ہیں میں اس غوط میں ہوں
کہیں کھانے لگے چکر نہ یہ ٹھہرا پانی آرزو

**غوطہ:**[1] (واو مجہول)۔ ڈبکی، پانی میں ڈوبنا یا ڈبونا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

قلزم عشق میں ہے گوہر مقصود اے دل
تو نے غوطہ کبھی اس میں نہ نشاور مارا داغ

قول فیصل۔ عربی میں غوطت بواو معروف تھا۔ فارسیوں نے واؤ کو مجہول کر کے غوطہ بنا لیا۔

**غوطہ:**[2] (کنایۃً) کپڑے دھونے کے لیے حوض یا دریا میں ڈالنا۔ ہاتھ پاؤں کا اس طرح دھونا کہ پانی ٹپکے (نور اللغات)

قول فیصل لکھنؤ میں غوطہ کا مفہوم ہے نجس چیز کو پاک کرنے کے ارادے سے آب کثیر میں ڈبونا جس سے پاک کر

**غوطہ خور:**[1] (خور بروزن گور) ڈبکی لگانے والا، غوطہ زن، اردو، مذکر، رائج:

قول فیصل۔ فارسی میں غوطہ خوار ہے۔

**غوطہ خور:**[2] ایک آبی پرند کا نام جس کو جل کوا کہتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں زیادہ تر "جل کوا" ہی بولتے ہیں:

**غوطہ دینا:**[1] ڈبکی دینا، اردو صرف، فصیح، رائج:

بچہ مہر کو بھی خون شفق میں ہر صبح
غوطہ کیا کیا ہے نرا دستغائی دنیا ذوق

**غوطہ دینا:**[2] تر کرنا، بھگونا، ڈبونا (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اس کا مفہوم ہے طہارت کے خیال سے کسی نجس چیز کو آب کثیر میں ڈبونا:

**غوطہ دینا:**[3] بپتسما دینا، عیسائیوں کا کسی کو اپنے دین میں داخل کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطہ دینا:**[4] دھوکا دینا، فریب دینا، اردو صرف متروک:

خط سبز کے غم نے غوطے دیے
خضر میری کشتی ڈبو یا کیا امیر مینائی

**غوطہ دینا:**[5] پاک کرنا کسی نجس چیز پر تین بار پانی کے تریڑے دینا۔ نجس چیز کو طہارت کی غرض سے پانی میں ڈالنا، اردو صرف، فصیح، رائج:

**غوطہ دینا:**[6] ناغہ کرنا، اردو صرف عوام کی زبان، قلیل الاستعمال:

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت غوطہ دے جانا، نسبتہً زیادہ رائج ہے۔

**غوطہ دینا:**[7] آدمی کو دریا یا حوض میں ڈبونا

اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ زیادہ بدمعاشی کروگے تو تمہیں پکڑ کے اسی حوض میں تین چار غوطے دیں گے۔

**غوطہ زن**: غوطہ مارنے والا۔ پانی میں ڈوبا ہوا۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نثر۔ عاشق بحر حسرت میں غوطہ زن، معشوق خنجر تیغ زن، مجنوں ادھر چشم خونچکاں، ادھر سینہ بریاں۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ بول چال میں اس کا صرف [illegible] ہے۔

کس خوشی سے قلزم الفت میں ہے غوطہ زن
اے شمع جانبازی پروانہ دیکھنا — مصحفی

صاحب نور اللغات نے اس کے معنی غوطہ خور بھی لکھے ہیں اور سند میں مصحفی کا مندرجہ بالا شعر لکھا ہے حالانکہ [illegible] ڈبکی لگانے والے کو غوطہ خور کہتے ہیں۔

**غوطہ غاطی**: بار بار غوطہ دینا۔ اردو، عورتوں کی زبان۔

محل استعمال۔ [illegible] بڑے شکی مزاج کا ہے دنیا کا کوئی کام نہیں کرتا ہر وقت غوطہ غاطی میں پڑا رہتا ہے۔

**غوطہ کرنا**: کسی چیز کو داخل کرنا، پانی سے [illegible]۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ہم غوطہ کرکے کوثر میں [illegible] شراب
ہو کوثر تو [illegible] اسلام آئے گا — رشید

**غوطہ کھانا**: ڈوبنا، غرق ہونا، بے اختیار سے غوطہ لگانا، ڈبکی لگانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

پیری کبھی موجوں میں بہا کر نکل آئی
ٹھہری کبھی غوطہ کبھی کھا کر نکل آئی — انیس

قول فیصل۔ بصیغۂ جمع غوطے کھانا بھی بولتے ہیں

تھا دم جو چاہئے [illegible] ہوگئے غوطے کھا کھا کر
بہت کف لائے [illegible] — آتش

**غوطہ کھانا**: بھولنا، بھٹکنا۔ بیچ میں چھوڑنا۔ اردو صرف، عوام کی زبان۔

محل استعمال۔ حافظ جی نے قرآن سنانے میں بہت غوطے کھائے۔

**غوطہ کھانا**: جھونک میں آنا۔ دھوکا کھانا۔ اردو، صرف، متروک۔

دیدۂ تر سے کر گئے ہم چشمی
کیا سمندر نے غوطہ کھایا ہے — امیر

قول فیصل۔ بصیغۂ جمع غوطے کھانا زیادہ بولتے ہیں جیسے "ان عیاروں نے کس کو باقی رکھا ہے جو ذلیل نہیں کیا ہے۔ شہنشاہ تک کو دھوکے دیئے ہیں مجھ پہ ہزار عیاریاں کیں ہیں مصنوعی [illegible] خداوند سامری کی تصویریں گرائے تھے۔ انھوں نے کیا کیا غوطے نہیں کھائے"۔ (طلسم ہوشربا)

**غوطہ کھانا**: کسی کا کسی سے منہ کالا کرنا۔ مباشرت کرنا۔ زنا کرنا۔ بازاری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ قطعاً نہیں بولتے۔

**غوطہ کھلوانا**: پانی میں ڈبونا۔ اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا صرف جمع کے ساتھ "غوطے کھلوانا" ہے جو فصیح ہے۔

یار ہوں بحر محبت سے میں دیکھوں کیونکر
غوطے کھلواتا ہے ساحل پہ یہ دریا مجھ کو — رند

[illegible] کا مفہوم ہے چکر میں ڈالنا۔ فکر و تردد میں مبتلا کرنا بصیغۂ جمع غوطے کھلوانا نسبتاً زیادہ تر بولتے ہیں۔

غوطے کھلواتی ہیں زمزمیاں تری اے بحر حسن

نتھا ہوا ایک اک بات کی دو دو دو پہر ملتی نہیں — [illegible]

**غوطہ گاہ**: غوطہ لگانے کا مقام (فارسی، مونث) (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطہ لگا جانا**: غائب ہو جانا۔ غیر حاضر رہنا۔ کچھ دن تک نہ دکھائی دینا۔ اردو، صرف عوام کی زبان۔

محل نثر۔ آغا، آپ ہیں! محمود صاحب تشریف لائیے، ارے بھئی یہ آپ ایک ایک دو دو ہفتے تک کہاں غوطہ لگا جاتے ہیں۔

**غوطہ لگانا**: ڈبکی مارنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج ہے۔

قول فیصل۔ زیادہ تر بصیغۂ جمع "غوطے لگانا" بولتے ہیں:

غزل تو فکر نے کہا پھر دل ہی مضمون دعا لی نہ
گہر کے واسطے غوطے لگائے خوب دریا میں — آتش

**غوطہ لگانا**: غائب رہنا۔ کچھ دن غیر حاضر رہنا۔ اردو، صرف عوام کی زبان۔

**غوطہ لگانا**: کسی معاملے میں بہت غور کرنا، غور و خوض کرنا، فکر کرنا، مستغرق رہنا (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطہ مارنا**: ڈبکی لگانا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل نثر۔ اپنا عشق یاد کرکے دریا کی لہر غوطہ مار کر چلی گئی۔ (طلسم ہوشربا)

قول فیصل۔ اکثر جھیل یا حوض یا دریا یا سمندر نیز قلزم وغیرہ ناموں کے ساتھ غوطہ مارنے کا ذکر کرتے ہیں جیسے "جوانان تماشا بین رنڈیوں کے خیموں سے نکلے ہیں جا کر غوطہ مارا۔" (طلسم ہوشربا)

قلزم عشق میں ہیں گوہر مقصود اے دل
تو نے غوطہ ہی کبھی اس میں نہ مارا داغ

آپ یا آب گہر میں غوطہ مارنا بھی آتا ہے۔ دوراب بھی کہتے ہیں۔

مرے آنسو ہمیشہ سے برنگ لعل ہیں عرق خوں ہے
جو غوطہ آب میں تو نے گہر بارا تو کیا مارا ذوق

بہتر ہے دل سے گرہ تکیہ کو کئی نیچے ہوئے
غوطہ گر مار سکے آب گہر میں ناخن منشی تجلیٰ بہرام

**غوطہ مارنا**: ۲ غائب رہنا، کچھ دن خبر اخبار نہ رہنا۔ اردو مصدر، عوام کی زبان۔

قول فیصل۔ زیادہ تر اس محل پر عوام غوطہ لگانا

**غوطہ مارنا**: ۳ زنا کرنا، مجامعت کرنا، بازاری زبان (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطہ مارنا**: ۴ کسی معاملے میں بہت غور کرنا۔ اردو، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطے کھانا**: فکر مند ہونا۔ اردو مصدر، متروک۔

چشم تر جوئے خوں بہاتی تھی
بحر الفت میں غوطے کھاتی تھی عالم

**غوطے میں پڑا رہنا**: چپ چاپ بے حس و حرکت پڑا رہنا (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر کہتے ہیں غوطے میں پڑا رہنا۔

**غوطے میں آنا**: فکر میں محو ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوطے میں ہونا**: فکر میں محو ہونا، اردو مصدر، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ منتلا یہ رقعہ پڑھ کر غوطے میں تھا کہ عارف اس کے سر پر آ کے کھڑا ہو گیا (حسنات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں غوطے میں ہونا کہتے ہیں صاحب فرہنگ اثر نے اس کا املا غوت بھی لکھا ہے جو مروجہ رسم الخط کے اعتبار سے صحیح نہیں ہے۔

**غوغا**: ۱ (بالفتح) ہجوم، مجمع، بھیڑ آدمیوں کا ہجوم، عربی، مذکر، قلیل الاستعمال

کرکے غوں ایک کا جا بیٹھے ہیں گھر میں ادھر
پوچھتے ہیں کہ مرے در پہ یہ غوغا کیسا ناظم

قول فیصل۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں ٹڈی بول کا ہجوم۔

**غوغا**: ۲ فریاد، دہائی، فغاں، فارسی، مذکر

اٹھ گیا کون آج دنیا سے
کس کے مرنے کا آج غوغا ہے منیر لکھنوی

**غوغا**: ۳ شور، الڑ، ہنگامہ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہم پہ جنوں کی تہمت بیجا ابھی سے ہے
در ہنگامہ بہار کا غوغا ابھی سے ہے حسرت موہانی

**غوغا برپا ہونا**: شور و غل ہونا، اردو مصدر، متروک۔

محل صرف۔ بس دیو اور غوغائے عظیم برپا ہوا۔ (طلسم ہوشربا)

**غوغائی**: ۱ شور کرنے والا، غل مچانے والا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غوغائی**: ۲ ایک قسم کے پرند کا نام۔ جس کو ڈومنی بھی کہتے ہیں۔ اردو، مونث تزک جہانگیری میں لکھا ہے کہ یہ پرند پپیہا سے مشابہ ہے چنانچہ اکثر پپیہا اس کے انڈے پھینک کر اس کی جگہ پر اپنے انڈے رکھ دیتا ہے اور غوغائی اس کے بچے نکال لیتی ہے۔ یہ جانور بہت پایا جاتا ہے (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ غوغائی کو ڈومنی نہیں کہتے غوغائی ہی کہتے ہیں۔ یہ جانور لکھنؤ میں بھی بکثرت ملتا ہے۔

بلبل خوش لہجہ کے جا بیٹھ گو غوغائیاں ہے
طرح غوغا کی چمن میں ڈالیں پر کیا اعتبار

**غوغائی**: ۳ واہی، بے ہودہ، بے سلیقہ، بکھیڑیا، دروغ گو، کاذب، عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں۔

**غوک**: (بواؤ مجہول) مینڈک، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غول**: (واؤ معروف) اندھیری رات میں مسافروں کو راستہ بھلا دینے والا جن بھوت، پریت، چھلاوہ، دیو۔ عربی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

سودائے چشم یار میں جن کو بھگا دیا
جھپکی کبھی نہ آنکھ مری چشم غول سے داغ جاہ آتش

قول فیصل۔ کہتے ہیں کہ اندھیری رات میں غول کی آنکھ شعلے کی طرح چمکتی ہوئی دیکھ کے مسافر کسی گاؤں کی روشنی گمان کرتا ہے اور اس کی طرف بڑھتا ہے۔ جوں جوں مسافر بڑھتا جاتا ہے وہ غول پیچھے ہٹتا جاتا ہے یہاں تک کہ مسافر راستہ بھول جاتا ہے اور غول مہیب صورت کا بن کے اس کو ڈرا دیتا ہے۔ ہندی میں اسی کو اگیا بیتال کہتے ہیں۔

کیا ترے عاشق رخسار کو بہکائیں گے۔ یہ جو آنکھوں میں ہیں شعلۂ غول
امیر مینائی

ذیل کے شعر میں یہ لفظ بطور مبالغہ استعمال ہوا ہے :

سمجھ کے شمع جلے حاسدان تیرہ درون
کبھی جو غول بھٹک کر سر مزار آیا، رشک

باعتبار محل غول کی جمع واؤ نون کے ساتھ غولوں رائج ہے

پھر دل سودا زدہ داغوں کا گھر ہونے لگا
گھر اجڑ جائے گا غولوں کا گزر ہونے لگا بحر

اسی کو غول بیابان بھی کہتے ہیں جو فصیح و رائج ہے۔

یہ جو مشعل سی نظر آتی ہے ☆ روشنی غول بیاباں کی ہے (مرزا رسوا)

غول بیابانی کی ترکیب بھی اشعار نظم کرتے ہیں جو بھی فصیح و رائج ہے

رات بھر دشت میں پھرتا ہے جو آہیں بھرتا
تیرا وحشی بھی مگر غول بیابانی ہے شوق

غول راہ" کی بھی مثال ملی ہے جو عام نہیں رہی:

برا ہو اتباع نفس و حب زال دنیا کا بہار
کہ آگے تو ہے غول راہ اور پیچھے پھل پائی ہے نظم بلا لبابی

ہی کو غول صحرائی بھی کہتے ہیں۔

مبتیاں خوف سے ہوئے مدہوش ☆ غول صحرائی ہوگئے بیہوش (ضمیر)

**غُول** ؂ (بضم غول) کان جیسے اسپغول فارسی (نور اللغات)

**قول فیصل** :- اردو میں اسپغول ہی کیساتھ مستعمل ہے۔

**غول** ؂ فوج کا حصہ جہیں بادشاہ یا سپہ سالار رہتا ہے، نور اللغات

قول فیصل - اہل لکھنؤ انبوہ فوج کے معنی میں بولتے ہیں۔

بلا کوئی یہ غول ہے کیا شام و روم کے
ٹکڑے اڑائیں گے عمر و شمر شوم کے انیس

**غول** ؂ جھنڈ، بھیڑ، مجمع، جمعیت، فارسی، مذکر، فصیح، رائج

وحشیوں کے غول ابھی آنکھ سے گزرے نہیں
کرتا ہے وسعت پہ کیوں حشر کا میدان گھمنڈ امیر

قول فیصل - صاحب فرہنگ آصفیہ نے غار، کھوہ، گپھا، جزیرہ، ڈھیر، اس بچے کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غول باندھنا** :- مجمع کرنا، ٹولی بنانا، اردو مروت قریب بمتروک۔

فلک کو چشم نمائی کرے گا شحنۂ شہر
تمہارے رات کو بھر نہ پائیں ہاتھ کے غول منیر

**غول بیاباں، غول بیابانی** :- (کنایۃً) جنگلی، بازاری، گنوار، اجڈ، بے تمیز، بے شعور (نور اللغات)

قول فیصل - قدیم زمانے میں ان معنی میں استعارۃً بھی استعمال کرتے تھے۔ جیسے ادھر تو یہ گفتگو ہوتی تھی ادھر دوسری ٹکڑی میں فحش اور پھکڑ کا چرا چلتا تھا۔ تیسرے شغل، بیابانی میں دھول دھپا ہوتا تھا..... (فسانہ آزاد جلد اول)۔ اب ان معنی میں قریب بہ متروک ہے۔ البتہ "غول بیاباں" کہیں نظر سے نہیں گزرا۔

**غولک** :- وہ ٹوکا جو بچے اپنی جمع علیحدہ جوڑنے کے لیے دیوار یا زمین میں بنا لیتے ہیں کبھی آبخورہ یا اور کوئی ایسا ظرف روپیہ جمع کرنیکے واسطے زمین یا دیوار میں گاڑتے ہیں۔ علاوہ ظرف جو قمار خانے میں آمدنی جمع کرنے کے لیے ہوتا ہے (نور اللغات)

قول فیصل - غولک کوئی نہیں بولتا عوام گلک بولتے ہیں:

**غوں غاں** :- دودھ پیتے بچے کے بولنے کی آواز شیر خوار بچوں کی گویا بات چیت، اردو مؤنث، رائج:

عمل صحیح - فرمایا میاں اسی طرح آملہے ہوں ہاں غوں غاں کچھ تو کہو کوئی مصرع ہی سہی (دیوان ذوق)

قول فیصل - اسکا صرف کرنا کے ساتھ ہوتا ہو جیسے بچپن کا دور رائج جب بچہ غوں غاں کرنے لگتا ہو تو بہت بھلا معلوم ہوتا ہے :

**غوں غوں** :- کبوتر کبوتری کے آگے غوں غوں کرتا ہے اور کسی جانور کے لیے نہیں بولتے۔ (کرنا کے ساتھ)

اجی کس پیار سے خلوت میں مادہ کو بلاتا ہو
تماشا دیکھو بھورے خاں کبوتر کی تو غوں غوں کا ماحاصل

(نور اللغات)

قول فیصل - صاحب فرہنگ اثر نے لکھا ہے دوسرا مصرع یوں ہے :

تماشا دیکھو بھورے خاں کبوتر کی غٹر غوں کا

غوں غوں یا غوں غاں دودھ پیتے بچے کی آواز کو کہتے ہیں - کچھ غوں غاں کرنے لگا ہے عام فقرہ ہے :

"غٹر غوں کبوتر کا مادہ کے پاس گو نجنے کو کہتے ہیں غول غول مستی کے عالم میں کرتا ہے"، مولف تہذیب اللغات کہتا ہے کہ اہل لکھنؤ آدمی کے بچے کے لیے غوں غوں نہیں غوں غاں کہتے ہیں :

**غیاب** :- (بالکسر) عدم موجودگی، غیبت، اردو، مذکر اہل دکن کی زبان :

مستعمل صاحب - نواب صاحب بڑے پاک نفس اور شریف انسان ہیں - جس طرح آپ کے منہ پر آپ کی تعریف کرتے ہیں، اسی طرح آپکے غیاب میں بھی آپ کی مدح سرائی کرتے ہیں۔

قول فیصل - یہ لفظ بفتح اول و کسر اول دونوں طرح بولتے سنا گیا ہے -

**غیاث** ؂ (بالکسر) فریاد، ؂ فریاد رس، ؂ فریاد رسی، عربی، مؤنث (نور اللغات)

قول فیصل - اردو میں تنہا کم بولتے ہیں" فریاد کے معنی میں ترکیب کے ساتھ، "الغیاث" زبانوں پر زیادہ ہے :

**غیاث اللغات** :- ایک کتاب لغت کا نام جسے مولانا غیاث الدین رامپوری نے لکھا ہے - (فرہنگ آصفیہ)

**غَیب** :- (بالفتح) مخفی، نہاں، عربی مذکر، فصیح، رائج :

جب کہا میں نے دہن دکھلائیے

غیب سے آواز آئی دیکھیے (والاجاہ عاشق)

**غَیبانی** :- (بالفتح) گالی ہے۔ حرامزادہ، اردو عورتوں کی زبان۔

(فقرہ) اس موئے غیبانی نے اندر ہی اندر موس کے مجھے کھک کر دیا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس کا استعمال مردوں کے لئے نہیں صرف عورتوں کے لئے ہے جیسا کہ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ ایک قسم کی گالی اگرچہ اس کے معنی اچھے نہیں مگر اور گالیوں کی طرح فحش پر مستعمل نہیں کیونکہ یہ لفظ اکثر ثقات کی زبان پر بھی آجاتا ہے اسے خاص عورتوں کی نسبت بولتے ہیں بظاہر غیب اور آنی، کلمہ نسبت سے مرکب ہے یعنی منسوب بہ غیب جس کا مفہوم پوشیدہ کار کرانے والی یا پوشیدہ فعل شنیع کرانے والی عورت ہو سکتا ہے۔ عورتیں اس لفظ کو چنداں سخت نہیں سمجھتیں غالباً معنی نہ سمجھنے کا سبب ہے! جیسے چولھے آگ نہ گھڑے پانی اور یہی اوپر غیبانی۔ (فرہنگ آصفیہ)

لکھنؤ کی عورتیں انتہائی غصے کے محل پر کنیز یا نوکرانی اور عورتوں کے لئے یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ ایک قسم کی سبک گالی ہے بولتی ہیں۔

گھر ہی میں نہ کچھ تھی لاثانی
سب گنوں پوری تھی وہ غیبانی (عروج الفت)

کبھی کبھی غصے میں مرد بھی بول دیتے ہیں۔ جیسے جب کئی دفعہ ایسا کیا تو ہنسا کہا اس غیبانی نے میرے سر کو کبوتروں کی چھتری بنا لیا ہے۔ (آب حیات)

**غیبانی** (ہند) فساد کرانے والی عورت۔ لکھنؤ کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنوں کی خصوصیت نہیں ہے عورتیں گالی کے طور پر استعمال کرتی ہیں۔

**غَیبت** (ہند) (بفتح اول و سوم) غیر موجودگی، غیر حاضری، غائب ہونا۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔ جملہ: وہ آپ کے منہ پر اتنی تعریف نہیں کرتے جتنی آپ کی غیبت میں آپ کی مدح سرائی کیا کرتے ہیں۔

قول فیصل۔ شیعوں کی اصطلاح میں لفظ غیبت امام مہدی آخر الزمان علیہ السلام کے لئے ایک خاص خصوصیت رکھتا ہے۔

**غِیبت** (ہند) (بکسر اول و یائے معروف) کسی کی وہ برائی جو اس کی پیٹھ پیچھے کی جائے، بدگوئی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

ہیں ہوس وارفتہ گناہوں میں تو کچھ کہہ زاہد!
میرے ہی منہ پہ بڑی صاف ہے غیبت میری (فائز دہلوی)

قول فیصل۔ خداوند عالم نے قرآن مجید میں غیبت کرنے والے کو اپنے مرے ہوئے بھائی کا گوشت کھانے والا فرمایا ہے:

گرچہ ہوں میکش پرائے نہ کر غیبت مری
گوشت کھانے سے برادر کے تو بہتر ہے شراب (ناسخ)

غیبت اور افترا میں فرق یہ ہے کہ غیبت کسی کی اس برائی کو کہتے ہیں جو اس کے پیٹھ پیچھے اس خیال سے کی جائے کہ سامنے جس کی برائی کی جائے گی وہ ناخوش ہوگا۔ اور برا مانے گا۔ شرط یہ ہے کہ وہ برائی اس کی ذات میں موجود ہو۔ شرع میں سامنے برا کہنے کو غیبت صریح کہتے ہیں۔

**غیبت کرنا** :- (بکسر اول و یائے معروف)، بدگوئی کرنا۔ کسی کو برا بھلا کہنا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

غیبت اگر کرے ترے معشوق کی کبھی

دے تیر کی زبان لب سوفار کا جواب (لطافت فرزند امانت)

**غیب دان** :- عالم غیب کا ترجمہ، پوشیدہ بات سے باخبر، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔ جملہ صرف - میرا مطلب یہ نہیں کہ ان کو کرامات کلی یا وہ غیب داں سمجھتے۔ ایک حسن اتفاق تھا۔ آپ دوست نے لطف طبع کے لیے لکھ دیا۔ (دیوان رتن ناتھ)

**غیب دانی** :- مسلم غیب، پوشیدہ حال سے واقفیت۔ فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

کہاں ہے غیب دانی مجھ کو ہیہات
کہوں کیونکر یہ پردے کی ہے بات ([illegible])

**غیب کا قہر ٹوٹے** :- (بفتح اول و کسر دوم) از غیبی سزا ملے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عورتیں بہت کچھ کے ساتھ بول دیتی ہیں

**غیب کی خبر دینا** : غیب کی بات بیان کرنا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

دیتے ہیں خبر غیب کی گر شیخ جی صاحب
کہہ دو کہ ہمیں تم خط تقدیر دکھا دو (ذوق)

**غیب نما** :- (بضم نون) غائب چیزوں کا ظاہر کرنے والا۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عالم میں کسی سے جو کدورت نہ ذرا ہو
تب سینے میں دل آئینہ غیب نما ہو (عاشق)

(نواب میرزا والاجاہ)

**غیبوبت** :- (بفتح اول واو معروف و فتح بائے موحدہ) غائب ہو جانا۔ پوشیدہ ہو جانا، دخول ہونا۔ عربی، مونث۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اصطلاح فقہ میں اس کا صرف سر حشفہ کے ساتھ ہے۔ جیسے "غیوبت سر حشفہ موجب غسل ثابت ہوتی ہے"۔

**غیب و شہود**:۔ غائب و حاضر۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دہن اٹھائے بیٹھے ہیں پر وسعت حدود کے
سب ایسے چلے ہوئے غیب و شہود کے — مرزا رفتہ

**غیبی تھپڑ پڑنا**:۔ قدرت کی طرف سے بدی کی سزا۔ (فرہنگ اثر)

قول فیصل۔ زیادہ تر عورتیں بولتی ہیں:

**غیبی رموز**:۔ غیب کے رازہائے سربستہ، فارسی ترکیب، مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بے زبانی میں بھی یہ کچھ لسان اثر ہے
پوچھیں غیبی رموز اسرار کوئی ہم سے پوچھے — جگر لکھنوی

**غیبی صدا**:۔ غیب کی آواز۔ اردو، ترکیب رائج۔

دفتی الاالعلی لاسیف الا ذوالفقار یہ
کون کہتا تھا مجھے غیبی صدا سے پوچھئے — شہ

**غیر**:۔ شخص دیگر۔ بیگانہ۔ عربی صفت۔ فصیح۔ رائج۔

عشق ہے جو نہیں آتی تو کہو دل پر نہ قبضہ
یہ وہ جادہ ہے جس سے غیر اپنا ہو جاتا ہے — اکبر
سید آنکھ پوری

**غیر**:۔ جدا، علیحدہ، الگ، نیارا، عربی صفت۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیر**:۔ (مجازاً) رقیب۔ اردو۔

قلیل الاستعمال۔

میری ہر بات میں سو سو عذر
غیر کی بات مان لیتے ہیں — امیر

قول فیصل۔ اس کی اردو رجیع باعتبار محل "غیر ولی نسبتہ" زیادہ رائج و فصیح ہے:

غیروں سے اب وہ ترک ملاقات کریں گے
گھبرائے گا ان سے خط رخسار جھلکا — تجر

**غیر**:۔ انمل، بےمیل۔ بدزیب، ناموزوں۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں نہیں بولتے۔

**غیر**:۔ حرف نفی کی جگہ، جیسے "غیر آباد، غیر واقع وغیرہ۔ فارسی، صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنوں میں ترکیب ہی کے ساتھ مستعمل ہے۔ جیسا کہ خود ہی صاحب نور اللغات نے مثال کے طور پر غیر آباد۔ غیر واقع لکھا ہے۔

**غیر**:۔ سوا، بجز، جز، علاوہ، ماسوا، عربی تابع فعل۔ فصیح۔ رائج۔

غیر ناکامی ہوا حاصل نہ زمانے میں کچھ — داغ

**غیر**:۔ دگرگوں۔ بری۔ اردو، فصیح، رائج۔

غیر کی حالت ضعف بجہ طاری ہوئی گردش ابھی ہمارا
زار ہے مثل سوزن ساعت غیر ہے میں لیکن اکڑا ہوا ہوں — امیر

قول فیصل۔ حالت اور حال وغیرہ کی نسبت کے ساتھ بولتے ہیں یعنی حالت یا حال غیر ہونا اگر یہ کہیں کہ رنگ غیر ہے یا کیفیت غیر ہے تو یہ صحیح نہ ہوگا۔

**غیر اختیاری**:۔ مجبوری کی، بے اختیاری کی۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر ارادی**:۔ (باضافت) بے قصد، بے ارادہ، فارسی، ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میرا ارادہ تھا کہ میں آٹھ دن آرام کروں گا۔ لیکن غیر ارادی طور سے اچانک الہ آباد جانا پڑا۔

**غیر اللہ**:۔ (بفتح اول و ضم سوم) خدا کا مخالف، خدا کے علاوہ، بت، آگ، سورج وغیرہ۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اس لیے کہتے ہیں کہ انھوں نے سوائے خدا کے کبھی کسی غیر اللہ کو سجدہ نہیں کیا۔

**غیر آباد**:۔ ویران، اجاڑ۔ فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اور لطیفہ یہ کہ جنگل سے حضرت ایسے غائب ہوئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ حضرت انسان کے یکے غیر خواہ ہیں۔ جنگل میں نام نہیں۔ غیر آباد مقام سے کام نہیں۔ (فسانہ آزاد)

**غیر آباد**:۔ زمین کے لیے۔ افتادہ، پرتی، غیر مزروعہ۔ فارسی، کاشتکاروں کی اصطلاح۔

**غیر پھر غیر اپنا اپنا ہی ہے**:۔ جو اصل میں اپنا ہو اور قطع تعلق ہو تو بھی غیر نہیں ہو سکتی۔ اردو، مقولہ، فصیح، رائج۔

**غیرت**:۔ (بفتح اول و سوم) رشک۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

کہیں ترانہ بلبل خرام کبک کہیں
وہ ناز وہ ادا اس غیرت پری میں — اودی

**غیرت**:۔ حسد، رقابت، جلن۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ بسند فرہنگ آصفیہ دہلی کی زبان ہے اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غیرت**:۔ حیا، شرم، حمیت۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

آپ گھر غیر کے جائیں گے ہم بھی
مر ہی جائیں گے جو غیرت ہوگی (امیر مینائی)

**غیرت اڑا دینا** :۔ حیا دور کرنا، بے حیا ہو جانا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔ قلیل الاستعمال
محل نظم۔ صاحبزادی آپ بے نقاب سڑکوں پر پھرنے لگیں انھوں نے اپنی غیرت اڑا دی۔

**غیرت اڑ جانا** :۔ (لازم) شرم و حیا جاتی رہنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

سخت ہوتی ہے مجھ کو یہ حیرت
مردوں کی اڑ گئی کدھر غیرت (قلق)

**غیرت آنا** :۔ ندامت ہونا، شرم آنا، حیا آنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ضبط میں کرنا نہیں آتی ہے غیرت دوستو
کیا بھلا منہ سے نکالوں آہ بے تاثیر کو (ناسخ)

قول فیصل۔ نفی کے ساتھ بھی مستعمل ہے۔

کیا جو دم سے ابر آیا تھا کیا ٹوٹ کے برسا
غیرت نہ تجھے حیف ہے اے چشم تر آئی (رند)

**غیرت پکڑنا** :۔ شرم کرنا، غلطی کا احساس کرنا۔ اردو صرف، متروک۔

کیوں رنگ حق پوش میں آؤ
غیرت پکڑو جوش میں آؤ (اکبر الہ آبادی)

**غیرت چھو نہیں گئی** :۔ کمال بے غیرت ہے۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

ع چھو گئی غیرت نہ مطلق آپ کو گویا کبھی (شعور)

**غیرت دار** :۔ صاحب غیرت، باحیا، شرم، خود دار۔ فارسی ترکیب، اردو صرف فصیح، رائج۔

راز افشا ہوا جو بول گیا رہ رہ کر
دل میں کٹ کٹ گیا وہ غیرت دار (آرزو لکھنوی)

قول فیصل۔ غیرت دار کے فعل کو غیرت داری کہتے ہیں۔ وہ بھی فصیح و رائج ہے۔

**غیرت دار کو چلو بھر پانی کافی ہے** :۔ جس شخص میں غیرت کا مادہ ہوتا ہے اس کیلئے تھوڑی توہین بھی بہت ہے۔ اردو مقولہ، فصیح، رائج۔
محل نثر۔ ایک بار مولوی بدر صاحب جھیل میں بھی تو ڈوب گئے تھے۔
اختر۔ ڈوب چکے۔ غیرت دار کو چلو بھر پانی کافی ہے۔ (مسٹر کمہار)

**غیرت رکھنا** :۔ حیا رکھنا۔ حیا ہونا، غیرت دار ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

مجھ کو یہ کہتے تھے خالو ان کی ہٹی کیوں بگڑی
چلو بھر پانی میں ڈوبیں کچھ بھی جو غیرت رکھتے ہیں (ظریف)

**غیرت سے زمین میں گڑ جانا** :۔ بے حد شرم دامنگیر ہونا۔ اردو صرف قلیل الاستعمال

بے پردہ کل جو آئیں نظر چند بیبیاں
اکبر زمیں میں غیرت قومی سے گڑ گیا
پوچھا جو ان سے آپ کا پردہ وہ کیا ہوا
کہنے لگیں کہ عقل پہ مردوں کی پڑ گیا (اکبر الہ آبادی)

قول فیصل۔ زیادہ تر شرم سے زمین میں گڑ جانا بولتے ہیں

**غیرت سے کٹ جانا** :۔ بہت شرمندہ ہو جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

وہ نقاب رات جو محفل میں کل گئے
غیرت سے شمع کٹ گئی پروانے جل گئے (شعور)

قول فیصل۔ غیرت کی جگہ "شرم" زیادہ بولتے ہیں۔

**غیرت سے مرنا دیا، مرجانا** :۔ نہایت شرم کرنا، خجل و منفعل ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غیر جب کہتا ہے اس پر میں بھی مرتا ہوں آہ
وہ تو کیا مرتا ہے بس غیرت سے مرجاتا ہوں (ناسخ)

قول فیصل۔ اسی محل پر غیرت سے مر جانا بھی بولتے تھا جو اب متروک ہے۔

قید خانے میں یہ تلاطم ہے کہ ہند آتی ہے
دختر فاطمہ غیرت سے موئی جاتی ہے (دبیر)

**غیرت سے مرنا دیا، مرجانا** :۔ بے ننگ و ناموس یا شرم کے باعث جان دینا۔ حیا سے جان دے دینا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے

**غیرت شمشاد** :۔ رشک شمشاد، خوبصورت قد و قامت کا دکھانا۔ (مجازاً) محبوب کی قامت (فارسی) ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

سرو عاشق ہو گیا اس غیرت شمشاد کا
قمریوں نے غل مچایا ہے مبارکباد کا (ذوق)

**غیرت کا تقاضا** :۔ کسی بات کو سوچ کر دل میں ندامت ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج

ماننا جو نہیں یار تو ہم بھی نہیں مانتے
غیرت کا اب اپنی بھی تقاضا ہے تو یہ ہے (آتش)

**غیرت کا مارا** :۔ شرم لحاظ کا پابند، شرم زدہ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیرت کرنا** :۔ شرم کرنا، حیا کرنا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ شرم کرنا، زبانوں پر زیادہ ہے

**غیرت کھاکے ڈوب مرنا** :۔ شرم کے مارے ڈوب کے مر جانا۔ حیا کے مارے جان دے دینا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیرت کھانا**:۔ شرمانا، شرمندہ ہونا، منفعل ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیرت کی جگہ ہے**:۔ نادم ہو جانا، چاہیے، شرم کی بات ہے۔ اردو، صرف فصیح، رائج۔

لگا اک دار بورا ہے جگہ غیرت کی او قاتل
تری تلوار پہ میرا دہان زخم ہنستا ہے ناسخ

**غیرت کی ماری**:۔ شرم و لحاظ کی پابند، شرمندہ۔ اردو، مؤنث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیرت کے مارے**:۔ شرم کی وجہ سے۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا صرف مرجانا اور گڑنا کے ساتھ ہے

غیرت کے مارے خاک میں میں آپ گڑ گیا
غمزہ اجل کا اٹھ نہ سکا مجھ علیل سے امیر

**غیرت گلزار**:۔ رشک گلزار، رشک چمن جس کو دیکھنے سے باغ کو رشک آئے۔ فارسی ترکیب فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ کنایۃً محبوب کو کہتے ہیں:

کیا گلگشت کو وہ غیرت گلزار چلا ہے (ناظم)

**غیرت ماہ**:۔ (باضافت) جس کے حسن کو دیکھ کے چاند کو رشک آئے کنایۃً محبوب۔ فارسی ترکیب صفت، فصیح، رائج۔

یہ حکایت جو کہی ہم نے تو وہ غیرت ماہ
اک ہشیار تھا سمجھا کہ یہ کچھ اور ہی راہ امیر

**غیرت ملی یا غیرت قومی**:۔ قومی غیرت، دینی حمیت۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل فصیح۔ ہم نے ڈاڑھی صرف دکھانے کے لیے نہیں رکھی غیرت ملی کے تقاضے سے رکھی ہے۔

قول فیصل۔ فارسی جدید میں غیرت ملی کے معنی حب وطن اور دیس کی خیر خواہی ہیں۔

**غیرت مند**:۔ (بے اضافت) صاحب غیرت، غیرت والا۔ فارسی، ترکیب، فصیح، رائج۔

**غیرت ناہید**:۔ رشک ناہید، خوبصورت عشق کی تعریف میں۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اس غیرت ناہید کی ہر تان ہے دیپک
شعلہ سا لپک جائے ہے آواز تو دیکھو مومن

قول فیصل۔ ناہید ستارہ زہرہ کو کہتے ہیں جو تیسرے آسمان پر ہے۔ اس کو مطربۂ فلک بھی کہتے ہیں۔

**غیرت ہونا**:۔ شرم و ندامت ہونا۔ اردو، صرف فصیح، رائج۔

نکالی ان کو جو غیرت ہو کہ اسے قاتل ہمارا ہی
ترے کشتے کی تربت پر جو آ دوبارہ کے بیٹھے ہیں اکبر

**غیر جانب دار**:۔ (بے اضافت) جو حق کا ساتھ دے، جو کسی کا طرف دار نہ ہو۔ فارسی ترکیب، اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ میں اس معاملے میں حکم تو قرار دیا جا رہا ہوں لیکن یہ سمجھ لیجئے کہ میں غیر جانب دار ہو کے فیصلہ کروں گا۔

قول فیصل۔ لفظ غیر عربی جانب دار اردو۔ اس لیے اصولاً یہ ترکیب صحیح نہیں۔ وہ غیر جانبدارانہ اور غیر جانب داری بھی زبانوں پر ہے۔

**غیر جگہ**:۔ دوسری جگہ، دوسرے کے گھر۔ اردو، ترکیب، غیر فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ دیکھو تم اپنے گھر میں جو چاہو شرارت کرو، لیکن کسی غیر جگہ اگر تہذیب سے گری ہوئی حرکت کر دو گے تو دنیا انگلی اٹھائے گی۔

**غیر حاضر**:۔ (بے اضافت) غائب، مقررہ وقت پر غائب رہنے والا۔ اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

**غیر حاضری**:۔ موجود نہ ہونا، عدم موجودگی، وقت مقررہ پر موجود نہ ہونا۔ اردو، مؤنث، غیر فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ برسوں دن کی غیر حاضری کے بعد رخصت اور مل جانا کرنا زحمت ہا حول کی۔ دبدبا و اکبری

**غیر حال**:۔ برا حال، خراب حالت۔ اردو، فصیح، رائج۔

غیر سے ہے عشقت کا ہر جوش میں بیمار
وہ دیکھے کو نہ آئیں جو غیر حال نہ ہو امیر

قول فیصل۔ "ہونا" اور "ہو جانا" کے ساتھ اس کا صرف ہے۔ اور "غیر حالت" جو ہم معنی ہے اس کا بھی صرف اسی طرح زبانوں پر ہے:

[illegible] بیٹھے اپنے دل کی غیر حالت ہو گئی
[illegible] جلدی خبر لینا قیامت ہو گئی نسیم

**غیر حالت**:۔ جانکنی کی حالت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اپنے محل پر "نازک حالت" بولتے ہیں:

**غیر حالت ہو جانا یا ہونا**:۔ جان کنی کی نوبت پہنچنا، حالت دگرگوں ہونا، حالی بے حال ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

[illegible] کیا ہجر میں تم سے فرقت تمہاری
کہ صابر ہوئی غیر حالت تمہاری صابر

بیٹھے بیٹھے اپنے دل کی غیر حالت ہو گئی
دوستو جلدی خبر لینا قیامت ہو گئی — تعشق

**غیر خاندان** :۔ (بے اضافت) دوسرا خاندان، دوسرا گھرانا۔ اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بعض جگہ کا دستور ہے کہ غیر خاندان میں لڑکی کی شادی نہیں کرتے کہتے ہیں کہ غیر خاندان کا لڑکا نہ معلوم کیسا ہو گا اور کس قماش کا ہو۔

قول فیصل :۔ پڑھے لکھے اور محتاط حضرات باضافت بھی بول دیتے ہیں۔

**غیر خاندانی** :۔ (باضافت) وہ فن کار بالخصوص شاعر جس نے خود سے اکتساب فن کیا ہو اور اس کے آباؤ اجداد میں ایسے نہ گزرے ہوں۔ فارسی ترکیب، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میر انیس خاندانی شاعر تھے اور مرزا دبیر غیر خاندانی تاہم دونوں کا پلہ برابر ہے دونوں آسمان شاعری کے آفتاب و ماہتاب تھے۔

**غیر ذالک** :۔ (بفتح اول و ضم سوم) اس کے سوا، اس کے علاوہ۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**غیر ذالک** :۔ (اجنبی بیگانہ عربی صفت) تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

اپنوں کا گلہ نہ غیر ذالک کا ہے
کیوں سعی نہ کی قصور سالک کا ہے
مملوک بہ اختیار مالک کا ہے — انیس

ع رباعی
تعذیر دے یا عفو کرے رب کریم

**غیر ذمہ دار** :۔ (باضافت) جس کو اپنی ذمہ داری کا احساس نہ ہو۔ لاابالی بے پروا۔ فارسی ترکیب، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم بہت غیر ذمہ دار آدمی ہو کہہ دیا تھا کہ دیکھو یہ رجسٹری بہت ضروری ہے آج ہی روانہ کر دینا مگر تم ٹال گئے۔

قول فیصل :۔ "ذمہ داری کا احساس نہ ہونا" کے معنی میں غیر ذمہ داری بھی بولتے ہیں جیسے "اس معاملے میں تم نے بڑی غیر ذمہ داری برتی یا دیکھو آگے چل کے پچھتاؤ گے"۔ انھیں معنی میں نازک سے فرق کے ساتھ "غیر ذمہ دارانہ" بھی زبانوں پر ہے۔ جیسے "یہ تمھارا نہایت غیر ذمہ دارانہ اقدام ہے کہ وعدہ کر کے مشاعرے میں نہیں جا رہے ہو"۔

**غیر ذی روح** :۔ (باضافت) بے جان جو جاندار نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ دھوپ کے اثرات، گرمی کے شدائد تقریباً ہر ذی روح کے دل کے لئے پیغام بیتابی ہوتے ہیں۔ انتہا پسند شاعر دل تعشق نے غیر ذی روح کے لئے اپنی بلندی تخیل وقف کر کے یوں فرمایا ہے

کیا دل میں ہے سوزش یہ تباہی نہیں مشکیں
پانی ہے مگر منہ کو اٹھاتی نہیں مشکیں — تعشق

**غیر زبان** :۔ (بے اضافت) دوسری زبان مادری زبان کے علاوہ۔ اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں اپنی مادری زبان کے علاوہ کسی غیر زبان کا لفظ کبھی اپنی زبان پر نہیں لاتا۔

**غیر رائج** :۔ (باضافت) جو رائج نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**غیر سبب** :۔ بے وجہ، بے سبب۔ فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

ٹھہر جا کہیں حشر میں بھی بے جرم نہ مجرم
گشتے تری آزردگی غنیمہ سبب کے — ہیر

**غیر سرکاری** :۔ جس کا تعلق حکومت سے نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

:۔ (باضافت) ہنسی مذاق اور شرارت کرنے والا۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یوں تو ہمہ وقت وہ سنجیدہ رہتے ہیں مگر جب اپنے بے تکلف دوستوں میں بیٹھتے ہیں تو تھوڑی دیر کیلئے ہی سہی غیر سنجیدہ ہو جاتے ہیں۔

**غیر سید** :۔ جو اولاد علیؑ و فاطمہؓ سے نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ غیر سید کا نطفہ سید نہیں ہو سکتا۔

**غیر شادی شدہ** (بے اضافت) بن بیاہی، بن بیاہا۔ جس کی شادی نہ ہوئی ہو، کنوارا، کنواری۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ گذشتہ زمانے میں غیر شادی شدہ لڑکیوں کی بڑی نگہداشت کی جاتی تھی۔

**غیر شاعرانہ بات** :۔ (بے اضافت) بھونڈی بات، سادی بات، جس میں کوئی جدت یا تخیل نہ ہو، عام بات۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تعجب ہے کہ آپ شاعر ہوتے ہوئے ایسی غیر شاعرانہ بات کر رہے ہیں۔

**غیر شافی** :۔ نہ تسکین دینے والا، جواب یا عذر، جس جواب سے تسکین نہ ہو سکے۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بہرحال میرے اعتراضات معقول اور مدلل ہیں۔ آپ نے جو جواب دیتے ہیں سب غیر شافی ہیں۔

**غیر شریفانہ** :۔ (باضافت) شرافت سے

دور فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بری صحبت کا افسوس ہے کہ اکثر و بیشتر تمہاری باتیں غیر شریفانہ ہوا کرتی ہیں ورنہ تھا کہ تم ایک شریف خاندان کے ہو۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "طور، طریقہ، عمل، فعل، حرکت، کلام" وغیرہ کے ساتھ ہے۔

**غیر شعوری**:۔ (باضافت) جس میں عقل اور سمجھ کا دخل نہ ہو۔ بغیر غور و فکر، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میں معافی کا خواستگار رہوں، میرا یہ اقدام بالکل غیر شعوری تھا۔ واللہ میرا یہ ارادہ نہیں تھا۔

قول فیصل۔ اس کا مختلف صورتوں سے استعمال ہے۔ جیسے غیر شعوری طور پر، غیر شعوری طور سے۔

**غیر شفاف**:۔ گدلا، میلا، دھندلا، جس کے آر پار نظر نہ جا سکے۔ فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

**غیر ضروری**:۔ وہ جس کی ضرورت نہ ہو، جو کسی کام کا نہ ہو۔ فضول۔ فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تمہیں مطلب کی چیزیں خریدنا چاہیے، تمہیں تم بہت سی چیزیں غیر ضروری اٹھا لائے۔

**غیر طبعی**:۔ جو طبعی نہ ہو، جو اصلی نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر علاقہ**:۔ دوسرے کا علاقہ، اپنے اختیارات سے باہر۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

**غیر عورت**:۔ (بلے اضافت) نامحرم عورت، پرائی عورت، اپنی بیوی کے علاوہ کوئی دوسری نامحرم عورت۔ اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم اتنے بڑے اور شریف خاندان سے تعلق رکھتے ہو اور غیر عورت سے مذاق کرتے ہو تمہیں شرم نہیں آتی۔

**غیر فانی**:۔ (باضافت) فنا نہ ہونے والا، نہ مٹنے والا۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ع یہ نقش غیر فانی ہے مٹایا جا نہیں سکتا
(لا ادھم)

**غیر فصیح**:۔ (باضافت) وہ الفاظ یا محاورہ جس کا استعمال فصاحت کے خلاف ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

بربادی اہل فن کی ریاضت ہونے پائے
غیر فصیح لفظوں سے آفت ہونے پائے
میدان نظم میں یہ قیامت ہونے پائے
اعلان لون یہ عطف دو اضافت ہونے پائے
ہوں جس سے عیب شعر میں پیدا نہ کیجیے
تقیید شعر گو یہ روا لیجیے نہ کیجیے
(دبیر)

**غیر فطری**:۔ (باضافت) خلاف فطرت، ایسا امر یا بات جو فطرت کے مطابق نہ ہو۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر قانونی**:۔ (باضافت) خلاف آئین، قانون سے ہٹی ہوئی۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تمہیں تمام کاروائیاں قانون کے اندر کرنا چاہیے کوئی کاروائی غیر قانونی نہ ہونا چاہیے۔

**غیر کا سر کدو کے برابر**:۔ پرائے سر کی کچھ قدر نہیں ہوتی۔ اس وقت بولتے ہیں کہ جب کوئی کسی کے سر کی جھوٹی قسم کھاتا ہے۔ اردو مثل۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ مثل کا جز نہیں "غیر کا سر کدو برابر" کہتے ہیں۔
(فرہنگ اثر)

مولف مہذب اللغات کہتا ہے کہ عوام بہت کمی کے ساتھ دونوں صورتیں بولتے ہیں۔

**غیر کفو**:۔ نامحرم۔ فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ کیا جی کہ غیر کفو کسی موقع اور محل پر چھپا رہے دیکھیے ڈھونگ

**غیر کی آگ میں جلنا**:۔ دوسرے کی آفت میں پڑنا، دوسرے شخص کی محبت میں سوختہ ہونا۔ دوسرے کی مصیبت میں پڑنا۔ اردو مصرف، قلیل الاستعمال۔

**غیر کی بدشگونی کے واسطے اپنی ناک کٹانا**:۔ مخالف کے تھوڑے نقصان کے واسطے اپنا بڑا نقصان کرانا۔ اردو مثل، عورتوں کی زبان۔

قول فیصل۔ ہماری زبان میں یہ مثل اس طرح رائج ہے "غیر کی بدشگونی کو اپنی ناک کاٹی" مگر لکھنؤ کی عورتیں اس صورت سے نہیں بولتیں۔

**غیر کے ہاتھ**:۔ دوسرے کی مدد سے، دوسرے کے سہارے۔ اردو مصرف، دہلی کی زبان۔

جو پانی پلا تو پیتا ہے
غرض غیر کے ہاتھ جیتا ہے
(سحر البیان)

**غیر مانوس**:۔ (باضافت) جو عام طور سے زبانوں پر نہ ہو، جو عام طور سے رائج نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بہتری تعلیم کا نتیجہ ہے کہ تم اردو شاعری میں غیر مانوس الفاظ بہت زیادہ استعمال کرتے ہو۔

**غیر متحد**:۔ جس میں اتحاد نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر متدین**:۔ (باضافت) وہ شخص جس میں دیانت نہ ہو۔ بے ایمان، بددیانت۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ تم دونوں نے قرض لے کے ایک پیسہ ادا نہیں کیا، تم بھی غیر متدین ہو اور تمہارا بھائی بھی۔

**غیر مترنم** :- (باضافت) بغیر ترنم سے پڑھنے والا، تحت میں پڑھنے والا۔ فارسی ترکیب، حسب ضرورت
محل فصیح۔ نازش پرتاب گڑھی غیر مترنم شاعر سہی لیکن شاعری کی توجہ اپنی طرف مبذول کر لیتا ہے۔

**غیر متصل** :- (باضافت) جن چیزوں میں باہمی اتصال نہ ہو۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر متعارف** :- (باضافت) جو مشہور نہ ہو، غیر مشہور، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ مجھے فرمایا کہ معجم الاسماء کی پہلی جلد جو سلطان زین العابدین نے ترجمہ کرائی تھی اس کی فارسی قدیم غیر متعارف ہے اسے بھی مانوس زبان میں لکھو۔ (دربار اکبری)

**غیر متعلق** :- فارسی اسم، بے تعلق۔ فارسی ترکیب، فصیح و رائج۔
محل فصیح۔ سفر کے اوقات میں غیر متعلق باتوں سے پرہیز کیا جائے۔
قول فیصل۔ اس کے ایک معنی ہیں کسی معاملے سے الگ تھلگ رہنے والا جیسے "ہم سیاسی معاملے میں غیر متعلق رہنا چاہتے ہیں۔"

**غیر متعہد** :- (باضافت) وہ سلطنتیں یا اشخاص جنہوں نے کسی قسم کا معاہدہ نہ کیا ہو۔ غیر عہد دار۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال

**غیر متعین** :- (باضافت) وہ جو معین نہ ہو جس کا تعین نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔
محل فصیح۔ میرا پاسپورٹ بن گیا ہے۔ اب غیر متعین مدت کے لئے سفر کر رہا ہوں۔ گھر تمہارے حوالے ہے۔
قول فیصل۔ اس کے بجائے غیر معین زیادہ بولتے ہیں اور بعض معنوں میں "غیر معینہ" بھی زبانوں پر ہے جیسے "طلبا کے فساد کی وجہ سے یونیورسٹی غیر معینہ مدت کے لئے بند کر دی گئی ہے۔"

**غیر متناہی** :- بے انتہا، جس کی انتہا نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
محل فصیح۔ چھوٹی بڑی پہاڑیوں کا یہ غیر متناہی سلسلہ بہت دور تک چلا گیا ہے۔
قول فیصل۔ اسی محل پر "لامتناہی" بھی زبانوں پر ہے۔

**غیر مجاز** :- (باضافت) وہ شخص جسکو اختیار کسی کام کا نہ ہو۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**غیر محدود** :- جس کی حد نہ ہو، حد سے باہر، جس کا احاطہ نہ کیا جا سکے۔ فارسی ترکیب فصیح و رائج۔
محل فصیح۔ الٰہی یہ مکان ہے یا عجائب کا کارخانہ، کوٹھی ہے یا لندن کا عجائب خانہ، اشیائے غریبہ لاتعداد و غیر محدود (فسانۂ آزاد)

**غیر محسوس** :- جس کا احساس نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح و رائج۔
محل فصیح۔ حکیم صاحب کے علاج سے تو صحت کو فائدہ ہوا لیکن ابھی غیر محسوس فرق ہے۔

**غیر مرد** :- نامحرم مرد، شوہر اور اہل خاندان کے علاوہ مرد۔ ترکیب غیر فصیح و رائج۔
محل فصیح۔ تمہاری غیرت یہ کیسے گوارا کرتی ہے کہ تم کسی غیر مرد کے سامنے آؤ۔

**غیر محفوظ** :- (باضافت) جو محفوظ نہ ہو، جس پر خطرہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح و رائج۔
محل فصیح۔ میں نے آج جان لیا کہ شیلے کی طرف سے لگا دے آپ کا مکان بالکل غیر محفوظ ہے۔

**غیر مختون** :- (باضافت دلخراشے زون) جس کا ختنہ نہ ہوا ہو، جس کی مسلمانی نہ ہوئی ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
قول فیصل۔ عام بول چال میں اعلان نون کے ساتھ ہے۔

**غیر مدعو** :- (باضافت) بے بلایا، ناخواندہ۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

**غیر مذہب** :- (بے اضافت) دوسرے مذہب کا، اردو، فصیح، رائج۔

اجنبی قوم غیر مذہب سے
بات اتنی بھی جانتے ہو اب سے (نالۂ رسا)

قول فیصل۔ بعض معنوں میں "مذہب" کے اضافے کے ساتھ بھی (غیر مذہب کا) رائج و فصیح ہے۔ جیسے "اور ایسا کوئی مذہب نہیں کہ سرتاپا باطل ہو۔" اسی صورت میں اگر ایک باہر شخص اپنے مذہب کے خلاف کسی غیر مذہب کے مسئلے کو اچھا لگے تو اس کی درستی پر غور نہیں کرتے۔ (دربار اکبری)

**غیر مرئی** :- (باضافت) جو آنکھوں سے دکھائی نہ دے۔ فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقہ کی زبان قلیل الاستعمال۔
محل فصیح۔ جب دنیا کا چھوٹے سے چھوٹا کام بغیر کسی کرنے والے کے نہیں ہوتا۔ تو زمین آسمان کا وسیع نظام خود بخود کیسے چل سکتا ہے ماننا پڑے گا کہ کوئی غیر مرئی قوت ہے جو اس نظام کو چلاتی ہے اور اس قوت کا نام خدا ہے۔

**غیر مزروعہ** :- (باضافت) وہ زمین جو جوتی بوئی نہ جاتی ہو۔ پڑتی زمین، فارسی ترکیب، زمینداروں کی اصطلاح۔
محل فصیح۔ غیر مزروعہ آراضی کو قابل کاشت بنانا کوئی آسان کام نہیں ہے بڑی محنت

کرنا پڑتی ہے۔

**غیر مستحق**:- (باضافت) جو حقدار نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ پہلے میں یہ سمجھ لیتا ہوں کہ مستحق کون ہے اور غیر مستحق کون؟ اس کے بعد جو کچھ بھی راہِ خدا میں دینا ہوتا ہے دے دیتا ہوں۔

**غیر مستعمل**:- (باضافت) جو استعمال میں نہ آتا ہو۔ کورا، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ سونے کے جتنے زیورات غیر مستعمل ہیں ان کو بیچ ڈالو اور انھیں پیسوں سے کوئی تجارت کر لو بیکار رکھے رہنے سے کیا فائدہ۔

**غیر مستعمل**:- جس کا استعمال ترک کر دیا گیا ہو۔ غیر مروج جس کا اب رواج نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**غیر مستقل**:- (باضافت) جس میں استقلال اور ٹھہراؤ نہ ہو جو کسی ایک نظریے پر قائم نہ رہ سکے۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ تم ایک غیر مستقل مزاج آدمی ہو اسی لئے تمھیں کامیابی نہیں ہوئی اگر استقلال کے ساتھ کوئی کام جم کے کرو تو ضرور کامیاب ہو سکتے ہو۔

قول فیصل۔ اس کا صرف اس ملازم یا نوکر کے لئے بھی ہوتا ہے جو عارضی طور پر چند دنوں کے لئے کام کے لئے رکھا گیا ہو۔

**غیر مسکوک**:- (باضافت) وہ چاندی یا سونا جو سکے کی صورت میں نہ ہو۔ فارسی ترکیب (نور اللغات)

قول فیصل۔ زر غیر مسکوک کی ترکیب کبھی کبھی تحریراً استعمال کر دیتے ہیں عام بول چال میں نہیں ہے۔

**غیر مشخص**:- جس کی تشخیص نہ ہوئی ہو۔ غیر متعین، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیر مشروط**:- (باضافت) بغیر کسی شرط کے، بلا شرط، جو شرط نہ کیا گیا ہو۔ شرطی یا مشروط کا نقیض۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ وہ جن شرائط پر صلح کرنا چاہتے ہیں ان شرائط کے مان لینے کا مطلب تو یہ ہوا کہ میں اپنے نظریات کو بدل کے ان کے نظریات کا قائل ہو جاؤں۔ میں ہرگز صلح نہیں کروں گا۔ البتہ غیر مشروط صلح کرنا چاہیں تو میں حاضر ہوں۔

**غیر مشروع**:- (باضافت) ناجائز، ناروا، خلاف شرع۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ تمھیں نہیں معلوم کہ شرع کا کیا حکم ہے تمھارا ڈاڑھی کا منڈانا بالکل غیر مشروع فعل ہے۔

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں نامشروع بھی بول دیتے ہیں۔

**غیر مشکوک**:- (باضافت) جس میں کسی قسم کا کوئی شک نہ ہو، بے شک و بے شبہ۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ صاحبان احتیاط مال غیر مشکوک ہمیشہ صرف میں لاتے ہیں کسی مشکوک شے کو ہاتھ نہیں لگاتے۔

**غیر مشہور**:- جو مشہور نہ ہو۔ جو عام نہ ہو جس کی شہرت نہ ہو فارسی ترکیب، فصیح، رائج

محل صرف۔ دیکھو تمھیں ایک غیر مشہور شاعر کا شعر سناتے ہیں تم خوش ہو جاؤ گے۔

> وہ صبح شب وصل یہ کہہ گئے
> جو ارماں اب رہ گئے، رہ گئے

(ناظم)

**غیر مطبوع**:- (باضافت) جو چھپا نہ ہو، بے چھپا، غیر شائع شدہ فارسی ترکیب فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اسی کو "غیر مطبوعہ" بھی کہتے ہیں جیسے حضرت تشنؔ کا غیر مطبوعہ بہت سا کلام دوسروں کے ہاتھ میں پہنچ کے گاؤ خورد ہو گیا اسی کو "غیر شائع شدہ" بھی کہتے ہیں جیسے رسائل و جرائد کو ہمیشہ غیر شائع شدہ کلام بھیجا جائیے۔

**غیر مطمئن**:- (باضافت) جس کو اطمینان نہ ہو، جس کو بھروسہ نہ ہو فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم لاکھ کہو میں ان کی طرف سے غیر مطمئن ہوں۔ ان پر بھروسہ نہیں کر سکتا۔

**غیر معتبر**:- ناقابل اعتبار، بے اعتبار جس پر اعتبار نہ ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی غیر معتبر آدمی کے ہاتھ اتنا روپیہ کس طرح بھیجد یتا۔ ڈاک کے ذریعے روانہ کر دیتا ہوں۔ چار روز میں تمھیں مل جائے گا۔

**غیر معروف** (باضافت) جو مشہور نہ ہو، جو عام نہ ہو جس کی شہرت نہ ہو۔ فارسی ترکیب فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں جن کی مدح و ثنا کر رہا ہوں وہ ایک گوشہ نشین اور غیر معروف انسان ہیں آپ انھیں نہیں جانتے۔

**غیر معقول**:- (باضافت) نامعقول، عقل کے خلاف، وہ بات جس کو عقل سلیم قبول نہ کرے۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم پڑھے لکھے ہو کے ایسی غیر معقول گفتگو کرتے ہو یہ حیرت ہوتی ہے۔

**غیر معمولی** :- معمول سے ہٹا ہوا۔ معمولاً جو حد مقرر ہو اس سے بڑھا ہوا۔ فارسی ترکیب، فصیح۔ رائج۔

محل صحیح۔ جو مسئلہ دریافت کرو وہ اسی وقت جواب دیتے ہیں۔ بہت غیر معمولی استعداد کے مالک ہیں۔

**غیر مفید** :- (باضافت) جس سے فائدہ نہ ہو۔ جو منفعت بخش نہ ہو۔ جس سے کوئی فائدہ نہ پہنچے، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ آج جلسے میں انھوں نے جو تقریر کی وہ تمام تر بالکل غیر مفید تھی۔

**غیر مکلف** :- (باضافت) جس پر شرعی تکلیف یا ذمہ داری عائد نہ ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ غیر مکلف کا اطلاق نابالغ اور مجنون وغیرہ پر ہوتا ہے۔

**غیر مکمل** :- (باضافت) ناکام، ادھورا، ناقص فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس کی جگہ "نامکمل" زیادہ بولتے ہیں۔

**غیر ملفوظ** :- وہ حرف جو لکھنے میں آئے اور بولنے میں نہ آئے۔ جیسے "خواب، خواہش" میں واؤ۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ باعتبار معنی اس کو "غیر ملفوظی" بھی کہتے ہیں۔

**غیر ممکن** :- (بے اضافت) دشوار، محال، اردو، فصیح، رائج۔

نظر آ جائے لاغر آپ کا یوں غیر ممکن ہے
جو بے منظور ملنا ڈھونڈھئے پر تار بستر میں (تسلیم)

**غیر ممکن** :- وہ زمین جو کاشت کے قابل نہ ہو (نور اللغات)

قول فیصل۔ دہلی لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیر مناسب** :- (بے اضافت) نامناسب، بے جا۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ زبانوں پر نامناسب زیادہ۔

**غیر منتظم** :- (باضافت) بے ضابطہ، بے نظم و نسق، منتشر، بے ترتیب فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ اس کی فوج نے غیر منتظم طریقے سے فریق پر حملہ کر دیا تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ خود ہی شکست کا منہ دیکھنا پڑا۔

**غیر منقولہ** :- (باضافت) وہ جائداد جو ایک جگہ سے دوسری جگہ اٹھا کر نہ لے جا سکیں۔ فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ بھائی بہنوں میں طے پا گیا ہے کہ باپ کی منقولہ و غیر منقولہ جائداد برابر تقسیم کی جائے۔

**غیر منکوحہ** :- (باضافت) داشتہ، وہ جس سے نکاح نہ ہوا ہو۔ بن بیاہی عورت جو گھر میں ڈال لی جائے۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

**غیر منہضم غذا** :- (بے اضافت) وہ کھانا جو ہضم نہ ہو۔ وہ کھانا جو تحلیل نہ ہو سکے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، اطبا کی اصطلاح۔

محل صحیح۔ تمہارے قارورے میں غیر منہضم غذا شامل ہے۔ تم کو انتہائی پرہیز اور احتیاط سے کام لینا چاہیے۔

**غیر موروثی** :- (باضافت) وہ جائداد جو ورثہ میں نہ آئی ہو۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ والد مرحوم کی جو موروثی جائداد ہے اس کو تو میں برابر سے تقسیم کر سکتا ہوں۔ لیکن جو ان کی غیر موروثی جائداد ہے اس میں اگر بڑے اور چھوٹے کی تقسیم ہوگی۔

**غیر موروثی** :- (باضافت) ایک قسم کا کاشتکار (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ کاشتکاروں کی اصطلاح ہے۔

**غیر مہذب** :- (باضافت) بد تہذیب، جس میں تہذیب و اخلاق نہ ہو، تہذیب و تمدن سے ناواقف۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، اردو، عرف۔

محل صحیح۔ دنیا اتنی ترقی کر چکی ہے۔ لیکن اب بھی غیر مہذب قوموں میں برہنہ ہونا اچھا معیوب نہیں سمجھا جاتا۔

قول فیصل۔ عربی زبان میں مہذب کے لغوی معنی ہیں "عیوب سے پاک کیا گیا" اور اردو والے "تہذیب یافتہ" کے معنی میں بولتے ہیں۔ اس لیے ان معنی میں اگر اس لفظ کو اردو سمجھا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔ در آنحالیکہ بڑے بڑے تعلیم یافتہ لوگ بھی بول دیتے ہیں۔

**غیر نافذ**:- جو جاری نہ ہو، جس کا نفاذ نہ ہو۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ زیادہ تر قانون وغیرہ کے لئے اس کا صرف ہے۔

**غیر واجب** :- خلاف قانون یا دستور، ناجائز، نامناسب، جو واجب نہ ہو، بے جا۔ فارسی ترکیب قلیل الاستعمال۔

**غیر واجب** :- وہ کسر جس کا شمار کنندہ نسب نما کے برابر یا اس سے بڑا ہو، کسر ملفوظی جیسے ۵/۵، ۶/۵ وغیرہ۔ عربی صفت، حساب کی اصطلاح۔ (فرہنگ آصفیہ)

**غیر واجبی** :- نامناسب، بے جا۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل تعریف۔ محفلوں میں اکثر تمھاری زبان سے ایسے غیر واجبی الفاظ نکل جاتے ہیں جو خلاف تہذیب ہوتے ہیں۔

قول فیصل۔ زائد اور فضول کے معنی میں بھی استعمال کرتے ہیں جیسے اس وقت مباحثہ کی گفتگو ہو رہی ہے واجبی باتیں ہونا چاہیے۔ غیر واجبی باتوں کا محل نہیں ہے۔

**غیر واقع** :- جھوٹ، خلاف، فارسی ترکیب قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ ایسے محل پر خلاف واقع، زیادہ بولتے ہیں۔

**غیریت** :- (بفتح اول وکسر سوم و یائے دوم مشدد) باہمی مخالفت ہر دو شے میں سے ایک کا دوسرے کے خلاف ہونا، عینیت کے خلاف۔ عربی مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**غیریت** :- (بفتح یائے دوم غیر مشدد) بیگانگی، اجنبیت۔ فارسی مؤنث، فصیح، رائج۔

وہ بات چاہیے نکلے نہ غیریت جس میں
ہر ایک نے رع لبتر کی ہو غیریت جس میں — آرزو لکھنوی

**غیریت برتنا** :- غیر سمجھنا، اجنبی جاننا، یگانگت کے خلاف کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل تعریف۔ بیٹے کے تعلقات دیکھتے ہوئے آج تمھارا بالکل رنگ بدلا ہوا ہے۔ ایسی غیریت برت رہی ہو جیسے کبھی کے تعلقات ہی نہیں۔

**غیظ** :- (بالفتح) شدید غصہ، قہر۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قہر خدا تھا غیظ ستم سرفراز کا
لنگر تھا ٹوٹنے پہ زمیں کے جہاز کا — انیس

**غیظ آنا** :- شدید غصہ آنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

یہ سن کے سب نے تیر لگائے جناب کو
بس غیظ آگیا خلف بوتراب کو — مونس

**غیظ طاری ہونا** :- بہت غصہ آنا۔ اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

خبر احوال کی دی اس کو ساری
ہوا سنتے ہی اس پہ غیظ طاری — (معراج العاشقین) منیر

**غیظ و غضب** :- (مترادف) کمال غصہ۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ع۔ فتح و ظفر جلو میں ہیں غیظ و غضب کے ساتھ — نصرت

**غین** :- ایک حرف تہجی کا نام۔ مذکر، رائج۔

**غیں** :- (یائے مجہول، نون غنہ) نشہ بازوں کی وہ منفردانہ آواز جو نشے کی ترنگ میں نکلتی ہے۔ حالت بیہوشی و غنودگی کی آواز جو نشہ بازوں سے مخصوص ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نشے بازوں کی اس منزل کو کہتے ہیں جب وہ انتہائی نشے میں ہوں۔

**غیں بول جانا** :- (بکسر اول، یائے مجہول) مغلوب ہو جانا، سب ختم ہو جانا۔ اردو مصدر، قریب متروک۔

محل تعریف۔ چور غیں بول گیا۔ (فسانۂ آزاد)

**غیں پیں** :- تکرار، جھگڑا، ڈگا فساد۔ اردو مؤنث، عوام کی زبان جیسے دیکھو مجھ سے غیں پیں نہ کرو ورنہ اچھا نہ ہو گا۔ ۲۔ بچوں کے رونے کی دھیمی آواز۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ معنی نمبر ا میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ معنی نمبر ۲ میں بت کی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**غیں پیں لانا** :- تکرار کرنا، جھگڑا کرنا۔ بازاری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیں رہنا** :- ہر وقت نشے کی زیادتی سے پینک میں رہنا۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

محل تعریف۔ حضور پینک میں جو ہر دم غیں رہتا اس کی یہی کیفیت ہو گی، اس میں چاہے کیسے با شعور (میر کسار)

**غیں غیں** :- ۱۔ کتا یہ ہے منت و سماجت و عاجزی سے۔ ۲۔ کسی سے مغلوب ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**غیں ہونا** :- نشے میں چور ہونا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

ہر ایک آج جو غیں ہو نشے میں اے ساقی
ملی تھی کیا کوئی دارو کے خواب شیشے میں — ساقی لکھنوی

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت غیں، رائج ہے جیسے بھی عجب بچہ سا تھیم تھی کہ گویا تپ ہی نہیں مگر پہلے تو بڑا زور کیا تھا میں غیں ہی ہو گیا تھا۔ (فسانۂ آزاد)

**غیور** :- (بروزن غفور) بہت رشک کرنے والا۔ عربی (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**غیور** :- ۲۔ بہت شرم کرنے والا، غیرت مند۔ عربی، فصیح، رائج۔

مقتل میں کس کے حلق پہ رکھی تھی تونے تیغ
خود کاٹتا تھا اپنا گلا جو غیور تھا — جلالی

قول فیصل۔ میر حسن نے غیور بہ تشدید بھی استعمال کیا ہے جو رائج نہیں۔

اگرچہ وہ بے فکر و غیور ہے
دے پرورش سب کی منظور ہے — میر حسن

**غیوری** :- غیرت داری۔ اردو، متروک۔

ہے غیوری دل کی اپنے داغ کیا ہے خود سری
جی ہی جب ست ہے جاتا ہے اس بے پروا سے دل — میر



**ف ۱** ۔ عربی کا بیسواں، فارسی کا تئیسواں اور اردو کا چھبیسواں حرف جسے فائے سعفص بھی کہتے ہیں۔ اس حرف کے لغوی معنی ہیں کھجور، دریا۔ حساب جمل میں اس کے اسی (۸۰) عدد مانے گئے ہیں۔ اردو میں اس کا تلفظ "فے" کیا جاتا ہے۔ فارسی اور عربی میں "فا" کہتے ہیں۔

چمن سے لے کے ہمیں جیسے بین ذنات قفس
قفس میں بند ہیں ہم جیسے کہ قاف قفس — ذوق

**ف ۲** ۔ لغات وغیرہ میں فارسی کا مخفف قرار دیا جاتا ہے یعنی کسی لفظ کے آگے "ف" لکھ کے اس بات کا اشارہ مقصود ہوتا ہے کہ یہ لفظ فارسی زبان کا ہے۔

**ف ۳** ۔ یہ حرف عربی میں تاکید کا بھی کام دیتا ہے اور پس، پھر، تب، برائے، واسطے، لیے اور چنانچہ وغیرہ کے معنی میں آتا ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**ف ۴** ۔ یہ حرف عربی اور فارسی میں اپنے محل پر نیچے لکھے ہوئے حرفوں سے بدل جاتا ہے ب، پ، خ، د، ع، ک، و، ہ، ی۔

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

**ف ۵** ۔ فائدہ کا مخفف۔ اکثر پرانی کتابوں میں لکھا ہوا ملتا ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اب اس کا عام طور سے رواج نہیں ہے۔

**ف ۶** ۔ فصلی کا مخفف یعنی فصلی سنہ کاشتکاروں اور پٹواریوں کی اصطلاح۔

**فات الشرط فات المشروط** :۔ شرط فوت ہو گئی مشروط بھی فوت ہو گیا۔ اگر کوئی ارادہ کوئی وعدہ یا کوئی عہد کسی شرط پر کیا جائے اور وہ شرط پوری نہ ہو تو اس ارادے یا وعدے یا عہد کا پورا کرنا بھی واجب نہیں ہوتا۔ عربی جملہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فاتح** :۔ (بکسر سوم) فتح کرنے والا، تسخیر کرنے والا، جیتنے والا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

فاتح سے سادات کی اٹھیں گی انگلیں
وہ زیست جو آسان بھی ہو جائے گی دشوار — اکبر الہ آبادی

قول فیصل ۔ اس کی اردو جمع باعتبار محل فاتحوں رائج ہے جیسے "دنیا کے ان ہیبتناک فاتحوں میں جن کی تلواریں خون کا مینہ برساتی رہی ہیں۔ امیر تیمور سب سے زیادہ زبردست و اولوالعزم اور خونخوار فاتح گزرا ہے۔

(لغت رائے نظر کے ایک مضمون سے)

زیادہ تر "فاتحین" زبانوں پر ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ ذیل معنی بھی لکھے ہیں: کھولنے والا، قضا کرنے والا، ہرنے والا، شروع کرنے والا، آغاز کرنے والا۔ لیکن اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**فاتحانہ** :۔ فاتح، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف ۔ تاتاری مغلوں کا یہ قدیم اصول تھا جس پر چنگیز اور ہلاکو کی فاتحانہ عظمت کی بنیاد قائم ہوئی تھی۔ تیمور نے بھی اسی اصول کو اپنا دستور العمل بنایا تھا۔

(لغت رائے نظر۔ رسالہ تنویر المشرق)

**فاتح خیبر** :۔ (با اضافت) خیبر کو فتح کرنے والا حضرت علیؓ کا لقب۔ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

ہے جوش قلزم غضب ذوالجلال کو
آیا ہے غیظ فاتح خیبر کے لال کو — تشق

قول فیصل ۔ فاتح بدر و حنین، فاتح بیر العلم وغیرہ کی ترکیبوں سے بھی شعراء حضرت علی ابن ابی طالبؓ سے مراد لیتے ہوئے اکثر نظم فرماتے ہیں۔

خلعت تو پایا فاتح بدر و حنین سے
رومال فاطمہؓ کا ملے گا حسین سے — دبیر

بجا ہے جلد اگر تو شہا بیاں سے چلے
کہ جان فاتح بیر العلم جہاں سے چلے — میر عشق

**فاتحہ ۱** ۔ سورہ الحمد، وہ سورہ جس سے قرآن مجید شروع ہوتا ہے۔ عربی، مونث، دہلی کی زبان۔

محل صرف ۔ میں نے عصر کی نماز پڑھ کر فقط دعا پر

اکتفا کی۔ الحمد نہ پڑھی۔ مرزا نے اعتراض کیا کہ تم نے کیوں نہیں پڑھی۔ میں نے کہا کہ آنحضرت صلعم کے عہد میں نماز کے بعد فاتحے کا معمول نہ تھا۔

(دربار اکبری)

قول فیصل۔ عربی میں فاتحت ہو جو فاتح کا مونث ہے مفسرین نے فاتحہ کو بطور مجاز "اول و آغاز و دیباچہ" ابتدا کے معنی میں استعمال کیا۔ اس کو کثرت سورۂ مذکورہ کے معنی میں تنہا فاتحہ نہیں "سورۂ فاتحہ یا پھر فاتحۃ الکتاب کہتے ہیں۔

آیا تو سورۂ فاتحہ کا ورد لب کیا
دیکھی جو ذوالجلال شکر رب کیا — دبیر

**فاتحہ** ۲۔ کسی مردے کی روح کو ثواب پہنچانے کی غرض سے تین مرتبہ صلوات پڑھ کے ایک مرتبہ سورۂ حمد پڑھنا۔ اور پھر تین مرتبہ صلوات پڑھ کے مردے کی روح کو ایصال ثواب کرنا۔ عربی۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

فاتحہ تھا کسی شہید عشق کا
رات بھر درگاہ میں ماتم رہا — جگر

قول فیصل۔ دہلی میں یہ لفظ مونث ہے۔ "جیسے "غزل بے اصلاح کتنی دل کے ہر اس نے روک دیا کہ ابتدائے کار ہے۔ احتیاط شرط ہے۔ قریب شام کے افسردگی اور مایوسی کے عالم میں [illegible] تک وہاں پہنچے۔ آتا شریف میں فاتحہ پڑھی حوض پر آئے"

(مقدمہ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

نسیم دہلوی نے مذکر بھی نظم کیا ہے:

مذاق خدمت صیاد قفس میں طاہر کو
مبارک ہو قفس اب فاتحہ پڑھیے رہائی کا — نسیم

لکھنؤ کی عورتیں اور عوام مونث بولتے ہیں۔ نظم طباطبائی لکھنوی نے بھی مونث نظم کیا ہے۔

خضر کو فاتحہ دینی ہے گر ہم مرنے والوں کی
تو پہلے چشمۂ آب بقا سے کلیاں کر لیں

زیادہ تر ثواب پہنچانے کے لیے فاتحے میں بعد الحمد تین مرتبہ سورۂ قل ھو اللہ بھی پڑھتے ہیں۔

**فاتحہ** ۳۔ دعا۔ اردو، دہلی کی زبان۔

محل فصیح۔ فرمایا صفوں کا اٹھنا سامنا ہو تو تم بھی دست خیر سے یاد کرنا کہ بموجب حدیث صحیح کے قبول دعا کا وقت ہوتا ہے ...... بعد ازاں کے میں نے بھی فاتحہ (دعا) چاہی اور گھوڑا اس یاراں یکدل کے ساتھ ٹھیکے روانہ ہوا۔

(دربار اکبری)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں "فاتحہ خیر" کی ترکیب کے ساتھ بولتے ہیں — تنہا ان معنی میں نہیں بولتے۔

**فاتحہ** ۴۔ مجلس عزا شروع ہونے سے قبل حدیث خوان یا مرثیہ خوان کہتا ہے "فاتحہ" اور خود اور سامعین ہاتھ اٹھا کر درود اور الحمد یعنی سورۂ فاتحہ پڑھتے ہیں۔ عربی۔ شیعوں کی اصطلاح۔

**فاتحہ پڑھنا** ۱۔ نیاز دینا۔

فاتحہ پڑھنے کو آئے قبر پہ آتش نہ یار
دو ہی دن میں پاس الفت [illegible] — آتش

(نور اللغات)

قول فیصل۔ شعر میں سورۂ فاتحہ پڑھنا کے معنی ہیں۔ سورۂ فاتحہ ایصال ثواب کے لیے زبان جاری کرانا کہ نیاز دینا۔

مرسا سنے پہ [illegible] جب دیکھا دل مردہ
کہا خوشی سے اس نے فاتحہ پڑھتا ہوں بت — [illegible]

**فاتحہ پڑھنا** ۲۔ (کنایۃً) مایوس ہو جانا۔ امید منقطع ہونا۔ توقع نہ رکھنا۔ اردو۔ مستعمل دہلی کی زبان۔

عدو پڑھتے ہیں یعنی حضرت داغ
پڑھو اب فاتحہ تم اپنے دم کی — داغ

قول فیصل۔ پر کے اضافت کے ساتھ بھی بولتے ہیں۔

عبادت [illegible] پہ [illegible] بسم اللہ
دل بیتاب پہ تو فاتحہ پڑھ بیٹھے ہیں — داغ

لکھنؤ میں بصیغۂ تذکیر استعمال کرتے ہیں۔ مگر اب ان معنوں میں نہیں بولتے۔

رقیب اب بھی [illegible] فاتحہ پڑھیے
کسی کی نذر کی [illegible] — شاد لکھنوی

مندرجہ بالا داغ کے شعر میں اور دہلی کے شعر سے صاف ہویدا ہے کہ اہل دہلی بصیغۂ تذکیر و بصیغۂ تانیث دونوں صورتوں سے استعمال کرتے تھے۔

مذاق خدمت صیاد قدرت میں طاہر کو
مبارک ہو قفس اب فاتحہ پڑھیے رہائی کا — نسیم دہلوی

اس کے ایک معنی یہی دعا کرنا۔ جو دہلی کی زبان ہے۔ جیسے پھر کہا گیا بندگان حضرت کے دوام دولت کے لیے فاتحہ پڑھو۔ نہایت ادب سے فاتحہ پڑھی پھر کمان تو انج سے لب فرش کے پاس کھڑا ہوا۔

(دربار اکبری)

**فاتحہ خوانی** ۔ مردے کے نام فاتحہ پڑھنا۔ نیز فاتحہ دلانا۔ فارسی۔ ترکیب، مونث۔ فصیح۔ رائج۔

ان کی تختی تختۂ تابوت ہو کے ہو گئی
ان کی بسم اللہ ہماری فاتحہ خوانی ہوئی — جگر

**فاتحہ خیر :-** (۱) دعائے خیر، خیریت کی دعا، فارسی ترکیب، مذکر، قلیل الاستعمال۔

خود فتنہ و شر پڑھ رہے ہیں فاتحہ خیر
کہتے ہیں انا العصب لرز کر صنم دیر
جان خیر ہے تن خیر سکال خیر سکیں خیر
اے چرخ کا ہو دور نہ شیاد دل کی ہو سیر
سکتے ہیں فلک خوف سے مانند زمیں ہو
جز بخت یزید اب کوئی گردش میں نہیں ہو — دبیر

**فاتحہ خیر :-** (۲) (مجازاً) نکاح، عقد، عربی مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**فاتحہ دلانا :-** (متعدی) فاتحہ پڑھوانا، نیاز دلانا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

دلایا فاتحہ فاتی نے اکثر آب آہن پہ
پس مردن کبھی یاد اس کو مری تشنہ دہانی ہو — وزیر

قول فیصل۔ اس کا متعدی المتعدی "فاتحہ دلوانا" فصیح ہے۔

کبھی تو عرس میں دلواتے فاتحہ احباب
کبھی تو عرس ہمارا بہار میں ہوتا — بحر

اس متعدی کی مجہولی صورت ہے "فاتحہ دلایا جانا" جو غیر فصیح ہے۔

دلایا گیا فاتحہ جام پہ
ہوا میکدہ میں پیالہ ہمارا — صبا

اس جگہ فاتحہ دلوایا جانا بستہ" فصیح ہے۔ جیسے "جس روز والد مرحوم کا فاتحہ دلوایا گیا تھا اسی روز بڑے چچا نے انتقال کیا تھا"۔

**فاتحہ دینا :-** نیاز دینا، مردے کی روح کو ثواب پہنچانے کے لئے کھانے وغیرہ پر سورۂ فاتحہ پڑھنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

فاتحہ عاشق کا دیتا ہے تو واجب ہے ادب
اپنے کفش پا کو رکھ لے پاس سے باہر زیر پا — ذوق

**فاتحہ نہ درود کھا گئے مردود :-** مثل کسی شئے کا عبث ضائع ہونا۔ اردو کہاوت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فاتحہ نہ درود کھانے کو موجود :-** (مثل) بے محنت و مشقت مزدوری مانگنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ محمد منیر لکھنوی نے محاورات ہند و اقوال میں اس مثل کا مفہوم لکھا ہے "کچھ کام نہ کاج فاتحہ کے طالب"۔ یہ بہت کمی کے ساتھ عوام بولتے ہیں

**فاتحہ نہ درود مر گیا مردود :-** مثل شریر اور بدمزاج کی موت پر بولتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ "مر گیا مردود جس کا فاتحہ نہ درود" اور عوام بصورت تانیث "جس کی فاتحہ نہ درود" بولتے ہیں۔

**فاتحہ ہونا :-** فاتحہ دلایا جانا، فاتحہ دلائے جانے کی رسم ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

مرا ہی دل نہ ہوا اس میں نہ ہوا مرگ پابوسی
خدا جانے یہ کس کی فاتحہ ہے آج یاروں میں — داغ

**فاتحے سے یاد کرنا :-** کوئی مرا ہوا دوست یا اور کوئی محبوب شخص یاد آئے تو سورۂ فاتحہ پڑھ کے اس کی روح کو ایصال ثواب کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

سنو جو کوئی اس کو با اعتقاد
کرے تجھ کو بھی فاتحے سے وہ یاد — (نورنامہ)

**فاتحے کا کھانا :-** وہ کھانا جس پر مردے کا فاتحہ ... اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ نے کیا سمجھ کے بھیجا۔ میں لاکھ نادار اور غریب سہی لیکن فاتحے کا کھانا کبھی میرے بزرگوں نے بھی نہیں دیکھا۔

**فاتحے کو ہاتھ اٹھانا :-** سورۂ فاتحہ پڑھ کے مردے کی روح کو ایصال ثواب کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ مہری :- آغا آپ ابھی جیتے جاگتے ہیں۔ بھیا کی بلا دور۔
آزاد :- زندہ تو ہوں مگر زندہ در گور اب جینا محال ہے۔ زندگی وبال ہے۔
مہری :- ہم ابھی سے فاتحے کے لئے ہاتھ اٹھاتے ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**فاتر :-** (بکسر سوم) سست، عربی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے۔ فاتر العقل کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔

**فاتر العقل :-** جس کی عقل میں فتور آ گیا ہو۔ جس کی عقل پورا کام نہ دے۔ عربی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اگر صحیح عبارت نقل کر دیتے تو معارضہ ثابت کرنا در کنار پڑھنے والا ہمارے دوست کو شاید فاتر العقل کہتا۔ (دیباچۂ گلزار نسیم)

**فاجر :-** بدکار مرد، زناکار مرد، بد چلن آدمی۔ عربی صفت، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دفعتاً غیظ میں گویا ہوئے شاہ ابرار
بیعت فاسق و فاجر نہ کروں گا زنہار — ادب

قول فیصل۔ فاسق و فاجر کی عطفی ترکیب کے ساتھ اس کا استعمال زیادہ ہے۔

**فاجرہ** :- بدکار عورت، فاحشہ، قحبہ زانیہ، عربی صفت، مونث، قلیل الاستعمال تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - عربی تعلیم یافتہ طبقہ فاسقہ و فاجرہ ایک ساتھ بولتا ہے۔

**فاحش** :- (بکسر سوم) (مجازاً) شرمناک بھاری، قبیح، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

قول فیصل - اس کے لغوی معنی ہیں بدی میں حد سے گزرنے والا، برا، بدکار، گالیاں بکنے والا، مرد زشت سخن، اردو میں ان معنی میں مستعمل نہیں۔ صرف مجازی معنی میں بولتے ہیں جیسے۔ (عیب) فاحش۔

**فاحشہ** :- (بکسر سوم) زانیہ، بدکار عورت، قحبہ، ایک قسم کی گالی، صفت، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

دختر رز سے تو ہرگز نہ ملوں گا ساقی
کیونکہ وہ فاحشہ ہر ایک سے جا کہتی ہے — میر سوز

قول فیصل - دنیا کو بھی استعارۃً فاحشہ کہا گیا ہے۔

دنیا وہ فاحشہ ہے کسو سے نہیں بچی
دیکھا جسے تو اس کے یہ مردار ساتھ تھی — درد

عربی میں اس کی اصل فاحشت ہے حالت وقف میں فاحشہ کر لیتے ہیں۔

لفظ دنیا کی طرح لفظ جہان کو بھی استعارۃً فاحشہ کہتے ہیں۔

صحبت سے اس جہاں کی کوئی خلاص ہوگا
اس فاحشہ پہ سب کو امساک ہوگیا ہے — میر

نظاً اس لفظ کو استعمال کرنے سے احتیاط کرتے ہیں یہ لفظ عام ہوگیا ہے عوام و خواص سبھی بولتے ہیں۔

**فاختہ** :- (بسکون سوم) قمری اور کبوتر کی قسم کا ایک پرندہ جو سرخی مائل خاکی رنگ کا ہوتا ہے اور اس کی گردن میں حلقہ بنا ہوتا ہے جسے طوق کہتے ہیں۔ فارسی، مونث، فصیح، رائج

فاختہ بیٹھی حوض پہ آ کر
خاک پہ لوٹی پر کو پھیلا کر — (گلشن عشق)

قول فیصل۔ یہ چڑیا سرو و شمشاد کے درختوں پر زیادہ بیٹھتی ہے اسی سبب سے شعراء جب فاختہ کا ذکر کرتے ہیں تو سرو و شمشاد کا ذکر بھی کرتے ہیں۔

باغ میں دیکھا جو سرو قامت صیاد کو
فاختہ سولی سمجھتی ہے ہر اک شمشاد کو — ناسخ

فاختہ کے طوق کو بھی شاعرانہ طور پر نظم میں لاتے ہیں۔

وہی پہنے ہو جو شمشاد قد دل کا عاشق
فاختہ طوق گلو گبر لیے پھرتی ہے — منیر

عربی زبان میں اس لفظ کی اصل فاختت (بکسر سوم) ہے ہندی میں اسے پنڈُک کہتے ہیں۔ بسند فرہنگ آصفیہ دہلی میں اسکو فاختوڑی بھی کہتے ہیں۔ یہ لفظ استعارۃً عاشق کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے۔

جوں فاختہ قد حسین و حسن اے دل
وہ سرو ہی کا ہے یہ شمشاد ہی کا — رشک

اب ان معنی میں قریب بمتروک ہے۔ موجودہ دور میں عام طور سے جو فاختائیں پائی جاتی ہیں ان کے گلے میں طوق نہیں ہوتا - اردو میں فاختہ کی جمع فاختائیں رائج ہے۔

**فاختہ اڑانا** :- (دہلی) نکمے کام کرنا مزے اڑانا، عیش کرنا۔ (نور اللغات)

قول فیصل - مولف فرہنگ اثر نے لکھا ہے کہ لکھنؤ میں اس فقرے کا ایک خاص مفہوم ہے جو... ... کسی کے بے تکلف دوست ملنے آئے اور وہ بے خبر سو رہا ہے اس کو جگانے کے بدلے اس کے گال پر باریک نوچی ہوئی روئی لاکر دیا سلائی دکھا دیتے ہیں ادھر روئی پھر سے ہوئی (گویا فاختہ اڑی) ادھر وہ ہڑبڑا کر گال سہلاتا ہوا اٹھا اور دوستوں نے قہقہہ مارا۔

لکھنؤ میں ایک طریقہ فاختہ اڑانے کا یہ بھی ہے کہ پیر کے انگوٹھے اور انگلی کے بیچ میں نوچی ہوئی روئی پھنسا کے دیا سلائی دکھا دیتے ہیں۔

**فاختئی** :- (بسکون سوم و فتح چہارم) ایک قسم کے رنگ کا نام، خاکستری، خاکی، کرنجی، ایک طرح کا رنگ جو ماجو، کتھے اور پھٹکری سے بنایا جاتا ہے۔ - اردو، مونث، رائج۔

محل صرف۔ بوا! ذرا میرے لئے پندرہ پیسے کا فاختئی اور پندرہ پیسے کا گلابی رنگ لیتی آنا

**فاختئی** :- خاکستری رنگ کا، خاکی رنگ کا اردو صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف - میری فاختئی شلوار کیا ہوگئی - اسی پیٹی میں رکھی ہوئی تھی۔

**فاخرہ** :- (بکسر سوم) تحفہ، نادر، قیمتی، عمدہ، بیش بہا گرانمایہ، بیش قیمت، عربی صفت، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فاخر** :- (بکسر سوم) قابل فخر (۲) فخر کرنے والا۔ معزز، نازاں عربی، صفت، قلیل الاستعمال۔

**فاخر** :- یہ نواب اصغر حسین کا تخلص تھا یہی فصیح رائج

قول فیصل - آپ سید نواب باقر حسین کے صاحبزادے تھے

وطن خاص جائس (نصیرآباد) تھا میر مہدی حسین صاحب ماہر
حقیقی چچا اور استاد تھے۔ تاج محل کی صاحب زادی نواب
شمس آرا بیگم سے شادی ہوئی۔ نواب انور حسین صاحب آپ
کے فرزند تھے۔ عقد ثانی سے نواب مظہر حسین صاحب نواب شاکر حسین
صاحب اور دو لڑکیاں پیدا ہوئیں آپ کی حقیقی بہن نواب
حضوری بیگم کی شادی میر وارث حسین صاحب رئیس نصیرآباد سے ہوئی
جن کے صاحبزادے سید فرزند حسین ذاخر تھے جو ماہر کے شاگرد تھے
فروری ۱۹۱۰ء میں انتقال فرمایا حسینیہ جعفر آنمآب میں دفن ہیں۔

**فاخرہ**:- (بکسر سوم و فتح چہارم) عمدہ
نادر، قیمتی، بیش قیمت۔ عربی، صفت، مونث
فصیح، رائج۔

الک الک نے زیب جسم کیا فاخرہ لباس
باندھے عمامے آئے امام زماں کے پاس — انیس

قول فیصل۔ یہ لفظ تنہا مستعمل نہیں فاخرہ لباس
یا لباس فاخرہ کی ترکیبیں زبانوں پر ہیں اور ملبوس
فاخرہ بھی استعمال کرتے ہیں۔ انیس نے فاخرہ
پوشاک بھی کہا ہے جو نسبتہً زبانوں پر کم ہے۔

رنجیدہ ہوں گی ہم کو فرخاک دیکھ کر
شرمائیں گی یہ فاخرہ پوشاک دیکھ کر — انیس

اس کے معنی دلکش اور دلچسپ بھی لیے گئے ہیں جیسے
"فارسی ہا کی غزلیں دلکش اور فاخرہ گائی جاتی ہیں
معرفت میں ڈوبی ہوئی۔" (فسانۂ آزاد)
یہ معنی اب بالکل متروک ہیں۔

**فادر**:- (بفتح سوم) باپ۔ والد۔ انگریزی
رائج۔

وہ مس بولی سب کرتی آپ کا ذکر اپنے فادر سے — اکبر
مگر آپ اللہ اللہ کرنا ہے پاگل کا مانگ ہے — الٰہ آبادی

**فادزہر**:-۱ (معرب پادزہر کا) دافع سم
ہلاک کنندہ زہر۔ تریاق، حافظ روح عربی مذکر
۲ زہر مہرہ۔ زہر مہرہ خطائی۔ حجر التیس، عربی
مذکر۔

قول فیصل۔ چونکہ پاد بمعنی شستن و محافظ آیا ہے
اس وجہ سے ہر ایک تریاق کو پادزہر کہتے ہیں
مگر اصطلاح میں دو قسم کی دواؤں کا نام پادزہر
ہے ایک تو پادزہر معدنی جیسے زہر مہرہ خطائی کہتے
ہیں دوسری حیوانی جس کی نسبت خیال ہے کہ حیوانات
کے مغز سے ایک قسم کا پتھر نکلتا ہے۔"
(فرہنگ آصفیہ)
یہ لفظ تعلیم یافتہ طبقے سے مخصوص ہے عام طور سے
زبانوں پر نہیں ہے۔

**فار**:- چوہا۔ عربی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی
زبان۔

قول فیصل۔ سم الفار کی ترکیب سے زبانوں پر ہے تنہا نہیں
بولتے۔"

**فارخطی**:- فارغ خطی طلاق۔ اردو،
مونث، عوام اور عورتوں کی زبان۔

محل ضرب۔ "میں نے لاکھ سمجھایا مگر کمبخت ماری شوہر
سے میل کرنے پر راضی نہیں ہوتی۔ فارخطی دینے پر
تلی ہوئی ہے۔"

قول فیصل۔ یہ فارغ خطی کی بگڑی
ہوئی صورت ہے۔"

**فارس**:-۱ (بکسر سوم) گھوڑے کا شہسوار
عربی مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بخدا فارس میدان تہور تھا حر
ایک دو لاکھ سواروں میں دو تنہا حر — انیس

قول فیصل۔ گھوڑے کو فرس کہتے ہیں اسی سے فارس
بنا لیا گیا ہے۔"

**فارس**:-۲ (بکسر سوم) ملک ایران کو
کہتے ہیں۔ پارس کا معرب۔ فصیح، رائج۔

"تا خراسان و عراق و زابل و تبریز سے
نغمہ ریز فارس آبادی کرے اپنے مقام" — ذوق

قول فیصل۔ مولف برہان نے لفظ پارس کے ضمن
میں لکھا ہے کہ یہ لفظ بسکون ثالث و بر وزن و معنی
فارس ہے۔ صاحب غیاث نے بکسر سوم لکھ کے معنی
لکھنے کے بعد لکھا ہے کہ رسالہ معربات میں لکھا ہے کہ فارس
بکسر را۔ معرب پارس بسکون را ہے۔"
صاحب فرہنگ آصفیہ نے راے موقوف سے
لکھا ہے۔ لکھنؤ میں عام طور پر بکسر سوم ہی ہے

**فارس**:- (راے موقوف) پسر پہلو
بن سام بن نوحؑ کا نام جس نے شہر اصطخر کو
آباد کر کے اس ملک کو اپنے نام سے منسوب کیا
فارسی، مذکر۔

**فارسٹ**:- (بکسر سوم و سکون چہارم)
(FOREST) جنگل۔ انگریزی، مذکر تعلیم یافتہ طبقے
کی زبان۔

**فارسی**:-۱ فارس بن پہلو بن سام
بن نوحؑ کی زبان وہ زبان جو ملک ایران میں
بولی جاتی ہے۔ ملک فارس کی زبان۔ فارسی مونث
فصیح، رائج۔

مصحفی فارسی کو طاق پہ رکھ
اب ہے اشعار ہندی کا رواج

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا
ہے کہ "محققوں نے فارسی زبان کو سات
قسم پر تقسیم کیا ہے۔ ایک خاص فارسی جو
اصطخر دار الملک ایران میں بولی جاتی ہے اور
اب اصفہان و طہران میں بولی جاتی ہے دوم
پہلوی جیسے ماکن رے ہناوند اور اس کے گرد

کے باشندے بولتے ہیں یہ زبان منسوب بہ پہلو ہے جس کے معنی شہر کے آئے ہیں یعنی شہری زبان۔ چونکہ زمانہ سابق میں یہی تین شہر مشہور تھے اس وجہ سے انھیں کی زبان کو پہلوی کہنے لگے۔ سوم دری جو کوہ رودستان کے دروں میں بولی جاتی تھی چونکہ ان درہ ہائے کوہ میں دیگر اقوام کا گزر نہ تھا اس وجہ سے یہ خالص اور غیر مخلوط خیال کی جاتی اور فصیح مانی جاتی تھی چنانچہ سب سے زیادہ یہی زبان بول چال میں آئی اور مروج ہے۔ باقی چار زبانیں یعنی ہروی، سکزی، زاولی اور سغدی اب متروک ہیں۔

رسالہ ناجی میں لکھا ہے کہ شیخ ابن حجر شارح صحیح بخاری کہتا ہے کہ زبان فارسی منسوب بہ فارس بن غامور بن یافث بن نوح علیہ السلام ہے۔ بعض لوگوں کا قول ہے کہ یہ زبان منسوب بہ فارسیان ہے جو بیٹے عم بن راجن ارفخشد بن سام بن نوح علیہ السلام کے دس بیٹے اور سب کے سب شہسوار تھے چونکہ عربی زبان میں فارس سوار کو کہتے ہیں پس یہ لوگ اسی نام سے ملقب ہو گئے ہیں اور ان کی زبان فارسی کہلانے لگی لیکن ہماری نظر میں یہ قول ضعیف ہے۔

**فارسی** ۲ باشندۂ ایران، فارس کا رہنے والا۔ فارسی، قلیل الاستعمال۔

کیا جانے کہ بولیں گے کیا واں کے فارسی
جرأت گئے جو شعر ترے اصفہان کو

قول فیصل - اردو میں سلمان فارسی کے علاوہ اور کسی نام کے ساتھ ان معنی میں اب فارسی نہیں بولتے البتہ اس کی جمع فارسیوں بولتے ہیں۔

**فارسی** ۳ غیر ملک کی یا اپنی خاص زبان، اردو، عوام کی زبان۔ جیسے "وہ اپنی ہی فارسی بولتا ہے"۔ اس کی فارسی ہماری سمجھ سے باہر ہے۔ وہ اپنی فارسی میں جو جی چاہے سو کہہ لیتا ہے۔" (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے

**فارسی بگھارنا** ۱ بے موقع بے محل فارسی بولنا۔ فارسی زبان میں کلام کرنا، فارسی گوئی کے دکھانے کے واسطے فخریہ بولنا کہ ہم کو بھی یہ زبان آتی ہے۔ (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ دوسرا فقرہ فارسی بھونکنا ہے وہ درج نہیں (فرہنگ اثر) اب اہل لکھنؤ کسی صورت سے نہیں بولتے۔

**فارسی بگھارنا** ۲ ایسی زبان بولنا کہ دوسرا نہ سمجھ سکے۔ زرگری بولنا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فارسی بولنا** ۱ زبان فارسی میں کلام کرنا، فارسی زبان میں گفتگو کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

**فارسی بولنا** ۲ ایسی بولی بولنا جو اوروں کی سمجھ میں نہ آئے۔ کوئی خاص زبان بولنا۔ زرگری بولنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس موقع پر صاحب مخزن المحاورات نے گلشن فیض کے سبب ان معنی کی مثال میں بڑا دھوکا کھایا انھوں نے جرأت کا یہ شعر پیش کیا ہے۔

کیا جانے کہ بولیں گے کیا واں کے فارسی
جرأت گئے جو شعر ترے اصفہان کو جرأت

یہاں بولنے کا فاعل اہل فارس ہیں یا شعر؟ اگر اہل فارس ہیں تو مثال غلط اور جو شعر ہیں تو شعروں کا بولنا کوئی محاورہ ہی نہیں۔ دوسروں کی نقل بے سمجھے بوجھے کر دینے سے ایسی ہی قباحتیں پیش آتی ہیں۔ اس شعر میں فارسی سے مراد ساکنان فارس صاف ظاہر ہے۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**فارسیت** ۵: فارسی زبان کا اثر۔ اردو، مؤنث، فصیح، رائج۔

محل صرف - کیا اچھا شعر کہا ہے۔ فارسیت ٹپک رہی ہے۔ (امراؤ جان ادا)

**فارسی خواں**: فارسی جاننے والا، فارسی پڑھنے والا۔ فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف - چند سال کے عرصے میں بہت سے ہندو فارسی خواں فارسی داں ہو گئے اور دفتروں میں اہل ولایت کے پہلو بہ پہلو جا کر بیٹھنے لگے۔ (دربار اکبری)

**فارسی داں**: فارسی جاننے والا، فارسی زبان سے واقف، فارسی ترکیب، صفت فصیح، رائج۔

محل صرف - میرے جنت مقام باپ میر مدد علی تھے محب نبی و علی، شیعہ پاک و صاف اعتقاد، عالی وقار بڑے فارسی داں، حضرت عباس علم بردار کی اولاد میں، کبھی کبھی شعر کہتے تھے مائل تخلص تھا۔ (آپ بیتی کے خود نوشت حالات)

**فارسی کی ٹانگ توڑنا**: غلط سلط فارسی بولنا ٹوٹی پھوٹی فارسی بولنا۔ چنانچہ ظرافتاً کہتے ہیں۔

"فارسی را ٹانگ توڑم تا کہ وا لنگڑی شود"
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ غلط فارسی بولنے والے کی نسبت کہی کے ساتھ بول دیتے ہیں ۔ مگر جو فارسی اردو آمیز فقرہ لکھا گیا ہے وہ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**فارغ** ۱ ۔ (بکسر سوم) آسودہ ، مطمئن ، بے فکر ، عربی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

اندیشۂ آشیانہ و خوف صیاد
مرغان چمن کبھی فارغ البال نہیں (انیس)

قول فیصل ۔ زیادہ تر فارغ البال کی ترکیب سے بولتے ہیں ۔

**فارغ** ۲ ۔ وہ شخص جو کام سے فرصت پا چکا ہو ۔ شاغل کی ضد ، عربی صفت ، فصیح ، رائج ، محل صحیح ۔ نواب صاحب کا یہ طریقہ ہے کہ لازم ایک کام سے فارغ نہیں ہوتا کہ دوسرا کام تیار ہے ۔

**فارغ** ۳ ۔ نجات پانے والا ، آزاد ، بری ، مرفہ ، خلاص ، عربی صفت ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ عام طور سے ان معنی میں نہیں بولتے ۔

**فارغ البال** ۱ ۔ آسودہ حال ، مرفہ حال ، خوش حال ، عربی ترکیب ، صفت ، فصیح ، رائج ۔

خبر یہ شہر میں جب ہو گئی عام
جلیبی پاک میں آئے سر شام
زن و مرد و جوان و پیر و اطفال
پریشاں دل ، گدا گر ، فارغ البال (معراج المضامین)

قول فیصل ۔ ہونا کے ساتھ صرف ہے جیسے " ان صحبتوں سے کیا ملا ، سرخرو ہوئے یا روسیاہ ، فارغ البال ہوئے یا تباہ ۔ (فسانۂ آزاد)

اس ترکیب کے لغوی معنی ہوئے آسودہ دل اس لئے کہ بال عربی میں دل کو کہتے ہیں ۔

**فارغ البال** ۲ ۔ بے فکر ، مطمئن ، خوش خوش ۔ عربی ترکیب قلیل الاستعمال ۔

فارغ البال اپنے گھر کو چلا
دیکھئے تو جاکے واں پر کیسی ہوا (مثنوی گلزار)

قول فیصل ۔ ایک معنی ہیں بلا خوف ، بے کھٹکے جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں

پڑھی حضرت نے کیجے فارغ البال
نماز حق فقط میں نے کئی سال (معراج المضامین)

**فارغ البال کرنا** ۔ مطمئن کرنا ، بے فکر کرنا ، اردو ، فصیح ، رائج ؛

فارغ البال کیا مجھ کو پریشانی نے
رہتی ہے پیش نظر زلف معنبر کے عوض (وزیر)

قول فیصل ۔ اس کے ایک معنی ہیں خوشحال کرنا ۔

**فارغ البال ہونا** ۔ مطمئن ہونا ۔ بے فکر ہونا ، اردو مصدر ، فصیح ، رائج

ع فارغ البال ہوئے خوب فراغت پائی (لاعلم)

قول فیصل ۔ خوش حال ہونا بھی اس کے ایک معنی ہیں جیسے " ان صحبتوں سے کیا ملا ؟ سرخرو ہوئے یا روسیاہ ، فارغ البال ہوئے یا تباہ (فسانۂ آزاد)

**فارغ البالی** ۱ ۔ اطمینان ، بے فکری ، عربی ترکیب ، فارسی صرف ، فصیح ، رائج ۔

تیرہ بختوں کی پریشانی کا جانا ہے محال
فارغ البالی نصیب کاکل برہم نہیں (شاد لکھنوی)

**فارغ البالی** ۲ ۔ خوش حالی ، مرفہ حالی ، آسودگی ، فارسی صرف ، عربی ترکیب ، فصیح ، رائج ۔ محل صحیح ۔ جب تک کسی کو اصل حال کی خبر نہ ہو ہرگز نہ معلوم کر سکتا کہ اندر ان پر کیا گزر رہی ہے ۔ یہی جانتا تھا کہ بالکل حالت فارغ البالی میں ہے ۔ (حسن بلگرامی)

قول فیصل ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ہر معنی میں اس کو اردو لکھا ہے ۔ اور مولف نور اللغات نے اس کو فارسی تحریر کیا ہے :

**فارغ التحصیل** ۱ ۔ تحصیل علم سے فراغت پایا ہوا وہ جس نے مکمل طور سے تحصیل علم کر لی ہو ۔ عربی ترکیب ، مونث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

محل صحیح ۔ فارغ التحصیل جوانوں کو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر لیتا تھا اور ان جلسوں میں شامل کرتا تھا کہ زمانے کی آب و ہوا نے انہیں پالا ہے ۔ (دربار اکبری)

**فارغ الحال** ۱ ۔ آسودہ حال ، مرفہ حال ، بے فکر ، بڑا امامی ، عربی ، صفت ، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔ بے فکری کے معنی میں " فارغ الحالی " بولتے تھے ۔ جیسے " خوش حالی یا فارغ الحالی کی بدولت بڑے مزے ڈبے دکھاتے ہیں ( اودھ پنچ ) اب فارغ الحالی بھی نہیں بولتے ۔

**فارغ بالی** ۱ ۔ فراغ بالی ، مرفہ حالی ، خوش حالی ، بے فکری ، آسودگی ، فارسی ، مونث ، (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ فارغ البالی بولتے ہیں اور بہت کمی کے ساتھ فراغ بالی بھی بول سکتے ہیں ۔ فارغ بالی کوئی نہیں بولتا :

**فارغخطی** ۱ ۔ (بکسر سوم و سکون چہارم و فتح پنجم ) طلاق نامہ بے تعلقی کی تحریر جو میاں بیوی کے درمیان ہو ۔ واحد ، فارسی ترکیب ، مونث ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

والا، محبوب سے دلی محبت کرنے والا، جاں نثار، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

جہانِ عشق میں شاید یہی ہو ربطِ وفا
میں جس کا دل سے فدائی وہی ہو قاتل — محشر

قول فیصل۔ اس کی جمع "فدائیان" بھی استعمال ہوئی ہے جو فارسی اور فصیح ہے۔

فدائیانِ شہِ دیں پناہ حاضر تھے
ہماری قوم کے سب بادشاہ حاضر تھے — میر عشق

**فَدَک** :- (بفتح اول و دوم) خیبر کے علاقے میں رسولِ خدا کا ایک باغ تھا جس پر دخترِ رسول نے باپ کے انتقال کے بعد ملکیت کا دعویٰ کیا تھا اور یہ مسئلہ آج تک سنیوں اور شیعوں میں اختلافی بنا ہوا ہے۔ عربی (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بکسر اول و فتح دوم ہے۔

**فِدْوِی** :- (بالکسر) سر بیچنے والا، قربان ہونے والا، عربی صفت، قلیل الاستعمال

ممتاز ہے فدوی سے جو زہرا کے پسر کا
شان اس کی بڑھے فخر ہو جو جد و پدر کا — انیس

قول فیصل۔ خادم یا ملازم اپنے آقا اور مالک سے بات کرتے وقت انکسار کے طور پر اس لفظ کو "میں" کی جگہ بھی استعمال کرتا ہے جیسے "خداوندا! اب حضور سے تو فدوی زبان نہیں پا سکتا۔" (دبیر کہسار)

فدوی کی جگہ غلام اور خادم اب نسبتہً زیادہ ہے۔ مرزا دبیر نے تینوں الفاظ کو انھیں معنوں میں ایک جگہ جمع کر دیا ہے۔ فرماتے ہیں۔

مشغول تھیں دعا میں بھی اشرف النسا،
زنجیرِ در ہلا کے کسی نے جو دی صدا
زہرا پکاریں کون؟ کہا بندۂ خدا
فدوی، غلام، خادمِ اولادِ مرتضیٰ
خیاط ہوں حضور کے ہر نورِ عین کا
لے آیا ہے لباس حسن اور حسین کا — دبیر

قدیم زمانے میں عام طور سے خط یا عرضی کے خاتمے پر فقط کے بعد نام سے پہلے لفظ فدوی لکھنے کا رواج تھا۔ اب بھی پرانے خیال کے حضرات کبھی کبھی لکھ دیتے ہیں۔ اس لفظ کی فارسی جمع فدویان بھی اردو میں رائج ہے مگر ترکیب اضافی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں تنہا نہیں۔

فدویانِ خاص میں ہوں میں بھی اے سلطانِ عشق
چاہیے طغرائے بدنامی مرے منشور کو — سرور

اس کی اردو جمع فدویوں بھی استعمال ہوئی ہے۔

دعوے ہیں فدویوں کو تھا بڑے بڑے
ہیں گے اسی گھڑی سے کپڑے کھڑے کھڑے — دبیر

**فِدْیَہ** :- (بالکسر و فتح سوم) صدقہ، تصدق، عربی، فصیح، رائج۔

شور ہے عالمِ بالا پہ قدِ رعنا کا
سرِ افلاک ہے فدیہ قدمِ والا کا — محسن کاکوروی

قول فیصل۔ ایک زمانے سے فرق کے ساتھ "جاں نثار" کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے

عہدہ ہے یہ حسینؑ کے حق بھائی کا
فدیہ ہے جو ازل سے خدا کے فدائی کا — دبیر

**فِدْیَہ** :- ۲ وہ مال یا روپیہ جو کسی قیدی کے عوض دیا جائے۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فِدْیَہ** :- ۳ دیت۔ جان کا معاوضہ، خوں بہا، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ زیادہ تر زبانوں پر "دیت" (بکسر اول و فتح دوم) ہی ہے۔

**فِدْیَہ** :- ۴ وہ ٹیکس جو بادشاہ کی طرف سے غیر مذہب کے لوگوں سے لیا جائے۔ عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اسے "جزیہ" کہتے ہیں۔

**فِدْیَہ** :- ۵ صدقۂ فطر کو بھی "فدیہ" کہتے ہیں۔ عربی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فَذَالِک** :- (بروزن ممالک) اہلِ حساب کی اصطلاح میں وہ جمع جو بعد تفصیل کے دی جائے (نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**فَرّ** :- (بفتح اول و تشدید دوم) رفعت، شکوہ، شان و شوکت، دبدبہ، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال

جو کہ بخشے گا تجھ کو فرِّ فروغ
کیا نہ دے گا مجھے مئے گلفام — غالب

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ "نہایہ میں بہ تشدید دوم بمعنی ہیبت و شکوہ لکھا ہے" اور صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں "نور، روشنی، چمک بھی معنی ہیں مگر صرف فارسی میں آتے ہیں۔ ضرورتِ شعر یا بعض ترکیب کے سبب رعب داب دبدبہ کے معنی میں مشدد بھی کر لیتے ہیں" بہرحال تنہا نہیں بولتے بلکہ "کرّ و فر" ہی کی ترکیب سے بولتے ہیں۔

دنیا سے لے کے چلیے گناہوں کی بھیڑ بھاڑ
دوزخ کو جائیے تو بڑے کرّ و فر کے ساتھ — صبا

دیگر شعرا نے "باکرّ و فر" اور "بکرّ و فر" بھی استعمال کیا ہے۔

ہے عبث عمرِ دو روزہ پہ یہ سارا طمطراق
خاک ہی ہوگا اگر باکرّ و فر پیدا ہوا — وارث

رواں سواریِ شاہِ عرب بکرّ و فر
رکاب تھامے ہوئے جبرئیل گھوڑے پر (مولف)

اور کسی کے ساتھ فر بر و فربشر کی ترکیب بھی مستعمل ہے جیسے۔ الغرض باغ نزہت آگیں اور شبستان زہرہ جبیں اور اس کے فر بے دل فریبیں۔ (فسانۂ آزاد)

فرشاہی کی ترکیب بھی استعمالی ہوتی ہے۔ "ملکہ کی نگاہ چہرۂ بے نظیر صورت دل پذیر جانفزا پڑی دیکھا ایک جوان رشک مہ پیر کنعاں بر عنا سرو قامت سہی بالا پیکر حسن خوبی کا درِ یکتا۔ کا سر سے فرشاہی نمایاں ہے"

(فسانۂ عجائب)

**فسر**:۔ (عربی فر (بھاگنا) سے ماخوذ ہے) اڑنے کی آواز۔ مونث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں تنہا نہیں بولتے۔ "فر فر" ہی زبانوں پر ہے۔

دونوں جہان کے ہوش برابر رواں ہوئے
ع تیر ف ہوا سے عرش میں فرفر رواں ہوئے — مرزا دبیر

**فُرات**:۔ (بضم اول) ایک نہر کا نام جو کوفے سے کربلا ہوتی ہوئی گزری ہے۔ عربی مونث فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "ایک دریا کا نام جو ایشیائے روم کو بہتا اور کوہ آرمینیا کے پہاڑوں سے دو مقاموں سے نکل کر خلیج فارس میں جا گرتا ہے ۱۳۰۰ میل کی مسافت پر دریائے دجلہ بھی شامل ہوتا ہو شہر بصرہ سے ۵۰ میل آگے بڑھ کر خلیج فارس میں گرتا ہے۔ اس کا طول مع دجلہ ۱۸۰۰ میل ہے۔ حضرت امام حسین علیہ السلام اور یزید پلید سے جنگ حق و باطل اسی دریا پہ ہوئی۔ اس دریا کو اپنے اوپر افسوس کرنا چاہیے کہ اس کے ہوتے ہوئے نواسۂ رسول ﷺ پیاسا شہید ہوا۔ اس کے لغوی معنی بہت میٹھے اور صاف پانی کے ہیں چونکہ روم میں اس سے عمدہ کسی دریا کا پانی نہیں ہے اس وجہ سے یہ نام رکھا گیا۔ مگر اردو میں تنہا فرات، "نہر فرات"، "دریائے فرات" اور "شط فرات" بھی کہتے ہیں

ع ساحل سے سر پٹکتی تھیں موجیں فرات کی — انیس

ع نہر فرات بیچ میں مانند کہکشاں — انیس

ع دریائے فرات آب آب ہے شبیر کو پانی دے نہ سکا — ثاقب

خونچکاں آنکھوں سے گر قطرہ گرے تو ہو ابھی
رود نیل و دجلہ و شط فرات و گنگ سرخ — الماس

**فَرّاٹا**:۔ (بفتح اول و تشدید دوم) کسی چیز کے اڑنے کی آواز، ہوا کے طمانچوں کی آواز، جیسے جھنڈے کے کپڑے کی آواز جو ٹکرا کے پیدا ہوتی ہے۔ ہوا کا تیز جھونکا۔ ہوا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنوں میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فراٹا**:۔ بہت تیزی سے پڑھنے کی آواز، اردو، عورتوں کی زبان

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ "جلد جلد ورق الٹنے کی نسبت بھی کہتے ہیں۔" اہل لکھنؤ ان معنوں میں نہیں بولتے۔

**فراٹا**:۔ بہت تیز دوڑنا، اردو، عورتوں کی زبان۔

**فراٹے اڑانا**:۔ بہت تیزی سے کام کرنا، جلدی جلدی کام کرنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ہم امید واری کرتے ہیں۔ تین مہینے سے روز یہاں کام سیکھتے ہیں اب فراٹے اڑاتے ہیں

قول فیصل۔ اب زیادہ تر عورتیں ہی بولتی ہیں

**فراٹے بھرتا ہے**:۔ بڑا چالاک اور چلتا ہوا ہے۔ بہت تیز ہے۔ اردو صرف، قریب بہ متروک۔

**فراٹے بھرنا**:۔ جلد جلد پڑھنا۔ بے اٹکے پڑھنا بہت تیزی سے پڑھنا، اردو صرف، عورتوں کی زبان قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ وہ ستر برس کے زبان دراز ہیں۔ وہ فراٹے بھرتے ہیں کہ بھلا چنگا آدمی گھن چکر ہو جائے۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ ان معنی میں صاحب نور اللغات نے "فراٹے لینا" بھی لغت قائم کیا ہے جو متروک ہے۔

**فراٹے بھرنا**:۔ نہایت تیزی سے دوڑنا، تیزی سے اڑنا، اردو صرف، قریب بہ متروک۔

عرش پر سے توڑ کے تارے یہ لائے گا
فراٹے بھر رہا ہے جو ذہن رسا مرا — صفدر

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اسی محل پر "فراٹے لینا" بھی لکھا ہے جو متروک ہے۔ مؤلف مذکور نے فراٹے بھرنا اور فراٹے لینا کے ایک معنی لکھے ہیں۔ جھنڈے یا پھریرے کا ہوا میں لہرانا اب ان معنی میں بھی متروک ہے۔

**فراٹے کے ساتھ**:۔ تیزی سے، جلد جلد۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ تین مہینے میں اردو فراٹے کے ساتھ پڑھنے لگے ہیں۔ (دایا جی)

**فراٹے مارنا**:۔ تیزی سے کبھی ادھر کبھی ادھر آنا جانا، ایک جگہ قیام نہ کرنا، اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ وہ نہ ماں کی سنتی ہے نہ باپ کی سنتی ہے جب سے جوانی آئی ہے چاروں طرف فراٹے مارتی پھرتی ہے۔

**فرّاجانا**:۔ پھاند جانا، اس پار سے اس پار کود کر چلا جانا، اردو صرف، متروک۔

محل صرف۔ گرز جھولا دے کر خندق اس پار

پھینکا پھر آپ مرکب سے اتر خندق فرا گیا۔
(طلسم ہوشربا)

**فَرَاخ** :- (بالفتح) کشادہ، وسیع، چوڑا
لمبا چوڑا، کھلا ہوا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

جگہ حرم میں نہ راہب کو شیخ کو نہ دیر میں
ہے صدقے خانۂ مشرب کے کس قدر ہے فراخ — سودا

قول فیصل۔ مکان میدان وغیرہ کے ساتھ اس کا
صرف ہے جیسے فراخ و وسیع میدان میں ایک ایوان
سپہر بنا ہے چوطرفہ سبزہ دمیدہ کی مہک اور گلہائے
مشک بیز کی مہک۔ (فسانۂ آزاد)
فارسی میں مجازاً اس کے معنی ہیں بہت بڑا، اعظم،
لیکن اردو میں ان معنی کی قید نہیں ہر کشادہ مقام
چاہے وہ کم کشادہ ہو چاہے زیادہ فراخ
کہلاتا ہے۔

**فراخ آستین** :- سخی، جواں مرد، فارسی
صفت۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**فراخ پیشانی** :- کشادہ پیشانی، چوڑی
پیشانی کا، اردو، صفت، (نور اللغات)
قول فیصل۔ زیادہ تر اس محل پر "کشادہ پیشانی"
ہی بولتے ہیں۔

**فراخ چشمی** :- (فارسی میں فراخی چشم بمعنی
خوش خوئی، ناداری) عالی ہمتی، حوصلہ بلند ہونا
مؤنث۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کی کے ساتھ
بولتا ہے۔

**فراخ حوصلگی** :- عالی ظرفی، عالی ہمتی، بڑ[illegible]
فارسی ترکیب صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ حوائیوں نے روپے برسائے سخاوت
اور فراخ حوصلگی کا سیلاب آ گیا اور اس کی
لہروں نے عدالت کی بنیاد ہلا دی۔
(از منشی پریم چند)

**فراخ حوصلہ** :- (کنایۃً) بردبار، باوقار
عالی ظرف، بڑے حوصلے والا، عالی ہمت، بلند ہمت
فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فراخ دامن** :- دولت مند، مالدار، فارسی
صفت، قلیل الاستعمال۔
قول فیصل۔ دولت مندی اور مالداری کے معنی
میں "فراخ دامنی" بھی استعمال ہوا ہے۔

تا ہو فراخ دامنی چرخ منحصر
جل بہر دست اوج رہے وہ فنا فلک — سودا

(بعض معنی میں "فراخ دست" بھی صاحب نور اللغات
نے لکھا ہے جو خالص فارسی ہے اردو سے اس کا
تعلق نہیں۔

**فراخ دانی** :- وسعت علمی، فارسی ترکیب
مؤنث، دہلی، کی زبان۔
محل صرف - وہ بلند خیال شاعر کیا شگفتہ مزاج عالم
تھا اپنی شگفتہ بیانی اور دانش خداداد اور فراخ
دانی کی بدولت نہایت کم عرصے میں درجہ
مصاحبت تک پہنچ گیا۔ (دربار اکبری)

**فراخ کرنا** :- چوڑا کرنا، کشادہ کرنا، ڈھیلا
کرنا۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ بالعموم نہیں بولتے۔

**فُراخور** :- (بروزن تفاخر) شائستہ، لائق
سزاوار، مناسب، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کسی سے حول جو کوئی سلام لیتا ہے
تو کچھ فراخور حال اس کا کام لیتا ہے — میر حسن

**فراخی** :- (۱) (بالفتح) کشادگی، چوڑائی، وسعت
پھیلاؤ، فارسی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
وقت میں تنگی فراخی دونوں ہیں جیسے ربڑ کھینچیں
کھینچنے سے بڑھتا ہے چھوڑنے سے دبتا ہے سکڑ جاتی ہے

**فراخی** :- (۲) آسودگی، خوشحالی، فارسی
مؤنث۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ اردو میں ان معنی میں کوئی نہیں
بولتا۔

**فراخی** :- (۳) گھوڑے کا تنگ، اردو، قریب
بہ متروک۔

کیا اسپ معانی کو کدا دیں گے وہ جن پاس
نے پوزی، نہ پٹا، نہ فراخی ہے نہ خوگیر — سودا

**فُرادیٰ** :- (بالضم) ایک ایک، الگ الگ
تنہا تنہا۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
قلیل الاستعمال

**فُرادیٰ** :- (۲) تنہا، اکیلے، وہ نماز جو بغیر
جماعت پڑھی جائے، فارسی، فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ فارسی میں اس کا املا ہائے ہوز سے
(فرادہ) ہے اس کا صرف نماز کے ساتھ
ہے جیسے اگر تم کسی وجہ سے نماز میں امام کی
اقتدا نہیں کرنا چاہتے تو اخلاقاً فرادیٰ کی
نیت سے جماعت میں شامل ہو جاؤ۔

**فرادیس** :- (بالفتح اول و یائے معروف) بہت
سی جنتیں فردوس کی جمع، عربی، مذکر، تعلیم
یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

کیوں واسطے جراب کے میسر نہ ہو حاضر
غلمان کی اور حور فرادیس کی ٹوپی — انشا

**فراڈ** :- (بالفتح) دھوکا، جعل، انگریزی
مذکر، انگریزی داں طبقے کی زبان۔

محل نثر۔ انھوں نے میرے ساتھ جیسا فراڈ کیا ہے مجھے اس کی قطعی امید نہیں تھی۔

**فَرّار:-** (بفتح اول و تشدید دوم) بہت بھاگنے والا، میدان جنگ سے بھاگ جانے والا (صیغہ مبالغہ) عربی صفت، مذکر، فصیح، رائج۔

کام کیا ہے مجھ کو اے ناسخ کسی فرّار سے
بانِ دل سے ہوں میں عاشق شب بے کرار کا — ناسخ

قول فیصل۔ یہ لفظ کرّار کا نقیض ہے جس کے معنی ہیں "حملہ آور، پے در پے فوج پر جھپٹ جھپٹ کے حملہ کرنے والا" صاحب نور اللغات نے فرار کے معنی "پارہ" کے بھی لکھے ہیں جو مشوّشوں کی اصطلاح ہے اور عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فِرار:-** (بالکسر) بھاگنا، غائب ہونا، چھپ جانا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ترا دور ہو اغلب اہل بدعت سے
کیا فرار لعینوں نے تیغ حضرت سے — اوج

قول فیصل۔ زیادہ تر میدان جنگ سے بھاگ جانے کے محل پر بولتے ہیں اور زبانوں پر بفتح اول زیادہ ہے اگر بغیر ترکیب استعمال کیا جائے تو بفتح اول ہی فصیح ہے جو قاعدۂ اردو کے حکم میں ہے۔

**فرار کرنا:-** بھاگ جانا، غائب ہو جانا، جان چرا کے چھپ جانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل نثر۔ آپ بیکار ڈھونڈھنے جا رہے ہیں آپ کے صاحبزادے گیارہ بجے ہی مدرسے سے فرار کر گئے۔

قول فیصل۔ نسبتاً فرار کرنا کے بجائے بھاگ جانا زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فرار ہونا:-** بھاگنا، غائب ہونا، چھپ جانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل نثر۔ سپاہ باقی ماندہ اس تیرہ بخت نگوں سار کی فرار ہوئی زندگی دشوار ہوئی۔ (فسانہ عجائب)

**فراری:-** ۱ جان کے خوف سے بھاگ جانے والا، بھگوڑا، جان بچا کے چل دینے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

پہنچے یہ تین شیر جو مقتل میں ایک بار
کیا پیدلوں کا ذکر فراری ہوئے سوار — میر انیس

**فراری:-** ۲ مفرور، بھاگا ہوا، وہ مجرم جو خوف گرفتاری سے روپوش ہو، اردو صفت، پولیس اور عدالت فوجداری کی اصطلاح۔

محل نثر۔ آٹھ آدمیوں نے ڈاکا ڈالا تھا چار تو موقع پر گرفتار ہو گئے اور چار بھاگ نکلے ان کے وارنٹ ہیں لیکن وہ دو مہینے سے فراری ہیں۔

قول فیصل۔ زبانوں پر فراری مجرم کی ترکیب زیادہ ہے۔

**فراری:-** ۳ وہ زمیندار جو اپنی زمین چھوڑ کر بھاگ جائے۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فَراز:-** (بالفتح) بلندی، اونچائی، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

گلگشت باغ میں نظر آیا یہ صبحدم
اک گل فراز شاخ چمن آشکار ہے — نظم طباطبائی

قول فیصل۔ اس کا صرف نشیب و فراز کی ترکیب کے ساتھ عام طور سے زبانوں پر ہے جو فصیح ہے۔ فرازکوہ، فراز عرش اور فراز چرخ کی ترکیب بھی مستعمل ہے

ع فراز عرش معلّا سلام کہتا ہے — نجم آفندی

آتی ہے ندی فراز کوہ سے گاتی ہوئی
کوثر و تسنیم کی موجوں کو شرماتی ہوئی — اقبال

**فرازی:-** بلندی، اونچائی، فارسی، مونث (نور اللغات)

قول فیصل۔ تنہا فرازی نہیں سرفرازی بولتے ہیں۔

معبود میں سب سہل ہے یہ رنج و محن
سرفرازی ہے جو خنجر سے کٹے گی گردن — انیس

**فِراست:-** (بکسر اول و فتح دوم و چہارم) دیکھتے ہی کسی امر کو تاڑ جانا، فہم و ادراک کی تیزی، زیرکی، دانائی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

رہیں گے شاہ کی صورت فلاطون زماں ہو کر
نمایاں چشم و ابرو سے فراست ہو گئی ہے — جلیل

قول فیصل۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں "ظاہر لفظ سے باطن کو معلوم کرنا"

**فرانسس:-** (یائے معروف) فرانسیس کا مخفف، اردو، متروک۔

پگڑی تو نہیں ہے یہ فرانسیس کی ٹوپی
یاں وقت سلام اتری ہے نہیں کی ٹوپی — (آتش)

**فِراش:-** (بالکسر) وہ فرش جس پر رات کو سوئیں، بچھونا، عربی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں تنہا فراش نہیں صاحب فراش بولتے ہیں

**فَرّاش:-** ۱ (بفتح اول و تشدید دوم) فرش بچھانے والا، وہ جس کے متعلق فرش بچھانا اور خیموں کا گاڑنا، عربی صفت، فصیح رائج

فراش قاعدے سے قناتیں لگاتے ہیں
سر پر کھڑے حضور کو اکبر بلاتے ہیں — دبیر

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس کے ایک معنی چوبدار بھی لکھے ہیں جو زبانوں پر نہیں ہیں۔ فراشی کا پیشہ کرنیوالی عورت کو فراشن یا فراشنی کہتے تھے جس کی جمع فراشنیں اور فراشنیاں اور اپنے محل پر فراشنوں بولتے ہیں جیسے صبح کو فراشنیاں باسی ہار پھول جو پھینکتی تھیں چاندی کے ڈھیر ان کے ہاتھ لگ جاتے تھے۔ (دفاتر بند نوابات) کثوری مکان صاف کرنے والے نوکر کو بھی فراش کہتے ہیں۔

تنکا سمجھ کے دور کرے بزم یار سے
فراش دیکھ لے جو مرے جسم زار کو — ناسخ

**فرّاش خانہ:-** وہ مخصوص گھر جہاں فرش فروش خیمہ و ڈیرا

وغیرہ رکھے کیواسطے ہوتے ہیں۔ فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ جو شاہانہ سامان خشکی کے سفر میں ہمرکاب ہوتے تھے گشت میں ہمراہ چلتے ....کل کارخانے مثلاً توپخانہ، سلاح خانہ، خزانہ، نقار خانہ، کراق خانہ (توشہ خانہ) فراش خانہ... وغیرہ وغیرہ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی توشہ خانہ اور توشک خانہ کے بھی لکھے ہیں۔ اہل لکھنؤ اسے فراش خانہ نہیں کہتے۔

**فرّاشی**: (بفتح اول و تشدید دوم) فرش بچھانے کا کام، پیشہ، اردو، صفت، فصیح، رائج

**فراشی پنکھا**: بڑا پنکھا (یہ پنکھا دو قسم کا ہوتا ہے ایک تو وہ جو مکان کی چھت میں لگایا جاتا اور کھینچ کر تمام فرش پر ہوا پہنچاتا ہے دوسرا ہاتھی بہت بڑا پنکھا جو کھڑے ہو کر جھلا جاتا ہے)۔ اردو، اسم، مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ فرشی پنکھا کہتے ہیں۔

**فراشی سلام**: دربار کا تعظیمی وہ سلام جو اتنا جھک کے کیا جاتا تھا جس میں سر قریب قریب فرش تک پہنچ جاتا تھا۔ اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ جدھر جاتے تھے لوگ تعظیم بجالاتے تھے جس سے چار آنکھیں ہوئیں اس نے فراشی سلام کیا۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ اب کمی کے ساتھ اسی کو فرشی سلام بھی کہتے ہیں۔

**فراعنہ**: مصر (فرعنہ) فرعون کی جمع، مصر کے فرعون، مصر کے بادشاہ، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

**فراغ**: ۱ (بفتح اول) فرصت، نجات، مہلت، فراغت، آسودگی، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عمر جاوید تو خضر کو ملی — عیش جاوید سے فراغ ہمیں
(داغ)

**فراغ**: ۲ خوشی، انبساط، بے فکری، اطمینان، سکون، عربی، مذکر، قلیل الاستعمال

پاؤں دامن میں کھینچ لیں گے ہم
ہاتھ گر گوشۂ فراغ لگا — میر

**فراغ**: ۳ خوش حالی، آسودگی، تکمیل، سکون، فراغبالی، عربی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

وہ دن کدھر گئے کہ ہمیں بھی فراغ تھا
یعنی کبھو تو اپنا بھی دل تھا دماغ تھا — درد

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے افراط اور بہتات کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے

**فراغ بال**: (بے اضافت) مطمئن، بے خوف و خطر، فارسی صفت، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ دیوان خانہ خاص میں جہاں کسی کی مجال نہ تھی کہ علانیہ نماز پڑھے وہ بفراغ بال و جمعیت خاطر باجماعت مذہب امامیہ کی نماز پڑھتا تھا۔ (دربار اکبری)

**فراغ بالی**: (بے اضافت) بے فکری کی زندگی، سکون و اطمینان کی زندگی، فارسی، مونث، قلیل الاستعمال۔

غم نہ تھا کچھ فراغ بالی سے
تھے بہت خاندان عالی سے — نواب مرزا شوق

**فَراغَت**: (بفتح اول و چہارم) چھٹکارا، نجات، کسی کام کو مکمل کرنے کے بعد فرصت پانا، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

دم لبوں پر ہے بہت دیر نہیں
آپ آئیے جلد فراغت ہو گی — امیر

**فراغت**: ۲ اطمینان، راحت، بے فکری، آرام، چین، آسودگی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

مگر روز لشکر دلی سے فرصت نہ تھی
معیشت سے حاصل فراغت نہ تھی — امیر مینائی

**فراغت**: ۳ افراط، بہتات، کافی، عربی، قریب بمتروک۔

**فراغت**: ۴ پیخانہ، ٹٹی، جھاڑے، جنگل گئے، رفع حاجت کے واسطے جانا، اردو، ہندو یا گنواروں کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے "فراغت جانا" لغت قائم کر کے "بیت الخلا جانا" معنی لکھے ہیں۔ یہ دونوں صرف دہلی سے مخصوص ہیں لکھنؤ میں ہندو یا گنوار کوئی نہیں بولتا۔

**فراغت پانا**: ۱ فرصت پانا، نجات پانا، فارغ ہونا، چھٹکارا ہونا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

فراغت پا کے رنج سے منزل مقصد پہ جاتا ہے
بغیر نشتر راہ شوق میں ہو گی بڑی مشکل — محشر

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے معنی فیصلہ کرنا اور جھگڑا چکانا لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فراغت پانا**: ۲ جماع کر چکنا، جماع کی حالت میں انزال ہونا، اردو، مصدر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ لکھنؤ کے صاحبان تہذیب اخلاق لفظ فراغت بول کے در پردہ عورت سے ہمبستری سے فرصت پانا مراد لیتے ہیں۔

**فراغت حاصل کرنا**: فرصت پانا، کام سے مہلت پانا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ روانگی سے پیشتر کل انتظام سلطنت اور خانگی امور سے فراغت حاصل کر کے منزل مقصود کی طرف روانہ ہوا (نوبت رائے نظر لکھنوی)

**فراغت سے**: ۱ اطمینان کے ساتھ، سکون کے ساتھ، بے فکری کے ساتھ، اردو، صرف، قریب بمتروک

اسیر اپنا گریباں پنجۂ وحشت میں رہتا ہے
فراغت سے وہاں شانہ ہوا کرتا ہے کاکل میں ——اسیر

**فراغت سے** ہے ۲ چین سے، آرام سے، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محل نظر۔ کیا کریں اب تو فاقوں میں دن گزرتے ہیں۔ وہ دن یاد آتے ہیں جب زندگی فراغت سے بسر ہوتی تھی۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "بکثرت اور با فراط" کے معنی بھی لکھے ہیں۔ ان معنوں میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فراغت کرنا** ہے فرصت پانا، چھٹی پانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

خدائی پر کمر کستا ہے جب وہ غمزہ کستا ہے ——مصحفی
فراغت بندے سے کر کے پھر قصد حرم کیجے

**فراغت کرنا** ہے ۲ پیخانہ پھرنا، بول و براز کرنا، اردو صرف، ہندوؤں کی زبان۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں پڑھا لکھا طبقہ عام طور سے بولتا تھا اب کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**فراغت لگنا**:۔ پاخانے کی حاجت ہونا، اردو صرف، دہلی کے ہندوؤں کی زبان
(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فراغت والا**۔ خوش حال، صاحب اطمینان سکون و بے فکری سے زندگی بسر کرنے والا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

حرص کے پھیلتے ہیں پاؤں بقدر وسعت
تنگ ہی رہتے ہیں دنیا میں فراغت والے ——ذوق

**فراغت ہونا** ہے ۱ فارغ ہونا، فرصت ہونا کسی کام سے چھٹکارا ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

لو فراغت ہو گئی کیا سب جاں ہو گیا ہے
چاک دامن ہو گیا ٹکڑے گریباں ہو گیا ——نسیم دہلوی

**فراغت ہونا** ہے ۲ انزال ہونا، منزل ہونا، جھڑنا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ قدیم زمانے میں صاحبان تہذیب اور بلند طبقے کے لوگ ان معنوں میں بول دیتے تھے اب قریب بہ متروک ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ مخزن المحاورات میں اس کے معنی "مر جانا اور فوت ہو جانا" کے ہیں اور مندرجہ ذیل عبارت بھی لکھی ہے۔

"ہمارے نئے محاورہ داں مؤلف مخزن المحاورات نے جو اس کے معنی مر جانا یا فوت ہونا لکھے ہیں یہ شاید خاص وہی بولتے ہیں یا اجتہاد کے طور پر لکھے ہیں ہم نے کبھی نہیں سنا کہ کوئی مر جائے اور کہیں کہ وہ فراغت ہو گیا۔ کوئی مرنے والا ہو اور کہیں کہ وہ فراغت ہونے والا ہے"

**فراغ دل**:۔ بے فکری، آسودگی، دل کا اطمینان، سکون قلب۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

انشا بڑھا کے بحر غزل ایک اور کہہ
حاصل ہوا اس گھڑی تجھے عشق فراغ دل ——انشا

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اسی محل پر فراغ خاطر بھی لغت قائم کیا ہے جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فراغ حاصل ہونا**:۔ اطمینان ہونا، بے فکری اور آسودگی ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

ہے یاں مال دنیا سے حاصل فراغ ——آغا حشر
دکھاؤ کسی اور کو سبز باغ ——(لذت عشق)

**فراغ ہونا**:۔ فرصت ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

فراغ ان کو غصے سے جب دم ہوا
تو یہ جوڑ کر ہاتھ سے کہا ——(لذت عشق)

**فراق** ہے ۱ (با کسر) جدائی، علیحدگی، فرقت، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

زمانۂ وصل اے لطافت مجھے پھر رہ رہ کے یاد آتا
فراق میں اس کے ہو نمایاں فلک پہ بجلی زمیں پہ باراں ——لطافت

**فراق** ہے ۲ معشوق سے جدائی کا زمانہ، ہجر، فرقت، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کیوں اچنبھا ہے تجھے ناسخ فراق یار کا
اے دل ناداں فراق روح و تن ہونے لگا ——ناسخ

**فراق** ہے ۳ عشق، محبت، اردو جیسے کسی کے فراق میں کام کاج چھوڑ بیٹھے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لغت میں فراق کا جزو ہی تنہا یہ معنی نہیں پیدا ہوتے

**فراق** ہے ۴ نام رگھو پتی سہائے، باپ کا نام منشی گورکھ پرشاد عبرت ۱۸۹۶ء میں بمقام گورکھپور پیدا ہوئے۔

فراق کی ابتدائی تعلیم گھر پر اردو سے شروع ہوئی سات سال کے تھے کہ انگریزی تعلیم کے لئے اسکول میں داخل کر دیئے گئے اور اپنی ذہانت کی وجہ سے ہر درجے میں نمایاں کامیابی حاصل کرتے رہے۔ بی اے میں امتیاز پاس ہونے کے بعد گورنمنٹ نے فوراً آپ کو ڈپٹی کلکٹری کے لئے منتخب کر لیا مگر قبل ڈپٹی کلکٹر بننے کے آپ کانگریس میں شامل ہو گئے اور جیل چلے گئے۔ فراق نے سب سے پہلے ناصری سے اصلاح لی پھر وسیم خیرآبادی سے اصلاح لینا شروع کی ۱۹۲۷ء میں جب فراق قید سے چھوٹ کے آئے تو کرسچین کالج لکھنؤ میں ملازم ہو گئے پھر سناتن دھرم کالج کانپور نے اردو پڑھانے کے لئے بلا لیا۔ اس درمیان میں آپ نے ایم اے پاس کر لیا اور الہ آباد یونیورسٹی میں انگریزی کے لکچرار ہو گئے۔

غزلوں کے علاوہ فراق نے نظمیں بھی کہی ہیں جن کی کئی کتابیں شائع ہو چکی ہیں۔ شانتی پرشاد جین کلکتہ والے نے ان کو سب سے بڑا ادیب شاعر سمجھ کر ایک لاکھ روپے کا انعام دیا ہے۔

**فراق میں**: فکر میں، خیال میں، اردو، صرف عورتوں کی زبان ؏

مٹی خراب ہوگی نہ آؤں گی ہاتھ میں
مر وہ اسی فراق میں تکیہ کو جائے گا (جان صاحب)

**فراک**:- ایک قسم کا بچیوں کا لباس جس میں گویا شلوکا اور لہنگا شامل کرکے سیا جاتا ہے۔ انگریزی، مونث، رائج۔

قول فیصل۔ کمی کے ساتھ "مذکر" بھی بولی جاتی ہے۔

**فَرامُش**: بفتح اول و دوم و ضم چہارم، بھولا ہوا ذہن سے اترا ہوا۔ فراموش کا مخفف، فارسی متروک۔

قول فیصل۔ ہوا کے ساتھ اس کا صرف تھا۔

فرامش ہو سارا تبختر مجھے
اسی شکل کا ہو تصور مجھے (ناسخ (معراج نظم))

**فرامشی**: بھول چوک، سہو، خطا، نسیان، فراموشی کا مخفف، فارسی، مونث، متروک

لب پہ اب مہر خاموشی بہتر
یاں سخن کی فراشی بہتر (میر (دریائے عشق))

**فرامشن**۔ ایک خاص عقیدے کے لوگوں کا فرقہ، جو باہمی اتحاد اور ہمدردی کا دم بھرتا ہے۔ اردو میں اس انجمن کے ہر ممبر کو بھی فرامشن کہتے ہیں۔ اردو، رائج۔

پختہ زنار ایمان وہ زادہ زنار
اسلام اب کہاں ہے نامی فرامشن ہے (داستان باغ)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ یہ لفظ فری، بمعنی آزاد میسن، یعنی راج معمار یا سنگ تراش سے مرکب ہے جس کی نسبت اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ اول میں معماروں کا ایک فرقہ جس کی اتحاد اور ایکا مشہور تھا۔ اس نام سے مشہور ہوا۔ جب بعد ازاں ایک اور فرقہ نکلا جو محض خوشی باہمی اتحاد اور ہمدردی کا دم بھرتا اور سب سے جو عقیدہ رکھتا ہے ان لوگوں نے آپس میں اس قسم کی علامتیں اور اشارے مقرر کر رکھے ہیں جس کی وجہ سے ایک دوسرے کو پہچان لیتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ نہایت ہمدردی سے پیش آتے ہیں انھوں نے اپنی مجلس میں شریک کرنے کے واسطے بعض اور خاص خاص قاعدے مقرر کر رکھے ہیں جنھیں ظاہر کرنے کی نہایت ممانعت اور ان کا اظہار نقیض عہد میں داخل ہے۔ ایک صاحب جو خاص فری میسن ہیں اس طرح پر لکھتے ہیں کہ حضرت شاہ سلیمان علیہ السلام کے زمانے سے اس فرقہ کی مضبوط اور باطریقہ بنیاد قائم ہوئی حضرت ممدوح نے مقام یروشلم یعنی بیت المقدس میں ایک معبد بنایا تھا جس کی صناعی لاثانی اور بے نظیر ہے۔ انھوں نے دور دراز مقامات سے بھی اچھے اچھے کاریگر بلوائے چونکہ یہ خدا کا کام تھا اس لئے حضرت سلیمان کی یہ خواہش بھی ہوئی کہ جو کاریگر اس کام میں مصروف ہیں ان کے اخلاق چال چلن کو بھی برگزیدۂ آفاق ہونا چاہئے چنانچہ ان کاریگروں کی ایک جماعت قائم ہوئی۔ جو شخص جس قابل تھا وہ اس درجہ میں رکھا گیا ان کو پند و نصائح سے اور زیادہ تر کاریگری کے آلات اور کاموں کے ذریعے سے دنیا کے اچھے کام سکھائے گئے، اور میسنری کے اصول بتدریج بتائے گئے عبادت گاہ کے بن جانے پر کاریگر اپنے وطن واپس جانے والے تھے اس وقت ان کو ہدایت کی گئی کہ جو باتیں انھوں نے سیکھی ہیں انھیں بطور راز رکھیں اور خاص خاص لوگوں پر ظاہر کرکے جا بجا انجمنیں قائم کریں یہ جماعت اس وقت سے چلی آتی ہے۔ جادو وغیرہ کا ان پر اتہام ہے۔ اردو والے اس مجلس کے ہر ایک ممبر پر فرامشن لفظ بولتے ہیں اور انھوں نے اس کا اطلاق ہم رنگ ہم صحبت، ہم مشرب اور ہم راز شخص پر جو کسی اوباش وضع یا شراب خوار ٹولی کا آدمی ہو کر رکھا ہے۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے جیسا کہ اوپر مثال میں درج ہے۔ اسی کو انگریزی میں فری میسن (FREE MOSON) کہتے ہیں۔

**فراموش** ۱: بھولا ہوا، یاد سے اترا ہوا۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

فاقہ ایام کا نہ فراموش کیجیو
تکلیف لاش اٹھانے کی ان کو نہ دیجیو (دبیر)

قول فیصل۔ فراموش کا مخفف "فرامش" ہے جو اردو زبان میں داخل نہ ہو سکا۔

فرامش اب کرے کیوں کر نہ سودا شعر کہنے کو
کہ جو شخص آپ کو بھی گا بھولے گا وہ یاد آوے (سودا)

**فراموش** ۲: وہ کھیل جو جڑ ڈالا ہو۔ لڑکیوں کا ایک کھیل بھی ہے۔ وہ جب کسی کو جڑ ڈال کھیل دیں اور وہ پھل ہاتھ میں لیتے ہی یاد نہ کہہ دے تو اس کو وہ پھل دو سو کی تعداد میں دینا چاہئے۔ اس کھیل کو یاد فراموش بھی کہتے ہیں۔

یاد اپنی ہیں بھول گئی یاد تو کیسی
کہہ دے کے جو بولا وہ پڑا یاد فراموش (رشک (نوراللغات))

قول فیصل۔ لکھنؤ کے لڑکے اور لڑکیاں جن سے فراموش بدی ہوتی تھی ان میں ایک دوسرے کو دوہرا پھل مٹھی میں چھپا کے اس کے ہاتھ میں دے دیتا تھا اور کہتا تھا۔ "فراموش دو ہزار یا دو سو" جس کے ہاتھ میں دیتا تھا اس پر وہی پھل اتنی ہی تعداد میں واجب الادا ہو جاتے تھے اگر پھل لینے والا اس کے فراموش کہنے سے پہلے "یاد ہے" کہہ دیتا

تھا تو وہ جیت جاتا تھا اور اس کو وہ پھل نہیں دینے
پڑتے تھے اس کا صرف "فراموش جیتنا اور فراموش
ہونا" ہے جیسے - "اور سنیے ہم لڑکوں میں فراموش
بدی گئی ہے - تھم دیا اور فراموش دو جیتے ہوئے"
(فسانۂ آزاد) اب یہ کھیل شاید ہی کوئی کھیلتا ہو اس کا رواج
قریب بہ ختم ہو جانا ہے اس کی جمع فراموشیں بھی نظم کی ہے۔ اب
کوئی نہیں بولتا۔

یاد رکھے کے فراموشیں ہوئیں۔ ہونہ ایسا جان تھا۔ بحر

**فراموش کار** :- وہ شخص جو ہر بات بھول جاتا ہو۔ فارسی
صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔
قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے بھولنے کی عادت کے
معنوں میں فراموش کاری بھی لغت قائم کیا ہے وہ بھی اہل لکھنؤ کم بولتے ہیں

**فراموش کرنا** :- بھول جانا، سہو کرنا، اردو فصیح، رائج۔

سبب کیا ہے جو تیرے اڑ گئے ہوش ؛ کیا اک بارگی ہم کو فراموش
(معراج المضامین)

قول فیصل - اس کی تکمیلی صورت، "فراموش
کر جانا" بھی رائج و فصیح ہے۔

دیکھا جو حرم کو تو نہیں دیر کی وسعت
اس گھر کی فضا کر گیا معمار فراموش — سودا

منفی صورت فراموش نہ کرنا بھی رائج و فصیح ہے
جیسے خیر ہے ہندوستانی مذاق والوں کو بھی فراموش
نہیں کیا گیا - (میرا پہلا گناہ)

**فراموش ہونا** :۱ ذہن سے اتر جانا، یاد نہ
رہنا، کوئی بات یا چیز یا کسی کو بھول جانا، اردو
صرف، فصیح، رائج۔

بانا ہے گو کر منع تو یا گریہ کو ناصح
دو چیز نہ عاشق کو ہوں یکبار فراموش — سودا

**فراموش ہونا** :۲ کسی کا بھلایا ہوا ہونا
اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

آپ آتا ہے عیادت کو نہ تو آتی ہے

یاد میں تیری اجل سے بھی فراموش ہوں میں — ذوق دہلوی

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی اسم یا ضمیر کے آگے
"سے" کی جگہ کبھی کے ساتھ "کو" بولیں گے۔ عام
طور سے "نے" کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

صاحب حیف کیا تجھے پڑے کے ہم کو
تم نے اے قدرداں فراموش — انشا

**فراموشی** :- بھول، چوک، سہو، خطا، نسیان
فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

بھولنا ہم کو نہیں شرط مروت کہ ہمیں
یاد تیری ہے ہر عالم کی فراموشی میں — سودا

قول فیصل۔ انہیں معنوں میں تعلیم یافتہ طبقہ بحذف واو فرامشی
بھی کبھی کے ساتھ بول دیتا ہے۔ فراموشی کا صرف "چھانا" کے ساتھ ہے

لب پہ اب مہر خامشی بہتر - یاں سخن کے فرامشی بہتر
میر (دریائے عشق)

صدا جلے جہاں میں آ کے چھائی کیا فراموشی
عدم کا ماجرا ہم کو نہیں کچھ یاد کیا باعث — لطافت

"کرنا" کے ساتھ بھی اس کا صرف ہے۔

ہوئی باہم گر ہم آغوشی
یاد ہجر ان سے کی فراموشی — ضمیر

**فراموشیں** :- گھوڑے کی ایک بیماری کا نام
جس میں دو ہڈیاں ناک میں نکل آتی ہیں۔ اردو
مونث، سلوتریوں کی اصطلاح۔
قول فیصل "نکالنا، نکلنا، نکلوانا" کے
ساتھ اس کا صرف ہے۔

**فرامین** :- (بفتح اول و کسر چہارم و یائے معروف)
بہت سے فرمان، بہت سے شاہی احکام، فارسی
مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

بہ ہنگام خوشی یا حسن آئین
ہوئے سب شاہ کے اجرا فرامین — نادر

قول فیصل۔ اہل فارس نے عربی قاعدے سے لفظ
فرمان کی جمع فرامین بنالی۔

**فرانٹیر میل** :- سرحد کی طرف سے
آنے والی ٹرین۔ انگریزی، رائج۔

**فرانس** :- یورپ کے ایک قدیم اور مشہور
ملک کا نام۔ انگریزی، مذکر، رائج۔
قول فیصل - اس کی بنیاد جرمن کی فرینک
قوم نے (جو دریائے رائن پر آباد تھی) ڈالی۔
اس ملک کی راجدھانی پیرس اپنی خوبصورتی
اور آرائش وغیرہ کی وجہ سے پوری دنیا میں مشہور
ہے اور اس کو دنیا کی جنت کہا جاتا ہے۔

**فرانسیسی** :۱ فرانس کا باشندہ، ملک
فرانس کا رہنے والا، اردو، رائج۔
قول فیصل - انگریزی میں فرانس کے باشندے
کو فرانسیس کہتے ہیں۔ اردو والوں نے اسی سے
فرانسیسی کر لیا۔

**فرانسیسی** :۲ فرانس کی زبان، فرنچ
اردو، رائج۔
محل صرف - ان کا کیا کہنا وہ اردو فارسی، ہندی
عربی کے علاوہ انگریزی، لاطینی اور فرانسیسی
بھی جانتے ہیں۔

**فرانک** :- (نون غنہ) فرانس کا چاندی
کا ایک سکہ، فرانسیسی، رائج۔
قول فیصل۔ انگریزی داں طبقہ کبھی کبھی موقع
محل کے اعتبار سے بول دیتا ہے۔

**فراواں** :- (بالکسر) بہت، بکثرت
بہت زیادہ۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

راحت اس دار فنا میں ہوائی کے لیے جو
غم کو کم اور مسرت کو فراواں سمجھا — ضامن کنتوری

قول فیصل۔ بالفتح بھی زبانوں پر ہے۔

**فراوانی** :- (بالکسر) کثرت، بہتات، افراط، زیادتی، فارسی مؤنث، فصیح، رائج۔

امنڈ رہی ہے ہر اک سمت سے فراوانی
ہر ایک جنس کے خرمن کی آمد آمد ہے — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ شعر میں فراوانی امنڈنا صرف کیا گیا ہے جو خلاف محاورہ ہے۔ خاص صرف فراوانی ہونا ہے۔

حباب الفت سے ہر گاہ اب معمور ہے اتنا
تو اس کے آگے ہوگی عدل کی کیا کچھ فراوانی — سودا

کثرت مال کے معنی میں "فراوانی دولت" کی فارسی ترکیب بھی تعلیم یافتہ طبقے میں عام طور سے رائج ہے جیسے "بظاہر یہ اسراف معلوم ہوتا ہے لیکن فراوانی دولت پر نظر کر کے ہزاروں بندگان خدا کو فائدہ پہنچتا تھا۔" (قدیم ہند و ہندوستان اردو)

**فراہم** :- (بالفتح) اکٹھا، جمع، یکجا، فارسی، فصیح، رائج۔

سات دریا کے فراہم کئے ہوں گے موتی
ورنہ کیوں کاہے کی کشتی میں لگا کر سہرا — ذوق

قول فیصل۔ اس کا صرف "کرنا" اور "ہونا" کے ساتھ ہے۔

جن کو اسباب کچھ فراہم ہیں
ان کو حاصل ہے علم اور دولت — نظم طباطبائی

**فراہمی** :- یکجا کرنا، جمع کرنا، اکٹھا کرنا، فارسی مؤنث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کچھ روپے کی تحصیل، کچھ فوج کی فراہمی کچھ آگے کے بندوبست میں دیر لگی۔ (دربار اکبری)

**فرائض** :- بہت سے فرض، واجبات، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تمام حرام چیزوں کو دین محمدی کی ضد سے مباح جانتا تھا اور فرائض کو حرام۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ ادا کرنا اس کا خاص صرف ہے:

گئے سامنے میں مرے حکم سے
فرائض ہم اپنے ادا کر چکے — قیصر

اس کو بصیغۂ واحد بھی استعمال کرتے ہیں جیسے "جان عطیۂ پروردگار ہے اس کو اسی کی راہ میں صرف کرنا فرائض انسانی ہے۔" (فسانۂ آزاد)

نماز، روزہ، حج، خمس، زکوٰۃ وغیرہ پر فرائض کا اطلاق ہوتا ہے۔ یہ فریضہ کی جمع ہے۔ صاحب نور اللغات نے "لازمی کام اور وہ کام جن کا کرنا ضروری ہو" اس کے معنی بھی لکھے ہیں لیکن دراصل یہ زیادہ تر زبانوں پر "فرض" ہے جیسے "آپ نے مرحوم بھائی کی لڑکی کا آج عقد کر دیا یہ میرا اخلاقی اور سماجی فرض تھا جس سے بحمد اللہ میں سبکدوش ہوا۔" صاحب نور اللغات نے اسی لغت کے ذیل میں ایک معنی "تقسیم میراث کا مسئلہ" بھی لکھا ہے لیکن تنہا فرائض بول کر یہ معنی مراد نہیں لیتے بلکہ فقہی اصطلاح میں "علم الفرائض" زبانوں پر ہے۔ اور علم الفرائض اس علم کو کہتے ہیں جس کے ذریعہ وہ میراث پانے والے جن کا ذکر بسلسلہ میراث قرآن مجید میں بصراحت کر دیا گیا ہے۔ ان کا حصہ۔

**فرائض پنجگانہ** :- نماز پنجگانہ، پانچوں وقت کی نمازیں، صبح، ظہر، عصر، مغرب اور عشا کی نمازیں، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خیال فیصل۔ زیادہ تر زبانوں پر "نماز پنجگانہ" ہے۔ صاحب نور اللغات نے فرائض پنجگانہ کی تشریح میں اسلام کے پانچ ارکان ۱۔ کلمۂ شہادت پڑھنا، ۲۔ نماز، ۳۔ روزہ، ۴۔ حج، ۵۔ زکوٰۃ کو لکھا ہے، جو حضرات اہل سنت کی اصطلاح ہے۔

**فرائض مذہبی** :- وہ مذہبی احکام جن کا بجا لانا واجب ہے، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ شری تھا گزشتہ سال حج و زیارت کی بدولت دریائے شور سے وہ ہو چکا ہے۔ فرائض مذہبی کے ادا و قضا کا نباہی کھانا تا کھونا کچھ ضروری نہیں۔ (مہاجی بنگالی)

قول فیصل۔ اسی کو فرائض دینی بھی کہتے ہیں جیسے "لیکن ان لکھنؤ والوں سے فرائض کی پابندی اور تعلیم کی پابندی کو فرائض دینی تک پر ترجیح دیتے ہیں۔" (فسانۂ آزاد)

**فرائض منصبی** :- ایسے فرائض جو منصب اور عہدہ کی رو سے ادا کرنا ضروری ہوں، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بہ تقاضائے فرائض منصبی میرا فرض ہے کہ اپنے ماتحتوں کی معمولی سے معمولی غلطیوں پر بھی نظر رکھوں۔

**فربوت** :- (فارسی میں فربہ و بھی و ... اور فربود کے بھی معنی ہیں) اولی طبول جیسا (?) مؤنث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ دہلی لکھنؤ میں نہیں بولتے۔

**فربہ** :- (بفتح اول و کسر سوم) موٹا، تازہ، جسیم، فارسی، فصیح، رائج۔

زیادہ ہوتا ہے پیری میں فربہ نفس امارہ
یہ بالوں کی سفیدی پیٹھ ہے اس (یا) دو دبنا کو — ذوق

قول فیصل۔ موٹا کے لیے اس کا استعمال زیادہ ہے۔

**فربہ اندام** :- موٹے جسم کا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل ِ استعمال:- بل ادا کرنے کے بعد وہ روانہ ہونے ہی کو تھا کہ ایک تانگہ آکر دکان کے سامنے رکا اور اس نے دیکھا کہ اس پر سے ایک صاحب بہادر اتر رہے ہیں جو فربہ اندام خواہ مخواہ مرد آدمی تھے۔ (دیار پہلا گناہ)

**فربہ ہونا**:- موٹا ہونا، جسیم ہونا، تنومند ہونا، بوٹی چڑھنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل ِ استعمال - تمہارا بکرا اچھے کھانے کھاتے بہت فربہ ہو گیا ہے اب کی بقرعید میں اس کو چھری دکھاؤ۔

**فربہی**:- جسامت، تناوری، موٹاپا، فارسی صفت، مونث، فصیح، رائج۔

خشم مطلب ہے کہ رونق دیکھ کر قصاب کو
فربہی سے نہ اگر ہو تو شکل ہلوا لے (سودا)

**فربہی چیزے دگر آماس چیزے دگر است**:- موٹاپا دوسری چیز ہے سوجن دوسری چیز ہے۔ جب دو چیزیں ظاہر میں ایک معلوم ہوتی ہیں اور حقیقت میں بالکل مختلف ہوتی ہیں تو یہ قول نقل کرتے ہیں۔ فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل ِ استعمال - اس کو ایسے ایسے داؤں گھات یاد تھے کہ یکایک کوئی اس سے الجھنے کی حامی نہیں بھرتا تھا گر وہ خوب جانتا تھا فربہی چیزے دگر آماس چیزے دگر است ..... (از ڈپٹی نذیر احمد دہلوی)

**فرتوت**:- بہت بڈھا، جس کی عقل زائل ہو گئی ہو۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

معشوق ہی خشم غلط ہے دنیا
بدلا نہ فرتوت نے کیا بھیس دلھن کا (لطافت)

قول فیصل - عام طور سے "پیر فرتوت" کی ترکیب ہی سے بولتے ہیں۔

نہایت پیر فرتوت دشمن ہے

تکلیم کہنہ کا رخت خشن ہے (معراج المضامین)

**فرج**:- (بالفتح) عورت کی اندام نہانی، عورت کی شرم گاہ، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - عام طور سے زبانوں پر بالضم (فُرج) ہے جو اردو ہے اور اس کی جمع "فروج" ہے۔ صاحب لغات کشوری نے اس کے مندرجہ ذیل معنی لکھے ہیں "رخنہ، سوراخ، چاک، چھید، شگاف، دراز، لڑکی، کھولنا، چیرنا" "دو چیزوں کے درمیان کی کشادگی، عضو رنج کا ناز اور ہر طرف ہونا"۔

**فَرَج**:- (بالتحریک) کشائش، آسائش، آرام، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - صاحب فرہنگ آصفیہ نے ان معنی میں بھی فرج بالفتح لکھا ہے۔ عام طور سے تعلیم یافتہ طبقہ بالفتح ہی بولتا ہے۔

**فرجاد**:- عقل مند، دانا، فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل - اردو سے اس کا کوئی ربط نہیں۔

**فرجام**:- انجام، عاقبت، خاتمہ، انتہا۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - تنہا نہیں بولتے بلکہ زیادہ تر "نافرجام" کی ترکیب سے بولتے ہیں۔

زاہد اسب مبتلا ہیں اپنے اپنے حال میں
ہیں متنفر جام کا تو نفس نافرجام کا (خواجہ وزیر)

مرزا غالب نے "فرخی فرجام" کی ترکیب سے نظم کیا ہے۔

اے ترا لطف زندگی افزا
اے ترا عہد فرخی فرجام (غالب)

صاحب نور اللغات نے "بدفرجام" بھی لکھا ہے جو کوئی نہیں بولتا۔

**فرجہ**:- کشادگی اور تھوڑا سا فرق جو دو چیزوں میں ہو، رخنہ، شگاف، چھید، فارسی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل - عربی میں بالفتح ہے۔ بہرحال اردو میں کوئی نہیں بولتا۔

**فرح**:- (بفتحتین) سرور، شادمانی، انبساط، خوشی، فرحت، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

باچھیں ہیں کبھی دل بھی شگفتہ ہیں فرح سے
ہونٹوں پہ تبسم لب غنچہ کی طرح سے (اوج)

**فرح افزا**:- خوشی بڑھانے والا، دلکش، فارسی، قلیل الاستعمال۔

محل ِ استعمال - ایک روز نواح دلکشا صحرائے فرح افزا میں گزرا۔ (فسانۂ عجائب)

**فرحاں**:- خوش، شاداں، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل - تنہا مستعمل نہیں، تعلیم یافتہ طبقہ شاداں و فرحاں کی ترکیب سے استعمال کرتا ہے جیسے "سب حاضرین جلسہ شاداں و فرحاں گھر آزاد آزردہ دگریاں۔" (فسانہ آزاد)

**فرح بخش**:- (مرکب اضافت) دل کو سرور بخشنے والا، خوشی دینے والا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل ِ استعمال - آپ اتنے امیر ہو کر قدم بھر پہنچی تالی ہے اس سے بھی ناواقف ہیں۔ بس حد ہو گئی۔ خدا گواہ ہے عجب فرح بخش دلچسپ مقام ہے۔ (سیر کہسار)

**فرحت**:- (بفتح اول و سوم) دل کی کشادگی

مسرت، شادمانی، خوشی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

ٹھیک رہتا تھا انہی الفت سے میں بیمار ہجر
تیرے کوچے سے ہوا آئی تو فرحت ہو گئی (تعشق)

**فرحت افزا** :۔ خوشی بڑھانے والا، تازگی بخش، مفرح، فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بادشاہ مژدہ فرحت افزا سن کے خوش ہوا فرمایا یقین کامل ہے کہ جانِ عالم حسب دلخواہ مراجعت کرے گا۔ (فسانۂ عجائب)

**فرحت اندوزی** :۔ خوشی منانا، خوش ہونا، فارسی ترکیب، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

اب وقت سرور و فرحت اندوزی ہے
ہر دل مصروف جشن نوروزی ہے
ہے آج سے دور شاہی شاہِ نجف
یہ رنگِ بہار فتح و فیروزی ہے (مرزا دبیر / انیس)

**فرحت انگیز** :۔ فرحت بخش، خوشی دینے والا، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ نواح شگفتہ و شاداب، ہر سمت چشمہ ہائے آب، جنگل سب سبزہ زار، گل بوٹے خود رو کی انوکھی بہار، ہوا فرحت انگیز، بو باس مشک بیز۔ (فسانۂ عجائب)

**فرحت بخش** :۔ خوشی دینے والا، انبساط بخشنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ انشاء اللہ تعالیٰ اب کی گرمیوں میں کشمیر ضرور جاؤں گا اور وہاں کی فرحت بخش ہوائیں کھاؤں گا۔

**فرحت پانا** :۔ خوشی پانا، دل میں تازگی محسوس کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ شہزادے نے مدت کے بعد یہ فرحت جو پائی یار کی یاد آئی۔ (فسانۂ عجائب)

**فرحت پہنچنا** :۔ تازگی پہنچنا، دل کا انتہائی خوش ہونا، دل کا بحال، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

صوفیوں کی کیوں ڈھونڈھیں صحبت
قلب کو جس سے پہنچے فرحت (اکبر الٰہ آبادی)

**فرحت حاصل ہونا** :۔ تفریح ہونا، دل کو تازگی ملنا، دل کو خوشی ملنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یہی شوق مجھ کو بے کل کیا تھا مگر انجام کار کچھ دل کو فرحت حاصل نہ ہوئی۔ (دربار نعش)

**فرحت ہونا** :۔ خوشی ہونا، بحال ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

اتری ذرہ تو جسم کو فرحت ہوئی کمال
دیکھی عجیب حسن سے تلوار رکھ کے ڈھال (میر عشق)

**فرحناک** :۔ (بفتحتین) خوش، مسرور، شادماں، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

وہ دھوپ اور وہ پیاس کی شدت کہ الاماں
حضرت کھڑے ہوئے ہیں فرحناک و شادماں (انیس)

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف

یہ بچے میوے کی لذت سے فرحناک
اسے حق نے بنایا نطفۂ پاک (دموان المضامین)

**فرخ** :۔ (بفتح اول و ضم دوم مشدد) مبارک، سعید، حسین، خوبصورت، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عورت اور مرد دونوں کے ناموں کے ساتھ اس کا صرف زیادہ ہے۔ جیسے، فرخ مرزا، فرخ آرا بیگم، وغیرہ، یہ فر اور رخ سے مرکب ہے فر بمعنی شان و شوکت، دبدبہ، نور، زیبا اور رخ بمعنی چہرہ۔

**فرخار** :۔ ترکستان کے ایک شہر کا نام جہاں کے لوگ نہایت حسین اور خوبصورت ہوتے ہیں، فارسی قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ سایۂ تک کا بار اس رشکِ غزالانِ فرخار کی کمر نازک کو گراں گزرتا تھا۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ فارسی میں اس کے معنی "بت خانہ" بھی ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرخ پے** :۔ جس کا آنا مبارک اور مسعود ہو، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

خضر فرخ پے کہاں ہیں ہم کو راہِ عشق میں
کوئی مجنوں، کوئی وحشی، کوئی سودائی ملا (خاتون کنتوری)

**فرخ تبار** :۔ عالی خاندان، اچھے گھرانے کا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فرخ شمائل** :۔ اچھی عادتوں اور عمدہ خصلتوں والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کرے وہ الانسب فرخ شمائل
ثریا طرہ و جوزا حمائل (زلیخائے اردو)

**فرخ فر** :۔ شان و شوکت والا، دبدبے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

تجھ سا زمیں پہ دیکھے جو فرخ فر آسماں
قرباں نہ کیوں زمیں کے وہ پھیر کر رہا (ذوق)

**فرخ قدم** :۔ جس کا آنا مبارک ہو، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فرخ لقا** :۔ (لقا۔ بالکسر) مبارک دیدار والا، خوش نما اور سعید، جس کا دیکھنا مبارک و مسعود ہو، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے لب نازک پہ تیرے قصۂ عیش و طرب
اے ہلالِ اے شاہد فرخ لقائے صبح عید (عزیز لکھنوی)

قول فیصل۔ صاحب غیاث اللغات لکھتے ہیں کہ لقا بالکسر بمعنی دیدار اور بالفتح بمعنی جماع کے ہیں۔

**فَرُخُندَہ**:۔ (بضم اول وضم سوم) مبارک، مسعود، خجستہ۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فرخندہ اختر**:۔ مبارک تارے والا۔ اچھی قسمت والا۔ نیک بخت۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

محل ضبط۔ ہمارے آزاد منش۔ بے باک روش پاکیزہ مشرب، عالی گہر، و فرخندہ اختر معزز و ممدوح میاں آزاد اب حکیم بقراط کی فرزانہ کی روح بن بیٹھے۔ (فسانۂ آزاد)

**فرخندہ اختری**:۔ اچھی قسمت، مبارک و مسعود تقدیر، نیک بختی۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

کیا سعد بخش کا یاں رہے حساب تی
جب جہانی آسماں پر فرخندہ اختری ہو (ذوق)

**فرخندہ بخت**:۔ خوش نصیب، نیک اختر، سعادت مند، خوش اقبال۔ فارسی، ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

لیا ہاتھوں میں جب پرانا تھا تخت
چلا اس جگہ سے وہ فرخندہ بخت (مصائب الخصائل)

**فرخندہ پے**:۔ فرخ قدم، جس کا آنا مبارک اور مسعود ہو۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فرخندہ حال**:۔ خوشحال، مطمئن، اچھی حالت میں۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

بہت حشمت و جاہ و مال و منال
بہت فرح سے اپنی فرخندہ حال (میر حسن)

**فرخندہ خصائل**:۔ اچھی عادتوں والا، نیک خصلتوں والا۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ظاہر میں حبیب ابن مظاہر کے فضائل
محبوب نبی کا ہے یہ فرخندہ خصائل (مرزا دبیر)

**فرخندہ خو**:۔ نیک خصلت والا۔ اچھی عادت والا۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

میں ہوں احسان مند اس ماہ رو کا
ہیں ہوں شرمندہ اس فرخندہ خو کا (زلیخائے اردو)

**فرخندہ خوئی**:۔ اچھا طریقہ، نیک ڈھنگ، مبارک طور طریقہ، فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بتا دو چلی کے از فرخندہ خوئی
کہ یاد ہے میل تم سے آرزوئی (زلیخائے اردو)

**فرخندہ رائے**:۔ نیک رائے والا۔ نیک تدبیر والا۔ دانشمند، ایسا عقلمند اور دانا جس کی تجویز اچھی ہو۔ فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

**فرخندہ شِیَم**:۔ (شیم بکسر اول وفتح دوم) اچھی عادتوں والا۔ نیک خصلت والا، فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

صاحب طبل و علم مالک شمشیر و قلم
وہ ہیں محبوب علی خاں شہ فرخندہ شیم (داغ)

**فرخندہ صورت**:۔ نیک صورت والا۔ اچھی شکل والا۔ فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

کہا یوسف نے اے فرخندہ صورت
ہو میرے دل کی یہ سب جاوے کدورت (زلیخائے اردو)

**فرخندہ طالع**:۔ خوش نصیب، نیک بخت فارسی، ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

**فرخندہ فال**:۔ نیک فالی والا، نیک شگون والا، نیک قدم، فارسی، ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

پیک فرخندہ فال آپہنچا
پھر پیام وصال آپہنچا (ناسخ)

خود ضبط۔ نیک فالی کے معنی میں فرخندہ فالی بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

وصل کا پیغام لایا رتبہ عالی ہوگیا
بردہ نامہ بر کو خلعت فرخندہ فالی ہوگیا (اسیر)

**فَرُّخ نِہاد**:۔ (بفتح اول وضم و تشدید دوم وکسر چہارم) نیک طینت، پاک باطن، فارسی ترکیب، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

محل ضبط۔ میاں آزاد فرخ نہاد کی جدائی نے خاتون شکر لب سیم غبغب، ثریا بیگم کو آٹھ آٹھ آنسو رلایا۔ (فسانۂ آزاد)

**فَرُّخی**:۔ (بفتح اول وضم دوم مشدد) سعادت نیکی، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بشارت مجھ کو صبح وصل کی دی
اذاں کے ساتھ مرغ فرخی نے (ذوق)

**فرخی**:۔ سلطان محمود غزنوی کے ایک درباری شاعر کا تخلص،

مراسخ۔

خود ضبط۔ فرخی کا اصلی نام ابوالحسن علی بن جولوغ تھا۔ یہ سیستان کا رہنے والا تھا۔ صاحب ادبیات ایران لکھتے ہیں کہ فرخی کو قدرت نے ذوق لطیف فطری صلاحیت اور دلکش آواز سے خوب نوازا تھا چنگ

بھی خوب بجاتا تھا شعر اور خاص کر قصیدہ خوب کہتا تھا اور اس فن میں اس نے ایک خاص طرز ایجاد کی۔

محمود کے دربار میں حاضر ہونے سے پہلے فرخی سیستان میں کھیتی باڑی کیا کرتا تھا۔ پھر ابو المظفر احمد بن محمد امیر چغانیان کے انعام و اکرام کی شہرت سنی تو اس کے دربار کے ارادے سے ایک کاروان کے ساتھ ہو گیا

اس کے بعد فرخی غزنوی دربار میں پہنچا اور یہاں بھی سلطان محمود نے اس کی بڑی عزت افزائی کی سلطان محمود کے دربار میں اسے بہت جلد اونچا مقام مل گیا۔

فرخی نے قصائد کا بڑا حصہ دربار غزنہ کی مدح میں کہا ہے۔ اس کے دیوان میں نو ہزار سے زیادہ شعر ہیں اور اس میں قصائد کے سوا غزلیں قطعے، ترجیع بند اور رباعیاں بھی ہیں۔ اس کے ہمعصروں اور اس کے بعد کے شاعروں نے جیسے عنصری اور رشید وطواط وغیرہ نے اس کی مدح کی ہے شاعری کے سوا فرخی عروض اور تنقید شعر میں بھی استاد تھا چنانچہ اس فن پر اس نے "ترجمان البلاغة" کے نام سے ایک کتاب بھی لکھی

عنصری کی طرح فرخی نے بھی زیادہ تر قصیدے کہے ہیں اور ان کو اس نے قدرتی مناظر سے شروع کیا ہے۔ اس کو غزل میں بھی بڑی مہارت حاصل تھی الفاظ اور مطالب پر اس کی قدرت مسلم ہے۔ لطیف اور فطری تشبیہیں اس کے پاس بہت ملتی ہیں اس کے پاس تعقید اور تکلف نہیں اس کے بہت سے اشعار سادہ اور شیریں ہیں:

دلکش فطری مناظر کی عکاسی کے ساتھ ساتھ فرخی کے اشعار خیالی تشبیہوں، استعاروں اور کنایوں سے خالی نہیں:

فرخی خوشی اور غم، شوق اور وصال اور درد جدائی اور دوسرے انسانی جذبات کی مصوری میں بڑی مہارت رکھتا ہے:

مختصر یہ کہ فرخی ایران کے قصیدہ گو شاعروں میں درجہ اول کا شاعر ہے۔ اس کا کلام نہایت اس کی طبیعت رواں۔ اس کے قصیدے سادہ سلیس ہیں۔ اس کے کلام میں الجھاؤ، دقیق فلسفیانہ مضامین اور علمی مطالب نہیں پائے جاتے۔ اس کے اشعار ذوق صحیح اور ندرت سخن پر دال ہیں۔ اس کے کلام میں حسن، وزن اور ترنم ہم آہنگی اور بندش کی چستی خوب ہے۔ اس کے اشعار ہر قسم کی تعقید اور برائی سے پاک ہیں۔ اس کی وفات ۴۲۹ھ میں ہوئی:

**فرد:** (بفتح اول) تنہا، واحد، ایک، طاق عربی، مونث، فصیح، رائج۔

ثانی کہاں کہ سایہ نہ تھا جسم کا امیر
حق ہے تنی ساز کوئی تا ابد نہیں — امیر لکھنوی

قول فیصل۔ اس کی عربی جمع "افراد اور فرادی" ہے۔ لیکن عام طور سے زبانوں پر "افراد" زیادہ ہے۔

**فرد:** بیت، ایک شعر، عربی، مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ ابیات غزل وغیرہ پر اس کا اطلاق نہیں ہوتا۔ فرد اسی شعر کو کہتے ہیں جو ایک شعر ہو۔ خواہ مطلع کی صورت میں ہو یا دونوں مصرعوں کے قافیے مختلف ہوں جو۔ اردو میں اس جگہ "بیت یا شعر" ہی بولتے ہیں:

**فرد:** حساب کی فہرست وہ کاغذ جس پر تحریر حساب کتاب درج کرتے ہیں، رجسٹر، عربی، مونث، قلیل الاستعمال۔

محشر میں موجِ نسیم کرم ہوئی
اڑتی پھرے گی فرد ہمارے حساب کی — امیر

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع "فردیں" بھی بولتے تھے جو وہ بھی قلیل الاستعمال ہے۔

آئی جو موجِ قلزم فضل الٰہ کی
فردیں بھی پھریں گی حساب گناہ کی — منیر

صاحب نور اللغات نے ایک معنی اس طرح لکھے ہیں کہ فارسی میں ایک لانبا کاغذ جس پر مقدمات کا فیصلہ لکھتے تھے۔ "اس کا لکھنؤ سے کوئی تعلق نہیں۔ البتہ دہلی کی ایک مثال ملی ہے محمد حسین آزاد دہلوی نے دربار اکبری میں یوں استعمال کیا ہے۔ "ایک منشی بیٹھا ہے اور کچھ فردیں دیکھ رہا ہے۔ لہٰذا کہنے جاؤ یہ آدمی وہ نہیں ہے:

**فرد:** وہ کاغذ جس پر دعوتوں میں ان لوگوں کا نام لکھتے ہیں جن کو بلاتے ہیں۔ اردو، مونث، قلیل الاستعمال:۔

**فرد:** رضائی یا لحاف کا ابرہ، اردو، مونث، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اب کی اتوار کو نخاس سے ایک لحاف اور ایک رضائی کے لیے فردیں انشاءاللہ ضرور خریدیں گے۔

**فرد:** چادر، شالی، اردو، مونث فصیح، رائج۔

افسردگی میں رند ہیں سرگرم صحبت
جاڑے میں اوڑھی جاتی ہیں فردیں گناہ کی — منیر

**فرد:** گنجفہ کا ورق۔ مذکر

(فقرہ کرکا) تمہاری بازی میں کوئی فرد اچھا نہیں۔
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ عام طور سے اہل لکھنؤ مونث ہی بولتے ہیں جیسے "جس رخ سے کان میں آواز آئی تھی ادھر ہی چلے۔ پھر آواز آئی کہ وہ فرد بیٹھ لی۔ دوسری آواز واللہ ہتھ حرم سے کیا موقع پر پھینکے ہیں۔" (فسانۂ آزاد)

**فرد** ۸: متنفس، تن واحد، ایک شخص، فارسی، مونث فصیح، رائج۔

محل نظر ۔ ان سرفروش مجاہدوں کی تعداد بہتر سے ایک سو دس تک بتائی جاتی ہے.... اس منتخب جماعت میں ایک فرد بھی ایسی نہ تھی جس نے اپنے کارناموں سے حسینی قربانی کی عظمت اور اثر میں اضافہ نہ کیا ہو۔
(مقدمہ روح انیس)

قول فیصل ۔ مولانا ابوالکلام آزاد نے مذکر استعمال کیا ہے درانحالیکہ یہ لفظ مونث ہی ہے جیسے "اس خاندان کا کوئی فرد نہ تو اس زمانے میں میرزا سے ملا اور نہ کسی طرح کی اعانت کی۔" (غبار خاطر)

**فرد** ۹: ایک خوش آواز پرند کا نام جو صیت میں چکو اسکوی کی طرح ہوتا ہے۔ رات بھر نر مادہ علیحدہ رہتے ہیں اور دن کو مل جاتے ہیں۔ یہ جانور برفانی پہاڑوں پر اکثر رات کے وقت بولا کرتا ہے۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرد** ۱۰: ایک قسم کا سفید پیشانی کا لقا کبوتر - اردو مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**فرد** ۱۱: یکتا، بے مثل، لاجواب، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

جوہر میں فرد معرکہ میں تیغ حیدری
وہ منزلوں کا شوق وہ پہلی مسافری — مرزا دبیر

**فرد** ۱۲: اظہار تعداد کے لئے پرندوں کے واسطے مستعمل ہے جیسے "ایک فرد کبوتر" (نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرد** ۱۳: جوڑی میں کا ایک مگدر، اردو مونث فصیح، رائج۔

محل نظر - تم بھی عجب طرح کے انسان ہو تم سے کہا تھا کہ مگدر کی جوڑی اٹھا لاؤ تم ایک فرد لے کے چلے آئے۔

قول فیصل - یہی مگدر کی فرد اگر بہت بڑی اور وزنی ہو ایسی کہ اٹھانا دشوار ہو اور ہلائی نہ جا سکے تو اسی فرد کو "اکہ" کہتے ہیں۔

**فردا** ۱: کل کا دن جو آئے گا، روز آئندہ، آنے والا کل، دوسرا روز، فارسی، فصیح، رائج۔

آخر کبھی محشر ہے، کبھی رب غنی ہے
گر آج قیامت نہیں فردا شدنی ہے — مرزا دبیر

قول فیصل - "امروز و فردا" کی ترکیب زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فردا** ۲: (مجازاً) روز قیامت، قیامت کا دن روز حشر، فارسی، فصیح، رائج۔

دم مردن یہ اشارہ ہو شفاعت کا تری
فکر فردا تو نہ کر دیکھ لیا جائے گا کل — محسن

**فرد احکام** :- (باضافت) مقدمے کی مسل کا وہ کاغذ جس پر عدالت پیشی کی تاریخ ڈال کے مدعی مدعا علیہ یا دونوں کے وکلا سے دستخط لیتی ہے، فارسی ترکیب، کچہری کی اصطلاح۔

**فرداً فرداً** :- جدا جدا، الگ الگ، عربی، فصیح، رائج۔

دار چلنے لگے ہر سمت سے فرداً فرداً
آئی وہ سر پہ تو گردن پہ یہ چمکی پرفن — اوج

قول فیصل - "ایک ایک، ہر ایک متنفس" سب کے معنوں میں بھی بولتے ہیں جیسے "تم الہ آباد جاتو رہے ہو لیکن خاندان کی کوئی فرد چھوٹنے نہ پائے ہر ایک سے فرداً فرداً شادی میں شرکت کا وعدہ لینا"۔

**فردا کہ ودید ست** :- کل کا حال کسے معلوم کیا جانے کیا رنگ ہو۔ آنے والا کل کس نے دیکھا ہے - فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فردائے قیامت** :- قیامت کا دن، روز حشر فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

شوق دل بسمل کی للہ خبر لے لو
کام آ دگے کیا آخر فردائے قیامت میں — محشر

**فرد باطل** ۱: نکمی اور بے کار فرد جو کار آمد نہ ہو ۲: (مجازاً) رسمی بیکار چیز، فارسی، مونث
(نور اللغات)

قول فیصل - اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**فرد باقیات** :- بقایا حساب کی فرد - مونث
(نور اللغات)

قول فیصل - کوئی نہیں بولتا ۔

**فرد بشر** :- (باضافت) شخص واحد، متنفس، نفر، انسان، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

شہرہ ہے گنجفہ بازی کا تری دہر دو رنگ
کون سا فرد بشر ہے جسے چمکا نہ دیا — جلال

اس کے ماقبل لفظ "ہر" لگا کے ہر فرد بشر بھی زبانوں پر بکثرت ہے جیسے "حق حق کی آواز ہر طرف گونج رہی تھی اور اسی حالت وجد میں ہر فرد بشر کی زبان پر یہ شعر تھا...." (فسانۂ آزاد)

**فرد پر صاد کرنا** :- دعوت کی فہرست پر منظوری کا نشان (ص) بنانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

جان جاں پیش نظر حسن کی روداد کرد
آنکھوں سے آئینے کی فردِ ستم صاد کرد — صبا

قولِ فیصل - کچھ عرصے پہلے لکھنؤ میں عام رواج یہ تھا کہ مجلسوں کا تبرک جو اچھے پیمانے پر ہوتا تھا مجلس سے پہلے معززین شہر کے گھروں پر بہنگیوں میں بھیج دیا جاتا تھا اور ان حصوں کے ساتھ ایک معتبر ملازم بھی ہوتا تھا جو گھر گھر حصہ دے کے صاحب خانہ سے یا گھر کے کسی خاص شخص سے اس فرد پر جو محلے وار بنی ہوتی تھی نام پر صرف (۳) بنوا لیتا تھا اب یہ طریقہ ختم کے قریب ہے۔

**فردِ تعلیقہ** :- ضبطی جائداد کی فہرست، فارسی مذکر (نور اللغات)

قولِ فیصل - اس کی خصوصیت تعلیقے کے ساتھ ہی نہیں ہے بلکہ ہر اس فہرست کو جس پر تفصیلِ اشیاء ہو فرد کہتے تھے جیسے فردِ جہیز، فردِ جائداد وغیرہ۔ اب زیادہ تر اس محل پر فہرست ہے

**فردِ جرم** :- فہرستِ جرائم، وہ کاغذ جس پر جرم کے ثبوت لکھے جائیں، فارسی ترکیب، مونث، پولیس کی اصطلاح

ہوا گرم رحمت کا جب محکمہ
مرے جرم کی فرد باطل ہوئی — امیر مینائی

**فردِ حساب** :- فردِ جرم، گناہوں کی فہرست، فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔

کشتہ جفا میں ایک بتِ سرخ پوش کا
اللہ آئی حشر میں مجھے فردِ حسابِ سرخ — امیر مینائی

**فردِ عصیاں** :- فردِ جرم، گناہوں کی فہرست، فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔

لکھا یہ داورِ محشر نے میری فردِ عصیاں پر
یہ وہ بندہ ہے جس پر ناز کرتا ہے کرم میرا — چکبست

**فردِ عمل** :- انسان کے اچھے اور برے کاموں کی فہرست جو کراماً کاتبین مرتب کرتے ہیں فارسی ترکیب مونث

فصیح، رائج۔

نہ پڑھ فردِ عمل میری کچھ ایسے بھی معاصی ہیں
کہ تیرے عفو کا اے میرے مالک امتحاں ہوگا — اثر لکھنوی

قولِ فیصل - "گناہ ہی گناہ کرنا" کے معنی میں "فردِ عمل سیاہ کرنا" بھی بولتے ہیں جو فصیح ہے۔

فردِ عمل سیاہ کئے جا رہا ہوں میں
رحمت کو بے پناہ کئے جا رہا ہوں میں — جگر مراد آبادی

انھیں معنی میں "ہونا" کے ساتھ بھی اس کا صرف ہے جو فصیح، رائج ہے۔

لکھ دو زمانے بھر کی خطائیں مرے بہانے
آخر تو فردِ میرے عمل کی سیاہ ہے — عزیز لکھنوی

**فرد فرد** :- ایک ایک علیحدہ علیحدہ، الگ الگ، جدا جدا، فارسی، فصیح، رائج۔

انجم کی فرد فرد میں بیگانگی ہوئی
پر خاست کی چراغوں کو پروانگی ہوئی — انیس

**فردِ فرید** :- (یا فافت) بے مثل، یکتا، کامل شخص جس کا جواب ہی نہ ہو، فارسی، فصیح، رائج۔

محلِ صرف - امام حسینؑ معاملہ فہمی، پیش بینی اور ایثارِ نفس میں فردِ فرید تھے۔ (تقدمہ مرثیہ انیس)

**فردِ قرار دادِ جرم** :- اصل کا وہ کاغذ جس پر جرم ٹھہرانے کا مضمون اور وہ دفعہ یا دفعات قانون فوجداری درج ہوتی ہیں جن کی نسبت بیانات سے مجرم کا ملزم ہونا سمجھا جاتا ہے۔ فردِ قرار داد اور جرم لگانے کے بعد ملزم سے جواب اور صفائی لی جاتی ہے۔ لگانا، لگ جانا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل - یہ محکمہ پولیس اور عدالت فوجداری کی اصطلاح ہے۔

**فردِ کنکوت** :- وہ کاغذ جس میں فصل کی قیمت کی تخمینی فہرست درج ہوتی ہے۔ فارسی (نور اللغات)

قولِ فیصل - کنکوت ہی عام طور سے زبانوں پر پہنچ سکے جائیکہ فردِ کنکوت، یہ پٹواریوں، منیبوں اور کاشتکاروں کی اصطلاح ہے۔

**فردِ واحد** :- ایک شخص، ایک آدمی، ایک انسان، فارسی، فصیح، رائج۔

محلِ صرف - کمیٹی میں جس قدر اشخاص بلائے گئے ہیں اگر فردِ واحد کی بھی کمی ہوگئی تو کمیٹی نامکمل قرار پائے گی۔

**فردوس** :- (بکسر اول و فتح سوم) بہشت، جنت، خلد، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

مسلمؑ کو تو حجرہ دیا اس اہلِ دغا نے
بخشا اسے فردوس کا گلزار خدا نے — مرزا دبیر

قولِ فیصل - صاحب لغات کشوری نے ایک معنی یہ بھی لکھے ہیں "وہ باغ جس میں کئی باغوں کے میوے دار درخت وغیرہ موجود ہوں۔" اور صاحب فرہنگ آصفیہ نے - باغ، گلزار، گلشن، بوستان، گلستان کے معنی بھی لکھے ہیں عام طور سے فردوس بول کے جنت ہی مراد لیتے ہیں۔ بعضوں کا یہ خیال ہے کہ جنت کے اعلیٰ طبقے کو فردوس کہتے ہیں پارسی میں اس کو "پردیس" (بالکسر) یعنی "بہشت و باغ انگور" کہتے تھے۔ اب اہلِ ایران بھی فردوس ہی کہتے ہیں۔

اگر فردوس بر روئے زمیں است
ہمیں است و ہمیں است و ہمیں است — لا اعلم

انگریزی زبان میں فردوس کو "پیراڈائز" اور ہندی میں بیکنٹھ کہتے ہیں۔

**فردوس آرام گاہ** :- وہ شخص جس کے آرام کرنے کی جگہ جنت ہے جنت میں آرام کرنے والا

فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان،
قلیل الاستعمال۔

محل نظم۔ سبحان اللہ سبحان اللہ یہ اماباڑہ
ہے یا روضۂ رضواں۔ الٰہی یہ مکان ہے یا باغ
جناں، ہر در و دیوار سے محمد علی شاہ فردوس
آرام گاہ کا نام روشن ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**فردوس بریں** (بالفتح) فردوس کا اعلیٰ طبقہ
جنت کا سب سے بلند درجہ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج

محل نظم۔ پھر تجھ کو خود جہاں آفریں نے ہر طرح
کی آرائش سے آراستہ کر کے اپنے خاص نائب
حضرت آدمؑ کی گود میں سونپ کر فردوس بریں سے
دنیا میں پھیلنے پھولنے اور پھلنے کو بھیجا۔
(مقدمہ کلام اللہ بترجمہ مولوی فرمان علی صاحب)

قول فیصل۔ بعض معنی میں فردوس معلّی بھی
استعمال کرتے ہیں۔

نخل و گل و برگ و ثمر و میوۂ طوبیٰ
خلد و ارم و کوثر و فردوس معلّیٰ — دبیر

**فردوس مکاں**:- ایسا برگزیدہ بندۂ خدا
جس کے لئے یقین ہو کہ وہ جنت میں پہنچ گیا، وہ
جس کا فردوس میں مکان ہو، فارسی، فصیح، رائج

جس پیر کا اقبال ضعیفی میں جواں ہو
حقا وہ حبیب شہ فردوس مکاں ہو — دبیر

قول فیصل۔ حضرت دبیر اعلی اللہ مقامہ نے
حضرت امام حسینؑ کے لئے یہ صرف استعمال کیا ہے
قلیل الاستعمال ہے۔ عام طور سے غیر معصومین ہی
میں جو برگزیدہ ہستیاں دنیا سے اٹھ جاتی ہیں ان
کے ناموں کے ساتھ لکھتے اور بولتے ہیں۔ قریب
قریب اسی محل پر فردوس آب بھی بولتے ہیں
جو صاحب عبقات مولوی سید حامد حسین صاحب کنتوری

ناصر الملۃ مولانا سید ناصر حسین صاحب طاب ثراہ کے
پدر بزرگوار کا خاص لقب ہے۔

**فردوس مکانی**:- وہ شخص جس کا گھر فردوس
میں ہو، لقب ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ کا جو بعد
انتقال ہوا۔ صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ چونکہ یہ ترکیب عام طور سے زبانوں
پر نہیں ہے اس لئے غیر مانوس ہے۔

**فردوس منزلت**:- جنت میں رہنے والا
مرحوم و مغفور، مبرور۔ عربی، اسم مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ صرف قلیل الاستعمال ہے۔

**فردوس نظر**:- دیکھنے میں جنت، گویا جنت
جنت کی طرح، فارسی، فصیح، رائج۔

تم کہ ہر محفل میں بن سکتے ہو فردوس نظر
مجھ کو یہ دعویٰ کہ ہر محفل پہ چھا سکتا ہوں میں — مجاز

**فردی**:- سنہری یا روپہلی تار کی بنی ہوئی
چھوٹی سی ٹکی۔ اردو، مؤنث۔ کامدانی بنانے
والوں کی اصطلاح۔

**فردی بوٹی**:- وہ چھوٹی چھوٹی بوٹیاں جو رضائی
کی فرد پر یا اور کسی کپڑے پر ایک دوسرے سے متصل بناتے
ہیں۔ اردو، مؤنث، کامدانی بنانے والوں کی
اصطلاح۔

محل نظم۔ چمکا زیب بر آگے پیچھے غیرت ماہ چاہ
زنخداں کی چاہ، وہ دست حنائی اور فردی بوٹی
کی دلائی۔ ... (فسانۂ آزاد)

**فردوسی**: (بلا دکسر اول و فتح سوم) فردوس والا، جنتی
بہشتی، فارسی، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع "فردوسیوں" بھی
استعمال کرتے ہیں۔

فردوسیوں کا دور یہ ہجوم اس قدر ہوا
رضواں بنا بہشت کی چوکی کو نہ ہوا — مرزا دبیر

**فردوسی**: (بالضم) ایران کے سب سے بڑے شاعر کا تخلص
رائج۔

بزم حافظ ہے نہ میدان ہے فردوسی کا
قوم کو کام ہے بانتورہ لٹریچر سے — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ فردوسی کا پورا نام حکیم ابو القاسم
منصور طوسی تھا۔ جو ٣٢٥ھ میں موضع شاداب علاقہ
طوس میں پیدا ہوا۔ (فرہنگ عمیفی) لیکن عروضی
سمرقندی کی کتاب چہار مقالہ کی رو سے اس کی ولادت
صوبۂ طوس میں طاہران کے قریب باژ کے گاؤں میں
ہوئی۔ اور اپنی عمر کا ابتدائی حصہ طوس کے دہقانوں
میں گزارا۔ وہ خود بھی دہقان تھا۔ اس کی
اپنی زمین تھی جس پر وہ کھیتی باڑی کیا کرتا تھا
اس کی ابتدائی زندگی امن و آسائش میں
گزری لیکن بڑھاپے کے ساتھ افلاس و ناداری
کی مصیبتیں ٹوٹ پڑیں۔ آخر محمود غزنوی
کے حکم سے شاہان عجم کی تاریخ کو تیس برس کے
عرصہ میں اس نے نظم کر کے ساٹھ ہزار اشعار میں
٤٠٠ھ میں انجام پر پہنچایا۔ جیسا کہ خود فردوسی
کے شعر سے اختتام کی تاریخ ظاہر ہے۔

ز ہجرت شدہ پنج ہشتاد بار
کہ من گفتم این نامۂ نامدار

لیکن حسب وعدہ فی شعر ایک اشرفی کے حساب
سے نہ ملنے پر خفا ہو کر اپنے وطن واپس چلا
گیا اور اس مایوسی و دل شکستگی کا یہ نتیجہ ہوا
کہ شاہنامہ کے ساتھ ایک ہجو بھی کہہ ڈالی جس
کے سبب سے سلطان ہمیشہ کے لئے دھبا رہ گیا
اگرچہ بعد میں وہ روپیہ بادشاہ نے بھیجا مگر جس روز

وہ انعام کی رقم پہنچی اسی روز اس کا جنازہ قبرستان کی طرف جاتا ہوا راستے میں ملا۔ ہرچند فردوسی کی بیٹی سے کہا گیا کہ یہ روپیہ لے لو مگر اس عالی ہمت نے بھی اس دولت فانی کی پروا نہ کی۔

چہار مقالہ میں عروضی سمرقندی کی روایت کے مطابق فردوسی غزنہ سے ہرات چلا گیا اور وہاں طبرستان کے بادشاہ شہریار بن شروین کے پاس جو ایک ایرانی امیر تھا پناہ لی۔ فردوسی نے سنہ ٣٨٤ھ میں جنوبی ایران کا بھی سفر کیا اور بغداد جا کر بہاء الدولہ دیلمی کے وزیر موفق سے ملا اور اس کی فرمائش پر یوسف زلیخا کا قصہ نظم کیا۔ وہاں سے واپس ہوتے ہوئے سنہ ٣٨٩ھ میں اصفہان کے قریب خان لنجان پہنچا۔ یہاں کے حاکم احمد بن محمد بن ابی بکر نے اس کے ساتھ احترام کا برتاؤ کیا۔ فردوسی کی تاریخ وفات سنہ ٤١١ھ یا ٤١٦ھ لکھی ہے۔

(تاریخ ادبیات ایران۔ از ڈاکٹر رضا زادہ شفق)

**فرد ہونا** :- لاجواب ہونا، منتخب ہونا، بے مثال ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

کھینچ سکتا ہے کون اس کی شبیہ
فرد ہے یار بے مثالی میں — جلال

**فَرزانگاں** :- (بالفتح) بہت سے صاحبانِ عقل، فرزانہ کی جمع، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

لاتا ہے بزم میں وہ سخن بر زباں زبوں
سر جس سے ہو نگوں فرزانگاں نگوں — سودا

**فَرزانگی** :- (بالفتح) دانائی، فہم و فراست، ہوشمندی، عقلمندی، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قیامت آئے انھیں دکھلائیں گے فرزانگی اپنی۔

ہمیں عشق علیؑ میں جو کہ دیوانہ بتاتے ہیں — محشر

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ ذیل معنی بھی لکھے ہیں لیکن اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔ ١ علم، حکمت، فلسفہ ٢ گن، جوہر، خوبی، عمدگی، حسن، بھلائی۔

**فرزانہ** :- (بالفتح) دانا، عقلمند، ہوشیار، خردمند، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ غافل ہے نہ ہے فرزانہ باقی
فقط عالم میں ہے افسانہ باقی — تسلیم لکھنوی (شام غریباں)

**فرزانہ خو** :- خوش خلق۔ پسندیدہ خو۔ فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فَرزجہ** :- (بالفتح اول و سوم) وہ کپڑے کا ٹکڑا جو دوا میں تر کر کے دبر یعنی مقعد میں اور قبل یعنی عورت کی اندام نہانی میں کسی بیماری کے سبب سے رکھیں۔ عربی، مذکر۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ لکھنؤ کے حکما عورت کے اندام نہانی میں رکھنے والے ایسے کپڑے کو شیاف ہی کہتے ہیں۔

**فَرَزدَق** :- (بفتح اول و دوم و سکون سوم و فتح چہارم) عرب کے ایک مشہور شاعر کا تخلص۔ اصلی نام ہمام اور کنیت ابو خطل۔ والد کا نام غالب تھا۔ فرزدق کے باپ غالب اپنی قوم میں سردار اور بزرگ سمجھے جاتے تھے۔ فرزدق کی ماں کا نام لیلیٰ بنت حابس تھا۔

فرزدق اپنے باپ غالب کے مرنے کے بعد اس کی قبر کی بہت تعظیم و احترام کرتے تھے اور جو شخص قبر پر پناہ گزیں ہوتا تھا اس کی مدد کرتے تھے۔

فرزدق کے حالات زندگی کا سب سے زیادہ زرین واقعہ وہ قصیدہ مدحیہ ہے جو انھوں نے امام زین العابدین علیہ السلام کی شان میں فی البدیہہ نظم کیا تھا جب کہ امام علیہ السلام حج کے لئے تشریف لائے۔ ہشام بن عبد الملک بھی حج کے لئے آیا تھا اور وہ حاجیوں کے ہجوم کی وجہ سے سنگ اسود کو بوسہ دینے سے محروم رہ گیا تھا اور ایک بلند مقام پر فروکش تھا۔ جس وقت امام تشریف لائے اور سنگ اسود کو بوسہ دینے کے لئے بڑھے تو مجمع کائی کی طرح پھٹ گیا اور امام علیہ السلام نے بحسن و خوبی استلام کیا۔ یہ دیکھ کے ہشام کے اردگرد جو لوگ تھے انھوں نے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے جس کی لوگ اس قدر عزت کر رہے ہیں۔ ہشام نے کہا میں نہیں جانتا ہوں۔ فرزدق اس جگہ موجود تھے فوراً ایک قصیدہ مدحیہ امام کی مدح میں پڑھنے لگے۔ ہشام کو برا معلوم ہوا اور فرزدق کو قید کر دیا۔ امام کو یہ سن کر صدمہ ہوا اور بارہ ہزار درہم فرزدق کو بھجوائے۔ فرزدق نے یہ کہہ کے واپس کر دیا کہ مولا میں نے یہ قصیدہ مال کی طمع میں نہیں کہا تھا بلکہ خوشنودی خدا اور امید مغفرت میں کہا ہے۔ امامؑ نے فرمایا کہ ہم جب کوئی چیز کچھ راہ خدا میں دے دیتے ہیں واپس نہیں لیتے اور جس نیت سے تم نے یہ قصیدہ کہا ہے اس سے خدا بخوبی واقف ہے۔ کیا خوش نصیب تھے فرزدق کہ نعمت دارین ان کو ملی۔ فرزدق نے حضرت علیؑ کا دور بھی دیکھا تھا۔ سنہ ١١٠ھ میں ٩٠ سال کی عمر میں وفات پائی۔

**فَرزَند** :- (بفتح اول و سوم) بیٹا، لڑکا، پسر، اولاد نرینہ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

دریا پہ جو خیمہ شہ والا نے کیا ہے
اللہ نے فرزند کو حق ماں کا دیا ہے — مرزا دبیر

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "بیٹا، بیٹی، اولاد، خواہ ذکور ہو خواہ اناث" کے معنی

بھی لکھے ہیں اور یہ مثال لکھی ہے۔

فرزند وہ ہے جو پند مانے
اور باپ کا کہنا فرض جانے — نسیم

عام طور سے اہل لکھنؤ نرینہ اولاد کے لئے ہی بولتے ہیں۔ ہاں اگر کوئی سوال کرے کہ آپ کے کتنے فرزند ہیں تو کہنے والا جواب میں اپنی اولاد کی تعداد کی وضاحت کرتے ہوئے کہتا ہے کہ (مثلاً) "دو بچے اور ایک بچی ہے"۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی عزیز ترین اولاد کے بھی تحریر کئے ہیں اور یہ شعر مثال میں پیش کیا ہے۔

فرزند محمدؐ سے جہاندار کے ہم ہیں
وارث شہ لولاک کی سرکار کے ہم ہیں — انیس

لیکن اس شعر میں عزیز ترین اولاد کی کوئی تخصیص نہیں صرف بیٹا ہی مراد ہے۔ اس کی جمع "فرزندان" بھی مستعمل و فصیح ہے۔

آبرو دال و فرزندان صالح عز و جاہ ہے
کس کی خاطر یہ ہوا جو کچھ ہوا تیرے لئے — میر انیس

**فرزندِ ارجمند** :- (با ضافت) (ارجمند بفتح اول و سکون دوم و سوم) ہونہار بیٹا، لائق بیٹا، مرتبے والا بیٹا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

**فرزندِ ارشد**:- بہت زیادہ ہدایت و فیض پایا ہوا بیٹا، فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ز شرف اجداد تک پہنچا تھا ان فرزند ارشد کا
محمد فخر اسمٰعیل و ابراہیمؑ و آدمؑ تھے

**فرزندانہ** :- اولاد کی حیثیت سے، بیٹے کی حیثیت سے۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

محلِ صرف۔ وہ تو ہمیشہ شفقت پدری سے پیش آتے ہیں مگر ہمارا طریقہ فرزندانہ نہیں ہے۔

**فرزند بنانا** :- گود لینا، متبنیٰ کرنا، کسی کے بچے کو اپنا بیٹا بنا لینا۔ اردو مصدر قلیل الاستعمال

قول فیصل۔ اس محل پر "گود لینا اور بیٹا بنانا" ہی زیادہ بولتے ہیں جیسے "میری مانو تو کسی غیر کے بجائے اپنی غریب بہن کے بچے کو گود لے لو۔ انھیں معنوں میں "فرزند کرنا" بھی بولتے ہیں۔

سو میں پالوں گا اس کو کر کے فرزند
کروں گا سے کے اس کو اپنا دلبند — (زلیخائے اردو)

اہل ہنود حضرات "گود بٹھانا" بولتے ہیں۔

**فرزندِ خلف** :- لائق بیٹا، مطیع بیٹا، فارسی (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرزندِ رشید** :- ہدایت یافتہ بیٹا، راہ راست پانے والا بیٹا، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ نواب کلب علی خاں خلد آشیاں نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے فرزند رشید تھے۔

(آب بقا)

**فرزند کی آگ** :- بیٹے کی محبت۔

پر ہاتھ نہ تھی کوئی طبیعت — اختر
فرزند کی آگ ہے قیامت — (شاہ اودھ) (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس صرف میں فرزند کی کوئی قید نہیں ہے "اولاد کی آگ" بھی کہتے تھے لیکن اب کسی طرح نہیں بولتے۔

**فرزندِ معنوی** :- (با ضافت) باطنی اولاد در پردہ اولاد، فارسی، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ شاعر کے اشعار اس کے فرزند معنوی ہوتے ہیں اسی رشتے سے انھیں اپنا بھتیجا کہا ہے۔

(دربار اکبری)

**فرزندِ ناخلف** :- (با ضافت) نالائق بیٹا، نافرمان بیٹا، نااہل فرزند، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فرزند نرینہ** :- بیٹا، پسر، لڑکا، فارسی ترکیب اردو صرف، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بڑی منتوں مرادوں کے بعد خدا نے تم کو فرزند نرینہ عطا کیا ہے۔ کیا اب بھی دعوت نہیں کروگے۔

قول فیصل۔ نرینہ چونکہ اردو ہے اس لئے ترکیب صحیح نہیں۔

**فرزندی** :- بیٹا ہونا، باپ بیٹے کا رشتہ ہونا، فارسی مونث، فصیح، رائج۔

فرزندیٔ علیؑ سے ہوا شہرہ ہر طرف
کہتے تھے ان کو سب اسد اللہ کا خلف — اوج

**فرزندی میں لینا** :- بیٹا بنانا، گود لینا، دوسرے کی اولاد کو مثل اپنی اولاد کے پرورش کرنا اور اپنا بیٹا مان لینا اردو صرف، فصیح، رائج۔

تجھ کو اولاد دے خدا ہمدم
اپنی فرزندی میں لے لیں گے ہم — تسلیم

قول فیصل۔ جب کوئی شادی ٹھہرنے لگتی ہے تو لڑکے کا باپ لڑکی کے باپ سے کہتا ہے "اگر مناسب سمجھیے تو بندہ زادہ کو اپنی فرزندی میں لے لیجئے یعنی اپنی لڑکی کی اس کے ساتھ شادی کر کے اپنا داماد بنا لیجئے"۔ اس قسم کی گفتگو صاحبان تہذیب ہی کرتے ہیں۔

**فرزول** :- ایک لوہے کا پرزہ جو بندوق کی جانب میں لگاتے ہیں۔ مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے ان معنی میں زبانوں پر نہیں ہے۔ البتہ زمانہ قدیم میں اس لکڑی کو بھی کہتے تھے جس پر تانگا پیٹا جاتا تھا۔

آہ بیچاں کے لئے دل چاہیے
کیا چلا چک جو بے فرزول ہو — امیر

**فرزین** (بفتح اول و کسر سوم) شطرنج کے

ایک مہرے کا نام جو بمنزلۂ وزیر ہوتا ہے اور اس کی رفتار کج ہوتی ہے۔ فارسی، مذکر، شطرنج کھیلنے والوں کی اصطلاح۔

نیک و بد کوئی بساطِ دہر میں کوئی ہو
رخ کی سیدھی چال ہو فرزیں کی ہو رفتار کج — امیر

قول فیصل۔ اس کا معرب بکسر اوّل ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی "دانا، عاقل اور فرزانہ" کے بھی لکھے ہیں جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

**فرزین بنانا:**- پیادے کو فرزین کے درجے پر پہنچانا، اردو مصرف، شطرنج بازوں کی اصطلاح

**فرزین بند:**- پیادہ فرزین کے زور پر پہنچا ہو تو اس کو فرزین بند کہتے ہیں جس وقت فرزین پیادے کی تقویت سے جو اس کے پیچھے ہوتا ہے حریف کے مہرے کو آگے نہ بڑھنے دے تو اسے فرزین بند کہتے ہیں کیونکہ اگر حریف کا مہرہ پیادے کو مارے گا تو فرزین بھی اس کا انتقام لے گا۔ وزیر کی کشت بات یا شہ مات جو فرزین کے وسیلے سے دی جائے۔ فارسی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ شطرنج بازوں کی اصطلاح ہے۔

**فَرَس:**-۱ (بفتحتین) گھوڑا، عربی، مذکر، فصیح، رائج

اتری تھی اک پری فرس تند خو نہ تھا
سرعت بھری ہوئی تھی رگوں میں لہو نہ تھا — انیس

قول فیصل۔ گھوڑا اور گھوڑی دونوں کو فرس کہا جا سکتا ہے۔

**فرس:**-۲ شطرنج کا وہ مہرہ جو ڈھائی گھر چلتا ہے۔ عربی، مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ شطرنج بازوں کی اصطلاح ہے۔

**فرسا:**- جان یا روح کو صدمہ پہنچانے والا گھٹانے والا، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ تنہا مستعمل نہیں ہے بلکہ "روح فرسا" کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔

روح فرسا تھا مگر پردۂ زنبور کا خیال — ادیب

صاحب نور اللغات نے "جاں فرسا" بھی لکھا ہے جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرستادہ:**- (بکسر تین) بھیجا ہوا، قاصد ایلچی، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہوا ناگہاں ایک خادم عیاں
فرستادۂ خسرو انس و جاں (معارج الفضائل)

**فرستہ:**- فرستادہ، رسول، فارسی، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**فرسٹ:**- پہلا، اول، یکم۔ انگریزی صفت، رائج

قول فیصل۔ زبانوں پر بکثرت رائج ہے۔

**فرسٹ پوزیشن:**- اول درجہ، پہلی حیثیت امتیازی حیثیت۔ انگریزی صفت، رائج۔

**فرسٹ ڈویژن:**- I اول نمبر کامیابی کا پہلا درجہ۔ انگریزی صفت، رائج

**فرسٹ کلاس:**- اعلیٰ درجے کا، عمدہ انگریزی، انگریزی داں طبقے کی زبان۔

گاڑیاں کیسی پر زور فرسٹ کلاس
سب روانہ ہوئے بدل کے لباس — جاہ

قول فیصل۔ ریل گاڑی کے پہلے درجے کو بھی کہتے ہیں

**فرسخ:**- (بفتح اول وسوم) تین میل کی مسافت عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اہل فارس کے یہاں چار ہزار گز کا اور انگریزی میں اٹھارہ سو ساٹھ (۱۸۶۰) گز کا ہوتا ہے۔ اس کی عربی جمع فراسخ اور اردو جمع فرسخوں ہے۔

عشق میں جانا غلیظ اس کا تھا طرفہ بہار
فرسخوں جاتے تھے اڑ کر نار نمرودی کے پھول — لطافت

**فرسنگ:**- (بفتح اول وسوم) فرسخ، تین میل کی مسافت، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

رہ نوردانِ جنوں کی دولت پابوس سے
ہو گئے دشت طلب کے سنگ ہائے فرسنگ سرخ — انشا

**فرسودہ:**- (بفتح اول و واو معروف) کہنہ، پرانا، بوسیدہ، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عملی صرف۔ ساقی ہی یہ ہے کہ فقط ایک خاکساری کا مضمون ہے جسے انشا پرداز معنی آفریں کس کس طرح رنگ بدل کر پیش کرتا ہے اور مستعمل اور فرسودہ مضمون کو کیسا خوش نما بنا کر سامنے لاتا ہے (دربار اکبری)

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

فرسودہ ہوں وہ پاؤں تری راہِ طلب میں
جن سے نہ ہوا ترک کبھی طوف خرابات — محشر

"گھسا ہوا" کے معنوں پر بھی مستعمل ہے۔

ہو شگافی سے ہو فرسودہ مرا ناخن فکر
نہ کھلا عقدۂ کمر کا گرہ ہو کر — خواجہ وزیر

**فرسودہ حال:**- خستہ حال، تباہ حال، فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرسودہ خیال:**- پرانے خیال کا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عملی صرف۔ تم بھی عجیب فرسودہ خیال انسان ہو۔ اس ترقی یافتہ دور میں سو برس پرانے انداز کی شاعری کرتے ہو۔

**فرسودہ کرنا:**- گھسنا، خراب کرنا، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

مانی نہ بندھے گا کبھی نقش اس کی کمر کا
فرسودہ نہ کر خامے کو بے فائدہ کیا ہیچ — ببر

قسول فیصل ۔ نازک سے فرق کے ساتھ کثرت سے استعمال کرنا بہت زیادہ کام میں لانا، کے معنی میں بھی استعمال کیا گیا ہے ۔ یہ بھی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان اور قلیل الاستعمال ہے ۔

ایک عقدہ نہ کھلا ناخن تدبیر سے جب
ہم نے فرسودہ بہت ناخن تدبیر کیا — سودا

**فُرّ** :- پھُر سے، جلدی سے، جھٹ سے، ابھی ۔ اڑنے کی آواز جو فر فر کی مانند ہوتی ہو اس کی شباہت سے یہ لفظ عربی فر بمعنی اڑنے سے بنایا گیا ہے ۔ اردو، تابع فعل ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قسول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**فُرّ اُڑنا** :- کسی اڑتے ہوئے جانور کا جلدی سے نہ پر آنا، کندھے جوڑ کر گرنا، جھٹ سے اترنا ۔ اردو فعل لازم ۔

نہیں ہم بیماری یہ ہو گئی کوئی
اڑن کھٹولے کو ٹھہرا جو فر سے اڑ گئے — جرأت (فرہنگ آصفیہ)

قسول فیصل ۔ اب بصرف متروک ہو ۔

**فُرّ سے اڑنا** :- پھُر سے اڑنا، جلدی سے پروں کی ایک آواز کے ساتھ اڑنا، اردو فعل لازم ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قسول فیصل ۔ پھُر سے اڑنا، چھوٹی چڑیوں کے لئے مخصوص ہے ۔

**فَرش** :- (بالفتح) بچھونا، بساط، بچھانے کی چیز ۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج ۔

فقیر دوست جو ہو ہم کو فخر اک ہے
کچھ اور فرش بجز بوریا نہیں رکھتے — میر

قسول فیصل ۔ بستر کے معنی میں صرف رسول خدا کے اس فرش سے مراد لی جاتی ہے جس پر حضرت علی شب ہجرت سوئے تھے ۔

آرام کیا فرش رسول عربی پر — مؤلف

**فرش** :- برابر برابر بچھے ہوئے تختہ تختوں کا چوکا، اردو، متروک ۔

باغ کے کوٹھوں کے اوپر جو کیوں کا فرش ہو — سحر

قسول فیصل ۔ فرش کا اطلاق اب "جاجم" قالین، چاندنی، دری، ٹاٹ، غالیچہ اور مخمل وغیرہ پر ہوتا ہے ۔

نازکی ختم ہے ان پر تو یہ فرماتے ہیں
فرش مخمل پہ مرے پاؤں چھلے جاتے ہیں — الم

**فرش** :- وہ زمین جس پر اینٹیں بچھادی گئی ہوں ۔ چونے سے پکی کی ہوئی زمین ۔ اردو ۔ (نور اللغات)

قسول فیصل ۔ جس قسم کی اینٹیں بچھی ہوں گی اس کے نام کے ساتھ ہی کہیں گے ۔ جیسے "کھوری کا فرش"، گے کا فرش وغیرہ یا اسی کو "پکا فرش" کہدیں گے اور وہ زمین جو بالو اور سیمنٹ وغیرہ سے پکی کی گئی ہو اس کو "سیمنٹ کا فرش" کہیں گے ۔ یا زمین پر پتھر بچھادیئے گئے ہوں تو اسی پتھر کے نام سے منسوب کریں گے جیسے "سنگ مرمر کا فرش" وغیرہ

**فرش بچھانا** :- بہت بڑا بچھونا بچھانا بہت بڑا فرش بچھانا، اردو مصرف، فصیح، رائج ۔

زینت شہر ہوئی میرے لہو رونے سے
فرش ہر گھر میں بچھا قرمز کاشانی کا — اسیر

**فرش بچھنا** :- بڑی بساط بچھنا، بڑا بچھونا بچھنا، اردو مصرف، فصیح، رائج ۔

بچھا فرش زمرد اہتمام سبزۂ زمیں سے
چلی مستانہ روش باد صبا عنبر فشاں ہو کر — اکبر الہ آبادی

**فرش پا انداز** :- (بافانت) مخصوص وضع کا بنا ہوا ٹاٹ یا اسپنج کا ٹکڑا جو دروازے میں دونوں پٹوں کے درمیان زمین پر ڈال دیتے ہیں یہ ٹکڑا اس لئے بچھا دیا جاتا ہو کہ آنے والے کے جوتوں کی خاک یا کسی قسم کی گندگی دروازے ہی تک محدود رہے اور کمرہ خراب نہ ہو ۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

فرش پا انداز کیا صحرائے وحشت میں ملا
سوزنی بیرے لیے خار مغیلاں ہو گئے — اسیر

قسول فیصل ۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہو ۔

دستگاہ دیدۂ خونبار مجنوں دیکھنا
یک بیاباں جلوۂ گل فرش پا انداز ہے — غالب

**فرشتگان** :- بہت سے فرشتے، بہت سے ملک ۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج ۔

فرشتگان سحاب و فرشتگان ہوا
فرشتگان بہشت و جحیم و ارض و سما
مسبّحان مقامات و مخفی و اعلا
روانہ شرق سے عنبر بال و پر کی ہا — میر عشق

**فرشتوں** :- فرشتہ کی جمع، گرو استاد کی جگہ (فقرہ) جب گلستان کے کل نسخوں میں یہ لفظ اسی طرح لکھا ہے تو آپ کیا آپ کے فرشتوں کو بھی ماننا پڑے گا ۔ (نور اللغات)

قسول فیصل ۔ اہل لکھنؤ فرشتہ کی جمع کے لئے تو بول دیتے ہیں لیکن گرو اور استاد کے معنوں میں نہیں بولتے ۔

**فرشتوں کا واقف نہ ہونا** :- بالکل ناواقف ہونا، کسی کو واقفیت نہ ہونا، کسی کو مطلق خبر نہ ہونا، اردو مصرف، قلیل الاستعمال

ازل سے محرم راز پری ہوں میں مجنوں ہے
مرے فرشتے نہیں میرے حال سے واقف — آتش

**فرشتوں کو خبر نہ ہونا** :- کسی کو مطلق خبر

نہ ہونا، کسی کو کانوں کان خبر نہ ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

اس کی خبر کسی کے فرشتوں کو بھی نہیں
ثابت کریں گے یار کی کیوں کر بشر کمر — صبا

قول فیصل۔ لفظ "بھی" کے اضافے کے ساتھ بھی زبانوں پر ہے۔ صاحب نور اللغات نے واقف نہ ہونا بھی لکھا ہے۔ جو قلیل الاستعمال ہے۔

**فرشتوں کے پر باندھنا**:۔ آسمان میں تھگلی لگانا، ناممکن کام انجام دینا، اردو، صرف، متروک۔

پریاں تو کیا فرشتوں کے پر باندھتے ہیں ہم
معقول ہم سے اٹھتے ہیں اوستاد اپنے — منیر

**فرشتوں کے پر جلنا**:۔ رعب، دبدبہ، یا خوف و دہشت کی وجہ سے کسی مقام پر جانے کی ہمت اور حوصلہ نہ ہونا، تاب نہ ہونا، گزر نہ ہو سکنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

جہاں پر فرشتوں کے جلتے ہوں فانی
وہاں کس طرح ہم گزارا کریں گے — فانی

قول فیصل۔ فرشتوں کی جگہ "فرشتے" بھی بعض نے نظم کیا ہے جو اب کوئی نہیں بولتا۔

جس گلی میں کہ فرشتے کے بھی پر جلتے ہیں
کب پہنچتے وہاں اڑتے کبوتر پہنچے — مصحفی

**فرشتوں کے پر کترنا**:۔ فرشتوں سے سبقت لے جانا، اردو، صرف، متروک۔

اڑے تیر آپ کے یاروں سے کہاں جاتے ہیں
پر فرشتوں کے کترتے ہیں کترنے والے — منیر

**فرشتوں کی خبر لینا**:۔ بہت بلند ہونا، اسم، صرف، متروک۔

خبر فرشتوں کی لیتے ہیں کاگ بوتل کے
یہ آسماں سے بھی اونچے اچھل جاتے ہیں — ریاض

**فرشتوں کی دال نہ گلنا**:۔ کسی کی بھی رسائی نہ ہونا، کسی کی بھی پہنچ نہ ہونا، اردو، صرف، قریب بہ متروک۔

وہ ایک دن تھا کہ جس کے آگے فرشتوں کی بھی نہ دال گلتی
جھڑکتے ہیں کانوں میں اب تو چاول یہ ہے بات چار چاول
(جان صاحب)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے انھیں معنی میں فرشتے کا دخل نہ ہونا بھی لکھا ہے۔ اور بجائے فرشتوں کے فرشتے بھی اس کا استعمال تھا۔

**فرشتوں کی نظر سے نہ بچنا**:۔ ملک الموت کا گزر ہونا، اردو، صرف، جہلا کی زبان۔

عمل صحیح۔ آخر نصوح کا گھر بھی فرشتوں کی نظر سے نہ بچا۔ (توبۃ النصوح)

**فرشتوں کی نہ سننا**:۔ بڑے سے بڑے کی بات نہ ماننا، زبردست سے زبردست کی بات کی پروا نہ کرنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

سنتا نہیں فرشتوں کی ہم بادہ خوار کی
کیا ان دنوں فلک پہ ہے خمار کا دماغ — امیر

**فرشتوں میں ملنا**:۔ معصوم بچوں یا مقدس آدمیوں کا مر کر فرشتوں کا درجہ پانا، مقدس اور پاک مخلوق میں داخل ہونا، اردو، فعل لازم۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرشتوں نے خواب میں نہیں دیکھا**:۔ کبھی نہیں دیکھا، اردو، مثل، غیر فصیح، رائج۔

تجھے خبر نہیں دل چیز کیا ہے اے ناصح!
ترے فرشتوں نے دیکھا نہ ہوگا خواب میں دل — داغ

**فرشتہ**: (بکسر تین) ملک، خدا کی مقدس مخلوق جس کی پیدائش نور سے ہے، فارسی، اسم مذکر، فصیح، رائج۔

اثر اپنا کیا آخر ہمارے عشق کامل نے
فرشتہ بھی جو قبض روح کو آیا حسیں آیا — آتش

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول و کسر دوم ہے۔ عوام اور عورتیں کسر اول و فتح دوم بولتی ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ مذہبی کتابوں میں لکھا ہے کہ "فرشتے خدا کے نورانی بندے ہیں۔ جو نور پاک سے پیدا ہوئے ہیں وہ معصوم ہیں۔ جس کام پر وہ مقرر ہیں ہمیشہ اسی پر قائم اور مستعد رہتے ہیں۔ وہ نہ مرد ہیں نہ عورت۔ نہ کھاتے ہیں نہ پیتے ہیں صرف ذکر خدا پر ان کی زندگی موقوف ہے۔ ان کا شمار خدا کے سوا کسی کو معلوم نہیں۔ وہ بے انتہا اور لاتعداد ہیں جن میں چار فرشتے مقرب اور نہایت مشہور ہیں۔ اول جبرئیلؑ جو خدا کی کتابیں اور احکام پیغمبروں کے پاس لایا کرتے تھے۔ دوم میکائیلؑ جو خدا کے حکم سے بندوں کی روزی تقسیم کرتے ہیں سوم اسرافیلؑ جو منہ میں صور لیے ہوئے قیامت کے انتظار میں کھڑے ہیں۔ یہی قیامت کے روز صور پھونکیں گے۔ چہارم عزرائیلؑ جن کے سپرد روحیں قبض کرنے کی خدمت ہے۔"

سراج اللغات میں لکھا ہے کہ اصل میں پرستہ (عبادت کرنے والا) پرستیدن سے ماخوذ ہے اس کی اردو جمع "وں" کے ساتھ (فرشتوں) بھی رائج و فصیح ہے۔

نہ پوچھو حسن کی کچھ حالت کا ان زہرہ جبینوں کی
فرشتوں کے بھی دل ڈولے ہیں ان ماہ رخان پر
(اکبر الٰہ آبادی)

صاحب نور اللغات نے ایک معنی یہ بھی لکھے ہیں: "بھیجا ہوا رسول، قاصد، خدا کا نورانی قاصد"۔ لیکن عام طور سے ان معنوں میں زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرشتہ** : بھولا بھالا، انتہائی نیک۔ وہ انسان جو ہر برائی سے پاک ہو۔ فارسی۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

لاگ ہو یا لگاؤ ہو کچھ بھی نہ ہو تو کچھ نہیں
بن گئے فرشتہ آدمی تم جبھی تو ایسے ہو ہمیں — داغ

**فرشتہ** : روح۔ مگر ذات۔ اردو۔

زاہد وہ جام کاب وہ دنیا ہے خدا
جو فرشتوں کو تمہارے کبھی میسر نہ ہوا — قدر

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اس کا عرف زیادہ ترجمے کے ساتھ زبانوں پر ہے جیسا کہ مثالوں سے ظاہر ہے۔

**فرشتہ** : موت کا فرشتہ، ملک الموت، قابض الارواح عزرائیل۔ فارسی۔ مذکر۔ فصیح۔ رائج۔

آرزو ہے یار کا پیغام لائے وقت نزع
نامہ بر یارب فرشتہ بن کے آئے وقت نزع — شرف

قول فیصل۔ ان معنوں میں تنہا فرشتہ نہیں بولتے بلکہ کوئی لفظ ایسا لاتے ہیں جس سے یہ معلوم ہو جائے کہ مراد ملک الموت ہے۔ جیسا کہ اوپر کے شعر میں لفظ نزع سے ظاہر ہو رہا ہے۔ یا مندرجہ ذیل اشعار میں مرگ اور قبض روح سے ثابت ہے۔

مرگ عاشق پر فرشتہ موت کا بدنام تھا
وہ ہنسی روکے الگ بیٹھے تھے جن کا کام تھا — جعفر حسین منظر لکھنوی

لو اب آیا آخر ہمارے عشق کا ان نے
فرشتہ بھی جو قبض روح کو آیا حسیں آیا — آتش

**فرشتہ پر نہیں مارتا** :- نہایت روک ٹوک ہے۔ کوئی جا نہیں سکتا۔ کسی کا گزر نہیں۔ فرشتہ جو ایک لطیف جسم اور صاحب قدرت ہے وہ بھی نہیں جا سکتا۔ اردو۔ معروف، قریب بہ متروک۔

شمر کیا وہاں فرشتے کا بھی کیا مقدور پر مارے
ہرا خطاب کے قاصد کر روانہ ہو کیسے — ظفر

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اب عموماً "مرغ پرندہ پر نہیں مار سکتا" بولتے ہیں۔

**فرشتہ جاننا** :- کامل صفت سمجھنا، فرشتہ خصلت جاننا، فرشتے کی طرح برائیوں سے پاک سمجھنا۔ اردو۔ معروف۔ فصیح۔ رائج۔

کہتے ہیں اسے ناصح مشفق فرشتہ ہم تو جانیں گے
کسی انسان کا فہم و شعور ایسا نہیں ہوتا — داغ

**فرشتہ خاں** :- نہایت ہٹا کٹا اور زبردست آدمی، باہیبت بارعب آدمی، رستم خاں، تیس مار خاں، زور آور خاں۔ اردو۔ مذکر۔

بندہ طالب جب آستاں کا ہے
کب گزر واں فرشتہ خاں کا ہے — جرأت

جو اس پری سے کہوں کوئی آدمی بھجوں
کہے کہ دخل نہیں یاں فرشتے خاں کے لئے — ظفر

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اس کا تلفظ "فرشتہ خاں" ہے۔

**فرشتہ خصال** :- جس میں فرشتوں کے سے اوصاف ہوں۔ نہایت مقدس، فارسی، صفت۔ فصیح۔ رائج۔

محل شرح۔ جب حضرت ثریا جاہ خاقان زماں، محمد امجد علی شاہ زیب تخت و کلاہ ہوئے تو بڑے نیک طینت معین شریعت، فرشتہ خصال تھے تو۔۔۔ امداد حسین خاں دبیر ہوئے۔

(دبیر کے خود نوشت حالات)

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں "فرشتہ خصائل، فرشتہ خصلت، فرشتہ صفت، فرشتہ سیرت" بھی بولتے ہیں۔ جیسے ہم نے تمہاری صورت دیکھی شکل میں پری شمائل، فرخندہ خو، فرشتہ خصائل۔

(فسانۂ عجائب)

**فرشتہ خو** :- جس کی عادات و اطوار فرشتوں کے ایسے ہوں۔ فارسی، صفت۔ فصیح۔ رائج۔

پینے آتے ہیں فرشتہ خو ریاض
حور کے دامن میں چھپائی جائے گی — ریاض

**فرشتہ خواں** :- وہ شخص جو فرشتہ کو مسخر کرنے اور اس کے بلانے پر قادر ہو، عامل جو تسخیر کے علم سے ماہر کامل۔ اردو، مذکر۔

کبھی کبار نہیں عیز آتے جاتے ہیں
بشر ہیں وہ کبھی کچھ ایسے فرشتہ خواں تو نہیں — مروت

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "فرشتہ خاں" لغت قائم کر کے یہی معنی لکھے ہیں لیکن اہل لکھنؤ نہ ان معنوں میں بولتے ہیں اور نہ فرشتہ خاں لکھتے ہی ہیں۔

**فرشتے نے گھر دیکھ لیا یا فرشتوں نے گھر دیکھ لیا** : (کنایۃً) موت نے گھر دیکھ لیا۔ اس وقت مستعمل ہے جب پے در پے اموات ہوں۔

دل لیا اس نے کیوں نہ ہو غم جان
کہ فرشتہ گیا ہے گھر کو دیکھ — معروف

دشمن نے گھر دیکھ لیا ہے بُرا جیسا پڑ جائے گا کھٹکا

آتی ہے جب فصل گل پڑ جاتے ہیں سینے میں داغ
دیکھ پایا گھر فرشتوں نے دل بیمار کا — قدر

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی طرح نہیں بولتے اس کے بجائے "ملک الموت نے گھر دیکھ لیا" بولتے ہیں اور لمی کے ساتھ "موت نے گھر دیکھ لیا" زبانوں پر ہے معنی نمبر ۲، ۳ میں تو کوئی نہیں بولتا۔

**فرشتہ شکل**:۔ فرشتہ صورت، بھولا بھالا، نیک، معصوم صفت، فارسی صفت قلیل الاستعمال۔

فرشتہ شکل ہو یہ پاک طینت
ہوئی ہو گی کہاں اس سے خباثت (زلیخائے اردو)

**فرشتہ صورت**:۔ فرشتہ شکل، بھولا بھالا نیک، فارسی صفت فصیح، رائج۔

کیا یوسف کو اسے فرخ شمائل
فرشتہ صورت و نیکو خصائل (زلیخائے اردو)

**فرشتۂ غیب**:۔ ہاتف غیبی، ندائے غیب فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل نظم۔ میرا دل یہی چاہتا تھا کہ رخصت لوں اور فرشتۂ غیب کہتا تھا۔

گردست در کار ہے زنی زنجیر در دستت زنم
در خم ہے فرقت کنم گر نام ہشیاری بری (دربار اکبری)

**فرشتہ نازل ہونا**:۔ فرشتے کا آنا، ملک کا آسمان سے زمین پر آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل نثر۔ شاہ جی کہ رہے ہیں جو اس اور بھی غائب ہوگئے۔ زبان بجھ میں نہ آئی، سمجھے کہ بیشک فرشتہ آسمان پر۔ ہماری روح قبض کرنے نازل ہوا۔ (فسانۂ آزاد)

**فرشتے بھول گئے**:۔ (کنایۃً) مرتا نہیں کسی طرح سے موت نہ آنا کی جگہ، اردو صرف۔

جب دیکھو لاٹھی ٹیکے کھٹ کھٹ کرتے پھرتے ہیں
ارٹے ہیں کوئی شیخ جی صاحب ان کو فرشتے بھول گئے (انشا)
(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرشتے خاں**:۔ (کنایۃً) نہایت رعب داب کا آدمی، اکڑفوں دکھانے والا، اردو، قلیل الاستعمال۔

گھر جو اس رشک حور کا پایا
ہو گئے آیا فرشتہ خاں قاصد (رشک)

**فرشتے خاں**:۔ (کنایۃً) استاد، بڑے سے بڑا، اردو، قلیل الاستعمال

محل نثر۔ یہ پہیلی تو ہمارے فرشتے خاں کے بوجھے بھی نہ بوجھی جائے گی۔ (فسانۂ آزاد)

**فرشتے خاں**:۔ (کنایۃً) ملک الموت، موت کا فرشتہ، عزرائیل، قابض الارواح اردو، متروک۔

کہہ دو یہ موت سے بالیں پہ وہ پردہ نشیں
ابھی نہیں ہے اجازت فرشتے خاں کیلیے (داستخ)

**فرشتے خاں کا گزر نہ ہونا**:۔ (کنایۃً) کسی کی رسائی نہ ہونا، بڑے سے بڑے کی پہنچ نہ ہونا اردو صرف، قریب بہ متروک۔

بیٹھے تلنگے اب وہ محل پھاندنے لگے
ہوتا فرشتے خاں کا جہاں ہرگز نہیں (جان صاحب)

**فرشتے خاں کو بھی خبر نہیں**:۔ کسی کو خبر نہیں، بالکل خبر نہ ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

محل نثر۔ مکان کے اندر یہ دستان زہرہ تمثال اور کار خان جادو جہاں کے فرشتے خاں کو بھی خبر نہیں کہ باہر مرزا ہمایوں فر تشریف رکھتے ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**فرشتے دکھائی دینا**:۔ موت کا وقت قریب آنا، قریب بہ مرگ ہونا، اردو صرف قلیل الاستعمال۔

یاں فرشتے بھی دکھائی دیئے تونے ابتک
سندر جانے کا نہ اسے حور شمائل کھولا (ممنون)

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں "فرشتہ نظر آنا" بھی کمی کے ساتھ بولتے ہیں۔

آیا جو شب کو خواب میں وہ غیرت پری
کھلتے ہی آنکھ آئے فرشتے نظر ہمیں (جرأت)

**فرشتے کا بھی مقدور نہ ہونا**:۔ بڑے سے بڑے کا بھی اختیار نہ ہونا۔ اردو صرف قلیل الاستعمال۔

ٹھہرے آگے ترے یہ حوصلہ حور نہیں
حور کیا اس کے فرشتے کا بھی مقدور نہیں (انیس)

**فرشتے کا پر نہ مارنا**:۔ کسی کا گزر نہ ہونا کسی کی رسائی نہ ہونا، اردو صرف قریب بہ متروک

یہ جہاں پہنچے فرشتہ نہ وہاں پر مارے
اس کی پرواز کو پائے نہ کبھی اڑ کے پری (جلال)

**فرشتے کا کان میں پھونکنا**:۔ (کنایۃً) مغرور ہونا، متکبر ہونا، اردو صرف، قریب بہ متروک

فرشتے نے نہیں پھونکا ہے کان میں کس کے
وہ سر ہے کون سا جس پر کج کلاہ نہیں (آتش)

**فرشتے کا کہہ جانا**:۔ کوئی بات بغیر کسی اطلاع کے معلوم ہو جانا، کسی کے بغیر بتائے ہوئے کسی بات سے واقف ہو جانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

وہ رشک حور شب کو کہیں گھر کے رہ گیا
کوئی فرشتہ کان میں میرے یہ کہہ گیا (داغ)

**فرشتے کا لگاؤ نہ ہونا**:۔ کسی کی بھی پہنچ نہ ہونا، مطلق رسائی نہ ہونا اردو صرف، متروک

کیونکہ جرأت لگائیں ہم لگا
کہ فرشتے کا واں لگاؤ نہیں (جرأت)

**فرشتے کی بھی نہ سننا**:۔ (کنایۃً) کسی کی بات نہ سننا، بڑے سے بڑے کی نہ سننا، اردو، صرف، قریب بہ متروک۔

واعظوں کی کوئی لاحول ولا سنتا ہے
کہ فرشتے کی بھی سنتا نہیں دیوانۂ عشق — صبا

قول فیصل۔ بغیر "بھی" کے بھی اس کا استعمال ہوا ہے اور وہ بھی قریب بہ متروک ہے۔

کافر عشق فرشتے کی نہیں سنتے ہیں
کس سے کہتا ہے وہ غارت گر ایماں چلیے — آتش

**فرش خاک**:۔ (بہ اضافت) زمین کا فرش، خاک، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

بجلی گری دلھن سے دل دردناک پر
مسند سے اٹھ کے بیٹھ گئی فرش خاک پر — مرزا دبیر

**فرش خواب**:۔ وہ بچھونا جس پر سویا جائے۔ فارسی، فصیح، رائج۔

انیس مخمل و دیبا سے کیا فقیروں کو
اسی زمین کو ہم فرش خواب سمجھے ہیں — انیس

**فرش راہ ہونا**:۔ بچھ جانا، انتہائی انکسار کا مظاہرہ، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ مرزا غالب نے "ہونا" کو حذف کر کے بھی استعمال کیا ہے جو فصیح، رائج ہے۔

حضرت ناصح گر آئیں دیدہ و دل فرش راہ
کوئی مجھ کو یہ تو سمجھا دو کہ سمجھائیں گے کیا — غالب

**فرش زمین**:۔ (بہ اضافت) زمین، فارسی، فصیح، رائج۔

فرش زمیں اسی کا
عرش بریں اسی کا — لا اعلم

**فرش زمین کرنا**:۔ خاک کا پیوند کرنا، زمین میں دفن کرنا، اردو، صرف، متروک۔

کیسے ہیں فرش زمیں چرخ نے یہ آہو چشم
کہ گیسوؤں کا بچھونا ہے مرگ چھالوں کا — شاد

**فرش سے تا عرش**:۔ زمین سے آسمان تک، از زمین تا آسمان، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

فرش سے تا عرش واں طوفاں تھا موج رنگ کا
یاں زمیں سے آسماں تک سوختن کا باب ہے — غالب

قول فیصل۔ "فرش سے عرش تک" بھی بولتے ہیں جو فصیح ہے۔

**فرش فروش**:۔ (بے اضافت) بچھونا، دری چاندنی، وغیرہ، اردو، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ فرش و فروش بیش تھا شیشہ آلات خوش نما یہ قالین ہے یا نگار خانۂ ارژنگ۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ درمیان میں واو عاطفہ داخل کر کے "فرش و فروش" نظم ہوا ہے۔ لیکن اب اس طرح نہیں بولتے۔

مکانوں میں مخمل کا فرش و فروش
بخط سلیمانی ان پر نقوش — میر حسن

فروش فرش کی جمع ہے لیکن زبانوں پر تابع مہمل کی صورت سے ہے۔

**فرش کر دینا**:۔ بہت زیادہ مارنا، خوب پیٹنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ دیکھو آج اس نے صبح کی نماز نہیں پڑھی ہے سو کے اٹھے تو مارتے مارتے فرش کر دوں گا۔

قول فیصل۔ تنہا فرش کر دینا نہیں بولتے بلکہ "مارتے مارتے" کی تکرار کے ساتھ اور کبھی صرف "مار کے فرش کر دینا" بھی کسی کے ساتھ بولتے ہیں۔

اے بی مہتاب! اگر چاندنی بچھاؤ گی تم
فرش کر دیں گے ابھی مار کے فراش مجھیں — جان صاحب

عوام "مارے جوتوں کے فرش کر دوں گا" بولتے ہیں۔

**فرش کرنا**:۔[1] بچھونا بچھانا، دری چاندنی وغیرہ بچھانا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اس پر دری بچھا کے اجلی چاندنی کا فرش کر دیا تھا۔ (امراؤ جان ادا)

**فرش کرنا**:۔[2] چونے یا اینٹوں وغیرہ کو بچھا کر سطح یکساں کرنا۔ اردو، صرف (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس معنی میں نہیں بولتے۔

**فرش گل**:۔ (بہ اضافت) پھولوں کی سیج، پھولوں کا بچھونا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

سب اٹھ گئے پر وہ چار دل داغی
بیٹھے رہے فرش گل پہ باغی — گلزار نسیم

**فرش گلیچہ**:۔ پختہ سڑک جس پر کنکر عمدہ طور سے کٹے ہوں۔ اردو، کہاروں کی اصطلاح (رسالہ بازاری زبان)

قول فیصل۔ یہ لکھنؤ کی زبان نہیں ہے۔

**فرش ہونا**:۔[1] دری چاندنی وغیرہ کا بچھنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میاں! پریشان نہ ہو ابھی کمرے میں فرش ہوا ہے برآمدے میں باقی ہے ابھی کچھ دیر میں ہوا جاتا ہے۔

**فرش ہونا**:۔[2] (کنایۃً) بچھ جانا، اظہار انکسار کرنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ فراش بولا کہ ارے میاں جاڑوں کی چاندنی اور پھر اندھیرا پاکھ ابھی تو ان کی ایسی سطح ہو گی کہ سامنے بچھ جائے گی انھیں یہ چاہیے کہ فرش نہ ہو جائیں اس پر بچھا دیجیے۔ (طلسم ہوش ربا)

**فرشی** :- فرش کا، فرش سے متعلق۔ اردو، صفت فصیح، رائج۔

عمل نمبر ۱ - اگر آپ مناسب سمجھیں تو دو فرشی جھاڑ بھی خرید لیجیے تاکہ نشست کی زینت ہو سکے۔

**فرشی** :- بندوق کا وہ پرزہ جس میں گز رکھتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل - عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرشی پنکھا** :- وہ پنکھا جو چھت میں لگایا جاتا ہے اس میں کپڑے کی بڑی جھالر بھی ہوتی ہے اور جس میں ایک ڈوری بھی ہوتی ہے جس کو ملازم پکڑ کر کھینچتا ہے۔ اردو، فصیح، رائج۔

**فرشی جوتا** :- فرش پر پہننے کا جوتا۔ مذکر (نور اللغات)

قول فیصل - نہ اب پہنتے ہیں اور نہ پہنتے ہی ہیں قدیم زمانے میں ایک قسم کا جوتا جوڑ یا دہ تہ کپڑے کا ہوتا تھا وہ فرش پر استعمال کرتے تھے تاہی دور ختم ہونے کے بعد اس کا رواج بھی ختم ہو گیا۔

**فرشی جھاڑ** :- وہ جھاڑ جو فرش پر رکھ کر روشن کیا جاتا ہو، لٹکایا نہیں جاتا۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

فرشی جھاڑ دل میں نور ایسا تھا
جلوۂ نخل طور پیدا تھا (گلشن عشق)

**فرشی حقہ** :- ایک قسم کا بڑے پیندے کا حقہ اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل - رؤساء اور بادشاہوں کے دربار کا بہت بڑے پیندے کا بیش قیمت حقہ جس کا نیچہ اور چلم اور چنبر وغیرہ مناسبت سے ہوتے تھے جس میں بیش قیمت مہنال بھی لگی ہوتی تھی اور اگر چھوٹے قسم کا ہوتا تھا تو اس کو گڑگڑی کہتے تھے۔

**فرشی لمپ** :- وہ شیشہ دار لمپ جو فرش پر رکھ کے جلایا جاتا ہو۔ اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل - قدیم زمانے میں بڑے گھروں میں عام طور سے یہ لمپ جلائے جاتے تھے۔

**فرصت** :- مہلت، فراغت، چھٹی، وقت۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

جی ڈھونڈتا ہے پھر وہی فرصت کہ رات دن
بیٹھے رہیں تصور جاناں کیے ہوئے (غالب)

قول فیصل - صاحب نور اللغات نے "کسی چیز کی باری، کام کی پروا" اور صاحب فرہنگ آصفیہ نے منتخب کے حوالے سے "باری، نوبت، دار" کے معنی بھی لکھے ہیں جو لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔

**فرصت** :- موقع، محل، قابو۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

خوشا کہ جلوے ہی جلوے ہیں جا بجا معمور
فغاں کہ فرصت نظارگی بہت کم ہے (جگر)

قول فیصل - معنی نمبر (۱) اور معنی نمبر (۲) میں معنا بہت لطیف سا فرق ہے۔

**فرصت** :- اطمینان۔ عربی، مونث، متروک۔

فرصت سے بخوبی ہو ملاقات
کچھ ہو نہیں سکتی یاں مدارات (شاہ اودھ اختر)

**فرصت** :- زمانے کی موافقت و سازگاری عربی، غنیمت، مغتنم، پیارا، مغتنم، فارسی۔

دہ روزہ مہر گردوں افسانہ است و افسوں
نیکی بجائے یاراں فرصت شمار یارا (حافظ شیرازی)

افاقہ، بحالی، صحت، آرام، شفا، اردو، ہندوؤں کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - متذکرہ بالا کسی بھی معنی میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرصت پانا** :- ٹھیک راہ میں ہونا، کسی کام سے مہلت پانا، فراغت پانا، فارغ ہونا،

اردو مصدر، فصیح، رائج۔

عمل نمبر ۱ - وہ عبادت گزار جو آٹھ پہر شب زندہ دار و وظائف صبح سے فرصت پا چکا تھا کہ یک وہ ابکار شیطان صفت ایک صورت اژدہے پر سوار بچشم خونخوار بعزم قتل جاں عالم لشکر میں تنہا آئی۔ (فسانۂ عجائب)

**فرصت پانا** :- وقت یا موقع پانا، قابو پانا، رخصت حاصل کرنا، چھٹی پانا، کے برخاست ہونا، موقوف ہونا، لشکری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**فرصت دینا** :- وقت دینا، مہلت دینا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

قد آدم تری تعظیم کرتی اٹھ کے خاک اپنی
لیے مرنے پہ جو دیتی ناتوانی آپ کی فرصت (آغا حجو شرف)

قول فیصل - اب اپنے معنی پر "مہلت" زبانوں پر زیادہ ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے میعاد بڑھانا، موقوف کرنا، برطرف کرنا، رخصت دینا کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرصت کا وقت** :- چھٹی کا وقت، وہ وقت کہ جس میں کوئی کام نہ ہو۔ اردو، مونث، فصیح، رائج۔

عمل نمبر ۱ - آپ چار بجے شام کو تشریف لائیے وہی میری فرصت کا وقت ہے۔ اطمینان سے گفتگو ہو سکے گی۔

قول فیصل - غنیمت، موقع اور محل کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔ جیسے ـــ "توتے کی گردن مروڑ پنجرا باہر نکالا۔ بندر کی نگاہ پنجرے پر پڑی۔ سمجھا کہ پہچان گئی۔ یہی فرصت کا وقت ہے ہنگامہ نہ تھا تم تو کیا تھا کسی نے دیکھا نہ بھالا بندر سوداگر کی گود میں لیٹ کر قفس کے تاریں پر دو اڑا گیا۔" (فسانۂ عجائب)

**فُرصت کرنا**: فراغت کرنا، چھٹی کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ وہ سرِ شام کھیتی باڑی کے کام سے فرصت کرکے گاؤں کے قریب تالاب یا کنویں پر کھڑے کھڑے ہاتھ منہ دھوتا، وہ لاٹھی ٹیکتی چوڑیوں کی کھنک [illegible]
(دماغی الجھول)

**فرصت کھونا**: وقت اور موقع ضائع کرنا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

ہے پیری میں بھی تم کو یاد الٰہی غافلو
رات تو کٹ گئی غفلت میں نہ کھو فرصت صبح — آتش

**فرصت کے لمحات ہونا**: یہ جملہ شرطیہ ایسے محل پر بولتے ہیں جہاں کہنا ہوتا ہے کہ اگر فرصت ہوئی تو یہ کام جو آپ کہہ رہے ہیں ہم کریں گے ورنہ نہیں۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

تم کبھی کرنا بہانہ لمحات ہے یہ
بولی فرصت کے لمحات ہے یہ — نواب مرزا شوق

**فرصت مانگنا**: مہلت کا خواہاں ہونا، وقت مانگنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

ایک دن فرصت جو میں نے گردشِ قسمت سے مانگا
دیدۂ تر نوح کے طوفان سے رخصت مانگا — آتش

**فُرصت ملنا**: موقع ملنا، وقت ملنا، مہلت ملنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

زباں کو وصل کی شب گفتگو کی کب ملی فرصت
رہے محو بوسہ لینے نہ دی اک بات کی فرصت — خواجہ وزیر

**فرصت میں**: ۱ خالی وقت میں، فراغت کے وقت، اردو صرف، عوام کی زبان۔

محلِ صرف۔ یہ معاملہ ذرا پیچیدہ ہے اس کے متعلق فرصت میں بات کریں گے اس وقت مجھے دفتر جانے کی دیر ہو رہی ہے۔

**فرصت میں**: ۲ آہستگی میں، دھیمے دھیمے، ۳ تنہائی میں، خلوت میں، اردو صرف، تابع فعل (فرہنگِ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہلِ لکھنؤ بالکل نہیں بولتے۔

**فرصت نہ ہونا**: چھٹی نہ ہونا، وقت نہ ہونا، موقع نہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ آپ اس وقت جا سکتے ہیں، صبح کو آپ کا باقاعدہ چالان ہوگا، بس مجھے زیادہ باتوں کی فرصت نہیں۔ (منشی پریم چند)

قول فیصل۔ بطور استفہام بھی بکثرت مستعمل ہے جیسے "مرزا دبیر کا کلام تعداد میں بہت ہے ... اتنا کلام دیکھنے کی فرصت کس کو ہے۔"
(مقدمہ رزم نامہ دبیر)

**فرصت ہونا**: ۱ فراغت ہونا، چھٹی ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہیں ذوقِ گلو گیری گریباں پھٹ چکا اپنا
ہوئے بیکار اب دستِ جنوں اب ہوگی فرصت — خواجہ وزیر

**فرصت ہونا**: ۲ موقع ہونا، مہلت ہونا، وقت ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

خارِ صحرا بیٹھ کر دم بھر نکالیں پاؤں سے
ہو اگر سر پیٹنے سے اے جنوں فرصت کہیں — ناسخ

**فرصت ہونا**: ۳ افاقہ ہونا، آرام ہونا، شفا ہونا، اردو صرف، متروک۔

دشنہ اور دردِ عشق سے فرصت ہو اے طبیب
سو بار کہہ چکا ہوں کہ میری دوا نہ کر — اسیر

**فَرض**: ۱ (بفتح اول و سکون دوم) واجب، حکمِ خدا، شرعی حکم، وہ کام جس کے کرنے میں ثواب اور نہ کرنے میں عذاب ہو، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ترک اس کوچے میں جانا نہ مرا ہوئے گا
زاہد و فرض نہیں ہے کہ قضا ہوئے گا — [illegible]

**فرض**: ۲ ضروری، لازمی، واجبی، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

زندگی سے کیا غرض ہے پیشِ مرگ ہم نفس
چادر کی بھی ضرورت ہے شامیانہ فرض — (تسلیم دہلوی)

قول فیصل۔ نازک سے فرق کے ساتھ اس کے معنی لازم اور ضروری بھی ہوتے ہیں۔

پہلے کر دی جو حمد تو پھر نبیوں کا ذکر
نامِ خدا ہے وقتِ شروعِ کلام فرض — امیر

**فرض**: ۳ سنت اور نفل کے علاوہ وہ نماز جو پنج وقت واجب کی حیثیت سے پڑھی جاتی ہے۔ عربی، مؤنث۔ اہلِ سنت حضرات کی اصطلاح۔

گنہگار رہیں محرابِ تیغ کے صاحب
جھکایا سر تو ادا فرض پنجگانہ ہوا — آتش

قول فیصل۔ اہلِ سنت حضرات صرف فرض بول کے نمازِ پنجگانہ واجبی مراد لیتے ہیں لیکن شیعہ حضرات واجب یا واجبی نماز کہتے ہیں۔

**فرض**: ۴ مانا ہوا، تسلیم کیا ہوا، گمان کیا ہوا، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ فرض کیا کہ انھوں نے کچھ نہ کہا لیکن شہاب الدین احمد خاں کا پنج ہزاری منصب، عمر میں بڈھا، تم سے بڑا، وہ تمھارے سامنے تسلیم بجا لائے۔
(دربارِ اکبری)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگِ آصفیہ نے تشخیص، تعین، اندازہ، کسی چیز کا وقت مشخص کرنا، جواب دہی، "مواخذہ" کے بھی معنی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**فرض**: ۵ ذمہ داری، ڈیوٹی، اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ دولت، فرض کی اس خام کاروانہ [illegible]

بجارت اور اس زاہدانہ نفس کشی پر جھنجھلائی اور اب ان دونوں طاقتوں کے درمیان بڑے معرکے کی کشمکش شروع ہوئی ... لیکن فرض مردانہ ہمت کے ساتھ اس سپاہ عظیم کے مقابلے میں یکہ و تنہا پہاڑ کی طرح اٹل کھڑا تھا۔ (از منشی پریم چند)

**فرض** :- (کنایتہً) نکاح، شادی، اردو، عورتوں کی اصطلاح۔

محلِ صرف۔ بھائی راتوں کی نیند اڑ گئی ہے۔ دو جوان لڑکیاں ہیں دعا کیجیے کہ خدا ان کے فرض سے سبکدوش کر دے۔

قول فیصل۔ کسی کے ساتھ مرد بھی یہی بولتے ہیں۔

**فرض** :- مرنے والے کے ورثے اور ترکے کی وہ تقسیم جو از روئے شرع واجب ہے۔ عربی، فقہ کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ اس علم کو علم الفرائض کہتے ہیں۔

**فرضاً** :- بالفرض، از روئے فرض، قیاساً، عربی، تابع فعل، قلیل الاستعمال۔

**فرض اتارنا** :- فرض ادا کرنا۔

(نظیر) لڑکے کی شادی کیا کی ہے فرض اتارا ہے (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر فرض ادا کرنا بولتے ہیں۔

**فرض ادا کرنا** :- خدا کا حکم بجا لانا، واجب امر کو پورا کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

فرض ادا کرتا ہوں جب محرابِ تیغِ یار میں
کٹ کے سر گرتا قدم پہ سجدۂ شکرانہ ہو (لطافت)

**فرض ادا کرنا** :- ذمہ داری کو پورا کرنا، ضروری اور لازمی کام کو انجام دینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

گو زناں ساتھ رہے پڑھ کے جنازے کی نماز
فرض جو تھا سو ادا تم نے کیا میرے بعد (آتش)

قول فیصل۔ اس کے ایک معنی "خدمت کرنا، حق ادا کرنا" کے بھی ہیں۔ جیسے۔

"نواب آصف الدولہ کا اردو پر یہ احسان ہے کہ جب دلی کی شاعری کا باغ تاراج ہوا تو سب سے پہلے نواب موصوف کا دست کرم اٹھا اور تمام آوارہ وطنوں کی اعانت و دست گیری کا فرض ادا کرنے لگا جو ذی کمال آیا اس کی قدر ہوئی۔" (قدیم شہر و شہر معنی المذاد دھا)

**فرض ادا ہونا** :- خدا کا حکم بجا لانا، جو امور واجب اور لازم ہیں ان کا پورا کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

گناہگار ہیں محرابِ تیغ کے ساجد
جھکا یا سر تو ادا فرض پنجگانہ ہوا (آتش)

قول فیصل۔ انھیں معنوں میں "فرض سے ادا ہو جانا" بھی مستعمل ہے۔

ہوئے فرض سے جب ادا بوتراب
چھپا غرب میں دفعتہً آفتاب (معارج الفضائل)

**فرض پڑھنا** :- ان نمازوں کا پڑھنا جو واجب ہیں۔ اردو صرف۔ اہل سنت حضرات کی اصطلاح۔

**فرض پنجگانہ** :- (بااضافت) پانچ وقت کی واجب نمازیں یعنی صبح، ظہر، عصر، مغرب اور عشا کی نمازیں، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

گناہگار ہیں محرابِ تیغ کے ساجد
جھکایا سر تو ادا فرض پنجگانہ ہوا (آتش)

قول فیصل۔ اسی کو پنج وقتی نماز بھی کہتے ہیں۔

ہوئی فرض پھر پنج وقتی نماز
نبیؐ اور امت پہ با صد نیاز (نو رتنامہ)

**فرض ساقط ہونا** :- فرض کا باقی نہ رہنا، فرض کی ذمہ داری ختم ہونا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صرف۔ لیکن مجھ سے بھی آخر کہہ نہ چکے بس ان کے ذمے سے فرض ساقط ہو گیا۔ (توبۃ النصوح)

**فرض سے ادا ہو جانا** :- ماں باپ کا اولاد کی شادی کر کے سبکدوش ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اسی محل پر "فرض سے سبکدوش ہو جانا" بھی بولتے ہیں۔

**فرض شناس** :- ذمہ داری پہچاننے والا، اور سمجھنے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صرف۔ ہم خوش ہیں کہ وہ ایک فرض شناس نوجوان ہے لیکن صیغۂ تک کی اعتدال سے بڑھی ہوئی نمک حلالی نے اس کے امتیاز و ادراک کو مغلوب کر دیا اسے ہوشیار رہنا چاہیے۔ (از منشی پریم چند)

**فرض شناسی** :- ذمہ داری سمجھنا، فرض کو پہچاننا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صرف۔ منشی بنسی دھر کو ابھی یہاں آئے چھ ماہ سے زائد نہیں ہوئے لیکن اس عرصے میں ان کی "فرض شناسی" اور دیانت نے افسروں کا اعتبار اور پبلک کی بے اعتباری حاصل کر لی تھی۔ (منشی پریم چند)

**فرض عین** :- (بااضافت و اعلان نون) ہر ایک کا ذاتی فرض، وہ فرض جو کسی خاص ذات سے متعلق ہو، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

خروج پہ عزم سلطانِ مشرقین ہے آج
کہ رونا چشمِ خلائق پہ فرض عین ہے آج (دبیر)

**فرضاً کردم** :- بالفرض، فرض کیا میں نے

مان لیا ہیں نے فارسی، جلد، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فرض کردم کہ آپ ہیں جسم جاہ
رونے سے بھی ہو اک جہاں آگاہ (طلسم الفت) تعلق

**فرض کر کے** :- خاص طور سے ضروری سمجھ کے، بے ضرورت کوشش کر کے، اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

محل نظر۔ لیو تو مجھے بلایا نہیں گیا تھا لیکن چونکہ قرابت کا معاملہ تھا۔ اس لیے فرض کر کے شادی میں چلی گئی۔

قول فیصل۔ مرد بھی کبھی کبھی بول دیتے ہیں۔

**فرض کر لینا** :- خیال کر لینا، قرار دے لینا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

کیا اور تیر ستم کے لیے کچھ ہدف نہ تھا
کیوں کر لیا فقط مرے دل کو نشانہ فرض صبا

**فرض کرنا** :- ماننا، تسلیم کرنا، قبول کرنا۔ کسی بات کو بلا ثبوت ماننا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

بوئے چمن سے مست ہوئے جان کر شراب
غنچہ کو شیشہ گل کو کیا ہم نے جام فرض اکبر

**فرض کرو** :- مان لو۔ تھوڑی دیر کے لیے تسلیم کر لو۔ اردو، مستعمل، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ انہیں معنوں میں "فرض کر لو" بھی زبانوں پر ہے۔

حشر کا وعدہ بھی کرتے نہیں وہ کہتے ہیں
فرض کر لو جو کبھی بار قیامت آئے داغ

اس محل پر "فرض کیجئے اور فرض کیجے" بھی بولتے ہیں

فرض کیجے کہیں جو پہنچے بھی
واں پریشاں کرے گی لا ہلدی (مروج اللغت)

**فرض کفایہ** :- (با فا فتحہ) وہ فرض جو جماعت میں کسی ایک کے ادا کرنے سے سب کی طرف سے ادا ہو جائے۔ جیسے نماز جنازہ فارسی، اہلسنت حضرات کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ شیعہ حضرات "واجب کفائی" بولتے ہیں۔

**فرض محال** :- ناممکن الوقوع، ایسی چیز کا مان لینا جس کا واقع ہونا ممکن نہ ہو۔ فارسی، صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس محل پر عام طور سے "بفرض محال یا بالفرض" زبانوں پر ہے۔

**فرض منصبی** :- شرافت کا تقاضہ، عہدے کی ذمہ داری، مخصوص فرض، فارسی، فصیح، رائج۔

کیوں محبت کو نری سمجھیں نہ فرض منصبی
ہم کو تیرے ساتھ ہے اک دعوئی ہم مشربی صفی

**فرض ہونا** :- واجب ہونا، خدا کی طرف سے یا شریعت کی رو سے کسی کام کا واجب ہونا اردو، صرف، فصیح، رائج۔

ہوئی فرض پھر پنج وقتی نماز
نبی اور امت پہ باصد نیاز نور نامہ

قول فیصل۔ اس کے ایک معنی "لازمی ہونا" اور "ذمہ ہونا" بھی ہیں

روزے سے کچھ غرض ہے نہ مطلب نماز سے
جو کام ہم کو آپ کہیں ہے وہ کام فرض اکبر

**فرضی** :- برائے نام، خیالی، قیاسی، بے اصل، بے بنیاد، مصنوعی، فارسی، فصیح، رائج۔

منظور دے دل ہماری مرضی ہو گی
اس وقت کہ جب خدا کی مرضی ہو گی
اس دور فنا میں ہو گی لیکن جو بات
وہ صرف برائے نام فرضی ہو گی رباعی اکبر الہ آبادی

**فرضی** :- ضروری، لازمی، واجب لابدہ اٹھو، ناگزیر، عربی، فارسی، صفت، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں نہیں بولتے

**فرضیت** :- فرض ہونا، عربی، مونث، (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ صاحب فرہنگ اثر نے لکھا ہے کہ پلیٹس میں درج ضرور ہے مگر اردو میں مستعمل نہیں۔

**فرط** :- (بالفتح) زیادتی، کثرت، فراوانی، افراط، بہتات، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کا صرف، ہمیشہ ترکیب اضافی کے ساتھ ہوتا ہے جیسے۔

(شوق)
ہاتھ فانی کا گریباں تک پہنچ سکتا نہیں
اور فرط شوق سے یاں زخم دامن دار کا

(ضعف)
وہ آئے کبھی جو بالیں پر تو ایسے وقت میں آئے
کہ فرط ضعف سے ہم کہہ نہیں سکتے اشارہ تک اکبر

(خلق)
استادہ فرط خلق سے ششدر ہو گئے
نذر دل پہ ہاتھ رکھ کے بغل گیر ہو گئے مرزا دبیر

(لطافت)
تن فرط لطافت سے ہو جب روح مجسم
کیا زور ہے چلے کشش بند قبا کا ناظم

(رعب) بدلو سنگھ آگے بڑھا لیکن فرط رعب سے ہمت نہ پڑی کہ ان کا ہاتھ پکڑ سکے۔ (منشی پریم چند)

اس کے علاوہ "فرط غم" "فرط رنج"، "فرط خوشی" "فرط مسرت"، "فرط محبت"، وغیرہ بھی استعمال ہوتا ہے

**فرط مسرت سے اچھل پڑنا** :- بے حد خوشی ہونا، بے اندازہ خوشی ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل نظر۔ الدبی دبیں فرط مسرت سے اچھل پڑے

اور انھیں گلے لگا لیا۔ (منشی پریم چند)

قول فیصل۔ اسی محل پہ مسرت کے بجائے خوشی بھی زبانوں پر ہے۔

**فَرَع** :- ۱ (بفتحتین) شاخ، ٹہنی۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

ہر رنگ اصل فرع نہ ہوگی کسی طرح
گل ہو ہزار سرخ نہ ہوگا گلاب سرخ — امیر

**فَرع** :- ۲ وہ جس کی اصل اور کوئی چیز ہو۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

نخل ہستی سے نمودار ہے قدرت تیری
اصل وحدت ہے تری فرع ہے کثرت تیری — امیر

**فَرع** :- ۳ وہ دینی مسئلہ جو عمل سے متعلق ہو۔ عربی، مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "فروع" یا "فروع دین" کہتے ہیں۔

**فِرعون** :- (بکسر اول و فتح سوم) مصر کے ایک ظالم و جابر بادشاہ کا لقب جس نے خدائی کا دعویٰ کیا تھا اس کا نام و نسب ولید ابن مصعب بن ریان تھا۔ جناب موسیٰ کلیم اللہ اس کی ہدایت کے لئے بھیجے گئے تھے مگر یہ ایمان نہیں لایا آخر غضب الٰہی سے دریائے نیل میں اپنے لشکر سمیت غرق ہو گیا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے قدرے تفصیل سے اس کے حالات یوں لکھے ہیں۔

یہ شخص نجی الاصل تھا جب سافرت کو نکلا اور ملک شام کے شہر یوشمنہ میں پہنچا تو ہامان بھی اس کے ساتھ ہو لیا دونوں مل کر عین خربزوں کی فصل میں مصر پہنچے اور ایک فالیز پر جا کر خربزے کھانے لگے کھیت والے نے انھیں غریب الوطن دیکھ کر خربزے بیچ دینے کو کہا فرعون آپ تو بیچنے گیا اور ہامان کو اوس میں چھوڑ گیا جب شہر میں قرض نیکے کا دستور دیکھا تو اس نے ناکے سے آکر کہہ دیا کہ سب نے کل دام دینے کو کہا ہے اور اس دستور سے یہ نتیجہ نکالا کہ یہ احمقوں کا شہر ہے یہاں خوب بن آئے گی۔ رفتہ رفتہ بادشاہ تک پہنچا اور وہاں جا کر اپنی خواہش سے مقبروں کی کوتوالی اور قبرستان کا ٹھیکہ لیا اتفاق سے انھیں دنوں میں وبا بھی آئی اور یہ خوب مالا مال ہو گیا اس کے بعد بادشاہ کے مقربوں کو رشوت دے کر شہر کا کوتوال ہو گیا۔ وہاں سے بھی خوب کمایا اسی عرصہ میں وزیر مصر کا انتقال ہو گیا اور یہ عہدہ بھی حسب اتفاق اسی کو ملا اس وقت اس نے رعیت کے دل میں گھر پیدا کرنے کے لیے بادشاہ سے کہا کہ ایک سال کا خراج مجھ سے لے لیا جائے اور رعیت پر معاف کر دیا جائے۔ بادشاہ بہت خوش ہوا اور رعیت بھی دعائیں دینے لگی جب اس نے یہ بات دیکھی تو دو سال کے واسطے اور درخواست دی وہ بھی منظور ہو گئی۔ اسی عرصے میں بادشاہ لاولد مر گیا۔ اہل شہر سے بادشاہ مقرر کرنے کے واسطے رائے لی گئی تو سب نے بالاتفاق فرعون کی طرف رغبت ظاہر کی اور وہی بادشاہ ہوا۔ اس نے اپنی سلطنت کا وزیر ہامان کو بنایا اور اپنے تئیں خدا کہلوانے کا ارادہ ظاہر کیا اور یہ تدبیر نکالی کہ اول تو علما کو وعظ و نصیحت سے روکا اور پھر تعلیم کو ملک سے بالکل اٹھا دیا تھوڑے عرصہ میں سب ہی جاہل نظر آنے لگے۔ اس وقت اس نے بت پرستی کی ہدایت کی جسے قبطیوں کی قوم نے بسر و چشم منظور کیا جب بیس برس تک بت پرستی ہو چکی تو کہا کہ جن کو میں نے خدائی دی ہے وہ چھوٹے معبود ہیں میں بڑا معبود ہوں جب چالیس برس اور گزرے تو کہا کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں تمام بت توڑ ڈالے۔ قبطی اس پر بھی راضی ہو گئے مگر قوم بنی اسرائیل جو حضرت یوسف علیہ السلام کی قوم تھی ان باتوں سے انکار کرنے لگی جس کے سبب اس نے اس قوم پر بڑے بڑے ظلم اور سختیاں کیں۔ ان لوگوں سے ادنیٰ ادنیٰ خدمتیں لیں اور اس پر بھی پیٹ بھر کے روٹی نہ دی۔ تیرہ برس کی سختی کے بعد خدائے تعالیٰ نے ان کی قوم کی سرکوبی کے لئے حضرت موسیٰ ؑ کو پیدا کیا۔ ایک دفعہ اس نے دریائے نیل کے کنارے پر کھڑے ہو کے یہ بڑا بول مارا کہ کیا یہ ملک مصر میرا نہیں ہے؟ اور یہ نہریں جو جاری ہیں میرے قبضے میں نہیں ہیں؟ خوشامدیوں نے کہا ساری دنیا اور خدائی صرف آپ ہی کی ہے خدا کو یہ بات بہت بری لگی جس کی پاداش میں اس نے جو کچھ سزا پائی سب جانتے ہیں یہ چار سو برس تک زندہ رہا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بڑے بڑے مقابلے ہوئے آخر کو دریائے نیل میں غرق ہو کر جہنم واصل ہوا۔

موسیٰ سے کی وہ تو نے جو ماں باپ سے نہ ہو
فرعون سے بچا کے پیمبر بنا دیا — میر انیس

قول فیصل۔ یہ لفظ عربی ہے ہر حالت میں اس کا استعمال اعلان نون کے ساتھ ہوتا ہے۔ آتش نے اخفا نون کے ساتھ استعمال کیا ہے جو فصاحت کے خلاف ہے اور سماعت پر بار ہوتا ہے۔

موسیٰ ؑ کو تیرے حکم سے دریا نے راہ دی
فرعون کو تو نے غرق کیا رود نیل کا — آتش

عربی میں اس لفظ کے لغوی معنی ہیں گھڑیال، مگر مچھ (فرہنگ)۔

مجازاً بڑے ظالم و جابر اور متکبر کو بھی فرعون کہہ دیتے ہیں۔

ع فرعون کوئی بچا نہ نمرود — محسن کاکوروی

**فرعون بنانا** :- مغرور بنانا، متکبر بنانا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

مثل فرعون۔ دولت کے بھی عجیب کرشمے ہیں۔

اس نے دنیا میں ہزاروں کو فرعون بنا دیا۔

**فرعون بے ساماں** :- وہ شخص جو مقدرت نہ ہونے پر بھی مغرور ہو۔ وہ شخص جو افلاس کی حالت میں مغرور اور سرکش ہو، فارسی، فصیح رائج

عشوہ و ناز و ادا غارت گری کے واسطے
سیکڑوں ساماں ہیں اس فرعون بے ساماں کے پاس — شاد لکھنوی

قول فیصل۔ اعلان لون کے ساتھ بھی صرف ہوا ہے جو غیر فصیح ہے۔

ع دیکھ پھر ساماں اس فرعون بے ساماں کا — ذوق

ع تم بھی اپنے وقت کے فرعون بے ساماں ہو — شاد لکھنوی

**فرعون صفت** :- وہ شخص جس میں فرعون کی عادتیں اور خصلتیں ہوں، مغرور، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بادشاہ نے ملایان فرعون صفت کے کان ملنے کے لیے (جس کی مجھ سے امید نہ تھی) انھیں خاطر خواہ پایا۔ (دربار اکبری)

**فرعونی** :- سرکشی، غرور، تمردی، شرارت اردو، مونث، متروک

ترک کر اے رقیب فرعونی
آہ میری عصا کا موسیٰ ہے — ولی

قول فیصل۔ سرکش اور متمرد کے معنی میں کی کے ساتھ رائج ہے مگر بصیغۂ جمع

فرعونیوں سے آج ہے عازم مصاف کا
وارث جناب موسیٰ دریا شگاف کا — تعشق

**فرعونیت** :- سرکشی، ظلم، نافرمانی، اردو مونث، فصیح، رائج

تھی از غرور و ناز حکومت کی فکر کر
فرعونیت کے واسطے ساماں چاہیے — اکبر الہ آبادی

**فرعی** :- جو اصلی نہ ہو، اصل سے ہٹی ہوئی۔ عربی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب طے کرنا ہے تو اصلی امور کو طے کرو۔ فرعی باتوں کے طے کرنے سے کیا حاصل؟

**فرغل** :- (بفتح اول وضم سوم) ایک قسم کا جاڑے کا لباس جس میں روئی بھری ہوتی تھی۔ عربی مذکر، متروک۔

محل صرف۔ قریب ہی کرسی پر شوخ رنگ کی بڑے بوٹوں والی ریشمی چھینٹ کا فرغل رکھا ہوا تھا۔ قمیص کے اوپر اس نے اس کو پہنا۔

(میرا پہلا گناہ)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کو فرگل (فارسی) کا معرب لکھا ہے۔ چنانچہ ذوق دہلوی نے باضافت کہا ہے۔

دوش گردوں پہ ہوتا فرغل سحاب غمام
سبزہ تا خاک پہ ہو پیرہن استبرق — ذوق

مولف مذکور نے اس لفظ کو مونث لکھا ہے مولف نور اللغات نے لکھا ہے کہ دہلی میں مونث اور لکھنؤ میں مذکر ہے۔ مثال میں شاہ نصیر دہلوی کا شعر پیش کیا ہے۔

ابرے میں ابر کے بھی حرارت ہے مہر کو
لرزہ چڑھا تو اوڑھی ہے فرغل علی الصباح — نصیر

شعر بالا کے مصرع ثانی کو صاحب فرہنگ آصفیہ نے یوں لکھا ہے۔

ع لرزہ چڑھا جو اوڑھے ہے فرغل علی الصباح۔

یہ مصرع حقیقتاً اسی صورت سے صحیح ہے۔ مولف نور اللغات نے اظہار تانیث کے لیے مصرع کو مسخ کر کے پیش کیا ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس لفظ کے معنی لکھے ہیں۔

روئید ار لبادہ، روئی بھرا ہوا چغہ، ایک قسم کا جاڑے کا لباس۔ مولف نور اللغات نے قریب قریب یہی معنی لکھ کے ایک معنی کا اضافہ کیا ہے "کپڑا جو بچوں کو پہناتے ہیں اور جس میں ٹوپی لگی ہوتی ہے"۔ یہ بھی لکھا ہے کہ جلیل و جلال نے مذکر لکھا ہے مگر دونوں استادوں میں سے کسی کی بھی مثال نہیں دی۔ جلال نے مفید الشعرا میں فرغل کے بجائے فرگل لکھا ہے اور مذکر ہی لکھا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ لکھنؤ میں فرگل بھی رائج تھا۔

جب سنا یہ پیام مہرخ کا
پہنا فرگل اور اس کے ساتھ چلا — واسط

بہر حال اب اس لبادے کا رواج ختم ہو گیا ہے اس لیے یہ نام بھی زبانوں پر نہیں آتا

**فرفر** :- بہت تیزی سے، جلدی جلدی سرعت کے ساتھ، فارسی، فصیح، رائج۔

منبر پہ گیا وہ نامہ لے کر اختر
پڑھنے لگا حال اس کا فرفر (شاہ اودھ)

قول فیصل۔ گھوڑے کے لیے بھی اس کا صرف ہے جو فصیح ہے۔

فرفر سمند صورت رف رف روانہ تھا
قصد سوار اس کے لیے تازیانہ تھا — مودب

**فرفر احوال کہنا** :- تیزی سے بیان کرنا کے معنی میں بولتے ہیں۔

ایک کاغذ پہ انگلی رکھوا کر
سارا احوال کہہ دیا فرفر (دعروج الغت)

**فرفر اڑا دینا** :- جلد جلد کاٹ ڈالنا (فقرہ) گھوڑے کے سم فرفر اڑا دیے (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرفر اڑا دینا** :- جلدی جلدی پڑھ جانا۔

(حقیقی) ایک گھنٹے میں پوری کتاب فرفر اڑا دی۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ محمد منیر لکھنوی نے "محاورات ہندوستان" میں اس کا مفہوم لکھا ہے کہ خوب تیزی اور روانی سے پڑھنا۔ لیکن یہ صرف بہ اعتبار لکھنؤ غیر فصیح ہے۔

**فرفر باتیں کرنا**:۔ جلد جلد بولنا۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرفر بیان کرنا**:۔ جلد جلد کہنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

جو دل کا حال ہے فرفر بیان کرتی ہے
یہ بیر لیتی ہے مجھ سے مری زباں کی طرح — رند

**فرفر پڑھنا**:۔ صحت کے ساتھ بے اٹکے جلدی جلدی پڑھنا، صاف پڑھنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

کیا ہے منہ جو بات ہم سے کر سکیں منکر نکیر
ہے خدا کیا کیوں حق حق پڑھیں فرفر حدیث — باعث

قول فیصل۔ خط، کتاب، مضمون، حالی وغیرہ کے ساتھ اس کو استعمال کرتے ہیں

منیر یہ گیا وہ نامہ لے کر
پڑھنے لگا حالی اک فرفر — (اختر شاہ اودھ)

**فرفر زبان چلنا**:۔ جلدی جلدی زبان چلنا، تیزی کے ساتھ زبان چلنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

کسی فرفر زبان چلتی ہے
اس کی گفتار بے خطر کو دیکھ — مصحفی

**فرفر سنانا**:۔ جلدی جلدی سنانا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

تیر کلیجے کی انگلی اٹھا کر

بنا یا کلمۂ توحید فرفر — (مرلج المضامین)

**فرفر ہوا آنا**:۔ تیز ہوا کے جھونکے آنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال:

نکھے دس بیس کھنچتے ہیں باہر
کیا ہوا ٹھنڈی آتی ہے فرفر — منیر

**فرفر یاد ہونا**:۔ خوب یاد آنا، ازبر ہونا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

زلف کے سودے میں تھا دیوانی سودا کا سبق
مشق و خط میں آ کے طوطی نامہ فرفر یاد تھا — سودا

**فرفری**:۔ (بفتح اول وچہارم) ایک قسم کی مصنوعی بولی ہے کہ وہ آپس میں اس طرح گفتگو کرتے ہیں کہ ہر لفظ کے ہر حرف کے بعد ف، اضافہ کر دیتے ہیں تاکہ دوسرا نہ سمجھ سکے اردو، مونث، قلیل الاستعمال۔

**فرفری**:۔ (بکسر اول وسوم) ہمیں جھبّا لباس اردو، عورتوں کی زبان۔

محل فصیح۔ شادی میں جا رہی ہو گھر اپنا تو گرنٹ کا ہے۔ اور جیسر سوتی فرفری ہے یہ بھی کوئی تک ہے۔؟

**فرفر مالش**:۔ فرمائش کی تصغیر، اردو مونث، عورتوں کی زبان۔

محل فصیح۔ تم بیکار اس کا شکوہ کر رہی ہو فرفر مالش کے علاوہ سو روپیہ ماہوار دیتا ہے اور کیا لوگی؟

**فرفند**:۔ مکر، حیلہ، مذکر۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرفندی**:۔ مکر کرنا، مونث، دو مکار صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فرفیون**:۔ ایک قسم کا خاکستری رنگ کا گوند جو عزر اعصاب چوتھے درجے میں حار و ورنا فع لقوہ، فالج، استسقاء وغیرہ ہے یونانی مونث

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اطبا نسخوں میں لکھتے ہیں عام بول چال میں اس کا استعمال نہیں ہے۔

**فرق**:۔ جدائی، فصل، علیحدگی، عربی، مذکر فصیح، رائج

ہجوم غم سے یاں تک سرنگونی ہم کو حاصل ہے
کہ تار دامن و تار نظر میں فرق مشکل ہے — غالب

**فرق**:۔ فاصلہ، بعد، دوری، عربی فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ آپ لالی باغ میں رہتے ہیں اور میاں منشی گنج میں دونوں میں مشرق و مغرب کا فرق ہے۔ روز روز کیسے ملاقات ہو سکتی ہے۔

**فرق**:۔ تفاوت، اختلاف، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کس طرح قطع رتبہ سادات میں آتا
سر جاتا ہے پر فرق نہیں بات میں آتا — مرزا دبیر

**فرق**:۔ کمی کمسر، کوتاہی، فارسی فصیح، رائج۔

جب میں وہ تم عشاء امام کریم ہو
فرق اتنا ہے جدید ہوں میں تم قدیم ہو — مرزا دبیر

**فرق**:۔ خلل، نقصان، اردو فصیح، رائج۔

بیکار نالے صورت بلبل کیے تو کیا
کوئے کبھی گلوں کی ساعت میں فرق ہو — تحر

**فرق**:۔ سر، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

جو آیا گھاٹ پر وہ شناخوں میں غرق تھا
نے دست دیا نہ صدر نہ گردن نہ فرق تھا ۔ میر انیس

قول فیصل ۔ عربی میں سر کے بالوں کی مانگ کے بھی معنی ہیں جو اردو میں رائج نہیں ۔

**فرق** :۔ شک و شبہ ، اردو ، فصیح ، رائج ۔

شمشیر جدا فرق سے سر کاٹ لے گیا
فرق اس میں نہیں جب جگر کاٹ لیا ۔ مولف

**فرق** :۔ تمیز ، شناخت ، امتیاز ، اردو ، مذکر ، قلیل الاستعمال ۔

محل صرف ۔ ان دونوں کتابوں پر کوئی ایسی علامت بنا دو کہ دونوں میں فرق کیا جا سکے کہ یہ دوسری کتاب ہے وہ دوسری کتاب ہے ۔

**فرق** :۔ (بکسر اول و فتح دوم) بہت سے فرقے ۔ عربی ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ، قلیل الاستعمال ۔

کہ مجھے دین محمد میں کیا تو نے خلق
ورنہ تھے اور بھی انواع کے ادیان و فرق ۔ انشا

**فرقان** :۔ (بالضم) قرآن مجید ، کلام اللہ ، حق و باطل میں فیصلہ کرنے والا ، عربی ، فصیح ، رائج ۔

توریت کی قسم ، قسم انجیل کی تجھے
تجھ کو قسم زبور کی فرقان کی قسم ۔ انشا

قول فیصل ۔ صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ "اصل میں مصدر ہے جس طرح غفران مگر اس کا اطلاق فاعل پر مبالغۃً ہوا ہے"۔

**فرق آجانا** :۔ داغ لگنا ، بات بگڑ جانا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

**فرق آجانا** :۔ پہلی سی بات نہ رہنا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

دل اہل عرش کا نہ رہا اختیار میں
فرق آگیا فرشتوں کے صبر و قرار میں ۔ مرزا دبیر

**فرق آجانا** :۔ کسی کام کا رک جانا ، کام کا انجام تک نہ پہنچنا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

کچھ دیر جستجو میں تری فرق آئے گا
کس واسطے تلاش کروں ابر کو میں ۔ کلیم لکھنوی

**فرق آجانا** :۔ حقیقت بدل جانا ، کچھ کا کچھ ہو جانا ، اہلیت میں اختلاف ہو جانا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ ائمہ مساجد نے وعظ کی مجلسوں میں ہدایت شروع کر دی کہ بادشاہ وقت کے ایمان میں فرق آگیا ۔ (دربار اکبری)

قول فیصل ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مندرجہ ذیل معنی بھی لکھے ہیں ۔

"شکر رنجی ہونا ، رنجش ہو جانا ، بدمزگی ہو جانا ، ان بن ہو جانا ، لیکن صرف "فرق آجانا" کہہ کے یہ معنی مراد نہیں لیتے بلکہ "تعلقات یا محبت یا میل مراسم وغیرہ کے اضافے کے ساتھ بولتے ہیں ۔

**فرق باقی رہنا** :۔ تفاوت کا نہ مٹنا ، کچھ بل رہ جانا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

یار کو چھوڑ دیا پہ نہ سہا رشک رقیب
فرق باقی نہ رہا کچھ بھی جگر تقسیم میں ۔ ناسخ

**فرق بال بھر نہ ہونا** :۔ تھوڑی سی بھی کمی اور کسر نہ ہونا ، ذرا بھی کور کسر نہ ہونا ۔ اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

مثال تار گیسو ہے کمر بھی کہ نہیں ہو فرق اس میں بال بھر بھی ۔ داغ

قول فیصل ۔ زیادہ تر "بال بھر فرق نہ ہونا" زبانوں پر ہے ۔

**فرق پڑنا** :۔ اختلاف ہونا ، میل نہ کھانا ، تفاوت ہونا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

نہ یقین ہونے کا باعث یہ بڑا ہی بھینا
کہنے اور سننے میں کچھ فرق پڑا ہی بھینا ۔ مرزا دبیر

قول فیصل ۔ اس کا ایک مفہوم ہے "کمی واقع ہونا" اسی کی تکمیلی صورت "فرق پڑ جانا" بھی فصیح و رائج ہے :۔

پاتا ہوں شوق وصل میں احباب کی کمی
حسن و جمال یار میں کچھ فرق پڑ گیا ۔ آتش

نفی کی صورت میں عوام لکھنؤ اور پنجاب کی طرف کے لوگ اس بات کے ظاہر کرنے کے محل پر کہ دونوں باتوں میں کوئی فرق نہیں ہے کہتے ہیں کہ "جو تم نے کہا اور جو میں کہہ رہا ہوں اس میں کیا فرق پڑ رہا ہے" یعنی کوئی فرق نہیں ۔ فرق بفتحتین بولتے ہیں ۔

**فرقت** :۔ (بالضم) دوری ، جدائی ، علیحدگی ، ہجر ۔ عربی ، مونث ، فصیح ، رائج ۔

یہ آنسو دل کا بھتا لاوا ذائیدہ سوز فرقت ہے
جو آگ پگھل کر پانی ہے اس آگ کا کھٹکا کون کرے ۔ آرزو لکھنوی

**فرقدان** :۔ (بفتح اول و سوم و چہارم) ان دو ستاروں کے نام جو قطب شمالی کے پاس ہیں اور گرد قطب کے گھومتے رہتے ہیں اور شام سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں کبھی پوشیدہ نہیں ہوتے ۔ عربی ، مذکر ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

بلا گرداں وفور شوق میں ہے چشم نظارہ
کہ قطب نور حق کا فرقدان وہ بھی ہے یہ بھی ۔ محشر لکھنوی

قول فیصل ۔ اسی کو "فرقدین" بھی کہتے ہیں

ستارے ہیں رکاب ہما یوں سے بہرہ ور
ہیں سرے فرقدین جو ہیں ادھر ادھر ۔ اوج

بقول مولف فرہنگ اثر اردو میں مذاق سے سر کو بھی فرقدان کہتے ہیں ۔

**فرق ڈالنا** :۔ خلل پیدا کرنا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ وہاں سے ملک کے پاس آئے کیا تمہاری

پہنچی نے ہماری وضع میں فرق ڈالا برسوں کے بعد باغ سے نکالا۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ نازک سے فرق کے ساتھ اس کے ایک معنی ہیں "اختلاف پیدا کرنا" جیسے "ان جھگڑوں کی گڑیاں اکھیڑ کر تفرقے کو تازہ کرنا اور اپنا ہی میں فرق ڈالنا کیا ضرور ہے۔" (دربار اکبری)

**فرق سمجھنا**:۔ تفاوت سمجھنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

شال و چادر کا سمجھے فرق وہ نہ بعد مرگ
ایک ہی تابوت ہوتا ہے گدا و شاہ کا — مصحفی

**فرق سے**:۔ فاصلے سے۔ الگ، دور، علیحدہ اردو صرف، فصیح، رائج۔

**فرق ظاہر کرنا**:۔ تفاوت ظاہر کرنا، فاصلہ ظاہر کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ مرزا دبیر نے ان (انیس) کے مقابل میں اپنا سکۂ کمال جاری رکھا اور یہ ثابت کر دیا کہ کمال کے واسطے صرف خاندانی ہونا کافی نہیں وصف اضافی اور وصف ذاتی کا فرق ظاہر کر دیا (در بزم نامہ دبیر مرتبہ شبلی)

**فرق ظاہر ہونا**:۔ تفاوت ظاہر ہونا، فاصلہ ظاہر ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

جو پوچھا نیستی ہستی میں کیونکر فرق ظاہر ہو
کہا نے یار کی اپنا کیا میں حد فاصل ہوں — اکبر الہ آبادی

**فرقِ عظیم**:۔ (باضافت) بڑا بھاری تفاوت، بہت بڑا فرق، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فرق کرنا**:۔ یکساں نہ سمجھنا، برابر نہ سمجھنا اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ تمہارے دونوں ہی مہمان تھے تم نے جو خاطر مدارات میں فرق کیا وہ کسی طرح مناسب نہیں تھا۔

**فرق کرنا**:۔ جدائی کرنا، فصل کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ پڑے جڑنے میں اگر دو اینچ کا فرق کر دو گے تو کنارے کے پڑے چینیوں کے برابر آ جائیں گے۔

**فرق کرنا**:۔ صورت بدلنا، تبدیل کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ دونوں کتابوں کے ٹائٹل ایک سے ہیں کم سے کم ڈیزائن میں تھوڑا سا فرق کر دو تاکہ معلوم ہو سکے کہ دونوں کتابیں الگ الگ ہیں۔

**فرق لانا**:۔ یکساں نہ رکھنا، کمی کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

گر تاقدان کو لگا نہ تو — آغا حسن نظم
اس آرام میں فرق لانا نہ تو — (مرقع عشق)

**فرق نکالنا**:۔ تفاوت معلوم کرنا، گھٹانا، اردو مصدر، حساب دانوں کی اصطلاح۔

محل فصیح۔ میاں صاحبزادے! تم حساب میں بڑے تیز بنتے ہو ذرا اپنے دو سو اور سوا دو سو روپے کا فرق نکالو۔

قول فیصل۔ زیادہ تر اس محل پر "گھٹانا" زبانوں پر ہے۔

**فرق نکالنا**:۔ حساب کتاب کی غلطی دریافت کرنا، اردو مصدر، منشیوں اور اہل سیاق و سباق کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ اس کا لازم "فرق نکلنا" بھی زبانوں پر ہے۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی "اختلاف دور کرنا" بھی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**فرقہ**:۔ (بالکسر) قوم، گروہ، جماعت، عربی، مذکر فصیح، رائج۔

کیا بچارے سرنگوں بیٹھے ہیں اس کی بزم میں
فرقۂ عشاق بھی فرقہ گنہگاروں کا ہے — جرأت

قول فیصل۔ اس کی عربی جمع فِرَق (بکسر اول و فتح دوم) ہے۔

کہ تجھے دین محمد میں کیا تو نے خلل
ورنہ تجھے اور بھی انواع کے ادیان و فرق — انشا

اس کی اردو جمع "فرقوں اور فرقے" بھی رائج و فصیح ہے جیسے "غرضکہ اردو دونوں فرقوں کی زبان ہے اگر ہندو اردو کو رواج نہ دیتے تو اردو کا اس مرتبہ تک پہنچنا مشکل تھا اور آئندہ بھی مشکل ہے"۔ (تذکرۂ ہندو شعراء) اس لفظ کا اطلاق زیادہ تر مذہبی گروہ پر ہوتا ہے۔

اٹھ بہت فرقۂ دینداری سے مشتاق
ہاتف نے کہا ستمگر کی تلوار سے مشتاق — مرزا دبیر

مذہب، ملت اور دین کے معنوں میں بھی بول دیتے ہیں جیسے "وہ کس فرقے سے تعلق رکھتے ہیں؟"

**فرقہ بندی**:۔ مذہبی گروہ بندی، قومی گروہ بندی، فارسی، فصیح، رائج۔

فرقہ بندی ہے کہیں اور کہیں ذاتیں ہیں
کیا زمانے میں پنپنے کی یہی باتیں ہیں — اقبال

**فرقہ پرستی**:۔ صرف اپنے ہی فرقے کا خیال کرنا، اور دوسرے فرقہ والوں کو نظر انداز کرنا فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل فصیح۔ ملک کے اقبال سے فرقہ پرستی ایک بہت بڑا عیب ہے جس کو روشن خیال حضرات ناپسند

نظروں سے دیکھتے ہیں۔

قولِ فیصل۔ جو شخص اس خیال کا ہو اس کو فرقہ پرست یا فرقہ پرور کہتے ہیں۔

**فرقہ وارانہ:**۔ مذہبی طور کا، مذہبی عنوان کا اردو، فصیح، رائج۔

محلِ فصحا۔ پہلے بڑے سکون سے زندگی بسر ہوتی تھی اب فرقہ وارانہ فسادات کی بڑی گرما گرمی ہے۔

**فرقہ واریت:**۔ مذہبی نوک جھونک، مذہبی تعصب، اردو، غیر فصیح، رائج۔

محلِ فصحا۔ ہندوستان کی ترقی کو اس کی فرقہ واریت نے روک رکھا ہے۔ کاش اس لعنت کو دور کرنے کی کوئی صورت نکل آتی۔

**فرق ہونا:** اختلاف ہونا، تفاوت ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کمسنی میں نہ سرِ عرش جو کھو کر جاتا
فرق ہوتا تو بھلا بہشت ہی پڑھاتا — مولف

**فرق ہونا:** بیگانگی ہونا، غیریت ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

چاہے گا کیا ہمارے برابر قفس نصیب
یہ یاد رکھو عشق و محبت میں فرق ہے — سحر

**فرق ہونا:** کم ہو جانا، کمی ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

بیکار ناسے صورت بلبل کیے تو کیا
کس سے کہیں گلوں کی سماعت میں فرق ہے — سحر

قولِ فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت "فرق ہو جانا" بھی رائج ہے۔

دل کا جہاز آنسوؤں میں غرق ہو گیا
آنکھوں کی روشنی میں بہت فرق ہو گیا — تعشق

**فرگل:**۔ (بفتح اول وضم سوم) روئی دار لبادہ ایک قسم کا جاڑے کا لباس، روئی بھرا ہوا چغہ، فارسی مذکر، متروک۔

جب سنا یہ پیام چرخ کہن
پہنا فرگل اور اس کے ساتھ چلا — واسوخت

**فرلانگ:**۔ ایک میل کا آٹھواں حصہ جو دو سو بیس گز کا ہوتا ہے۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

محلِ فصحا۔ اے میاں! اب تو ایک فرلانگ بھی پیدل نہیں چل سکتا۔ جب تمہاری عمر تھی تو تین میل روزانہ صبح و شام کا ٹہلنا معمولی تھا۔

**فرم:**۔ (بالفتح) وہ کاروبار جس میں کئی شریک ہوں۔ وہ کمپنی جس کے کئی حصہ دار ہوں، انگریزی مذکر، رائج۔

**فرما:** وہ تختہ جو چھپنے کے لیے چھاپے جاتے ہیں اردو، مذکر، پریس والوں کی اصطلاح۔

قولِ فیصل۔ یہ لفظ انگریزی فارم سے بنا لیا گیا ہے چھپے ہوئے کاغذوں کو بھی فرما کہتے ہیں۔ اس کا صرف "موڑنا" کے ساتھ ہے۔

**فرما:** سانچہ، جوتا بنانے کا سانچہ جو عام طور سے جوتے کی وضع کا لکڑی کا ہوتا ہے۔ اردو، بوٹ سازوں کی اصطلاح۔

قولِ فیصل۔ رسالہ بازاری زبان میں نون غنہ کے ساتھ (فرماں) لکھا ہوا ہے جو کسی طرح صحیح نہیں ہے کیونکہ اگر اس کا املا نون کے ساتھ مان لیا جائے تو اس کی جمع فرمے اور فرموں نہیں ہو سکتی ورنہ عام طور سے یہ الفاظ زبانوں پر ہیں۔

**فرما موڑنا:**۔ چھپے ہوئے کاغذوں کو ترتیب سے جز بنانے کے لیے موڑنا، اردو صرف، اہلِ مطبع کی اصطلاح۔

محلِ فصحا۔ آپ کی کتاب مکمل ہو گئی۔ ایک فرما جو بعد کو چھپا تھا وہ بھی ہم نے موڑ دیا ہے۔

قولِ فیصل۔ بصیغۂ جمع "فرمے موڑنا" زیادہ بولتے ہیں۔

**فرمان:** بادشاہ کا تحریری حکم، وہ پروانہ جو بادشاہ کی طرف سے بڑے امرا کو لکھا جائے منشور، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

کون سے دل میں نہیں ابرِ ترے عشق کا نقش
کس قلم رو میں ستمگر ترا فرمان نہ گیا — آتش

قولِ فیصل۔ اس کی جمع "فرامین" ہے جو فارسی والوں نے بقاعدۂ عربی بنائی ہے۔

**فرمان:** حکم، کسی بڑی ہستی کا فرمانا، فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

واللہ جو مخلوق خدا سے اولیٰ ہیں
سب تابع فرمان حسین ابن علی ہیں — مرزا دبیر

**فرمانا:**۔ کہنا، ارشاد کرنا، کسی بڑی ہستی کا کچھ کہنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

فرمایا غنیمت ہے جو کچھ وقت رہا ہے
لاشے پہ نماز اپنے خدا جانیے کب ہو — دبیر

قولِ فیصل۔ تعظیم کے محل پر بولتے ہیں۔

**فرمانا:** کرنا، برتنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ مجھے یہ امید نہ تھی کہ آپ مجھ غریب کے یہاں آنا تکلیف فرمائیں گے

**فرمان آنا:**۔ بادشاہ کی طرف سے حکم آنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

**فرمان بجا لانا:** حکم کی تعمیل کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

کیا خوب بجا لائے ہو فرمان خدا کا
عباس درود آپ پہ مہمانِ خدا کا — مرزا دبیر

**فرمان بر:**۔ تابع، مطیع، فرمان بردار، فارسی، صفت، متروک۔

خدا کے بندے ہیں تابع ہوں گے
تمام بندے ہیں فرمان بر علی کے — میر

قولِ فیصل۔ میر کے ساتھ اس کا صرف تھا۔

شادی کی اس کی دھوم ہے آج آسمان تک
تابع زمانہ جس کا ہے فرماں بر آسماں (ذوق دہلوی)

صاحب نور اللغات نے "نوکر اور ملازم" کے بھی معنی لکھے ہیں یہ بھی متروک ہے۔

**فرماں بردار:**- تابع، مطیع، حکم بجالانے والا، اطاعت کرنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حضور میری طرف سے مطمئن رہیں میں پہلے بھی آپ کا فرماں بردار تھا اور اب بھی ہوں۔

قول فیصل: نوکر، خدمت گار، ملازم، خدمتی، چاکر کے لئے بھی بول دیتے ہیں جیسے "شریف ملازم کے لئے اپنے مالک کا فرماں بردار ہونا نمک حلالی کا ثبوت ہے۔

**فرماں برداری:**- اطاعت، حکم بجا آوری، فارسی مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ شریف خاندان کے بچے اپنے بزرگوں کی فرماں برداری کو اپنے لئے شرف سمجھتے ہیں۔

**فرماں بری:**- اطاعت، فارسی، متروک

بجز فرماں بری خدمت گزاری
رکھے مجھ سے نہ کچھ امید داری (زینتیؔ اردو)

**فرمان بھیجنا:**- بادشاہ کا اپنی طرف سے تحریری حکم بھیجنا، حکم نامہ بھیجنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یزید جانتا تھا کہ لوگوں کے دل امام حسینؑ کی طرف کھنچے رہتے ہیں۔ اس نے اپنے جلوس کے پہلے ہی سال حاکم مدینہ کے نام فرمان بھیجا کہ جس طرح ممکن ہو امام حسینؑ سے بیعت لی جائے۔
(مقدمہ روح انیس)

**فرمان پذیر:**- حکم بجالانے والا، فرماں بردار، مطیع و منقاد، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

ہوا میں محمد کا فرماں پذیر
قیامت ہی ہونا مرے دستگیر (علاج الغفلت)

**فرمان جاری کرنا:**- شاہی حکم نافذ کرنا، شاہی حکم کا اعلان کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یہ سب اس کے معمولی کام تھے۔ فرمان جاری کردیئے اور سب کاروبار بدستور کرتا رہا (دربار اکبری)

**فرمان جاری ہونا:**- شاہی حکم جاری ہونا، شاہی حکم کا اعلان ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ شاہزادے کے نام فرمان جاری ہوا کہ احمد نگر پر چڑھ جاؤ۔ (دربار اکبری)

**فرماں دہ، فرماں گزار:**- حاکم، فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ "فرماں دہ" تو کسی حد تک بولتا ہے لیکن "فرماں گزار" کوئی نہیں بولتا

**فرماں دہی:**- بادشاہی، حکومت، فرماں روائی، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

تجھ کو کب دعویٰ فخر ہی تھا
تجھ کو کب فخر فرماں دہی تھا (نسیم طباطبائی)

**فرمان دینا:**- حکم دینا، شاہی حکم دینا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

اس نے کہا کیا دیکھتے ہو سر پہ قضا ہے
بابا نے مرے قتل کا فرمان دیا ہے (مرزا دبیر)

**فرماں روا:**- حکمراں، حاکم، بادشاہ، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

بیٹھا ہے جو کہ سایۂ دیوار یار میں
فرماں روائے کشور ہندوستان ہے (غالب)

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع "فرمانرواؤں" بھی مستعمل ہے جیسے "اس کا باپ طرغائی خان قوم برلاس کا ایک معزز سردار تھا جو چنگیز خانی فرمانرواؤں کے دربار سے صوبہ ماوراء النہر کی حکومت عطا ہوئی تھی۔ (نوبت رائے نظر کے ایک مضمون سے)

**فرماں روائی:**- حکومت، بادشاہی، فارسی، فصیح، رائج۔

حجاب عشق کی فرماں روائی اٹھ گئی اس سے
یہی ہے ہفت اقلیم وفا کا خسرو عادل (محشر)

**فرماں روائی کرنا:**- حکومت کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج

محل صرف۔ عرب میں قریش کا قبیلہ نسبی شرافت کے اعتبار سے نہایت ممتاز تھا ..... اپنی مخصوص فضیلتوں کی بدولت یہ قبیلہ مدت تک عزت کی نظر سے دیکھا گیا اور عرب پر فرماں روائی کرتا رہا۔ (مقدمہ روح انیس)

**فرمان صادر کرنا:**- حکم نافذ کرنا، حکم جاری کرنا، حکم دینا، فارسی مونث، فصیح، رائج

**فرماں نویس:**- شاہی منشور لکھنے والا، شاہی حکمنامہ لکھنے والا، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ لالہ جسکھ رائے عہد امجدی کے خوش نویس تھے۔ مقبول تخلص تھا۔ سلطانی فرماں نویس تھے۔
(تذکرہ شعرائے ہندو سخندان اودھ)

**فرمانے سے باہر:**- حکم کی تعمیل میں کمی کرنے والا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

جان باہر ہوئی تن سے وہ وفادار ہوں میں
پہ کبھی آپ کے فرمانے سے باہر نہ ہوا (قدر)

**فرمانے کی بات ہے:**- کوئی کہنے کی بات ہے، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ جب کوئی بڑا بزرگ تاکید سے کسی کام کے انجام دینے کو کہتا ہے تو چھوٹا جواب میں کہتا ہے کہ "یہ بھی کوئی فرمانے کی بات ہے اگر آپ نہ بھی کہتے تو بھی میں ضرور انجام دیتا"۔

**فرمائش**:- بطور حکم کچھ مانگنا یا کوئی کام لینا، حکم، فرمان، فارسی، فصیح، رائج۔

محل نظر۔ حافظ نور اللہ نے نواب شجاع الدولہ کی فرمائش سے ایک گلستاں لکھی تھی جس کا آخری باب تمام نہ ہوا تھا کہ حافظ نور اللہ کا انتقال ہو گیا۔
(تذکرہ شعرائے ہندوستان اردو)

قول فیصل: آنا، کرنا، ہونا، وغیرہ کے ساتھ اس کا صرف ہے جیسے "کامرانی نے ایجاد کی کہ اڑیسہ اور کہاں کہاں سے فرمائشیں آنے لگیں۔" (فسانۂ آزاد) اس کی اردو جمع فرمائشیں اور فرمائشوں بھی رائج و فصیح ہے۔

فرمائشیں شباب میں ہیں حسن یار کی
محرم ہے نقاب عروس بہار کی — ریاض

فرمائشوں سے تیری تو میں تنگ آ گیا
کھانے کو اس قدر بھی ڈھونڈھا ئے رزق غیر — مصحفی

**فرمائشات**:- بہت سی فرمائشیں، بہت سے حکم، اردو مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نظر۔ قرضے کو کچھ باہر لوگوں کو کھلایا۔ کچھ رنڈیوں کی فرمائشات میں لگایا اور دام سے درستے مرزا موصوف سے وصول نہیں پایا (زعفران زار)

**فرمائش کرنا**:- کہنا، کوئی چیز طلب کرنا، کوئی کام لینے کی خواہش کرنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تیسرے دن تشریف لے گئے۔ وہ بزرگانہ اخلاق سے ملے اور بعد گفتگوئے معمولی کے شعر کی فرمائش کی انہوں نے ایک غزل شروع کی ..... (مقدمہ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

قول فیصل: 'پر' کے اضافے کے ساتھ بھی انھیں معنی میں استعمال کرتے تھے مثلاً "خدا پر فرمائش کرنا" (یعنی خدا سے کچھ طلب کرنا) مگر اب یہ صورت متروک ہو گئی ہے۔

بڑا الزام ہے اہل وفا پر
کہ فرمائش کریں اپنے خدا پر (معراج المضامین)

بصیغۂ جمع فرمائشیں کرنا بھی رائج و فصیح ہے۔

ممکن ہے بے زری میں بھلا صبر اسے خدا کروں
فرمائشیں جو یار کرے اس کو کیا کروں — آتش

**فرمائش ہونا**:- (لازم) دوسرے سے کسی کام کے لیے کہنا۔ اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ابھی اندر سے یہ فرمائش ہوئی ہے کہ جو غزل گزشتہ سال سنائی تھی وہی پھر سنا دیجیے۔

قول فیصل: بصیغۂ جمع فرمائشیں ہونا بھی رائج و فصیح ہے۔

فرمائشیں شباب میں ہیں حسن یار کی
محرم ہے نقاب عروس بہار کی — ریاض

**فرمائشی**: صفت۔ آرڈر دے کے بنوائی ہوئی، حکم کے مطابق، اردو، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ نے جو ساری پسند کی ہے وہ فرمائشی ہے۔ معاف کیجیے گا ہم آپ کو نہیں دے سکتے۔

قول فیصل۔ اب زیادہ زبانوں پر "آرڈر" ہے "عمدہ اور نفیس" کے معنوں میں بھی بول دیتے ہیں۔

**فرمائشی**: صفت۔ (اظہار کثرت کے لیے) بے انتہا حد سے زیادہ، بہت زیادہ، اردو، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ تم ایسے زمانے میں لڑکی کی شادی کرنا چاہ رہے ہو کہ جب لو چل رہی ہے فرمائشی گرمی، گھر سے نکلنا دشوار ہے۔

قول فیصل۔ انوکھی اور نئی کے معنوں میں آتی ہیں جیسے "رات کو تم سے کس سے لڑائی ہو رہی تھی کہ تم ایک سے ایک فرمائشی گالی دے رہی تھیں" بصیغۂ جمع فرمائشی گالیاں بھی بولتی ہیں۔ بڑی سے بڑی چیز جو غیر معمولی ہو اس کے لیے بھی کبھی کے ساتھ بول دیتی ہیں جیسے "تو نے وہ فرمائشی کہ اللہ ہی اللہ جیسے روپے کے دو والے تربوز" (فسانۂ آزاد)

**فرمائشی**: صفت (کنایۃً) جوتوں کی مار، سر پہ جوتے پڑنا، اردو، عورتوں کی زبان، قریب متروک۔

قول فیصل۔ کھانا، پڑنا کے ساتھ اس کا صرف تھا۔

خانگی کبھی نہیں ہیں رنڈی کا پردہ چھوڑ دو
کھاؤ گے فرمائشی سر پلپلا ہو جائے گا — رات (کھانا)

عار دکھاتا ہے اب اس بزم میں آنا تو مشکل ہے
پڑیں فرمائشی سر پر اگر جا کر وہاں جا نکلے بیباک — (پڑنا)

اب عورتیں "فرمائشی پڑنا" نہیں "فرمائشی جوتے پڑنا" بولتی ہیں۔

**فرمائشی ڈھول لگانا**: بہت چپت لگانا، بہت زور سے مارنا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ اور ہنسیا نے تاک کر چپت گاہ پر ایک چپت اس زناٹے سے جمائی اور وہ فرمائشی ڈھول لگائی کہ تڑ کی آواز سے بھٹی بھر گونجنے لگی (فسانۂ آزاد)

**فرمائشی سنانا**: فحش گالیاں دینا، مغلظات سنانا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اب اس محل پر فرمائشی گالیاں سنانا بولتی ہیں۔

**فرمائشی قہقہہ لگانا**: کسی کی حماقت پر زور سے ہنسنا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ آزاد نے یہ مصرع پیچیدہ اس بے ساختہ پن سے عین موقع پر ادا کیا کہ ہمارے حبیب لبیب کھلکھلا کر ہنس پڑے اور ایسا فرمائشی قہقہہ

لگایا کہ چھمی جان کے منہ پر ہوائیاں چھوٹنے لگیں۔
(فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ لگانا کی جگہ پڑنا بھی ہے۔ جیسے "اس پر وہ فرمائشی قہقہہ پڑا کہ نواب صاحب لوٹنے لگے اور بیگم صاحب نے گھر سے لونڈی کو بھیجا کہ دیکھنا تو یہ کیا ہنسی ہو رہی ہے۔" (فسانۂ آزاد)

**فرمائشی گالیاں دینا**:- نئی نئی گالیاں دینا، مغلظات سنانا۔ اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ میں جو اپنی ہمجولی کے یہاں پہنچی تو دیکھتی کیا ہوں کہ اس کا دولھا فرمائشی گالیاں دے رہا ہے وہ خاموش بیٹھی ہے۔

**فرماؤ تو قبالہ منگواؤں**:- یعنی اب آپ میرے مکان پر قبضہ کر کے بیٹھئے جب کوئی شخص نہایت جم کر بیٹھتا ہے اور اس کا بیٹھنا ناگوار خاطر ہوتا ہے تو یہ محاورہ بولتے ہیں۔ جس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ اگر آپ میرا مکان خرید کر اس جگہ رہنے کے ارادے سے آئے ہوں تو اطمینان کے ساتھ بیٹھئے میں قبالہ منگوائے دیتا ہوں۔

لطیفہ:- ایک دفعہ کوئی شخص حضرت ناسخ کے پاس جا کر جم کر بیٹھ گئے۔ جب یہ نہایت تنگ ہوئے تو نوکر کو بلا کر صندوقچہ منگا یا قبالہ نکال کر ان کے آگے رکھے اور نوکر سے کہا بھائی مزدوروں کو بلاؤ۔ مکان پر تو قبضہ کر لیا کہیں اسباب بھی ہاتھ سے نہ جاتے رہے گا وہ رمز کو سمجھ کر عفو تقصیر کے بعد رخصت ہوئے (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ فرماؤ کی جگہ "فرمائیے" بھی

تھا اب دونوں طرح قریب بہ متروک ہے۔

**فرمایا ہوا**:- کہا ہوا، نظم کیا ہوا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

سارے عالم پہ ہوں میں چھایا ہوا
مستند ہے میرا فرمایا ہوا — میر

**فَرْمُوْدَہ**:- (بالضم و واو معروف) فرمایا ہوا، کہا ہوا، حکم، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ تم فرمودۂ خدا و رسول پر عمل کرو۔ اسی میں فلاح ہے۔

قول فیصل۔ یہ فرمودن مصدر کا اسم مفعول ہے۔

**فرنٹ رہنا**:- ناراض رہنا، خفا رہنا، بگڑا رہنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ آج کل مجھ سے کیوں فرنٹ رہتے ہیں جب کہ میں نے کوئی نازیبا حرکت یا گستاخی نہیں کی۔

قول فیصل۔ یہ انگریزی لفظ ہے اس کے معنی ہیں مقابل، سامنے اور باغی سرکش، اردو والوں نے ناراض اور خفا کے معنوں میں استعمال کیا ہے۔

**فرنٹ کرنا**:- خفا کرنا، ناراض کرنا، برخلاف کر دینا، باغی کر دینا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ تم سے خلوص سے ملتے تھے تم بلاوجہ چلے میں ان کی مخالفت کر کے فرنٹ کر دیا۔

**فرنٹ ہو جانا**:- ناراض ہو جانا، خفا ہو جانا، بگڑ جانا، اردو صرف غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں ان کے بھائی کو ان کی غلطی پر سخت سست کہہ رہا تھا وہ اپنے اوپر لے گئے اور خواہ مخواہ فرنٹ ہو گئے۔

**فرنچ**:- (بکسر تین) ملک فرانس کا رہنے والا، فرانسیسی، انگریزی، رائج۔

قول فیصل۔ ملک فرانس کی زبان کو بھی فرنچ یا فرانسیسی کہتے ہیں۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی "ایک قسم کا ہلکا کاغذ بھی لکھا ہے" جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرنچ کٹ ڈاڑھی**:- تکونی ڈاڑھی۔ وہ ڈاڑھی جو اوپر سے پتلی اور ٹھڈی پر گھنے بال ہوں اردو، عوام کی زبان۔

قول فیصل۔ عوام بکسر اول و فتح دوم، فرنچ بولتے ہیں۔

**فرنچ لیدر**:- وہ ربڑ کا غلاف جو ذکر پر مجامعت کے وقت مرد اس لئے چڑھا لیتے ہیں کہ عورت کو پیٹ نہ رہ سکے۔ انگریزی، رائج۔

قول فیصل۔ جب سے ہندوستان میں فیملی پلاننگ پر عمل درآمد شروع ہوا ہے اس وقت سے اس کا رواج کافی ہو گیا ہے۔ ہندی میں اس کو نرودھ اور "کنڈوم" کہتے ہیں۔

**فرنگ**:- (بفتحتین) انگریزوں کا ملک، انگلینڈ کا ملک، انگلینڈ، فارسی فصیح رائج۔

سب چمن اپنے اپنے رنگ کے ہیں — نواب مرزا
پھول کچھ چین کچھ فرنگ کے ہیں — شوق

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بکسر اول ہے صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ "اصل میں یہ لفظ فرینک سے بگڑا ہوا ہے۔ فرینک جرمن کی ایک قوم کا نام تھا جس نے پانچویں صدی عیسوی میں گال یعنی فرانس کو دبا کر کے فتح کیا۔" فارسی میں کنایتہ سفید اور گورے رنگ کو بھی کہتے ہیں۔

**فرنگستان**:- یورپ، انگلینڈ، فارسی، مذکر قلیل الاستعمال۔

**فرنگن** :۔ (بکسر اول و فتح دوم و چہارم) فرنگ کی باشندہ عورت، فرنگی کی تانیث، انگریزن۔ اردو مؤنث، غیر فصیح، رائج۔

مجھ کو توڑا الا گھر میں فرنگن کے ہو جب
مسجد بنائی آپ نے گرجا کے سامنے جالنصاب

**فرنگی** :۔ (بکسر اول و فتح دوم) انگریز، یورپ کا باشندہ، اردو مذکر، فصیح، رائج۔

کسی کو حکم خدا و رسول یاد نہیں
زباں پہ خلق کی قانون ہے فرنگی کا — اسیر لکھنوی

**فرنگی بچہ** :۔ فرنگی کی اولاد، انگریز کا بچہ اردو مذکر، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اسی محل پر "فرنگی زادہ اور فرنگی زاد" بھی زبانوں پر ہے۔

غضب ہے توپ پہ عاشق کو رکھ کر
فرنگی زاد تیر انبیر کرتا — ظفر

**فرنی** :۔ (بکسر اول و سوم) چاولوں کی پتلی کھیر، فارسی، مؤنث، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تبدیل ذائقہ کو فرنی کے خوانچے نقرئی ورق جمے، پسینے کی ہوائی چھڑکی ہوئی۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ فرنی کے بجائے اب کھیر زبانوں پر زیادہ ہے اسی کو فیرنی (بکسر فا و یائے معروف) بھی کہتے ہیں۔

**فرنیچر** :۔ (بکسر اول و یائے معروف) اسباب خانہ داری، انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ باغ کے اندر ایک چھوٹا سا کھپریل کا بنگلہ تھا جس کے اندر فرنیچر کا پتہ نہ تھا۔ (میرا پہلا گناہ)

قول فیصل۔ دکان، ڈرائنگ روم، دفتر وغیرہ میں الماریاں، میزیں، کرسیاں تپائیاں اور دیگر سامان جو ہوتے ہیں وہ سب فرنیچر میں داخل ہیں۔

**فرنی فالودہ ایک بھاؤ نہیں ہوتا** :۔ نیک و بد یکساں نہیں ہوتے۔ ہر شے کی قدر و قیمت اس کے موافق ہوتی ہے۔ اردو مثل۔

(نور اللغات و محاورات ہندوستان)

قول فیصل۔ اب عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرنی کا خوانچہ** :۔ مٹی کا طباق جس میں بہت پتلی کھیر کم مقدار میں پورے طباق کے اندر پھیلی ہوتی ہے۔ اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ شاہی زمانے میں اور اس کے بعد انگریزوں کے دور میں بھی بہت عرصے تک روساء اور متوسطین کے یہاں یہ طریقہ تھا کہ شادی کے توڑے میں جہاں پلاؤ، زردہ سالن روٹی، شیرمال وغیرہ ہوتی تھی وہاں فرنی کا خوانچہ بھی ہوتا تھا۔ یہی خوانچہ دلہن کے ساتھ جانے والے نک چشتی کے کھانے میں بھی ہوتا تھا۔ اب یہ طریقہ قریب ختم ہے۔

**فرو** :۔ (بکسر اول و ضم دوم و واؤ مجہول) نیچے زیر، کم، سفلہ، کم رتبہ، ہیچ، فارسی صفت قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس کا استعمال تنہا نہیں ہوتا بلکہ دوسری چیزوں کے ساتھ بولتے ہیں جیسے فرومایہ، فروتنی وغیرہ۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول ہے۔

**فروتر** :۔ بالاتر کا مقابل، بہت کم، بہت نیچے۔ فارسی صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ بولا جاسکتا ہے لیکن عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔ صاحب نور اللغات نے "فروترین" بھی لکھا ہے۔ یہ بھی زبانوں پر نہیں ہے۔

**فروتن** :۔ (بکسر اول و ضم دوم و واؤ مجہول) غریب، مسکین، جھک کے ملنے والا، عاجز، تواضع کرنے والا، فارسی صفت، قلیل الاستعمال۔

ہے فروتن اس لئے زاہد کہ سب ہیں سرنگوں
قامت محراب کچھ بہر تواضع خم نہیں — ناسخ

**فروتنی** :۔ (بکسر اول و واؤ مجہول) مسکینی غربت، ہر ایک سے جھک کے ملنے کی عادت عاجزی، تواضع، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

سینے میں ضیا بدر کی ہے ضو کی طرح
پر نور ہے دل مہر کے پرتو کی طرح
دیکھیں تو مری فروتنی کو احباب
اس اوج پہ جھکتا ہوں نو کی طرح — میر نفیس

قول فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

بشر جو اس تیرہ خاکداں میں پڑا یہ اس کی فروتنی ہے
وگرنہ قندیل عرش میں بھی اسی کے جلوے کی روشنی ہے — ذوق

عام طور سے زبانوں پر بالفتح ہے۔

**فروٹ** :۔ (بضم اول و دوم و واؤ معروف) پھل، انگریزی۔ رائج۔

قول فیصل۔ زبانوں پہ پھل کے اضافے کے ساتھ بھی ہے (پھل فروٹ)

**فروٹ** :۔ (بفتح اول و سوم) گھوڑے کو سرپٹ دوڑانا، اردو صفت، غیر فصیح، رائج

قول فیصل۔ یہ انگریزی لفظ فارورڈ سے بگاڑ کر بنایا گیا ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے خوب زدوکوب کرنا، اور جاگ، کھیل، ڈولاہ کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فروٹ اڑانا** :۔ گھوڑے کو سرپٹ دوڑانا گویا ہوا کرنا، تازیانہ مارنا، زدوکوب کرنا، جوتے اڑانا

۳۔ جاع کرنا، منھ کالا کرنا، برا کام کرنا، اردو فعل متعدی، بازاری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**فروٹ جانا**:۔ گھوڑے کا سرپٹ جانا بہت تیزی کے ساتھ جانا، دوڑا ہوا جانا، اردو، مصدر، غیر فصیح، رائج۔

**فروٹ ہونا**:۔ بہت تیز ہونا، بہت ذہین ہونا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ زیادہ تر تعریف کے محل پر بولتے ہیں جیسے: ماشاء اللہ تمھارا لڑکا بہت فروٹ ہے

**فروخت**:۔ (بفتح اول وضم دوم و واو مجہول) بیچنا، بیع کرنا، فارسی، مونث، فصیح رائج۔

محل صرف۔ بجائے اس کے کہ تم مقدمہ بازی کرو میرے نزدیک اس مکان کی فروخت ہی مناسب ہے۔

**فروخت کرنا**:۔ بیچنا، بیع کر ڈالنا، بیع کر دینا اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تم بھی عجب طرح کے انسان ہو جس زمین کو فروخت نہ کرنا چاہیے تھا اسی کو بلا وجہ فروخت کر ڈالا۔

**فروخت ہونا**:۔ بکنا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اب جو غور سے دیکھتے ہیں تو آلو کی گرچہ کچھ نہ ارد۔ ہیرا من تو صورت دیکھتے ہی مایوس ہو گیا اور اس کے فروخت ہونے کی امید سے ہاتھ دھو بیٹھا (گلدستۂ ظرافت)

**فرود**:۔ (بفتح اول وضم دوم و واو مجہول) زیر، نیچے، پائیں، تحت، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ زبانوں پر بفتح اول ہے لیکن ان معنوں میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرود**:۔ ٹھہراؤ، قیام، بسیرا، فارسی، مذکر، متروک۔

شربت وصل ہوئے آ کے گرفتار و کبار
فرار شاہ شہیداں جو ہو چکا تیار
سرہانے بیٹھ گئے فاتحہ کو سب اک بار
فرود خیمۂ احبار میں آئے سب انصار
حرم نے قبر پہ سامان اشک و آہ کیا
سر مزار ہیا خیمہ سیاہ کیا (مرزا دبیر)

قول فیصل۔ میر ضمیر نے درود کے قافیے میں نظم فرمایا۔ مگر قوافی کی یہ صورت اب متروک ہے

جب نبی خیمہ میں فرود آئے
جبرئیل ان پہ لے درود آئے (میر ضمیر)

**فرودگاہ**:۔ قیام گاہ، اترنے کی جگہ ٹھہرنے کی جگہ، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

محل صرف۔ دونوں لشکر مقام فرودگاہ میں آئے۔ (طلسم ہوشربا)

قول فیصل۔ ڈاک بنگلہ، سرائے اور مسافر خانہ، پر فرودگاہ کا اطلاق کیا جاتا ہے اور ان سب کے علاوہ، جہاں پر مسافر ٹھہرے تو اس کو بھی فرودگاہ کہتے ہیں۔

**فروردین**:۔ (بفتح اول و دوم وکسر پنجم) فارسیوں کے پہلے مہینے کا نام، فارسی مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ آفتاب کے برج حمل میں رہنے کی مدت کو بھی فروردین کہتے ہیں۔ یہ اکتیس دن کا مہینہ ہوتا ہے۔ اس کے مطابق ہندی میں بیساکھ اور انگریزی میں مارچ کا مہینہ ہوتا ہے۔ بہار کا موسم اسی مہینے سے شروع ہوتا ہے۔ حیدرآباد میں جب تک نظام شاہی تھی اس وقت تک عام طور سے یہ لفظ زبانوں پر تھا۔

**فروری**:۔ (بفتح اول وسوم) انگریزی سال کا دوسرا مہینہ، اردو، مونث، رائج۔

قول فیصل انگریزی میں اس کا تلفظ فیبروری FEBRUARY ہے۔

**فروز**:۔ (بضم اول و دوم افروزندہ کا مخفف مرکبات میں مستعمل ہے) روشن کرنے والا جیسے نظم دل فروز، فارسی، (نور اللغات)

قول فیصل۔ بفتح اول وضم دوم زبانوں پر ہے۔

**فروزاں**:۔ (بفتحتین) روشن، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول وضم دوم ہے۔ تنہا کم بولتے ہیں۔ لیکن بحیثیت صفت اس کا استعمال زیادہ ہے جیسے شمع فروزاں وغیرہ۔

دیکھاں بچے خاک محبت یہ بتوں کی
یہ شمع فروزاں ہے وہ جھونکا ہے ہوا کا

**فروزاں کرنا**:۔ روشن کرنا، اردو، مصدر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جان دے کے شہ نے زندہ دین وایماں کر دیا
شمع کشتہ نے چراغوں کو فروزاں کر دیا (الاعلم)

**فروزاں ہونا**:۔ روشن ہونا، اردو، مصدر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جڑے خوں آنکھوں سے بہنے دو کہ ہے شام فراق
میں یہ سمجھوں گا کہ شمعیں دو فروزاں ہو گئیں (مرزا غالب)

**فروزندہ**:۔ روشن، تاباں کرنے والا۔

ہو بکانے والا، فارسی، اسم فاعل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کہ شاہ دو عالم رسالت پناہ
فروزندہ طالع مہر و ماہ (معارج الفضائل)

**فروش** :۔ (بفتح اول، ضم دوم و واؤ مجہول) بیچنے والا، فارسی صفت، رائج۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ مرکبات کے ساتھ ہی اس کا صرفہ ہے جیسے گل فروش، میوہ فروش، ہنر فروش، کتب فروش، وغیرہ۔

تہ مردہ کر دیا بغض غیبت کے جوش نے
ان کو اٹھا کے پھینک دیا گلفروش نے (تعشق)

جرأت نثار ہوتی ہے اس سبزہ روش پر
شعلہ چڑھا ہے سبز عمامے کا دوش پر (میرانیس)

**فروش** :۔ (بضم اول و دوم و واؤ معروف) بہت سے فرش و فرش کی جمع۔

فروش استبرق و سندس کے شفاف
صفا قیمت وہ آئینہ صاف (معراج المضامین)

**فروشندہ** :۔ بیچنے والا، فروخت کرنے والا، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کیا قدر رکھے گا دل اس شخص کی سودا
جب کا ہو فروشندہ خریدار کا عاشق (سودا)

قول فیصل۔ بیچنے والی شے یا بیچی جانے والی چیز کے معنی میں بھی اس کا استعمال ہے۔

دل جنس فروشندہ بازار ہنر ہے
دیکھو تو بھلا کوئی خریدار ہنر ہے (سودا)

**فروع** :۔ (بضمتین و واؤ معروف) فرع کی جمع، شاخیں، ٹہنیاں، عربی، فصیح، رائج۔

نشو و نما ہے اصل سے غالب فروع کو
خاموشی ہی سے نکلے ہے جو بات چاہیے (غالب)

قول فیصل۔ تنہا فروع کہہ کے فروع دین بھی مراد لیتے ہیں، زیادہ تر اس کا صرف لفظ اصول کے ساتھ کرتے ہیں یعنی اصول و فروع جیسے بعض بدگوہر بیر دالا کو شیعہ سمجھ کر برا کہنے لگے اور نہ سمجھے کہ کسی مذہب کے اصول و فروع کو جاننا اور شئے ہے اور ماننا اور شئے ہے (دربار اکبری) اور کبھی کبھی ضرورتاً فروع و اصول بھی کہہ دیتے ہیں۔

ایمان و شرع کا ہیں فروع و اصول ہوں
ہیں آیۂ خدا و حدیث رسول ہوں (دبیر)

**فروعات** :۔ (بر وزن فعولات) وہ چیزیں جو اصل سے تعلق رکھتی ہوں، متفرقات، اردو، عوام کی زبان۔

محل استعمال۔ میاں! اصل تو معاملات کا طے ہو جانا ہے کس دن اور کب وہ کن شرائط پر رخصتی ہوگی یہ سب تو فروعات ہیں۔

**فروع دین** :۔ (باضافت) دین کی شاخیں یعنی نماز روزہ وغیرہ۔ فارسی، اصطلاح فقہ۔

قول فیصل۔ سنی حضرات اور شیعہ حضرات کے اصول دین اور فروع دین میں فرق ہے۔ اہلسنت حضرات کے فروع دین پانچ ہیں۔ ١ نماز ٢ روزہ، ٣ حج ٤ زکوٰۃ اور ٥ جہاد، اور شیعہ حضرات کے فروع دین دس ہیں یعنی ١ نماز، ٢ روزہ، ٣ حج، ٤ زکوٰۃ ٥ خمس، ٦ جہاد ٧ امر بالمعروف، ٨ نہی عن المنکر، ٩ تولا، ١٠ تبرا، اور ان احکام کو جو عمل سے تعلق رکھتے ہوں ان کو فروعی احکام کہتے ہیں۔

**فروعی** :۔ جزئیات، علیحدہ سے، اردو فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ اصل تو عقد یا نکاح ہے، مانجھا، ساچق، مہندی، برات وغیرہ تو فروعی امور ہیں۔

قول فیصل۔ اس کا استعمال تنہا نہیں مگر ترکیب کے ساتھ ہوتا ہے جیسے فروعی احکام، فروعی امور، فروعی باتیں وغیرہ۔

**فروغ** :۔ (بضمتین و واؤ مجہول) شعاع، چمک، روشنی، آگ کی تابش، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

فروغ شعلۂ خس یک نفس ہے
ہوس کو پاس ناموس وفا کیا (غالب)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول و ضم دوم ہے (فَرُوغ)

**فروغ** :۔ ٢ رونق، شان، فارسی، فصیح، رائج۔

فروغ شرع کو نام خدا بڑھا ہی گئے
نماز اب حسن مجتبیٰ پڑھا ہی گئے (بحر عشق)

**فروغ** :۔ ٣ فراوانی، زیادتی، فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

نسیم صبح عشرت ہے فروغ شوق دولت سے اگر
بجوم خواب غفلت ہوں چراغ عمر غافل ہوں (الہ آبادی)

**فروغ** :۔ ٤ بلندی، فوقیت، ترجیح، فارسی، فصیح، رائج۔

تم اکیلے پانچ بھائی ہیں مرے چھوٹے بڑے
پہ یہ ہے اس لیے یہ رکھتے ہیں کہ جوشن فروغ (خاقانی)

**فروغ بڑھنا** :۔ (لازم) زینت بڑھنا، رونق بڑھنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

فروغ اس سے بڑھا سماں کا
بنا تار کمر لیلائے شب کا (معراج المضامین)

قول فیصل۔ اس کا متعدی بڑھانا بھی فصیح و رائج ہے۔

فروغ شرع کو نام خدا بڑھا ہی گئے

نماز اب حسن مجتبیٰ پڑھائیں گے
میر عشق

**فروغ بخشنا**:- آب و تاب دینا، نور بخشنا۔ اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قدرت دیدار نے آنکھوں کو وہ بخشا فروغ —
حسن عائد سے جواب ماہ کامل ہو گئیں
محشر

**فروغ پانا**:- نام و نمود حاصل کرنا، رونق پانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

آگے ان کے فروغ پانا
سورج کو ہے چراغ دکھانا
(گلزار نسیم)

قول فیصل۔ سلبی معنوں میں اس کا استعمال زیادہ ہے۔

آرزو سند رہ گیا مجنوں
میرے آگے فروغ پا نہ سکا
نسیم دہلوی

استفہامی صورت میں بھی رائج ہے۔

آگے اجداد کے پاتے ہیں کہیں سرکش فروغ —
سرد ہو جائے نہ کیوں بازار آتش آب سے
ناسخ

**فروغ پیدا کرنا**:- ترقی حاصل کرنا، عروج اور بلندی پانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

فلک پہ مہر نے پیدا بہت فروغ کیا —
پر اس کے رخ سے جو دعویٰ کیا دروغ کیا
ظفر

**فروغ چاہنا**:- ترقی چاہنا، شان اور عزت میں اضافہ چاہنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

چاہے عالم میں فروغ اپنا تو ہو گھر سے جدا
دیکھ چمکے ہے شرر ہوتے ہی پتھر سے جدا
ذوق

**فروغ دیکھنا**:- ترقی دیکھنا، عروج دیکھنا، بلندی دیکھنا، شان و شوکت دیکھنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جالعدو مات کے طغرے ہر ایک ذرے پہ ہاں پڑھ لو —
فروغ آنکھوں سے ہم نے دیکھا یہ کوئے جاناں کی سرزمیں کا
محشر

**فروغ دینا**:- ترقی دینا، شان بڑھانا، رونق میں اضافہ کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

بزم سیارہ و ثوابت کو دیا کس نے فروغ —
پوچھیے بدر الدجیٰ شمس الضحیٰ سے پوچھیے
محشر

**فروغ لے جانا**:- سبقت لے جانا، کسی سے مرتبے میں بڑھ جانا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

بینی والی نے کیا اندھیر تھا، لڑنے لگی
یہ بلا ہو کے وہ چپٹی لے گی سوتن فروغ
جان صاحب

**فروغ ہونا**:- بلندی ہونا، رفعت و رونق ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دل وہ دماغ کی رونق نہیں ہے بے غم و فکر —
فروغ دم سے مکینوں کے ہے مکانوں کا
مصحفی

**فرو کرنا**:- (بالفتح) دبانا، بجھانا، کم کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اس کی باتوں سے میرے آگ لگ گئی لیکن آپ نے سمجھا کے میرے غصے کو فرو کر دیا ورنہ میں سمجھ لیتا۔

**فرود کش**:- (بکسر اول) کسی جگہ اترنے والا، کسی مکان میں رہنے والا، مقام کرنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پہ بالفتح ہے

**فرودکش کرنا**:- بٹھانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ خواجہ کو زیر نگیرہ برابر اپنے ملکہ نے تخت پر فرودکش کیا۔ (طلسم ہوش ربا)

**فرودکش ہونا**:- ٹھہرنا، اترنا، قیام کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

ہم کو تو یہی حکم ہے جس کا ہمارے
سب فوج فرودکش ہو میں نہر کنارے
مرزا دبیر

قول فیصل۔ مطلقاً بیٹھنے کے لیے بھی استعمال کرتے ہیں

ہم نشیں، جا کے فرودکش ہوئے دالانوں میں
سو گئے نظم و نسق کے ہو کے دربانوں میں
صفدر

**فروگزاشت**:- (بالفتح اول و واؤ مجہول و ضم کاف فارسی) کوتاہی، کمی، بھول چوک، خطا، غفلت، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ ایک ذہین شخص ضرور تھے لیکن اس کے ساتھ ہی باکمال بھی تھے اور انصاف پسند بھی تھے اہل کمال سے بتواضع پیش آتے تھے اور اپنی فروگزاشت کا اقرار بھی بہت جلد کر لیتے تھے۔ (آب بقا)

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا، ہونا، کے ساتھ ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے نظر انداز، قلم انداز، درگزر، چھوٹ، اغماض، آنا کانی، چشم پوشی، ٹال مٹول، بے پروائی، معاف اور معافی کے بھی معنی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔ البتہ کسی حد تک ”نظر انداز“ کے معنی ہو سکتے ہیں۔ اس کی جمع فروگزاشتیں ہے۔ جیسے مرزا دبیر ایک بلند پایہ شاعر تھے مگر معصوم نہ تھے ان کے کلام میں کچھ لغزشیں اور فروگزاشتیں دیکھ کر تمام خوبیوں کی طرف سے آنکھیں بند کر لینا تنقید کو بدنام کرنا ہے۔ (رزم نامہ دبیر مرتبہ شبیر لکھنوی)

**فروماندگی**:- (ماندگی کا تلفظ مندگی) ناچاری، مجبوری، بیچارگی، عاجزی، فارسی مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

بیاں میں زباں اپنی قاصر ہوئی
فروماندگی صاف ظاہر ہوئی
(مصباح الفضائل)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے افلاس، تنگ دستی، مفلسی، کمزوری کے معنی بھی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**فرومانده** :- (مانده کا تلفظ مشدد) عاجز، اسپ چارہ، مفلس، تھکا ہوا، گمزدہ، فارسی صفت۔ (فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا

**فرومانگاں** :- (بالکسر) کمینے لوگ، نالائق فارسی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ فرومایہ کی جمع ہے اور عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فرومایہ** :- (بالکسر) بداصل، کمینہ، بے عقل، نالائق، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

طبیعت سے فرومایہ کی شعر تر نہیں ہوتا
جو آب چاہ کا قطرہ ہے وہ گوہر نہیں ہوتا — سودا

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بالفتح ہی ہے۔

**فرو ہونا** :- ختم ہونا، دبنا، کم ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

لاش سے ست بن گیا وہ عشق پی پی
جیسے ہوا فرو ہوئی سرکش کی خودسری — ادیج

قول فیصل :- فرو ہونا کا ایک مفہوم کھال، گوشت، رگ اور اسی قبیل کی نرم چیزوں میں نشتر یا ناخن یا نیش وغیرہ کا در آنا جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے اور قلیل الاستعمال ہے۔

تباہ اس مژہ کو دیکھ کر کہ مجھ کو قرار
یہ نیش ہو رگ جاں میں فرو تو کیونکر ہو — غالب

آتش فرو ہونا، غصہ فرو ہونا، فتنہ فرو ہونا اس کے خاص صرف ہیں

**فروہی** :- (بالفتح) دستوری، کمیشن، وہ فائدہ جو الگ سے حاصل ہو۔ اردو مونث غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا استعمال بصورت جمع زیادہ ہے۔ جیسے "آج کل خوب فروہیاں اڑا رہے ہو ہمیں نہیں پوچھتے۔"

**فروہی** :- حقوق جو دار وغہ کو ملتے ہیں اردو مونث۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فروہی** :- ایک قسم کی تلوار، اردو مونث، متروک۔

جری کے ہاتھ میں چھوٹی سی اک سروہی تھی
سلاح خانہ قدرت کی وہ فروہی تھی — ادیج

**فرہاد** :- (بالفتح) فارس کے ایک مشہور سنگ تراش یعنی عاشق شیریں کا نام، فارسی رائج۔

جان شیریں بھی گئی اور نہ ملی شیریں بھی
پوچھ فرہاد سے اس تلخی حسرت کے مزے — ذوق

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ :-

"ایک فارس کے مشہور سنگ تراش کا نام جو ایک شہزادی مسماۃ شیریں پر عاشق ہو گیا تھا مگر فرہاد کے رقیب خسرو پرویز نے اس سے شادی کر لی تھی اور یہ اس کے دم میں آ کر وعدۂ وصل کی امید پر ایک نہر کوہ بیستون سے کھود کر شیریں کے گھر تک لایا تھا تاکہ شیریں کی لونڈی باندیاں جو چار کوس جا کر دودھ لاتی کی مشقت اٹھاتی ہیں اس سے بچیں۔ شیریں کو دودھ سے کمال رغبت تھی چونکہ شہر سے دور اس پہاڑ پر بکریاں چرنے کو چھوڑ رکھی تھیں اور اس نے عشق کا دعویٰ کیا تھا اس وجہ سے یہ فریب دیا گیا۔ فرہاد رات دن مشقت کر کے پہاڑ کو تراشتا اور جابجا شیریں کی مورتیں نئے نئے انداز سے بناتا ہوا ایک مدت دراز میں وہاں تک نالی لے آیا۔ جس وقت یہ اپنے وعدے پر کامیاب ہوا اور خسرو نے دیکھا کہ اب شیریں سے ملنے کی درخواست کرے گا تو اس نے یہ خبر اڑا دی کہ آج رات کو شیریں گزر گئی۔ پس اس نے مایوس ہو کر فوراً ایک تیشہ اپنے سر میں مار لیا اور اسی صدمے سے جاں بحق ہوا۔ جب شیریں کو یہ خبر ہوئی تو وہ بھی کوٹھے سے گر کر مر گئی۔ جوئے شیر لانے کے سبب کوہ کن بھی اس کا لقب پڑ گیا تھا۔

بعض نے لکھا ہے کہ فرہاد ایک درویش تھا مگر عاشقی میں بادشاہی کا رتبہ رکھتا تھا ایک روز شیریں قفس میں سوار باغ کی سیر کو جاتی تھی اتفاقاً ہوا سے قفس کا پردہ الٹ گیا فرہاد کی نظر اس پر جا پڑی دیکھتے ہی لوٹ گیا اور دن رات شیریں کا نام ہی جپنے لگا بادشاہ نے وزیر سے کہا کہ کسی طرح اس بلا کو شہر سے ٹال چنانچہ اس نے یہ تدبیر نکالی کہ فرہاد سے کہا کہ اگر تو عاشق صادق ہے تو اکیلا کوہ بیستون سے ایک نہر یہاں تک کھود لا۔ جب وہ کھودتے کھودتے اختتام کے قریب پہنچا تو بخوف ایفائے وعدہ شیریں کی شادی ایک شہزادہ خسرو پرویز سے جو فرہاد کا رقیب تھا کر دی اور ایک لونڈی کو سکھلا کر فرہاد کے پاس بھیجا کہ وہ تو خدا کو پیاری ہو گئی یہ سنتے ہی فرہاد

نے اپنے سر پر چلا لیا تیشہ مارا کہ خود معشوق حقیقی سے
جا ملا اور اس لونڈی کو فرہاد کُش کہنے لگے۔

**فرہنگ** :- (بفتح اول وسوم) فارسی زبان کا
لغت، فارسی زبان کی ڈکشنری۔ فارسی، مونث،
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

بوسیدہ لغت چھانٹی ہے اللہ کرے پڑ جائے
دے شیخ تری عقل کی فرہنگ میں کیڑا — انشا

قول فیصل۔ کچھ عرصے سے اردو لغتوں کے لیے
بھی لفظ فرہنگ استعمال ہونے لگا ہے جیسے فرہنگ
آصفیہ اور فرہنگ اثر وغیرہ۔ مختصر لکھنوی نے
مندرجہ بالا معنوں سے ذرا ہٹ کے کہا ہے۔

یہ ہے فرہنگ الہیات کے مشکل مسائل کی
ہیں اوراق کل غافل نظر ارشاں گنہگاری — مختصر لکھنوی

**فرہنگ** :- دانائی، دانش، عقل، سمجھ، فارسی
متروک۔

ع کام لینا چاہیئے ہے عقل اور فرہنگ سے — تیر لکھنوی

قول فیصل۔ "دانا صاحب عقل اور عقلمند کے معنی
میں فرہنگ استعمال ہوا ہے۔

جوں نقش قدم رہتے ہیں گر جاتے ہیں لیکن
یوں زیست بسر صاحب فرہنگ زمیں پر — مصحفی

**فرہی** :- (بفتح فا وضم رائے مشدد) شان و
شوکت، رعب و دبدبہ، فارسی، قلیل الاستعمال۔

تجھ کو کب دعویٰ فرہی تھا
تجھ کو کب فخر فرماں دہی تھا — نظم طباطبائی

**فری** :- (بکسر تین) بلاقیمت، مفت، انگریزی
صفت، رائج۔

محل صرف۔ سچی چینی کا گلدان پانچ روپے کو یوں
سمجھو کہ بالکل فری ہے۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے "آزاد،"
بے روک ٹوک کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے
زبانوں پر نہیں ہے۔

**فریاد** :- (بالفتح) بلند آواز سے مدد مانگنا، مدد
مانگنے کی غرض سے چیخنا، دہائی، فارسی، مونث
فصیح، رائج۔

گردوں پہ پہنچی تھی صدا طبل وغا کی
فریاد گئی عرش پہ شاہ شہدا کی — میر انیس

**فریاد** :- زیادتی، ظلم کی شکایت، انتہائی
تکلیف کو بلند آواز سے ظاہر کرنا، فارسی، فصیح، رائج

سحر تک روز زنداں کی ہوا کرتی ہیں دیواریں
نہ جانے شب کو قیدی کس طرح فریاد کرتے ہیں — رشید

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے نالش اور استغاثہ
کے معنی بھی لکھے ہیں جو اب کم نہیں بولتے۔

**فریاد آنا** :- شکایت پہنچنا، اردو مصدر،
قلیل الاستعمال۔

اس وحشت دل نے تجھے دیوانہ بنایا
ورنہ کبھی تم تک مری فریاد نہ آتی — داغ

قول فیصل۔ یہ کوئی خاص محاورہ نہیں ہے لیکن
وقت اور محل پر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**فریاد پہنچنا** :- دہائی کی آواز پہنچنا، دل سے
نکلی ہوئی آہ کا پہنچنا، اردو مصدر، فصیح، رائج

تھرائیں گے اور چرخ! فرشتے تہ سن کر
تا عرش جو پہنچی کبھی فریاد ہماری — رند

**فریاد خواہ** :- دہائی دینے والا، فریادی،
دادخواہ، فارسی صفت (نور اللغات)

قول فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "دادخواہ"
مستعمل ہے۔

**فریاد رس** :- دادرس، فریاد کو پہنچنے والا
فارسی صفت، فصیح، رائج۔

کیا تمنا تھی، ہو گیا، حیف ہے! افسوس ہے!!
کون اب فریاد سنتا ہے بجز فریاد رس — رند

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

بت نہ ہم نہیں سنتا کسی کی
غریبوں کا خدا فریاد رس ہے — (شاہ نواب)

سلبی معنوں میں بھی اس کا صرف ہے۔

دست بدست سے کی ٹوٹ کے فریاد بہت
نہ ہوا کوئی بھی فریاد رس جام شراب — ذوق

انشا نے اور داد رسی کے معنی میں "فریاد رسی"
بھی زبانوں پر ہے۔

**فریاد سگاں کم نہ کند رزق گدا را** :-
کتوں کا بھونکنا فقیر کے رزق کو کم نہیں کر دیتا ہے
یعنی اپنے کام میں لگے رہو اور لوگوں کو بکنے دو
ان کے کہنے سننے کا اثر تمہاری کامیابی پر نہیں پڑ سکتا
فارسی مقولہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

یہ مصرعہ یوں بھی پڑھتے ہیں :- آواز سگاں
کم نہ کند رزق گدا را۔

**فریاد سننا** :- داد کو پہنچنا، داد رسی کرنا،
اردو مصدر، فصیح، رائج۔

کیوں ڈرتے ہو عشاق کی بے حوصلگی سے
یاں تو کوئی سنتا نہیں فریاد کسو کی — غالب

**فریاد کرنا** :- دہائی دینا، استغاثہ کرنا، داد
چاہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

ہو پیں گی نہ جب تک مرا بجھے گی نہ پیاس
کریں گی یاد کو بالی کی مچھلیاں فریاد — خواجہ وزیر

قول فیصل۔ تھوڑے سے فرق کے ساتھ غل
مچانا، شور کرنا، آہ و زاری کرنا، نالہ و فغاں کرنا
کے معنی میں بھی بولتے ہیں جو فصیح ہے۔

نازک ہے دل یار بہت، چاہیے مجھ کو

فریاد کرو عالم امکاں سے نکل کر (مصحفی)

**فریاد کو پہنچنا**:- فریاد کو سننا، انصاف کرنا، دادرسی کرنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

اس کو کچھ علی کی تو نہ فریاد کو پہنچے
دم توڑنے میں پوچھے کی امداد کو پہنچے (فرزاد دبیر)

**فریاد لانا**:- کسی کے ظلم وستم کا شکوہ کسی کے سامنے کرنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

نبی کے پاس لایا ہوں میں فریاد
مصیبت میں کرو امداد دو داد (میر دمسرسیع المثانی)

**فریاد لینا**:- فریاد سننا۔ اردو، صرف دلی کی زبان۔

محل صرف۔ جب تک چھوٹے تھے مجھ کو ماں سمجھتے تھے اور میں ان کی فریاد لیتی تھی۔ (توبۃ النصوح)

**فریادو**:- فریادی، اردو، عوام اور جاہل عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ بہن! جب تک تم فریادو ماتم روزانہ نہ کرو گی یہ بلا تمہارے سر سے نہیں ٹلے گی۔

**فریادی**:- (بالفتح) دادخواہ، مستغیث، مدعی، داد کی خواہش کرنے والا، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

اٹھو تمہاری فغاں کے بھی آئے فریادی
اٹھو جو چاہتے ہو دید گیسوئے برہم (محشر)

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

نقش فریادی ہے کس کی شوخیِ تحریر کا
کاغذی ہے پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا (غالب)

**فریادی ماتم**:- وہ ماتم جو شیعہ عورتیں بالخصوص سن رسیدہ عورتیں عام طور سے ایسے وقت میں کہ جب انتہائی مصیبت اور بلا کا عالم ہو تو ۱۲ بجے دن کو صحن میں یا غسل کے وقت غسل خانوں میں پیٹنے کے عنوان سے روزانہ کرتی ہیں۔ اردو، شیعہ عورتوں کی زبان۔

قول فیصل۔ فریادی ماتم کا پہلا مصرع یہ ہے
اے کل کے مددگار امداد کو آؤ فریاد کو پہنچو

**فری اسٹائل**:- آزادانہ کشتی، ایسی کشتی جس میں کوئی پابندی نہ ہو۔ انگریزی، رائج۔

قول فیصل۔ عوام اسی کو "فری اسٹائل کشتی" کہتے ہیں۔

**فریب**[1]:- (بکسر اول و دوم و یائے مجہول) حیلہ، دھوکا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

بقدر پیمانہ تخیل سرور ہر دل میں ہے خوشی کا
اگر نہ ہو یہ فریب پیہم تو دم نکل جائے آدمی کا (جمیل مظہری)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول ہی ہے جو فصیح ہے۔ فارسی میں "عشوہ ناز اور طلسم" کے بھی معنی ہیں جو زبانوں پر نہیں ہیں۔

**فریب**[2]:- مکر، دغا، بے ایمانی۔ فارسی، فصیح، رائج۔

کم بخت بڑھ کے صبح قیامت سے مل گئی
دیکھا فریب تم نے شبِ انتظار کا (مصحفی)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "چالاکی حیلہ اور عیاری" کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔ مرکبات میں بمعنی "لبھانے والا" مستعمل ہے۔ جیسے "نظر فریب، دل فریب" وغیرہ۔

**فریب آمیز**:- مکر و دغا سے بھری ہوئی۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ حاصل مرام ایسی فریب آمیز باتیں سن کر نشو و نما کا مطیع ہو گیا۔ (طلسم ہوشربا)

**فریب چلنا**:- مکر و دغا کا کارگر ہونا، اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

منظور تھا جو فریب اس پہ کھیلنے
کیوں بدگمانی ہوں دست سے دشمن کے ہاتھیں (غالب)

**فریب دہی**:- دغا بازی، فریب دینا، دھوکہ دینا، کسی کے ساتھ مکر کرنا۔ فارسی، ہوشمند تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ مدعیہ کا بیان ہے کہ ایسے مغیر اور ان کے نفقے مال چرتے ہیں اور سب باہر جو دیں سکے لگتا ہے۔ یہ بھی عدالت کی فریب دہی ہے! (دنعفران زار)

**فریب دینا**:- دھوکا دینا، جھانسا دینا، مکر و دغا کے ساتھ کسی سے پیش آنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

بے نیازی سے فریب اے بت عیار نہ دے
ہم نہ مانیں گے خدا صورت انساں ہو کر (آتش)

**فریبرز**:- (بفتح اول و کسر دوم و یائے مجہول و ضم چہارم) ایک مشہور پہلوان کا نام فارسی، قلیل الاستعمال۔

ہو سدا تیرے قلم کے اک اشارے میں وہ کام
جو نہ ہو گرز فریبرز و سنان سام سے (نظم طباطبائی)

قول فیصل۔ اس کا اصلی نام "فرابرز" تھا کثرت استعمال سے "فریبرز" ہو گیا یہ ایک بادشاہ کا بھی نام تھا۔

**فریبِ زندگی**:- (باضافت) زندگی کا دھوکا، زندگی کی چپقلش، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

فریب زندگی جس نے نہ دیکھا ہو مجھے دیکھے
نہ سینے میں ہو دل اپنا نہ منھ میں ہو زباں اپنی — چکبست

**فریب ساز**:- حیلہ گر، دغا باز۔ فارسی صفت،
(نور اللغات)

قول فیصل ۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے ۔

**فریب سے**:- دھوکے سے، چال سے، مکر و حیلہ سے
اردو صرف، فصیح، راسخ ۔

محل نظر ۔ میر نواب شوق ! میں ہمیشہ تمھارے فریب
سے بچتی رہی لیکن آج دھوکا کھا ہی گئی ۔

**فریب سے نہ چوکنا**:- دھوکا دینے سے باز نہ آنا
مکر نہ چھوڑنا ۔ اردو صرف، غیر فصیح، راسخ ۔

چوکا فریب سے نہ کبھی وہ قمار باز
چو سر کا بھی جو شغل کیا چال چل گیا — شاد

**فریب صید باشد خواب صیاد**
**بظاہر غافل و در اصل ہشیار**

صیاد کا خواب شکار کو فریب دینے کے لئے ہے وہ بظاہر
غافل ہے مگر در اصل ہشیار ۔ فارسی مقولہ ۔ تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان قلیل الاستعمال ۔

**فریب کار**:- دھوکا دینے والا، فریب دینے
والا، فارسی ترکیب قلیل الاستعمال ۔

**فریب کاری**:- دھوکا بازی، فریب دہی
فارسی، قلیل الاستعمال ۔

محل نظر ۔ میرے خیال میں تو بھائی اس قسم کے عیوب
یعنی مردم آزاری، عیش پرستی، فریب کاری، تن آسانی
خود غرضی . . . ہر وقت زردار طبقے کے خصائص
امتیازی سے رہتے ہیں ۔ (میرا پہلا گناہ)

**فریب کرنا**:- عیاری کرنا، چالاکی کرنا، دھوکا دینا
دغا دینا ۔ اردو صرف، فصیح، راسخ ۔

پہلو میں رہ کے اس نے بہت کیا فریب

دل پر بھی صحبتوں کا تمھاری اثر پڑا — ضامن کنتوری

**فریب کھانا**:- دھوکا کھانا، فریب میں آنا ۔
اردو صرف، فصیح، راسخ ۔

ہاں کھائیو مت فریب ہستی
ہر چند کہیں کہ ہے نہیں ہے — غالب

قول فیصل ۔ اس کا صرف حرف جار (کا، سے،
میں، وغیرہ) کے ساتھ زیادہ ہے

گرچہ ہوں دیوانہ پر کیوں دوست کا کھاؤں فریب
آستیں میں دشنہ پنہاں، ہاتھ میں نشتر کھلا — غالب
(کاف کے ساتھ)

بچ بچ جاتی ہے گرے حسن کی بازار ہستی میں
فریب ان جو فروشوں سے نہ کھا گندم نمائی کا — امیر
(سے کے ساتھ)

دل آیا اس طرح آخر فریب ساز و ساماں میں
الجھ کر جیسے رہ جائے کوئی خواب پریشاں میں — عزیز
(میں کے ساتھ)

بغیر حرف جار کے بھی استعمال ہوا ہے ۔

وہ بولیں کہ کھایا ہے اچھا فریب
تمھیں ان کا معلوم ہے کیا فریب — (راسخ، نسر یار بادہ)

اس کا متعدی "فریب کھلانا" بھی استعمال ہوا ہے ۔

شوق دید رخ نے کھلوایا ان آنکھوں کو فریب
الفت گل سا نظر کراتی ہے صیاد کا

**فریب کھلنا**:- مکر ظاہر ہو جانا، دھوکے اور
دغا کا واضح ہو جانا ۔ اردو صرف، فصیح، راسخ

ملک کے وارث کو دیکھا خلق نے
اب فریب طغرل و سنجر کھلا — غالب

**فریب میں آنا**:- دھوکا کھانا، دم میں آنا ۔
اردو صرف، فصیح، راسخ ۔

ہستی کے مت فریب میں آ جائیو اسد
عالم تمام حلقۂ دام خیال ہے — غالب

**فریب میں لانا**:- کسی کو مکر و دغا کے جال میں
پھانسنا، فریب کے پھندے میں پھانسنا ۔ اردو صرف، فصیح، راسخ

کس کس بشر کو لائی ہے دنیا فریب میں
کیا کیا جواں مرید ہے اس پیر زال کا — آتش

**فریبی**:- دغا باز، دھوکے باز، مکار، دھوکا
دینے والا ۔ فارسی صفت، غیر فصیح، راسخ ۔

محل نظر ۔ موجودہ دور میں شاذ و نادر ہی ایسا فریبی
شاید ہی کوئی ہو ۔ اس نے امریکہ کا تاج محل دس
کھرب کے عوض بیچ دیا ۔

**فریبیا**:- دغا باز، مکار، دھوکا دینے
والا ۔ اردو صفت، غیر فصیح، راسخ ۔

لپٹا میں اٹھ کے عشق سے تو بولے فریبیے
مطلب کے وقت کیسے بجا ہوش ہو گئے — امیر

**فربہ**:- (بفتح اول و کسر دوم و بائے ہوز ساکن)
بے شکل، کلاں ۔ وقت کا ایک لاجواب ۔ عربی صفت
تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

قول فیصل ۔ یہ فرد کی صفت مشبہ ہے "بانصیب
بولتے بلکہ "فرد اربہ" کی ترکیب سے زبانوں پر ہے ۔

**فربہ**:- سید رضی حیدر عرف سلطان صاحب
کا تخلص ۔ آپ مجید بن سعید بن انس برادر
انیس کے بیٹے تھے جو لکھنؤ کے محلہ باورچی ٹولہ
میں ۱۳۰۷ھ میں پیدا ہوئے ۔ مولوی محمد رضا صاحب
اور مولانا سید سبط حسن صاحب سے فارسی کے
علاوہ عالم تک عربی کی تعلیم حاصل کی شاعری میں
دونوں باپ بیٹے پیارے صاحب رشید
کے شاگرد تھے ۔ ابتدا غزل گوئی سے ہوئی اور مشق
دوئی کی مشق کے بعد پہلا مرثیہ :۔
شگفتگی گل مضموں کی ہے بہار سخن ۔
۱۹۱۶ء میں کہا ۔ کل ۲۸ مرثیے کہے ہر سال ۲۳
رجب کو ناظم صاحب کے امام باڑے میں نیا مرثیہ
پڑھتے تھے ۱۹۴۸ء میں مرحوم کو خیال پیدا

ہوا کہ اب طولانی مرثیوں کا وقت ختم ہو چکا۔ اسی لیے عوام اب مرثیہ خوانی کی مجلسوں پر حدیث خوانی کو ترجیح دینے لگے ہیں چنانچہ اپنے خاندانی قیود و حدود کو قائم رکھتے ہوئے صرف ساٹھ ساٹھ بند کے مراثی کہے جن کی تعداد چھ ہے۔ بقیہ مراثی دو سو بند سے زائد ہیں سب سے طولانی مرثیہ ۲۶۵ بند کا:-

"کھول اے ذہن رسا جوہر دُر مینا نہ نظم"

ہے۔ سنہ ۱۳۸۸ھ میں ۸۱ سال کی عمر میں انتقال فرمایا اور کربلائے نواب ملکہ جہاں (عیش باغ) میں دفن ہوئے۔ محمد نقی صاحب نے تاریخ وفات کہی۔

پاس ہیں شبیر و شبر کے ارم میں آ کے نقی
آجکل آرام سے سید رضی حسین فرید

سنہ ۱۹۶۸ء

**فرید:-** شیخ فریدالدین، بابا فرید شکر گنج کا نام عربی، رائج۔

بک بک کے روز کھاتے ہیں غلط مراد ماغ
سمجھے ہیں شاید اس کو بھی توشہ فرید کا — امیر

قول فیصل۔ تنہا فرید نہیں بولتے بلکہ بابا فرید یا فرید شکر گنج ہی اہلسنت حضرات کی زبانوں پر ہے صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ چونکہ آپ بچوں کو شیرینی تقسیم فرمایا کرتے تھے اور نیز بعض یہ آپ کی کرامت بھی بیان کرتے ہیں۔ اس وجہ سے یہ نام پڑ گیا۔

**فرید بوٹی:-** ایک قسم کی بوٹی جس سے پانی جم جاتا ہے۔ اردو، عطاروں کی اصطلاح

عطار شمیم گلستاں کی
محسن کاکوروی
ہم رتبہ فرید بوٹی

فرید شکر گنج نہ رہے دکھ نہ رہے رنج

بچوں کا ایک ظریفانہ فقرہ جو اکثر کسی شخص کو بدحیثیت ٹٹو پر چڑھا دیکھ کر کہتے ہیں جس کی وجہ یہ ہے بعض فقرا ایک مریل خستہ حال ٹٹو پر چڑھ کر "فرید گنج نہ رہے دکھ نہ رہے رنج" کی صدا لگا کر مانگتے پھرا کرتے ہیں۔ بس اس ہیئت پر محمول کر کے پھبتی کے طور پر یہ فقرہ کہنے لگے۔

(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا۔

**فریدوں:-** (بکسر اول و دوم و یائے مجہول و ضم چہارم نون غنہ) فارس کے ایک مشہور بادشاہ کا نام جو دانش مندی میں شہرۂ آفاق ہے۔ فارسی مذکر، رائج۔

کہاں وہ دولت کہاں حشمت کہاں ثروت کہاں شوکت
کہے کو کو نہ کیونکر فاختہ طاق فریدوں پر — اسیر

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول و دوم ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "فارس کے ایک قدیم مشہور بادشاہ بن آبتین کا نام جو ملک فارس میں ہوشنگ کی نسل سے حضرت عیسیٰ کے زمانے سے ۵۷۰ برس پیشتر ہوا ہے۔ فریدوں دو ہی مہینے کا تھا کہ اس کے باپ کو ضحاک نے مار ڈالا اور اس کے درپے ہوا کہ اس کی ماں فرانک اسے گھر سے لے بھاگی اور اپنا دودھ خشک ہو جانے کے سبب ایک گوالے کے سپرد کر دیا، جس نے گائے کا دودھ پلا پلا کر فریدوں کو پالا۔ اور آخیر کو اس نے رچایا اور کاوہ آہنگر کی مدد سے ضحاک کو ہلاک کیا اور تخت فارس پر متمکن ہوا۔

**فریدوں فر:-** فریدوں کی ایسی شان و شوکت والا، فریدوں کے ایسا جاہ و جلال رکھنے والا۔

فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صاف۔ کلیوں نے کسی غنچہ دہن کو دیکھا اور کھل گئیں۔ نرگس شہلا کی نظر بازی سوسن کی زبان دونوں بلبل کی خوش آوازی، الغرض باغ نزہت آگین اور حسینان زہرہ جبین اس کے فریدوں فر۔

(فسانۂ آزاد)

**فریدی:-** (بہ ہردو یائے معروف) بابا فرید کی نیاز کا کھانا، اردو مونث،

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ یہ حضرات اہلسنت کی خاص اصطلاح ہے۔ پٹھانوں کے ایک قبیلے کو بھی فریدی کہتے ہیں اور اس قبیلے کے لوگ اپنے نام کے ساتھ یہ لفظ لکھتے ہیں جیسے "حبیب احمد فریدی، غیاث الدین فریدی" وغیرہ۔

**فریس:-** (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) فراست والا، صاحب عقل و دانش، عقلمند، اردو صفت، قلیل الاستعمال۔

محل صاف۔ میں نے ان (آزاد سوا) کا سا طباع ذہین اور فریس شخص کہیں نہیں دیکھا، غضب کے آدمی تھے کسی فن میں نیاز مند نہ تھے، ہر فن مولیٰ اور ہر فن پر عالمانہ اور ماہرانہ عبور رکھتا۔

(اردو ادب دسمبر سنہ ۱۹۵۶ء)

قول فیصل۔ اہل ہند فراست سے فریس بنا کے استعمال کرنے لگے۔

**فریش:-** (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) صاحب فراش، ایسا مریض جو بستر سے اٹھ نہ سکے اردو، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تفسیر ماجدی کی جب پہلی جلد ملی تھی اس وقت تک میں زیادہ فریش تھا بس کچھ ابتدائی حصہ ہی پڑھ پایا۔ (صدق جدید ۲۲ جولائی سنہ ۱۹۷۱ء)

قول فیصل۔ اہل ہند فرش سے فریش بنا کے استعمال کرنے لگے جس کے عربی میں لغوی معنی ہیں "لوٹ لینا، تاخت و تاراج"

**فریضہ** :- (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) خدا کا حکم، بندوں پر خدا کا واجب کیا ہوا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

جب صبح قتل، شہ نے فریضہ ادا کیا
فوج امیر شام نے عزم دغا کیا — میر انیس

قول فیصل۔ تنہا فریضہ بول کے نماز سے مراد لیتے ہیں۔ "فریضہ ادا کرنا" اس کا خاص صرف ہے اس کی عربی جمع فرائض ہے۔ اس کی مغیرہ صورت اور اردو جمع "فریضے" بھی رائج و فصیح ہے

فریضے سے سحر کے سید بطحا ہوئے فارغ
مسلح ہو گئے مرداں دیں آیا علم باہر — نظم طباطبائی

**فریضۂ سحری** :- صبح کی نماز، نماز فجر، فارسی، فصیح، رائج۔

آخر ہے رات حمد و ثنائے خدا کرو
اٹھو فریضۂ سحری کو ادا کرو — میر انیس

**فریفتہ** :- (بکسر اول و دوم و یائے مجہول) عاشق، محبت کرنے والا، شیفتہ، والہ و شیدا، فدائی، فارسی، فصیح، رائج۔

بدلہ ترے ستم کا کوئی تجھ سے کیا کرے
اپنا ہی تو فریفتہ ہوئے خدا کرے — یقین دہلوی

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بفتح اول ہی ہے جو فصیح ہے۔ اس کے لغوی معنی ہیں "دھوکا کھایا ہوا، فریب میں آیا ہوا" لیکن ان معنوں میں زبانوں پر نہیں ہے۔ صاحب نور اللغات نے ایک معنی "محو" بھی لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

**فریفتہ کرنا** :- عاشق بنا لینا، مفتون کرنا، اپنا دلدادہ کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ باوجودیکہ شوہر بڑا بد دماغ اور بدچلن تھا لیکن اس نے ایسی اطاعت کی کہ اپنا فریفتہ کر لیا۔

**فریفتہ ہونا** :- دلدادہ ہونا، عاشق و مفتون ہونا، والہ و شیدا ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ان بھٹیاری کھلی جاتی ہیں کہ میاں آزاد ہم پر فریفتہ ہو گئے اب نکاح ہوا ہی چاہتا ہے (فسانۂ آزاد)

**فریق** :- (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) مجمع، گروہ، جماعت، فرقہ۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہفتاد و دو فریق کے حسد سے عدد ہیں
اپنا ہے یہ طریق کہ باہر حسد سے ہیں — ذوق

قول فیصل۔ عربی میں اس بڑے گروہ کو کہتے ہیں جو کسی قوم سے جدا ہو کر دوسری جگہ یا دوسرے موضع میں چلا جائے۔

**فریق** :- ۲ مدعی، مدعا علیہ۔ اردو، مذکر عدالت کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ مدعی کو فریق اول اور مدعا علیہ کو فریق ثانی کہتے ہیں۔ دو مقابلہ کرنے والے شخصوں یا گروہ میں سے ہر ایک کو فریق کہتے ہیں اس کی جمع فریقین ہے۔

**فریق غالب** :- کامیاب پارٹی، مقدمہ جیتنے والی پارٹی، فارسی، (اعظم اللغات)

قول فیصل۔ یہ ترکیب عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فریق مخالف** :- مدعا علیہ، مخالف فارسی، فصیح، رائج۔

مرا دل ہے میرا فریق مخالف
کروں کیا میں دلبر سے شکوہ ستم کا — ریاض

**فریق مغلوب** :- ناکام پارٹی، وہ مدعی یا مدعا علیہ جو ہار گیا ہو۔ فارسی (اعظم اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فریقین** :- مدعی و مدعا علیہ، طرفین، جانبین، دونوں شخص یا گروہ۔ عربی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آخر کار فریقین کی رائے یہ قرار پائی کہ شہر چلیے جو پڑھا لکھا آدمی پہلے ملے وہی حکم جو کہہ دے آخر صدق اعتقاد منظور (فسانۂ آزاد)

**فریم** :- ۱ (FRAME) (بکسر اول و دوم و یائے مجہول) تصویر کا چوکھٹا۔ انگریزی، مذکر، رائج

بن گیا ہر ذرہ گویا آئینہ رخ کا فریم
گورے ماتھے پر نمایاں سبز چہرہ ہو گیا — منیر

قول فیصل۔ آئینے اور شیشے میں جو چوکھٹا لگتا ہے اس کو بھی فریم کہتے ہیں۔

ترے رخسار تاباں کا بھی جو عکس پڑتا ہے
فریم آئینے کا بنتا ہے ہالہ ماہ کامل کا — ناسخ

عینک یا چشمے کے تال یا چوکھٹے کو بھی فریم ہی کہتے ہیں جیسے "تمہاری عینک کا فریم بہت معمولی اور کمزور ہے کسی بڑی دکان سے ولایتی فریم بدلوا لو۔"

**فریم** :- ۲ وہ لوہے کا چوکھٹا جس میں حرف منڈھ کر چھاپنے کے کام میں لاتے ہیں۔ انگریزی پریس والوں کی اصطلاح۔

محل صرف۔ بے تعریف کہتا ہوں، نئی انشا ملاحظہ آئی ہے۔ بیلن کی سیاہی میں صاف کیفیت روشنائی ہے۔ فریم ہر ایک مرقع کی تصویر ہے ہلکا مٹنا نہیں گویا خط تقدیر ہے۔ (فسانۂ عجائب)

**فریم کرانا**:۔ لکڑی وغیرہ کا چوکھٹا لگوانا۔ اردو، صرف، رائج۔

محل صرف۔ تمھاری اتنی نایاب آئل پینٹنگ تصویر خراب ہو رہی ہے اس کو فریم کرا لو محفوظ ہو جائے گی۔

قول فیصل۔ اس فریم کرانے میں چوکھٹا اور شیشہ دونوں مراد ہوتے ہیں اس فعل کو فریم کرنا کہتے ہیں۔

**فزا**:۔ (بالکسر) بڑھانے والا، زیادہ کرنے والا، فارسی صفت۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے۔ مرکبات میں مستعمل ہے۔ جیسے جاں فزا۔

جاں فزا بادہ ہے جس کے ہاتھ میں جام آ گیا
سب لکیریں ہاتھ کی گویا رگ جاں ہو گئیں — غالب

اس کی ابتدا میں الف کا اضافہ کر کے افزا بھی کہتے ہیں اور وہ بھی مرکبات ہی میں مستعمل ہے جیسے روح افزا، حیرت افزا وغیرہ۔

**فزع**:۔ (بفتحتین) خوف، دہشت، گھبراہٹ، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ تنہا نہ بولو، پر ہمیشہ جزع فزع کی ترکیب سے رونا پیٹنا، گریہ وزاری اور گڑگڑانا کے معنی میں بولتے ہیں۔ سودا نے سکون دوم نظم کیا ہے جو صحیح نہیں اس لئے کہ جزع اور فزع دونوں بالفتح نہیں بلکہ بفتحتین ہیں۔

نہایت ہے جزع و فزع بسیار
صلاحاً یہ لگے کہنے ہر اک بار — سودا

**فزود**:۔ (بضم اول و واو معروف) زیادہ افزود، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال،

مرے سخن کی قدر بعد زیادہ ہووے فزود
گہر یتیم جو ہووے تو ہو فزود بہا — سودا

**فزوں**:۔ (بضم اول و واو معروف) زیادہ افزوں کا مخفف۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نوح سے بھی کچھ فزوں دنیا میں طوفان بکھا
جوش پر آئے کی جس دن چشم گریاں دیکھنا — دانش لکھنوی

قول فیصل۔ اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ ہے

فزوں ہے جلوۂ کعبہ تمر سے
صدا آتی ہے یہ دیوار و در سے — (معراج المضامین)

زور دینے کے محل پر "فزوں تر" بھی مستعمل ہے۔

یوں نری عیب سے دانی ہو فزوں تر جیسے
صفر سے ایک دہائی کی ہو مقدار پذیر — شاد لکھنوی

**فزونی**:۔ (بالضم) زیادتی، افزونی کا مخفف، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ افزونی نسبتاً زیادہ مستعمل ہے۔

**فساد**:۱ (بالفتح) صلاح کی ضد، تباہی، برباد ہونا، غدر، جھگڑا، بکھیڑا، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف، اہل حسد ہر وقت جوش میں ابلتے پھرتے اور فساد کے چھتوں پر فتنے کی بھڑیں اڑتی رہتی ہیں۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ عربی میں اس کے معنی ہیں "کھیل کود اور جبر سے مال لینا۔"

**فساد**:۲ حالت اصلی پر نہ رہنا۔ تغیر، خلل، بگاڑ، خرابی۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ تمھارے جسم پر جو چھوٹے چھوٹے پڑے ہیں یہ حقیقتاً فساد خون ہے جلدی علاج کرو۔

**فساد**:۳ مخالفت، سرکشی، تمرد۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ ان معنی میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فساد اٹھانا**:۔ جھگڑا پیدا کرنا، ہنگامہ برپا کرنا، فتنہ کھڑا کرنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ علمائے حسد پیشہ بادشاہی دربار میں مکر و فریب کی جنس کو سوداگری میں لگا کر فتنہ اور فساد اٹھاتے ہیں۔ (دربار اکبری)

**فساد اٹھ جانا**:۔ فتنہ برطرف ہو جانا، شورش ختم ہو جانا۔ اردو محاورہ، قلیل الاستعمال،

اٹھ گیا دین مصطفیٰ سے فساد
آپ کو آپ دے مبارکباد — نیرنگ (ذوالعصوی)

**فساد اٹھنا**:۔ (لازم) فتنہ برپا ہونا، جھگڑا اٹھ کھڑا ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ رئیس قافلہ نے لعل جو دیکھا تمام ملال بھولا، با خود سوچا کہ ایسی گراں بہا شے کا سہل لے لینا مشکل ہے مبادا فساد اٹھے۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ داغ نے "پر" کے اضافے سے مندرجہ ذیل معنی میں کہا ہے۔ آفت آنا، مصیبت پڑنا، بلا نازل ہونا۔

دیکھیے کیا فساد اٹھتا ہے
میری طرز رقم سے اٹھتا ہے — داغ

اہل لکھنؤ اس طرح اور اس صورت سے نہیں بولتے

**فساد برپا کرنا:**- فساد اٹھانا، شورش پیدا کرنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل: بصیغہ جمع فسادات برپا کرنا بھی مستعمل ہے جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے جیسے "خدا نے حضرت آدمؑ کے قبل جنات اور نسناس وغیرہ کو خلق کیا تھا ان لوگوں نے بہت خوں ریزیاں کی تھیں اور فسادات برپا کئے تھے۔"

(حاشیہ کلام اللہ ترجمہ مولوی فرمان علی)

**فساد پڑنا:**- فتنے کی ابتدا ہونا، خلل پڑنا۔ اردو صرف، دہلی کی زبان۔

محل صرف: لیکن عجب ساعت تھی جب وقت شیعہ سنی کا فساد پڑا تھا- تیرہ سو برس گزر گئے اور طرفین نے ہزاروں صدمے اٹھائے اہل صلاحیت نے بہتیرے ہی زور لگائے مگر دونوں میں سے ایک بھی رستے پر نہ آیا۔ (دربار اکبری)

**فساد پھیلانا:**- (متعدی) خرابی پھیلانا ایسی باتیں کرنا جس سے فساد پیدا ہو۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف: یہ جھگڑا کب کا ختم ہو چکا تھا اب جو کچھ ہوا ہے یہ فساد تمھارا پھیلایا ہوا ہے۔

**فساد پھیلنا:**- (لازم) خرابی پھیلنا، شورش بڑھنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف: یہ مذہبی جذبے کے ماتحت فساد ہوا تھا اس کا پورے شہر میں پھیلنا کوئی تعجب کی بات نہیں۔

**فسادِ خون:**- (باضافت) خون کا بگاڑ، خون کی خرابی، خون کا فطری قوام کے مطابق نہ رہنا، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف: اکثر فسادِ خون کی بیماری میں مبتلا رہتے تھے۔ آخر اسی مرض کہنہ کے اشتداد سے ... انتقال فرمایا۔ (آب بقا)

قول فیصل: اضافت کے باوجود عام بول چال میں اعلان نون کے ساتھ ہے نظماً با خفائے نون استعمال کرتے ہیں عوام اور جہلا خون فساد کی ترکیب سے بھی بول دیتے ہیں۔

**فساد کا گھر:**- بنائے فساد، خرابی کا سبب۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

زن، زمیں، زر تو ہے فساد کا گھر
لیکن اتنا کہوں گا اے اکبر (اکبر الہ آبادی)

قول فیصل: ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے

وہی اچھے جو خانہ ویراں ہیں
گھر بنانا فساد کا گھر ہے (رشک)

**فساد کرنا:**- خرابی پیدا کرنا، خلل ڈالنا، روکنا۔ اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

بجا میں جانے کو کرکے تصدقِ عزت
وگرنہ دل نے نہیں کون سا فساد کیا (آتش)

قول فیصل: اس کے ایک معنی "جھگڑا کرنا" بھی ہیں- یہی معنی زیادہ رائج ہیں۔

ہے طبیعت کا میری یہ ایجاد
تو عبث کرتے ہو نزاع و فساد (محمد عنایت) (سبیل نجات)

**فساد کھڑا کرنا:**- فتنہ برپا کرنا، شورش اٹھانا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف: تم جہاں جاتے ہو ایک نیا فساد کھڑا کرتے ہو یہ تمھارے حق میں اچھا نہیں خدا تم پر رحم کرے۔

قول فیصل: اس کی تکمیلی صورت بھی رائج ہے جیسے "کمبخت جاہل گیا تھا صلح کرانے وہاں جاکے الٹے فساد کھڑا کر دیا۔"

**فساد کھڑا ہونا:**- (لازم) فتنہ برپا ہونا شورش اٹھنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف: اس معاملے کو اس قدر طول دینا کہ قوم میں ایک فساد عظیم کھڑا ہو جائے چار آدمی بیٹھے ہوں تو صحبت کا مزہ جاتا رہے ... یہ کیا ضرور ہے۔ (دربار اکبری)

**فساد کی بو آنا:**- کسی چیز کی اصلی حالت کا کسی حد تک متغیر ہو جانا- اردو صرف، فصیح، رائج۔

رکاوٹ خوب نہیں طبع کی روانی میں
کہ بو فساد کی آتی ہے بند پانی میں (ذوق)

**فساد کی جڑ:**- جھگڑے کی بنیاد، فساد کی بنا، سبب فساد، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جو خط کے لکھنے میں برپا ہوں سو طرح سے فساد
تو ٹھہرے ہے شاخ قلم سر بسر فساد کی جڑ (ظفر)

قول فیصل: ظفر نے "فساد کی جڑ قائم کرنا" بھی کہا ہے جو دہلی کی زبان ہے۔

بٹھا کے غیر کو تم نے کر فساد کی جڑ
نکال اس کو کہ یہ ہے بشر فساد کی جڑ (ظفر)

"فساد کی جڑ چھپنا" بھی کہا گیا ہے جو عام نہیں ہے۔

قسمت اچھی طرح گئی لڑ
مٹی میں چھپی فساد کی جڑ (تعبیر عفت)

صاحب نور اللغات نے اسی معنی میں "فساد کی گانٹھ" بھی لکھا ہے جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فساد کی نیت سے:**- بدنیتی سے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف: صرف آپ کا خیال ہی خیال ہے میں بخدا فساد کی نیت سے نہیں حاضر ہوا تھا۔

قولِ فیصل۔ منت کی جگہ "ارادہ، قصد، خیال" بھی بول دیتے ہیں۔

**فسادِ معدہ**:۔ (باضافت) معدہ کی خرابی، معدہ کا صحیح طریقے سے ہضم نہ کرنا۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل مثال۔ اطبا کو اکثر و بیشتر کہتے سنا ہے کہ فسادِ معدہ تمام بیماریوں کی جڑ ہے۔

**فساد ہونا**:۔ برائی ہونا، خلل ہونا، خرابی ہونا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

غم کھاتے کھاتے جوشِ جنوں مجھ کو ہو گیا
ثابت ہوا فساد یہ سارے غذا کے ہیں — رقی

**فساد ہونا**:۔ جھگڑا ہونا، لڑائی ہونا، شورش۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل مثال۔ دونوں طرف کی پارٹیاں بھری بیٹھی تھیں، چشمک جاری تھی فساد ہونا ضروری تھا۔

**فسادی**:۔ فتنہ انگیز، جھگڑالو، مفسد، فساد کا خوگر۔ اردو، صفت، غیر فصیح، رائج۔

محل مثال۔ ایک ساحر شیرا جادو نام حسبِ ارشاد شہنشاہ عالی مقام عرض رسا ہوا کہ یہ غلام جاتا ہے اور اس فسادی کو قید کر کے لاتا ہے۔ (طلسم ہوش ربا)

**فُسّاق**:۔ (بضم اول و تشدید دوم) فاسق کی جمع، بدکار لوگ، خلاف شرع عمل کرنے والے۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اس کے ذمہ جو شفاعت نہ ہوئی ہوتی تو
دیتے عالم میں لگا حشر فساق آتش — انشا

**فَسان**:۔ (بفتحتین) چاقو، چھری، استرہ وغیرہ پر باڑھ رکھنے کا آلہ، سان۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ہوتی ہے تیز پئے قتل تیغ ابرو کی
فساں بنی تری چشم سیاہ کی گردش — لطافت

قولِ فیصل۔ فساں پر رکھنا اس کا مصرف ہے۔

کوئی جوشن کو صاف کرتا تھا
کوئی خنجر فساں پہ دھرتا تھا — ضمیر

"سان" کا مخفف ہے۔ جز زیادہ زبانوں پر یہ

لبا کرہ بیم دشمن راہمی ناید حسباں درتن — عثمانی
در آں ساعت کہ آہنگر ہمی ناید رسانش — مختاری

فارسی میں "فسن" بحذف الف بھی آیا ہے مگر اردو میں اس کا استعمال نظر سے نہیں گزرا۔

دم بدم غمزۂ تو بر دلِ ما تیز ترست
راست مانندۂ تیغی کہ زنی بر فسنے — سلمان ساوجی

اردو میں تنہا نہیں بولتے۔ تنگ فساں کی ترکیب ہے زبانوں پر ہے۔ صاحب غیاث نے بالکسر بھی لکھا ہے:

قدم تھک جائیں گے جب ہم تلاش تیغ قاتل میں
یقیں ہے سر کھپے گا صورت تنگ فساں کے سوں — ابر

**فسانہ**:۔ (بفتح اول و دوم و چہارم) (فسانہ کا مخفف) قصہ، سرگزشت، ماجرا واقعہ۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہوتا ہے زر دستی سے جو نامرد مدعی
رستم کی داستاں ہی ہمارا فسانہ کیا — آتش

**فسانہ**:۔ تذکرہ، چرچا۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

سحر کرتا ہوں پریوں کو میں جادو بیانی سے
حسینوں میں فسانہ ہے مری جادو بیانی کا — ابر

**فسانہ**:۔ گڑھا ہوا قصہ، بے اصل داستان، جھوٹی کہانی، بے بنیاد قصہ۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہمیشہ شام سے ہمسایے مر رہے آتش
ہمارا نالۂ دل گوش کو فسانہ ہوا — آتش

**فسانہ سنانا**:۔ سرگزشت بیان کرنا، ماجرا کہنا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

نہ پوچھ حال شب غم نہ پوچھ اے دلسوز دل کی
ہنسی ہنسی یہ فسانہ نہیں سنانے کا — (شاہجہاں پوری)

**فسانہ سننا**:۔ حال سننا، ماجرا سننا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

سمجھے کیا تھے مگر سنتے تھے فسانۂ درد
سمجھ میں آنے لگا جب تو پھر سنا نہ گیا — یگانہ چنگیزی

**فسانہ کہنا**:۔ قصہ سنانا، کہانی کہنا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

محل مثال۔ وہ بولا تو ایسا فسانہ کہو جو مبتدا کا بہانہ ہو۔ اس نے کہا خیر آج ہم اپنی سرگزشت کہتے ہیں۔ (فسانۂ عجائب)

**فُسحت**:۔ (بضم اول و فتح چہارم) فراخی، کشادگی۔ عربی، مونث، قلیل الاستعمال۔

**فسحت آباد**:۔ وسعت رکھنے والا، پھیلاؤ رکھنے والا، کشادہ مقام۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل مثال۔ بھائی مجھ کو افسوس ہے کہ میرا مشن (پیغام) تم کو اس وقت کہ اپنے معشوق زہرہ تمثال . . . سے اس بادِ خنک اور میدان فسحت آباد اور گلزار مینو سواد اور چاندنی رات اور تنہائی میں مصروف بوس و کنار رکھے . . . ہرگز نہ پسند آئے گا۔ (فسانۂ آزاد)

**فسخ**:۔ (بالفتح) توڑنا، یا ٹوٹنا، منسوخ کرنا یا ہونا، بدل دینا یا بدل جانا۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

لکھا ہے مری فسخ بیعت کریں
وہ آکر تمہاری اطاعت کریں (معراج الفضائل)

**قول فیصل۔** کرنا ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

ڈرا دیکھ کر یہ سامان رزم
تو کچھ بن نہ آئی کیا فسخ عزم (معراج الفضائل)

لیا تھا کام جن سے وہ فسخ ہو گئے ہیں
جو عزم تھے ہمارے وہ فسخ ہو گئے ہیں (اکبر الٰہ آبادی)

**فسخ** :- نکاح باطل کرنا، کسی معاہدے کا باطل کرنا، (نور اللغات)

**قول فیصل۔** تنہا نہیں، فسخ نکاح کی ترکیب سے تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی استعمال کرتا ہے۔

**فسخ عزائم** :- ارادوں کا ٹوٹنا، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فسخ عزیمت** :- ارادہ پلٹنا، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

ہر ارادے میں نظر آتی ہے اک صورت یاس
شغل اب کچھ بھی نہیں فسخ عزیمت کے سوا (اکبر الٰہ آبادی)

**قول فیصل۔** اردو ترکیب سے بھی کہا ہے۔

بوقت خاص موت آتی ہے سب کی
عزیمت فسخ ہو جاتی ہے سب کی (منشی جواہر سنگھ جوہر)

**فسخ کردینا** :- منسوخ کردینا، توڑ دینا، بدل دینا، اردو مصرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل نثر۔** ان بھولے بھالے رئیسوں کی بھی عجیب باتیں ہیں .... مرزا صاحب کے دوست منشی بدر صاحب نے جو نینی تال کی تعریف کی تو قسم کھائی کہ چاہے ادھر کی دنیا ادھر ہو جائے پہاڑ کا سفر ضرور کریں گے اور اب جو ممن کے یار مولوی صاحب نے گھنگھے کا فقرہ چست کیا تو ڈر گئے اور عزم بالجزم کو فسخ کر دیا۔ (سیر کہسار)

**فسردگی** :- (بکسر اول وضم دوم وفتح چہارم) افسردگی کا مخفف، رنج، غمگینی، فارسی، مونث، قلیل الاستعمال۔

مرے دل کو جو یہ فسردگی کہ خیال عیش بھی خار ہے
تو برے نصیب اس میں کیا کرے جو نسیم باد بہار ہے (سیماب)

**فسردہ** :- (بکسر اول وضم دوم) غمگین، اداس، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فراق جاناں میں بھر کے آہیں بھر آئے آنکھوں میں اشک غم کے
تغیر ایسا کہ ہو گئی جیسے فسردہ پھول یاسمین کا (محشر)

**فسردہ خاطر** :- رنجیدہ دل، اداس، غمگین، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**محل نثر۔** سلطنت تو کرنے لگا مگر فسردہ خاطر پژمردہ دل بسبب شرم وحیا مفصل حال کسی سے نہ کہتا تھا، شب وروز اندوہناک پڑا رہتا تھا۔ (فسانہ عجائب)

**قول فیصل۔** ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

بہار آئی تو آئے اس سے خوشی نہیں ہے کچھ اپنے دل کو
فسردہ خاطر جو ہوئے اس کو فصل گل میں عذاب گلشن (سودا)

اس کے بجائے افسردہ خاطر زیادہ بولتے ہیں۔

**فسردہ دل** :- افسردہ خاطر، رنجیدہ، غمگین، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ دور بیتے جو بابہ گل تھے
آندھی ہوئے جو فسردہ دل تھے (شبلی نعمانی)

**قول فیصل۔** زیادہ تر اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

فسردہ دل ہوں مجھے کیا ہے کوئی موسم ہو
بھری بہار میں کیا تھا جو اب خزاں میں نہیں (ریاض)

**فسق** :- (بالکسر) حق وصلاح کے راستے سے ہٹ جانا، بدکار ہونا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

**محل نثر۔** شیخ زادہ خانہ خراب کو تاب کہاں تھی چھری مار کر مر گیا۔ کفن ودفن پر علما میں تکرار ہوئی، شیخ ضیاء الدین نے کہا شہید عشق ہے، اسی طرح خاک کے سپرد کر دو۔ ... ان کے تعصّبی کہتے تھے کہ ناپاک مرا۔ آسودہ عشق نہیں آلودہ فسق ہے۔ (دربار اکبری)

**قول فیصل۔** کرنا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

جب کہ ہو فسق کے سبب سے فلاح
سب کریں فسق اور چھوڑیں صلاح (راسخ، نظم)

**فسق وفجور** :- (فجور۔ بروزن قصور) بدراہی، گمراہی، بدکاری، بدچلنی، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

نہیں نظر میں تری وسعت کرم واعظ
مگر ہمارا ہی فسق وفجور دیکھا ہے (سودا)

**قول فیصل۔** فسق وفجور میں مبتلا ہونا، فسق وفجور میں گرفتار ہونا، فسق وفجور میں منہمک ہونا وغیرہ اس کے صرف میں جیسے ہیں۔ ایام دبستان نشینی میں شرح ماتہ عامل پڑھا اس کے بعد لہو ولعب اور آگے بڑھا کر فسق وفجور عیش وعشرت میں منہمک ہو گیا۔ (خطوط غالب)

**فسوق** :- (بالضم) فسق، عربی، مذکر (نور اللغات)

**قول فیصل۔** اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**فسوق** :- فاسق، عربی۔ (نور اللغات)

**قول فیصل۔** اردو میں رائج نہیں۔

**فسوں** :- (بروزن سکوں) منتر، جادو، ٹونا، جادو کا اثر رکھنے والا کلام۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ڈسا ہو کالے نے جس کو کافر تو وہ فسوں کے اثر سے کھیلے
دہان گیسو کا تیرے مارا نہ منہ سے بولے نہ سر سے کھیلے (ذوق)

**قول فیصل۔** اس سے زیادہ زبانوں پر افسوں ہے۔

**فسوں پرداز** :- سحر کار، جادو کا اثر رکھنے والا، فارسی ترکیب، صفت، قلیل الاستعمال۔

فسوں پرداز ہے شیرینی بانی سخن دلبر کی
ہر کلام اللہ حافظ سخن کے اس بت کا سخن ہوگا (داغ)

**فسوں تاثیر**:- جادو کا اثر رکھنے والا۔ فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

یہ مایوسی دل دجاں، نالۂ شب گیر تو کھینچ
کھینچ سکتا اُس کا دل آہ فسوں تاثیر تو کھینچ (مومن)

**فسوں چلنا**:- جادو چلنا، سحر کارگر ہونا اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

کوئی فسوں نہ چلا کیا اس کے دام میں میں
پری کی طرح سے شیشے میں آپ بند ہوا (وزیر)

قول فیصل۔ نسبتاً "فسوں چلنا" زیادہ ہے۔

**فسوں ساز**:- جادوگر، سحرکار۔ فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بنی ہوئے کو دے مرد فسوں ساز
خود دیکھے تو دکھا دے کوئی اعجاز (میر انیس)

قول فیصل۔ زیادہ تر چشم محبوب کی صفت کے طور پر مستعمل ہے۔

پھرتے ہوئے آنکھ چشم فسوں ساز کو دیکھا
سنتا ہوا ہر نقش تمنا نظر آیا (فصاحت کنتوری)

**فسوں سازی**:- جادوگری، سحرکاری فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

سمجھ میں آئی نہ کچھ دہر کی فسوں سازی
وہ تماشے دیکھے اس اسٹیج پر عجیب و غریب (فصاحت کنتوری)

**فسوں گر**:- جادوگر، سحرکار۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

سامری کی نہ چلی نرگس جادو کے حضور
ہر فسوں گر کا ترے سحر نے افسوں باندھا (دبیر)

**فسوں گری**:- جادوگری، سحرکاری

فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مرمر کے ہے بڑھی ہوئی چال اس کی سرسری
رفتار کون کہتا ہے یہ ہے فسوں گری (مرزا دبیر)

**فسیح**:- (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) وسیع، فراخ مکان۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

شاہا دعا ہے تو سے زار فصیح کو
دیکھے یہ جا کے تیری دعا زر فسیح کو (مرزا فصیح)

**فش**:- (بفتح) گھوڑے کے یا لوکے بال عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے۔ ترکیب کے ساتھ "ریش و فش" کسی کے حالت داڑھی کے لیے حقارت سے بولتے ہیں۔

**فُس**:- (بالکسر) ہیچ "پوچ"، اردو عوام کی زبان۔

محل صحیح۔ حضرت بڑے بڑھی بڑی ڈینگیں ہانکا کرتے تھے لیکن جب دلیلیں سامنے آئیں تو ٹائیں ٹائیں فش ہو کر رہ گئے۔

قول فیصل۔ عوام زیادہ تر "ٹائیں ٹائیں فش" ہی بولتے ہیں۔

**فشار**:- (بالکسر) نچوڑنا فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صحیح۔ بعض کپڑے کو دھوتے وقت کپڑے کو فشار دینا ضروری ہے۔

**فشار**:- (مجازاً) قبر کا مردے کو بھینچنا، یا چاروں طرف سے دبانا۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

دبا کے مجھ کو بجز آب شرم کیا پایا
حصول خیر کم ایسے فشار میں کیا تھا (فصاحت کنتوری)

قول فیصل۔ حدیث میں ہے کہ نیک اعمال شخص کو قبر اس طرح بھینچتی ہے جیسے بچے کو گود میں لیتی ہے اور بد اعمال کو اس طرح دباتی ہے کہ اس کی ہڈی پسلی ایک کر دیتی ہے۔ چنانچہ شاعر کہتا ہے:

کسی کو میں نے دبوچا کنار میں نہ کبھی
یہ ہولے ہے گور میں کس واسطے فشار مجھے (ناسخ)

**فشار**:- (بکسر) نچوڑنا فارسی، قلیل الاستعمال۔

دے کے پنجے سے کلائی کو ستمگر کی فشار
چھین کر گرز گراں پھینک دیا سوئے غبار (محب)

**فشار بگڑ جانا**:- حالت خراب ہو جانا گھبرا جانا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فشار دینا**:- نچوڑنا، کپڑے وغیرہ کو نچوڑنا اردو مصدر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صحیح۔ جس وقت کپڑے کو دھو دیا تو فشار بھی دے دیا کرو۔

**فشار دینا**:- قبر کا مردے کو ہر طرف سے دبانا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

نہ ملک سوال کرتے نہ لحد فشار دیتی
سر راہ کوئے قاتل جو مزار ہوتا (دبیر میناٹی)

**فشار دینا**:- مروڑنا، اردو مصدر، قلیل الاستعمال۔

دے کے پنجے سے کلائی کو ستمگر کی فشار
چھین کے گرز گراں پھینک دیا سوئے غبار (محب)

**فشار قبر**:- قبر کا مردے کو بھینچنا یا چاروں طرف سے دبانا، فارسی عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

پیر دکو اس خاک کے کھایا فشار قبر
حوروں نے آکے پاؤں دبائے فراز میں (نظم طباطبائی)

**فشار کرنا**:۔ قبر کا چاروں طرف سے مردے کو دبانا۔ اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

ع مزار میں جو تراب آئے ہوئے
زمیں کانپ ہی ہی فشار کون کرے — رشید

**فشار کرنا**:۔ (کنایۃً) برا بھلا کہنا، گالیاں دے کر گھر اد دینا۔ (دستور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے بھی نہیں لکھا کہ دہلی کی زبان کہا جا سکے۔

**فشار گور**:۔ (باضافت) فشار قبر، فارسی ترکیب، مذکر، قلیل الاستعمال۔

ع فشار گور کی خواہاں ہے جسم زار میں درج — رشک

**فشار نکل جانا**:۔ خستہ حالی ہونا، بہت زیادہ تھک جانا، چرمر چور ہو جانا، اردو، صرف، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ آج صبح نہ معلوم کس کی صورت دیکھی تھی کہ دوڑتے دوڑتے میرا فشار نکل گیا۔

**فشار ہونا**:۔ مردے کا قبر میں چاروں طرف سے زمین کے ذریعہ دبوچا یا دبایا جانا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

گنہ کی شرم سے خوں ہو کے بہ گیا دل زار — فائق
اب اور قبر میں یارب فشار کیا ہوگا — کنتوری

قول فیصل۔ پر کے اضافے کے ساتھ بھی مستعمل ہے

بعد فنا بھی ظلم فلک سے نہیں نجات
کس مرگ پر فشار نہ زیر زمیں ہوا — اسیر

**فشاں**:۔ (بالکسر) جھاڑنا۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ زیادہ تر ترکیب کے ساتھ مستعمل ہے جیسے خوں فشاں، عرق فشاں وغیرہ۔

نہ دل رہا نہ جگر دونوں جل کے خاک ہوئے
رہا ہے سینے میں کیا چشم خوں فشاں کے لیے — ذوق

مرے مزار پر کس دن گھٹا نہ برسے نور
کہ جاں دی ترے روئے عرق فشاں کے لیے — ذوق

**فشانی**:۔ (بالکسر) جھاڑنا، جھڑکنا۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

خلش غمزۂ خوں ریز نہ پوچھ
دیکھ خوں نابہ فشانی میری — غالب

**فشردہ**:۔ (بضم اول و دوم و فتح چہارم) نچوڑا ہوا۔ عرق نکالا ہوا۔ فارسی، صفت، مذکر، اسم مفعول، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فشردہ**:۔ عرق، رس، فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ شعرا ضرورت شعری کے ماتحت استعمال کر دیں تو کر دیں ورنہ عام طور سے افشردہ مستعمل ہے جیسے، افشردۂ انگور، افشردۂ انار، وغیرہ۔

**فشردۂ دنداں**:۔ غصے کے مارے دانت پیسنے والا۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

بخت وا ز دل تو اس پہ خندہ تھا
وہ غضب سے فشردہ دنداں تھا — منیر

**فشن**:۔ (بکسر اول و فتح دوم) وضع۔ اردو، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ میاں وہ پرانے فشن کی آدمی ہیں کوئی دقیانوسی باتیں پوچھیں گی۔ اللہ رے شاکر رہیو۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ یہ فیشن کا بگڑا ہوا ہے جو انگریزی ہے۔

**فشیا**:۔ (بالکسر) نابالغ لڑکی کے پیشاب کا مقام۔ اردو، مونث، عوام کی زبان۔

**فصاحت**:۔ (بفتح اول و دوم و چہارم) خوش بیانی، خوش کلامی، کلام میں سلاست و روانی۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

نمک خوان تکلم ہے فصاحت میری
ناطقے بند ہیں سن سن کے بلاغت میری — میر انیس

**فصاحت**:۔ کلام میں ایسے الفاظ ہونا جن کو اہل زبان بولتے ہیں۔ جس میں انوکھی ترکیبیں، ثقیل، بھدے، غیر مانوس، مغلق، خلاف محاورہ الفاظ و مرکبات نہ ہوں۔ عربی، مونث، اصطلاح علم معانی۔

نسیم دہلوی ہم موجد باب فصاحت ہیں
کوئی اردو کو کیا سمجھے گا جیسا ہم سمجھتے ہیں — نسیم

**فصاحت**:۔ لکھنؤ کے ایک شاعر جناب سید عباس حسن صاحب مرحوم ابن سید آغا حسن صاحب امانت لکھنوی مصنف اندر سبھا کے چھوٹے بیٹے کا تخلص۔ سید عباس حسن لطافت ان کے بڑے بھائی تھے سنہ ۱۹۲۷ء میں کربلا معلی میں شب کو کوٹھے سے گر کے انتقال فرمایا ۵۸ سال کی عمر پائی محلہ وزیر گنج میں رہتے تھے۔ آپ کا ایک ضخیم دیوان ثمرۂ فصاحت کے نام سے چھپ چکا ہے۔ اس کے علاوہ بھی بہت سا کلام ہے جو زیور طبع سے آراستہ نہیں ہو سکا۔ آپ نواب سلیمان قدر بہادر کے استاد تھے آپ کے تین فرزند تھے ۱۔ سید عابد حسین بلاغت مرحوم ۲۔ سید مہدی حسین لیاقت مرحوم ۳۔ سید صادق حسین نجت مرحوم۔ آپ کے شاگردوں میں نکہت لکھنوی مرحوم اور صولت لکھنوی مرحوم اور اچھے صاحب شہرت مرحوم فرزند لطافت تھے۔ یہ حالات فصاحت کے پوتے جناب سید امیر حسن صاحب فرزند لیاقت سے معلوم ہوئے۔

**فصاحت سے**:۔ خوش بیانی کے ساتھ۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ وہ پڑھے لکھے تو زیادہ نہیں ہیں مگر گفتگو بڑی فصاحت سے کرتے ہیں۔

قول فیصل۔ اس جگہ "فصاحت کے ساتھ" زیادہ بولتے ہیں

**فصّاد**:- (بالفتح اول و دوم مشدّد) فصد کھولنے والا، خون نکالنے کے لئے نشتر لگانے والا۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

> جنوں موئے کمر میں جو فصدِ فصّاد کی
> مہین بال کے مانند نیشتر لینا — شاد لکھنوی

**فصّادی**:- فصد کھولنا، نشتر لگانا، فصد کھولنے کا پیشہ۔ فارسی، غیر فصیح، رائج۔

> خون ہو جان میں سودا کی رہے گا جبتک
> تیری مژگاں نہ رگِ جاں پہ کرے فصّادی — سودا

**فُصحا**:- (بضم اول و فتح دوم) فصیح کی جمع خوش بیان و خوش کلام لوگ۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ فصحائے خطۂ پاک ایران تک کہتے ہیں کہ کہاں ہیں کہاں فردوسی، کہاں کرشند مرصع کہاں رشالِ طوسی۔ (فسانۂ آزاد)

**فصد**:- (بالفتح) رگ سے خون نکالنا، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

> راز ہوتا ہے جو افشا مجھے ہوتا ہے ملال
> خون روتا ہوں لہو فصد اگر دیتی ہے — انیس

**فصد بند ہونا**:- فصد کا خون بند ہونا عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فصد کرنا**:- نشتر کے ذریعے رگ سے لہو نکالنا۔ اردو صرف، متروک۔

> ہم خون گرفتہ یار کی شمشیر سے ہیں خوش جراحت
> کر فصد جائے تو کہیں فصد دادر کی — دہلوی

**فصد کُھلنا**:- ۱ رگ سے خون نکالا جانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ ہمارے ماں باپ بھنگ پلاتے تھے معجون کھلاتے تھے کسی کی فصد کھلی دیکھ کر ہمیں غش آتے تھے۔ (فسانۂ عجائب)

**فصد کھلنا**:- ۲ رگ سے خون جاری ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

> کیا تماشہ ہے رگِ لیلیٰ میں ڈوبا نیشتر
> فصدِ مجنوں باعثِ جوشِ محبت کھل گئی — ظفر

**فصد کھلوانا**:- رگ سے خون نکلوانا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

> کھلوائی فصد یار نے جب قتل ہو گیا
> کم تھی لہو کی دھار نہ خنجر کی دھار سے — ناسخ

**فصد کھلواؤ**:- جنوں کا علاج کراؤ، اردو فقرہ، فصیح، رائج۔

> بی ہوش میں آؤ فصد کھلواؤ — اختر
> اس درجہ تو نا سمجھ نہ بن جاؤ (شاہ اودھ)

قول فیصل۔ باعتبار محل فصد کھلوائیے بھی کہتے ہیں جیسے "یہ تو کوئی غور طلب مسئلہ ادق نہیں کہ غور و تعمق کا محتاج ہو۔ آپ چاروں کا فعل عبث ہے آپ سیدھے دار الشفا جائیے اور فصد کھلوائیے۔ شاعری پر جان دینا کارِ عقلائے دہر نہیں فعلِ حمقائے روزگار ہے۔ (فسانۂ آزاد)

جب کوئی شخص حماقت کی باتیں کرتا ہے تو یہ فقرہ زبان پر لاتے ہیں کیونکہ جنون اور سودے کے امراض میں اطبا اکثر فصد تجویز کرتے ہیں۔

**فصد کھولنا**:- رگ سے خون نکالنا، خون نکالنے کے لئے رگ پر نشتر دینا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

> خشک ہو جائے لہو کھولے جو مجھ وحشی کی فصد
> ہاتھ کٹوا دوں جو دم میں دم رہے فصّاد کے — شرف

**فصد لو**:- فصد کھلواؤ۔ اردو فقرہ، عورتوں کی زبان۔

> وہ پری کہتا ہے دیوانہ بنا کر زلف کا
> فصد لو اپنی کرو جا کر دوا دو چار دن — صبا

قول فیصل۔ انھیں معنی میں باعتبار محل "فصد لے" بھی مستعمل ہے۔

> بس خرابی نہ کر زیادہ اپنی
> فصد لے بانیٔ فساد اپنی — نواب مرزا شوق

جو شخص حماقت کی باتیں کرتا ہے اس سے کہتی ہیں۔

**فصد لینا**:- فصد کھولنا، خون لینا۔ اردو مصدر قلیل الاستعمال۔

> عشقِ گل میں جب کہ میری فصد لی فصّاد نے
> رنگ آ کر خون کا نشتر گلابی ہو گیا — نظامت

**فصد ہونا**:- فصد کھلنا۔ اردو صرف فصیح، رائج۔

> جنوں موئے کمر میں جو فصد ہو فصّاد کی
> مہین بال کے مانند نیشتر لینا — شاد لکھنوی

**فَصل**:- ۱ (بالفتح) موسم، رت۔ عربی، مونث، فصیح، رائج۔

> نامہ نہ کوئی یار کا پیغام بھیجیے
> اس فصل میں جو بھیجیے بس آم بھیجیے — اکبر الٰہ آبادی

قول فیصل۔ اکثر فصل کا نام بھی لیتے ہیں جیسے جاڑے کی فصل، گرمی کی فصل، فصلِ بہار، فصلِ زمستاں وغیرہ وغیرہ۔

ع۔ گرمی کی فصل ہے تب و تاب اور ہے عطش ایسی

کبھی جس پھل یا پھول کا زور ہوتا ہے اس کے نام کے ساتھ یہ لفظ آتا ہے۔ جیسے آموں کی فصل گلاب کی فصل وغیرہ

غش آئے گا مجھے گل عارض کی یاد میں
یارب ابھی تو فصل نہ آئے گلاب کی (رشک)

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع فصلیں اور باعتبار محل فصلوں رائج ہے۔

**فصل ۲:** کلمہ یا کلام کا ایک حصہ۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصل ۳:** باب، کتاب کا حصہ۔ عربی مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ لکھتے ہیں کہ مجھے کتاب دی عتیق میں ایک انوار المشکوٰۃ بھی تھی اس میں ایک فصل بہ نسبت اور نسخوں کے زیادہ تھی۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع فصلیں اور اپنے محل پہ فصلوں بھی رائج و فصیح ہے۔

گردوں کا پانچ فصلوں میں بیاں پھیر
مفصل تھے یہ تا سب ہو عیاں پھیر (رنگین)

**فصل ۴:** بیان، مضمون، حد (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصل ۵:** دو چیزوں کے بیچ کا حجاب پردہ، اوٹ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اسے فصل نہیں حجاب کہتے ہیں۔

**فصل ۶:** جدائی، علیحدگی، عربی مونث قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ایک شب لذت ہم کناری ایک روز پہلو تہی گریہ و زاری کبھی شب وصل کیا کیا اختلاط ہوتے ہیں کبھی فصل کے دن سر پیٹتے ہیں روتے ہیں۔ (فسانۂ عجائب)

**فصل ۷:** فرق، فاصلہ، عربی مذکر، فصیح، رائج۔

فصل دو کماں پر ہو بیاں خوف ادب کا
ابرو سے دہاں سیکڑوں تکلیف کے اشارات (مختصر لکھنوی)

**فصل ۸:** قطع و برید (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصل ۹:** پیداوار، غلہ، اناج، جنس۔ اردو، کاشتکاروں کی اصطلاح۔

محل صرف۔ فصل کٹنے پر تمہارا کل قرضہ ادا کر دوں گا۔

**فصل ۱۰:** وہ چیز جو کسی نوع کو دوسرا نوع کا ذاتیہ سے تمیز دے، دو چیزوں کا فرق بتلانے والی چیز، ما بہ الامتیاز۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، اصطلاح منطق۔

**فصل ۱۱:** دوئی، نفاق، کھٹ، اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصل ۱۲:** مرادف دغا، فریب، دھوکا (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصل:** (بفتحتین) دغل کے ساتھ، عورتوں کی زبان پر دغا فریب کے معنی میں مستعمل ہے (نور اللغات)

قول فیصل۔ عوام بھی بولتے ہیں جیسے تم عجیب انسان ہو، تعلیم یافتہ ہو کے بھی دغل فصل کی باتیں کیا کرتے ہو۔

**فصل اچھی ہونا:** پیداوار اچھی ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ فصل بہت اچھی ہوئی تھی مگر بارش کی وجہ سے گیہوں کھلیان سے ... سب سڑ گیا۔

**فصل استادہ:** کھڑی کھیتی۔ اردو (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام زبان، کھڑی فصل یا کھڑی کھیتی ہے فصل استادہ کوئی نہیں بولتا۔

**فصل الخطاب:** احادیث نبوی کہ وہ حق کو باطل سے جدا کر دیتے ہیں۔ ہر کلام فصیح اور روشن اور صاف صاف اور ادا کرنے والا حق کو باطل سے۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

طاہرہ دھوتی تھی قبا خون رجب تیغ سے
اور بھی ہوتی تھی شرح کتبۂ فصل الخطاب (محشر)

**فصل آنا:** موسم آنا، رت آنا، پھل پھول پانے کی پیداوار کا زمانہ آنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

غش آئے گا مجھے گل عارض کی یاد میں
یارب ابھی تو فصل نہ آئے گلاب کی (رشک)

**فصل باراں:** (باضافت) بارش کا موسم، برسات۔ فارسی ترکیب، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

گر فصل باراں ہو نہ ہو سیر گلستاں ہو نہ ہو (صبا)

**فصل بگاڑنا:** آب و ہوا خراب کرنا، پیداوار خراب کرنا۔ اردو محاورہ متروک۔

تری گل گشت کی گرمی نے بگاڑی یہ فصل
بیچ کے اوراق گل تر کو سرا پا نکلی (رشک)

**فصل بگڑنا:** (لازم) آب و ہوا خراب ہونا، پیداوار خراب ہونا۔ اردو محاورہ متروک۔

**فصل بہار:** (باضافت) بہار کا موسم، جو ہندوستان میں ۱۵ مارچ سے شروع ہوتا ہے۔ فارسی ترکیب، مونث، فصیح، رائج۔

گلا بک آنکھیں ہو گئیں ساقی کی یاد میں
فصلِ بہار آکے مرے جام کو بھر گئی (جلیل)

قولِ فیصل۔ اسی کو فصلِ بہاراں اور فصلِ بہاری بھی کہتے ہیں۔

درد ہجراں ہو ولیکن وصلِ جاناں خوب ہے
گو خزاں آتی ہے پر فصلِ بہاراں خوب ہے (وارث)

صحرا میں چمن فصلِ بہاری ہے عجب
پھر وا ہر یک ا صطبل جب تلوا رہو رن میں (زادہ بیگ)

**فصلِ تخم ریزی**: بیج بونے کا موسم، اردو، مونث (فرہنگ آصفیہ)

**فصل جانا**:- موسم جانا، اردو مصرف فصیح، رائج۔

اب آ دو زندگی مستعار جاتی ہے
کرو نہ غمزہ کہ فصلِ بہار جاتی ہے (امیر)

**فصلِ جوانی**:- عہد شباب، جوانی کا زمانہ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

چند دن فصلِ جوانی اگر آجاتی ہے
روگ انساں کو محبت کا لگا جاتی ہے (لطافت)

**فصل خراب ہونا**:- پیداوار اچھی نہ ہونا اردو مصرف فصیح، رائج۔

**فصلِ خریف**:- (باضافت) ہندی سال کے پہلے چھ مہینے جن میں جوار باجرا مونگ موٹھ دھان وغیرہ اناج پیدا ہوتے ہیں۔ فارسی ترکیب مونث، فصیح، رائج۔

محلِ نطق۔ جب وہ زمانہ نکل گیا تو پھر ایک دوسری ہوا باندھی کہ اگرچہ فصلِ خریف نہ ہوئی مگر اس کی کسر ربیع میں بالکل نکل جائے گی۔ (گلدستہ ظرافت)

قولِ فیصل۔ یہ فصل اساڑھ سے اگھن تک رہتی ہے۔ انگریزی مہینوں کے حساب سے جون سے نومبر تک رہتی ہے۔

**فصلِ خزاں**:- (باضافت) پت جھڑ کا موسم فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

بلبل و نیب موسم گل فصلِ خزاں بھی
اے تن گلستاں کے گرفتار ذرا سوچ (رفاعی وحشت)

**فصلِ ربیع**:- (باضافت) ہندی سال کے دوسرے چھ مہینے جن میں گیہوں چنا مسور وغیرہ غلے پیدا ہوتے ہیں۔ فارسی ترکیب، مونث فصیح، رائج۔

دیکھ تو قدرت بصیر و سمیع
جب ہوئی ابتدائے فصلِ ربیع (سراج نظم)

قولِ فیصل۔ یہ فصل پوس سے جیٹھ تک اور انگریزی سال کے حساب سے دسمبر سے مئی تک رہتی ہے۔

**فصلِ زائد**:- (باضافت) جب فصلِ ربیع کٹ جاتی ہے تو گرمی کے دنوں میں کھیتوں کو سینچ کے ککڑی، خربوزہ، کریلا اور دیگر ترکاریاں بوتے ہیں اسی کو کہتے ہیں، فارسی ترکیب، مونث، المتکلم

**فصلِ زمستاں**:- (باضافت) جاڑے کا موسم، سردیوں کے دن، ایام سرما، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ڈھونڈھیں معشوق کوئی اپنے لئے گرماگرم
فکر ہلکی کریں فصلِ زمستاں آئی (آتش)

**فصلِ سرما**:- (باضافت) جاڑے کا موسم، فارسی ترکیب، مونث، قلیل الاستعمال

امر عبرت کا اور نقشا دیکھ
فصلِ سرما و فصلِ گرما دیکھ (سراج نظم)

**فصلِ شباب**:- (باضافت) جوانی کا زمانہ شباب کے دن، مونث، فصیح، رائج۔

پی نہ شراب ہم نے بھی فصلِ شباب میں
جس عہد میں گناہ نہ کرنا گناہ تھا (کلیم لکھنوی)

**فصل کی چیز**:- وہ پھل جو موجودہ فصل کا ہو، اردو مصرف فصیح، رائج۔

محلِ نطق۔ تم نے اچار اور مربا تو بھیج دیا۔ مگر فصل کی چیز یعنی آم نہیں بھیجے۔

**فصلِ گرما**:- (باضافت) گرمی کا موسم، گرمی کا زمانہ، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

سالا سویا فصلِ گرما میں جو میرا گلبدن
جب پسینا آگیا بستر گلابی ہو گیا (لطافت)

**فصلِ گل**:- (باضافت) موسم بہار، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

کیا فصلِ گل میں رنگ ہے گزرے بہار ہو!
بھر دے گلابیوں میں جو ساقی ترا سرخ (لطافت)

**فصلی**:- وہ سال جو فصل کے اعتبار سے حساب کیا جاتا ہے مہینے حسب ذیل ہیں۔

چیت، بیساکھ، جیٹھ، اساڑھ، ساون، بھادوں، کنوار، کاتک، اگھن، پوس، ماگھ، پھاگن۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ فصلی سال یا سن فصلی، یا سال فصلی کہتے ہیں۔ تنہا فصلی نہیں بولتے۔

**فصلی**:- فصل سے منسوب، موسم کا، اردو، صفت، فصیح، رائج۔

محلِ نطق۔ گھبرانے کی کوئی بات نہیں، فصلی بخار ہے دو دن میں خود ہی اتر جائے گا۔

**فصلی**:- چیچک، اردو، مونث، عورتوں کی زبان۔

محلِ نطق۔ ابھی بچے کو ان کے یہاں نہ لے جاؤ، ان کے بچے کے فصلی نکلی ہے۔

**فصلی بخار**:- وہ بخار جو موسم بدلتے وقت آتا ہے، اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

کشتہ ہے گرم جوشی ہرجائی یار کا
مارا ہوا دل آتا ہے فصلی بخار کا — آتش

**فصلی بھڑوا** :- ہولی کا بھڑوا، موسمی مسخرا
اردو، مذکر، عوام کی زبان۔ (نوراللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصلی سال** :- وہ سال جو فصل کے اعتبار سے
حساب کیا جاتا ہے۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ فصلی سال کے مہینے حسب ذیل ہیں۔
چیت، بیساکھ، جیٹھ، اساڑھ، ساون، بھادوں، کنوار
کاتک، اگھن، پوس، ماگھ، پھاگن۔

**فصلی کوّا** :- پہاڑی کوا جو برسات کے موسم میں
پہاڑ سے اتر کر دیس میں چلا جاتا ہے۔ چند روز کا یار،
غرض کا آشنا، ابن الوقت۔ (پنجابی) (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فصلی میوہ** :- وہ میوہ جو کسی خاص موسم میں پیدا
ہو۔ اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

**فصلین** :- (بفتح اول و دوم) دونوں فصلیں
خزاں اور بہار، ربیع و خریف۔ عربی، تعلیم یافتہ
طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

بکر مآل کار سے غافل یہ ہو گیا
وہ فصلین میں خزاں و گلستاں عزیز ہے — رشک

**فصول** :- (بضمتین و واؤ معروف) فصل کی جمع
بہت سی فصلیں، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فصول چارگانہ** :- سال کی چاروں فصلیں
گرمی، سردی، بہار، خزاں، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم
یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اسی کو "فصول اربعہ" بھی کہتے ہیں۔

**فصیح** :- (بفتح اول و یائے معروف) رواں، سلیس
فصاحت والا، عربی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ عیب یہ ہے کہ یاں اب ہنر دکھ ہو گیا ہے
اس کی جگہ بیاں بولتے ہیں اسی کو فصیح جانتے ہیں۔
(آب بقا)

**فصیح** :- خوش بیان، شیریں کلام، فصاحت
سے کلام کرنے والا، عربی صفت، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ سوداگر کے اس مضمون دردناک سے
آنسو نکل پڑے سمجھا یہ بند نہیں کوئی فصیح بلیغ عالی خاندان
والا دو دمان سحر میں پھنس گیا ہے۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ عربی میں اس کا اسم تفضیل افصح
(بفتح اول و سوم) ہے جو اردو میں "افصح الفصحا" اور
"افصح العرب" وغیرہ کی ترکیب سے کمی کے ساتھ
مستعمل ہے۔

ع متاکہ افصح الفصحا ہے انیس کا جد میر انیس
ع ہاں افصح العرب کے نواسو انتظار ہاں — مرزا دبیر

**فصیح** :- ایک قدیم مرثیہ گو کا تخلص۔ عربی، رائج۔

قول فیصل۔ آپ کا نام میرزا جعفر علی تھا فیض آباد میں ١١٩٧ھ / ١٧٨٢ء
میں پیدا ہوئے۔ آپ قوم قریش اور اولاد عقیل ابن ابی طالب علیہ السلام
سے تھے آپ کی ماں سبزواری تھیں اور والد میرزا ہادی علی خوشنویس
پیراک اور پھکیت تھے۔ چونکہ آپ کے بزرگ ایران میں رہتے
تھے اس لئے یہ میرزا مشہور ہو گئے۔ سترہ سال کی عمر میں والدین
اور اعزا کے ساتھ دہلی چلے گئے جو ان کے بزرگوں کا وطن تھا
چند سال کے بعد پھر لکھنؤ آئے۔ شاد عظیم آبادی نے فکر بلیغ
حصہ دوم میں لکھا ہے کہ۔ بارہ سال سے کچھ زیادہ عمر تھی کہ ان
کے والد رحلت کر گئے۔ شجاع الدولہ کے زمانے میں جب آپ لکھنؤ
آئے تو حکیم رونق علی کے یہاں ملازم ہو گئے۔ علامہ تفضل حسین
خاں نے آپ کی بسر اوقات کے لئے بیس روپیہ مقرر کر دیئے
نواب مظفر حسین خاں کمبوہ کی نظر عنایت آپ پر تھی غزل گوئی پران
کو راغب پا کر منع کیا اور کہا کہ میاں! تمہاری طبیعت مرثیہ گوئی
کی طرف ہے اور تمہاری زبان بھی فصیح ہے بس یہی تخلص رکھو اور
مرثیے کہو۔ مصحفی نے ریاض الفصحا میں لکھا ہے کہ "انھوں نے
جو کچھ لکھا اس پر شیخ امام بخش ناسخ سے اصلاح
لی بلکہ یہ ان کے شاگردوں میں سر فہرست رہے" مگر ڈاکٹر
ابو اللیث فرماتے ہیں کہ "فصیح پہلے ناسخ کے شاگرد تھے
پھر دلگیر کے ہو گئے"۔ انھوں نے مرثیہ گوئی میں نام
پیدا کیا۔ علم عروض و قافیہ پر دستگاہ رکھتے تھے۔
حدیث اور دینی کتابیں میر دلدار علی سے پڑھیں نیز
آپ نے غفراں مآب کے سامنے زانوئے ادب تہ کیا تھا۔
تیس برس کی عمر میں سب سے پہلا سفر عراق ائمہ معصومین
کی زیارت کی غرض سے کیا پھر بار بار آتے جاتے رہے
آخر زمانے میں مکہ معظمہ میں عقد کر لیا تھا اور وہیں تقریباً اسی
برس کی عمر میں پیوند خاک ہو گئے مگر خواجہ عشرت نے آب بقا
میں لکھا ہے کہ لکھنؤ میں عروج پایا اور مدت تک کربلائے معلی
میں قیام کیا اور آخر عمر میں لکھنؤ واپس آئے اور گھاسی کی
بغیا میں دفن ہوئے۔

**فصیح البیان** :- جس کا بیان سلیس ہو جس کے
بیان میں سلاست اور روانی ہو، خوش بیان، عربی
ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ وہ شخص جس نے لکھنؤ میں پیدا ہو کر یہیں
آنکھیں کھولی ہوں یہیں زبان کھولی ہو یہیں عمر بھر رہا
ہو۔ اس کا فصیح البیان ہونا کیا تعجب کی بات ہے۔
(مباحثۂ گلزار نسیم)

**فصیحاں** :- خوش بیان لوگ، فصاحت والے
فصیح کی جمع، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

وقف تھے ترتیل قرآں میں فصیحان حجاز
محو تھے احیائے شب میں عابد شب زندہ دار — نظم طباطبائی

قول فیصل۔ اردو جمع اپنے محل پر "فصیحوں"
بھی رائج و فصیح ہے۔

**فصیحانہ** :- فصاحت سے پُر، فصاحت والا، فارسی

فصیح، رائج۔

فنیسوانہ پڑھے جب اس نے اشعار
ہوئے حیرت سے شاعر نقشِ دیوار (معراج المضامین) — مبتلا

**فَصِیل (۱)** :- (بفتح اول و یائے معروف) شہر پناہ، شہر کی چار دیواری، دیوار قلعہ، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فصیلِ قلعہ شاہی کی اس قدر اونچی
کہ جس کے سامنے تھی پست چین کی دیوار — ظفر

قول فیصل۔ عربی زبان میں اس کے ایک معنی ہیں "ماں کے دودھ سے چھڑایا ہوا اونٹ کا بچہ" جس کا اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

**فَصِیل (۲)** :- چاردیواری، دیوار، فارسی، مونث، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ اس سال بداؤں میں بڑی آگ لگی اور اتنے بیسے خدا کے جل گئے کہ گنے نہ گئے .... ہائے جان بڑی پیاری ہوتی ہے۔ مرد عورت فصیل پر چڑھے اور باہر کود، کود پڑے۔ (دربار اکبری)

**فَضا (۱)** :- (بفتحتین) زمین کی فراخی، کھلا میدان، جگہ کی وسعت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

آبادیٔ فضائے عدم ہم سے خاک ہو
کچھ ساتھ لے گئے نہ جہانِ خراب سے — مصحفی

قول فیصل۔ جلال نے انھیں معنی میں مذکر بھی نظم کیا ہے۔

جب تن پہ کوئی زخم لگا بولے شاہِ دیں
شکر خدا کو اور فضائے دہن ملا — جلال

**فَضا (۲)** :- سہانا سماں، پرکیف منظر، دل پسند کیفیت بہار، اردو، مونث، فصیح، رائج۔

ابر، دریا، سبزہ، ساقی، یار، مطرب، دختِ رز
ہو یہ سب ساماں تو پھر دیکھیں فضا برسات کی — امیر

**فضا خراب ہونا** :- ماحول خراب ہونا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی نے مسجد میں سور کا گوشت ڈال دیا ہے جھگڑے کا خوف ہے۔ فضا خراب ہو رہی ہے۔ احتیاط سے باہر نکلنا۔

**فَضائِل** :- (بفتحتین) فضیلت کی جمع، بزرگیاں، نیک اور پسندیدہ خصلتیں، خوبیاں، نیکیاں، کمالات۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

اس مرثیے میں اس کے فضائل کا بیاں ہے
جوش میں حسن اور ارادے میں جواں ہے — مرزا اوج

**فضائلِ اربعہ** :- (با اضافت) حکمت، شجاعت، عفت، عدالت۔ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ رات کو ان کے گھر تاریک ہوتے ہیں اگر کوئی بلند مکان پر چڑھتا تو کچھ نظر نہ آئے گا یہ مدح ہوئی عفت کی اور عفت ایک فضیلت ہے فضائل اربعہ میں سے۔ (عود ہندی)

**فَضائیہ** :- (بالفتح) ہوائی جہاز کا محکمہ، اردو، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ یہی شخص تھا جس نے ساحلی محافظ سے بات کی تھی۔ یہ شخص ۱۹۲۳ء میں امریکہ آیا تھا اور امریکی فضائیہ میں ملازمت کرتا تھا۔ (ممتاز رشید دہلوی کے ایک مضمون سے)

قول فیصل۔ یہ جدید صرف ہے۔ عام طور سے زبانوں پر بالفتح ہے۔

**فَضْل (۱)** :- (بالفتح) رحم، مہربانی، عنایت، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

مالک کے فضل سے یہ عزیز دو کون ہیں
تیرے کنیز زادے ہیں زہرا کے کون ہیں — مرزا دبیر

قول فیصل۔ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں زیادتی اور جمع فضول ہے، اور تخفیف، عطا کے معنی میں اس کی جمع افضال ہے۔

**فَضْل (۲)** :- غلبہ، فضیلت، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر فضیلت بولتے ہیں۔

**فَضْل (۳)** :- ہنر، جوہر، علم، عربی، قلیل الاستعمال۔

آدمی ہے تو ہم آپ میں ہو کچھ فضل
ورنہ بدنام نہ کر تو نسب آدم کو — سودا

قول فیصل۔ ان معنی میں فضل و کمال کی ترکیب سے نسبتاً زیادہ بولتے ہیں جیسے "جب علمائے مذکور نے شیخ مبارک نے فضل و کمال کو اپنے بس کا نہ دیکھا تو رنگ رنگ کے پہلوؤں سے بدنام کیا۔ (دربار اکبری)

**فَضْل (۴)** :- بزرگی، خوبی، عربی، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ ان معنی میں زیادہ تر فضیلت بولتے ہیں۔

**فَضَل** :- (بفتحتین) بچوں کے ڈرانے کا ایک فرضی نام۔ جیسے دال چپاتی اللہ میاں کی بھینس، بی شادی، ہوا وغیرہ مثلاً اللہ میاں کے فضل دیکھو یہ روتا ہے۔ اردو، عورتوں کی زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں۔

**فُضَلا** :- (بضم اول و فتح ثانی) فاضل کی جمع، علماء، صاحبان علم و ہنر، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ لیکن حضرات بادہ گسار اور عشاق زار کا وہاں کال ہے مگر علما فضلا شعرا اور کملا کی ٹکسال ہے۔ اودھ میں لکھنؤ کے بعد پھر بلگرام ہی کا نمبر ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**فُضُلات** :- (بضمتین) فضلہ کی جمع۔ عربی، مذکر

جیسے "بہت ایسی رسمیں ہیں جن میں روپیہ فضول خرچ ہوتا ہے اور اسی فضول خرچی کے سبب سے بہت سے بھائیوں کی ریاستیں، رئیسوں اور یاں تک گئیں۔"

(زینت العروس)

**فضول سمجھنا**:- ناکارہ جاننا، ضرورت سے زیادہ خیال کرنا، بے ضرورت سمجھنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بے شک ہر حالات میں بعض باتوں کے کہنے کو لوگ فضول سمجھیں گے مگر کیا کروں جی یہی چاہتا ہے کہ کوئی حصہ اس گراں بہا داستان کا نہ چھوڑوں۔ (مقدمہ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

**فضول کی باتیں**:- فضول شخص کی باتیں، بیکار کی باتیں، اردو مصدر، متروک۔

نہ سنیے عاشق زار و ملول کی باتیں
کہ یادہ ہوتی ہیں اکثر فضول کی باتیں (رشک)

قول فیصل۔ عام طور سے فضول کی باتیں یعنی بیکار کی باتیں بولتے ہیں جو عوام کی زبان ہے۔

**فضول گو**:- بات بڑھا کے بیان کرنے والا، باتونی، بکّی، فارسی صفت، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ تعلیم یافتہ عورت تھی نگاہیں بھی تجسس پسند واقع ہوئی تھیں بے محابا گفتگو کرنے کی عادی نہ تھی۔ فضول گو بھی نہ تھی۔ (دبیر ابیلا گناہ)

**فضول گوئی**:- بات بڑھا کے بیان کرنا، فارسی مونث، قلیل الاستعمال۔

بیجا فضول گوئی سے ہے مقصد سکوت
معقول بات ذہن میں آئے تو چپ نہ رہ (اکبر الہ آبادی)

**فضول ہونا**:- بے کار ہونا، نکما ہونا، لا حاصل ہونا۔ اردو مصدر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ مؤلف نور اللغات نے ضرورت سے زیادہ ہونا بھی اس کے معنی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے

**فضول ہے**:- لا حاصل ہے، بے فائدہ ہے، غیر معروف ہے اردو محاورہ، فصیح، رائج۔

**فُضُولی**:- (۱) (بالفتح) بیہودہ آدمی، زیادہ گو، وہ شخص جو غیر ضروری کام کرے۔ عربی صفت، متروک۔

قول فیصل۔ اس کی اردو جمع واؤ نون کے اضافہ سے فضولیوں ہے جیسے "چونکہ تاریخ لکھانے کے مصنف نے امرائے عہد کے حال بھی لکھے ہیں جن میں سے اکثر نام روم چلے گئے ہیں نے ان فضولیوں کے ذکر سے زبان کو آلودہ نہیں کیا۔" (دربار اکبری)

**فضولی**:- (۲) غیر ضروری کام، فارسی، متروک۔

جس نے رکھا نہ فضولی سے سروکار اکبر
مرد عاقل ہے وہی دہر کے مہمانوں میں (اکبر الہ آبادی)

قول فیصل۔ اس کی جمع فضولیوں بھی استعمال کرتے تھے جیسے "بعض ضرورتوں بلکہ فضولیوں کے سبب سے وعدہ خلافی کر کے سال بھر پڑا رہا۔" (دربار اکبری)

**فضولیات**:- بیکار کی باتیں، بیہودہ باتیں، فضولی کی جمع، اردو، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ٹوڈرمل دھرم کرم اور پوجا پاٹ کی پابندی سے پورا ہندو تھا مگر وقت کو خوب دیکھتا تھا اور ضروریات و فضولیات میں نظر دقیق سے امتیاز کرتا تھا۔ (دربار اکبری)

**فِضّہ**:- (۱) (بکسر اول و تشدید دوم) چاندی، نقرہ، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فضہ معدنی سے تا بہ ذہب
اور یاقوت بھی زمرد سب (سراج نظم)

**فِضّہ**:- (۲) کنیز جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا

عربی، مونث، رائج۔

میا یہ نہیں کہتی کہ عماری میں بٹھا دو
بابا مجھے فضہ کی سواری میں بٹھا دو (دبیر/انیس)

قول فیصل۔ جناب رسول خدا صلعم نے ان کو اپنی بیٹی فاطمہ زہرا کو کنیزی کے لئے دیا تھا لیکن گھر کا کام ایک دن خود جناب معصومہ کرتی تھیں اور دوسرے دن جناب فضہ۔ ان کی وفاداری کا ثبوت یہ ہے کربلا میں حسینؑ اور اہلبیت حسینؑ کے ساتھ انہوں نے بھی مصیبتیں برداشت کیں۔ کربلا کے معرکے کے بعد اہلبیت پر جو قید و بند کی مصیبتیں پڑیں ان میں بھی یہ شریک رہیں۔ جب اہلبیتؑ کو یزید نے رہا کیا تو یہ بھی مدینے اہلبیتؑ کے ساتھ واپس ہوئیں معصومین کی خدمت کا شرف یہ تھا کہ بعد واقعہ کربلا زندگی بھر ہر بات کا جواب آیات قرآنی سے دیا کرتی (بعض)

**فضیحتا**:- (بروزن فرلیتا) فضیحت، برا بھلا کہنا، اردو، مذکر، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ تمہاری لڑکی بڑی بدتمیز ہے اس نے کل شادی کے گھر میں میرا کوئی فضیحتا اٹھا نہیں رکھا میں منہ دیکھتی رہ گئی۔

قول فیصل۔ زیادہ تر اس کا صرف جمع کے ساتھ ہے مذکر اور مونث دونوں صورتوں سے بولتے ہیں جیسے بڑے فضیحتے اڑائے گئے۔ میری فضیحتیاں اڑائی گئیں اس کی اصل فضیحت تھی جس کو بگاڑ کر اس طرح بولنے لگیں:

**فضیحتا اڑانا**:- فضیحت کرنا، رسوا کرنا۔

(نور اللغات)

قول فیصل۔ بصیغہ جمع فضیحتے اڑانا زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فضیحتی**:- (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف)

فضیحت، اردو، مونث، عورتوں کی زبان۔
(نور اللغات)

قولِ فیصل۔ بصیغۂ جمع "فضیتیاں" زیادہ بولتی ہیں۔

**فضیحتی کرنا**:۔ ذلیل کرنا، لتے لینا، لڑنا جھگڑنا۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں یوں ہی بولتی ہیں۔

**فضیحت**:۔ (بفتح اول و کسر دوم و فتح چہارم) رسوائی، ذلت، بدنامی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

ہوا تو دی رسوائی کا ہے لازم
فضیحت ہوگی اب تیری لازم (مسرت الفاظ)

قولِ فیصل۔ مؤلف نور اللغات نے لکھا ہے کہ دہلی میں اس کی جمع فضیحتیں اور لکھنؤ میں فضیحتیاں ہے۔ لکھنؤ کے مرد اس کی جمع فضیحتیں اور فضیحتوں دونوں طرح لیتے ہیں۔ عورتیں اس لفظ کو مسخ کرکے "فضیتیاں" بولتی ہیں جو ان کی خاص زبان ہے:

**فضیحتا**:۔ (بفتح اول و کسر دوم و فتح سوم) رسوائی، ذلت، بدنامی، اردو، مذکر، عورتوں کی زبان، قریب بہ متروک۔

محل نظر۔ راحت جان اور ضیا میں سخت کلامی ہوئی محلے میں بدنامی بھی ہوئی کوئی فضیحتا باقی نہ رہا۔ (کاسنامہ از سرشار)

قولِ فیصل۔ اب اس طرح کوئی عورت نہیں بولتی۔ اس کے بجائے فضیتیاں زبانوں پر ہے۔

**فضیحت دینا**:۔ ذلت دینا، رسوا کرنا، بدنام کرنا۔ اردو، صرف، متروک۔

زلیخا نے سنا جب یہ حقیقت
کیا دشنام دی دن کو فضیحت (زلیخائے اردو)

**فضیحت کرنا**:۔ رسوا کرنا، بدنام کرنا، برا بھلا کہنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

بھلا کیا کیجے کوئی اس پیر کو (آغا حسن نظم)
کرنا حق فضیحت کرے غیر کو (دلزنت عشق)

قولِ فیصل۔ عوام اور عورتیں فضیحتا کرنا بھی بولتے تھے جو اب قریب بہ متروک ہے۔

**فضیحت ہونا**:۔ رسوائی ہونا، بدنامی ہونا، ذلت ہونا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

مرا نہ غوث کا تھا ہے اجزائے گلستاں کو
بچارے شیخ سعدی کی یہاں ہوتی فضیحت ہے (الفقا)

قولِ فیصل۔ "رسوا ہونا اور بدنام ہونا" کے معنوں میں یہ محاورہ اداے دستان کیا ہے؟

ہے کہ اب لاگے دکھا دیئے کچھ کو ناصح!
بت فضیحت ہو عبث کرکے نصیحت ہم کو (سودا)

**فضیحت ہونا**:۔ جھڑکا جانا، دھتکارا جانا، اردو، صرف، متروک۔

اب وصل کا ہے ذکر نہ وہ میل کی باتیں
اک بوسہ یہ ہوتا ہے فضیحت کی بات ہے (تجلی)

**فضیحتی**:۔ (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف و فتح پنجم) رسوائی، بدنامی، ذلت، اردو، مونث، متروک۔

محل نظر۔ ایک طول طویل لکچر جس میں تمام ہندوستانیوں کی کوئی فضیحتی باقی نہیں رہتی اور ان غریبوں کو دل کھول کر جاہل بیوقوف احمق بنایا جاتا ہے۔ (گلدستۂ ظرافت)

قولِ فیصل۔ عام طور سے عورتیں فضیحتی بولتی ہیں۔

**فضیحتی**:۔ لڑائی جھگڑا۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ عورتیں ان معنی میں بھی فضیحتی بولتی ہیں۔

**فضیحتی کرنا**:۔ ذلت دینا، رسوا کرنا، لتے لینا، دھجیاں اڑانا، لڑنا جھگڑنا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں فضیحتی کرنا بولتی ہیں۔

**فضیحتیں کرنا**:۔ ذلت دینا، رسوا کرنا، لتے لینا، دھجیاں کرنا، لڑنا جھگڑنا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

کیں ترک ہے یہ پیر مغاں نے فضیحتیں
ہیں توبہ کرکے اور بھی فضیحتہ گار ہو گیا (سلیم)

قولِ فیصل۔ لکھنؤ کی عورتیں فضیحتیاں کرنا کہتی ہیں۔

**فضیلت**:۔ (بروزن طبیعت) بزرگی، بڑائی، ہنر مندی، علمیت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

محل نظر۔ لیکن ایک لحاظ سے ان دونوں کو کبھی خیال کے ان بچوں کو عمر کے ساتھ فضیلت اور کمال نہیں ہی جوان ہونے گئے۔ (دربار اکبری)

**فضیلت**:۔ برتری، فوقیت، ترجیح، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

مصحف رخسار کے مضمون پہ وہ دل مفتون ہے
سب کے مضمون پر ہے مضمون فضیلت سے (آتش)

**فضیلت کا تمغہ**:۔ وہ تمغہ جو کسی علمی امتحان میں کامیابی حاصل کرنے کی سند میں دیا جائے، ڈپلوما، لیاقت کی سند، سرٹیفکیٹ، میڈل، اردو، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فضیلت کا وقت**:۔ وہ وقت جس میں کسی عبادت کا بجالانا افضل ہو، نماز کا اول وقت، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

حرارت کا وقت آگیا ایک بار
فضیلت کا وقت آگیا ایک بار
کہ سرف طاعت جو شاہ انام (اسیر)
تو میں نے بھی کی اقتدائے امام (رسالہ)

**فضیلت کی پگڑی**:۔ دستار فضیلت، وہ پگڑی جو فارغ التحصیل ہونے کے بعد استاد اپنے شاگرد کے

سر پہ باندھتا ہو۔ اردو، مونث، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس محل پہ دستار فضیلت ہی فصیح ہے۔

**فضیلت لے جانا**:۔ فائق ہونا، سبقت لے جانا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

مصحف رخسار کے مضموں سے واں مضمون نہیں
پست کے مضموں پہ تر مضمون فضیلت لے گئے — آتش

**فطانت**:۔ (بفتح اول و دوم و چہارم) دانائی، ہوشیاری، عربی، مونث، فصیح، لطف کی زبان، قلیل الاستعمال۔

بخت کی قسمت میں یہاں شاہ جہاں ہونا لکھا
جس کی فطرت میں فلاطوں کی فطانت آئی — امیر

**فطر**:۔ (بالفتح) روزہ کھولنا، عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔

**فطر**:۔ صدقہ عید الفطر، عربی، مذکر، متروک۔

دن عید کے اللہ بلائے گئے ساغر
ساقی نے دیا فطرہ ماہ رمضان کا — رند

قول فیصل۔ اس معنی میں زیادہ تر "فطرہ" بولتے ہیں۔ عربی میں فطر کے معنی ہیں روزہ کشائی جس کا تعلق اردو سے نہیں ہے۔

**فطرانہ**:۔ عید رمضان کا صدقہ۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ فطرانہ نہیں بولتے۔

**فطرت**:۔ (بکسر اول و فتح سوم) آفرینش، خلقی عادت، پیدائشی خصلت، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

وہ کہتے ہیں کہ مینا داخل عادت نہیں ہوتا
میں کہتا ہوں کہ خوبان جہاں کی یہ ہی فطرت ہے — محشر

**فطرت**:۔ وہ شکل جو بچہ پیٹ میں اختیار کرتا ہے، نطفہ، لوتھڑا، عربی، مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ بالعموم ان معنوں میں نہیں بولتے۔

**فطرت**:۔ ذات، ضمیر، دل، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

باطن کا ہے اخلاق حمیدہ سے تعلق
فطرت میں جو ہو زنگ وہ بدہو گا نہ زنہار — اکبر الہ آبادی

**فطرت**:۔ دانائی، عقلمندی، عربی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنوں میں بالعموم رائج نہیں۔

**فطرت**:۔ مکر و فریب، شرارت، چالاکی، اردو، مونث، قلیل الاستعمال۔

باز آوے اپنی فطرت سے وہ تب تک کیا
پاؤں میں جب تک نہ کوکا کے پڑیں کھٹکا رہا — رنگین

**فطرت**:۔ سازش، سانٹھ گانٹھ، ملی بھگت۔ (فقرہ) یہ چوری دونوں کی فطرت سے ہوئی ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فطرت**:۔ فتنہ انگیزی۔ اردو۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فطرتاً**:۔ فطرت کی رو سے، عربی، فصیح، رائج۔

فطرتاً یہ قوت باطن عدم سے لائے تھے
آپ کے سینے میں دل تصویر رحمت ہو گیا — محشر

**فطرت بدل جانا**:۔ جبلت بدل جانا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

مصر کا چاند ہو آغوش میں زنداں کے طلوع
فطرت حسن بدل جائے تو کچھ دور نہیں — عزیز لکھنوی

**فطرت بنانا**:۔ مکر و فریب کرنا، اردو، صرف، عورتوں کی زبان، متروک۔

فطرت اس سے نئی نباڈ کوئی
ڈھونڈھ کر تازہ فیل لاؤ کوئی — شوق

**فطرت کرنا**:۔ چالاکی کرنا، عیاری کرنا، سازش کرنا، اردو، صرف، متروک۔

زلیخا نے یہ فطرت کی تھی بہانات
کہ یوسف ہوئے مائل حسن پر سات — دنیائے اردو

**فطرت اڑانا**:۔ چال چلنا، سازش کرنا، فریب کرنا، دہلی کی زبان۔ (نور اللغات)

**فطرت میں داخل ہونا**:۔ خلقت میں داخل ہونا، پیدائشی ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

یہ رسم بادہ خواری ہے ولائے ساقی کوثر
یہ پیمان ازل تھا جو مری فطرت میں داخل ہو — عزیز لکھنوی

**فطرتی**:۔ (بکسر اول و فتح سوم) طبعی، جبلی، پیدائشی، خلقی، قدرتی، عربی، صفت، متروک۔

کجا یہ فطرتی جوش طبیعت
کجا ٹھونسی ہوئی چیز فن کا دھاب — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ اس جگہ فطری بولتے ہیں۔

**فطرتی**:۔ بے ساختہ، بلا تصنع، عربی، قریب بہ متروک۔

کچھ گھروندا نہیں منش کہ بنائیں لڑکے
فطرتی طور پہ خود ہوتی ہے بنش پیدا — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ اب اس جگہ فطری طور پہ بولتے ہیں۔

**فطرتی**:۔ شوخ چالاک، فتنہ پرداز، عیار، فریبی، دھوکے باز، بہت چتر ہوا، اردو، عورتوں اور عوام کی زبان۔

**فطرہ**:۔ (بالکسر) عید رمضان کا صدقہ، وہ رقم یا اناج جو ماہ رمضان کے روزوں کے بعد عید کے دن حکم شرع کے مطابق دی جاتی ہے، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

اے بریدہ گرم رو آیا اس میں فطرے کی رقم
کاسۂ دریوزگی تیرا یہ زریں جام ہے — عزیز

فعول فعیل - دنیا لینا کے ساتھ اس کا مترادف ہے۔

عید کا روز ہے مسکین ہیں فطرہ لیتے
خیر خم ہم کو بھی ساقی کوئی ساغر ملتا — آتش

**فِطری** :- (بالکسر) فطرت سے منسوب، خلقی، پیدائشی، طبعی، طبیعی، عربی صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف :- شاعری ایک فطری جذبہ ہے جو کبھی فنا نہیں ہو سکتا البتہ اس کا اچھا یا برا استعمال اکتسابی استعداد اور ذوق خداداد پر منحصر ہے۔ (دیباچہ آہنگ خیال)

**فِطنت** :- (بکسر اول و فتح سوم) زیرکی دانائی عقلمندی، عربی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

استعارے کا جو آتا ہے کبھی مجھ کو خیال
نئی چیز دل کو طلب کرتی ہے میری فطنت — عارف

**فطیر** :- (بروزن امیر) تازہ گندھا ہوا آٹا جس کا خمیر نہ کیا گیا ہو۔ (نور اللغات)

فعول فعیل - کوئی نہیں بولتا۔

**فطیری روٹی** :- چپاتی، پھلکا، خمیری روٹی کا نقیض، اردو مونث۔ (نور اللغات)

فعول فعیل - لکھنؤ میں کوئی نہیں بولتا۔

**فطین** :- (بروزن امین) تیز، دانا، زیرک، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فَعَّال** :- (بطور بالکسر) کام، کاج، عمل، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محلِ صرف :- کیوں صاحب یہ گرمیوں میں صاحب لوگ رخصت کیوں زیادہ لیتے ہیں اس کا کوئی سبب ضرور ہے کیونکہ یہ لوگ اپنے وقت کے لقمان ہیں ان کا کوئی فعل خالی از حکمت نہیں ہوتا۔ (سیر کہسار)

فعول فعیل - اس کی اردو جمع ون کے ساتھ فعلوں بھی استعمال کرتے ہیں۔

عشق بازی ہے آبرو ریزی
اپنے فعلوں سے درگزر اے دل — ناسخ

**فِعل** :- (بکسر) کرتوت، حرکت، بے ڈھنگ پن، اردو، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

رات کو بادہ کشی دن کو خیال توبہ
اے مجبر ترے فعل ایسے ہیں صورت ایسی — مجبر

**فِعل** :- وہ مستقل معنی رکھنے والا کلمہ جس میں تینوں زمانوں یعنی ماضی، حال، مستقبل میں سے کوئی ایک زمانہ پایا جائے۔ عربی، مذکر، علم صرف کی اصطلاح۔

فعول فعیل - جو فعل دو دو فعلوں سے مرکب ہیں جیسے پہچان جانا، کہہ بیٹھنا، ان میں ترتیب اتصال کا باقی رکھنا بہتر ہے اور اس کے خلاف مکروہ ہے۔ کل افعال کی تذکیر و تانیث اکثر فاعل ہی کی رعایت سے ہوتی ہے۔ مگر افعال متعدی معروف کے چار صیغوں یعنی مطلق، قریب بعید، احتمالی یا شکی (بشرطیکہ اس کے آخر میں مصدر ہونے کا کوئی صیغہ موجود ہو) میں جہاں حرف "نے" کا لانا واجب ہے مفعول کے لحاظ سے تذکیر و تانیث ہوتی ہے مندرجہ ذیل نمبر وں ۱-۲-۳- میں اہل دہلی و لکھنؤ کا اتفاق ہے باقی سات نمبروں میں اکثر لکھنؤ والے "نے" کا استعمال خلاف فصاحت سمجھتے ہیں۔ اور دہلی والوں کے کلام میں اس کا استعمال برابر پایا جاتا ہے۔

۱ بولنا :-

(تانیث) بولی یہ سکینہ کہ چچی تم سے کہوں کیا
ہاتھوں سے کمر پکڑے ہوئے رونے میں بابا — میر انیس

تیغ و سپر کو پھینک کے بولا وہ نامور
فرزند کو بھی کہہ کے ان سے کاٹ کے لے جائیں میرا سر — میر انیس

۲ بھولنا۔

(تذکیر) خدا کی یاد بھولا شیخ بت سے برہمن بگڑا — آتش
(تانیث) میں پیاس بھی بھولا ہوا غم کو کا حلق ہے — میر انیس

۳ لانا۔ (یہ اصل میں لے آنا ہے)

(تانیث) اب بھیا جینے کی خبر اتنی ہی یہ لائی تھی — دبیر انیس
(تذکیر) اکبر علم کو خیمے کے اندر جھکا کے لائے — دبیر انیس

۴ ہارنا۔

(تانیث) وصل کی اب تو زبان سے ہی ہاں رہی رہا — رنگین
(تذکیر) اقبال نے ہی گویا مضمون سے تو لی ہارا — عالی

۵ جیتنا۔

عدو کی عشق بازی آشکارا
(تذکیر) غرض سچ ہے کہ تم جیتے ہیں ہارا — مومن

۶ سمجھنا۔

(تذکیر) یارب وہ سمجھے ہیں نہ سمجھیں گے مری بات — غالب
(تانیث) سمجھی نہ کنیز یہ اشارہ — لا علم

۷ پکارنا۔

(تذکیر) کرسی پر اللہ کے جلد پکارے شش امام — میر انیس
(تانیث) سن کر یہ سخن بانو ناشاد پکار رہی

۸ سیکھنا۔

سیکھے ترے چلن روش روزگار نے — داغ دہلوی
دل بھی تیرے ہی ڈھنگ سیکھا ہے — درد

۹ پڑھنا۔

خطبہ بلبل نے پڑھا تیری بہار حسن کا — آتش
یاں یہ سبق کوئی متنفس پڑھا نہیں — نذیر احمد

۱۰ سوچنا۔

کیا جانے دل میں سوچ لیے کیا شاہ کربلا — میر انیس
جملہ جب مفعولی واقع ہوتا ہے تو فعل ہر حالت میں

واحد ذکر ہوتا ہے۔

ع شخ نے کہا کہ بندہ ہیں راہی پیر ز نتار میر ابیق

**فعلاً:** — از روئے عمل، قولاً کا نقیض، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فعل اختیاری:** — (باضافت) وہ کام جو شعور، سمجھ کے کیا جائے۔ فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

جناب شیخ نے یوں کہیں تصحیحیں ہجر کو بتایا ب
کہ جیسے عشق مرا فعل اختیاری ہے　عظیم آبادی

قول فیصل۔ اسی محل پر اختیاری فعل بھی زبانوں پر ہے۔

**فعل بد:** — (باضافت) برا کام، خراب کام، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

عفیفہ کو نہ کر آلودہ دامان
نہ ہو للّٰہ فعل بد کا خواہاں　(معراج المضامین)

**فعل بد تو خود کریں لعنت کریں شیطان پر** — برا کام خود کریں اور شیطان کو الزام دیں۔ اردو مثل، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ یہ مصرع بطور ضرب المثل زبان زد خاص و عام ہے۔

**فعل جائز:** — (باضافت) کار مباح، وہ کام جو شرعاً روا ہو، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فعل زشت:** — (باضافت) برا کام، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قابل نہیں سمجھ کے بھی فعل زشت سے
سمجھو مرا کہ قابل خلد بریں ہوا کیا　امیر

**فعل شنیع:** — (باضافت) حرکت بیجا، شرمناک فعل، قباحتی، زناکاری، قمار بازی۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فعل ضامنی:** — نیک چال چلنی کی ضمانت۔ امر کی ذمہ داری کا اب

مجرم سے کوئی جرم نہیں ہوگا۔ اردو مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فعل عبث:** — (باضافت) بے فائدہ اور بے سود کام، فضول کام، فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل ضرف۔ نسیم کتاب الف لیلہ کو نظم کرنے پر راضی ہو گئے مگر ابھی ایک ہی جلد تمام ہوئی تھی کہ طبع نازک کو اس فعل عبث سے بیزار پا کر ... ختم ... کر دیا۔
(رسالہ اردوئے معلیٰ علی گڑھ)

**فعل عبث ہونا:** — بیکار کام ہونا، اردو مصرف، فصیح، رائج، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل ضرف۔ آپ چاروں کا فعل عبث ہے۔ آپ سیدھے دار الشفا جائیے اور فصد کھلوائیے۔
(فسانۂ آزاد)

**فعل کرانا:** — اغلام کرانا، زنا کرانا، لواطت کرانا، اردو فعل متعدی۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فعل کرنا:** — ۱ کوئی کام کرنا، کوئی حرکت کرنا ۲ مجامعت کرنا، بدفعلی کرنا ۳ عمل کرنا، کسی کام کا عامل ہونا ۴ بیجا حرکت کرنا ۵ مکر کرنا، حیلہ کرنا، فریب کرنا۔
(اس معنی میں اس کا تلفظ فیل کرنا ادا کرتے ہیں)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ صرف معنی نمبر ا میں بولتے ہیں۔

**فعل لازم:** — وہ فعل جو صرف فاعل پر تمام ہو جائے اور مفعول کا تابع نہ ہو۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کی مثال ہے "حامد آیا، احمد گیا"۔

**فعل لانا، فیل لانا:** — ۱ جھگڑا کرنا، فساد کرنا، ۲ بے ایمانی کرنا، دھاندلی کرنا، ۳ شرارت کرنا، حرمزدگی کرنا، بگڑنا، مچلنا، بدذاتی کرنا، بپھرنا، سرکشی کرنا، جیسے گھوڑا فعل لا رہا ہے۔

یہ اگر ڈر ہو نشہ پی کر کہیں لاوے نہ فعل
تو ابھی ہم ساتھ اپنے پلا کر دیکھ تو محرم دل
دل دے کے ظفر ہم نے کہا کچھ بھی نہ اس کو
سو فیل وہ لاتا جو کوئی اور سا ہوتا　ظفر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عوام لکھنؤ فیل لانا بولتے ہیں۔

**فعل لانا، فیل لانا:** — ۱ ہٹ کرنا، اصرار کرنا، ضد کرنا ۲ مکر کرنا، ہتھکنڈ کرنا، (اس کا تلفظ بھی فیل لانا ہے) (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ لکھنؤ کے عوام فیل کی لانا یا فیل کرنا ہی بولتے ہیں۔

**فعل متعدی:** — (باضافت) وہ فعل جس میں فاعل کے علاوہ مفعول کی بھی ضرورت ہو۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عہد میں تیرے جو ہو راہ تعدی مسدود
کھلے فعل متعدی سے نہ باب تفصیل　ذوق

قول فیصل۔ اس فعل کی مثال یہ ہے۔ حامد نے محمود کو مارا، احمد روٹی لایا۔

**فعل مجہول:** — (باضافت) جب فعل کا فاعل معلوم نہ ہو اور مفعول اس کا قائم مقام ہو تو اسے فعل مجہول کہتے ہیں۔ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کی مثال ہے۔ "زید مارا گیا"۔

**فیل مچانا:** — ۱ شرارت کرنا، فریب کرنا، مکر کرنا، ۲ اصرار کرنا، ضد کرنا، (اس کا تلفظ فیل مچانا) (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ فیل مچانا کے ساتھ اور فیل کرنا عام طور سے بولتے ہیں۔

**فعل معروف** :- وہ فعل جس کا فاعل مذکور ہو۔ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

فعل معروف جا بجا گردانے
جمع ہو تشنیہ کو پہچانے — شاہ حسین حقیقت (ادا) وحشت کلکتوی

قول فیصل۔ اس کی مثال یہ ہے "زید نے عمرو کو مارا"

**فعل ناجائز** :- کار حرام، خلاف قانون کام، خلاف شریعت کام، غیر مباح کام۔ فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فعل ناشائستہ** :- ناز یبا بات، نامناسب حرکت۔ فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فعل ناقص** :- جس فعل کا فاعل اور مفعول نہ ہو بلکہ وہ اسم اور خبر کا خواہاں ہو۔ فارسی ترکیب، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کی مثال جیسے ہونا، سکنا وغیرہ

**فِعلی** :- منسوب بہ فعل، عملی، قولی کا نقیض فعل سے متعلق کام کا۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے ترکیب کے ساتھ مستعمل ہے جیسے خوش فعلی، بدفعلی وغیرہ۔

**فعلیا** :- فیلیا، مکار، فریبی۔ ۲۔ ضدی ہٹیلا۔ (تلفظ فیلیا) (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ فیلیا ہی لکھتے اور بولتے ہیں۔

**فُغاں** :- (بالضم) واویلا، دہائی، آہ و زاری، فریاد، نالہ، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

فغاں کیسی کہ حرف شکوہ بھی لب پر نہ آئے گا
یہ جب تک تم نہ کہہ لوگے دعا کا تیر کاری ہو — اکبر الٰہ آبادی

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ "فغ" اہل ماوراءالنہر بمعنی بت استعمال کرتے تھے الف نون نسبت کا اضافہ کرکے بمعنی ناقوس ہوا، مجازاً بمعنی نالہ استعمال ہونے لگا۔ آتش نے مذکر کہا ہے

پھر گئی آنکھوں میں وہ مژگان گشتہ تو پھیر
ذکر ارہ تھا جو ہم نے نالہ و افغاں کیا — آتش

لیکن بالاتفاق مونث ہے۔

فغاں اور نالہ میں یہ فرق ہے کہ نالہ درد وسوز کی فریاد کو کہتے ہیں اور فغاں شور وفریاد یعنی اس سے بلند تر آواز کو کہتے ہیں۔ بیشتر دونوں لفظ بطور مترادف مستعمل ہیں۔

صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "فغ" بمعنی بت اور "آں" کلمہ نسبت سے مرکب ہے جس کے معنی ناقوس کلیسا کے ہوتے ہیں۔ رفتہ رفتہ اس کے معنی ناقوس ہوگئے اور پھر صرف اس کی آواز اور اب فقط شور وغوغا رہ گئے ہیں چونکہ ناقوس بتوں کے آگے بجایا جاتا ہے اس سبب سے بت کے ساتھ منسوب ہوا۔

**فُغاں** :- ۲۔ افسوس، ہیہات، فارسی، قلیل الاستعمال۔

خوشا کہ جلوے ہی جلوے ہیں چار سو، فغاں
وہ فغاں! کہ فرصت نظارگی بہت کم ہے — جگر

**فُغاں** :- ۳۔ شعلہ، فارسی، قلیل الاستعمال

نقارہ وفا پہ لگی چوب ناگہاں
گردوں دورکے پار ہوئی طبل کی فغاں — میرانیس

**فُغاں** :- ۴۔ اشرف علی کا تخلص۔ احمد شاہ بادشاہ دہلی کے کوکا تھے۔ طبیعت میں ظرافت اور مزاح فطرت سے لے کے آئے تھے چنانچہ بادشاہ کی طرف سے "ظریف الملک کوکا خاں بہادر" خطاب تھا۔ ابتدائے عمر سے شعر کہنے کا شوق ہوا میر تقی میر نے انھیں قزلباش خاں امید اور مصحفی نے ندیم کا شاگرد لکھا ہے۔

احمد شاہ درانی کے حملوں نے دہلی اور اہل دہلی دونوں کو تباہ وبرباد کردیا۔ فغاں نے بھی دہلی کو خیرباد کہہ کے مرشد آباد کی راہ لی وہاں ان کے چچا ایرج خاں صاحب اقتدار تھے کچھ دن ان کے پاس رہے پھر وہاں سے فیض آباد آگئے۔ نواب شجاع الدولہ نے بہت اعزاز واکرام کے ساتھ رکھا لیکن نازک مزاجی نے یہاں بھی چین نہ لینے دیا۔ ایک دن نواب کے ہاتھ سے فغاں کا ہاتھ جل گیا، یہ آگ بگولہ ہوکے عظیم آباد چلے گئے۔ وہاں راجہ شتاب رائے نے بہت قدر کی، فغاں نے ساری عمر وہیں بسر کردی ۱۱۸۶ھ مطابق ۱۷۷۲ء میں انتقال کیا۔

**فُغاں کرنا** :- رونا دھونا، گریہ وزاری کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج

مرنا جب نظر اس نے جہاں کی
تڑپ کر جیب دل نے فغاں کی — تسلیم

**فُغانی** :- (بالضم) فارسی کا ایک مشہور شاعر کا تخلص، فارسی، رائج

بلبل یہاں آکے خوش بیانی سیکھے
انداز فغاں مجھ سے فغانی سیکھے
رونا مری آنکھوں سے کرے حاصل ابر
دریا مرے اشکوں سے روانی سیکھے — مہر لکھنوی

قول فیصل۔ فغانی کا وطن شیراز تھا۔ ترک وطن کرکے دنیا کے متعدد مقامات کا سفر کیا اور شعر وسخن کا شغل جاری رکھا۔ سلطان حسین اور ملا جامی نے بڑی قدر کی۔ آخر عمر میں شراب وکباب چھوڑ کے مشہد مقدس کا اعتکاف کیا اور ایک مدت تک وہیں مقیم رہا یہاں تک کہ ۹۲۵ھ میں انتقال کیا۔

اس کی غزلوں میں عاشقانہ رنگ بہت غالب ہے اور بابا فغانی بھی کہے جاتے تھے۔ ذیل کے چند شعر ان کی قادر الکلامی کا بین ثبوت ہیں۔

نخل قدراست کہ از حسن جا بر آمدہ ، شاخ گلے از بدرت انساں بر آمدہ

مستے شبانہ ہمن زخواب ناز
باآفتاب دست دگریباں برآمدہ
در ہر چمن چہ کرد فغانی سرود غم
افغاں زبلبلان خوش الحان برآمدہ

**فغفور**:- (بفتح اول و واو معروف) چین کے ایک مشہور بادشاہ کا نام جس کے ماں باپ نے اس کو بت کی نذر کر دیا تھا۔ اس کے بعد ہر بادشاہ چین کا یہی لقب ہو گیا۔ فارسی، مذکر، رائج۔

شاہی سے بڑھ کے ہم سمجھتے ہیں ذائقہ
بدنوں کبھی نہ دولت فغفور سے شراب — امیر

قول فیصل۔ اس کو فغفور چین بھی کہتے ہیں۔

شاہ ختن ہے زلف کی شانہ سے بھی کم
فغفور چیں سوا ہے ترے جام چیں کے کب — لطافت

یہ لفظ اصل میں چینی زبان کا ہے فغ (بالضم) بمعنی بت۔ فور بمعنی بیٹا۔ فارسیوں نے بالفتح استعمال کیا ہے۔

**فغنگ**:- پھونک، فارسی، مونث (نور اللغات)
قول فیصل۔ اردو میں رائج نہیں۔

**ففٹی**:- آدھا، نصف، انگریزی، رائج
قول فیصل۔ زبانوں پر عموماً تکرار کے ساتھ ففٹی ففٹی ہے۔

**ففرو ہونا**:- ہوا ہونا، رفوچکر ہونا، اردو عوام کی زبان، قریب بہ متروک۔
محل صرف۔ شہزادہ بلند اقبال کے حواس خمسہ لا اجازت ففرو ہو گئے۔ (فسانۂ آزاد)
قول فیصل۔ عربی میں ففرو کا رسم الخط الف سے ہے یعنی "ففروا"

**فق**:- چہرے کی رنگت کا تغیر، ہکا بکا، متعجب حیران و پریشان، اردو فصیح، رائج۔

کس گل کا منھ چمن میں ترے آگے فق نہیں
یہ رنگ گل اڑا ہے افق پر شفق نہیں — ناسخ

قول فیصل۔ غم یا بیماری کے سبب جب انسان کے چہرے کا رنگ زرد ہو جائے تو اس پر بھی اس کا اطلاق کرتے ہیں۔

صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ یہ لفظ عربی یا فارسی نہیں ہے بلکہ ہندی پھک سے بنایا ہے جس کے معنی دفعتاً کسی آتش یا پارے کے اڑ جانے کے ہیں۔

**فقاہت**:- (بفتح اول و چہارم) دریافت کرنا، جاننا، عقلمندی، فقہ سے واقفیت، تفصیلی دلیلوں کے ساتھ علم فقہ کا جاننا، احکام شریعت سے آگاہی۔ عربی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔
محل صرف۔ اسی کو کہا کہ منکر و نکیر، حشر، نشر، حساب، میزان وغیرہ سب کو درست لگا دیا اور آپ جو تناسخ کے سوا کسی چیز کے قائل نہیں۔ اسے اس کی مخالفت قرار دیا اور مجھے تعصب و فقاہت کے ساتھ متہم کیا۔ (دربار اکبری صفحہ ۴۵۸)

**فق پڑ جانا**:- انتہائی غم یا خوف سے چہرے کا رنگ اڑ جانا، ہکا بکا رہ جانا، اردو صرف فصیح رائج۔
محل صرف۔ مجھے جیسے ہی دیکھا حواس باختہ ہو گئے چہرہ رنگ فق پڑ گیا۔

**فقٹ**:- (بفتح اول و کسر دوم و سوم مشدد) کھڑی کھڑی کچھ مانگنے والے کو عورتیں حقارت سے کہہ دیتی ہیں۔ اردو مذکر، عورتوں کی زبان۔
قول فیصل۔ تانیث کے لئے "فقیٹی" بولتی ہیں۔

**فقدان**:- (بالضم و نیز بالکسر) مفقود ہونا گم ہونا، عربی مذکر تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔
محل صرف۔ جس وقت سے وہ خط پڑھا ہے سوچ رہا ہوں کہ کیا لکھوں۔ بسبب فقدان اسباب یعنی عدم رصد و کتاب کچھ نہیں کہا جا سکتا ہے۔ (عود ہندی)
قول فیصل۔ اردو میں بالضم ہی زبانوں پر ہے۔

**فقدان**:- (بالکسر) نہ ہونا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جو نہ گزنا خدا نہیں گویا
پائے فقدان نفس ناطقہ کا — ناسخ

**فقر**:- (بالفتح) درویشی، محتاجی، افلاس مفلسی، عربی مذکر فصیح، رائج۔
قول فیصل۔ ضرورت سے زیادہ کی خواہش نہ ہونا بھی فقر ہے جو قناعت سے بلند ہے۔

زیور تھا فقر فاطمہ خوش صفات کا
تھا یہ جہیز بنت شہ کائنات کا — انیس

انہیں معنی میں بطور استعارہ دولت فقر یا فقر کی دولت بھی فصیح و مستعمل ہے۔

دل فقر کی دولت سے مرا اتنا غنی ہے
اسے ذوق زر و مال پہ ملتفت نہیں کرتا — ذوق

**فقرا**:- (بضم اول و فتح دوم) فقیر کی جمع عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

شاہاں ہے سوال اپنا رعونت شکنی ہے
کونین ملک ورنہ ہے پیش فقرا ہیچ — میر

قول فیصل۔ مولف فرہنگ آصفیہ نے فقرائے ہند کی ایک فہرست مع تعریف درج کی ہے جو درج ذیل ہے۔

"ہندوستان کے فقیر جن کے بہت سے فرقے اور فیضہ مشہور ہیں یہ ہیں۔

**سنیاسی**: ان کا طریقہ خواہش نفسانی کو مارنا لذات جسمانی کو چھوڑنا اور ریاضت شاقہ میں

تکلیف بالا یطاق سے منھ نہ موڑنا ہے۔ یہ لوگ بدن پر
اس قدر بھبوت لگائے رہتے ہیں کہ مٹی کی تہیں جم جاتی
ہیں اور بالوں کو یہاں تک الجھائے رکھتے ہیں کہ لٹیں
بندھ جاتی ہیں۔ رات دن معبود سے دھیان لگائے
اور سر جھکائے رہتے ہیں نہ کسی سے علاقہ اور نہ کسی چیز
کی تمنا۔ سر سے پاؤں تک ننگے اور ننگ دنیا ہو کر
سب سے بے پروا راہ مولا میں بسر کرتے بلکہ بڑی بڑی
مصیبتیں سہتے ہیں اگرچہ ان کا ظاہری حال خراب ہے
مگر باطن داتا کے فضل سے مالا مال ہے اور روحانی
لذت کے آگے جسمانی لذتوں کی کوئی حقیقت نہیں سمجھتے
ان کے بھی کئی فرقے ہیں بعض فرقے جیسے سادھ اپنے
نفس سے مناظرہ اور مباحثہ کرتے رہتے ہیں بعض اپنے
تن بدن سے دست بردار، آسمان کی طرف ہاتھ بلند
کرکے اسے سکھا دیتا اور دامن مطلوب کو پکڑ لیتا ہے بعض
درخت میں الٹا لٹک کے نفس امارہ کو تپسیا کی آگ
میں جلا دیتا ہے۔ بعض اپنی عبادت کے مقام پر صبح
اور شام برابر سے لوٹا کے کھڑے رہتے ہیں۔ کوئی
اس جہان کی دید چھوڑ سورج سے ٹکٹکی باندھے
اس عالم کو دیدۂ دل سے دیکھتا ہے۔ غرض ان لوگوں
کے اوقات جپ تپ ہی میں گزرتے ہیں۔ نفس کشی
اور ریاضت ان پر ختم ہے۔ ان کی عبادت کے
طریق نہایت کٹھن ہیں۔

(۳) **جوگی** یہ بھی یاد الٰہی میں رات دن رہتے اور
حبس دم کی کثرت سے سیکڑوں برس جیتے ہیں۔
یہ ریاضت سے اپنے جسم کو ایسا لطیف بنا لیتے
ہیں کہ ہوا میں اڑنا اور پانی پر چلنا ان کے
نزدیک کوئی بات نہیں۔ عمل کے زور سے اپنی
روح دوسرے کے جسم میں پہنچا دیتے ہیں۔ جس
شکل کے چاہیں بن جائیں۔ اور غیب کی خبریں
سنا دیتے ہیں۔ راکھ سے سونا بنا دینا، جادو سے عالم
کو موہ لینا ایک کھیل ہے۔ بیر دل سے ان کو محبت
بتیاوں پر ان کی حکومت اور لاعلاج امراض میں
یہ ہاتھ ڈال کے کرشمے دکھا دیتے ہیں۔ دوسرے
کے دل کی بات بتا دیں۔ بے پروائی اور استغنائی
ان کی ریت اور یہ کسی کے سیت نہیں اگرچہ ان میں
گوپی چندر، بھرتری وغیرہ میں بھی دخل ہے مگر جوگی ان
کاموں میں بہت مشہور ہیں۔

(۲) **بیراگی** نفس کشی اور جوگ ان کا وطیرہ
ہے۔ خدا کی محبت میں کامل اور اپنے طور کی
عبادت میں مشغول رہتے ہیں۔ اپنے گرو کے
قدم بقدم چلتے اور اس کے قول پر عمل کرتے ہیں
یہ لوگ وحدت اور معرفت کے بھجن گا کر صبح
شام گاتے اور رنگ برنگ کے ساز بجاتے ہیں
اور یہی ان کی عبادت ہے۔ حالت وجد میں کو
ناچتے اور خوب گھیر گھیر پھرتے ہیں۔ بعض
خاص خاص صورتوں کا دھیان باندھ کر
بیٹھتے ہیں اور بعض ویدانت اور شاستروں
کا مطالعہ کرتے رہتے ہیں۔ ان کے بھی بہت سے فرقے
ہو گئے ہیں جو اپنے اپنے پیشوا کے نام سے
مشہور ہیں۔

(۴) **نانک پنتھی** ان لوگوں کا سلسلہ گرو نانک
سے چلتا ہے جو سمبت ۱۵۰۱ مطابق سنہ ۱۴۶۹ء
میں موضع تلونڈی ضلع لاہور میں ایک کالو نامی
کھتری کے گھر میں پیدا ہوئے سمبت ۱۵۱۲ میں
اپنے کمالات کے سبب گدی نشین ہوئے۔ اور
سنہ ۱۵۹۰ء میں وعظ شروع کیا جس کا مضمون
یہ تھا۔ کہ "خدائے واحد کے سوا دوسرے کو
نہ مانو۔ آپس میں برادرانہ سلوک رکھو بچپن
سے فقرا اور کاملوں کی صحبت کے سبب سے دنیا چھوڑ کر
عبادت میں مصروف ہو گئے۔ سکھوں کے مذہب کا
سلسلہ انھیں سے چلا۔ بابر بادشاہ کے ہم عصر تھے
اس فرقے کے لوگ اپنے پیشوا کے ارشاد کے موافق
خدا کی حمد و ثنا میں رہتے ہیں۔ ان کی عبادت کا خلاصہ
یہ ہے کہ اپنے مرشدوں کے بنائے ہوئے دوہے
چند کبت وغیرہ گا گا کر سننے والوں کو خوش کریں
ادھر گرنتھ جسے گرنتھ صاحب کہتے ہیں انھیں کے
ملفوظات کا نام ہے۔ نانک صاحب نے ہر ایک
مذہب کے اصول ملا کر ایک علحدہ راستہ نکالا تھا
مسلمانوں کے بہت سے طریقے انھوں نے پسند فرمائے
ان کی کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کے واسطے
کی عبادت کرنی چاہیے۔ قیامت کا روز ضرور ہوگا
اس روز نیکوں کو انعام اور بدوں کو سزا ملے گی
کسی مذہب سے مخالفت اور تعصب روا نہیں کسی سے
تعرض نہ کرو۔ چوری اور اغلام سے بچنے کی سخت
ممانعت ہے تمام نیکیوں کی ہدایت ہے یعنی اگر ہر
ملک کے آدمیوں سے مروت، ہمدردی اور مسافر
نوازی تک کو ضروری امر لکھا ہے سمبت ۱۵۹۵
مطابق ۱۵۳۸ء میں اپنے دو لڑکوں سری چند
اور لکھمی چند کو چھوڑ کر مقام کرتار پور میں
جو دریائے راوی کے کنارے واقع ہے فوت
ہو کے راہی ملک بقا ہوئے۔ اس طریقے
کے چودہ گروہ اور چودہ ہی پنتھ مشہور ہیں جن کی
تفصیل موجب تطویل ہے۔

(۵) **جینی** ان لوگوں کو سیوڑے بھی کہتے ہیں
ان کی ریاضتیں بھی بڑی کڑی اور کٹھن ہیں۔ یہ
لوگ چالیس سال روزہ برت رکھتے ہیں اور
بھوک و پیاس کی سخت تکلیف برداشت کرتے ہیں زبان پر

کی لذّت اور جسم کی پرورش سے ان کو کوئی کام نہیں
لاگ کھانے پینے کا نام بھی زبان سے نہیں نکالتے۔ برہنہ
پھرتے چلتے پھرتے رہتے ہیں۔ حتیٰ کہ پاؤں بھی نہیں پسارتے،
تاکہ کوئی کیڑا مکوڑا اس صدمے سے نہ مر جائے۔ جیو
رکھشا کرنا ان کے مذہب کا سب سے بڑا اصول ہے
وہ اسی سبب سے آگ نہیں جلاتے، کھانا نہیں پکاتے
عمارت نہ بنانا۔ چراغ جلانا، زمین کھود کر پانی
نکالنا، درخت سے برا جانتے ہیں۔ اس کے علاوہ سبز
ترکاریاں، ہرے میوے مطلق نہیں کھاتے
کیونکہ ان کے نزدیک ایسی چیزیں جانداروں
کی مانند ہوتی ہیں۔ اگر بہت مجبور ہوتے ہیں
تو اپنے مریدوں کے گھر سے مانگ تانگ کر کھا
لیتے ہیں۔ کپڑا بھی بس واجبی ہی اپنے پاس
رکھتے ہیں۔ یہ لوگ خالق حقیقی کے قائل نہیں
ان کا قول ہے جس طرح گھاس اپنے آپ
اگتی ہے اور اس کا کوئی بونے جوتنے والا نہیں
اسی طرح انسان اور حیوانات بھی پیدا ہو گئے
ہیں۔ بلکہ قدیم سے یونہی چلے آتے ہیں ان کا
قول ہے کہ دنیا ازخود ہی ہے۔ نہ کوئی اس کا
پیدا کرنے والا اور نہ کوئی مارنے والا۔ قدیم
سے یہ سلسلہ بلا تعین مدت اسی طرح چلا آتا
ہے۔ کبھی پرلے ہوتی ہے کبھی سرشٹ۔ پہلے
ان کے یہاں سات باتیں نہایت ممنوع تھیں۔
یعنی (۱) شراب پینا، (۲) جھوٹ بولنا۔ (۳)
شکار کھانا۔ (۴) پر استری سے بھوگ کرنا۔
(۵) جیو گھات۔ (۶) چوری اور (۷) بعد
غروب آفتاب کھانا۔ مگر رکھب دیو جی نے جو
ان کے چوبیس اوتاروں میں سے ہیں سب
آدمیوں کو جمع کرکے یہی اپدیش دیا کہ نیک
جینی کے واسطے بہت وش جائز نہیں جو بہت وش
کرے گا وہ نرک باری ہو جائیگا مگر اس پر لوگوں
نے عمل نہیں کیا ان کے بعد کیوکم اشی بھی کہ وہ بھی
چوبیس اوتاروں میں سے ہیں یہی اپدیش فرمائی
ان کی ہدایت پر سب لوگ اعتقاد لائے اور
"یہ شنتو جینی" کے نام سے جس کے معنی برے کاموں
کو چھوڑ کر اپنے کو پاک بنانا ہے یعنی سوجا گرنا ہے
مشہور ہوا لیکن عقیدہ سب کا ترک بہت وش
ہے اور ہم نے اب تک کسی جینی کو اس کے برخلاف
نہیں دیکھا۔ ان میں چوبیس اوتار ہوئے ہیں
اور سب کا یہی عقیدہ رہا ہے کہ عذاب آخرت
کوئی چیز نہیں۔ انسان کا جسم چار عنصر کا مجموعہ
ہے جہاں وہ یا خاک یا آتش ہوا ہر عنصر اپنے
عنصر سے جا ملتا ہے پھر عذاب کس پر اور کس کے
واسطے ہو۔ چنانچہ یہ کریا کرم نہیں کرتے ان کا
قول ہے کہ اگر بجھے چراغ میں تیل ڈالا گیا تو کیا
فائدہ۔ اسی طرح مردے کو پانی دیا گیا تو کیا
حاصل۔ چہرے یا سر کے بالوں کو غیر کے ہاتھوں
سے قینچی یا استرا لگوانا بدعت خیال کرتے ہیں
اور اپنے ہاتھ سے اکھاڑنا عین عبادت
ان کی خاص عبادت مسواک نہ کرنا، منہ نہ
دھونا، ناپاک رہنا، غسل نہ کرنا، اگر نجاست سے
ہاتھ بھر جائے تو اسے نہ دھونا اور پاک سمجھنا
مشہور ہے اسی وجہ سے دیگر ہندو ان کو اچھا
نہیں سمجھتے چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ اگر ایک طرف
سے مست یعنی مرکھنا ہاتھی زنجیر توڑ کے آتا ہو
اور دوسری طرف سے سیوڑا (جینی) تو اس
سیوڑے کی طرف نہیں بلکہ جان کو خطرے
میں ڈال کر اس ہاتھی کی طرف چلا جانا چاہیے
یہ لوگ مخالف کو اپنے مذہب میں نہیں لاتے۔
اگر ان میں کوئی دوسرا دین اختیار کرکے پھر شامل
ہونا چاہے تو اسے بھی شامل نہیں کرتے۔ ان
لوگوں میں چار آسرم یعنی آئین ہیں پہلا برہمچریہ
جس میں بیاہ نہ کرنا، علم ظاہر و باطن کا
بہم پہنچانا اور اس میں کامل ہو جانا داخل ہے
دوسرے گرہست یعنی شادی کرکے خانہ داری میں
مشغول رہنا۔ تیسرے بان پرست یعنی جب بیٹا
صاحب اولاد ہو جائے تو گھر بار اس کے سپرد کرکے
جورو سمیت جنگل میں چلا جانا۔ وہیں عبادت میں
دھیان لگانا اور پھلوں کے سوا کچھ نہ کھانا۔
چوتھے سنیاس یعنی تمام تعلقات سے ہاتھ اٹھا
کر سخت سخت ریاضتیں اور مشکل مشکل عبادتیں کرنا

(۶) **کبیر پنتھی** یہ پنتھ کبیر صاحب کا جسے ہندو
گرو کبیر کہتے ہیں نکالا ہوا ہے ان کا مفصل حال
بھگت مالا اور کتب تواریخ میں لکھا گیا ہے
اب اس پنتھ کے ایک معتبر شخص سے بدیں
وجہ کہ یہاں پنتھ کا ذکر ہے تحقیق کرکے دیا جاتا
ہے۔ اس کا بیان ہے کہ کبیر صاحب کا سلسلہ
اس طرح چلا کہ اول گرو رامانند جی نے کاشی
یعنی بنارس میں قیام فرمایا اور تپسیا کے زور
سے وشنو مت پھیلایا۔ پہلے صرف سرائین
پنتھ تھا۔ کبیر صاحب حالانکہ ایک برہمنی کے
پیٹ سے اور رامانند جی کے بچن سے پیدا ہوئے
مگر اس عورت نے اس کو حرام کا خیال کرکے ایک
تالاب کے کنارے پر پھینک دیا۔ وہاں حسب اتفاق
ایک جولاہے کی عورت پانی پینے گئی اس بچے
کو زندہ سلامت دیکھ کر اٹھا لائی اس کے شوہر
نے بھی حرام کا سمجھ کر مارنا چاہا لیکن کبیر صاحب نے

اسی وقت بحالت طفلی تعرف کرایا یعنی کرشمہ دکھایا، جس سے وہ فوراً معتقد ہوگیا اور بہ دل وجان ان کی پرورش کرنے لگا۔ جب کبیر صاحب سن تمیز کو پہنچے تو راما نند جی نے ان کو اپنا چیلا بنایا اور اجازت دی چنانچہ اس اجازت سے کبیر صاحب نے گیان حرچا کرکے اپنا پنتھ جاری کیا۔ ان کا اعتقاد تھا کہ سب سے پہلے اس نرنجن نرنکار کا ایک نور تھا اس نے اپنے نور قدرت سے زمین وآسمان بنایا پھر برہما اور برہما کے منہ سے چار وید آنکھوں سے بشنو، مہیش اور بشن سے مخلوق پیدا کی ان کے چیلے تو بہت سے ہوئے مگر کمال ان کے قدم بہ قدم چلا۔ اور یہاں تک کمال پیدا کیا کہ آخر کو کبیر صاحب خود اس کے معتقد ہوگئے۔ کبیر صاحب سمت ۱۶۲۱ میں اس جہان فانی سے عالم جاودانی کو سدھارے بمقام مگہر ضلع ساگر میں ان کا انتقال ہوا۔ ہندو ان کی سمادھی پر اور مسلمان ان کی قبر پر روشنی کرتے ہیں۔ اگرچہ اس شخص کے بیان سے یہ پایا جاتا ہے کہ ان کا وشنومت پر اعتقاد تھا۔ مگر کبیر صاحب کے اصلی اقوال اور خاص تصانیف وحدت کے سوا دوسری بات کو نہیں ثابت کرتیں۔ یہ شخص درحقیقت بڑا بھاری موحد تھا۔

**(۷) ادو پنتھی** اس پنتھ کا حال اصل میں ہمیں ایک معتبر تاریخ سے اور بعد میں خاص اس پنتھ کے ایک معتبر شخص سے انتخاب و تحقیق کر کے لکھا ہے داد و جو راما نند جی کے ماننے والوں اور وشنومت کا ایک پیرو ہے در اصل کبیر پنتھ کے پہلے ہادیوں میں سے ایک ہادی کا چیلا ہے اور وہ بھی پانچویں پشت میں چیلا ہے۔ کیونکہ کمال، جمال، بملی اور بدھن کے بعد داد و گدی نشین ہوا۔ یہ شخص ذات کا دھنیا (روئی صاف کرنے والا) اور احمد آباد گجرات کے رہنے والوں میں تھا۔ بارہ برس کی عمر میں گھر سے نکل کر سانبھر واقع اجمیر میں گیا وہاں سے کلیان پور (کلیان پور سے تین میل سانبھر سے چار میل) پور سے بیس کوس کے فاصلہ پر ہے پہنچا۔ اس وقت وہ سینتیس برس کا ہوگیا تھا۔ یہاں اس نے ہاتف غیبی کی آواز سن کر اپنی تمام زندگی راہ مذہب میں سونپ دی۔ فقیر ہو کر عمر بسر کرنے کا شروع کی اور بستی کو چھوڑ کر بھیرانہ پہاڑ پر جو نرینا سے پانچ کوس ہے جا رہا۔ کچھ عرصہ بعد وہاں سے غائب ہوگیا۔ اس پنتھ کے لوگ یقین کرتے ہیں کہ وہ نور الہی میں جذب ہوگیا۔ ان کا بیان ہے کہ یہ واقعہ سنہ ۱۶۰۰ء یعنی عہد اکبری کے آخیر اور عہد جہانگیری کے شروع میں پیش آیا۔ نرینا میں جو داد و پنتھ کی عبادت کا مقام ہے اب تک چارپائی اور اس کی اصل کتاب کا متن جوں کا توں موجود ہے جس کی وہ لوگ بہت تعظیم کرتے ہیں جہاں سے وہ غائب ہوا تھا اس پہاڑ پر ایک چھوٹا سا مکان بنا ہوا ہے۔ اس پنتھ کے اصول مختلف کتابوں میں بھاکا زبان میں پائے جاتے ہیں اور اکثر تحقیقات کبیر کی بھاکا میں ہیں یہ سب تصنیفات آپس میں مشابہ ہیں چنانچہ داد و کا دوہا ہے۔

داد و دنیا باوری بھر بھر ملنگے سون
کھن ہارا کھو گیا تو میٹن ہارا کون

دنیا کی پیدائش کی نسبت ایک معتبر داد و پنتھی اس کا اعتقاد یہ بیان کرتا ہے کہ اصل اسی نرنجن نرنکار کا ایک نور تھا اس نور سے زمین وآسمان سب چیز اور پانی میں کنول کا پھول اس پھول سے برہما، برہما کے منہ سے چار وید اور اس میں سے وشنو پیدا ہوئے ان سے دنیا کی پیدائش ہو کر توالد اور تناسل کا سلسلہ چلا۔ اس کا بیان ہے کہ داد و صاحب ایک اوتار کامل گزرے ہیں ان سے بہت سی کرامتیں اور کرشمے ظاہر ہوئے ہیں ان کا اور کبیر صاحب کا ایک زمانہ تھا۔ داد و صاحب کے ۱۵۲ چیلے ہوئے۔ بچاس نے یہ پنتھ چلایا اور باقی نے اس کی پروا نہ کی داد و صاحب نے سمت ۱۷۱۴ میں بمقام نرانہ ساٹھ برس کی عمر میں رحلت کی۔ ان کا چیلا غریب داس گدی نشین ہوا انھیں دونوں کی سمادھی پوجی جاتی ہے ان کے بعد کوئی چیلا نہیں ہوا۔ اکبر اور جہانگیر ان کے معتقد رہے۔

**(۸) موہن پنتھی** اس پنتھ کا سلسلہ موہن جی سے چلا ہے یہ سمت ۱۶۶۰ میں بمقام گلتا متصل جے پور پیدا ہوئے اور چھوٹی عمر سے ہی کرامتیں دکھانی شروع کر دیں۔ چھبیس برس تک دیوپور ضلع سنبل گڑھ علاقہ گوالیار میں کنوار کا ندی کے کنارے عبادت الہی میں مشغول رہے ان کے بارہ چیلے ہوئے مگر اب صرف گدی پیچھی ہے اس پنتھ کے لوگ بھدر ابھیک رکھتے ہیں یعنی بالوں کا رکھنا ان کے یہاں جائز نہیں۔ وشنومت پر اس پنتھ کا اعتقاد ہے۔

**(۹) چرنداسی** یہ پنتھ بابا چرنداس جی سے چلا ہے جو سمت ۱۷۶۰ میں ڈہرہ علاقہ الور میں مرلی دھر نامی کے گھر پیدا ہوئے خورد سالی میں کرشمے دکھا کر لوگوں کو معتقد بنایا محمد شاہ بادشاہ کو چھ مہینے پہلے پرچہ دیا کہ نادر شاہ

دہلی میں آئے گا اور قتل عام کر کے واپس ایران چلا جائے گا۔ چنانچہ یہی ہوا اور بادشاہ اس کے معتقد ہوگئے۔ وشنو مت پر ان کا بھی اعتقاد ہے سمبت ۱۸۲۹ میں بمقام دہلی رحلت کی ان کے باون چیلے ہوئے مگر اب صرف گدی پوجی جاتی ہے علم سروُدھا انھیں کا ایجاد ہے۔

(۱۰) ریداسی اس فرقہ والوں کا بیان ہے کہ ریداس مہاراج اول گرو راما نند جی کے چیلے ہوئے ذات ان کی برہمن تھی۔ مدت تک گدائی کرتے رہے۔ گرو راما نند جی کے چیلوں کو بھیک مانگ کر کھلاتے تھے ایک دن اس گدائی میں گرو جی کی رائے کے خلاف وقوع میں آیا جس سے راما نند جی نے ناراض ہو کر بد دعا دی جس کی وجہ سے انھیں ایک چمار کے گھر جنم لینا پڑا چونکہ یہ حال راما نند جی کو معلوم تھا لہٰذا وہ اپنی مراد کو پہنچے اور بہت سی کرامتیں ان سے ظاہر ہوئیں۔ آخر الامر سمبت ۱۶۰۸ میں بمقام کاشی رحلت فرمائی پھر کوئی ان کی جگہ گدی نشین نہیں ہوا اب صرف گدی پجتی ہے وشنو مت پر اس فرقہ کا بھی اعتقاد ہے اور چمار لوگ ان کو بہت مانتے ہیں۔

(۱۱) لال بیگی ان لوگوں کا اعتقاد ہے کہ اوّل کوئی نہ تھا اس کی قدرت کاملہ سے بالمیک جی پیدا ہوئے جن کے سپرد معراج کی جاروب کشی ہوئی۔ ایک روز خدا تعالیٰ نے ان کی خدمت پر رحم کھا کر فرمایا کہ تو ضعیف ہو گیا اب ہم تجھ کو دیں گے چنانچہ دوسرے روز جو وہ معراج پر جھاڑو دینے گئے تو وہاں ایک چولا یعنی پیراہن ان کو ملا جسے وہ اپنے گھر شہر غزنی لے آئے اور رکھ کر اپنے کام کاج میں معروف ہوئے خدا کی شان کہ اس

چولے سے ایک لڑکا پیدا ہوا۔ جب بالمیک جی باہر سے آئے تو اس میں سے لڑکے کے رونے کی آواز سنی۔ الٹے پیروں معراج پر گئے اور عرض کی کہ یا بار خدا اس چولے میں سے لڑکے کی آواز آرہی ہے۔ وہاں سے حکم ہوا کہ اب تم ضعیف ہوگئے ہو اس لئے تمھاری خدمت کے لئے یہ پیدا کیا ہے۔ بالمیک جی نے عرض کیا کہ میرے پاس دودھ نہیں ہے اسے کیونکر پرورش کروں۔ فرمایا کہ جو جانور تجھے ملے اسی کا دودھ اسے پلا۔ تو میں نے لا آکر میں سے لال بیگ پیدا کیا ہے اور اس کا نام "نوری شاہ بالا" رکھا ہے پس بالمیک جی معراج سے اتر کر دنیا میں آئے دیکھا کہ سوسی یعنی سورنی اپنے بچوں کو دودھ پلا رہی ہے بالمیک جی اسے پکڑ لائے اور لال بیگ کو اس کا دودھ پلوایا روز بروز لال بیگ بڑے ہونے گئے یہاں تک کہ انھوں نے اپنے پیر بالمیک کی گدی سنبھالی اس دن سے سورنی کا کھانا خاک روبوں میں منع ہو گیا۔ پھر خدا تعالیٰ نے لال بیگ سے کہا کہ تجھ کو ولایت دی اب گھر گھر تیری یادگاری میں ڈھائی اینٹ کی مسجد بنے گی چنانچہ اسی روز سے ہر ایک خاکروب کے گھر کے سامنے ڈھائی اینٹ کی مسجد ضرور ہوتی ہے یہ مت بقول ان کے آدم سے جاری ہے اور یہاں سے ان کی حالت ثابت ہے۔ کوئی بات بھی ٹھکانے کی نہیں اگرچہ ہندوستان میں پنتھ تو بہت سے جاری ہیں مگر وہ سب یا تو ایک دوسرے سے ملتے ہوئے یا ایک دوسرے کی شاخیں ہیں اس وجہ سے ہم نے ان کو قلم انداز کیا اور جہاں تک ضروری سمجھا نوٹ کے طریق پر

لکھ دیا فقط سید احمد دہلوی ۵ رجون ۱۸۸۳ء عنقا تمام شد۔
(فرہنگ آصفیہ)

**فِقرات** :- (بکسر اول و فتح دوم) فقرہ کی جمع ۔ عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔
بیان سنتے ہیں مجھ سے فقط عشقیت کے
دلوں میں ہیں فقرات اوّل زیادہ عشق کے

**فَقر و فاقہ** :- تنگی ترشی، عسرت، پریشان حالی فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف - بادشاہ بڑا زیرک اور یہاں بیں تھا اس نے منجم سے کہا کہ اپنی تقویم کو خوب دیکھ بھال ایک دن تجویز کرو کہ کواکب کا اس پہ ہوں اور وبال سے بالکل خالی طالع کو سراسر شرف ہو کوئی نکبت کی نشانی نہ ہو اس وقت خوشی خوشی میرے پاس آؤ کہ میں تم کو خلعت دوں اور فقر و فاقہ تمھارا دور کروں۔ (مولوی ذکاء اللہ دہلوی۔ رسالہ منور مشرق)

**فقر و فاقہ میں زندگی بسر کرنا** :- پریشان حالی اور تنگ دستی میں زندگی کے دن گزارنا، اردو صرف، فصیح، رائج -

محل صرف - سید محمد عسکری عرف میر کلو عرش خلف میر تقی میر یہی وہ شاعر ہے جس نے عمر بھر کسی رئیس کی دربار داری نہیں کی۔ کسی کی شان میں قصیدہ نہیں کہا فقر و فاقہ میں زندگی بسر کر دی۔ (آب بقا)

قول فیصل - عوام فقر و فاقے میں زندگی بسر کرنا بولتے ہیں جو اصولاً درست نہیں ہے۔

**فِقروں پر چڑھانا** :- (متعدی) دھوکا دینا فریب دینا۔ اردو محاورہ عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال

کسی دم باز کو فقروں پہ چڑھا سنانے
ہوش کر اپنے بچا کیوں دل مضطر بہکا (ردیف)

قول فیصل - کسی کے ساتھ اس کا لازم (فقروں پر چڑھانا) بھی استعمال کرتے ہیں ۔

**فقروں میں اڑانا:** - دھوکا دینا، فریب کی باتوں سے بہکانا ۔ اردو محاورہ، قریب بہ متروک ۔

خود ہیں دم بازیوں پہ دھیان کر ہو
مجھ کو فقروں میں اڑایا نہ کرو — رند

**فقروں میں آنا:** - جال میں آجانا، دھوکا کھا جانا ۔ اردو محاورہ، عورتوں کی زبان

ہنس کے کہنے لگی وہ پیر فقیر
ایسے فقروں میں آگئی ہو تیر — شوق لکھنوی

**فقروں میں لپیٹنا:** - طعن، تشنیع کرنا ۔ اردو محاورہ عورتوں کی زبان ۔

سب کو فقروں میں کیوں لپیٹا ہے
صبر اک کا کیوں سمیٹا ہے — شوق

**فِقْرہ** بالکسر جملہ کا کوئی حصہ، جملہ، نثر کا کوئی ٹکڑا، عبارت کا ٹکڑا، کلام ۔ عربی مذکر، فصیح، رائج ۔

اک دن کہا تھا آپ نے محبت کا ہو برا
وہ جب سے چڑھ گیا ہے یہ فقرہ زبان پہ — جلیل

**فِقرہ** (۲) پیٹھ کے مہرے کی ہڈی، کمر کا منکا، ریڑھ کی ہڈی، عربی مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل ۔ یہ خالص عربی ہے اردو سے اس کا کوئی تعلق نہیں ۔

**فِقرہ** (۳) دم، جھانسا، دھوکا، فریب کی بات، چال، فریب، وہ بات جو بے اصل ہو ۔ اردو، مذکر، عورتوں کی زبان ۔

کسی فقرے سے بوسہ خال کا ملتا نہیں ہم کو
کوئی افسوں نہیں چلتا ہے اس چھوٹے سے بچھو پہ — قدر

**فقرہ باز:** - جھوٹی باتوں سے فریب دینے والا

اردو، متروک ۔

قول فیصل - جھوٹی بات سے فریب دینا کے معنی میں "فقرہ بازی" بھی رائج ہے ۔ ان دونوں لفظوں کا تلفظ فقرے باز اور فقرے بازی ہے ۔ فقرہ باز اور فقرہ بازی پر انا سہو الخط ہے ۔ موجودہ دور میں فقرے اور فقرے بازی لکھتے اور پڑھتے ہیں ۔

**فقرہ بتانا:** کوئی جھوٹی بات گڑھ دینا، دم دینا، جھانسا دینا ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اب یہ محاورہ قریب بہ متروک ہے ۔

**فقرہ بتانا** (۲) بہانے کرنا، حیلہ کرنا، ٹال دینا، جھکمہ دینا، فریب دینا ۔ اردو محاورہ، قریب بہ متروک ۔

آپ تشریف یاں نہ لائیں گے
روز فقرہ یونہی بتائیں گے — عیش

**فقرہ بنانا:** لفظوں کو جوڑ کر جملہ ترتیب دینا ۔ (نور اللغات)

قول فیصل - لکھنؤ میں زیادہ تر جملہ بنانا کہتے ہیں

**فقرہ بنانا** (۲) فریب دینے کے لئے کوئی بات دل سے گڑھنا ۔ اردو محاورہ، قلیل الاستعمال ۔

جان صاحب کی نرکیلی باتوں سے نگوڑی اوگو!
روز وہ آتے تھے اک فقرہ بنا کے گھر میں — جان صاحب

قول فیصل بصیغۂ جمع "فقرے بنانا" بھی استعمال کرتے ہیں مگر وہ بھی کسی کے ساتھ ۔

وہ مجھ کو یاد کریں گے عدو کو سبق دیں گے
یہ نامہ بر تو سخن فقرے ہیں سب بنائے ہوئے — جلیل

**فقرہ بن پڑنا:** - کوئی سازش کامیاب ہونا، ترکیب چل جانا ۔ اردو مونث، غیر فصیح، رائج ۔

محاورہ ۔ برقع کہا استانی! آج ہی تو فقرہ بن پڑا ہے بغیر قتل کے اس حرامزادے افراسیاب کے باز نہ آؤں گا ۔ (طلسم ہوشربا)

**فقرہ بندی:** - تک بندی ۔ (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ تک بندی ہی بولتے ہیں ۔

**فقرہ تراشنا:** - جھوٹی بات بنا کے کہنا، فریب کرنا ۔ اردو محاورہ، قلیل الاستعمال ۔

کل جو فقرہ میں لگا بیر انہیں سے کٹ سکا
آج یہ فقرہ تراشا ہے تو فقرا آئی نہ تھی — جلیل

قول فیصل - اس کا مصدری فقرہ تراشنا بھی رائج ہے ۔ بصیغۂ جمع فقرے تراشنا بھی استعمال کرتے ہیں ۔

ترشتے ہیں قیامت کے غضب کے دات دن فقرے
نئی جب بات نکلے گی تری محفل سے نکلے گی — داغ

**فقرہ چڑھانا:** - آوازہ کسنا ۔ اردو محاورہ، عورتوں کی زبان ۔

پروانے کے حضور سر شمع کٹ گیا
فقرہ چلی کسی کا وہ لگی گیر چڑھ گئی — شاد لکھنوی

**فقرہ جلا کٹا:** - طعن و تشنیع والی بات ۔ اردو، غیر فصیح، رائج ۔

دل دہاں ٹھنڈی سانسیں لیتا ہے
کوئی فقرہ جلا کٹا نہ سنے — امیر

قول فیصل ۔ عام بول چال میں "جلا کٹا فقرہ" زبان زد ہے مگر ضرورت شعری کے ماتحت "فقرہ جلا کٹا" کہا گیا ہے ۔

**فقرہ جوڑنا:** - فقرہ تراشنا ۔ اردو محاورہ، قریب بہ متروک ۔

ذوالفقار علی کی تیغ کو قسم
سر جدا اس سے ہو وہ فقرہ جوڑ دا — شاد لکھنوی

**فقرہ چست کرنا:** - (متعدی) کسی کو بیوقوف بنانے کے لئے دل سے گڑھ کے کوئی کارگر بات کہنا، فریب دینے کے لئے عیارانہ طور پر سچائی کا

رنگ دے کے جھوٹی بات کہنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

مثل نثر۔ میں اپنے دل میں نہایت ہی خوش ہوا کہ مار لیا ہے۔ نواب صاحب کو خوب چنگ پر چڑھایا اور ایسا اچھا فقرہ چست کیا کہ وہاں گئے اور گھیا ہو گیا۔ (دبیر کہار)

قول فیصل۔ اس کا مفہوم ہے موقع محل دیکھ کے مطلب کی ایسی باتیں کرنا، جیسے میرے سوا یہاں تمہارا کوئی نہیں، جو ہمدردی کا دم بھرتے ہیں۔ مگر فقرہ چست کرتے ہیں سب

غیر کیا تم پہ دل سے مرتے ہیں
اپنا فقرہ وہ چست کرتے ہیں (گلدستۂ محاورات)

اس کا لازم "فقرہ چست ہونا" بھی رائج ہے جیسے گستاخی معاف آپ پر اس وقت اچھا فقرہ چست ہوا۔ (فسانۂ آزاد)

**فقرہ چلتا ہوا**:- کارگر فقرہ، دل سے گڑھی ہوئی بات، فریب کی وہ بات جس کا خاطر خواہ اثر پڑے۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

تغافل کی نہ ٹھہرے آج قاتل فیصلہ ٹھہرے
نہیں تکرار فقرہ تو کوئی چلتا ہوا کہہ کر (داغ)

قول فیصل۔ عام بول چال میں "چلتا ہوا فقرہ" زبانوں پر ہے۔ "فقرہ چلتا ہوا" نظم کی مجبوری سے استعمال کیا گیا ہے۔

**فقرہ چل جانا**:- کسی جھوٹی بات یا فریب کا کارگر ہو جانا۔ اردو محاورہ، قلیل الاستعمال۔

دم دلاسے دے کے مجھ کو لیا ہے برہمن بے وفا
فقرہ یہ چل گیا بت زنار دار کا (دفتر خیال)

**فقرہ چلنا**:- فریب کرنا، چالاکی کرنا، شگوفہ چھوڑنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

نہ چلو ہنس کے پہ ہر مرتبہ فقرہ دیکھو
اک ذرا ہوش سنبھالو ابھی دنیا دیکھو (رند)

**فقرہ چھوڑنا**:- شگوفہ چھوڑنا۔ اردو محاورہ، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

داغی جائے گی چھچھوندر تک بھی ہوگی قلم
پھلجھڑی کی طرح فقرہ جل کے یہ چھوڑا (جان صاحب)

قول فیصل۔ بصیغۂ جمع کے ساتھ "فقرے چھوڑنا" بھی بولتے ہیں۔

ہم تم جو یار نے فقرہ وہ چھوڑ دیئے
اپنی طرف رقیب کی جانب بھی موڑ دیئے (شاد)

**فقرہ دینا**:- جھانسا دینا، دم دینا، چالاکی چلنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

دم دیا یعنی آنے کی قسم
اور کسی کو فقرہ دو (دبیر)

قول فیصل۔ اب یہ زبان عورتوں ہی کی ہے۔

**فقرہ رواں ہونا**:- چالاکی یا فریب کی مہارت ہونا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

انکار رقیب سے بھی ہوگا
فقرہ یہ مجھے رواں بہت ہے (داغ)

**فقرہ زبان پر چڑھنا**:- زبان پر کسی بات کا بار بار آنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

اک دن کہا تھا میں نے محبت کا ہو برا
دل جب سے چڑھ گیا ہے یہ فقرہ زبان پر (جلیل)

**فقرہ سُنانا**:- کوئی بات کہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

گل گیر نے دہن میں لی شمع کی زباں جب
پروانوں کو سنایا فقرہ جلی کٹی کا (دبیر)

**فقرہ سننا**:- طعن و تشنیع والی بات سننا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

دل وہاں ٹھنڈی سانس بھرتا ہے
کوئی فقرہ جس کا بنا نہ سکے (میر حقانی)

**فقرہ کرنا**:- بہانہ کرنا، کوئی بات فریب کی کہہ کے کسی کو دھوکا دینا، فریب دینا، ٹالنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

نظر کیا علاج تھا مفت ہی مر گئے
فقرہ تم نے تو سو بار سے کیا (اکبر)

**فقرہ کسنا**:- کسی کو طنز سے کچھ کہنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

مثل نثر۔ جس سے وہ سے بات کرنا چھوڑ دی تھی مگر آج اس نے محفل میں مجھ پر ایک فقرہ کسا تو میں نے بھی برا بھلا کہنا شروع کر دیا۔

قول فیصل۔ زیادہ تر عورتوں کی زبان ہے۔

**فقرہ کھل جانا**:- چالاکی ظاہر ہو جانا۔ اردو صرف، دہلی کی زبان۔

آج کیوں گھر ہو خبر اس کو نسیم
شعر پڑھنے کا بھی فقرہ کھل گیا (نسیم دہلوی)

**فقرہ کہنا**:- بات کہنا، کچھ کہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

مثل نثر۔ یہ فقرہ اس نے کمال شوق سے کہا تھا اس لئے میں نے کہا تھا۔ (دربار اکبری)

**فقرہ گرم**:- چلتی ہوئی بات۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

کہیں گرم فقرے کہیں جانکہ تاک
ادا ناز و غمزہ، بہت تپاک (اختر (شاہ اودھ))

**فقرہ گڑھنا**:- فقرہ تراشنا۔ اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

فقرہ کوئی اور گڑھیے تازہ
مردوں کا اٹھا نہیں جنازہ (عاشق)

**فقرہ نیا بنانا**:- کوئی نئی جھوٹی بات دل سے گڑھنا۔ اردو، صرف، غیر فصیح، رائج۔

بولے وہ ہنس کے خیر جاتا ہوں
کوئی فقرہ نیا بناتا ہوں۔ (شوق)

**فقرہ ہونا**:- چھال ہونا، فریب ہونا۔ اردو محاورہ متروک۔

وہ عاشق سے گویا ہوا چاہتا ہے
نیا کوئی فقرہ ہوا چاہتا ہے (رشک)

**فقرے**:- فقرہ کی جمع۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

ناگہ کیے کلام لب آبدار سے
فقرے ہوئے رفو سے جدا ذوالفقار سے (دبیر)

قول فیصل۔ یہ فقرہ کی مغیرہ صورت ہے:-

کیا میان میں شمشیر کے فقرے کو کئی آئے
مصرع تو کمر میں رہا معنی نکل آئے (قدر بلگرامی)

**فقرے باز**:- عیار، مکار، دھوکے باز، چالاکی کے ساتھ جھوٹ بول کے فریب دینے والا۔ اردو، صفت، عورتوں کی زبان۔

روز وعدہ کرتے ہو آنے کا پر آتے نہیں
قول کب پورا ہو صاحب تم سے فقرے باز کا (باقر)

**فقرے بازی**:- چال بازی، عیاری، فریب دینے کے لیے عیاری اور مکاری کی باتیں کرنا۔ اردو، مونث، عورتوں کی زبان۔

حاصل اس فقرے بازی سے کیا تھا
مطلب اس جعل سازی سے کیا تھا (شوق)

قول فیصل۔ تفریح طبع کے لیے بیہودہ ہنسی مذاق کرنا بھی اس کا ایک مفہوم ہے۔ جیسے "پتنے میں صاحب آئے فقرے بازی شروع ہوئی ایک گھنٹے تک گپیں اڑائیں۔ ایک گھنٹے کے بعد چانڈو کا شغل ہوا۔" (دبیر کہار)

اس کی جمع "فقرے بازیاں" بھی رائج ہے جیسے "عسکری: (خوب ہنس کر) کیوں کس نے جگا دیا، بہت گڑبڑ ہوتی تھی۔۔۔ بیگم: (آہستہ سے چٹکی لے کر) فقرے بازیاں بہت آتی ہیں۔" (دبیر کہار)

**فقرے بازی چلنا**:- فقرے بازی کا کارگر ہونا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں اس جگہ "فقرہ چل گیا کارگر ہوگیا کہتے ہیں۔"

**فقرے بازی کرنا**:- فریب کی بات کرنا، چال چلنا۔ اردو محاورہ غیر فصیح، رائج۔

بھاتی نہیں مجھ کو حیلہ سازی
لڑکوں سے کرو یہ فقرے بازی (اختر، نشاط اردو)

قول فیصل۔ بصیغۂ جمع بھی مستعمل ہے۔

کرتا ہے فقرے بازیاں کیا خوب
ہم سے اور جعل سازیاں کیا خوب (شوق)

**فقرے بازی ہونا**:- ٹال مٹول ہونا، حیلہ حوالہ کیا جانا۔ اردو، غیر فصیح، رائج۔

فقرے بازی ہو چکی ہرگز نہ جانے دیں گے ہم
لاکھ دم دو آج تم کل کا بہانہ یاد ہے (عشق)

**فقرے بتانا**:- چال کرنا، فریب دینا۔ اردو محاورہ، قلیل الاستعمال۔

چپ رہو چپ رہو فقرے نہ بتاؤ صاحب
ہم سے بنے رہتے تھے باتیں نہ بناؤ صاحب (جوہر لکھنوی)

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت بھی رائج ہے۔

مشق کرتے ہیں دبستاں میں بھی عیاری کی
فقرے اکثر وہ معلم کو بتا دیتے ہیں (امانت)

**فقرے بنانا**:- جھوٹی باتیں بنانا، دل سے باتیں گڑھنا، جھوٹ اڑانا۔ اردو، صرف، دلی کی زبان۔

ہوئے تم جو فقرے بنانے کے قابل
تو جانا ہے سب زمانے کے قابل (صابر)

**فقرے بنانا**[2]:- لفظوں کو جوڑ کے جملے بنانا۔ اردو فعل متعدی (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "جملے بنانا" بولتے ہیں۔

**فقرے بندی**:- تک بندی، فقرے جوڑنا۔ جملوں کی بناوٹ۔ اردو، مونث۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فقرے پہ آنا**:- باتوں میں نہ آنا، فریب میں نہ آنا۔ اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

بات کہتے ہی تاڑ جائیں گے
تیرے فقرے پہ وہ نہ آئیں گے (نواب مرزا شوق)

**فقرے تراشنا**:- جھوٹی بات بنا کے کہنا، بات بنا کے کہنا۔ اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

بندھیں گے تازہ مضموں کٹ ملکے گیسوئے سنبل پر
تراشے جائیں گے فقرے عبث برگ رگ گل پر (جعفر)

**فقرے ترشنا**:- (لازم) جھوٹی یا ادھوری بات گڑھے جانا، نئی نئی جھوٹی جھوٹی باتیں ایجاد ہونا۔ اردو، صرف، عورتوں کی زبان۔

ترشتے ہیں قیامت کے غضب کے بات میں فقرے
نئی جب بات نکلے گی تری محفل سے نکلے گی (داغ)

**فقرے جڑنا**:- آوازہ کسنا، طعن تشنیع کی باتیں کرنا، طنز کرنا۔ اردو، صرف، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کیا زباں قینچی سی چلتی ہے رقیبوں کے حضور —
اپنے دل میں کٹ گئے ہم جب فقرے جڑ گئے — شاد

**فقرے جوڑنا**:- دل سے جھوٹی بات بنا کے کہنا، فقرے تراشنا۔ اردو ف، عورتوں کی زبان۔

آپ ہی توڑتے ہیں جوڑ کے فقرے دل کو —
آپ ہی کہتے ہیں شیشے سے بھی نازک دل ہو — جاہ

**فقرے چسپاں کرنا**:- چکنی چپڑی باتیں بنانا۔ اردو صرف، متروک۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ بھی ہے اور وہ بھی متروک ہے۔

ترے گال بھی چکنے فقرے بھی چسپاں —
پھسل جائے گا دل پھسل جائے گا — راسخ

**فقرے چلنا**:- کسی جھوٹی بات یا فریب کا کارگر ہو جانا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

ع کس دنا کو یہ اب فقرے تمھارے خوب چلتے ہیں — سرور

**فقرے دینا**:- دھوکا دینے والی باتیں کرنا، جھانسا دینا، چال چلنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

لاکھ چالیں چلو سو فقرے دو، تین سو چھینٹے دو —
نہ چلے گا کوئی صاحب کا بہانہ شب وصل — نذر

**فقرے ڈھالنا**:- اپنے دل سے نئے نئے فقرے کہنا، طعنہ زنی کرنا، چبھتی ہوئی کہنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

مار ڈالا کیا کہ دھمکاتے نہیں تلوار سے —
تیز فقرے قاتلوں پر کب ہی ڈھال اتارتے ہیں — قہر

**فقرے سنانا یا کہنا**:- طعنے دینا، منہ آنا، رمز پھینکنا، آوازے پھینکنا، طعنے مارنا، باتیں سنانا۔ اردو، مستعمل نقد ہی۔

یاد ہے آگے بھی ہم پر کبھی منہ آتے تھے

آگے بھی ہم سے کبھی فقرے کہے جاتے تھے — امیر لکھنوی

(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ اب ان معنی میں لکھنؤ کی عورتیں نہیں بولتیں "طعنے دینا" کے معنوں میں بہت کمی کے ساتھ "فقرے سنانا" زبانوں پر ہے۔

سنائے کیوں نہ ہم کو تیز فقرے —
رکھی بار ڈھا اس نے خنجر کی زباں پر — لطافت

**فقرے سے**:- دھوکے سے، چال بازی سے، فریب سے۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

فقرے سے کوئی فقرہ خالی نہیں جفا کا —
کس بات میں تمھاری اے یار پیچ نہیں ہے — سحر

قول فیصل۔ زیادہ تر یوں بولتی ہیں "میں کبھی کسی تیبت پر نہ جاتی لیکن مجھے فقرے سے آگے لے گئیں" کبھی کبھی "سے" کی جگہ "دے" بھی بول دیتی ہیں یعنی فقرے دے کے۔

**فقرے گڑھنا**:- دل سے باتیں بنانا، نئی نئی باتیں گڑھنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

کچھ سنوں گا تو کہوں گا میں بھی —
فقرے گڑھنے مجھے بھی آتے ہیں — رنگین

**فقرے منجے ہونا**:- کسی بات کا زبان پر چڑھا ہونا، کسی بات کا نوک زبان ہونا، بخوبی یاد ہونا، زباں زد ہونا۔ اردو صرف، متروک۔

مومن کو کیا غم سخن منکر و نکیر —
فقرے منجے ہوئے ہیں سوال و جواب کے — رشک

قول فیصل۔ اب عام طور سے "منجھے" زبانوں پر ہے۔

**فقرے میں**:- فریب کی بات کر کے، دھوکے میں، ترکیب کی بات میں۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

پلائی ہم نے انھیں آج ایک فقرے میں —
یہ لب ہیں پھولوں سے جام شراب کے قابل — جلیل

**فقرے میں آنا**:- فریب میں آنا، دھوکا کھانا۔ اردو صرف عورتوں کی زبان۔

کہیں اطفال نادان ہیں کہیں پیران بے طاقت —
یہ غوطے کھاتے ہیں فقرے میں آتے ہیں وہ بیچارہ — اکبر الہ آبادی

**فقرے میں رکھنا**:- باتوں میں رکھنا، چال بازی سے امیدوار رکھنا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال۔

ہم ادھر دام یا کبھی نزاکت —
یونہی فقرے میں رکھیں دام کی بادل — سحر

**فقرے میں لگانا**:- دھوکا دینا، فریب دینا، چالاکی کی باتوں میں الجھانا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

فقرے میں لگا کے لے ہی آیا —
کیا بات مرے پیا مسیر کی — نیر

**فقرے یاد ہونا**:- چالیں معلوم ہونا، ترکیبیں معلوم ہونا۔ اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ بھئی کیا فقرے یاد ہیں، اچھا روپیہ بدلا، شاہ جی کو وہ گیدڑ بھبکی بتائی کہ آئے حواس غائب ہو گئے۔ (فسانۂ آزاد)

**فقط**:- (الفتحتین) علامت خاتمہ، تمت، تمام شد، بس، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عربی میں اس کی تشریح یوں ہے۔ "ف = پس + قط = کاٹنا" عموماً خط یا کسی مضمون یا عبارت کے آخر میں اسے لکھ دیتے ہیں تاکہ پڑھنے والے کو معلوم ہو جائے کہ یہاں وہ چیز ختم ہو گئی۔

**فقط**:- صرف، محض، تنہا۔ عربی، مذکر، صفت، فصیح، رائج۔

شریک حال دنیا میں نظر آتا نہیں کوئی
فقط اک بیکسی ہے جس کو ہم اپنا سمجھتے ہیں (اکبر الٰہ آبادی)

قول فیصل۔ نازک سے نازک کے ساتھ "ایک" کے معنی میں بھی بولتے ہیں جیسے "پورے خاندان کے لوگ پاکستان چلے گئے فقط میں ہوں جس کا نہ پہلے ارادہ تھا اور نہ اب ہے"۔

**فق فق:**۔ (بالفتح) چہرے کے رنگ کا متغیر ہونا، حیران و پریشان ہونا، حواس باختہ، بے رونق۔ اردو صفت، متروک۔

کس مہرجبیں سے یہ خجل ہے سر افلاک
فق فق نظر آتا ہے مہ نورفشاں آج (شاہ ادوم)

**فقہ:**۔ (بکسر اول) علم کا جاننا، دریافت کرنا۔ عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ شرعی احکام و مسائل شرعیہ کا علم اور علم دین وغیرہ کے معنی میں اس کا عرف مخصوص ہو گیا ہے۔

ان کی معقول ہے فضا معقول
جس نے برباد کئے فقہ و اصول (مرزا رسوا)

عام طور سے تنہا نہیں بلکہ "فقہ و اصول اور فقہ و حدیث" کی ترکیب سے زبانوں پر ہے جیسے "ہمیں کچھ ساکت و صامت سمجھئے مطلب نہیں ہم اپنی لو اسی سے لگائے بیٹھے ہیں فقہ و حدیث سے غرض نہیں" (فسانۂ آزاد)

عوام بکسر اول و فتح دوم بولتے ہیں جو صحیح نہیں ہے۔ صاحب نور اللغات نے "دانائی اور سمجھ" کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔

**فقہا:**۔ (بضم اول و فتح دوم) فقیہ کی جمع، علم دین اور مسائل شرعیہ کے جاننے والے لوگ۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ مسلمانوں کے یہاں شادی بیاہ کی تقریبوں میں بعض ایسی رسمیں بھی رواج پا گئی ہیں جو فقہا کے نزدیک حرام ہیں۔

**فق ہونا:**[1] چہرے کا رنگ اڑنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ صرف فق ہونا، رنگ فق ہونا، چہرہ فق ہونا، اس کے خاص صرف ہیں۔

پہلو میں دل تڑپنے لگا سینہ شق ہوا
دھک دھک کلیجہ کرنے لگا رنگ فق ہوا (میر انیس)

کس گل کا منہ چمن میں ترے آگے فق نہیں
یہ رنگ اڑ گیا کہ افق پر شفق نہیں (ناسخ)

**فق ہونا:**[2] غم یا غفلت سے ہکا بکا رہ جانا، چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگنا۔ اردو مصدر، متروک۔

جو دیکھا تو صحرا ہے اک لق و دق
کہ رستم بھی جسے دیکھ ہو جائے فق (میر حسن)

**فقہی:**۔ (بکسر اول و سوم) فقہ کی، علم دین کی، مسائل شرعیہ کی، فقہ سے منسوب۔ عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میاں! آپ انگریزی داں ہیں۔ فقہ کی گھروی معنی نہ پوچھیے۔ یہ فقہی اصطلاح ہے، سمجھ میں نہیں آئے گی۔

**فقید المثال:**۔ (تلفظ فقیدل مثال) بے مثال، لاجواب۔ عربی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اول تو اس کے فقید المثال حسن و جمال سے اس کی ساس کو یقین کامل تھا کہ کسی نہ کسی شوقین امیر کسی نہ کسی عاشق تن رشیں کی اس پر ضرور نظر پڑے گی۔ (سیر کہسار)

قول فیصل۔ عربی میں فقید کے معنی ہیں "نایاب" اور مثال کے معنی ہیں مانند، نظیر، شبیہ وغیرہ۔ لہٰذا دونوں کی ترکیب سے لاجواب کے معنی ہوئے۔ دراصل یہ عربی میں فقید المثل ہے لیکن عام طور سے زبانوں پر "فقید المثال" ہی ہے۔

**فقیر:**[1] (بفتح اول و کسر دوم و یائے معروف) محتاج، غریب، نادار، مفلس، عسرتی۔ مذکر، فصیح، رائج۔

کرم! جو تجھے دینا ہے بے طلب دے دے
فقیر ہو کے نہیں حاجت سوال مجھے (میر انیس)

قول فیصل۔ اس کی عربی جمع "فقرا" اور اردو جمع "فقیروں" بھی رائج و فصیح ہے۔

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالب
تماشائے اہل کرم دیکھتے ہیں (غالب)

**فقیر:**[2] خدا پرست، اللہ والا، درویش، صاحب معرفت، سالک۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کاخ شاہی سے غرض ہم کو اب نہ عز و جاہ کا
بیقدر ہوتے ہے وہ رہتا ہے فقیر اللہ کا (مونس)

قول فیصل۔ ان معنوں میں بھی عربی جمع "فقرا" اور اردو جمع "فقیروں" بولتے ہیں۔

طلب ہے عار ہے اللہ کے فقیروں کو
کبھی جو ہو گیا پھیرا صدا لگا کے چلے (انیس)

اس کے ایک معنی ہیں "تارک الدنیا" جو کہیں الگ تھلگ تکیہ بنا کے رہتے ہیں۔

دنیا ہوئی ہے ترک بھر و ساقی کا ہے
ہے وادیٔ اسلام میں تکیہ فقیر کا (لطافت)

**فقیر:**[3] (انکسار کے محل پر) میں، انکسار، بندۂ احقر، ہیچمدان۔ اردو مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حکم ہوا کہ افقر بعید (یہ فقیر) جو کچھ بھید حسب کے احکام اسلام سے ملتے ہیں بیان کرے اور فیضی فارسی میں ترجمہ کرے۔ (دربار اکبری)

قواعد انیس۔ بعض لفظوں کے ساتھ ملا کے بھی اس کا استعمال ہے جیسے "تکفیر فقیر"، "فقیر سر" یا "تقصیر" وغیرہ۔

**فقیر بیسر**:۔ (کنایتہً) عاشق، ایسا محبت کرنے والا جو معشوق کی محبت میں دنیا ترک کر دے۔ ایسا عاشق جو فقیری سلسلے۔ جوگ لینے والا، جوگی۔ عربی، مذکر، تقلیل الاستعمال۔

> فقیر اک بھی تھد کا ہم کو جو پایا
> ہوا ہو آزاد جیسا ہمارا ۔۔۔ قدر

قواعد انیس۔ کسی اسم یا ضمیر کے بعد "پر" کا اضافہ کر کے بھی بولتے ہیں۔

> آئینہ بھی ہو گیا ان پر فقیر
> جب ادا رو کی صفائی ہو گئی ۔۔۔ قدر

**فقیر**:۔ بھکاری، بحیثیت پیشے کے بھیک مانگنے والا، بھک منگا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اگر کوئی فقیر تم سے کچھ مانگے تو اسے جبر کو نہیں اگر تمہارے پاس پیسہ نہیں ہے تو نرمی سے اس سے کہہ دو یا معذرت کر دو۔

قواعد انیس۔ لغوی معنی کے اعتبار سے فقیر وہ ہے جس کے پاس اہل و عیال کے واسطے کم سے کم ایک وقت کا کھانا ہو۔ اور مسکین وہ ہے جس کے پاس کچھ بھی نہ ہو۔ عام طور سے فقیر دو طرح کے ہوتے ہیں ایک وہ کہ جن کا آبائی پیشہ ہی بھیک مانگنا ہے دوسرے وہ کہ جن کا ضمیر و خودداری تو گوارا نہیں کرتی لیکن حالات و مجبوری سے بھیک مانگنی پڑتی ہے:

> ملے گا معنی کی خیرات اک بوسہ تو کیا ہوگا
> فقیروں کا سوالی اے دوست پورا کر کھلا ہوگا ۔۔۔ لطافت

**فقیر اپنی کملی میں مست ہے**:۔ غریب مفلوک سے ہی سامان میں مگن ہے خودداری اپنی غربت ہی میں اور امرا و اغنیا سے بے نیاز ہے۔ اردو، مقولہ، غیر فصیح، رائج۔

> گلی پست ہو دل نہیں پست ہے
> فقیر اپنی کملی ہی میں مست ہے ۔۔۔ شوق قدوائی

**فقیرانہ**:۔ (با لفتح) وہ زمین جو فقیر اپنے گزارے کے واسطے وقف کر دی جائے۔ مذکر۔ (نور اللغات)

قول انیس۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فقیرانہ**:۔ درویشوں کا سا، فقیروں کی طرح فارسی، فصیح، رائج۔

> فقیرانہ آئے صدا کر چلے
> میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے ۔۔۔ درد

قول انیس۔ مختلف ترکیبوں کے ساتھ اس کا صرف ہے جیسے "فقیرانہ صورت":

> ملے کیونکر نہیں آنا تری محفل میں اے جاناں
> مری صورت فقیرانہ تری دربار شاہانہ ۔۔۔ ظفر

فقیرانہ لباس، فقیرانہ وضع، وغیرہ، جیسے تیرے دل فقیرانہ لباس پہن کر ہرے ہرے پیڑوں کے ٹھنڈے ٹھنڈے سایہ میں آن بیٹھے۔ (فسانۂ آزاد)

**فقیر بنا دینا**:۔ کسی کو مفلس اور محتاج کر دینا، لوٹ لینا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ خدا کو سب اختیار ہے جس کو چاہے امیر کر دے اور جس کو چاہے فقیر بنا دے۔

**فقیر بننا**:۔ تارک الدنیا ہونا، فقیری اختیار کرنا، اللہ والا ہونا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

قول انیس۔ کسی کے عشق میں جوگ لینے کو بھی "فقیر بننا" کہتے ہیں:

**فقیر بننا**:۔ مفلس ہونا، محتاج ہونا۔ (نور اللغات)

قول انیس۔ اس معنی پر "فقیر ہونا" بولتے ہیں بصورت متعدی "فقیر بنانا" اور "بنا دینا" زبانوں پر ہے جیسے "بڑے بڑے مہاجان و دولت و ثروت کو انقلابات زمانہ نے دم کے دم میں فقیر بنا دیا محتاج ہو گئے۔"

**فقیر بننا**:۔ بچوں کا سلسلۂ عزا عشرۂ محرم میں بطور رسم یا منت کے طور پر سبز کپڑے پہن کر، شہدائے کربلا کے نام پر فقیر بن کر بھیک مانگنا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

قول انیس۔ اس میں شیعہ سنی اور ہنود وغیرہ کی کوئی قید نہیں ہے بلکہ ہر قوم و ملت کے لوگ اپنے بچوں کو فقیر بناتے ہیں۔

**فقیر تکیہ دار**:۔ (بہ اضافت) تکیے میں رہنے والا فقیر، فارسی ترکیب، اردو صرف، مذکر، غیر فصیح رائج۔

محل صرف۔ پیر و مرشد نواب صاحب کا وظیفہ خوار گویا اس در کا فقیر تکیہ دار ہوں۔ (خود نوشت)

**فقیر جاہل شیطان کا گھوڑا**:۔ جاہل فقیر جہاں جاتا ہے شیطان اس کے ساتھ رہتا ہے۔ مقولہ۔ (نور اللغات)

قول انیس۔ مولوی نیر لکھنوی نے "محاورات ہندوستان" میں اس کا مفہوم لکھا ہے "جاہل فقیر کا شیطان ہر جگہ ساتھی ہے" اور "گنجینۂ اقوال و امثال" میں یہ مفہوم درج ہے "فقیر جاہل شیطان ہوتا ہے" کیونکہ وہ خلاف شرع امور کرتا ہے شیطان ہر وقت اس کے ہمراہ رہتا ہے"۔ اب اہل لکھنؤ کسی صورت سے نہیں بولتے۔

**فقیر خانہ**:۔ (بہ اضافت) گھر، مکان، غریب خانہ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

> نہ اپنے بے سر و ساماں کے گھر کا پوچھ پتا
> جہاں یہ تن گئی کہیں فقیر خانہ ہوا ۔۔۔ جلال

قول فیصل۔ انہیں معنی میں "فقیر خانے" بھی مستعمل ہے جو مغیرہ معدت ہے:

فقیر خانے میں جو آئے بس یہیں بیٹھے
گلیم سائیہ دیوار ہے بچھی در پر　　وزیر

**فقیر دوست** :- (بہ اضافت) فقیر کو دوست رکھنے والا۔ فقیروں سے محبت کرنے والا، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

فقیر دوست جو ہو ہم کو سرفراز کرے
کچھ اور فرش بجز بوریا نہیں رکھتے　　میر انیس

**فقیر را بجا دلہ چہ کار** :- فقیر کو جھگڑے اور فساد سے کیا کام؟ فارسی مقولہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**فقیر کا بھلا ہونا** :- فقیر کو کچھ ملنا، فقیر کو فائدہ پہنچنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

دولت دیدار لٹاتا ہے یار
آج فقیروں کا بھلا ہو گیا　　وزیر

**فقیر کا لوٹ چلن امیروں کا** :- جو غریب ہو اور امیرانہ وضع رکھے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فقیر کا تکیہ** :- فقیر کا گھر، فقیر کے رہنے کی جگہ۔ اردو، مصدر، مذکر، فصیح، رائج۔

پڑے اجاڑ میں تھا اس فقیر کا تکیہ
گزر ادھر کو کوئی بادشاہ کیا کرتا　　کیفی

**فقیر کا گھر بڑا** :- فقیر میں بڑی بڑی کرامتیں ہوتی ہیں۔ فقیر کا رتبہ اونچا ہوا ہوتا ہے، اردو فقرہ قریب بہ متروک۔

محل صرف۔ فقیر کا گھر بڑا ہے فقیر سے لگاڑ کر آج تک کوئی بھلا ہے۔ (فسانۂ آزاد)

**فقیر کر دینا** :- ایک ایک پیسے کو محتاج کر دینا، پیسے والے کو مفلس کر دینا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ پھر ایسی صورت میں بھٹکے فقیروں کو جنھوں نے ہزاروں امیروں کو فقیر کر دیا، کہاں سے دیں۔ (گلدستۂ ظرافت)

**فقیر کو کمل ہی دوشالہ ہے** :- غریب آدمی کو تھوڑی ہی چیز بہت ہے۔ مثل۔

(نور اللغات و گنجینۂ اقوال و امثال)

قول فیصل۔ مولوی منیر لکھنوی نے "محاورات ہندوستان" میں اس مثل کا مفہوم یہ لکھا ہے "غریب کو جو مل جائے غنیمت ہے" اب بہت کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**فقیر کھلانا** :- منت اور مراد پوری ہونے پر فقیروں کو کھانا کھلانا، کار خیر سمجھتے ہوئے فقیروں کو کھانا کھلانا، اردو مصدر حضرات اہل سنت کی اصطلاح۔

ع صدق نیت سے فقیر اس نے کھلائے کیا کیا　　دبیر

گل شہیدوں کے مزاروں پر چڑھائے کیا کیا　　لکھنوی

**فقیر کی جھولی** :- فقیر کا وہ کپڑے کا تھیلی جس میں بھیک مانگ کے ہر قسم کی چیز رکھتا ہے۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

**فقیر کی جھولی میں سب کچھ** :- یعنی فقیر کے اختیار میں ساری خدائی ہے۔ مثل

(نور اللغات و گنجینۂ اقوال و امثال)

قول فیصل۔ مولوی منیر لکھنوی نے "محاورات ہندوستان" میں اس کا مفہوم لکھا ہے "بانداز شخص جب جو کچھ چاہے دے دے" بہر حال یہ مثل قلیل الاستعمال ہے۔

**فقیر کی دعا** :- کسی اللہ والے کی بد دعا کسی خدا رسیدہ بزرگ کی بد دعا۔ اردو مصدر غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی فقیر کی ایسی دعا ہے کہ یہاں حکیم اور بیماری جھنجنے ہی نہیں پاتا۔ (فسانۂ آزاد)

**فقیر کی صدا** :- بھیک مانگنے والے کی آواز، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف "اس فقیر کی صدا میں بڑا درد ہے اسے کچھ ضرور دے دو۔"

قول فیصل۔ فقیر کی صدائیں اس کے وہ اشعار یا وہ جملے یا وہ الفاظ جو فقیروں سے مخصوص ہیں شامل ہیں جس کو وہ کبھی کسی مخصوص لے میں یا جو سادگی کے ساتھ ادا کرتا ہے جیسے کنکر چن چن محل بنایا لوگ کہیں گھر میرا ہے۔ نہ گھر میرا نہ گھر تیرا چڑیا رین بسیرا ہے بابا خوش رہے تیری نگری رے بابا۔ الا للہ یا رسول اللہ" وغیرہ۔

**فقیر کی صورت سوال ہے** :- حاجت مند کے چہرے سے اس کا مافی الضمیر معلوم ہو جاتا ہے، چہرہ دل کی حالت کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ اردو مقولہ، فصیح، رائج۔

ظاہر ہے میری شکل سے جو میرا حال ہے
پوچھو نہ کچھ فقیر کی صورت سوال ہے　　شوق

**فقیر مست** :- (بہ اضافت) وہ فقیر جو نشے میں چور رہتا ہے فارسی، فصیح، رائج۔

فقیر مست ہیں ہر وقت کیفیت میں رہتے ہیں
کبھی طرہ ہو بنری کا کبھی گھولا ہی افیون کا　　بحر

**فقیر منش** :- فقیر صفت، فقیر خصلت فقیر کا سا مزاج رکھنے والا، اللہ والا، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ "میں تو وہ جاگیردار لیکن عجب فقیر منش انسان ہیں۔ ان کی تعریف نہیں ہو سکتی۔"

**فقیرنی** :- در در بھیک مانگنے والی عورت، محتاج عورت، اردو، مؤنث، صفت، غیر فصیح، رائج۔

محاورات - بمقیس ہزار مرتبہ سمجھایا کہ کسی فقیر یا فقیرنی سے بری طرح نہ پیش آیا کرو۔ یہ بہت بڑا گناہ ہے۔

**فقیرنی کا پوت چلن امیروں کا** :- غریب ہو کے امیرانہ ٹھاٹھ۔ اردو مثل (فیروز اللغات)

قول فیصل - مؤلف رسالہ بازاری زبان نے "امیروں" کے بجائے "راجیوں" لکھا ہے اور مفہوم لکھا ہے غریب ہو کر مزاج امیرانہ۔ نہ محنت نہ مزدوری گزر کیونکر ہو۔ ہر حال شاید یہ کوئی بولتا ہو۔

**فقیروں کا پھیرا** :- فقیروں کا گزر، کبھی کبھی فقیروں کا آنا جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

کعبہ سنتے ہیں کہ گھر ہے بڑے داتا کا ریاض
زندگی ہے تو فقیروں کا بھی پھیرا ہوگا خیر آبادی — ریاض

**فقیر ہو جانا** :- ۱ خدا کی یاد میں تارک الدنیا ہو جانا، الفقر والا ہو جانا، فقیری لے لینا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل - کسی کی محبت میں تباہ حال ہونا بھی اس کے ایک معنی ہیں۔

ہیں تیرے عشاق ہو کر تیری آنکھوں پر فقیر — ناسخ
ورنہ کیوں بستر ہے تکیوں میں ہرن کی کھال کا

**فقیر ہو جانا** :- ۲ مفلس ہو جانا، پیسے پیسے کو محتاج ہو جانا، سرمائے کا ختم ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل استعمال - یہ انقلاب زمانہ نہیں تو اور کیا ہے کہ ابھی کل تک جن کی ڈیوڑھیوں پر نقارے اور شہنائیاں بجتی تھیں آج وہ فقیر ہو کر در در کی ٹھوکریں کھا رہے ہیں۔

**فقیری** :- ۱ درویشی، ترک دنیا، دنیا و اہل دنیا سے کنارہ کشی، فارسی، مؤنث، صفت، فصیح، رائج۔

یہ دنیا جو ہے مزرع آخرت
فقیری میں ضائع کر اس کو مت — میر حسن

قول فیصل - صاحب فرہنگ آصفیہ نے "گدائی اور مسکینی" کے معنی بھی لکھے ہیں جو اس محل پر مناسب نہیں ہیں۔

**فقیری** :- ۲ غریبی، تنگدستی، محتاجی، مفلسی، افلاس، فارسی، مؤنث، صفت، فصیح، رائج۔

نہ پھیلائیو ہاتھ ہرگز انیس
فقیری میں بھی دل تونگر رہے — میر انیس

**فقیری** :- ۳ فقیر سے منسوب، فقیر سے متعلق، فقیر کی، فارسی، مؤنث، صفت، فصیح، رائج۔

محل استعمال - جہاں تم نے ہزاروں روپے خرچ کیے ہیں وہیں اس کو بھی استعمال کر لو میاں! یہ فقیری دوا بے حد مفید ثابت ہوگی۔

**فقیری** :- ۴ فقیر کا رتبہ، جیسے دنیا کی پیری فقیری کچھ نہ چلے گی۔ (نور اللغات)

قول فیصل - تنہا نہیں بولتے۔ بلکہ دوسرے الفاظ کے ساتھ ملا کر اس کا استعمال ہوتا ہے۔ جیسے پیری فقیری وغیرہ۔

**فقیری بھیس** :- فقیروں کا لباس، فقیروں کا انداز، فقیروں کا روپ، اردو، صرف، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

کہاں دیکھوں تجھے جا کر میں کس دیس
ترے کارن فقیری اپنا کر بھیس — در لنجائے اردو

انھیں معنوں میں "فقیروں کا بھیس" بھی زبانوں پر ہے۔

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالب
تماشائے اہل کرم دیکھتے ہیں — غالب

"فقیری بھیس کر کے" اور "فقیروں کا بھیس بنانا" یہ دونوں صرف دہلی سے تعلق رکھتے ہیں۔ لکھنؤ میں "فقیری بھیس میں" اور "فقیروں کا بھیس بدل کے" بولتے ہیں۔

**فقیری شیر کا برقع ہے** :- یعنی فقیری بھی بڑا پردہ ہے۔ فقیری کے لباس میں بڑے بڑے کامل نکل آتے ہیں۔ اردو کہاوت۔
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل - مولوی منیر لکھنوی نے گنجینۂ اقوال و امثال میں اس کا مفہوم یوں لکھا ہے۔ "اگر بن پڑے تو فقیری سب سے اچھا لٹکا ہے۔ فقیروں میں بڑے بڑے کامل چھپے ہوتے ہیں۔" عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فقیری کا بانا لینا** :- فقیروں کی وضع قطع اختیار کرنا۔ فقیرانہ لباس پہننا، اردو صرف، قریب بہ متروک۔

بانا لیا فقیری کا چنئے کی اوڑھی کھال جب
بن بن پھروں گی اس کی کمر کا خیال ہے — جان صاحب

قول فیصل - "فقیری بانا لینا" بھی بولتے تھے۔

**فقیری لٹکا** :- درویشی چٹکلہ، سہل نسخہ، سہل علاج، چھو منتر، اردو، اسم مذکر، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**فقیری لینا** :- درویشی اختیار کرنا، تارک دنیا ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محل استعمال - گوتم بدھ باوجودیکہ ایک بہت بڑے راجکمار تھے لیکن انھوں نے جب سے فقیری لے لی۔ ان کا شمار دیوتاؤں اور مہاتماؤں میں ہونے لگا۔ اور آج ساری دنیا میں ان کے ماننے والے موجود ہیں۔

**فقیہ** :- (بفتح اول دیائے معروف) علم فقہ کا

عالم، تفصیلی دلیلوں کے ساتھ علم فقہ کا جاننے والا، احکام شرع سے کماحقہ آگاہ۔ عربی مذکر، فصیح، رائج۔

تھا تفقہ بھی مسلّم تیری خاک پاک کا
بھیجتی وقت تھا ایک اک فقیہ اس خاک کا — حالی

**فقیہانہ:** (صفت) فقیہوں کا سا، دانائی اور عقلمندی سے پر۔ فارسی، فصیح، رائج۔

پاکیزگی سیرت اس قوم کا حصہ تھا
ہر قول فقیہانہ، ہر فعل حکیمانہ — صفی

**فکّ:** (بفتح اول و تشدید دوم) دو باہم ملی ہوئی چیزوں کو علٰحدہ کرنا، رہا کرنا، چھوڑنا، رہائی، خلاصی۔ عربی اسم مونث (فقرے) فک رہن ہوگیا۔ فک اضافت ناجائز ہے۔ ۲ وہ اضافت جو پڑھنے میں نہ آئے جیسے صاحبدل، صاحب غرض، شاہجہاں وغیرہ اصطلاح نحو۔

(فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے تعلیم یافتہ طبقے کی زبان پر "فک رہن، فک اضافت، فک رقبہ ہے۔"

**فکّ:** (بالفتح و تشدید دوم) جبڑا جس میں دانت پیوستہ ہوتے ہیں عربی، مذکر، اطبا اور علم تشریح کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ اوپر کے جبڑے کو فک اعلیٰ اور نیچے کے جبڑے کو فکِ اسفل کہتے ہیں۔ فک اعلیٰ چودہ ہڈیوں سے مرکب ہے سات ہڈیاں داہنی جانب اور سات ہڈیاں بائیں جانب۔ فک اسفل دو ہڈیوں سے مرکب ہے جو ٹھڈی کے نیچے ملی ہیں۔

**فکِ اضافت:** اضافت کو ہٹا دینا اضافت کو نہ رکھنا، علامت اضافت یعنی کسرہ چھوڑ دینا، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ فصحائے زبان جن چیزوں میں اضافت ہوتی ہو ان میں اضافت کو ختم کر کے استعمال کرنے لگتے ہیں جیسے "صاحبِ دل سے صاحبدل، صاحبِ کمال سے صاحب کمال" وغیرہ۔

**فِکر:** (ع) اندیشہ، حاجت، افکار جمع لکھنؤ میں مذکر مستعمل ہے۔ عربی میں فکرت بھی اندیشہ ہے۔ اردو میں بیشتر فکر ہی مستعمل ہے۔ قاآنی نے بکسر اول و فتح دوم کہا ہے۔

سرودمش زنوا در بدیع تر سخنے
کہ نقش می نہ پذیرد چنان ادرج فکر — قاآنی

تذکیر و تانیث مختلف فیہ (۱) اندیشہ، تردد، دغدغہ، احتمال۔

قرار آہی گیا غم میں جی سنبھل ہی گیا
گئے وہ دن کہ جو تھا فکر جان جانے کا — اسیر

(۲) دھیان

فکر ہے ان کو شاعر حسن کے نیلام کی
سیر جو چھوٹے اگر بولی ہمارے نام کی — اسیر

اب دہلی میں مذکر و مونث اور لکھنؤ میں مونث ہی مستعمل ہے۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں پڑھا لکھا طبقہ فِکر بروزن ذِکر بولتا ہے۔ عورتیں اور عوام فِکَر بروزن جِگَر بولتے ہیں جو اعتبار اردو صحیح نہیں ہے۔ صاحب نور اللغات نے فکر نمبر ۱ کے جو معنی لکھے ہیں ان میں آخری معنی سے یہی احتمال ہوتا ہے کہ موصوف کے پیش کردہ شعر میں فکر کے یہی معنی ہیں حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ اسیر نے اندیشہ و تردد کے معنی میں اس لفظ کو استعمال کیا ہے لکھنؤ میں دور ناسخ و آتش سے موجودہ دور تک کسی نے فکر کو مذکر نہیں استعمال کیا۔ اسیر لکھنوی نے جو مذکر کہا ہے وہ دہلی سے متاثر ہو کے کہا ہے کیونکہ اسیر مصحفی کے شاگرد تھے اور مصحفی کی شاعری دہلی کی شاعری ہے۔ استاد کا اثر شاگرد پہ ہونا کوئی تعجب کی بات نہیں۔ یہ شعر بھی ان کے دور اول کا معلوم ہوتا ہے بعد میں انھوں نے بھی فکر کو مونث ہی نظم کیا ہے جیسا کہ فکر نمبر ۲ کی مثال سے ظاہر ہے۔ عام طور سے یہ خیال کیا جاتا ہے کہ یہ لفظ دہلی میں مذکر اور لکھنؤ میں مونث ہے لیکن یہ صحیح نہیں۔ قدیم شعرائے دہلی نے بالعموم مذکر کہا ہے جیسا کہ ذیل کے اشعار سے ظاہر ہے۔

اپنے تڑپنے کی تو تدبیر پہلے کر لوں
تب فکر میں کروں گا زخموں کے بھی رفو کا — میر

کھلا دروازہ بے بیر دل پہ از بس درد عالم کا
نہ اندیشہ ہے شادی کا مجھے نے فکر ہے غم کا — درد

لیکن متاخرین نے دونوں صورتوں سے استعمال کیا ہے۔ مولانا محمد حسین آزاد کی دو عبارتیں درج ہیں۔ ۱ (تانیث) درباری عالموں کو رشک و حسد نے پھر بھڑکایا۔ پرانے علم فروشوں کو اپنی فکر پڑی۔ ۲ (تذکیر) اور ایسے آسودہ نظر آتے تھے گویا اس گھر میں روزی کا کچھ خیال ہی نہیں۔ عبادت کے سوا ذکر نہ تھا اور روزی کے سوا فکر نہ تھا۔

(دربار اکبری)

نوح ناروی شاگرد داغ دہلوی کہتے ہیں۔

نوح دونوں طرح یہ جائز ہے
فکر رہتا ہے فکر رہتی ہے — (معین الشعرا)

**فِکر:** ۲ غم، رنج اردو (فقرہ) علالت کی خبر سن کر فکر پیدا ہو گئی۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے

غم، رنج، اندوہ، ملالِ خاطر، وہ اندیشہ جو مخلِ اندو بیں ہو" کے معنی لکھے ہیں۔ آخری معنی میں تو عام طور سے زبانوں پر ہے لیکن اور کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**فِکر**:۔[۳] غور، تامل، مضمون آفرینی، نظم یا نثر میں مضمون پیدا کرنے کی سعی و کوشش، فارسی، مونث فصیح، رائج۔

کروں گا جستجو مضموں کی وصفِ چشمِ جاناں میں　　اکبر
پھرے گی فکر پتلی کی طرح چشمِ غزالاں میں　　الہ آبادی

قول فیصل۔ "فکرِ اشعار" کی ترکیب سے بھی مستعمل ہے جیسے فکرِ اشعار کے لیے یہ مقام بہت مناسب ہے" (جنونِ انتظار) فکرِ شعرا کی ترکیب بھی رائج ہے۔

اتنے شعروں میں کوئی شعر بھی چوٹی کا نہیں　　جلیل
کیا جلیل ایسی ہی فکرِ شعرا ہوتی ہے

"فکرِ رنگین" کی ترکیب سے بھی استعمال کرتے ہیں۔

فکرِ رنگیں سے ہوئی غارتِ دندانِ صنم　　اکبر
دیکھیے لعل سے بیدر نایاب ہوا　　الہ آبادی

**فِکر**:۔[۴] پروا، دھڑکا، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

گزرے سو گزرے، ہو جو ہونا ہو وڑ رہیں
سودا خدا کے عشق کا ہے فکر سر نہیں　　فرزاد بیر

**فِکر**:۔[۵] سوجھنا، تدبیر، ٹھکانا، اردو جیسے "اب اپنی فکر آپ کرلو" (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنی میں نہیں بولتے۔

**فکر اور ذکر دونوں چاہییں**:۔ یادِ خدا خضوع و خشوع کے ساتھ ہونا چاہیے، اردو مقولہ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

**فکر آن پڑنا**:۔ دفعتہ کوئی خاص تردد درپیش ہو جانا، اردو صرف، قریب متروک۔

کبوں دلا فکر پڑی آن خدا حافظ ہے
کوئی ہرگز نہیں نقصان خدا ناظر ہے　　ناسخ

قول فیصل۔ اب "آن" کے بجائے "آ" زبانوں پر ہے اور یہی فصیح بھی ہے۔

**فکر بُری فاقہ بھلا**:۔ فکر سے انسان جس قدر گھلتا ہے اتنا فاقے سے نہیں گھلتا۔

(محاورات ہندوستان)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

**فِکر پڑنا**:۔ فکر ہونا، تدبیر سوچنے لگنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

توکل پر جنہیں تجھ کا کیا ذکر
انھیں اسباب کی اپنے پڑی فکر　　سودا

قول فیصل۔ ایک ذرا سے فرق کے ساتھ "کسی آفت سے بچنے کے راستوں اور ذریعوں کی تلاش کرنا یا جستجو میں ہونا" کے معنوں میں استعمال کرتے ہیں۔ جیسے "ماہی پرچم کی چمک چشمِ دلاوراں میں بادۂ جرأت کا کام کر گئی۔ نامردوں کو ہول ہوئے۔ بھاگنے کی فکر پڑی" (فسانۂ عجائب)

**فِکر پیدا ہونا**:۔ خیال پیدا ہونا، فکر ہونا، فکر لاحق ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب لڑکی کچھ سیانی ہوئی تو اس کی شادی کی فکر پیدا ہوئی۔ بڑے بڑے نامبرآوردہ رؤسائے ذوی الاقتدار کے یہاں سے پیغام آنے لگے (فسانۂ آزاد)

**فِکرَت**:۔ فکر، فکرِ سخن، تخیل، عربی، مونث متروک۔

آئے دقت پہ جو میری فکرت نازک پسند
ہو ابھی پانی سے پتلا قافیہ دولاب کا　　رشک

قول فیصل۔ "فکرت کا عاجز ہونا" بھی صرف کرتے تھے۔

عاجز ہے فکرتِ شعرائے سخن شعار
ان صنعتوں کو پائے کہاں عقلِ سادہ کار　　میر انیس

**فِکر جمنا**:۔ تدبیر سوجھ پڑنا، راہ نکلنا، راہ پیدا ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

یہ سوچ کر کچھ فکر جمتی نہیں
زمیں پاؤں کے نیچے تھمتی نہیں　　محسن کاکوروی

**فکر درپیش ہونا**:۔ اندیشہ سامنے ہونا، فکر لاحق ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ سرکار کے دشمنوں کو کون سی ایسی فکر درپیش ہے کہ چہرہ اترا ہوا ہے۔

**فِکر دوڑانا**:۔ غور کرنا، سوچنا، اردو صرف، متروک۔

رشک بے لطف آمدِ محشر کی پھبتی ہو گئی
مدحتِ رفتار نے کچھ فکر دوڑائی نہیں　　رشک

**فِکرِ رَسا**:۔ (باضافت) کامل فکر، بات کی تہہ کو بہت جلد پہنچ جانے والی فکر، فارسی، صفت مونث، فصیح، رائج۔

جو وصفِ حاجی معراج ہو مدِ نظر اکبر　　اکبر
مری فکرِ رسا جاتی ہے تا بعرشِ معلّے تک　　الہ آبادی

**فکر زاہد دیگر و سودائے عاشق دیگر است**

زاہد کی فکر کچھ اور ہے عاشق کی دھن کچھ اور۔ یعنی عابد و زاہد لوگ دین کی ظاہری رسموں میں پھنسے رہتے ہیں جو خدا کے سچے عاشق ہیں وہ ان رسموں کی پابندی کو کچھ بہت ضروری نہیں سمجھتے مگر خدا کی راہ میں اپنا تن من دھن سب کھپا دیتے ہیں۔ (فرہنگ امثال)

قول فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی کسی کے ساتھ بول دیتا ہے۔

**فِکرِ سخن**:۔ (باضافت) وہ غور و تامل جو شعر

کہنے کے واسطے ہوتا ہے۔ فارسی مؤنث، فصیح، رائج۔

طرفہ بہکا ہیں دم فکر سخن ستی میں
لالہ عارض کو کہا خالی کو افیون باندھا　　اکبر

قولِ فیصل۔ کرنا، ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

کیجیے فکر سخن شہر خموشاں میں سحر
آپ تو خلق میں گویا تھے بڑے اب کہیے　　سحر

**فکر سے خالی نہ ہونا:۔** بے فکر ہونا، کوئی اندیشہ اور تردد نہ ہونا، فکر کا کوسوں گزر نہ ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

فکر سے میں نہیں خالی غم جاناں میں کبھی
کبھی زانو پہ مرا سر ہے گریباں میں کبھی　　ناسخ

**فکر سے غافل ہونا:۔** بے فکر ہونا، فکر سے دور ہونا، فکر کا نام نہ ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

عشق کس کو حسن دلکش سے نہ تھا آجان جہاں
فکر سے غافل تری جن و بشر کوئی نہ تھا　　آتش

**فکر شنبہ تلخ دارد جمعۂ اطفال را**
**عشرت امروز بے اندیشۂ فردا خوش است**

سنیچر کی فکر لڑکوں کے جمعے کو تلخ کر دیتی ہے۔ آج کا عیش کل کی فکر کے بغیر اچھا ہے۔ یعنی موجودہ عیش سے جبھی لطف حاصل ہوتا ہے کہ آئندہ کی فکر میں نہ لگی ہوں۔ (فرہنگ شال)

قولِ فیصل۔ تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کبھی بول دیتا ہے۔

**فکر طاری ہونا:۔** فکر لاحق ہونا، فکر ہونا، اردو صرف، متروک۔

قومی ترقی کی یاد تھا پیاری
بمبئی میں پہنے جوڑا بھاری
نون تیل کی فکر ہے طاری

چندے کی تحصیل ہے جاری　　اکبر الہ آبادی

**فکرِ عالی:۔** (باضافت) وہ فکر جس میں بلند پروازی ہو۔ فکرِ رسا، فارسی، مؤنث، قلیل الاستعمال۔

غزل ایسی پڑھوں جس سے برابر یہ صدا نکلے
عروجِ فکرِ عالی ہوں نشانِ عشق کا لاہو　　اکبر الہ آبادی

**فکرِ فردا:۔** (باضافت) آئندہ کی فکر، کل کی فکر، فارسی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ رند کا ہے کو ہے جس کو فکرِ فردا ہے
یہاں تو روزوں میں رکھتے نہیں سحر کے لیے　　سحر

**فکر کا بھٹک جانا:۔** (کنایۃً) فکر کا مختل کر دینا، فکر کا سو ہان روح ہونا، فکر کا پریشان کر دینا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

کھائے جاتی ہے انھیں کبھی رات دن فکرِ معاش
روز لب ہائے تاسف رزق دنداں ہو گیا　　منیر

**فکر کرنا:۔** ۱؎ غور کرنا، شعر کہنے کے لیے غور کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ مجھے دیکھ کر آواز دی۔ میں گیا۔ شفقت ہی فرمائش کی کہ تذکرہ ہم نے تمام کر دیا اب اس کی تاریخ کہہ دو۔ میں نے کہا اچھا فکر کروں گا، انھوں نے کہا کہ فکر کروں گا کی کچھ نہیں ابھی فکر کرو اور کہہ دو۔ (مقدمہ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

**فکر کرنا:۔** ۲؎ تدبیر کرنا، انتظام کرنا، بندوبست کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ غفور میاں غفور۔ مرزا نے تمھاری بھی بیج کنی کی فکر کی تھی۔ (فسانۂ آزاد)

**فکر کرنا:۔** ۳؎ تلاش کرنا، مہیا کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

گر چھیڑا اسے تجھے چاہا دل رنجور کا
پہلے کر لے فکر اسے جراح آتش گیر کی　　ناسخ

**فکر کرنا:۔** ۴؎ رنج کرنا، غم کرنا، جیسے "اب فکر کرنے سے کیا ہوتا ہے؟" اردو، فعل متعدی (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فکر لاحق ہونا:۔** فکر دامنگیر ہونا، اندیشہ پیدا ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ ایک روز کتاب میں بھی لکھا دیکھا کہ اگر کسی شخص کو غم یا فکر ایسی لاحق ہو کہ اس کا علاج تدبیر سے نہ ہو سکے تو چاہیے کہ تقدیر کے حوالے کر دے۔ (باغ و بہار)

**فکرِ معاش:۔** (باضافت) روزی کی فکر، کھانے پینے کی فکر، فارسی، مؤنث، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ تیرھویں ہی برس ایک چھوکری کے باپ یا چھوکرے کے ابا جان ہوئے۔ فکرِ معاش نے دامن پکڑا۔ (فسانۂ آزاد)

**فکرِ معیشت:۔** (معیشت بروزن طبیعت) روزی کی فکر، کھانے پینے کی فکر، فارسی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

یاں فکرِ معیشت ہے وہاں دغدغۂ حشر
آسودگی حرفیست نہ یاں ہے نہ وہاں ہے　　سودا

**فکر مند:۔** (بکسر اول و فتح چہارم) متفکر، مشوش، جس کو فکر ہو، پژمردہ اور اداس، فارسی صفت، مؤنث، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ اسی طرح ایک مہینا گزر گیا تب تو راجہ بہت گھبرایا اور فکر مند ہوا۔ (بیتال پچیسی)

قولِ فیصل۔ ہونا، رہنا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

بولا وہ کہ ہوں نہ فکر مند آپ
منگوائیں سواری کو سمند آپ　　(تغیر عفت)

جیسے "سب موجود تھا۔ لیکن فرزند کہ زندگانی کا پھل ہے

اس کی قسمت کے باغ میں نہ تھا۔ اس کی خاطر اکثر متفکر رہتا تھا۔ (باغ و بہار)

**فِکرمَندی:۔** تفکر، تردد، تشویش، سوچ فارسی ترکیب، اردو صرف، مونث، صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ لیکن شہر کی تندرستی شکن سکونت اور کارخانوں کی تباہ کن مشقت نے ان کو قبل از وقت ضعیف بنا دیا ہے۔ ہر شخص کے چہرے سے فکرمندی کے آثار نمایاں تھے۔ (میرا پہلا گناہ)

**فِکر میں اُلجھنا:۔** کسی چیز کی تلاش میں سرگرداں ہونا، جستجو میں منہمک ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

تم رہو فکر جاہ میں الجھے
شہرت و شان کی چاہ میں الجھے — اکبر الہ آبادی

**فِکر میں آنا:۔** ذہن میں آنا، دماغ میں آنا موزوں ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال

پیمبرؐ کی ولادت کا جو مضموں فکر میں آیا
ہوا بے ساختہ پیدا زباں پر شعر آمد کا — لطافت

**فِکر میں پڑنا:۔** تدبیر سوچنے لگنا، کوشش کرنے لگنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ اس کی بیہودہ بکواس پر قدرت نے میری زبان کھولی میں نے بات کی نوبت وہاں تک پہنچائی کہ وہ شرما کر اٹھ گیا اور دیکھنے والے حیران رہ گئے اسی وقت سے احمقانہ انتقام کی فکر میں پڑا۔ (دربار اکبری)

**فِکر میں ڈوبنا:۔** فکر میں مبتلا ہونا، کسی خاص خیال میں غرق ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج

ع کوہکن ڈوبا ہے ناحق فکر جوئے شیر میں — شعور

**فِکر میں غرق ہونا:۔** فکر میں ڈوبنا، فکر میں مبتلا ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

فکر مضموں میں غرق تھا پہروں
ہاتھ میں خامہ رہ گیا پہر دل — (فریاد داغ)

**فِکر میں غوطے کھانا:۔** فکر میں غرق ہونا فکر میں ڈوبنا، اردو صرف، متروک۔

کوئی اشک حسرت بہانے لگا
کوئی فکر میں غوطے کھانے لگا — (معارج الفضائل)

**فِکر میں گرفتار ہونا:۔** ہمہ وقت فکرمند رہنا، اندیشہ کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

نہ کر اندیشہ کچھ تو دل میں زنہار
نہ ہو کچھ فکر میں ہرگز گرفتار — (زنبیلِ اردو)

**فِکر میں گھلنا:۔** فکر سے متاثر ہونا، اندیشے میں دبلا ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ع داغ اس فکر میں دن رات گھلا جاتا ہے — داغ

**فِکر میں ہونا:** ۱؎ تلاش میں ہونا، حاصل کرنے کی فکر میں ہونا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

جب سے کثرت ثنائے رخ میں کام آتا ہے یہ
ہے عوض بتی کے فکر تار سطر میں چراغ — اکبر الہ آبادی

**فِکر میں ہونا:** ۲؎ تاک میں ہونا، گھات میں ہونا اردو صرف، فصیح، رائج۔

پیچھے پڑا ہے اس دل وحشی کے عشق یار
شیر گرسنہ جیسے ہو فکر غزال میں — امیر لکھنوی

قولِ فیصل۔ نفی کے ساتھ بھی اس کا صرف ہے۔

شکر کے سجدے کا میرے سر کو سودا چاہیے
محو یاد دوست میں ہوں فکر دشمن میں نہیں — آتش

**فِکر میں ہونا:۔** خیال میں ہونا، یاد میں ہونا اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

مرغ دریا تھے ذکر میں اس کے
چشم گریاں تھی فکر میں اس کے — (مسکین خیرآبادی، چشمۂ شیریں)

**فِکر نہ کیجئے:۔** پروا نہ کیجئے، خیال نہ کیجئے اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ آپ اپنا مطلب فرمایئے۔ میرے جھیلنے کی فکر نہ کیجئے۔ (فسانۂ آزاد)

قولِ فیصل۔ کسی اسم یا ضمیر کے ساتھ بحالت نفی ہی اس کا استعمال ہوتا ہے۔

**فِکرِ ہر کس بقدرِ ہمتِ اوست:۔** ہر شخص کی فکر اس کے حوصلے اور ہمت کے مطابق ہوتی ہے۔ یعنی جتنا جس کا حوصلہ ہوتا ہے ویسے ہی اس کے خیالات ہوتے ہیں۔ فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

سن کے بولے یہ ایک میرے دوست
فکر ہر کس بقدر ہمت اوست — اکبر الہ آبادی

**فکِّ رہن:۔** (باضافت) رہن کی ہوئی چیز کو چھڑانا، فارسی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "فک الرہن" لغت قائم کیا ہے جو خالص عربی ہے اور عموماً زبانوں پر نہیں ہے۔ کسی جائداد مرہونہ یا رہن شدہ چیز کے چھوٹ جانے کے معنوں میں کبھی کبھی تعلیم یافتہ طبقہ "فک ہونا" بھی بول دیتا ہے۔

**فِکر ہونا:** ۱؎ شعر کہنے کی دھن ہونا، شعر کہنے کی طرف توجہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اک غزل نو طرز عاشق کہہ کے نذر یار کی
تحفۂ احباب کو پھر فکر ہے اشعار کی — عاشق (والا جاہ)

**فِکر ہونا:** ۲؎ پروا ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

قولِ فیصل۔ اس کا استعمال نفی کی صورت میں زیادہ ہے

علم و حکمت کی ہمیں فکر نہیں
ایسی باتوں کا کہیں ذکر نہیں — مرزا رسوا

**فِکر ہونا:** ۳؎ خیال ہونا، توجہ ہونا، دھیان ہونا

اردو صرف، فصیح، رائج۔

گزر جائے گی ہر صورت کر دوں کیوں آغ اندیشہ
مرے مولا کو ہر دم فکر ہے میرے گزارے کا — داغ

**فِکس کرنا**:- طے کرنا، اردو صرف۔ انگریزی دانوں کی زبان

**فِکس ہونا**:- طے ہونا، اردو صرف۔ انگریزی دانوں کی زبان

**فِگار**:- (بروزن شکار) مجروح، گھائل، زخمی فارسی صفت، فصیح، رائج۔

بکیس وہ ہوں کیا دل قاتل کو بھی فگار
حیرت کی آنکھ سے نہ شمشیر دیکھ کر — انیس

قول فیصل۔ (کرنا، ہونا) کے ساتھ اس کا صرف ہے یہ لفظ زیادہ تر مرکبات میں مستعمل ہے جیسے دلفگار، سینہ فگار، وغیرہ۔ اسی محل پر افگار بھی بولتے ہیں

تن غازیوں کے کانٹوں سے افگار ہو گئے
مجروح خار سے گل بے خار ہو گئے — دبیر

**فِگن**:- (بکسر اول و فتح دوم) افگن کا مخفف ڈالنے والا، پھینکنے والا، فارسی، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ مرکبات میں اس کا استعمال زیادہ ہے جیسے ضو فگن، تیر فگن وغیرہ۔

ریان تکمہ شرر فشاں ہوئی شمشیر شعلہ تاب
وہ دست ہوا یہ جل گئی بارانی سحاب — مرزا دبیر

**فُل**:- پورا، بھرا ہوا، لبالب۔ انگریزی، رائج۔

**فَلّاح**:- (بفتح اول و تشدید دوم) کاشتکار اور نیک آدمی، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فَلاح**:- (بفتحتین) نجات، آسودگی، نیکی، بھلائی، عربی، مونث، فصیح، رائج۔

لا مذہبی سے ہو نہیں سکتی فلاح قوم
قطعہ ہرگز ہرگز نہ بکیں گے نہ ان منزلوں سے آپ
کعبے سے بت نکال دیے تھے رسولؐ نے
اثر کو نکال رہے ہیں دلوں سے آپ — اکبر الٰہ آبادی

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "رستگاری، فیروزی، فتحمندی، کامیابی، بامرادی، آرام، راحت، خیر، سلامتی، پناہ، عمدگی، خوبی" وغیرہ معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔ اس کا صرف "پانا اور ہونا" کے ساتھ ہے۔

بے مرتبا فلاح ہے ان کی — ناسخ
بے مرتبا صلاح ہے ان کی (مراۃ نظم)

**فلاح پر آنا**:- نیکی پر آنا، سالمیت پر آنا، مکمل ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال،

طبع اس کی صلاح پر آئی
عقل اس کی فلاح پر آئی (دستیہ بشیر بیہ)

**فَلاحَت**:- (بفتح اول و چہارم) کھیتی کسانی کرنا، ہل جوتنا، زراعت، کاشتکاری، کھیتی باڑی، عربی، مونث، قلیل الاستعمال۔

محل نثر۔ آج تک کسی پاس شدہ طالب علم نے کسی قسم کی کوئی کل نکالی، کسی چیز کی کوئی کان دریافت کی۔ فلاحت کے پرانے دقیانوسی دستور سے کسی دستور کو بدلا ہو تو بتاؤ۔
(مضمون مروجہ تعلیم۔ ڈپٹی نذیر احمد)

**فلاح دارین**:- (باضافت) دونوں جہان کی اچھائی، دنیا اور عقبیٰ کی بھلائی۔ فارسی مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نثر۔ تمہارا فرض یہ ہے کہ تم ہر حال اپنے والدین کی اطاعت کرتے رہو اسی میں تمہارے لئے فلاح دارین ہے۔

**فلاح کو پہنچنا**:- اچھائی کو پہنچنا، نیکی کو پہنچنا، بہبودی حاصل کرنا، مراد کو پہنچنا، اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اے عاشق غریب کو گروہ ستائیں گے
پہنچیں گے کس فلاح کو کیا فیض پائیں گے — مخبر

**فَلاخَن**:- (بفتح اول و چہارم) گوپھن، منجنیق فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

فلک کے دور میں انساں رہے ثابت قدم کیونکر
یہ جیسے دم گردش تو پتھر بھی نہیں تھمتا فلاخن میں — ناہر

قول فیصل۔ ڈھیلا یا پتھر وغیرہ کو دور پھینکنے کے لئے استعمال میں لاتے ہیں۔ یہ لفظ "فلاخان" کا مخفف ہے۔

**فُل اسٹاپ**:- (بضم اول و کسر سوم) علامت وقف، وقف مطلق، وہ علامت جو جملہ ختم ہونے کے بعد بنا دی جاتی ہے۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

ہے کامہ ہی کا مہ جو پڑھے دہر کا نامہ
جز موت کہیں اس میں فل اسٹاپ نہیں ہے — اکبر الٰہ آبادی

**فِلاسفر**:- (بالکسر) علم فلسفہ کا عالم فلسفہ جاننے والا، حکیم، فلسفی، انگریزی، مذکر، رائج۔

محل نثر۔ صاحبو! آپ نے حشمت آباد کی یونیورسٹی میں اعلیٰ تعلیم حاصل کی ہے اور مجھے فخر ہے کہ یہ ایسی قابل درسگاہ ہے جہاں مسٹر بو کھلاہٹ اور مولوی شیخ چلی جیسے فلاسفر نے زانوئے ادب تہہ کیا ہے۔ (گلدستہ ظرافت)

**فَلاسِفہ**:- (بفتح اول و کسر چہارم) فلسفی کی جمع، حکما، علم حکمت جاننے والے، یونانی لفظ مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

برسوں فلاسفہ کی چناں اور چنیں رہی
لیکن خدا کی بات جہاں تھی وہیں رہی — اکبر الٰہ آبادی

**فلاسفہ** :۔ ایک معجون کا نام معجون فلاسفہ۔ یہ نہایت گرم اور امراض بلغم میں کارآمد ہوتی ہے۔ یونانی۔ (نور اللغات فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "معجون فلاسفہ" ہی کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔

**فلاسفی** :۔ فلسفہ۔ حکمت۔ دانائی۔ انگریزی مونث۔ انگریزی داں طبقے کی زبان۔

**فلاسنگ** :۔ وہ رسّی کا آلہ جس میں پتھر یا ڈھیلا رکھ کر پھینکتے ہیں۔ فارسی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فلاطون** :۔ (بفتح اول و واو معروف) افلاطون کا مخفف، یونانی مذکر، رائج۔

جس کی قسمت میں بہار شاہجہاں ہونا تھا
جس کی فطرت میں فلاطوں کی فطانت آئی — اکبر

قول فیصل۔ یہ مشہور حکیم سقراط کا شاگرد تھا، جو اثینز دار الخلافہ یونان کا رہنے والا تھا اور ۳۴۸ ق م میں فوت ہو گیا۔

**فلاطونی** :۔ (بفتح اول و واو معروف) منسوب بہ فلاطون (مجازاً) علم و حکمت والا، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

علم کی ہر طرف تھی افزونی
ہر جگہ مدرسے فلاطونی — نظم طباطبائی

**فلاکت** :۔ (بفتح اول و چہارم) مفلسی ناداری خلوک الحالی، فارسی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

گھٹا سر پہ ادبار کی چھا رہی ہے
فلاکت سماں اپنا دکھلا رہی ہے — حالی

قول فیصل۔ عربی والی ایرانیوں نے بروزن فصاحت یکہ جو عربی مصدر ہے وضع کر لیا ہے۔

**فلاکت زدہ** :۔ غربت کا مارا، پریشان حال فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صحیح۔ ہندوستانی کاشتکار کی بابت مشہور ہے کہ وہ ساری دنیا کے کاشتکاروں سے زیادہ جفاکش اور کفایت شعار واقع ہوا ہے۔ اس پر دیکھیے وہ کس درجہ فلاکت زدہ رہتا ہے۔ (میر اپسلا گاہ)

**فلاکت مارا** :۔ بہت کم، اردو، صفت، عورتوں کی زبان۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں صاحب نور اللغات نے "فلاکت مارا" اور "فلاکتی" بھی لکھے ہیں بہر حال کسی بھی معنی میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فلالین** :۔ (بضم اول و فتح چہارم) ایک قسم کا روئیں دار کپڑا جو سادہ اور پھولدار ہوتا ہے۔ اردو، مونث، رائج۔

محل صحیح۔ موسمی چھینٹ اور فلالین کی بہار: ایک جانب گرانٹ سالیٹ۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ و نور اللغات نے اس کو بالفتح لکھا ہے۔ اور یہ بھی لکھا ہے کہ یہ انگریزی لفظ فلالین (FLAINEL) کا بگڑا ہوا ہے جس کے معنی "اونی اور دھسا" کے ہیں اور یہ لفظ پرانی فرنچ کے لفظ FLAINE سے نکلا ہے (جس کے معنی تکیہ کا غلاف ہیں) لکھنؤ میں جہلا کی زبان پر پھلالین آتا ہے۔

**فلاں** :۔ (بالضم و نون غنہ) جب کسی واقعہ کا ذکر کرتے ہیں اور اس واقعے سے متعلق شخص کا نام لینا مقصود نہیں ہوتا تو یہ لفظ زبان پر لاتے ہیں۔ عربی، فصیح، رائج۔

محل صحیح۔ وہاں تمہارے اعمال سے سوال ہوگا یہ نہ پوچھیں گے کہ اکبر کے فلاں امیر نے کیا کیا تھا اس کا عقیدہ کیا تھا۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ فلاں شخص اور فلاں صاحب کی ترکیب سے زیادہ بولتے ہیں۔

لوگ کہتے ہیں فلاں صاحب کے اک لڑکا ہوا — نوحہ
ہم یہ کہتے ہیں فلاں صاحب کے اک ڈگری ہوئی — نادری

"شخص" کی جگہ "آدمی" بھی کہتے ہیں۔ یعنی فلاں آدمی شخص کے علاوہ چیز اور جگہ کے لیے بھی اس کا استعمال ہے۔ جیسے کوئی کہتا ہے کہ میرا مقدمہ جو آپ اور تو حق خدمت بجا لاؤں: کوئی کہتا ہے کہ فلاں عمدہ دلوا دیجیے تو مٹھائی کھلواؤں (فسانہ آزاد) کئی اشخاص یا چیزوں یا جگہوں کے لیے تکرار کے ساتھ اس جملے کو زبان پر لاتے ہیں۔ جیسے کتاب میں فلاں فلاں مقام پر اس کی توضیح ہے اور یہ سمجھیے اکثر مقام کے آدمی ہوں سب یکساں نہیں ہیں۔ (دربار اکبری)

صاحب نور اللغات نے فلاں فلاں (بتکرار) لکھ کے اس کے معنی فلاں شخص لکھے ہیں جو اول تو اس لیے صحیح نہیں ہے کہ فلاں فلاں کی تکرار جمع کی طرف اشارہ کر رہی ہے اور معنی اپنی وحدت کا اعلان کر رہے ہیں۔ "فلاں شخص" کے بجائے "فلاں فلاں شخص" معنی لکھ دیتے تو غنیمت ہو جاتا دوسرے اس کی صحت میں اس لیے کلام ہے کہ اس کو شخص کے لیے محدود کر دیا گیا ہے۔ حالانکہ چیز اور جگہ کے لیے بھی اس کو استعمال کرتے ہیں۔ جیساکہ دربار اکبری کی مندرجہ بالا عبارت سے ظاہر ہے مزے کی بات تو یہ ہے کہ خود مؤلف نور

نے اپنے پیش کردہ فقرے میں تکرار یک کے ساتھ استعمال کیا ہے "فلاں فلاں شخص وہاں موجود تھے۔"

مولف قاموس الاغلاط نے اس لفظ کی تحقیق یوں پیش کی، فلاں، عربی (بالضم) آدمی سے کنایہ ہے اور الف لام کے ساتھ بہائم سے کنایہ ہے کبھی ایک ایک کو فل اور دو کو فلان اور جمع کی حالت میں فلون کہتے ہیں۔ فلان بالفتح درست نہیں۔ صاحب تحقیقۃ اللغات نے اس کے معنی شخص غیر معلوم لکھے ہیں اور لکھا ہے کہ فارسی والے اس کے آخر میں "یا ی" زیادہ کر کے فلانی بھی کہتے ہیں۔ اس کے بعد فلاں کی مثال میں ذیل کا فارسی شعر درج کیا ہے۔

دلی نظم کردم بنام فلاں
مگر باز گویند صاحبدلاں — سعدی

مولف نور اللغات نے نہ معلوم کہاں سے یہ لکھ دیا کہ فارسی میں بفتح اول بھی آیا ہے۔ عوام لکھنؤ بفتح اول بھی بول دیتے ہیں۔ مگر فصحا احتیاط کرتے ہیں۔

**فلان**:۔ (بفتح اول و اعلان نون) فرج، اندام نہانی، عورت کی شرمگاہ، عورت کے پیشاب کرنے کا مقام، اردو، مونث، بازاری زبان۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے عضو تناسل قضیب اور ذکر کے معنی میں بھی لکھے ہیں۔ ان معنوں میں اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فلانا**:۔ فلاں شخص، کوئی شخص، وہ شخص، شخص معلوم۔ اردو عورتوں کی زبان۔

قول فیصل۔ فلانے، اس کی مغیرہ صورت ہے اور اسی طرح زبانوں پر زیادہ ہے۔

جلوہ گر رات کو ان دونوں نے دیکھا نہ تھا بہ
کر کے یہ ضد کہ نہ پی ہوگی فلانے نے شراب — سعدا

قول فیصل۔ کسی چیز یا بات یا معاملے کے لئے بھی اس سے نسبت دے کے مذکر کے لئے فلانا اور مونث کے لئے فلانی بولتے ہیں جیسے "فلانا معاملہ، فلانا قصہ، فلانی بات" وغیرہ کبھی کبھی بفتح اول بھی فلانا بول دیتے ہیں۔

**فلانا**:۔ (بالفتح) آلۂ تناسل، مرد کا عضو مخصوص اردو، مذکر، بازاری زبان قریب بہ متروک۔

قول فیصل۔ جلال لکھنوی نے "سرمایہ زبان اردو" میں اس کے معنی لکھے ہیں۔ "اہل ہند کی اصطلاح میں عضو تناسل کو کہتے ہیں" جس پر بغیر تحقیق اعتراض کرتے ہوئے صاحب فرہنگ اثر نے لکھا ہے "فلان (بفتح اول و اعلان نون) یعنی عورت کی اندام نہانی سے فلانا یعنی مرد کا عضو تناسل بنانا حضرت مولف کی اپج کے سوا کچھ نہیں۔ دراصل فلاں، (بضم اول و نون غنہ) کو عورتیں بلکہ عوام فلانا (بفتح اول) بولتے ہیں اس کو "فلانا ڈھماکا" بھی بولتے ہیں اسے مرد کے آلۂ تناسل سے کوئی علاقہ نہیں۔ کئی مثالیں ملی ہیں جو اس لفظ کے وجود کو ثابت کرتی ہیں مگر خلاف تہذیب ہونے کی وجہ سے درج نہیں کی جا رہی ہیں۔

**فلانا پارس پتھر ہے**:۔ خوش نصیب ہے (فرہنگ اثر)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فلان اگلنا**:۔ فحش گالیاں دینا، گندی گالیاں دینا، اردو صرف، عورتوں کی زبان متروک۔

لائی دوگانہ اف کا نہ کلمہ زبان تک
اگلی تمہارے بھیا نے اس کی فلان تک — جان صاحب

**فلان کرانا**:۔ عورت کا مرد سے فعل بد کرانا، اردو صرف، بازاری زبان۔

محل صرف۔ وہ بڑی چھنال اور بڑی نخرہ ہے۔ بازاری لونڈوں تک سے فلان کراتی ہے۔

**فلان مرانی**:۔ ایک قسم کی بہت فحش اور گندی گالی، چوت مرانی، اردو صرف، بازاری زبان۔

**فلان میں تھوکنا**:۔ (کنایۃً) رسوا کرنا، لعنت ملامت کرنا، برا بھلا کہنا، ذلیل کرنا، اردو صرف، بازاری عورتوں کی زبان۔

سارا جہان تھوکے گا تیری فلان میں
رسوا جہاں تمام سے نہ ہو تو جان میں — جان صاحب

**فلان میں گھس جانا**:۔ سکڑ کر گھس جانا (کنایۃً) ختم ہو جانا، باقی نہ رہنا، اردو صرف، بازاری زبان۔

محل صرف۔ کسی فوج بہادر کو تاب مقابلہ نہ آئی اور نہ پاس نام۔ فوج بہادر مانع آیا سب کے سب دم دبا کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ جبن چڑھ بیٹھا، بہادری فلان میں گھس گئی (لونگہ)

**فلانی**:۔ (بالفتح) عورتوں کے پیشاب کا مقام، فرج، اندام نہانی، اردو مونث، بازاری زبان۔

سی فلانی میں تری کوئی مگر کیٹیا رے زنگین
تجھ کو اس بات سے ہوتی نہیں میری باندی دہلوی

**فلانی**:۔ فرضی، کوئی سی، یہ وہ، اردو مونث، عورتوں کی زبان۔

ہوئے جب طفل کو ذرا بھی تمیز
اس سے کہیے کہ یہ فلانی چیز — (مثنوی)
آپ سے آپ ہو گئی پیدا دلیل بات
نہیں باور کرے گا یہ بھلا

**فلانے کی ماں نے خصم کیا بہت برا کیا۔ کر کے چھوڑ دیا اور بھی برا کیا** :- جب کوئی شخص ایک غلطی کی اصلاح میں دوسری غلطی اس سے بڑھ کے کرتا ہے تو یہ مثل کہتی ہیں۔ اردو مثل، عورتوں کی زبان۔

**فلاور** :- FLOWER پھول، انگریزی، مذکر، رائج۔

**فلائٹ** :- (بالفتح) اڑان، انگریزی، مذکر، رائج۔

**فل بوٹ** :- (بالضم) چمڑے کے وہ جوتے جو ٹخنوں سے اونچے ہوتے ہیں اور جن کو موزے بھی کہتے ہیں۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ عام طور سے فوجی اور پولیس والے پہنتے ہیں۔

**فل پاور** :-[1] پوری طاقت، تمام قوت، انگریزی صفت، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "سے" کے ساتھ ہے یعنی فل پاور سے، جیسے "گھوڑا فل پاور سے دوڑ رہا تھا لیکن سوار نے جیسے ہی باگ روکی وہ ایک دم سے اپنی جگہ ٹھہر گیا"۔

**فل پاور** :-[2] پورا اختیار، مکمل اختیار، انگریزی صفت، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ ہے جیسے "رضوی صاحب کمپنی کے جنرل منیجر ہیں انہیں فل پاور ہے کہ جس کو چاہیں رکھیں جس کو چاہیں نکال دیں"۔

**فلپائن** :- ایک جزیرے کا نام۔ انگریزی، رائج۔

**فلٹر** :- FILTER ایک آلے کا نام، انگریزی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل، اس کے ذریعے سے رقیق چیز یعنی پانی وغیرہ سے کثیف مادّہ الگ کیا جاتا ہے ایک سگریٹ کا نام بھی ہے جس کے پینے والے سرے کی طرف روئی لگی ہوتی ہے۔

**فلزّ** :- (بکسرتین نیز بضمتین بتشدید آخر) وہ معدنی جوہر جو آگ میں پگھل جائے۔ وہ کانی جوہر جس میں پگھلنے اور گداختہ ہونے کی صلاحیت ہو۔ جیسے سونا، چاندی، لوہا، رانگ، تانبا، قلعی، سیسا، جست، پارہ وغیرہ۔ عربی، مذکر، مونث۔ (فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے اس کی جمع "فلزات" ہے جو لکھنؤ میں مذکر اور دہلی میں مونث ہے بہرحال یہ بھی زبانوں پر نہیں ہے۔

نسبت سے فلزات کی مس ہوئے ہیں سونا
پتھر کی جو ہو جنس وہاں کیا کرے اکسیر (رسالہ [illegible])

صاحب نور اللغات نے "معدنی اور کانی" کے معنوں میں "فلزی" بھی قائم کیا ہے جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فلس** :- (بالفتح) تانبے کا سکہ، ڈبل پیسہ، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

تو ہے وہ ابر سخا، تو ہے وہ دریائے کرم
جس میں ہوں فلس کی جا کیسۂ ماہی پہ درم — ذوق

قول فیصل۔ اس کی جمع "فلوس" ہے۔

**فلس** :-[2] (بالفتح) مچھلی کے اوپر کا چھلکا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

دفن جب خاک میں ہم سوختہ ساماں ہوں گے
فلس ماہی کے گل شمع شبستاں ہوں گے — مومن

قول فیصل۔ زیادہ تر "فلس ماہی" کی ترکیب ہی سے بولتے اور نظم کرتے ہیں جو فارسی ہے۔

بٹھایا سکہ تو سرعت کما ہی — منیر
میانِ سیم و ماہ و فلس ماہی (سراج المضامین)

صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے معنی "اطفال کا فرض" بھی لکھے ہیں جو اطبا کی خاص اصطلاح ہے عام زبان نہیں ہے۔

**فلسطین** :- (بکسر اول وفتح دوم وکسر چہارم) ملک شام کا جنوبی حصہ جس کا رقبہ ۱۱ ہزار مربع میل ہے۔ عربی، رائج۔

ہلا ڈالا تھا اک دن میں نے جا کر قصر قیصر کو
فلسطین اور روما تک تھی میری ہی عملداری — عزیز لکھنوی

قول فیصل۔ یہ شہر بدنصیبی سے آج یہودیوں کے قبضے میں آگیا ہے۔ عام طور سے بفتح اول ہی زبانوں پر ہے۔

**فلسفہ** :-[1] (بالفتح اول وسوم) حکمت، دانائی، علم حکمت، یونانی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہ قیاس ان کا نہ عقل ان کی ٹھیک
فلسفہ کفر ہے ان کے نزدیک — مرزا رسوا

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "یہ اصلی مصدر لفظ فیلا سوفا سے بنایا گیا ہے لفظ اول بمعنی محب و ثانی بمعنی حکمت یعنی حکمت دوست اور اس کے ایک معنی ہیں حکیم یا دانشمند ہونا"۔

**فلسفہ** :-[2] وہ نظریہ جو عقلی دلائل سے قائم کیا گیا ہو۔ یونانی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اک فلسفہ ہے تیغ کا اور اک سکوت کا
باقی جو ہے وہ تار ہے بس عنکبوت کا — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ اسکے ایک معنی ہیں ایسا نظریہ جسکو دوسرا نظریہ توڑ دے۔

نہ ہو مذہب میں جب زور حکومت
تو وہ کیا ہے فقط اک فلسفہ ہے — اکبر الہ آبادی

**فلسفہ** :-[3] (طنزاً) استدلال، دلیل، حجت کا انداز۔ اردو، مذکر، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جو بات کہتے ہیں وہ انوکھی ہی ہوتی ہے

عجیب قماش کے آدمی ہیں۔ اجی! ان کا فلسفہ ہی نرالا ہے۔

**فلسفۂ حیات** :- زندگی کا فلسفہ، مقصدِ حیات، نظریۂ زندگی، فارسی، صفت، فصیح، رائج، محلِ ... ۔ ان کا اپنا فلسفۂ حیات ہے، یہ فلسفۂ حیات نہ تو فقیر کی جھولی کی طرح ہو جس میں ادھر اُدھر سے مانگ کر بھیک کے ٹکڑے جمع کئے گئے ہیں۔ نہ یہ خود دار ہے بلکہ اس میں ہمارے تمام سرمایۂ ذہنی کی ترقی یافتہ شکل ملتی ہو۔ (از تنقیدی اشارے)

**فلسفہ داں** :- علم و حکمت کے رموز و نکات سے واقف، صاحبِ علم و حکمت، فارسی ترکیب، مذکر، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

تو ادیبوں کا معلم، فلسفہ دان بدیع
نیز گفتاری سے تیری بڑھ گئی شان بدیع (توصیات عزیز)

**فلسفی** :- (بفتح اول و سوم) علم فلسفہ کا جاننے والا، علم حکمت سے آگاہ، فلسفے سے منسوب، یونانی، صفت، عربی، فصیح، رائج۔

فلسفی کو بحث کے اندر خدا ملتا نہیں
ڈور کو سلجھا رہا ہے اور سرا ملتا نہیں (اکبر الہ آبادی)

قول فیصل۔ یہ لفظ یونانی الاصل ہے۔ ہندی میں اسی کو "کھشا چاریہ" کہتے ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے ایک معنی حکیمانہ، فیلسوفانہ اور فلاسفانہ بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔ اہل لکھنؤ ایسے محل پر فلسفیانہ بولتے ہیں۔

**فلسفیانہ** :- (بفتح اول و سوم وکسر چہارم) فلسفے سے متعلق، حکیمانہ، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

سیکھئے فلسفیانہ تو نباتات کا جوش (صفی)

**فلسفیت** :- علم فلسفہ سے واقفیت یعنی فلسفے سے واقف ہونا، عربی، مؤنث، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

طریقِ فلسفیت کے خردمند
رہیں، دہریے، حجت کے پابند (معراج المضامین، نیر)

**فلس کیپ** :- FULSCAPE (بفتح اول وکسر دوم و فتح چہارم) (لانبی چوڑی کاغذ) انگریزی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ یہ کاغذ تقریباً ساڑھے تیرہ انچ سے کر ساڑھے سولہ انچ تک کا ہوتا ہے پہلے اس کاغذ میں بے وقوف کا سر ٹوپی بنا ہوتا تھا۔ اب کچہری اور سرکاری دفاتر وغیرہ میں استعمال ہونے والے اسی سائز کے کاغذ کو کہتے ہیں۔

**فلش** :- FLUSH تیزی سے بہنا، پانی بہا کر دھونا (کنایۃً) انگریزی طرز کا بیت الخلا، انگریزی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ اس کے ساتھ لفظ "سسٹم" لگا کے بھی بولتے ہیں۔ جیسے "اب ملک عرب میں بھی چند سال سے فلش سسٹم ہو گیا ہے"

**فلفل** :- (بکسر اول و سوم) مرچ، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے سبزہ کاروں کی حاجت جس جگہ ہیں زردپیش
ہم یہ سمجھے صورت کافور و فلفل دیکھ کر (آتش)

قول فیصل۔ یہ پپل کا معرب ہے، عام طور سے زبانوں پر فلفل سفید اور فلفل سیاہ ہے۔

**فلفلِ سرخ** :- لال مرچ جو زیادہ تر لمبی ہوتی ہے۔ فارسی مؤنث، فصیح، رائج۔

**فلک** :- (بفتح اول و دوم) آسمان، چرخ، سماء، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

جو نہ رنگِ سرخ و ماتم کا بیاں منظور ہوتا
تو زمیں نہ زرد ہوتی نہ فلک کبود ہوتا (ذوق)

قول فیصل۔ فلک یعنی آسمان کے کل نو طبقے ہیں جن کی تشریح اس طرح ہے۔

"فلک الافلاک[9] جسے فلک اطلس اور فلک اعظم بھی کہتے ہیں اس میں ثوابت اور سیاروں میں سے کوئی ستارہ نہیں ہے وہ مشرق سے مغرب کی جانب حرکت کرتا ہے اور سب افلاک کو اپنے ساتھ حرکت دیتا ہے اور ایک رات اور ایک دن میں دورہ تمام کرتا ہے۔ فلک ہشتم[8] فلک الافلاک کے نیچے ہے جو فلک ثوابت اور فلک البروج کہلاتا ہے اسکے نیچے فلک ہفتم[7] ہے جسے فلک زحل کہتے ہیں اس کے نیچے فلک ششم[6] ہے جسے فلک مشتری کہتے ہیں اس کے نیچے فلک پنجم[5] ہے جسے فلک مریخ کہتے ہیں اس کے نیچے فلک چہارم[4] ہے جسے فلک آفتاب کہتے ہیں اس کے نیچے فلک سوم[3] ہے جسے فلک زہرہ کہتے ہیں۔ اس کے نیچے فلک دوم[2] ہے جسے فلک عطارد کہتے ہیں اس کے نیچے فلک اول ہے جسے فلک القمر کہتے ہیں۔ انھیں نو افلاک کے نیچے عناصر اربعہ یعنی ہوا، پانی، آگ، مٹی کے طبقے ہیں عالم افلاک کو حکماء عالم علوی کہتے ہیں اور ان چاروں عنصروں کو مع ان کے موجودات کے عالم عنصریات اور عالم سفلی اور عالم کون و فساد کہتے ہیں۔

(ماخوذ از کتاب مطلع العلوم)

**فلک**[2] : اہل فارس ایک لکڑی میں چھید کر کے اسکو اونچا باندھتے ہیں اور گنہگار کے پاؤں ڈال کے الٹا لٹکا دیتے ہیں اور کوڑے مارتے ہیں اسے فلک کہتے ہیں، فارسی۔ (نور اللغات)

**فُلک** :- (بالضم) کشتی، ناؤ، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

فلک سمجھتے ہیں ملاح وائے فلک کو کیا
کسی طرح نہیں ملتا دماغ گنگا میں (ناسخ)

**فلک اساس** :- (بے اضافت) وہ کہ جس کی بنیاد آسمان ہو (استعارۃً) جاہ

استحکام و رفعت، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بدلے یہ سمجھ کر اسکے رسوئی فلک اساس
کیوں آج دور بیٹھے ہو آؤ ہمارے پاس — برق

قول فیصل۔ فلک کی جگہ "گردوں" بھی نظم کرتے ہیں۔

خاص حضوری منہ گردوں اساس ہو
ہے منتظم خاص جو آقا کے پاس ہو — میرانیس

**فلک اطلس**:- (باضافت) فلک الافلاک نواں آسمان، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اور اونچا کر دو خیمۂ فلک اطلس کا — محسن کاکوروی

قول فیصل۔ فلک بمعنی آسمان، اطلس بمعنی سادہ، بے نقش سے مرکب ہے۔ چونکہ یہ فلک ستاروں سے خالی ہے اور کسی قسم کے نقوش نہیں ہیں۔ اس لیے فلک اطلس کہلایا اور چونکہ تمام افلاک کے اوپر ہے اور سب کو محیط کیے ہے اس لیے فلک الافلاک اور فلک اعظم بھی کہتے ہیں۔

**فلک الافلاک**:- نواں آسمان، فلک اطلس، فلک اعظم، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ جان اینڈ کمپنی اور اینڈ سنس کے سہ منزلہ، پنج منزلہ، سر بفلک کشیدہ ایوان سپہر توامان گویا آسمان سے باتیں کرتے ہیں۔ فلک الافلاک سے ٹکر لڑتے ہیں۔ (فسانۂ آزاد)

**فلک بارگاہ**:- وہ کہ جس کی بارگاہ بمنزلۂ فلک ہو۔ عالی مرتبہ، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

فلک بارگاہا! فلک در گہا!
جدا ہیں جو قدموں سے تیرے رہا — میرحسن

**فلک بوس**:- اونچائی میں اتنا بلند کہ آسمان کو چومے، انتہائی بلند، بہت زیادہ بلند، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

ہے بلندی سے فلک بوس نشیمن میرا
ابر کہسار ہوں گلپاش ہے دامن میرا — اقبال

**فلک پایہ**:- عالی رتبہ آدمی، فارسی، ترکیب، (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر یہ فصیح ہے۔

**فلک پر چڑھانا**:- آسمان پر چڑھانا۔ انتہائی عزت و افتخار بخشنا، اردو۔ صرف، قریب بہ متروک

اس شوخ نے باتوں ہی باتوں میں فلک پر
سو بار چڑھایا مجھے سو بار اتارا — جرأت

قول فیصل۔ اس محل پر زیادہ تر "آسمان پر چڑھانا" ہی بولتے ہیں۔

**فلک پر چڑھنا**:- (لازم) تعلّی کرنا، بہت بلند ہونا، اردو، صرف دہلی کی زبان

کہیں فلک پہ نہ چڑھ جائے چاند چودھویں کا
کہ دو آپ کو کھینچے ہوئے ہے سر چڑھ کر — ذوق

**فلک پر دماغ رہنا**:- (کنایۃً) مغرور ہونا، گھمنڈ ہونا، غرور اور ناز ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

فلک پہ رہے دمہ کی طرح رہتا ہے دماغ اس کا
کیا جن غافلوں نے گردش ہیں سیم و زر پیدا — ناسخ

**فلک پر دماغ ہونا**:- کمال مغرور ہونا، حد سے زیادہ غرور ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

دماغ اس کا فلک پر کیوں نہ ہووے
کہ وہ رکھتے ہیں دنیا چاند سا منہ — معروف

قول فیصل۔ "فلک الافلاک پر دماغ ہونا" بھی کسی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں جیسے میاں آزاد کا دماغ فلک الافلاک پر کہ میری ادنیٰ سی کچھ نہ پوچھو۔ (فسانۂ آزاد) عام طور سے اس محل پر "عرش پر دماغ ہونا" زبانوں پر ہے۔

**فلک پر دن کو تارے نظر آنا**:- نہایت دور بین اور تیز نظر ہونا۔ دن کو ایسا اندھیرا ہو جانا کہ تارے دکھائی دینے لگیں۔ تاریکی کے مبالغہ کے واسطے کہتے ہیں۔

فلک پہ تم کو تارے لگے نظر آنے
اٹھوں جو دن کو جو زلف سیاہ دکھلائی — عارف

مرتے وقت یا مصیبت کے وقت سے بھی مراد ہوتی ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ معنی نمبر ۱ میں اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے اور معنی ۲ میں کہتے ہیں کہ ایسا اندھیرا ہو گیا کہ آسمان پر دن کو تارے نظر آنے لگے۔ یعنی فلک کی جگہ آسمان بولتے ہیں۔ یہ کوئی محاورہ نہیں ہے۔ بلکہ ایسا ہوتا ہے کہ جب سورج میں پورا گہن پڑتا ہے تو واقعی ایسا اندھیرا ہو جاتا ہے کہ واقعی آسمان پر تارے نظر آنے لگتے ہیں۔ معنی ۳ میں اہل لکھنؤ دن کو تارے نظر آنا بولتے ہیں۔ یہاں لفظ فلک یا آسمان بالکل نہیں بولتے اور اہل لکھنؤ یہ محاورہ مرتے وقت کے لیے نہیں صرف مصیبت کے وقت کے لیے بولتے ہیں۔

**فلک پر ستارہ ہونا**:۔ خوش نصیبی کا زمانہ ہونا، اقبال کا بلند ہونا، اردو، صرف، قلیل الاستعمال۔

زیر دیوار ہیں ہم بام کے اوپر وہ ماہ
ہم زمیں پر ہیں فلک پر ہے ستارہ اپنا — ناسخ

قول فیصل۔ عام طور سے "ستارہ اوج پر ہونا" یا "ستارہ بلندی پر ہونا" بولتے ہیں۔

**فلک پر سر کھینچنا**:۔ نہایت بلند اور اونچا ہونا (کنایۃً) کمال بلندی اور کمال غرور کے لیے مستعمل ہے۔ اردو، فعل لازم ہے۔

سر بہت فتنۂ محشر نے فلک پر کھینچا
پر ترے قامت دلکش کے برابر نہ ہوا — شیدا
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ اب اس طرح نہیں بولتے۔

**فلک پر کھینچنا**:۔ (دماغ کے ساتھ) بے حد مغرور ہونا، گھمنڈ کرنا، اترانا، اردو، صرف، متروک۔

خوبرو آپ کو ہر چند فلک پہ کھینچیں
اوج خوبی کے تمھیں چاند ہو سب تارے ہیں — بحر

**فلک پرواز**:۔ بہت اونچا اڑنے والا، بلند سے بلند جگہ پہنچنے والا، عرش تک جانے والا۔ فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کمند شوق دل کو لے گئی بام حقیقت تک
فلک پرواز نکلا طائر بے بال و پر میرا — ضامن کنتوری

قول فیصل۔ اس کا صرف "آہ" کے لیے بھی ہے۔

**فلک پیر**:۔ (بااضافت۔ پیر بروزن تیر) بوڑھا آسمان، پرانا آسمان مراد آسمان، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

جو کہتے ہیں کوئی کام نہیں کر سکتے
[illegible] ہیں تمہارے فلک پیر ہی ہے — داغ

قول فیصل۔ چونکہ آسمان بہت پرانا اور فرسودہ ہے اس لیے بطور صفت "پیر" کا اضافہ کر کے "فلک پیر یا پیر فلک" بھی کہتے ہیں۔

**فلک پیما**:۔ (بے اضافت) فلک کو ناپنے والا، بہت بلندی تک پہنچ جانے والا، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے فلک پیما ہمارے طفل اشک
ہو گئی ہے وقف پامالی گھٹا — ناسخ

قول فیصل۔ اس کا صرف "آہ" کے لیے بھی ہے

ناامیدی میں ہوا ہے عرض مطلب ہی سہی
روز کہہ دیتے ہیں کچھ آہ فلک پیما سے ہم — تسلیم

عزیز لکھنوی نے اپنے حقیقی معنی میں رسالتمآب کے لیے مدح کی طرف اشارہ کرتے ہوئے استعمال کیا ہے۔

سال بھر سے اے فلک جاہ ہے تیرا انتظار
منتخب ہے تو ہی بندہ پروری کے واسطے — عزیز

**فلک تاز**:۔ (بے اضافت) فلک پر دوڑنے اور چلنے والا، کمال بلندی تک پہنچنے والا، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

وقت پیری وہ دل عاشق جانباز کہاں
قوت کشمکش آہ فلک تاز کہاں — سرور

قول فیصل۔ اس کا صرف "آہ" کے لیے خصوصیت سے ہے۔

**فلک ٹوٹ پڑنا**:۔ مصیبت نازل ہونا، سخت سے سخت بلا نازل ہونا، اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

امتحاں نالۂ دل کا تو دکھا دو لیکن
یہ تو سمجھو کہ فلک ٹوٹ پڑے گا کہ نہیں — داغ

**فلک ٹوٹ کر گر پڑنا**:۔ غضب آ جانا، اردو، مصدر۔

شب ہجر نالوں نے ڈھایا غضب
فلک گر پڑے ٹوٹ کر [illegible] — راسخ
(نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ استعمال اپنے اصلی معنی میں ہے کوئی خاص محاورہ نہیں ہے۔

**فلک ٹوٹنا**:۔ (کنایۃً) غضب آنا، مصیبت نازل ہونا، قیامت آنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

گرتے ہیں کوہ الم اور فلک ٹوٹتے ہیں
ایسی ہی ہوتی ہے اس عشق کی افتاد آیا — سحر

قول فیصل۔ زیادہ تر کسی اسم یا ضمیر کے آگے "کا" اضافہ کر کے استعمال کرتے ہیں۔

مرے مرنے سے کس کس کو زمانے میں ہوئی ایذا
(اسم) فلک ٹوٹا عدو پر تو قیامت آ گئی غم پر — امیر

کر دالا کو نالے اثر تک نہیں
(ضمیر) فلک کس پہ ٹوٹا خبر تک نہیں — اختر (شاہ اودھ)

ستم کا فلک ٹوٹنا بھی کہتے ہیں جو قلیل الاستعمال ہے

جنگل میں بنی ہوئی ہے دم پر
ٹوٹا ہے فلک ستم کا ہم پر — (تنظیر شفقت)

**فلک جناب**:۔ عالی مرتبت، والا منزلت، فلک رفعت، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

ماں اکبر دلیر کی بیٹی بتول کی
نیت فلک جناب ولائی رسول کی — مرزا دبیر

**فلک رتبہ**:۔ (کنایۃً) بلند مرتبہ، عالی مرتبت، والا منزلت، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔ قلیل الاستعمال۔

بچی نواب فلک رتبہ شجاع الدولہ
تا حشر یونہی جاہ و جلال قائم اس کا رہے (سودا)

قول فیصل۔ مومن نے "آہ" کی صفت بھی قرار دی ہے یعنی آہ فلک رتبہ کہا ہے جو عام نہیں ہے۔

شعلہ آہ فلک رتبہ کا اعجاز تو دیکھ
آ لی راہ میں جا ند آ کے نظر آخر شب (مومن)

شعر سے آہ فلک رتبہ کے معنی آسمان تک پہنچ جانے والی آہ نکلتے ہیں۔ یہاں فلک رتبہ کے معنی مولف نور اللغات نے مقبول لکھے ہیں جو بالکل غلط اور مفروضہ ہیں کسی لغت میں نہیں ملے۔

**فلک رفعت:** (بے اضافت) بڑے مرتبے والا، عروج کی منزل پر پہنچا ہوا، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل درخ۔ فلک رفعت تاجروں کو اس نے خاک میں ملایا، ہما جنوں کا دوالہ اس نے نکلوایا۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ غیر ذی روح کے لئے بھی کہتے ہیں اور وہ بھی قلیل الاستعمال ہے جیسے "بابِ زینت و آرائش اس تختِ فلک رفعت پہ جلوہ گر ہوا" (طلسم ہوشربا)

**فلک زدہ:** فلک کا ستایا، مفلس، پریشان حال، فارسی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ناسخ کی صحبت میں بڑے فلک زدہ شاعر موجود رہتے تھے اور بقدر امکان ان کی خاطر تواضع کی جاتی تھی۔ (آبِ بقا)

قول فیصل۔ اس محل پر "آفت زدہ، مصیبت زدہ" زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فلک سریر:** (بے اضافت) وہ کہ جس کا تخت بمنزلہ فلک ہو۔ (کنایتہً) بلند مرتبہ، عالی منزلت، بڑے مرتبے والا۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ع بولے یہ مسکرا کے امامِ فلک سریر (ادب)

**فلک سے آگ برسنا:** (کنایتہً) سخت گرمی ہونا، بہت گرمی ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

پیدا تھی تپشِ مہر کی ذروں کی حیا سے
جلتی تھی زمیں آگ برستی تھی فلک سے (مرزا دبیر)

قول فیصل۔ اسی محل پر "فلک کی جگہ" آسمان" بھی کہتے ہیں وہ بھی فصیح ہے اور عام بول چال میں بھی زیادہ تر یہی ہے۔

جلتی ہے لو برستی ہے آگ آسمان سے
گر پیاس ہو تو کہہ نہیں سکتے زبان سے (تعشق)

**فلک ستائی:** مصیبت زدہ عورت، آفت کی ماری، اردو ترکیب، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ وہ فلک ستائی فریب نہ جانتی تھی سوار ہوئی، سوداگر نے گھوڑے پر بیٹھا باگ اٹھائی۔ (فسانۂ عجائب)

**فلک سیر:** (سیر بروزن طیر) فلک کی سیر کرنے والا، آسمان کی خبر لانے والا، تیز رو، بلند پرواز، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بحری، باشے، شاہین، عقاب، فلک سیر جہاں کے طیران کے قریب۔ (فسانۂ عجائب)

قول فیصل۔ گھوڑے کے لئے بھی بصورت صفت شعرا نظم کرتے ہیں جیسے "رخش فلک سیر" وغیرہ۔

فلک سیر سے بھنگ، بھنگ کا جوہر۔ جو نشے باز برفی میں رکھ کے کھاتے ہیں۔ اردو، مونث، رائج۔

انھیں یہ سوجھی فلک سیر کی ترنگ میں آج
کہ چل کے دھو ئیے اب طشتِ آفتاب میں پاؤں (رشک)

قول فیصل۔ عام طور سے مشہور ہے کہ اس کے کھانے والے پر خاص اثر ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ سو جانے کے بعد بڑے بڑے مہیب خواب دیکھتا ہے کہ وہ معہ پلنگ آسمان

کی طرف جا رہا ہے۔ قریب پہنچ کے پلنگ الٹ گیا آتے آتے دھم سے زمین پر گرا۔ آنکھ جو کھلی تو زمین پر چھل پڑا۔ اس لفظ کا صرف زیادہ تر کھانا کے ساتھ ہے۔

بیخودی ہے کہ بے حیائی ہے
کچھ فلک سیر تو نے کھائی ہے (نواب مرزا شوق)

**فلک شگاف:** آسمان کو پھاڑنے والا، بہت بلندی تک جانے والا، فارسی ترکیب، صیغۂ مبالغہ، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ہلکی ہلکی بوندا باندی اور بادلوں کی آمد و رفت سے بے پروا نظاہر میں ۲۰، ۳۰ آدمیوں کی قطار بنا کر چلتے رہے اور جگہ جگہ "اندرا گاندھی کی جے" کے فلک شگاف نعرے لگاتے رہے۔

**فلک فرسا:** (ذرہ کے نیچے) فلک پر پہنچنے والی، فارسی، صفت، قلیل الاستعمال۔

منکرانِ آسماں کے توں کو کردے گی زاست
رفتہ رفتہ ایک دن آہ فلک فرسائے دل (ناسخ)

**فلک قدر:** بلند مرتبے والا، ذکا اقتدار ہستی، عالی مرتبہ، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کریں گے بیاں تشنہ کاموں کے خوں
فلک قدر عالی نظاموں کے خوں (مباح الفضائل)

**فلک کج مدار:** ٹیڑھی چال چلنے والا آسمان، فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

چلے عدم کو نہایت بہ تنگ ہو کر ہم
نہ گنبدِ فلکِ کج مدار میں گزرے (صبا)

**فلک کو خبر نہ ہونا:** فرشتوں کو خبر نہ ہونا، کسی کو خبر نہ ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

تجھ رخ بن ہے جو مجھ ضعف فلک کو خبر نہیں
خورشید کہے ہے اس کے فلک کو خبر نہیں (سودا)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس شعر کو شمس البیان والے اور شکسپیر نے تو میر عبداللہ تجرد کا لکھا ہو۔ صرف فرق اتنا ہے کہ وہاں رو ہے یہاں رُخ۔ مگر صاحب آب حیات جو بہت محقق اور زبان اردو کے مسیحا بلکہ خضر ہیں، وہ حضرت سودا کا بتاتے ہیں چنانچہ ہم نے بھی ان کے موافق لکھا شاید کلیات میں بھی نکلے۔" کلیات سودا میں یہ شعر تو کیا اس زمین میں کوئی غزل بھی نہیں ہے۔

**فلک کی ستائی**:۔ بدقسمت عورت، مصیبت کی ماری، اردو ترکیب، فصیح، رائج۔

**فلک کی ماری**:۔ مصیبت کی ماری، اردو ترکیب، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ وہ بڑھیاں اشراف زادی فلک کی ماری دن بھر چرخہ کاتا کرتی تھیں شام کو جا کر سوت بیچ لایا کرتی تھیں۔ (دربار اکبری)

**فلک گیر**:۔ وہ جس کے قبضے میں زمین سے آسمان تک ہو، فارسی ترکیب، قلیل الاستعمال۔

جو کچھ حکم شاہ فلک گیر ہے
وہ تقدیر ہے بس وہ تقدیر ہے (مصباح الفضائل)

**فلک مآب**:۔ عالی مرتبہ، فارسی، صفت، (نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فلک مآبی**:۔ بلند مرتبہ ہونا، فارسی، مونث، قلیل الاستعمال۔

شبنم کو دم فلک مآبی
مٹی میں کمال بوترابی — محسن کاکوروی

**فلک مرتبہ**:۔ ذی رتبہ، والا منزلت، فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ مرتبہ کی جگہ مرتبت بھی ہے یعنی فلک مرتبت۔ شخص اور چیز دونوں کے لیے مستعمل اور تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

ع جبار، بردبار، فلک مرتبت، دلیر بیرا ہیں

اس بارگہ کو کیوں نہ فلک مرتبت کہیں
جس کی بلندی کا کہکشاں سے ہی ہو طناب — سودا

"فلک منزلت" بھی تعلیم یافتہ طبقہ بول دیتا ہے۔

**فلک نظر آنا**:۔ (کنایۃً) مصیبت کا سامنا ہونا، ایسی مصیبت پڑنا جس میں خدا یاد آئے، اردو محاورہ، متروکہ۔

کر دکھادوں گر طبیعت آپ کی اندوہ گیں دیکھی
فلک ہم کو نظر آیا اگر تم نے زمیں دیکھی — شعور

**فلک نورد**:۔ تیز رفتار، فارسی، صفت (نور اللغات)

قول فیصل۔ بالعموم رائج نہیں۔

**فلک ہفتم پہ پہنچنا**:۔ (آواز کے لیے) ساتویں آسمان پر پہنچنا، اردو مصدر، صیغہ مبالغہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ایک دفعہ للکارا کہ روک منھ کو۔ دیکھ سنبھل! خبردار! ہوشیار! یہ آئی وہ آئی (ترڑ) وہ پڑی۔ بارک اللہ کی آواز فلک ہفتم پر پہنچنے لگی۔ (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ عام بول چال میں ساتویں آسمان پر پہنچنا کہتے ہیں۔

**فلک یاد آنا**:۔ (کنایۃً) زمانے کی گردش کا سامنا ہونا، مصیبت یاد آنا، موت یاد آنا، اردو مصدر، متروک

ہو گیا حسرت یہ داڑ میں دل سوختگی سے
ہم نے دیکھا جو قفس کو تو فلک یاد آیا — امانت

**فلکی**:۔ (بفتحتین) فلک سے منسوب، آسمان والا، عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ بعض اجرام فلکی ثابت کہلاتے ہیں جو اپنے محور پر ایک ہی جگہ گردش کرتے ہیں۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "اجرام فلکی" اور "گردش فلکی" وغیرہ کی ترکیبوں سے زبانوں پر ہے۔

**فلکیات**:۔ فلک سے متعلق چیزیں، مونث۔

فلکیات سے ہم نے دیکھی ہے — رشک
سرگرداں ہوئی ہے پائے نظر (نور اللغات)

قول فیصل۔ شعر میں فلکیات سے مراد علم ہیئت ہے نہ کہ فلک سے متعلق چیزیں۔ شاعر کہتا ہے کہ ہم نے پورا علم ہیئت پڑھا ہے آسمان کا سر ہمارا نظر کے پاؤں کے نیچے ہے یعنی ہم آسمان کی کل چیزوں کو جانتا ہوں۔

**فلم**:۔ (بفتح اول) (FILM)، سلولائڈ جھلی، فوٹو اتارنے کی جھلی، پتلی پٹی۔ انگریزی، مونث، رائج۔

محل صرف۔ یقین کرو کیمرے میں فلم بالکل ختم ہو گئی ورنہ میں اسی وقت تمہاری ایک تصویر ضرور کھینچ لیتا۔

**فلم**:۔ ۲ وہ کہانی جو تصویری صورت میں پردے پر دکھائی جاتی ہے۔ انگریزی، مونث، رائج۔

محل صرف۔ صاحبزادے! تم فلمیں بہت دیکھنے جاتے ہو کہ روز روز فلم دیکھنے سے بینائی پر بہت برا اثر پڑتا ہے۔

قول فیصل۔ بنانا، بننا، دکھانا، دیکھنا، تیار کرنا، تیار ہونا، چلنا وغیرہ کے ساتھ اس کا صرف ہے۔ جیسے فلم اچھی ہے، پرورش لے رہی ہے۔ امید ہے کہ آٹھ دس ہفتے چلے گی۔ ابھی تک تین ہی منظر عام پر آ چکی ہیں۔ ایک فلم بھی اس کے ٹکر کی نہیں ہے۔

**فلمانا**:۔ فلم بنانا، کسی کہانی کو تصویر کی صورت میں لانا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کے آصف لیلیٰ مجنوں کے حالات زندگی

پر مشتمل فلم نجنت اور خدا لکھا رہے تھے کہ اچانک ان کا انتقال ہو گیا۔

**فلم اسٹار** :- (FILM STAR) فلم کے ستارے، فلم میں کام کرنے والے، انگریزی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ اس لفظ کا اطلاق مرد اور عورت دونوں پر ہوتا ہے جیسے پرتھوی راج، راج کپور، دلیپ کمار، اشوک، دیوانند، مردوں میں اور عورتوں میں مینا کماری، مدھوبالا، مالا سنہا، وحیدہ رحمان، ثریا وغیرہ۔

**فلم اسٹوری** :- (FILM STORI) فلم کی کہانی، وہ جس پر فلم بنتی ہے اور وہ کہانی جو فلم میں دکھائی جاتی ہے۔ انگریزی، مونث، رائج۔

**فلم ایکٹر** :- (FILM ACTOR) فلم میں کام کرنے والا مرد۔ وہ مرد جو فلم میں اداکاری کرتا ہے۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

**فلم ایکٹریس** :- (FILM ACTRES) فلم میں کام کرنے والی عورت، فلم میں پارٹ ادا کرنے والی عورت۔ انگریزی، مونث، رائج۔

**فلم ایوارڈ** :- وہ انعام یا تمغہ جو کسی بہترین فلم پر گورنمنٹ کی طرف سے ملتا ہے۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

**فلمی** :- (FILMY) فلم والا، فلم کا، فلم سے منسوب، فلم سے متعلق، انگریزی، مونث، رائج۔

**فلمی دُنیا** :- وہ ماحول و معاشرہ جو فلم سے متعلق ہو۔ اردو صرف، مونث، رائج۔

**فلمی ڈائلاگ** :- فلمی مکالمہ، وہ جملے اور باتیں جو فلم میں کام کرنے والے بولتے ہیں اور ادا کرتے ہیں۔ اردو صرف، مذکر، رائج۔

**فلمی گانا** :- وہ گانا جو کسی فلم میں ہو۔ اردو صرف، مذکر، رائج۔

**فلمی ہیرو** :- فلم میں ہیرو کا رول ادا کرنے والا مرد، ہیرو کا پارٹ ادا کرنے والا مرد۔ اردو صرف، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ ہیرو کے مقابل جو عورت کام کرتی ہے اس کو ہیروئن کہتے ہیں۔

**فلُو** :- (FLUE) وبائی بخار، وہ بخار جو ایک سے دوسرے کو لگ جائے۔ انگریزی، مونث، رائج۔

قول فیصل۔ سنہ ۱۹۶۹-۷۰ء میں ایک نئے قسم کا بخار جو بحیثیت وبا کے پورے ہندوستان میں پھیل گیا تھا اسی وقت سے یہ لفظ زبانوں پر آنے لگا۔ آنکھوں کی بیماری کی شکل میں فی الحال یہ مرض عام ہے جس کو آئی فلو کہتے ہیں۔

**فلُور** :- (FLOOR) زمین، چھت کا حصہ، منزل، بالا طبقہ، حصہ، انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ اگر آپ میرے نام خط بھیجنا چاہیں تو پنجاب سِل بلڈنگ، سکنڈ فلور روم نمبر ۵ ڈھبو اسٹریٹ بمبئی نمبر ۳ کے پتے پر بھیجیے گا۔

**فلور مل** :- (FLOUR MILL) آٹا پیسنے کی مشین، پن چکی، انگریزی، مذکر، رائج۔

**فلوس** :- (بضمتین و واو معروف) فلس کی جمع۔ عربی، مونث، قلیل الاستعمال۔

فلوس داغ یا سن فلاس ہیں یا جیب کے
مقدم عشق سے کرتے تھے دنیا و درم پیدا — ناسخ

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے لکھا ہے کہ "اردو میں بطور مفرد مستعمل ہے" جو صحیح نہیں ہے۔

**فلولوجی** :- علم زبان، انگریزی، مونث، رائج۔

**فلہٰذا** :- پس، اسی لئے، اسی سبب سے۔ عربی، متروک۔

محل صرف۔ فلہٰذا اسکو بھی پردے کی مخالفت کا موقع سمجھنا چاہیے (گلدستۂ ظرافت)

قول فیصل۔ اب لہٰذا ہی بولتے اور لکھتے ہیں۔

**فلیتہ** [۱] :- موٹی بتی، چراغ کی بتی، کپڑے اور روئی کی بٹی ہوئی بتی۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر بتی ہے صاحب فرہنگ آصفیہ نے لکھا ہے کہ "فلیتہ کی نسبت یہ خیال بھی ہو سکتا ہے کہ فلتہ یعنی ناگاہ سے ماخوذ ہو اور اس کے معنی ناگاہ یعنی جلد گیرندہ مشتعل ہوں غرض اردو دونوں میں رہتا ہے" لیکن یہ توجیہ قابل قبول نہیں۔

**فلیتہ** [۲] :- وہ بتی جو زخم کے اندر رکھتے ہیں۔ اردو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں لیتے بلکہ اس کو بتی ہی کہتے ہیں۔

**فلیتہ** [۳] :- توپ یا بندوق کا توڑا، اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ و نور اللغات نے اس کے ایک معنی لکھے ہیں "وہ بٹا ہوا ڈورا جو انگرکھوں وغیرہ میں دے کر اوپر لڑھیا دیا جاتا ہے یا سی دیتے ہیں" اہل لکھنؤ ان معنوں میں نہیں بولتے۔

**فلیتہ** [۴] :- وہ بتی جو دعا تعویذ کے سلسلے میں بناکے اور جلاتے ہیں اور بیمار یا آسیب زدہ کو اس کی دھونی دی جاتی ہے اردو، مذکر، تڑبانوں کی اصطلاح۔

مجھے جلا دینا سا پھونک کے لونگ اور اسپند
مشک و سپندور، اگر، مرچ، فلیتا، تعویذ — انشا

**فلیتہ جلانا:-** (۱) تعویذ کے سلسلے میں آسیب وغیرہ اتارنے کے لیے فلیتہ روشن کرنا، اردو مصدر، رمالوں کی اصطلاح۔

**فلیتہ داغنا:-** ادھر کی ادھر کرنا، لگائی بجھائی کرنا، یہاں کی بات وہاں جا کے اس طرح کہنا کہ فساد کا باعث ہو۔ اردو مصدر، عورتوں کی زبان۔

محل صرف: نصیبن بوا بڑی تیز ہیں ان کا کام ہی یہی ہے کہ یہاں کی وہاں کہتی رہیں اور فلیتہ داغتی رہیں

**فلیتہ دکھانا:-** (۱) شتابہ دینا، توڑا لگانا، توڑے سے بندوق یا توپ چلانا۔ (۲) جلانا، آگ لگانا۔ جیسے "اس چھپر کو فلیتہ دکھاؤ"۔ اردو فعل متعدی
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے۔

**فلیتہ دینا:-** (۱) آگ روشن کرنا، آگ سلگانا، آگ جلانا جس طرح حلوائی تیل میں کپڑا تر کر کے بھٹی میں آگ جلاتے ہیں۔ (۲) توڑا دکھانا، بندوق کو شتابا لگانا، توپ یا بندوق چلانا (۳) سیون کے اندر ڈورا رکھنا۔ (۴) آسیب زدہ کو جنتر یا تعویذ کی دھونی دینا، اردو مصدر فعل متعدی۔
(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**فلیتہ سنگھانا:-** تعویذ یا جنتر کی دھونی دینا۔ اردو فعل متعدی، دہلی کی زبان۔ (نور اللغات)

**فلیٹ:-** (FLAT) مالا، منزل، انگریزی، مذکر، رائج۔

**فلیش:-** (FLASH) روشنی، شعاع، نور، روشنی کی وہ موٹی لکیر جو بہت سی کرنوں پر مشتمل
انگریزی، مونث، رائج۔

**فلیگ:-** جھنڈا، ڈنڈا، کاغذ کی وہ نشانی جو کسی کتاب یا مثل میں رکھ دی جاتی ہے اور اس کا سرا ذرا سا باہر نکلا رہتا ہے۔ انگریزی، مونث، رائج۔

**فم:-** (بالفتح) منہ، دہن، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقہ کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ "فم رحم اور فم معدہ" کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔ عربی میں بکسر اول و نیز بضم اول و تشدید دوم بھی مستعمل ہے جو اردو میں عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فم رحم:-** رحم کا منہ، بچے دانی کا منہ، مذکر، اطبا کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ جب عربی ترکیب کے ساتھ بولیں گے تو (فم الرحم) بہ تشدید ہی بولیں گے۔

**فم معدہ:-** کوڑی، معدے کا منہ، فارسی، مذکر، اطبا کی اصطلاح۔

محل صرف۔ صاحب! آپ متلی اور استفراغ سے پریشان نہ ہوں جب وقت فم معدہ کا ورم گھٹے گا یہ شکایت خود دفع ہو جائے گی۔

قول فیصل۔ جب عربی ترکیب سے اس کا استعمال کریں گے تو (فم المعدہ) بہ تشدید ہی استعمال کریں گے۔

**فمی بشوق:-** سورۂ فاتحہ سے چل کر سورۂ مائدہ پھر سورۂ یونس پھر سورۂ بنی اسرائیل اور پھر سورۂ شعرا پھر سورۂ والصافات پھر سورۂ ق یوں سات دن میں قرآن ختم کیا جائے تو فمی بشوق کی منزل کہلاتی ہے۔ عربی۔

(توضیح المفتوح) لیکن پنج وقتی نماز اور فمی بشوق کی منزل کیا امکان کرتا ہو۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ حضرات اہل سنت کی اصطلاح ہے

**فن:-** (بالفتح اول و تشدید دوم) وضع، انداز، حالت، قسم، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان — قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ فارسی والوں نے بہ تشدید و بہ تخفیف دونوں طرح استعمال کیا ہے۔ اردو میں دونوں طرح رائج و فصیح ہے۔

ہوش و خرد گئے نگہ سحر فن کے ساتھ
اب جو ہے اپنی بات سو دیوانہ پن کے ساتھ — ذوق

اس کی عربی جمع "افنان اور فنون" ہے اور جمع الجمع افانین ہے۔ عام طور سے "فنون" زبانوں پر ہے۔

**فن:-** (بالفتح) ہنر، دانش، گن، جوہر، دستکاری، علم کی شاخ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہزار نکتۂ باریک تر ز مو اینجاست
جلیل شعر کا فن عمر بھر نہیں آتا — جلیل

قول فیصل۔ فارسی والوں نے حسب ذیل معنی میں بھی استعمال کیا ہے۔ (۱) کشتی کا داؤں، (۲) راستہ نغمہ بقاعدہ تجربہ یعنی راہ نغمہ سے صرف نغمہ مراد لیا ہے۔

چہ دانی کہ من خود چہ فن می زنم
دلی بہ در خویشتن می زنم — نظامی

اردو میں ان معنی میں زبانوں پر نہیں ہے۔

**فن:-** مکر و فریب، دھوکا، حیلہ بازی، داؤں پیچ، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

غیر بیاہ رو کے وہ فن سے نکل گیا
سورج گہنا کے چاند گہن سے نکل گیا — امانت

قول فیصل۔ زیادہ تر اس کا صرف ترکیب کے ساتھ ہے بغیر ترکیب قلیل الاستعمال ہے۔

زلف اس کی دل کو دھو کے گرہ پر فن آب میں
ہو بجائے موت پیدا مار پر فن آب میں — ذوق

صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "فن بمعنی فن

جو اہل فارس نے استعمال کیا ہے شاید فند کا مخفف ہو۔

**فَنا**: ([illegible] بفتحتین) نیستی، عدمیت طاری ہونا، بقا کی ضد، نابود ہونا، عربی، مؤنث، فصیح، رائج۔

بے درد و غم کے حسب خدا کا مزا نہیں
اس راہ میں بقا ہی بقا ہو فنا نہیں — مرزا دبیر

قول فیصل۔ معنوں سے تنزیر کے ساتھ "موت" سے بھی مراد لیتے ہیں۔

راحت کے محلوں کو بلا پوچھ رہی ہے
ہستی کے مکانوں کو فنا پوچھ رہی ہے — مرزا دبیر

**فِنا**: (ع) حدوث و قدم کے تفرقہ اور تمیز کا زائل ہوجانا، فارسی مؤنث، صوفیوں کی اصطلاح

قول فیصل۔ عربی میں بکسر اول (فِناء) کے معنی ہیں "حوالی، نواحی، گرداگرد، مکان کے دروازہ کے آگے کا کشادہ صحن" اردو میں ان معنوں میں رائج نہیں۔

**فنا خانہ**: مٹ جانے والی ([illegible] دکھانیہ) دنیا فارسی ترکیب، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

آفاق میں آئے ہیں سبھی مرنے کی خاطر — رسالہ
برباد فنا خانۂ دنیا کی ہے تعمیر — نظامی

**فنا فی الشیخ**: وہ مرید جو ہر وقت اپنے مرشد کے دھیان میں ڈوبا رہے۔ عربی ترکیب، صفت، علم تصوف کی اصطلاح۔

**فنا فی اللہ**: خدا کی راہ میں اپنی ہستی کو مٹا دینے والا۔ عرفان الٰہی میں ڈوبا ہوا، عربی ترکیب، فصیح، رائج۔

فنا فی اللہ ہو کر پاؤں عمر جاوداں اسی
مسیح خضر کی ہستی سے بڑھ کر ہو عدم میرا — داغ

قول فیصل۔ ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے صاحب فرہنگ آصفیہ نے فنا فی اللہ ہونا کے معنی "برباد ہونا، نیست و نابود ہونا، اور فوت ہونا، ہلاک ہونا، مرجانا" وغیرہ بھی لکھے ہیں۔ مگر فنا فی اللہ کے دراصل وہی معنی ہیں جو اوپر لکھے جا چکے ہیں۔

**فنا کرنا**: نیست و نابود کرنا، باقی نہ رکھنا، برباد کرنا، خاک میں ملانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل استعمال۔ اس فنا در سلطان (?) نے بڑے بڑے بادشاہوں کو ایسا زمین کا پیوند کر کے فنا کیا کہ آج کوئی نام لیوا نہیں۔

قول فیصل۔ تکمیلی صورت (فنا کردینا) بھی رائج فصیح ہے۔ جیسے "مجھے چند مرتبہ اس دنا تریخ (?) کے ساتھ کھانے کا اتفاق ہوا، اس دن ہماری اور تافتان بھی بازار سے منگائی تھی۔ پانچ چار پیالوں میں قورمہ، کباب، ایک میں کسی پلاؤ سے کا قورمہ تھا، شلغم تھے، چقندر رکھے، ادھر کی دال، دھوئی ماش کی دال بھی دسترخوان کا شیر اکیلا تھا مگر سب کو کر فنا کر دیا۔" (آب حیات)

**فنانشل** (FINANCIAL) صیغہ المالیات، خزانہ یا خراج یا آمدنی جو ملک سے متعلق ہو۔ انگریزی، صفت، قلیل الاستعمال۔

محل استعمال۔ ذرا تجارت اور مال کی درآمد و برآمد کی رپورٹیں پڑھو اور فنانشل سکریٹری سے سالانہ بجٹ (تخمینہ جمع و خرچ) کے نقشے لے کر دیکھو معلوم ہو سلطنت کی راہ دولت رس رہی ہے۔
(مضمون مروجہ تعلیم۔ ڈپٹی نذیر احمد)

قول فیصل۔ اس محل پر "فائنانس" زیادہ زبانوں پر ہے۔

**فنانشل کمشنر**: صیغۂ مال کا مختار، خراج ملک اور آمدنی خزانے کا افسر اعلیٰ، انگریزی مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ عام طور سے نہیں بولتے

**فنانشلی**: فنانشل کمشنر کی عدالت، صیغہ مال کی کچہری، خراج ملک کا دفتر، اردو مؤنث (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

**فنا ہوجانا**: مٹ جانا، ناپید ہوجانا، تباہ و برباد ہوجانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

عشرت قطرہ ہے دریا میں فنا ہوجانا
درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہوجانا — غالب

قول فیصل۔ ہوجانے کی جگہ باتخفیف "فنا ہو" بھی بول دیتے ہیں۔

ہم دونوں کا ہر وقت نگہبان خدا ہو
دیکھے جو بری آنکھ سے غارت ہو فنا ہو — دبیر

**فنا ہوجانا**: (دکھانیہ) عاشق ہوجانا، مفتون ہوجانا، کسی پر مٹ جانا، اردو مصدر، فعل لازم۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے

**فن تشریح**: اعضائے حیوانی کی دریافت کا علم۔ فارسی، مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں "علم تشریح" زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فنجان**: (بالکسر) چھوٹی گلاس نما پیالی جس میں چائے یا قہوہ پیتے ہیں، عربی مذکر، فصیح، رائج۔

اتریں بڑھ کے زہرہ سے ترسطلع کا اختر ہو
قمر فنجان شیر اور مہرتابان کا ساغر ہو (نظم طباطبائی)

قول فیصل۔ شعرائے متقدمین اس لفظ کو مؤنث استعمال کرتے تھے یہ پیکان کا معرب ہے۔

نصل دیا تو مشق کی ہر اک خنجان
نکالیاں ہیروں کی وہ جلوہ نکہاں ۔۔۔ قلق (طلسم الفت)

**فن چھچین** :- مکر عیاری، دھوکا دھڑی، اردو مؤنث، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ تم سے ہزار دفعہ منع کیا کہ ملکہ باجی کو نہ بلایا کرو وہ فن چھچین کی باتیں کرتی ہیں مجھے ان کی صورت سے نفرت ہے۔

**فند** :- (بالفتح) مکر، فریب، حیلہ، دغا، فارسی مذکر، قریب بہ متروک۔

تم نیک ہو تمھاری بلا جانے مکر و فند
یہ شمر اپنے نام کا ہے ایک خود پسند ۔۔۔ مرزا دبیر

قول فیصل - اب اس لفظ کی صورت بگاڑ کے "فن" زبانوں پر ہے۔ جیسے "اس کمبخت کی گھنی میں چھچین فن ہے کبھی سچ نہیں بولتی" یہ خاص [illegible] کی زبان ہے۔

**فنداق** :- (بالکسر) عرب کی ایک رسم ہو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

سمجھوں میں رسم ہے فنداق کی یہاں عرب
کہ باندھ دیتے ہیں بچے کے ہاتھ پاؤں کو جب ۔۔۔ میر عشق

**فندباز** :- ترکیبیا، مکار، دھوکے باز، فارسی، قریب بہ متروک۔

کھوئے یہ جوہر اپنے کہ دم بند کر دیا
بیکار فندبازوں کا ہر فند کر دیا ۔۔۔ دبیر

**فند فریب** :- مکر و دغا، دم جھانسا، فارسی مذکر۔ (نور اللغات)

قول فیصل - کبھی بولتے تھے اب کوئی نہیں بولتا۔

**فُندُق** :- (بضم اوّل و سوم) ولایت کے ایک مشہور میوے کا نام جو بہ ماہیت سرخ اور چھوٹے بیر کے برابر ہوتا ہے اور اس کا شمار مغزیات میں ہے۔ عربی، مؤنث، اطبا کی اصطلاح

**فندق** :- (کنایۃً) انگلیوں کی مہندی لگی ہوئی آخری پور۔ عربی مؤنث شعرا کی اصطلاح

کیوں بھاتی ہے مرے دل کو ادائے فندق یار
کیوں جہاں میں ہے تجھے انگشت نما کرنی ہو ۔۔۔ رند

قول فیصل۔ عام طور سے بکسر اول و ضم دوم زبانوں پر ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ و نور اللغات لکھتے ہیں کہ اردو میں بکسر اول و فتح سوم بولتے ہیں زیادہ تر شعرا کے کلام میں ہاتھ کی انگلیوں کے لئے اس کا صرف ملتا ہے جب کبھی پاؤں کی انگلیوں کے لئے استعمال کرتے ہیں "فندق پا" کی ترکیب سے کہتے ہیں

نے رنگ کف بجوں نہ تری فندق پا ہوں
میں کچھ نہیں لیکن ترے قدموں سے لگا ہوں ۔۔۔ ذوق

چونکہ فندق سر انگشت خضابستہ سے بہت مشابہت رکھتی ہے اس لئے انگلی کی پور سے تشبیہ دیتے ہیں اور اس کی سرخی کی وجہ سے لبی کے ساتھ شعرا لب معشوق کے لئے بھی استعمال کر دیتے ہیں

**فندق بند** :- انگلیوں کی وہ آخری پور جس پر مہندی لگی ہو۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

یوں گراں ہیں عہد میں اس یار فندق بند کے
ہاتھ آتی ہے حنا بیں بکے ڈروں یہ حنا ۔۔۔ سودا

**فندقیں لگانا** :- انگلیوں کے سروں پر مہندی لگانا۔ اردو مصدر، قریب بہ متروک

آگئیں ان کو لگانی انگلیوں پہ فندقیں

نوک مژگاں پہ مرے اشک جگر گوں دیکھ کر ۔۔۔ ذوق

**فند کرنا** :- فریب کرنا، مکاری کرنا، ترکیب کرنا، اردو مصدر، قریب بہ متروک۔

اگرچہ سادہ ہو لیکن ربودن دل کو
ہزار پیچ کرے لاکھ لاکھ فند کرے ۔۔۔ دبیر

**فنڈ** :- (FUND) پونجی، سرمایہ، جمع کی ہوئی رقم۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ کسی ادارے یا انجمن وغیرہ کے لئے جو رقم جمع کی جاتی ہے اس کو فنڈ کہتے ہیں۔

**فنل** :- (بفتحتین) انگریزی فنیل (FUNNEL) کا بگڑا ہوا (۱) بوتل وغیرہ میں کسی رقیق چیز ڈالنے کا نلی دار آلہ، قیف، کیف، چپونگا، (۲) کمانی، لوہے کا چکر جو گھڑی کے اندر یا بیم لوگوں کے سایہ یا بگھی کی گدی وغیرہ میں ہوتا ہے - مذکر۔

(فرہنگ آصفیہ و نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے

**فینس** :- (بکسر اول و فتح دوم) ایک قسم کی سواری جس کو چار کہار اٹھاتے ہیں اردو مؤنث، غیر فصیح، رائج۔

اس فنس پہ ہم سوار کیا
اور سنبھل یہ وہ چلی دیکھیا (عروج الفت)

قول فیصل۔ عوام اسی کو "پینس اور پینس" کہتے ہیں

**فن سیکھنا** :- ہنر سیکھنا، کسی ہنر کو حاصل کرنا، کسی کام میں خاص دستگاہ حاصل کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ملکہ جہاں نے فن خوشنویسی مسماۃ جینا بیگم خوش نویسہ زوجہ محمد علی خوش نویس سے سیکھا تھا۔ (تذکرہ ہنرمندان اردو)

**فنش** :- (FINISH) خاتمہ ، اختتام ، انگریزی ، مذکر ، صفت ، رائج ۔

قول فیصل ۔ اردو میں اس کا صرف "کرنا ، ہونا" کے ساتھ ہے ۔

**فن شاعری** :- شاعری کا ہنر ، شاعری کے عیوب و ہنر ، شاعری ۔ فارسی ، مذکر ، فصیح ، رائج ۔

توجہ اپنی ہو گیا فن شاعری کی طرف
نظر ہر ایک کی جاتی ہو عیب ہی کی طرف — اکبر الٰہ آبادی

قول فیصل ۔ بتخفیف نون بھی استعمال کرتے ہیں وہ بھی فصیح ہے ۔ فن غزل گوئی اور فن مرثیہ گوئی کی ترکیب سے بھی استعمال کرتے ہیں ۔

کوئی جز ہیچمدانی نہیں دعوا مجھکو
یہ فن مرثیہ گوئی نہیں آتا مجھکو — پیارے صاحب رشید

فن شاعری کو "فن شعر" بھی کہتے ہیں ۔

صاحب منصف عقل اہل سخن جانتے ہیں
ان کو استاد فن شعر میں سب مانتے ہیں — مودب

**فنش کرنا** :- ختم کرنا ، تمام کرنا ، پورا کرنا ، اردو صرف ، رائج ۔

محل صحیح ۔ دفتر کا کام فنش کرنے کے بعد آپکے ساتھ چلا چلوں گا ۔

قول فیصل ۔ نئے جوتوں پہ جو ایک قسم کی چمکیلی پالش کی جاتی ہے اس کو بھی فنش کرنا کہتے ہیں اور پالش کو فنش کہتے ہیں ۔

**فنکشن** :- (FUNCTION) تقریب ، جلسہ ادبی ، سماجی ، ثقافتی اجتماع ، انگریزی ، مذکر ، رائج

محل صحیح ۔ کل ہمارے کالج کا سالانہ فنکشن ہو اس میں ملک کے مشاہیر شرکت فرمائینگے تم ضرور آنا ، یہ جلسہ دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے ۔

قول فیصل ۔ اردو والے اس کا صرف "کرنا ، ہونا" کے ساتھ کرتے ہیں ۔

**فنش مین** :- (FINISH MAN) نئے جوتوں پر ایک خاص قسم کی پالش کرنے والا ، انگریزی ، مذکر ، رائج

**فنش ہونا** :- ختم ہونا ، پورا ہونا ، اختتام پذیر ہونا اردو صرف ، رائج ۔

محل صحیح ۔ دیکھو جب یہ کام فنش ہو جائے تو اٹھ کے کہیں جانا ۔

**فن فریب** :- عیاری و مکاری ، مذکر (نور اللغات)

قول فیصل ۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے ۔

**فنکار** :- کسی ہنر کو بخوبی جاننے والا ، کسی فن میں ملکہ خاص رکھنے والا ، آرٹسٹ ، فارسی ترکیب ، اردو صرف ، غیر فصیح ، رائج ۔

دل امنڈ آیا ہے احساں بھر آئے آنسو
جب سنا ہے کسی فنکار نے فن بیچ دیا — احسان دانش

قول فیصل ۔ کچھ عرصے سے اس لفظ کا صرف ہونے لگا ہے محتاط شعرا اور اساتذہ نے اس کے استعمال سے کسی حد تک احتیاط کی ہو ۔ کسی ہنر میں بخوبی مہارت ہونا اور رکھنا ، کے معنی میں بطور صفت "فنکاری" بھی زبانوں پر ہے ۔

**فن کا ماہر** :- کسی ہنر یا فن میں مہارت رکھنے والا اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صحیح ۔ واجد علی شاہ فن موسیقی کے بڑے ماہر تھے اور فن موسیقی کے قدر دان تھے (قدیم ہنر و ہنرمندان لکھنؤ)

**فنگر پرنٹ** :- (FINGER PRINT) انگلیوں کے نشان ، انگریزی ، مذکر ، محکمہ پولیس اور سی ، آئی ، ڈی کی اصطلاح ۔

محل صحیح ۔ گلاس پر سے مجرم کے فنگر پرنٹ لے لئے گئے ہیں اور دیگر بدنام مجرموں کی انگلیوں کے نشان سے ملائے جارہے ہیں اصل مجرم ضرور پکڑا جائے گا ۔

**فنگر گلاس** :- ہاتھ دھونے کا پیالہ ، انگریزی ، مذکر

قول فیصل ۔ صاحب فرہنگ اثر کے قول کے بموجب "فنگر گلاس" نہیں بلکہ فنگر بول (FINGER BOWL) کہتے ہیں ۔

**فن مٹنا** :- کسی فن کا ختم ہونا ، کسی فن کا نہ رہنا اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ تاجداران اودھ نے فن موسیقی میں بہت بڑی دلچسپی لی اور ان کی سرپرستی کی وجہ سے سچ پوچھیے تو یہ فن مٹنے سے باقی رہ گیا ۔ (قدیم ہنر و ہنرمندان اودھ)

**فن میں طاق ہونا** :- کسی فن میں یکتا ہونا کسی فن میں لاثانی ہونا ۔ اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

قسمت ہی سے ناچار ہوں اے ذوق وگرنہ
سب فن میں ہوں میں طاق مجھے کیا نہیں آتا — ذوق

**فن میں کامل ہونا** :- کسی ہنر کا پورے طور سے ماہر ہونا ۔ اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

سنا جس کو کہ وہ کامل ہو فن میں
کہا حاضر ہے اس انجمن میں — (الف لیلہ نو منظوم)

**فن میں کمال حاصل کرنا** :- کسی ہنر کو پورے طور سے سیکھنا ۔ کسی ہنر کو اس کی آخری حدوں تک سیکھنا ۔ اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صحیح ۔ فن میں کمال حاصل کرنے کے لیے ہر ایک ایڑی چوٹی کا زور لگا دیتا تھا ۔ (قدیم ہنر و ہنرمندان اودھ)

**فن میں کمال رکھنا** :- کسی ہنر کو بخوبی جاننا کسی فن میں کامل ہونا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محل صرف ۔ مجو صاحب سوزخوان ، سوزخوانی کے فن میں ایسا کمال رکھتے تھے کہ دنیا ان کا کلمہ پڑھتی تھی ۔

**فن میں یکتا ہونا** :- کسی فن میں لاجواب ہونا کسی ہنر میں طاق ہونا ، اردو صرف ، فصیح ، رائج ۔

محلِ صرف۔ واہ رے کاریگر! تو بھی اپنے فن میں یکتا ہے۔ (فسانۂ آزاد)

قولِ فیصل۔ "یکتا" کی جگہ کبھی کبھی کے ساتھ "دیگانہ" بھی رائج ہے۔

حکیم و فلسفی و مہندسی و عالم و فاضل
وہ ہر اک جو اپنے فن میں تھا یگانہ یاد آتا ہے (عزیز لکھنوی)

**فُنُون** :- (بضمتین) فن کی جمع، متعدد فن، ہنر، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صرف۔ بہت سے فنون ایسے تھے کہ انقلابِ زمانہ سے دنیا آج ان کا نام تک نہیں جانتی۔

قولِ فیصل۔ ترکیب اضافی و عطفی کے ساتھ زبانوں پر زیادہ ہے جیسے (اضافی) حضرت علیؑ اسلام کے سب سے بڑے سپاہی اور فنونِ جنگ کے سب سے بڑے ماہر تھے (دورِ ح ایمن) - (عطفی) موسیقی کی ترقی کے لحاظ سے یہ عہدِ زریں عہد تھا باوجود اس کے فنون و کمالات کو بھی ترقی ہوتی تھی۔ (قدیم ہنر و ہنرمندانِ اودھ)

**فُنُونِ جُزئِیّہ** :- جزوی علوم، وہ چھوٹے چھوٹے علوم جو کسی بڑے علم کا جزو ہوں۔ فارسی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محلِ صرف۔ خاتمۂ کتاب میں شعرا کے ذیل میں لکھتے ہیں، "فنونِ جزئیہ مثلاً شعر، معما، عروض، قافیہ، تاریخ، لغت، طب، خط، انشا میں اپنا عدیل زمانے میں نہ رکھتا تھا۔ (دربارِ اکبری)

**فُنُونِ لطیفہ** :- (باضافت) وہ فن جو مرغوبِ طبائع ہوں۔ وہ لطیف اور نازک فن جن کا تعلق دل و دماغ اور روح سے ہو، فارسی، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ شاعری کا شمار فنونِ لطیفہ میں ہے اس لئے ضمناً اس کتاب میں ہنرمندوں کے سلسلے میں اس کا ذکر آ گیا۔ (قدیم ہنر و ہنرمندانِ اودھ)

قولِ فیصل۔ فنونِ لطیفہ میں مندرجہ ذیل فن داخل ہیں: فنِ تعمیر، فنِ مجسمہ سازی، فنِ مصوری، فنِ موسیقی اور فنِ شاعری یا ادب۔

**فَنّی** :- (بفتحِ اول و تشدیدِ دوم) فن کی، فن سے متعلق، فارسی، مؤنث، صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ ان کا عجب طرح کا دماغ ہے جب فنی گفتگو چھیڑو ذرا سی بات میں ناراض ہو جاتے ہیں۔

قولِ فیصل۔ شاعری سے متعلق "فنی عیوب"، "فنی غلطی"، "فنی محاسن"، "فنی نکتے" وغیرہ کی ترکیبوں سے عموماً زبانوں پر ہے۔

**فَوَاتِح** :- (بفتحِ اول و دوم و کسرِ چہارم) فاتحہ کی جمع، عربی، مذکر۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فَوَاحِش** :- (بفتحِ اول و دوم و کسرِ سوم) برے کام، افعالِ قبیحہ، عربی، مذکر، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محلِ صرف۔ ہندوستان کے دیہات میں فنِ کشتی کا عام رواج تھا کشتی بازی کے شوق میں لوگ عام فواحش اور مکروہاتِ دنیا سے بچے رہتے تھے (دہر ابیلا گناہ)

قولِ فیصل۔ عربی میں یہ لفظ فاحشہ کی بھی جمع ہے جس کے معنی ہیں "بدکار اور حرامکار عورتیں"۔

**فُؤَاد** :- (بروزنِ مُراد) قلب، دل، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**فَوّارہ** :- (بفتحِ اول و تشدیدِ دوم) وہ ظرف یا آلہ جس سے پانی اچھل کے دھار یا پھوار کی شکل میں گرتا ہے۔ فارسی، فصیح، رائج۔

بخت جو نے مجھے فوارہ بنایا شاید
کہ مرے ہاتھ سے لٹتا ہے خزانہ میرا (امیر)

قولِ فیصل۔ صاحبِ غیاث اللغات لکھتے ہیں کہ بالضم و تخفیف بحوالہ بحر الجواہر بمعنی سر جوش ہے اور بحوالہ بہارِ عجم یہ لفظ عربی ہے، فارسی والوں نے فور بمعنی جوشیدن سے بنا لیا ہے اور بحوالہ سراج اللغات فوّارہ بالفتح و تشدیدِ واو معروف ہے بعض کہتے ہیں کہ فور کا صیغۂ مبالغہ ہے عربی کے معنی ہیں جوشیدن۔ یعنی ابلنا لیکن یہ عربی میں مستعمل نہیں ہے یہ فارسیوں کا معرّب کیا ہوا ہے۔ اور قاموس میں بمعنی منبعِ آب لکھا ہوا ہے اور منتخب اللغات میں لکھا ہے کہ فوارہ بالضم ہو جس کے معنی ہیں وہ چیز جو دیگ میں جوش کھائے اور بالفتح و تشدیدِ واو اس کے معنی بہت زیادہ جوش کھانے والا۔ اور صاحبِ غیاث اللغات کی ذاتی تحقیق یہ ہے کہ فوارہ بضمِ اول و تخفیف یعنی پھوارہ ہے کہ جو ہندی ہے۔ اور پھوار سے منسوب ہے جس کے معنی ہیں باریک قطرے۔ عربی میں بہت سے ہندی الاصل الفاظ پائے جاتے ہیں جن میں اسی قسم کا تصرف ہوا ہے جیسے کرن پھل سے "قرنفل"، ترپھل سے "اطریفل" وغیرہ۔ اس کی اردو جمع فوارے ہے اور بصورتِ واحد بغیرِ صورت بھی یہی ہے۔

سہل سمجھا تھا اس انداز کے فوارے کو
یہ نہیں آئی کہ اچھو ہوا فوارے کو (رشید)

بصورتِ جمع اپنے محل پر فواروں بھی رائج و فصیح ہے۔

پانی کے زور سے فواروں نے قوت پائی
دستِ دریا بیلوں نے پھیلا دیے [illegible] پانی (رشید)

فُوارہ بہ تخفیفِ دوم بروزنِ خوبوں بھی استعمال کرتے تھے جو اب بالکل متروک ہے۔

فوارے چھوٹتے ظاہر یہ ہوتی
نظر آتے اوپر گرتے ہیں موتی (زلیخائے اسعد)

صاحبِ فرہنگِ آصفیہ نے اس کے معنی "پانی کا چشمہ" بھی لکھے ہیں جو اہلِ لکھنؤ نہیں بولتے۔ مولف مذکور

بھی نے پچکاری بھی معنی لکھے ہیں وہ بھی لکھنؤ میں رائج نہیں

**فوّارہ اٹھنا** :- فوارہ بلند ہونا، اردو صرف متروک۔

دریدہ دہ لگائے گی جو خنجر نگہ یار
فوّارہ خونِ رگِ شعر یاں اٹھے گا — شعور

**فوّارہ اچھلنا** :- فوارہ چھوٹنا، اردو صرف متروک۔

نہیں فوّارہ یہ اچھلتا ہے
حوض کا حوصلہ نکلتا ہے — منیر

**فوّارہ بہنا** :- خون یا پانی کا تیزی سے بہنا، اردو صرف قریب بہ متروک۔

فوّارہ خونِ دل کا بہا آہ زمیں پہ
اور یاسمینؔ کہے گراہ زمیں پہ — دبیر

قول فیصل۔ بصیغہ جمع فوارے بہنا بھی مستعمل ہے۔

ہر چہار طرف زخموں کے فوارے بہے تھے
گویا کہ مصلّے یہ علیؑ لوٹ رہے تھے — دبیر

**فوّارہ جاری ہونا** :- فوارہ چھوٹنا، اردو صرف قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ اور ہر شعر سے کمال شاعری کے ساتھ فضیلت اور فلسفہ، حکمت کے فوارے جاری ہیں۔ (دربار اکبری)

**فوّارہ چھوٹنا** :- پانی یا خون کا دھار کی شکل میں کسی جگہ سے اچھل کر نکلنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

باغِ گل لالہ بنے اور چرخ پر پھولے شفق
چشم سے فوارہ گر چھوٹے لہو کی دھار کا — رضا

قول فیصل۔۔ "فوّارہ چھٹنا" بھی مستعمل ہے۔

فوارہ چھٹے کوثر معنی دہاں کا
کلمہ پڑھے بلبل مری طوطی زباں کا — دبیر

صاحب نور اللغات نے انھیں معنی میں فوارہ چلنا، بھی لکھا ہے جو قلیل الاستعمال ہے۔

**فُواق** :- (بالضم) ہچکی اور مرتے وقت آنے والی ہچکی

عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

نہ موج ہے کوئی جنبش نہ شیشے لے ہچکی
گئی حبابِ سے بیمارئ فواق و زحیر — ذوقؔ

**فَواکِہ** :- (بفتح اوّل و کسر چہارم) فاکہہ کی جمع بہت سے میوے۔ عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بہ طعام و فواکہ واز ہار — ناسخ
بہ ریاحین تازہ و اثمار — (سراج نظم)

قول فیصل۔ فاکہہ بطور واحد کوئی نہیں بولتا۔ فواکہہ بصیغہ جمع زبانوں پر ہے۔ عوام اس کی جمع الجمع فواکہات بولتے ہیں۔

**فَوائِد** :- (بفتح اوّل) بہت سے فائدے، فائدہ کی جمع، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ایک دن حکیم ہمام نے معجم البلدان کہ دو سو جزو کی ضخامت ہوگی بڑی تعریف سے پیش کی اور کہا کہ یہ عربی ہے۔ فارسی میں ترجمہ ہو جائے تو بہت خوب ہے۔ اس میں بہت حکایات عجیب و فوائد غریب ہیں۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ اس کا صرف حاصل کرنا اور حاصل ہونا کے ساتھ ہے جیسے "مجھے بیس برس تک اس طرح حضوری خدمت رہی کہ ہر وقت پاس بیٹھ کر ظاہر و باطن کے فوائد حاصل کرتا تھا۔ (تذکرۂ دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

ہنر سے بھی فوائد ہم کو حاصل ہو نہیں سکتے
سبب یہ ہے کہ ہم آپس میں یکدل ہو نہیں سکتے — اکبر الہ آبادی

**فَوت** :- (بالفتح) نیست، معدوم، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

ہنگامہ حیات کو اب فوت جانیو
اپنے لئے مجھے ملک الموت جانیو — دبیر

قول فیصل۔ دراصل فوت مصدر ہے لیکن اس کا استعمال فوت ہونے والا کے معنی میں ہے۔

**فوت ہونا** [1] :- مرنا، جہان سے گزرنا، دنیا سے اٹھنا، اردو صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ مخدوم موصوف ۹۹۰ھ میں فوت ہوئے اور شیخ مبارک نے اپنی آنکھوں سے ایسے سخت دشمن کی تباہی دیکھ لی۔ (دربار اکبری)

**فوت ہونا** [2] :- جاتا رہنا، پورا نہ ہونا، رہ جانا، گم ہو جانا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

یہ پتہ کافی ہے مرگِ عاشقِ دلگیر سے
فوت ہو جاتا ہے مطلب آپ کی تقریر سے — صابر

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات و فرہنگ آصفیہ نے مثال میں "شرط فوت ہونا" بھی لکھا ہے جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے "مطلب یا مقصد فوت ہونا" بولتے ہیں جیسے "میں گیا تھا شادی بیاہ کا معاملہ طے کرنے لیکن وہاں آپس ہی میں جھگڑا اٹھ کھڑا ہوا اور میرا مقصد فوت ہو گیا مجبوراً گھر چلا آیا"۔

چھوٹ جانا، یا قضا ہونا کے معنوں میں بھی استعمال ہوا ہے جو قریب بہ متروک ہے۔

جو کھانا ہجر میں کھاؤں کروں میں اصل میں فاقہ
جو روزہ فوت ہو اس کی قضا واجب ہے انساں پر — امیر

**فَوتی** :- (بالفتح) فوت شدہ، مرا ہوا، وفات یافتہ، متوفی، عربی فارسی صفت۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس جگہ "متوفی" بولتے ہیں۔

**فوتی پیدائش کا رجسٹر** :- میونسپلٹی کا وہ رجسٹر جس میں شہر کے مرنے والوں اور پیدا ہونے والوں کا پتہ وغیرہ درج ہوتا ہے۔ اردو مذکر، اہل دفاتر کی اصطلاح۔

**فوتی فراری** :- اہل دفاتر کی اصطلاح میں مرنے یا کہیں بھاگ جانے والے سے مراد ہے۔ ان زمینداروں کی فہرست جو مر گئے یا کہیں بھاگ گئے ہیں۔ فوت شدہ آدمیوں کا اسباب، مال متوفی، عربی، فارسی، اسم مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ مرنے والے یا بھاگ جانے والے کے لئے اس کا استعمال تو ہے لیکن بقیہ معنوں میں اب نہیں بولتے۔

**فوتی نامہ** :- (بفتح اول) وہ روزنامچہ جس میں شہر کے مُردوں کی تاریخ فوت درج ہوتی ہے۔ وہ تحریر یا کاغذ جو متوفی کے فوت ہونے کی اطلاع کے طور پر اس کے گھر یا اس کے افسر کو بھیجا جائے۔ متوفیوں کی فہرست، شہر کے مردوں کا روزنامچہ جو کمیٹی یا کسی سرکاری افسر کی خدمت میں روزمرہ جائے۔ اردو مذکر۔ (نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فوٹو** :- (بضم اول و واؤ مجہول و ضم سوم و مجہول) تصویر، کیمرے سے کھینچی ہوئی تصویر۔ انگریزی، رائج۔

جچتے ہیں کیسے کیسے ہوئے پیش آئینہ
فوٹو جا کا لیتے ہیں یہی نگاہ سے — جلیل

قول فیصل۔ اس کا تلفظ اردو میں بضم اول و واؤ مجہول و ضم سوم و واؤ معروف ہے۔

**فوٹو کھینچنا**: کیمرے کے ذریعے تصویر اتارنا، تصویر کھینچنا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں ایک فوٹو گرافر ہوں۔ میرا ذریعہ معاش فوٹو کھینچنا ہے۔ میں بڑھئی کے کام سے واقف نہیں ہوں۔

قول فیصل۔ تصویر کھنچوانا کے معنی میں فوٹو کھنچوانا بھی زبانوں پر ہے۔

**فوٹو گراف** :- (گراف بروزن خلاف) تصویر، انگریزی، مذکر، انگریزی داں طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس کے معنی لکھے ہیں "تصویر کھینچنے کا علم" جو صحیح نہیں۔

**فوٹو گرافی**: تصویر کھینچنے کا پیشہ، کیمرے سے تصویر کھینچنے کا کام، انگریزی، مونث، انگریزی داں طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس کے ایک معنی ہیں "فوٹو کھینچنا" بعض معنی میں "فوٹو گرافی" بھی بولتے ہیں۔

**فوٹو گرافر** :- (گرافر بکسر اول و فتح چہارم) تصویر کھینچنے والا۔ انگریزی، صفت، انگریزی داں طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ذلو بھکری نے اپنی بیگم سے کہا ہم چاہتے ہیں کہ تمھاری تصویر ساتھ رکھیں۔ مشکل یہ ہے کہ تصویر کھینچے کس طریقہ پر۔ یہاں تو صاحب لوگ فوٹو گرافر ہیں۔ ہاں خوب یاد آیا ایک بڈھا بنگالی بھی مسعود ہے۔ بہت ہی سن آدمی ہے۔

(دبیر کہسار جلد اول صفحہ ۲۶)

**فوٹو لینا**: تصویر کھینچنا، کیمرے کے ذریعہ سے تصویر اتارنا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

ہو تو ہی قائم رہیں گی اب دلوں میں گرمیاں
میں نے فوٹو لے لیا اس نے نظر پہچان لی — ناظم

**فوج** :- (بالفتح) جماعت، گروہ، بھیڑ، مجمع، ہجوم، عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

آتے ہیں گھر سے وہ بڑی آن بان سے
ہمراہ فوج غمزہ و ناز و ادا کی ہے — جلیل

**فوج** :- (بالفتح) لشکر، سپاہ، جنگی آدمیوں کا گروہ، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

بھاگتی فوج ستمگار چلی جاتی تھی
پیچھے پیچھے ہوئی تلوار چلی جاتی تھی — نقش

قول فیصل۔ عربی میں اس کے معنی "جماعت اور گروہ" کے ہیں۔ لیکن فارسیوں نے اس مناسبت سے مندرجہ بالا معنوں میں استعمال کیا۔

**فوج باندھنا**:- فوج جمع کرنا، لشکر اکٹھا کرنا، اردو، مصدر، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ حریف ہمیشہ فوجیں باندھ باندھ کر اس پر حملے کرتے رہے۔ (دربار اکبری)

**فوج بحری**:- (باضافت) جنگی جہازوں کا بیڑا، جہازی، وہ سپاہ جو سمندروں کے انتظام اور بحری جنگ کے واسطے جہازوں پر رہتی اور طاقت جہازوں کی لڑائی کے فنون و قواعد سے واقفیت رکھتی ہے۔ فارسی، مونث۔

(نور اللغات بقیہ)

قول فیصل۔ اس کو "بحری فوج" "بحری بیڑا" کہتے ہیں۔ "فوج بحری" کوئی نہیں بولتا۔

**فوج بری**:- (باضافت) خشکی کی فوج، وہ سپاہ جو ملکوں میں لڑنے مرنے والے اور ان کے انتظام کے واسطے ہو۔ فارسی، مونث۔

(نور اللغات و فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اگر بحری فوج کہنا مقصود ہوتا ہے تو لفظ بحری کی قید ضروری ہے لیکن بری فوج کے لئے لفظ بری کی قید نہیں اس کے لئے تنہا فوج بول کے "بری فوج" مراد لیتے ہیں۔

**فوج بھرتی کرنا**: نئے رنگروٹ اور نئے سپاہی کو فوج میں شامل کرنے کے لئے ملازم رکھنا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

**فوج چڑھنا**: لشکر کا حملہ آور ہونا، فوج کا چڑھائی کرنا۔ اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

نکلتا آتا ہے سبزہ ترے لب ہائے خنداں پر
چڑھی آتی ہے یہ فوج سکندر آبِ حیواں پر (قدر بلگرامی)

**فوجدار:** ۱ (بفتح اول و سکون دوم و سوم) صاحبِ فوج، سپہ سالار، فوج کا افسر، فارسی، مذکر، (نوراللغات)

قول فیصل۔ ان معنی میں فوجدار نہیں بولتے۔ صرف ایک محل پر اس کا صرف مذاقاً ہے یعنی جب کوئی شخص کسی دوسرے کے معاملے میں بےوجہ دخل دیتا ہے تو کہتے ہیں کہ تم کوئی خدائی فوجدار ہو جو دخل دے رہے ہو۔

**فوجدار:** ۲ شہر کے باہر یا اندر کا حاکم۔ کوتوال، مجسٹریٹ، عربی، فارسی الفاظ، مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**فوجدار:** ۳ فیلبان، وہ شخص جو بادشاہ کی سواری میں ہاتھی پر آگے بیٹھے۔ اردو، مذکر، متروک۔

محل صرف۔ خان زماں نے آواز دی، فوجدار ہاتھی کو روکنا میں سپہ سالار ہوں۔ زندہ حضور میں لے جا۔
(دربار اکبری)

قول فیصل۔ بلند فرہنگ آصفیہ فوجدار خاں ایسے ہی لوگوں کا خطاب ہوتا تھا اور اس معنی میں یہ لفظ تعظیماً استعمال کرتے تھے۔

**فوجداری:** ۱ فوجدار کا عہدہ، مجسٹریٹ کا عہدہ، مجسٹریٹی۔ عربی فارسی الفاظ، اسم مؤنث
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**فوجداری:** ۲ وہ محکمہ یا عدالت جہاں لڑائی جھگڑا، مارپیٹ، قتل وغیرہ کے مقدمات فیصل ہوں، مال اور دیوانی کا نقیض، اردو، مؤنث رائج۔

محل صرف۔ انہیں ہمسائیوں نے سڑک پر برا بھلا کہا تھا تم فوجداری میں ایک مقدمہ قائم کر دو جو اس درست ہو جائیں گے۔

**فوجداری:** ۳ لڑائی جھگڑا، مارپیٹ، فساد، اردو مؤنث، غیر فصیح، رائج۔

یہ بھی ان کو جو خوش نصیب ہیں لوگ
ورنہ ہے فوجداری پہ سیار (زعفران زار)

قول فیصل۔ اس کا صرف "کرنا، ہونا" کے ساتھ ہے۔ جیسے۔ خبر لی ہے کہ تھانہ ٹلہور کے علاقے میں خون آشام فوجداری ہو گئی۔ دونوں طرف سے لوگوں نے آزادانہ فائرنگ کی۔

**فوجداری سپرد کرنا:**۔ مجسٹریٹ کا معمولی تفتیش کے بعد مقدمے کو عدالت سیشن کے سپرد کرنا، اردو صرف۔ عدالت کی اصطلاح، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ زیادہ تر اس محل پر "سیشن سپرد کرنا" بولتے ہیں۔

**فوجداری کرنا:**۔ مارپیٹ کرنا، لڑائی جھگڑا کرنا، دنگا فساد کرنا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ بلاوجہ بانکے بنتے ہو۔ فوجداری کرنے کے لئے ہاتھ بھر کا کلیجہ چاہیے۔

**فوجداری ہوجانا:**۔ لڑائی جھگڑا ہوجانا، فساد ہوجانا، اردو مصدر، غیر فصیح، رائج۔

ملک پر تاتیر چشم دہشت طاری ہو گئی
مفت شیخ و برہمن میں فوجداری ہو گئی (اکبر الہ آبادی)

**فوج در فوج:**۔ گروہ در گروہ، بہت بڑی جماعت کی شکل میں، بہت بڑے مجمع کے ساتھ، فارسی فصیح، رائج۔

گئے جو پائے طوفاں فوج در فوج
قریب بوقبیس آسماں اوج (معراج المضامین)

**فوج ظفر موج:**۔ (باضافت) وہ فوج جس کے قدم قدم پر کامیابی ہو، کامیاب لشکر، فتحیاب لشکر، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ سپاہیوں اور سواروں نے اشجار سرفلک کشیدہ کے سایہ میں آگ روشن کرلی تاکہ زمستان کی سردی پر اوس پڑ جائے اور فوج ظفر موج بادِ خنک کے جھونکوں سے نجات پائے۔
(فسانۂ آزاد)

**فوج فوج:**۔ زیادہ سے زیادہ، بہت زیادہ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہے فوج فوج راحت و آرام جس کے ساتھ
ہے زدرج زدرج گنج نعم سے ملتزم (انشا)

**فوج قاہرہ:**۔ (باضافت) بہت بڑی اور زبردست فوج، غالب آجانے والی فوج، فارسی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

لے کے وہ فوج قاہرہ ملعون
ہوا ابواب قلعہ سے بیروں (منیر)

**فوج کا آگا برات کا پیچھا بھاری ہوتا ہے**

فوج کے مہرے کا روکنا اور شادی کے بعد کے خرچ کا بندوبست کرنا اور ان دونوں کاموں کو انتظام تک پہنچانا بہت دشوار ہوتا ہے۔ اردو مثل۔
(نوراللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ اثر نے لکھا ہے کہ میرے نزدیک مقولے کا یہ مطلب ہے کہ فوج کا کسی طرف سے گزر جانا تباہی اور مصیبت کا باعث ہے۔ بقول میر۔

جانا جاتا ہے کہ اس راہ سے لشکر نکلا

برات کا پیچھا، لوگوں کا حساب چکانا اور دوسرے بکھیڑے ختم کرنا ہوا۔ مولوی منیر لکھنوی نے محاورات ہندوستان میں یہ پوری مثل لکھ کے مفہوم لکھا ہے کہ "اس کا اول دھاوا اور اس کا آخری خرچ گراں گزرتا ہے" اور گنجینۂ اقوال و امثال میں یوں درج ہے کہ "فوج کا مہرہ روکنا اور برات

کے بعد کا خرچ سنبھالنا بہت دشوار ہو جاتا ہے۔"
اب اس صرف کا آخری ٹکڑا یعنی "برات کا پیچھا بھاری" ہی عام طور سے زبانوں پر ہے۔

**فوج کا نشان**:۔ وہ جھنڈا جو فوج کے آگے آگے چلتا ہے۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ساتھ اشکوں کے دود آہ نہیں ۔
ہیں مری فوج کے نشانِ سیاہ ناسخ

**فوج کٹنا**:۔ فوج کا مارا جانا، سپاہیوں کا قتل ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

دغا میں پہلے ہی ادھیا گئی تھی ساری فوج
چلے یہ وار تو سب کٹ گئی ہماری فوج اوج

**فوج کشی**:۔ (بے اضافت) چڑھائی، دھاوا، حملہ، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ مرزا یوسف خاں احمد نگر کی فوج کشی میں تھا اور آگے بڑھا چاہتا تھا اسے بلا لیا۔ (دربارِ اکبری)

**فوج کشی کرنا**:۔ فوج لے کے حملہ کرنا، فوج کے ساتھ چڑھائی کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ چنانچہ اس کی یاوری سے اپنے ملک پر قابض ہوا مگر جب حکومت حاصل ہوئی تو جو بعض امیدیں تھیں وہ پوری نہ ہوئیں اب ارادہ ہوا کہ فوج کشی کریں۔
(دربارِ اکبری)

**فوج کی اگاڑی، آندھی کی پچھاڑی**
فوج کا اگلا حصہ اور آندھی کا پچھلا حصہ زور شور کا ہوتا ہے۔ اردو مثل (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ اب کوئی نہیں بولتا۔

**فوج کی فوج**:۔ آدمیوں کے غول کے غول، کثیر مجمع، بہت سے لوگ، اردو صرف جو زنوں کی زبان۔

محلِ صرف۔ تم سے تنہا آنے کے لئے کہا تھا لیکن یہ فوج کی فوج ساتھ میں لے کے آنے کا کیا مقصد ہے؟

**فوج گر پڑنا**:۔ فوج کا کسی طرف متوجہ ہو جانا یا حملہ کر دینا، اردو صرف، متروک۔

آنکھوں نے لوٹا دیکھتے ہی دیکھتے اسے
فوجِ مژہ تری جدھر اے یار گر پڑی رشک

**فوجوں کا ٹلنا**:۔ فوجوں کا مقابل اور جنگ پر آمادہ ہونا۔ (فرہنگِ اثر)

قولِ فیصل۔ فوجوں کے ساتھ یہ کوئی مخصوص صرف نہیں ہے۔ ٹلنا کے مختلف صرف ہیں۔ تنہا ایک آدمی بھی لڑائی جھگڑے پر تل جاتا ہے۔

**فوجی**:۔ فوج سے متعلق، لشکری، جنگی، اردو، صفت فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ بادشاہ نے ایک گھوڑا اور کچھ روپیہ دیا ہزار بیگھہ زمین دی اور کہا کہ فوجی دفتر سے تمہارا نام نکال دیتے ہیں۔ (دربارِ اکبری)

قولِ فیصل۔ عوام "سپاہی اور لشکری" کے معنوں میں بھی بولتے ہیں جیسے "ذرا ان سے سمجھ بوجھ کے بات کرنا وہ اول تو پٹھان ہیں دوسرے فوجی، اگر انھیں غصہ آگیا تو پھر تمہاری خیریت نہیں ہے۔"

**فَور**:۔ (بالفتح) وقت، ساعت، گھڑی، جلدی، سرعت، شتابی، عربی، اسم مذکر۔ (فرہنگِ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ تنہا نہیں بولتے اردو میں ان معنوں میں "فی الفور اور فوراً" بولتے ہیں۔

**فوراً**:۔ (بالفتح) جلدی، اسی وقت، جھٹ پٹ، اسی آن، معاً، عربی، تابع فعل، فصیح، رائج۔

رحم کرتا یار فوراً ہم پہ کچھ بد خو نہ تھا
پر اثر اے نالہ دل میں کچھ تو نہ تھا لطافت

قولِ فیصل۔ بعض شعراء نے دشمن، گلشن وغیرہ کے قافیے کے ساتھ اس کو جائز سمجھا ہے لیکن محتاط حضرات اسے صحیح نہیں سمجھتے۔ تقطیع میں تنوین کو الف وصل سے بچانا جائز ہے۔

فوراً آجاتی ہے شامت ان کی
یہی ٹکڑا ہے قیامت ان کی مرزا رسوا

**فورٹ**:۔ (FORT) (بضم اول و واو مجہول و سکون را) قلعہ، انگریزی، مذکر، رائج۔

جشنِ عظیم اس سال ہوا ہے
شاہی فورٹ میں بال ہوا ہے
روشن ہر اک ہال ہوا ہے
قصۂ ماضی، حال ہوا ہے اکبر الٰہ آبادی

**فورٹ ولیم کالج**:۔ انگریزوں کے ایک کالج کا نام جو کلکتے میں ہے۔ انگریزی، رائج۔

قولِ فیصل۔ مغلوں کی حکومت کے زمانے میں انگریزوں نے اپنی حکمتِ عملی اور سیاست کی بدولت کچھ خاص رعایتیں اور اختیارات حاصل کرکے رفتہ رفتہ پورے ہندوستان پر اپنا تسلط جما لیا۔ اس دور اندیش قوم نے شروع ہی میں یہ بات سمجھ لی تھی کہ ہندوستان پر کامیاب حکومت کرنے کے لئے دیسی زبانیں سیکھنا اور ان سے کام لینا ضروری ہے چنانچہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے ڈائرکٹروں نے اپنے افسران کو دیسی زبانوں سے پوری واقفیت حاصل کرنے کے احکامات جاری کئے اور اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے وارن ہیسٹنگز نے کلکتہ کے علاقہ میں ایک مدرسہ ۱۸۰۰ء میں قائم کیا۔ جو آگے چل کر فورٹ ولیم کالج کے نام سے مشہور ہوا اس کالج میں وہ انگریز جو کمپنی کے ملازم ہو کر ہندوستان آتے تھے فارسی اور اردو سیکھا کرتے تھے لیکن جب انھوں نے یہ محسوس کیا کہ ہندوستان کی ملکی زبان فارسی نہیں بلکہ اردو ہے تو انھوں نے اس کی ترقی پر زیادہ توجہ دی اور اس کی ادبیات جمع کرنے کا خیال پیدا ہوا اس وقت تک اردو زبان کا جو کچھ ذخیرہ تھا وہ شعر و شاعری

تک محدود تھا۔ نثر کا سرے سے پتہ ہی نہ تھا لہٰذا اس کمی کو پورا کرنے کے لئے ایک نیا سررشتہ تالیف اور ترجمہ کا قائم کیا گیا اور اطراف ملک سے قابل اور زبان داں افراد کو چن چن کے کلکتہ میں جمع کیا گیا اور اچھی زبان جاننے والے ادیب معقول تنخواہوں پر ملازم رکھے گئے اور پہلے پہل قصہ کہانیوں کی عمدہ عمدہ کتابوں کے آسان ترجمے کرا کے ان کی اشاعت کی گئی۔

اس کالج کو ترقی دینے اور اس کی تصنیفات و تالیفات کو مفید اور مقبول بنانے میں ڈاکٹر جان گلگرائسٹ کا نام سب سے اول آتا ہے اور اس ادارہ کے ترجمہ کرنے والوں میں میر امنؔ دہلوی، میر شیر علی افسوسؔ، سید حیدر بخش حیدری، نہال چند، مرزا کاظم علی جوانؔ، مظہر علی خاں ولاؔ، مرزا لطف علی، للو لال جی اور بینی نرائن وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ انھیں لوگوں کے احسان و کرم اور محنتوں کی وجہ سے تھوڑے ہی دنوں میں فارسی اور سنسکرت وغیرہ کی بہت سی کتابیں اردو زبان میں منتقل ہو گئیں اس طرح اس نئی زبان کا لٹریچر تیار ہونے میں فورٹ ولیم کالج اور اس کے کارکنان کا بڑا دخل رہا جن کے احسانات کبھی فراموش نہیں کئے جا سکتے۔ اس کے علاوہ اسی مرکز سے عیسائیت کی تبلیغ کا کام بھی شروع ہوا۔ واضح رہے کہ اس کالج نے براہ راست مذہب عیسوی کی تبلیغ نہیں کی مگر بالواسطہ عیسائی مذہب کو اس سے بڑا فائدہ پہنچا کیونکہ انجیل مقدس کا آسان اردو ترجمہ اسی کالج میں ہوا اور ملک میں پھیلا۔ فورٹ ولیم کالج کے روح رواں سر جان گلگرائسٹ تھے۔

**ڈاکٹر جان گلگرائسٹ** اردو زبان کو ترقی دینے والوں میں موصوف کا درجہ نہایت بلند ہے۔ ڈاکٹر صاحب اسکاٹ لینڈ کے رہنے والے تھے ۱۷۵۹ء میں پیدا ہوئے ۱۷۸۲ء میں ایسٹ انڈیا کے ملازم ہو کر ہندوستان آئے۔ وہ بڑے دور اندیش آدمی تھے اور ان کے دل میں شروع ہی سے یہ بات جم گئی تھی کہ ہندوستان میں انگریزوں کو فارسی سے زیادہ دیسی زبانیں سیکھنے کی ضرورت ہے وہ یہ بھی اچھی طرح جانتے تھے کہ دیسی زبانوں میں صرف ہندوستانی یا اردو ہی ایسی زبان ہے جس کے ذریعے سے ہر طبقے کے اشخاص سے میل جول رکھا جا سکتا ہے اور تعلقات بڑھائے جا سکتے ہیں۔ فطرتاً دیہات ان کو گہرا لگاؤ تھا اور ہندوستانی زبان اور طرز معاشرت سے اس قدر دلچسپی تھی کہ وہ ہندوستانی لباس پہن کر اکثر ان مقامات پر گھوما کرتے تھے جہاں اردو صحیح اور بامحاورہ بولی جاتی تھی۔ وہ فارسی، سنسکرت اور دوسری مشرقی زبانوں سے بھی واقف تھے۔ ڈاکٹر صاحب کو تصنیف و تالیف کے کام سے بھی دلچسپی تھی۔ اس کے علاوہ انھوں نے اپنے ہم قوموں کو اردو اور فارسی پڑھائی چنانچہ جب ان کی کوششوں کے عمدہ نتائج ظاہر ہوئے تو وہ کالج کے افسر اعلیٰ مقرر کر دیئے گئے لیکن بدقسمتی سے وہ اس عہدہ پر صرف چار سال تک کام کر سکے اور علالت کی وجہ سے ۱۸۰۴ء میں پنشن لے کر ولایت چلے گئے۔ انھیں کی نگرانی میں ٹائپ پریس بھی قائم ہوا جس سے اس ابتدائی دور میں اردو زبان کی بڑی ترقی ہوئی۔ گو ڈاکٹر صاحب کی ذاتی تصانیف کی تعداد کثیر ہے مگر ان میں انگریزی ہندوستانی لغت، ہندوستانی علم اللسان اردو کی صرف و نحو، مشرقی زباندان وغیرہ زیادہ مشہور و مقبول ہوئیں ان وجوہ کی بنا پر آپ کا شمار ان چند مخصوص ہستیوں میں ہوتا ہے جن کے احسان کے بار سے اردو زبان کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتی اور جو صحیح معنوں میں اس زبان کے مربی کہلائے جاتے ہیں چنانچہ ان کی ان تھک کوششوں کی بدولت اردو مکمل ہو کر سرکاری زبان بننے کے قابل ہوئی اور اس میں اس قدر صلاحیت پیدا ہوئی کہ تھوڑے ہی عرصہ میں فارسی کی جگہ سرکاری اور درباری زبان بن گئی آپ کا انتقال ۱۸۴۱ء میں ہوا۔

**میر امنؔ دہلوی** ۱۸۰۲ء میں انھوں نے "باغ و بہار" ڈاکٹر جان گلگرائسٹ کے کہنے پر فارسی سے اردو میں ترجمہ کیا اس کی زبان اس قدر صاف اور سلیس اور بامحاورہ ہے کہ سر سید مرحوم ان کو نثر اردو میں وہی مرتبہ دیتے ہیں جو میر تقی میرؔ کو نظم میں۔ یہ قصہ دلچسپ ہونے کے ساتھ ساتھ اس زمانے کے رسم و رواج اور طرز معاشرت کی صحیح اور سچی تصویریں پیش کرتا ہے اسی سن میں انھوں نے نسخہ "گنجینۂ خوبی" کو بھی شائع کیا۔ میر امنؔ ہیں تو دو ہی کتابوں کے مصنف مگر ان میں سے بھی صرف ایک قصۂ چہار درویش ہی ان کی بقا کا ضامن ہے، میر امنؔ شعر بھی کہہ لیتے تھے لیکن ان کی شہرت نثر کی کتاب باغ و بہار کی وجہ سے ہے اور اس کی شہرت کا راز اس کے طرز کی سحر کاری ہے۔ اس کی زبان دہلی کی ہے جو آجکل کی زبان سے بھی کچھ کچھ ملتی جلتی ہے۔ مگر مزے کی بات تو یہ ہے کہ اس کتاب کی تصنیف کو تقریباً ڈیڑھ سو سال ہو گئے لیکن زبان کی دلچسپی کے اعتبار میں کسی قسم کی کمی نہیں آئی۔ میر امنؔ دہلی کے رہنے والے تھے جہاں ان کو وظائف بھی ملے اور جاگیریں بھی تھیں لیکن دہلی کے اجڑنے اور جائداد اور جاگیروں کے ضبط ہو جانے کے بعد ان کو دہلی کو خیرباد کہنا پڑا اور وہ پٹنہ ہوتے ہوئے کلکتہ پہنچے جہاں کچھ دن پہلے تک نواب دلاور جنگ کے چھوٹے بھائی میر محمد کاظم خاں کے اتالیق رہے اور پھر فورٹ ولیم کالج کے ادیبوں میں شریک کر لئے گئے۔

**میر شیر علی افسوسؔ** آپ کا نام شیر علی اور تخلص افسوسؔ ہے۔ آپ ۱۷۳۵ء میں دہلی میں پیدا ہوئے

اور پھر اپنے والد کے ہمراہ پٹنہ گئے وہاں سے لکھنؤ آئے طبیعت کی مناسبت اور لکھنؤ کی شاعرانہ فضا نے ان کو شعر و شاعری کی طرف متوجہ کیا۔ آپ اپنی قابلیت، ذہانت اور ذکاوت کی وجہ سے بہت پسند کئے جاتے تھے۔ چنانچہ انھیں خوبیوں کی وجہ سے فورٹ ولیم کالج میں بلائے گئے۔ ان کی تصانیف میں باغ اردو اور آرائش محفل بہت مشہور و معروف کتابیں ہیں۔ اول الذکر حضرت سعدی کی شہرۂ آفاق کتاب گلستاں کا اردو ترجمہ ہے۔ اس کی زبان میں سلاست و صفائی کے ساتھ وقار بھی پایا جاتا ہے مگر افسوس کی اردو میں فارسی جملوں اور محاوروں کی زیادتی ہے جو اس زمانے کی نمایاں خصوصیت ہے ان کی دوسری کتاب تواریخی ہے جو خلاصۃ التواریخ کا اردو ترجمہ ہے۔ یہ کتاب اپنے دور کی بہترین اور مستند تاریخوں میں شمار کی جاتی ہے۔ اس میں ہندوستان کے جغرافیائی حالات بھی ملتے ہیں اور مسلمانوں کی فتوحات سے قبل کے ہندو راجاؤں کے حالات بھی۔ اس کتاب کی اہمیت کا اندازہ اس امر سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس کے انگریزی ترجمے بھی شائع ہوئے۔ میر شیر علی افسوس نے نظم کے انتخابات بھی مرتب کئے ہیں کلیات سودا کے انتخابات سے افسوس کے ذوق سخن کا پتہ بھی چلتا ہے آپ کا سنہ وفات ۱۸۰۹ء ہے۔

**سید حیدر بخش حیدری** آپ دہلی میں پیدا ہوئے ان کے والد کا نام ابوالحسن تھا۔ ان کے بزرگ نجف اشرف سے ہندوستان آئے تھے۔ حیدری کو بھی گردش زمانہ نے ستایا اور دہلی چھوڑنے پر مجبور کیا چنانچہ وہ اپنے والد کے ہمراہ لالہ سکھدیو رائے کی معیت میں دہلی سے نکل کر بنارس پہونچے بالآخر ڈاکٹر گلکرائسٹ کی مردم شناس نگاہ ان پر پڑی، اور انھوں نے کلکتہ بلوا لیا جہاں ان کی خاص علمی زندگی کی ابتدا و انتہا ہوئی انھوں نے فارسی کتابوں کے بہت سے ترجمے کئے جس میں طوطا کہانی قصہ لیلی مجنوں، آرائش محفل، گلزار دانش، دہ مجلس اور تاریخ نادری بہت مشہور ہیں۔ آپ فورٹ ولیم کالج کے ادیبوں میں سب سے زیادہ کتابوں کے مولف ہیں۔ چنانچہ ان کے اکثر ترجمے ہندوستانی اور یورپین زبانوں میں ہوئے۔ طوطا کہانی فارسی طوطی نامے کا ترجمہ ہے۔ قصہ لیلی مجنوں امیر خسرو کی اسی نام کی مثنوی کا ترجمہ ہے۔ آرائش محفل میں حاتم طائی کا قصہ ہے۔ گلزار دانش فارسی بہار دانش کا ترجمہ ہے جس میں عورتوں سے متعلق بہت سے قصے ہیں۔ حاتم طائی کے قصے میں مولف نے صرف ترجمے ہی پر اکتفا نہیں کی ہے بلکہ اس میں اپنی طرف سے بھی اضافہ اور رد و بدل کر کے قصے کو زیادہ پرلطف بنا دیا ہے اور طرز تحریر ایسا اختیار کیا ہے کہ جس سے کتاب انھیں کی تصنیف معلوم ہوتی ہے لیکن ان کی بعض کتابوں کی زبان قدرے سخت ہے اور ان میں فارسی الفاظ اور ترکیبوں کی آمیزش کی زیادتی پائی جاتی ہے۔ حیدری شاعر بھی تھے۔ ان کی غزلیات، قصائد اور مراثی بھی گلدستۂ حیدری کے نام سے طبع ہوئے مگر اب کمیاب ہیں۔ ان کی وفات کا سنہ ۱۸۲۸ء ہے۔

**نہال چند لاہوری** آپ دلی کے رہنے والے تھے لیکن لاہور میں سکونت اختیار کر لینے کی وجہ سے لاہوری مشہور ہیں۔ انھوں نے فارسی کی مشہور و معروف قصہ تاج الملوک اور بکاولی کو اردو کا جامہ پہنایا جس کا نام مذہب عشق ہے۔ اصل فارسی کتاب شیخ عزت اللہ بنگالی کی تصنیف ہے۔ نہال چند لاہوری کا اردو ترجمہ بہت مشہور و مقبول ہوا اور اس کی مقبولیت ہی نے پنڈت دیا شنکر نسیم کول سے مثنوی گلزار نسیم لکھوائی۔ نہال چند لاہوری نے ۱۸۰۴ء کو یہ ترجمہ انجام کو پہنچایا۔

**مرزا کاظم علی جوان** آپ بھی دہلی کے رہنے والے تھے مگر لکھنؤ میں مستقل سکونت اختیار کر لی تھی عربی و فارسی اور برج بھاشا میں اچھی لیاقت رکھتے تھے۔ شعر گوئی سے دلچسپی تھی اور لکھنؤ کے اچھے شاعروں میں ان کا شمار ہوتا تھا ریزیڈنٹ لکھنؤ کی وساطت سے کلکتہ گئے اور وہیں انتقال کیا اور ۱۸۰۰ء میں فورٹ ولیم کالج کے پروفیسر مقرر ہوئے اور آخر عمر تک تصنیف و تالیف کے کاموں میں لگے رہے کالیداس کے مشہور و معروف ناٹک شکنتلا کا اردو ترجمہ آپ ہی نے کیا۔ اردو داں پبلک کو فن ڈرامہ نویسی سے روشناس کرانے والوں میں مرزا کاظم علی جوان کا نام سب سے پہلے آتا ہے۔ اس ڈرامہ کے کئی اڈیشن شائع ہوئے جو اس کی مقبولیت کی دلیل ہے۔ اس ترجمے میں للو لال کوی نے ان کو مدد دی تھی۔ جوان کی ایک اور نظم بارہ ماسہ یا دستور ہند ہے جس میں انھوں نے ہندو مسلم تہواروں کا ذکر مثنوی کے پیرایہ میں کیا ہے۔ اس کے علاوہ قرآن پاک اور تاریخ فرشتہ کے ایک حصے کا ترجمہ بھی ان کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ جوان نے اپنی سخن فہمی اور سخن سنجی کی اہلیت کی بنا پر میر و سودا کے کلام کا انتخاب بھی کیا تھا۔

**مظہر علی خاں ولا** آپ دہلی میں پیدا ہوئے آپ کا اصلی نام مرزا لطف علی تھا۔ فارسی کے علاوہ سنسکرت اور ہندی بھی خوب جانتے تھے شعر و شاعری سے بھی ذوق تھا۔ انھوں نے سعدی کے پندنامے کا

منظوم ترجمہ کیا ہے۔ ہفت گلشن مصنفہ ناصر علی خاں بلگرامی کا ترجمہ جس میں اخلاقی حکایتیں، آداب، گفتگو، بزرگوں کی اطاعت و فرمانبرداری وغیرہ کا ذکر ہے اور بیتال پچیسی اور مادھونل و کندلا کے اردو ترجمے بھی ان کی مشہور کتابیں ہیں۔ شیر شاہی تاریخ کا ترجمہ بھی ان سے منسوب کیا جاتا ہے۔ ان کتابوں کے علاوہ ایک دیوان بھی ان کی یادگار ہے۔

**مرزا لطف علی لطف** | آپ کا تذکرہ گلشن ہند آپ کی شہرت کا باعث ہے۔ یہ تذکرہ نایاب تھا لیکن خوش قسمتی دیکھئے کہ حیدر آباد کے طوفان عظیم میں اس کی ایک جلد کہیں سے بہ نکلی اور اتفاقاً کسی قدردان کے ہاتھ آگئی جس کو بابائے اردو مولوی عبدالحق صاحب نے ایک نہایت ہی مفید اور دلچسپ مقدمے کے ساتھ انجمن ترقی اردو نے شائع کرا دیا۔ یہ تذکرہ اس وجہ سے اہم ہے کہ اس میں اس زمانے کی اردو طرز تحریر پائی جاتی ہے اور ان مشہور شاعروں کے دلچسپ حالات ہیں جن سے مصنف کی ملاقات ہوئی تھی۔ اس زمانے کی سوسائٹی کے دلکش مرقعوں نے کتاب کی اہمیت اور افادیت کو اور بڑھا دیا ہے مگر اس کی عبارت اس دور کے دستور کے مطابق مسجع اور مقفیٰ ہے۔

**للولال جی کوی** | آپ گجراتی برہمن تھے مگر سکونت شمالی ہندوستان میں اختیار کر لی تھی۔ سنسکرت اور ہندی کے عالم تھے۔ صاف ستھری زبان لکھتے تھے اور اردو بہت اچھی جانتے تھے اس وجہ سے کالج کے اردو نثر نویسوں کو سنسکرت اور ہندی کے ترجموں میں مدد دیتے تھے ان کی اردو کی تصنیف میں لطائف ہندی شامل ہے۔

**بینی نرائن جہاں** | لاہور کے رہنے والے اور مہاراجہ لکھپتی نرائن رئیس کے بیٹے تھے گردش روزگار نے وطن چھڑایا اور کلکتہ پہنچے۔ ایک عرصہ کے بعد سید حیدر بخش حیدری کے توسل سے کالج میں ملازمت مل گئی۔ کہا جاتا ہے کہ آخر عمر میں مسلمان ہو گئے تھے۔ تین کتابیں ان کی یادگار ہیں۔ چار گلشن جس میں شاہ کیوان اور فرخندہ کی محبت کی داستان بیان کی گئی ہے دیوان جہاں جس سے اردو نثر نویسوں کے حالات معلوم ہوتے ہیں اور تنبیہ الغافلین، کا اردو ترجمہ کیا ہے۔

**میر بہادر علی حسینی** | آپ دلی کے رہنے والے اور میر امن کے دوستوں میں تھے۔ انھیں کی وساطت سے کلکتہ پہنچے۔ نثر بے نظیر، تاریخ آسام، اخلاق ہندی اور رسالہ گلکرائسٹ، آپ کے کارنامے ہیں۔ نثر بے نظیر اردو کی شہرہ آفاق مثنوی سحر البیان کا خلاصہ ہے۔ اخلاق ہندی، فارسی مفرح القلوب کا اردو ترجمہ ہے جس کو سنسکرت "ہتوپدیش" سے شاہ نصیر الدین بہاری نے فارسی میں ترجمہ کرایا تھا آپ نے ۱۸۰۶ء میں وفات پائی۔

**حافظ الدین احمد** | انھوں نے ۱۸۰۳ء میں خرد افروز لکھی۔

**اکرام علی** | ان کی تصانیف سے اخوان الصفا ہے جس کے اتمام کا سن ۱۸۱۰ء ہے۔

فورٹ ولیم کالج کا اثر کسی محدود دائرے میں نہیں رہا بلکہ پورے ہندوستان پر پڑا اگر اس دور میں بھی دہلی اور لکھنؤ نے اپنی ادبی روایات کو برقرار رکھا۔ فورٹ ولیم کالج کی دیکھا دیکھی ملک کے دوسرے ادیبوں نے بھی اردو زبان کی ترقی میں حصہ لیا اور چند سال کے اندر اردو نثر کا اچھا خاصا ذخیرہ جمع کر دیا اس گروہ میں فقیر محمد گویا، مرزا رجب علی بیگ سرور، مرزا غالب، ماسٹر رام چند مولوی غلام امام شہید، خواجہ غلام غوث بیخبر، امیر مینائی، پروفیسر رام چندر، امام بخش صہبائی وغیرہ کے نام لئے جا سکتے ہیں (بقیہ)

**فور ٹونٹی** :- (FOUR TOWENTY) (بواؤ اول مجہول و واؤ دوم معروف) چار سو بیسیا، دھوکا دینے والا، فریب دہندہ، انگریزی ترکیب اردو صرف، رائج قول فیصل۔ یہ چار سو بیس کی انگریزی ہے۔ چار سو بیس قانون کی وہ دفعہ ہے جو فریب و مکاری کرنے والوں پر عائد ہوتی ہے۔ ٹھگ، فریبی کے معنوں میں بھی بولتے ہیں۔

**فورس** :- ۱ (FORCE) (واؤ مجہول) طاقت، قوت، زور۔ انگریزی، مذکر، رائج۔ قول فیصل۔ اس کا صرف پڑنا کے ساتھ (فورس پڑنا) اور ڈالنا کے ساتھ (فورس ڈالنا) ہے۔

**فورس** :- ۲ فوج، پلٹن، پولیس کا دستہ، انگریزی مؤنث، رائج۔

محل صرف۔ دشمن نے مغربی محاذ پر اپنی پوری فورس لگا دی ہے۔ ہمیں ہر وقت ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔

**فورک** :- (FORK) (واؤ مجہول) وہ کانٹا جس کی مدد سے کھانا کھاتے ہیں۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ حضرت نے وحشت میں آن کر ہوٹل کی ایک میز کا کپڑا اوڑھ لیا اور تولیا سر میں باندھا اور ایک فورک ہاتھ میں لے کر اکڑ فوں بن کر کھڑے ہو گئے (فسانہ آزاد)

**فوری** :- (بالفتح) حال کا، عجلت کا، وقتی، اسی وقت کا اسی آن کا، اردو، صفت غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یہ غدر کی شورش فوری ہے یا اس کی ہنڈیا مدت سے پک رہی تھی۔ (ابن الوقت)

**فوز** :- (بالفتح) کامیابی، مطلب کو بخوبی پہنچنا، مقصد حاصل ہونا، راہ پانا، منزل پر پہنچنا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

کس مرتبے پہ فوز امام ہدا کا ہے
وہ عبد ہیں کہ بعض کو دھوکا خدا کا ہے
(اوج)

**فَوزِ عَظِیم** :- (با ضافت) بڑی کامیابی، فارسی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فوز عظیم مجھ کو تو پیش خدا ملا
بچے مرے یتیم ہوئے تجھ کو کیا ملا — میر مونس

قولِ فیصل - اس کا صرف "ملنا اور جاننا" کے ساتھ ہے جیسے "خیر خواہان دولت صاحبان لیاقت میدانِ کارزار سے قدم نہیں ہٹاتے۔ ہر چند کہ بخوبی آگاہ ہوئے کہ ہمارا سحر تاثیر نہیں کرتا ہے۔ مرنے کو فوز عظیم جانتے ہیں۔ قدم میدانِ کارزار میں گاڑ دیتے ہیں"

(طلسم ہوش ربا)

**فُوطَہ** :- (بضم اوّل و واؤ مجہول و فتح سوم) خصیہ، بیضہ، اُنثیین، فارسی، مذکر، رائج۔

قولِ فیصل - اسی کو عوام پیاڑ، پیلہڑ اور انڈا وغیرہ بھی کہتے ہیں۔ صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ اصل میں "فوتہ" تھا۔ ہندی "پوتہ" بمعنی خراج لگان ہے اور صاحب فرہنگ آصفیہ و نور اللغات نے مندرجہ ذیل معنی بھی لکھے ہیں۔ [1] "خراج، محصول روپیہ جو رعایا خزانے میں داخل کرے، لگان۔ [2] پیٹی، پٹکا، کمربند۔ [3] حمام کی لنگی۔ [4] رومال، پگڑی۔ [5] خزانہ، گنج، کنز۔ [6] تھیلا، تھیلی" لیکن اب ان معنی میں کوئی نہیں بولتا۔ فوطہ بمعنی خصیہ کی اردو جمع "فوطے اور فوطوں" بھی رائج ہے۔

**فُوطَہ پھولنا** :- خصیوں کا بڑھ جانا، ہیڈروسیل ہو جانا، فوطوں کا غیر معمولی طور پر بڑا ہو جانا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

ہنگام دعا ہم مطلب کی تشریح جو کرنا بھول گئے
مرشد سے کہا تھا ہو لیں کھلیں یاں دونوں فوطے پھول گئے — رفیع احمد خاں

قولِ فیصل - "پھولنا کی جگہ" "بڑھ جانا" بھی بولتے ہیں۔

**فوطہ چڑھنا** :- بیضہ بڑھ جانا، کسی ضرب کے باعث خصیے کا اپنی جگہ سے سرک جانا۔ اردو صرف، فعل لازم دلّی کی زبان۔

**فُوطَہ خَانَہ** :- خزانہ، گنج، عربی فارسی، مذکر۔

(فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فُوطَہ دَار** :- خزانچی، تحویل دار، منزدک، فارسی اصطلاح میرزا بانِ ہند، مذکر۔

محلِ صرف - بعد پیمائش کے جس قدر زمین کا محصول ایک کروڑ تنکہ ہو وہ ایک معتبر آدمی کو دی گئی اس کا نام کروری ہوا اور اس پر کارکن فوطہ دار مقرر ہوئے

(دربارِ اکبری)

قولِ فیصل۔ صاحب نور اللغات نے مندرجہ بالا معنی لکھ کے یہ لکھا ہے کہ "اب اس جگہ پوت دار بولتے ہیں" لیکن موجودہ دور میں کسی طرح نہیں بولتے۔

**فُوطَہ دَارِی** :- تحویل داری، خزانچی کا عہدہ فارسی مؤنث۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ کوئی نہیں بولتا۔

**فُوفَل** :- (بضم اول و واؤ مجہول و فتح سوم) چھالیا، سپاری، ڈلی، عربی، مؤنث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

قولِ فیصل۔ یہ لفظ پوپل کا معرب ہے جو فارسی ہے۔

**فَوق** [1] (بالفتح) اوپر، بلند، بالا، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

کبھی زمیں پہ افتادہ شکل نقش قدم
کبھی غبار کے مانند فوق چرخ رہے — جلال

**فَوق** [2] بلندی، بڑائی، ترجیح، سبقت، بزرگی، تفوق، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ذرّہ ادم کو فوق نہ باغ جناں پہ تھا
رشک اس زمیں کو مثل چمن آسماں پہ تھا — میر مونس

قولِ فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ زیادہ ہے۔

دکھ دوں سر اس کے پاؤں پہ گر دل کو شوق تھا
جو کرسی پر اس زمیں سماں کو فوق تھا — میر مونس

**فُوقُ البَھڑَک** :- (تلفظ - فوق بھڑک) چمکیلا، زرق برق، اردو صفت، عوام کی زبان۔

محلِ صرف - کندھے پہ پانی بھرنے کے لئے دس پانچ کا جوڑا لٹکے فوق البھڑک مچھیرا اٹھول۔ (فسانہ آزاد)

قولِ فیصل - اس کی ترکیب غلط اور بے معنی ہے فوق البھڑک دراصل فوق البرق (بفتح قاف اوّل) ہے۔

**فَوقُ العَادَت** :- (بفتح اول و سوم) حد بشری سے بڑھ کے۔ حد سے زیادہ، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

محلِ صرف - اس بات کا خیال رکھنا ضرور ہے کہ قصہ کے ضمن میں کوئی ایسی بات نہ بیان کی جائے جو تجربہ اور مشاہدہ کے خلاف ہو جس طرح ناممکن اور فوق العادت باتوں پر قصے کی بنیاد رکھنی آجکل زیبا نہیں (مقدمہ شعر و شاعری)

**فَوقُ السَّما** :- (بفتح اول و سوم) آسمان کے اوپر عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کبھی فوق السما ٹھہرے کبھی تحت الثریٰ ٹھہرے
نہ واں ٹھہرے نہ یاں ٹھہرے کہاں ٹھہرے تو کیا ٹھہرے — شہرت عظیم آبادی

**فَوقَانِی** :- (بفتح اول و سوم) تحتانی کا نقیض، اوپر وہ حرف جس کے نقطے اوپر ہوں۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قولِ فیصل۔ تنہا نہیں بولتے تائے فوقانی کہتے ہیں جیسے بائے موحدہ اور تائے فوقانی میں فرق ہے۔ بے کے عدد دو ہیں اور تے کے عدد چار سو ہیں۔

**فَوق دینا** :- تفوق دینا، فوقیت دینا، عروج دینا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

ان کو بے بہرہ آگ سے جو کیا۔ ان پہ انسان کو یہ فوق دیا

(ناسخ۔ سراج نظم)

**فوق رکھنا** :- ترجیح رکھنا، شرف رکھنا، اردو صرف (نور اللغات)

قول فیصل ۔ زیادہ تر اس محل پر "فوقیت رکھنا" زبانوں پر ہے ۔

**فوق لے جانا** :- سبقت لے جانا، بڑھ جانا، برتر ہو جانا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

محل صرف ۔ مرزا دبیر اور میر انیس نے جو کچھ کہا وہ صرف مذہبی خلوص خدمت کی حیثیت رکھتا ہے ۔ ۔ ۔ ان کی مذہبی نظم ادبی حیثیت سے بھی دوسرے اصناف سخن پر فوق لے گئی ۔ (رزم نامہ دبیر مرتبہ شبیر کاظمی)

قول فیصل ۔ اس کا استعمال "پر" کے اضافے کے ساتھ بھی ہے ۔

جام اپنا ہے لبالب جام خالی اس کے پاس
سیکڑوں میں لے گئے ہیں فوق ہم جمشید پر — راسخ

**فوق ہونا** :- بلندی ہونا، برتری ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

اک دیار عشق ایسا ہے جہاں
فوق ہے دیوانے کو ہشیار پر — ضامن کنتوری

**فوقیت** :- (بفتح اول و کسر سوم و یائے مشدد مفتوح) برتری، ترجیح، بلندی، شرف، عربی، مؤنث، فصیح، رائج

محل صرف ۔ سر سید ۔ ۔ ۔ یورپ کے کتب خانوں میں اپنے مذہب کی فوقیت کے دلائل تلاش کرنے اور یورپ کے مؤرخوں کا جواب دینے گئے تھے ۔
(آل احمد سرور ۔ از تنقیدی اشارے)

قول فیصل ۔ ہونا وغیرہ کے ساتھ اس کا صرف ہے

چڑھ کے کوٹھے پر جو کھوئی قدر ماہ
کیا تمہاری اس میں فوقیت ہوئی — رشک

زیادہ تر کسی اسم یا ضمیر کے بعد "پر" کا اضافہ کرکے استعمال کرتے ہیں ۔

چشم عشاق پہ کس ابر کو ہے فوقیت
کہ وہ برسے ہو مرے دیدۂ تر سے بہتر — سودا

(دسمبر) "لیکن کلکشمی پور کا بلی گنج اس خصوص میں سب پر فوقیت لے گیا ۔" (دیرا پیلا گناہ)

اس کا صرف جانا، حاصل ہونا، رکھنا، لے جانا اور دینا کے ساتھ بھی ہے ۔ بغیر تشدید یائے تحتانی (فوقیت) فارسی زبان کا لفظ ہے ۔ اردو والے عام بول چال میں بلا تشدید بھی بولتے ہیں ۔

**فوکس** :- (بضم اول و واو مجہول و فتح سوم) عکس چھوٹ، انگریزی، مذکر، رائج ۔

قول فیصل ۔ پڑنا، اور ڈالنا، وغیرہ کے ساتھ اس کا صرف ہے ۔

**فول** :- (واو معروف) احمق ۔ بے وقوف، انگریزی، صفت، رائج ۔

**فولاد** :- (بالفتح) ایک قسم کا نہایت سخت لوہا جس میں جوہر ہوتے ہیں اور ان جوہروں میں کیاریاں ہوتی ہیں ۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج ۔

آئینہ جو پانی میں ہی غرق یہ باعث ہے
تجھ سخت دل آگے آ فولاد بہت رویا — سودا

قول فیصل ۔ صاحب نور اللغات نے بالضم لکھا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ یہ پولاد کا مبدل ہے عربی میں فولاذ (ذال) سے ہے ۔

**فولاد** :- (مجازاً) بہت سخت، کرا، ٹھوس، مضبوط، اردو، فصیح، رائج ۔

محل صرف ۔ موسیٰ پہلوان کے بازو اتنے ٹھوس اور سخت تھے کہ معلوم ہوتا تھا فولاد ہیں ۔

قول فیصل ۔ فولاد کی خصوصیت نہیں بلکہ فولاد کی جگہ "پتھر اور لوہا" بھی کہتے ہیں ۔

**فولاد** :- (کنایۃً) ہتھیار، سلاح جنگ، عربی، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔

جراءت سے سب بیان تہمتن ادا ہوا
فولاد پشت پر تھا کہ اس میں لدا ہوا — میر مونس

**فولاد پوش** :- سلاح جنگ سے آراستہ، ہتھیار لگائے ہوئے ۔ فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

جرار سر کے جاتے تھے سب بے لڑے ہوئے
فولاد پوش کانپ رہے تھے کھڑے ہوئے — میر انیس

**فولاد کا دل** :- نہایت سخت دل، پتھر کا دل، اردو، فصیح، رائج ۔

فراق یار میں جب عشق نے تجھ کو ٹٹولا ہے
جو دل فولاد کا پایا تو پتھر کا جگر دیکھا — آتش

**فولاد کے ہاتھ** :- بہت مضبوط اور بہت سخت ہاتھ، اردو صرف، فصیح، رائج ۔

مری بیڑی کی طرح توڑ دے حداد کے ہاتھ
اے جنوں تجھ کو خدا نے دیئے فولاد کے ہاتھ — ناسخ

**فولادی** :- فولاد کا بنا ہوا، فولاد کا، بہت سخت، بہت مضبوط، فارسی، صفت، فصیح، رائج ۔

اہل جوہر نہیں جھکتے ہیں کسی کے آگے
ٹوٹی ہے وہی تلوار جو فولادی ہے — لاعلم

**فولادی** :- بقم کی چھڑ، بھالے کی لکڑی، نیزے کا بانس، اردو، مؤنث (نور اللغات)

قول فیصل ۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے ۔

**فولیو** :- (FOLIO) کسی چیز کے اندر کا غلاف یا خول، کسی چیز کا اندرونی تھیلا، دو پرتوں میں جوڑا ہوا کاغذ ۔ انگریزی، رائج ۔

قول فیصل ۔ وہ سرکاری چھپا ہوا کاغذ جس پر تفصیل لکھ کے کسی چیز کی نقل عدالت سے حاصل کی جاتی ہے اس پر آٹھ آنے کا ٹکٹ بھی لگتا ہے اس کو بھی فولیو کہتے ہیں یہ عدالت کی اصطلاح ہے ۔

**فوں** :- (بضم اوّل و واؤ معروف بہ اخفائے نون) سانپ کی پھنکار، اردو مونث، غیر فصیح، رائج۔

وہ مار فلک کاہکشاں نام ہے جس کا
کیا دخل جو بل کھاکے کرے فوں مرے آگے — انشا

قول فیصل۔ وہ شخص جو بہت زیادہ متکبّر اور اکڑنے والا ہو تو عوام کہتے ہیں کہ "اس سے زیادہ مذاق نہ کیا کرو وہ فوں ہے" اور اسی فوں کا صرف اکڑ کے ساتھ بھی ہے جس کے معنی تکبّر کے ہیں۔

**فون** :- (PHONE) (بضم اول و واؤ مجہول۔ بہ اعلانِ نون) ٹیلی فون، انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ میرا فون نمبر ۷۸۶ ہے آپ مجھ سے جب بھی چاہیں بات کر لیں۔ قول فیصل۔ غیر انگریزی لوگ بولا کرتے بولتے ہیں اور اسی کو ٹیلیفون بھی کہتے ہیں اس کا صرف لگنا، لگوانا وغیرہ کے ساتھ ہے جیسے "اب تو خدا نے آپ کو خطاب یافتہ کر دیا ہے۔ اپنے گھر میں ٹیلیفون کیوں نہیں لگوا لیتے۔

**فون کرنا** :- کوئی بات ٹیلی فون کے ذریعے کرنا، ٹیلی فون پر بات کرنا، ٹیلی فون سے بات کرنا، اردو مصدر، رائج۔

محل صرف۔ ہیلو، ارے بھئی آپ ہیں۔ آداب عرض میں نے نواب صاحب کو فون کر دیا ہے۔ آپ مطمئن رہیں آپ کا کام ہو جائے گا۔

**فونوگراف** :- (PHONOGRAPH) (بضم اول و واؤ مجہول وضم سوم و واؤ مجہول کسر پنجم) گراموفون، پلیون اور ریکارڈوں کا باجا، انگریزی، مذکر، قلیل الاستعمال

اوروں کی کہی ہوئی جو دہراتے ہیں
وہ فونوگراف کی طرح گاتے ہیں
خود سوچ کے حسب حال مضمون نکال
انسان یونہی ترقیاں پاتے ہیں — رباعی اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ پرانے زمانے کے لوگ عام طور سے فونوگراف ہی کہتے تھے۔ موجودہ دور میں گراموفون کثرت سے زبانوں پر ہے۔

**فہرس** :- (بکسر اول و سوم) فہرست، وہ کاغذ جس پر نام یا اشیا کے نام ترتیب وار لکھے جائیں۔ عربی، مونث، متروک۔

قول فیصل۔ یہ فہرست کا معرّب ہے۔

**فہرست** :- (بکسر اول و سوم) فرد، وہ کاغذ جس میں اشیاء کے ناموں کی یا انسانوں کے ناموں کی تفصیل ترتیب وار لکھی جائے، فارسی مونث، فصیح، رائج

فہرست پہ لکھی ہے بہتر شہدا کی
جن پر نظر لطف و عنایت ہے خدا کی — مرزا دبیر

قول فیصل۔ کسی کتاب کے عنوانات یا مضامین جو ترتیب وار کتاب کے شروع میں لکھے جاتے ہیں انھیں بھی فہرست کہتے ہیں۔ جس کا عام طور سے یہ قاعدہ ہوتا ہے کہ پہلے تین کالم قائم کیے جاتے ہیں۔ پہلے کالم میں نمبر شمار دوسرے کالم میں عنوانات یا مضامین کے نام تیسرے میں صفحے کا نمبر لکھا جاتا ہے تاکہ پڑھنے والے کو سہولت ہو۔ بہت سی کتابوں کے نام ترتیب وار لکھے ہوئے ناموں کو بھی فہرست کہتے ہیں جیسے "ملا صاحب فرماتے ہیں۔ مال مترو کہ میں سے چھ سو جلدیں نفیس صحیح کی ہوئی تھیں جنھیں بطریق مبالغہ کہہ سکتے ہیں کہ اکثر بخط مصنف یا عہد تصنیف کی تھیں سب سرکار بادشاہی میں داخل ہو گئیں فہرست پیش ہوئی تو نظم، طب، نجوم، موسیقی، حکمت تصوف، ہیئت، ہندسہ ...۔" (دربار اکبری)

اگر کم نام ہوں تو مختصر فہرست اور اگر زیادہ نام ہوں تو طولانی فہرست کہتے ہیں جیسے "عہد شاہی کے اتنے باکمال شاعر اس سرزمین پر گزرے جن کی فہرست بھی طولانی ہے۔

(فتنہ ہنر و ہنرمندان اودھ)

فہرست کا صرف۔ لکھنا، دیکھنا، بنانا، دینا اور ہونا وغیرہ کے ساتھ ہے۔ فہرست میں نام چڑھانا یا بڑھانا، داخل کرنا، یا لکھنا، بھی زبانوں پر ہے۔

**فہم** :- (بفتح اوّل) سمجھ، عقل، دانائی، عربی مذکر، فصیح، رائج،

کس کو سمجھاتا ہے اے ناصح مرے
فہم پر قربان جائیں ہم ترے — مسرور

قول فیصل۔ فارسیوں نے اسی سے فہمیدن مصدر بنا لیا ہے

**فہمائش** :- (بالفتح) ہدایت، سمجھانا، متنبہ کرنا، آگاہ کرنا، فارسی، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ناصح نے لاکھ سمجھایا مگر کسی کو اس کی فہمائش سے جان بچنے کا یقین نہ آیا (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ اب زیادہ تر ڈرانے دھمکانے متنبہ کرنے کے معنوں میں اس کا استعمال ہے اور کرنا ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے جیسے "جتنی فہمائش ہوئی اتنی نخوت زیادہ ہوئی۔ (دربار اکبری) یہ فہمیدن کا حاصل مصدر ہے۔

**فہم دینا** :- سمجھ دینا، عقل و شعور دینا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

حق نے جنھیں دی ہے فہم قرآن مجید
ہونے کے نہیں وہ پیر گردوں کے مرید
بدلے سو رنگ انقلاب دنیا
ہر حال میں ان کو ہے خدا ہی سے امید — رباعی اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ اکبر الہ آبادی نے مونث نظم کیا ہے حالانکہ جمہور کا اتفاق ہے کہ یہ مذکر ہے۔

**فہم رسا** :- (باضافت) دور رس عقل، نتیجے تک پہنچنے والی عقل، بات کی تہ تک پہنچنے والی سمجھ، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

**فہم کرنا** :- سمجھنا، تہ تک پہنچنا، اردو مصدر، متروک۔

ذات کو کنہ کو کیا فہم کریں گے اوہام
سیکڑوں ڈوب گئے ہیں جس میں دقائق منطق — دلشاد

**فہم ناقص** :- (باضافت) رائے ناقص، ناقص سمجھ، کمزور سمجھ، کم عقلی، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بلند آتش حباں ہو کے ہوا ئے خفتی لب سے
تو اپنی فہم ناقص میں ہو دال ضبط النفس بہتر — سودا

قول فیصل - عام طور سے کلام کرنے والا اپنی ذات کیلئے اس کا صرف کرتا ہے۔

**فہم میں آنا** :- سمجھ میں آنا، عقل میں آنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

فہم انساں میں خدائی راز آسکتا نہیں
کیا کہوں جو دامن مشکل کشا سے رکگیا — محشر لکھنوی

قول فیصل - اس کا صرف "بات، راز، حقیقت اور بھید" کے ساتھ ہے۔

کچھ نہ کچھ بھید ہے اس میں بیشک
فہم میں گرچہ نہ آیا اب تک — مرزا رسوا

**فہم و ادراک** :- عقل اور سمجھ، عقل اور دانائی، عقل و شعور، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

فہم و ادراک میں ہو عقل میں ہو جان میں ہو
حق تو یہ ہے کہ تمہیں جلوہ گر انساں میں ہو — اکبر الہ آبادی

**فہم و شعور** :- فہم و ادراک، عقل اور سمجھ، عقل اور دانائی، فارسی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

سمجھیں گے ناصح مشفق فرشتہ ہم تو جانیں گے
کسی انساں کا فہم و شعور ایسا نہیں ہوتا — داغ

**فہم ہونا** :- سمجھ ہونا، سمجھنا، جاننا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

کب نہ اہل دل کو مسئلہ عشق کا ہے فہم
نامحرموں سے راز کی کیا گفتگو کریں — امیر مینائی

**فہمید** :- (بفتح اول و یائے معروف) سمجھ، رائے، عقل، فارسی، مؤنث۔ جیسے "آپ کی فہمید میں آیا" (نور اللغات، فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل - اردو زبان سے اس کا کوئی تعلق نہیں اس کا مصدر "فہمیدن" ہے جس کے معنے "سمجھنے" کے ہیں۔

**فہمیدہ** :- (بفتح اول و یائے معروف) صاحب عقل و خرد، سمجھدار، ہوشیار، عقلمند، فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ہشیار ہو فہمیدہ ہو سنجیدہ ہو پیارے
بیجا میں اگر کہتی ہوں رنجیدہ ہو پیارے — مرزا دبیر

قول فیصل - یہ اگرچہ فہمیدن کا اسم مفعول ہے لیکن اس کا استعمال اسم فاعل کے معنوں میں ہے۔

**فہمیدہ خواہد شد** :- سمجھا جائے گا۔ فارسی فقرہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ ہاں یہ دعویٰ۔ اچھا فہمیدہ خواہد شد؛ تمھارے یک رنگ رنگے سیار کا رنگ تو پھیکا ہو گیا اب تم منھ آتے ہو۔ (فسانہ آزاد)

**فہو المراد** :- کسی شرط کے بعد اگر حسب منشائے دلی کام ہو جائے یا ہونے والا ہو تو جملے کے اختتام پر یہ فقرہ کہتے ہیں، عربی فقرہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف - مجھے امید تو نہیں ہے کہ وہ لڑکی کو رخصت کریں گے لیکن آپ کہتے ہیں کہ میں راضی کر دوں گا۔ اگر ایسا ہو جائے تو فہو المراد

قول فیصل - اسی محل پر تعلیم یافتہ طبقہ "فہو المقصود" بھی بولتا ہے۔

**فہیم** :- (بروزن سلیم) زیرک، عقلمند، شعور رکھنے والا، عربی صفت، فصیح، رائج۔

خود غرض کو یہ سمجھتے ہیں فہیم
خود غلط کو یہ سمجھتے ہیں حکیم — مرزا رسوا

قول فیصل - اس کا صرف "ہونا" کے ساتھ ہے۔

فہیم ہو وہی آفاق میں ترا جویا
کہ جس میں پائے تجھے اس کی تیزی جا — سودا

لفظ عقیل کے ساتھ اس کا استعمال زیادہ ہے (یعنی عقیل و فہیم)

**فی** [1] :- (بالکسر) میں، بیچ، عربی سترہ حرف جار میں کا ایک حرف، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

با و تا و کاف و لام و واو منذ و مذ خلا
رب حاشا من عدا فی عن علی حتی الی

قول فیصل۔ تنہا اس کا استعمال نہیں ہے بلکہ مجرور کے ساتھ اس کا استعمال زبانوں پر ہے۔

**فی** [2] :- (بالکسر) ہر ایک، ایک، فارسی، فصیح، رائج

محل صرف - حافظ نور اللہ عہد آصفی وعہد سعادتی کے کامل خوش نویس تھے۔ ان کی معمولی مشق بازاروں میں ایک روپیہ فی حرف کے حساب سے ہاتھوں ہاتھ بک جاتی تھی۔ (قدیم شہر و شہر مندان اودھ)

قول فیصل۔ اس کا صرف کسی بھی ایک اور ہر ایک چیز کے لئے ہوتا ہے جیسے "فی کس، فی آدمی، فی من، فی روپیہ وغیرہ۔

**فی** [3] :- نقص، کھوٹ، برائی کا پہلو، عیب، اردو مونث، فصیح، رائج۔

سمجھنے والے سمجھتے ہیں آج کی تقریر
کہ کچھ نہ کچھ تری باتوں میں فی نکلتی ہے — داغ

قول فیصل - رہ جانا، نکالنا، نکلنا اور ہونا کے ساتھ اس کا صرف ہے۔

**فی** [4] :- سازش، ساز باز، دغا، دال میں کالا، دھوکا، اردو مونث، قلیل الاستعمال۔

**فَیّاض** (بفتح اول و یائے مشدد) فیض پہنچانے والا، بہت سخی، دریا دل، جواد۔ عربی، صفت، فصیح، رائج۔

ضبطِ صحت کی خوشی کون سے فیاض کی ہے
کس کے صدقے کے لئے آئے ہیں دریا گوہر — نیر

قول فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے جیسے کیا دنیا میں سمجھیں ایک فیاض ہو اور بھی بہت سے سخی ہیں جو غریبوں کے کام آتے ہیں:

**فیاضی** :- سخاوت، دریا دلی، فارسی، مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ نواب شجاع الدولہ کی قدر دانی اور فیاضی نے سارے ہندوستان کے موسیقی دانوں کو اودھ کی سرزمین پر لا کر اکٹھا کر دیا اور موسیقی کا ایک نیا دور شروع ہوا۔ (قدیم شعر و شعر فندان اودھ)

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا کے ساتھ ہے جیسے تم کچھ غنیمی ہو۔ فیاضی کرنے کے لئے حاتم کا دل چاہئے:

**فی الاصل** :- (تلفظ۔ فِی اَصل) در اصل، در حقیقت، فارسی، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ آپ نے یہ گورکھ دھندے کا لفظ استعمال کرکے یہ جتا دیا کہ آپ کو اس اکیشکی بابت فی الاصل کیا خیال ہو۔ (دبیر ایلا گناہ)

قول فیصل۔ اب اس محل پر "فی الحقیقت" زیادہ زبانوں پر ہے۔

**فِی البدیہہ** :- (بدیہہ۔ بفتح اول و کسر سوم و یائے معروف) فوراً، اسی وقت، برمحل، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ چونکہ اس وقت وہ کچھ کھا رہے تھے مصروفیت کے سبب سے نہ سمجھے اور سبب پوچھا۔ اس نے اشارہ کیا۔ فرمایا کرتے آتے ہیں۔ یہ ہمارے یار ہیں۔ ان سے کیا چھپانا۔ جب اس نے کٹورا الٹا کر دیا تو مطلع کہا کہ فی البدیہہ داغ ہوا تھا۔ (دیوان ذوق مرتبہ آزاد)

قول فیصل۔ شعر وغیرہ کے لئے اس کا استعمال زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فی الجملہ** :- (تلفظ۔ فِی جُملہ) کسی قدر، کسی حد تک، کچھ تو، عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

بجھی فی الجملہ جو جو غم کی آتش
کھا کے کھانا بہ سرود کم کش (ہفت گلزار)

**فی الجملہ** :- خلاصہ کلام، القصہ، الغرض، قصہ مختصر، عربی، متروک۔

محل صرف۔ فی الجملہ بادشاہ نے زیر لب کچھ افسوں پڑھا کہ ایک چمکی سنگ مرمری .... فلک سے اتر آئی۔ (طلسم ہوشربا)

**فی الحال** :- (تلفظ۔ فِل حال) اسی وقت (جو گزر چکا) اسی وقت (جو گزر رہا ہے) فارسی، متروک۔

بیبیوں سے کیا زینب نے جو رو کر یہ مقال
صف ماتم سے وہ گھبرائے اٹھیں سب فی الحال — انیس

بلائیں اس شجر کو آپ فی الحال — نیر
یہاں آ جائے وہ نخل کہن سال (معراج المضامین)

**فی الحال** :- سر دست، اس وقت، ابھی، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میں آپ کی پانچ سو روپے کی فرمائش نہیں پوری کر سکتا فی الحال میرے پاس یہ پچاس روپے ہیں وہ حاضر ہیں۔

قول فیصل۔ نازک سے فرق کے ساتھ اس کے دیکھے معنی ہیں "ابھی تو"۔

تصنیف کی اشاعت پھر قدر داں کریں گے
فی الحال تو قبرے کی عادت پہ اک نظر ہے — عزیز

**فی الحقیقت** :- حقیقت میں، در اصل، بیشک، یقیناً، فارسی، فصیح، رائج۔

فی الحقیقت دل سے دل کو راہ ہوتی ہے امیر
ہم ہیں ان کی یاد میں وہ ہیں ہماری یاد میں — امیر

**فی الفور** :- فوراً، جلدی سے، اسی وقت، عربی، فصیح، رائج۔

نیند آ جاتی ہے ظلمیں فی الفور
قصہ اپنا جو ہم سناتے ہیں — دبیر

**فی المثل** :- (تلفظ۔ فِل مَثَل) بالفرض، فرض کیجئے، مثال کے طور پر، فارسی، قریب بہ متروک۔

جو دیو ہوں ظلم سب و حلال وہ ذکا و دانش
فی المثل ہو بہ اگر یہ بھی بسم بہی ہوں لیکن
تو بھی حیدر کی ثنا کر نہ سکیں کچھ گر ہوں
بارھویں برج ہو اور آکا ہر حمل یک — انشا

قول فیصل۔ "یقیناً اور بالکل" کے معنی میں بھی بولتے تھے۔

زلیخا وہ الفت میں تھی فی المثل — خستہ
یہاں تک کہ نوبت گئی تا بہ دل (شاہ اودھ)

**فی المرام** :- (تلفظ۔ فِل مرام) القصہ، المختصر، فارسی، متروک۔

محل صرف۔ فی المرام جب عیار نے کپڑے پہننے چاہا کہ اپنا راستہ لوں۔ (طلسم ہوشربا)

**فی النار** :- (تلفظ۔ فنّار) جہنمی، دوزخی، بدنصیب، قابل جہنم، فارسی، قلیل الاستعمال۔

یہ وہ ایک کام ہے وہ جو لیے میں سب پڑے ہیں
صدقے کئے تھے میں نے وہ فی النار جا رہا ہے — شیخ الشا

قول فیصل۔ بد دعا کے محل پر بولتے ہیں۔

**فی النار کرنا** :- تباہ کرنا۔ برباد کرنا، نیست و نابود کرنا۔ اردو، مصدر، فصیح، رائج۔

متداول ہے اس نظام کے بموجب آفتاب مرکز تسلیم کیا گیا ہے جس کے اطراف سیارات عطارد، زہرہ ارض، مریخ، مشتری، زحل، یورے نس اور نپتون اور ہیں اقمار، ذوات الاذناب سب کے سب اپنے اپنے مدارات پر گردش کر رہے ہیں بخلاف نظام بطلیموسی جس میں زمین ساکن مانی گئی ہے اور سات سیارات قمر، عطارد، زہرہ، شمس، مریخ مشتری، زحل اس کے گرد حرکت کر رہے ہیں۔

**فیچر:-** (FEATURE) (بکسر اول یائے معروف وفتح سوم) اداکار، کردار، انگریزی رائج۔

قول فیصل۔ وہ تماشا یا کھیل جس میں مختلف کردار یا اداکار کام کریں اس کو بھی فیچر کہتے ہیں کسی چیز کے ضروری حصے کو بھی کہتے ہیں۔

**فیچ کرنا، سر فیچ** - بکسر اول (یائے معروف) بیٹر کا لڑتے لڑتے ایک خاص آواز کے ساتھ فیچ کی تکرار کرتے ہوئے بھاگنا - اردو صرف، بیٹر بازوں کی اصطلاح۔

محل صرف - شاباش واہ پٹھے، اس جگہ ایک اور اٹھو ہو ہو۔ لگا ایک اور مرد ڈی اہو ہو ہو۔ اتنے میں میاں ظفر الملک فیچ کر کے پالی کے باہر۔ (فسانۂ آزاد)

**فیڈرل:-** (FEDERAL) چند حکومتوں کا اتحاد، انگریزی قلیل الاستعمال۔

**فیڈریشن:** (FEDERATION) ادارہ تنظیم، انگریزی، رائج۔

قول فیصل - تنہا کم بولتے ہیں۔ کسی لفظ کے ساتھ ملا کے زبانوں پر زیادہ ہے جیسے "شیعہ فیڈریشن" وغیرہ۔

**فیر:-** (بروزن خیر) داغنا، مارنا، چھوڑنا سر کرنا، اردو، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

اڑتی چڑیا گرانا بات کتنی کیا
بیٹھی چڑیا پہ فیر عیب گنا (عروج الفت)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں فیر کا صرف بندوق کے ساتھ ہے لیکن دہلی میں بندوق اور توپ دونوں کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

غضب ہے توپ پہ عاشق کو رکھ کر
فرنگی زاد تیرا فیر کرنا (ظفر)

یہ انگریزی فائر (FIRE) کا بگڑا ہوا ہے اس کا صرف "کرنا، ہونا" کے ساتھ ہے ظفر نے بصیغۂ مونث استعمال کیا ہے جو خلاف جمہور ہے۔

عاشق کو جو دکھائی فرنگی پسر نے توپ
بابا سمجھ وہ کہنے کو بس فیر ہو چکی (ظفر)

ذوق دہلوی نے فیر اڑانا بھی نظم کیا ہے جو اب متروک ہے۔

بیکار ہے سب کو قواعد ہے فوج میں شاید
کہ فیر اڑ رہے ہر صف میں ہیں قطار قطار (ذوق)

**فیر:-** بار، دفعہ، کھیل، موقع، جماع اردو، بازاری زبان۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے مجامعت کرنے کے معنی میں فیر کا صرف اڑانا کے ساتھ کیا ہے لیکن لکھنؤ کے اوباش اور بازاری لوگ ان معنوں میں اس کا صرف " داغنا اور کرنا " ساتھ کرتے ہیں

ظالم نے آہ خانہ بانجیر کر دیا
میں لاکھ تڑپی پھڑکی مگر فیر کر دیا (لاعلم)

**فیروز:-** (بکسر فا ویائے معروف وواؤ مجہول) فتحیاب، ظفر یاب، مظفر ومنصور، عربی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ کامیاب ہونا کے معنوں میں اس کا صرف ہونا کے ساتھ کرتے تھے اب نہیں بولتے۔

کہ جب شب پہ ہوا خورشید فیروز
پڑا ہر چار جانب غلغل اور (سودا)

فیروزہ فارسی پیروز (بکسر فا و یائے مجہول) کا معرب ہے صاحب نور اللغات نے اس کے معنی مجازاً مبارک بھی لکھے ہیں۔

تو یہ ارشاد ہوا مجھ کو نہیں کیا معلوم
ہیں طالع فیروز ہیں اس شخص کے ہم (انشا)

**فیروز بخت:-** خوش نصیب، کامیاب، فارسی، صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل تعلیم یافتہ طبقہ کبھی کے ساتھ اس کا استعمال کرتا ہے۔ ناموں کی حیثیت سے پرانے زمانے میں زیادہ بولتے تھے۔

**فیروز مند:-** فتحیاب، کامیاب، خوش اقبال، نصیب ور، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ نیک بختی کے ساتھ نیکوکاری اس کی مصاحب تھی اور اقبال خداداد مددگار تھا کہ وہ فرزانہ و فیروز مند جس کام پر ہاتھ ڈالتا تھا پورا پڑتا تھا۔ (دربار اکبری)

**فیروزہ:-** ایک قسم کا قیمتی جوہر، فارسی مذکر، فصیح، رائج۔

رشک کے مارے زمرد خاک میں مل جائے گا
سبزہ پر اس گوش کے فیروزہ ہر گاہ کا (آتش)

قول فیصل۔ اس کا رنگ سبز، زنگاری نیلگوں یا آسمانی ہوتا ہے مشہور ہے کہ اگر

روزانہ صبح کو آدمی اس کو دیکھ لیا کرے تو اس کی آنکھوں کی روشنی میں فرق یا کمی نہیں ہوگی۔ فیروزے کی خوبی اور اچھائی کے لیے تین چیزیں دیکھی جاتی ہیں۔ رنگ، سنگ، ڈھنگ، فیروزہ پیچ بھی ہوتا ہے۔ اور گھٹا بھی ہوتا ہے۔ پیچ والے فیروزے کو کہتے ہیں اور گھٹا موٹے فیروزے کو کہتے ہیں۔ سب میں اچھی قسم کا اور اصلی فیروزہ نیشاپور کا ہوتا ہے۔ دھوکا دینے کے لیے رنگ کے کچے فیروزے کو لوگ بیچ لیتے ہیں اس کی شناخت کے لیے کہ فیروزہ اصلی ہے یا نقلی۔ باش کی کھچڑی میں دم دیتے ہیں۔ اگر اصلی ہوگا تو رنگ باقی رہ جائے گا۔ اور نقلی ہوگا تو رنگ کٹ جائے گا۔ حضرات شیعہ عام طور سے فیروزہ استعمال کرتے ہیں۔ بلکہ فیروزے کی انگوٹھی پہننا شیعہ ہونے کی علامت قرار دیا گیا ہے۔

**فیروزی** :- فیروزے کا رنگ کا نیلگوں ایک رنگ کا نام جو طوطیائے سبز قلعی اور چونے کی آمیزش سے تیار کیا جاتا ہے۔ فارسی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

محل صحیح۔ کانوں میں فیروزی آویزے ناک میں کیل جس پر جیبے کی کنی رکھی ہوئی تھی۔ (میر اہلا گزاری)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ ان معنوں میں فیروزی بولتے ہیں"

**فیروزی** :- کامیابی، فتحمندی، فارسی، صفت، قلیل الاستعمال۔

محل صحیح۔ آج فرزند عبدالرحمن کے گھر میں روشن ستارے نے روشنی بڑھائی۔ نشاط گوناگوں کا ہنگامہ ہوا۔ گیتی خداوند اکبر نے پشوتن نام رکھا۔ امید ہے کہ فرخی و فیروزی بڑھائے (دربار اکبری)

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے زیادہ تر فرخی اور فیروزی کے بجائے فتح کے ساتھ ملا کر فتح و فیروزی بولتے ہیں جو تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے۔

اب وقت سرور و فرحت اندوزی کا ہے
ہر دل مسرور جشن نوروزی کا ہے
ہے آج سے دور شاہی شاہ نجف
یہ رنگ بہار فتح و فیروزی کا ہے (رباعی انیس)

**فیروزی** :- فیروزے کے رنگ کا، نیلگوں ایک رنگ کا نام جو طوطیائے سبز، قلعی، اور چونے کی آمیزش سے تیار کیا جاتا ہے۔ اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

**فی رہ جانا** :- کمی رہ جانا، نقص رہ جانا، کسر رہ جانا، اس کی وجہ تسمیہ اس طرح ہے کہ کسی شخص نے کسی قاضی سے کچھ لالچ دے کر کوئی فتویٰ لکھوایا تھا۔ جب وہ لکھ گیا تو وہ شخص قاضی کی امید یا اقرار سے کچھ کم دے کر فو جا کر ہوا قاضی نے اس سے کہا کہ اس میں لفظ فی رہ گیا ہے لاؤ اسے بنا دوں ورنہ غلط رہ جائے گا۔ اس پر فتویٰ لکھوانے والے نے کہا کہ ابھی تو جب تک میں روپیہ اور نہ دوں گا تم بہتیرے فی نکالے جاؤ گے۔ پس اس قصے سے یہ محاورہ اور اس لفظ کے کمی و نقص کے معنی اہل اردو نے مستعمل کر لیے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس طرح نہیں بولتے۔

**فیز** :- (بفتح اول و یائے معروف) ترکی ٹوپی، ترکی مونث، دہلی کی زبان۔

محل صرف۔ صرف فیز ان کا شعار قومی مابہ الامتیاز ہے جس سے وہ پہچانے جاتے ہیں۔ (ابن الوقت)

**فی زماننا** :- ہمارے دور میں ہمارے زمانے میں، آج کل، ان دنوں۔ عربی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

عالی نسب ہے ہم سے کوئی فی زماننا
نانا محمد عربی، نانی آمنا (مرزا دبیر)

قول فیصل۔ اصولاً فی زماننا صرف صحیح ہے اور بامعنی بھی ہے۔ قدیم زمانے میں اس کے آگے بڑا لکھا کے بھی تعلیم یافتہ طبقہ بول دیتا تھا (فی زماننا بڑا) لیکن اس طرح اب کوئی نہیں بولتا۔ عوام اور جہلا اسی محل پر "فی زمانہ" بولتے ہیں جو بالکل بے معنی ہے۔

**فیس** :- (FEES) (بکسر اول و یائے معروف) محنتانہ اجرت، اردو صرف، مونث، رائج۔

جان شاید فرشتے چھوڑ بھی دیں
ڈاکٹر فیس کو نہ چھوڑیں گے (اکبر الہ آبادی)

قول فیصل۔ اصل میں یہ لفظ انگریزی فی (FEE) کی جمع ہے لیکن اردو میں بطور مفرد مستعمل ہے۔ طلبا سے جو مقررہ رقم ماہانہ طور پر لی جاتی ہے اس کو بھی فیس کہتے ہیں جیسے "تمھیں نہیں معلوم کہ اگر ہر مہینے کی پندرہ تاریخ تک فیس نہ جمع کی جائے تو جرمانہ ادا کرنا پڑتا ہے" اس کا تعلق ڈاکٹر، حکیم، وکیل اور طلبا وغیرہ سے ہے اور عوام اس اجرت کے لیے بھی بولتے ہیں جو ڈنڈیاں نامرش بنیوں وغیرہ سے لیتی ہیں۔

**فی سبیل اللہ** :- خدا کی راہ میں، وقف عام خدا کے لیے، عربی، فصیح، رائج۔

خار صحرائی زبان خشک دکھلاتے ہیں کیا
فی سبیل اللہ ہے آب رواں آبلہ (امیر)

قول فیصل۔ نازک سے فرق کے ساتھ اس کا ایک مفہوم ہے "خدا کی راہ کا"

یہ ... رہبر کی معرکہ میں جو جانبازی
مجاہد فی سبیل اللہ اور اسلام کا غازی (عزیز لکھنوی)

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا — لا اعلم

**فیصلہ چھوڑنا** :- (دیکے ساتھ) اپنے فیصلے کو کسی کے حوالے کرنا، کسی پر اپنے فیصلے کا انحصار کرنا، کسی کو ثالث قرار دینا، اردو صرف، فصیح، رائج -

رشک فردوس کو کیا رنج تھا کیونکر چھوڑا
فیصلہ اس کا حسینوں کی ادائی پہ چھوڑا — مولف

**فیصلہ رکھنا** :- (دیکے ساتھ) کسی کو حکم بنانا، فیصلے کو کسی پر منحصر کرنا، کسی پہ فیصلہ چھوڑ دینا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج -

او دعا ہی تو تمنائے سکوں دشمنی سے
فیصلہ یار نے شمشیر دو سر پہ رکھا — شرف

**فیصلہ زبان پر ہونا** :- کسی کے کہنے پہ حجت کا تمام ہونا، کسی کے کہنے پہ فیصلہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج -

دیکھیں سوال وصل کا ملتا ہے کیا جواب
قسمت کا فیصلہ ہے تمھاری زبان پر — جلیل

**فیصلہ کرنا** :- جھگڑا چکانا، معاملے طے کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج -

محل استعمال :- اب فرمائیے فیصلہ کون کرے بھٹیارن جھگڑا چکانے سے رہی، بھٹیارا لگا سی چھپایا جائے (فسانہ آزاد)

**فیصلہ کرنا** :- مٹانا، برباد کرنا، توڑ پھوڑ ڈالنا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج

برا ہو باد خزاں کا کہ دم کے دم میں یہاں
کیا ہے فیصلہ بلبل کے آشیانے کا — رفعت

قول فیصل :- "کام تمام کرنا" کے معنوں میں بھی بولتے ہیں جیسے "پہلوان یہ سمجھتا تھا کہ میں کامیاب ہوں گا مگر میر صاحب نے تلوار کھینچ کر ایک ہی وار میں فیصلہ کر دیا -"

**فیصلہ کن** :- ایسی لڑائی یا جنگ وغیرہ جس میں ہار جیت ہو جائے۔ فارسی، فصیح، رائج

محل استعمال :- حضرت محمدؐ کے پیروؤں کی تعداد اور ان کی طاقت برابر بڑھ رہی تھی آخر مکہ میں ایک ایسی فیصلہ کن جنگ ہوئی جس نے مخالفین کی طاقت بالکل توڑ دی۔ [illegible]

قول فیصل :- تنہا نہیں بولتے۔ فیصلہ کن معرکہ، فیصلہ کن لڑائی، فیصلہ کن جنگ کی ترکیبوں سے بولتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر کی مثال سے ظاہر ہے۔ کچھ عرصے سے پہلوانوں کی کشتی کے لئے "فیصلہ کن کشتی" بھی بولنے لگے ہیں۔

**فیصل ہونا** :- طے ہونا، جھگڑا چکنا، تصفیہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

اس بحر میں ہے موج کی حافظ شکستگی
فیصل ہوا حساب کہ ہستی کا بلبلا — سعدا

قول فیصل :- اس کی کیسی صورت "فیصل ہو جانا" بھی رائج و فصیح ہے۔

گیا ہے جب کہ فیصل ہو نیاز و ناز کا جھگڑا
کبھی وہ تیغ کھینچے ابھی کہ بندہ سر جھکا دے — میر

**فیصلہ ہونا** :- تصفیہ ہونا، فیصل ہونا، جھگڑا ختم ہونا، قضیہ چک جانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

جوان یہ مسئلہ سچ کر ذرا دلبر نہ ہو
ابھی ہے فیصلہ تلوار کھینچ دیر نہ ہو — رشید

**فیصلہ ہونا** :- طے ہونا، چکنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

وہ دیوانہ ہوں آئے دخت بخت میں الٹی بیچوں
اگر در بخشنہ پہ فیصلہ ہو جائے قیمت کا — [illegible]

**فیض** :- (مذکر) فیض، کرم، عطا، داد و دہش، عربی، فصیح، رائج -

ہم نہ مانیں گے لیاقت باعث شہرت ہوئی
فیض کو یہ اے رضا سب آپ کے استاد کا — رضا

قول فیصل :- چونکہ عربی میں اس کے لغوی معنی ہیں دریا کی طغیانی اور چڑھاؤ اور نہر کا پانی اس قدر زیادہ ہونا کہ کناروں سے بہنے لگے۔ چنانچہ اسی کی مناسبت سے شعرا نے مختلف طریقوں سے اس کو صرف کیا ہے۔

مشکیں اٹھا اٹھا کے چلے پشتہ دوش پر
اک دھوم تھی کہ فیض کا دریا ہے جوش پر — مرزا دبیر

نام منظور ہو تو فیض کے اسباب بنا
پل بنا، چاہ بنا، مسجد و تالاب بنا — ذوق

اس کی عربی جمع فیوض ہے۔

**فیض** :- اردو کے ایک موجودہ ترقی پسند شاعر کا تخلص۔ عربی، رائج۔

قول فیصل :- آپ کا نام فیض احمد اور تخلص فیض ہے آپ کی پیدائش سنہ ۱۹۱۰ء میں سیالکوٹ میں ہوئی آج کل پاکستان میں مستقل قیام ہے اور کسی بڑے عہدے پر فائز ہیں۔ انگریزی اور عربی کے ایم اے ہیں۔ تنقید اور شاعری سے دلچسپی ہے لیکن لکھنے لکھانے کا شوق کم بلکہ نہیں کے برابر ہے۔ اسی وجہ سے ان کا کلام بہت تھوڑا ہے لیکن ہے بڑی حد تک انتخابی، ندرت تخیل کو فن کاری کے ساتھ استعمال کرنے میں وہ اپنے تمام ساتھیوں سے بہت آگے نکل گئے ہیں۔ سیدھے سادے الفاظ کو بغیر تشبیہ اور استعارے کے شعر کی صورت میں پیش کرنا اور تاثیر و معنویت پیدا کر دینا فیض کا خاص کارنامہ ہے اور یہی فیض کی شاعری کا امتیاز ہے جو ان کی نظموں میں قریب قریب ہر جگہ نظر آتا ہے مگر ان کی ابتدائی غزلوں میں کوئی خاص نہیں

وہی پرانا خیال، فرسودہ عشق اور وہ بھی تقلیدی جس
میں نہ شدت نہ جوش لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ جب وہ
اس وادی سے نکل کر حقیقت کی دنیا میں آئے تو ان
کی جگ بیتیاں ہر صفت میں آپ بیتیوں سے بڑھ گئیں اور
ان میں احساس کی شدت اور بیان کی نشتریت آگئی۔ گو
نظموں میں اختصار اور بیان میں جامعیت ہے لیکن ان کا اثر
اور کسک دیرپا ہے۔ غالباً یہی وجہ ان کی کم گوئی کی ہے
کہ جب تک احساس میں شدت نہیں آتی اور اظہار کے لئے
موزوں سانچہ نہیں ملتا۔ شعر نہیں ڈھلتے۔ فیض کی
بعض نظمیں اور زبان میں بالکل نئی چیز ہیں جن میں پرانے
خیالات کو بالکل نئے اور اچھوتے انداز میں پیش کیا
ہے۔ فیض جہاں بلنک ورس یا آزاد نظم لکھتے ہیں
وہاں وہ پرانے اصولوں کو بھی مانتے ہیں۔ چنانچہ
آپ کا یہ شعر بہت مشہور ہے:

دونوں جہان تیری محبت میں ہار کے
وہ جا رہا ہے کوئی شب غم گزار کے

دست صبا، دست تہ سنگ اور حرف حرف آپ کے
مجموعہ کلام کے نام ہیں۔ ۱۹۵۲ء میں فیض کا دوسرا
مجموعہ "دست صبا" شائع ہوا۔ اس دور میں اتنی
تیزی سے کسی اور شاعر کے کلام کو مقبولیت نہیں
حاصل ہوئی۔ شروع کے ایک سال کے اندر دست
صبا کے کئی اڈیشن چھپ گئے۔ فیض کی نظموں میں
"تنہائی" "مجھ سے پہلی سی محبت مرے محبوب نہ
مانگ" کافی مشہور ہیں۔ تنہائی میں فرماتے ہیں:

پھر کوئی آیا دل زار! نہیں کوئی نہیں!
راہ رو ہوگا — کہیں اور چلا جائے گا
ڈھل چکی رات، بکھرنے لگا تاروں کا غبار
لڑکھڑانے لگے ایوانوں میں خوابیدہ چراغ
سو گئی راستہ تک تک کے ہر اک راہ گزر
اجنبی خاک نے دھندلا دیئے قدموں کے سراغ
گل کرو شمعیں بڑھا دو مے و مینا و ایاغ
اپنے خوابوں کے کواڑوں کو مقفل کر لو
اب یہاں کوئی نہیں کوئی نہیں آئے گا۔

(اقتباس از تنقید ادب، زبان ادب)

**فیض اٹھانا**:۔ فائدہ اٹھانا، منفعت
حاصل کرنا۔ اردو، مصرف، فصیح، رائج۔

تونے وہ سودا زبان ریختہ ایجاد کی
ڈھ گئے اک عالم اٹھاتا ہے ترے اشعار فیض — سودا

قول فیصل۔ "سے" کے اضافے کے ساتھ بھی
رائج و فصیح ہے:

فیض اے ابر چشم تر سے اٹھا
آج دامن وسیع ہے اس کا — میر

**فیض اقدس، فیض مقدس**:۔ خدا
تعالیٰ کی طرف سے بے واسطہ فیض۔ فارسی، مذکر
(نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فیضان**:۔ (بفتح اول و سوم) فیض پہنچانا،
نفع پہنچانا۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

نہیں برج قمر نقطہ ہے انوار محمدؐ کا
برابر رات دن فیضان ہے نور محمدؐ کا — امیر

قول فیصل۔ فیضان سخن۔ (خوش کلامی کا
فیض) اور فیضان صحبت (اچھی صحبت میں ہر وقت
بیٹھنے اٹھنے کا فائدہ) یہ دو خاص ترکیبیں ہیں۔

دو باتوں میں تسخیر کیا سارے جہاں کو
کچھ اور نہ تھی بات یہ فیضان سخن تھا — اختر (شاہ اودھ)

مصاحب نے اٹھ کر تین بار سلام عرض کیا
اور کہا حضور! یہ سب حضور ہی کے فیضان
صحبت کا اثر ہے۔ ورنہ من آنم کہ من دانم
(سیر کہسار) عربی میں بفتح اول و دوم و
سوم (فَیَضَان) ہے۔

**فیض آباد**:۔ ہندوستان کے ایک مشہور و معروف
شہر کا نام۔ مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ شہر فیض آباد کی بنیاد ۱۷۲۲ء
میں اودھ کی اس مبارک سرزمین پر رکھی گئی جو اپنی
عظمت و تقدس اور قدامت کے لحاظ سے سارے
عالم میں مشہور ہے جسے عرف عام میں اجودھیا
کہتے ہیں اور جسے قدیم سنسکرت میں کوشل، ساکیت
اور اودھ کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ قدیم ہندو
دیو مالا کے بموجب جس وقت خالق کون و مکاں نے
شری برہما کے ذریعے دنیا کی تخلیق کی تو سب سے
پہلے اجودھیا کو آباد کیا۔ اور ان کے لڑکے منو کو
رہنے اور دار السلطنت بنانے کو عطا فرمایا۔ دریائے
سرجو اسی خطہ پاک کے پاس گزرتا ہے جو نارائن
کے آنسو کے قطروں سے برہما نے منو کے بیٹے
اکشواک کے لئے جاری کیا تھا۔ اقلیم اجودھیا میں
راجہ منو سے ستاون پشتوں کے بعد راجہ رام چندر
کا اوتار ہوا اور کل ۱۱۸ پشتوں میں راجہ سمترا
پر جا کر یہ سلسلہ ختم ہو گیا۔ نواب سعادت علی خاں
برہان الملک ۱۷۲۲ء میں بادشاہ دہلی کی طرف
سے صوبہ اودھ کے نائب مقرر ہو کے آئے تو اجودھیا
میں دریائے سرجو کے کنارے لچھمن گھاٹ کے
پاس پچھم جانب ایک بلند ٹیلے پر اپنے خیمے نصب
کرائے چونکہ برہان الملک کے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی
اس لئے انھوں نے اپنے بھانجے ابو المنصور مرزا
محمد مقیم کو ہندوستان بلا لیا اور اپنی بیٹی کے
ساتھ شادی کر دی اور ان کے بعد وہی اودھ
کے صوبیدار ہوئے۔ برہان الملک نواب سعادت علی خاں کے بعد عہد
صفدر جنگ میں یہ شہر جسے عوام بنگلہ کہتے تھے فیض آباد کہلانے لگا

صفدر جنگ کا زمانہ جس قدر پر آشوب تھا اتنا ہی ترقی کرنے کے مواقع سے پر تھا۔ دہلی انقلابات کا گہوارہ بنی ہوئی تھی۔ ایسے حالات میں صفدر جنگ کو اپنی طاقت بڑھانے کے نہایت عمدہ مواقع ملے آخر انھوں نے اتنی طاقت حاصل کر لی کہ اودھ اور دہلی کا صرف نام کا تعلق باقی رہ گیا۔ صفدر جنگ کے بیٹے جلال الدین حیدر الملقب بہ شجاع الدولہ ۱۷۳۱ء میں فیض آباد میں پیدا ہوئے۔ ان کی شادی محمد شاہ بادشاہ دہلی کی چہیتی منہ بولی بیٹی امۃ الزہرا بیگم عرف بہو بیگم کے ساتھ ہوئی۔ ۱۷۵۶ء میں صفدر جنگ کی وفات کے بعد شجاع الدولہ سریر آرائے سلطنت ہوئے۔ شجاع الدولہ نے اولاً لکھنؤ میں بستر اپنا قیام رکھا۔ لیکن معرکۂ بکسر میں شکست کھانے کے بعد احمد خاں بنگش کے مشورے ۱۰ اگست ۱۷۶۷ء میں انگریزوں سے معاہدہ ہونے کے بعد فیض آباد کو اپنا مستقل دار الحکومت قرار دیا۔ شجاع الدولہ کے زمانے میں قلعہ اور قلعہ کے پھاٹک سے الہ آباد والی سڑک کی جانب ایک بڑا بازار چوک میں بھی بنایا گیا تھا جو اتنا چوڑا تھا کہ بیک وقت دس چھکڑے ساتھ ساتھ چل سکتے تھے اور اسی شاہراہ پر تین محرابوں والا پھاٹک ترپولیا تعمیر ہوا تھا۔ شہر پناہ کی دیواروں کے اندر تین نہایت عمدہ پھولوں اور پھلوں کے باغات لگائے گئے تھے۔ انگوری باغ جو چوک بازار کے قلب میں تھا اور لال باغ جو سب میں بڑا اور خوبصورت تھا جو ٹھیک قلعہ کے باہر تھا۔ شہر کی فصیل کے اندر دو اور باغات عیش باغ اور بلند باغ یہ دونوں شہر کے مغربی کنارے پر واقع تھے۔ بہر حال شجاع الدولہ نے فیض آباد کو بیحد ترقی دی۔ ان کے بیٹے نواب آصف الدولہ نے لکھنؤ کو اپنا دار السلطنت بنالیا۔

فیض آباد میں چوک کے شاہی پھاٹکوں کے علاوہ حسب ذیل عمارتیں عہد شاہی کی یادگار ہیں۔

(۱) گلاب باڑی۔ یہ نہایت عالیشان مقبرہ نواب شجاع الدولہ بہادر کا ہے اسے بہو بیگم صاحبہ نے تعمیر کرایا تھا۔

(۲) بہو بیگم کا مقبرہ۔ اسے بہو بیگم کے انتقال کے بعد نواب سعادت علی خاں نے تعمیر کرایا تھا۔

(۳) کوٹھی دل کشا۔ اسے نواب شجاع الدولہ نے اپنے قیام کے لئے دریائے سرجو کے کنارے چوک بازار سے اتر کی جانب قریباً ڈیڑھ فرلانگ پر ۱۷۶۵ء میں تعمیر کرایا تھا۔

(۴) موتی محل۔ اسے نواب شجاع الدولہ نے اپنے حرم کے قیام کے لئے کوٹھی دلکشا سے ملحق دکھن جانب ۱۷۶۴ء سے ۱۷۶۵ء تک میں تعمیر کرایا تھا۔

(۵) امام باڑہ جواہر علی خاں۔ یہ عالی شان امامباڑہ چوک بازار کے شمالی پھاٹک ایک درے کے باہر اور موتی محل کے درمیان بہو بیگم کے خواص جواہر علی خاں نے تعمیر کرایا تھا جو مذہباً ہندو تھے

(۶) مسجد حسن رضا خاں۔ یہ عالیشان مسجد ٹھیک بازار چوک میں پچھم جانب شجاع الدولہ کے مہتمم باورچی خانہ حسن رضا خاں نے تعمیر کرائی

فیض آباد کی اس عہد کی زندگی کا سب سے دلچسپ اور ضروری حصہ اس کی ادبی اور ثقافتی زندگی کا بیان ہے۔ دہلی کی بربادی کے زمانے میں بڑے بڑے نامور شعرا اور دیگر اہل کمال دہلی سے چلے آئے۔ باہر سے آنے والوں کے علاوہ خود سرزمین فیض آباد کو جن مشہور اساتذۂ فن کے مولد و مسکن ہونے کا فخر حاصل ہے ان میں ناسخ، انشا، میر انیس، نواب سید محمد خاں رند، میر علی اوسط رشک، شیخ علی حزیں، منشی امیر اللہ تسلیم پنڈت برج نرائن چکبست خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

(ماخوذ از ضمیمہ قومی آواز لکھنؤ ۱۱ جولائی و یکم اگست ۷۶ء مصنفہ رشید احمد)

**فَیض بخش**:۔ فیض بخشنے والا، فائدہ پہنچانے والا۔ فارسی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

صاحبدل و فیض بخش و ذی جاہ
احسان کے آسماں کے ماہ (تغیر عفت)

**فَیض بَخشنا**:۔ فیض پہنچانا، فائدہ پہنچانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

چشم بینا ہو تو ہے کر گل ہی سے تا خار فیض
بخشے ہے یار دہر صورت جال یا فیض (سودا)

**فَیض بُنیاد**:۔ (ب۔ اضافت) فیض کی بنیاد رکھنے والا گویا فیض کی ابتدا کرنے والا، فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ حسب ارشاد فیض بنیاد امیر با توقیر
کوس رحیل لشکر ظفر اثر میں بجا۔ (طلسم ہوش ربا)

قبول فیصل۔ تعریف کے محل پر بولتے ہیں۔

**فَیض پاشی**:۔ (ب۔ اضافت) جود و کرم کی بارش، فیض پر فیض پہنچانا، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ قدرت یکساں طور پر ہر شخص پر اپنی برکات کی فیض پاشی کرتی ہے۔ (دبیر اپلا گناہ)

قبول فیصل۔ مصنف کا خود ساختہ صرف ہے

**فَیض پانا**:۔ کسی کی ذات سے فائدہ اٹھانا کسی کی ذات سے فیض حاصل کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج

دیکھئے پاتے ہیں عشاق بتوں سے کیا فیض
اک برہمن نے کہا ہے کہ یہ سال اچھا ہے (غالب)

قول فیصل۔ صحت پانا، شفا پانا، تقویت پانا کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے جواب نہیں بولتے۔

بخشے ہے یوں دل کو میرے تقویت دشنام یار
جوں دوائے تلخ سے پاوے کوئی بیمار فیض — سودا

**فیض پہنچانا**:۔ کسی کو فائدہ پہنچانا۔ کسی کو نفع پہنچانا، کسی کے ساتھ بھلائی کرنا، کسی کے ساتھ نیکی کرنا، اردو، صرف، فصیح، رائج۔

خط سبز اس کے عارض پہ ہوئی دونی بہار
یہ وہ آئینہ ہے پہنچا وے جسے زنگار فیض — سودا

**فیض پہنچنا**:۔ کسی کی ذات سے کچھ فائدہ ہونا کسی سے کوئی منفعت ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

جو جھکا تجھ سے فیض اس سے پہنچا
سینل دوڑی جدھر کو ڈھال ہوا — شاہ کمندی

**فیض ترجمان**:۔ (بے اضافت) جو فیض کی ترجمانی کرے۔ فارسی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل نثر۔ حقیقت میں کلام الملوک ملوک الکلام ہے۔ ظفر کی زبان فیض ترجمان سے جو کچھ نکلتا ہے وہ زبان کے لئے سند ہے۔ (آب بقا)

قول فیصل۔ زیادہ تر زبان ہی کی صفت میں ترکیب مستعمل ہے:

**فیض جاری**:۔ (با اضافت) وہ فیض جو ہمیشہ جاری رہے۔ ایسا فیض جس سے آئندہ فائدہ پہنچتا رہے۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل نثر۔ خداوند عالم آپ کو ہمیشہ سلامت رکھے اور آپ کا فیض جاری قائم اور دائم رکھے۔

**فیض جاری ہونا**:۔ سخاوت کا سلسلہ شروع ہونا۔ یا برابر فیض پہنچتا رہنا۔ یعنی فیض کا سلسلہ نہ ٹوٹنا۔ اردو محاورہ، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ ناز کی سے فرق کے ساتھ فیض جاری ہونا، کے دو معنی ہوتے ہیں۔ (۱) اگر بصیغہ ماضی یا مستقبل "فیض جاری ہوا یا ہوگا" کہا جائے گا تو اس کا مطلب ہوگا کہ فیض کا آغاز ہوا یا آئندہ ہوگا۔ جیسا کہ ذیل کے شعر سے ظاہر ہے۔

سیراب ہوں گے حشر کو کوثر کے آب سے
جاری جب ہوگا فیض جناب امیر کا — ثاقب

(۲) اور اگر بصیغہ حال "فیض جاری ہے" کہا جائے گا تو اس کا مطلب ہوگا کہ فیض کا سلسلہ برابر جاری ہے۔ ابھی تک منقطع نہیں ہوا ہے۔

ہیں سر بام جو وہ جلوہ فگن
ہر طرف فیض نور جاری ہے — انور

"فیض کا سلسلہ نہ ٹوٹنا" کے معنی میں "فیض جاری رہنا" بھی مستعمل و فصیح ہے۔

یاد دلوایا کرے اس روئے خنداں کی طرح
فیض گل جاری رہے ابر گلستاں کی طرح — دبیر

**فیض حاصل کرنا**:۔ نفع حاصل کرنا فائدہ اٹھانا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

محل نثر۔ وہ ان دنوں لکھنؤ میں اپنی جاگیر پر تھے۔ ان کی بدولت چند روز اودھ کی سیر کی وہاں کے علماء و فقراء و اہل اللہ سے ملاقاتیں کر کے فیض حاصل کیے۔ (دربار اکبری)

**فیض دینا**:۔ کرم کرنا، عطا کرنا، بخشنا۔ اردو، صرف، دہلی کی زبان۔

دیکھو فیاض ازل نے کیا دیا آنکھوں کو فیض
کاسہ در کف ہو گئے ہم آئے جب ان کے پاس — ذوق

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر "فیض پہنچانا" بولتے ہیں۔

**فیض رساں**:۔ (بے اضافت) سخاوت کرنے والا۔ فائدہ پہنچانے والا سخی۔ فارسی ترکیب تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

وہ خلق سے پیش آتے ہیں جو فیض رساں ہیں
ہے شاخ ثمر دار میں گل پہلے ثمر سے — ذوق

قول فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

ہر گز اگر کدورت صفا ہو تو عجب کیا
ہو فیض رساں جب تری باطن کی صفائی — ذوق

**فیض عام**:۔ (با اضافت) ایسا فیض جس سے ہر ایک مستفیض ہو۔ وہ کرم جس سے سب فائدہ اٹھائیں۔ فارسی ترکیب، مذکر صفت، فصیح، رائج۔

تھا وہ جد کا جو تھم اس فیض عام کا
دھوکا تھا سب کو خضر علیہ السلام کا — مرزا دبیر

قول فیصل۔ اس کا صرف "جاری ہونا" کے ساتھ ہے۔

گلستاں کو طبیعات کا اک درس سکھائے
چمن خد حقیقت کا یہ فیض عام ہو جاری — محشر لکھنوی

**فیض عام ہونا**:۔ ہر ایک کو فائدہ پہنچنا، کسی کا کرم ہر ایک پہ ہونا۔ اردو، صرف، فصیح، رائج۔

فیض ترے حسن کا یہ عام ہوا ہے مہوش
عکس رو سے ترے ہو جاتا ہے ہم دم آئینہ — سودا

**فیض قدم**:۔ (با اضافت) قدم کی برکت۔ قدم کا فیض، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اس کے استعمال کی دو صورتیں زیادہ رائج ہیں۔ (۱) فیض قدم سے "یعنی قدم کی برکت

آپ کے فیض قدم سے جو بیابان گلزار
باغ میں جائیے تو گلشن رضواں ہو جائے — اکبر الٰہ آبادی

(۲) "فیض قدم ہو" یعنی قدموں کی برکت ہو جیسے "یہ سب آپ کا فیض قدم ہے" "فیض قدم پہنچا" بھی استعمال ہوا ہے جو کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

کس کو پہنچا نہیں اے جان تر افیض قدم
سنگ پر بھی نشان کف پا پیدا ہو — ناسخ

**فیض کو پہنچنا**:- فائدہ حاصل کرنا، کسی قسم کی منفعت اٹھانا، اردو، صرف قلیل الاستعمال۔

گر دل سے نہ ہو دولت دنیا کا طلب گار
پہنچے کب فیض کو پہنچا ہے کوئی مال دنی سے — آتش

**فیض گستر**:- (بے اضافت) بہت زیادہ فیض پہنچانے والا، بہت بڑا سخی، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

طلب کیا مجھے شیر خدا کے دلبر نے
کہا جھوں سے یہ سلطان فیض گستر نے
کھڑا ہے در پہ پریشان راہ دو سر کو
ہمارے پاس بلا لو ہمارے زعفر کو — عشق

**فیض گستری**:- (بے اضافت) فیض پہنچانا، سخاوت کرنا، فارسی، فصیح، رائج۔

جب لا رہی ہو مجھے فیض گستری تیری
زباں نہیں جو کہوں بندہ پروری تیری — عشق

فوائد الفصیل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

کشت ال کو سر سبز آپ گہرے کر دے
ابر کرم کی تیرے جب فیض گستری ہو — ذوق

**فیض لینا**:- فائدہ اٹھانا، نفع حاصل کرنا اردو، صرف، دہلی کی زبان۔

محل صحیح۔ عین برسات تھی مگر دونوں بزرگوں کی رضا جوئی مقدم سمجھی۔ باوجود نوسفری کے تحصیل علم میں خلل ڈالا۔ اور سفر کے خوف و خطر اٹھائے ... جابجا مشائخ و علماء کی صحبتوں سے فیض لیتا ہوا چلا۔ (دربار اکبری)

فوائد الفصیل۔ اہل لکھنؤ اس محل پر "فیض حاصل کرنا" یا "فیض اٹھانا" بولتے ہیں:

**فیض ملنا**:- فائدہ ہونا، برکت حاصل ہونا، اردو، صرف، قریب بہ ترک۔

دندان لب سے فیض یہ وقت سخن ملا
اک سے جزیرہ ہیں اک سے عدن ملا — مرزا دبیر

**فیض ہونا**:- کرم ہونا۔ عطا ہونا۔ اردو، صرف فصیح، رائج۔

ہم نہ مانیں گے لیاقت باعث شہرت ہوئی
فیض ہے یہ اے رضا سب آپ کے استاد کا — رضا

**فیضی**:- مغل بادشاہ محمد جلال الدین اکبر کے نو رتنوں میں سے ایک رتن شیخ ابو الفیض کا تخلص فارسی، رائج۔

فوائد الفصیل۔ فیضی کا اصلی نام شیخ ابو الفیض اور باپ کا نام شیخ مبارک تھا یہ ابو الفضل علامی کا بڑا بھائی تھا۔ جو آگرے میں ۹۵۴ھ میں پیدا ہوا تھا۔ یعنی شگفتہ پیشانی، زندہ دل و سحر بیان تھا۔ محمد جلال الدین اکبر کے عہد سلطنت میں اس کو اتنا عروج ملا کہ نو رتنوں میں شامل ہوا اور "ملک الشعراء" کا خطاب ملا۔

صاحب دربار اکبری لکھتے ہیں "سلاطین چغتائیہ میں "ملک الشعراء" کا خطاب سب سے اول غزالی مشہدی کو ملا۔ اس کے بعد شیخ فیضی کو ملا۔ یہ خطاب اس نے اپنی درخواست سے نہ لیا تھا۔ اس کو اصلی درجے کی قرابت اور اقتدار حاصل تھا۔ مگر اس نے کسی منصب یا حکومت کی ہوس نہ کی۔ ملک سخن کی حکمرانی خدا سے لایا تھا۔ اسی پر قانع رہا۔ اور یہ کچھ تھوڑی نعمت تو نہیں تھی "اکبر نامہ" میں شیخ ابو الفضل نے لکھا ہے کہ ۹۹۶ھ میں یہ خطاب ہوا ... مرنے کا وقت ایسا نازک ہوتا ہے کہ ہر شخص کا دل پگھل جاتا ہے مگر حق تو یہ ہے کہ ملا صاحب (صاحب منتخب التواریخ ہم عصر فیضی) بڑے بہادر ہیں۔ دیکھو اس کے مرنے کی حالت کو کس طرح بیان کرتے ہیں میں باحتیاط ترجمہ کرتا ہوں ... ۱۰ صفر ۱۰۰۴ھ مطابق ۱۵۹۵ء کو ملک الشعرا فیضی اس عالم سے گزر گیا۔ چھ مہینے تک ایسے مرضوں کی شدت اٹھائی کہ خدا ایک دوسرے کے ضد تھے۔ ضیق النفس، استسقا اور ہاتھ پاؤں کا ورم۔ خونی قے نے طول کھینچا۔ مسلمانوں کے جلانے کو کتوں سے کھلا ملا رہتا تھا کہتے ہیں کہ جان کندن کی سختی۔ میں بھی کتے کی آواز نکلتی تھی الحاد شرک اور دین اسلام کے انکار میں بڑا تعصب رکھتا تھا۔ اس لئے اس وقت بھی دین کے مقدمے میں ایک شقی پرہیزگار صاحب علم سے لا یعنی بیہودہ کفر کی باتیں کہتا تھا کہ اس کی عادات میں داخل تھیں (شاید اس سے اپنی ذات برکات مراد ہے) پہلے بھی ان باتوں پہ اصرار رکھتا تھا اس وقت بھی کہتا رہا یہاں تک کہ اپنے ٹھکانے پہنچا۔ تاریخ۔

ع دے فلسفی و شیعی و طبعی دہری — ملا بدایونی

ایک اور ہوئی "قاعدۂ الحاد شکست" کی تاریخیں اور ایسی ہی ناموزوں کہی ہیں کہاں تک لکھوں) پھر لکھتے ہیں۔ ٹھیک چالیس برس تک شعر کہتا رہا مگر سب بے ٹھیک، استخوان بندی خاصی مگر بے مغز اور طرز بے مزہ وادی شطحیات و فخریات و کفریات میں خوب سلیقہ رکھتا تھا۔ یہ ملا صاحب جو چاہیں فرمائیں اب دونوں عالم آخرت میں ہیں آپس میں سمجھ لیں گے تم اپنی فکر کرو۔ وہاں تمہارے اعمال سے سوال ہوگا یہ نہ پوچھیں گے کہ اکبر کے فلاں امیر نے کیا کیا لکھا؟

اس کا عقیدہ کیا تھا؟ اور تم اس کو کیا جانتے تھے...
اتنا تو پھر بھی کہوں گا کہ ڈھونڈو ہر کتب فروش کی دکان میں
ملتی ہے جس کا جی چاہے دیکھے۔ پونے دو سو شعر کی نعت
مع کیفیت معراج اس نزاکت اور لطافت اور بلند
پردازی کے ساتھ لکھی ہو کہ انشاپردازی اس کے قلم
کو سجدہ کرتی ہے۔ نعت کا مطلع ہی دیکھو جواب ہو سکتا ہے؟

آن مرکز دو دو ہفت جسد دلی
گرداب پسین دسوج اوّل — فیضی

ملائے بدایونی (صاحب منتخب التواریخ) فیضی کے والد
(شیخ مبارک) کے شاگرد تھے فیضی نے چالیس برس تک
فیضی تخلص رکھا پھر فیاضی کر لیا چنانچہ اس کا ذکر اپنی
مثنوی نل دمن میں بھی کیا ہے۔ یہ شخص بڑا صاحب تصانیف
ہوا ہے۔ دیوان، قصائد، مثنوی وغیرہ تمام اقسام
سخن اس کی یادگار ہیں۔ اہل اسلام میں یہ ایک ایسا
شخص ہوا ہے جس نے عقائد ہنود اور رسوم و دستورات
ہنود کی تحقیقات کی۔ ہندوؤں کی زبان سنسکرت
خفیہ طور سے حاصل کی اور پھر بہت سی عمدہ عمدہ سنسکرت
کی کتابوں کا فارسی میں ترجمہ کرکے ان کے مضامین ظاہر کئے
حکیم بھی تھا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں اکبر بادشاہ
کے پیغمبر قرار دینے اور مشہور کرنے کا خاص باعث یہی
شخص تھا۔ کلام اللہ کی بے نقط تفسیر (سواطع الالہام)
لکھ کر اس شخص نے درخت کی جڑیں کھدوا دی تھیں اور مشہور
کیا تھا کہ اکبر کے نام سے نازل ہوئی ہے۔"

مولف دربار اکبری نے تفسیر سواطع الالہام
کے متعلق یوں لکھا ہے۔ "تفسیر سواطع الالہام
۱۰۰۲ھ میں یہ تفسیر لکھی کہ علم و فضل کے ساتھ زور طبع
اور جدت فکر کا زمانہ ہو۔ ۷۵ جزو کی کتاب ہے تمام بے نقط
قریب ایک ہزار بیت کے دیباچہ ہے اس میں اپنا
باپ کا بھائیوں کا اور تحصیل علم کا حال ہے۔
بادشاہ کی تعریف اور قصیدہ لکھا ہے۔ ۹۹ فقرے
کا خاتمہ ہے کہ ادائے مطلب بھی ہے۔ ہر فقرہ تاریخ
اختتام ہے۔ فضلائے عصر نے اس پر تقریظیں لکھی
ہیں۔ شیخ یعقوب کشمیری صیرفی تخلص نے زبان عربی
میں لکھی۔ میاں امان اللہ سرہندی نے آغاز تصنیف
کی تاریخ کہی "لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین"
نظر ثانی کرنے لگے تو خود اس کی تاریخ "الہام الثانی"
کہی۔ میر حیدر معمائی ایک فاضل کی شان سے
آئے تھے انھوں نے سورۂ اخلاص سے تاریخ
نکالی۔ مگر بے بسم اللہ ۱۰۰۲ھ میں ملک الشعرا
نے انھیں دس ہزار روپئے انعام دیے ملا صاحب
نے بھی دو تاریخیں اور ایک تقریظ لکھی۔ مگر
منتخب التواریخ میں جو بے نقط سنائی ہیں تم دیکھ
ہی چکے ہو۔" یہ تفسیر دسویں تاریخ ربیع الثانی
۱۰۰۲ھ کو ختم ہوئی فیضی نے پچاس برس کچھ مہینے
کی عمر میں انتقال کیا۔

**فیضیاب** :- (بالفتح) فیض پانے والا، فارسی
صفت، فصیح، رائج۔

بو تراب ابن ابو طالب شہنشاہ نجف
جس کے جلوے سے بہار باغ جنت فیضیاب — محشر

قول فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

جب پہ شمع روشن ہو فلک پر ماہتاب ہے
تمھارے قدر سے ہیں فیضیاب ادنیٰ سے اعلیٰ تک — اکبر الہ آبادی

**فیضیابی** :- فیض پانا، فارسی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ چونکہ وہ آپ کے بزرگ ہیں جرأت
نہ کر سکا کہ آپ کی نذر کروں اور پھر بھی ان کو شرکت
رکھوں۔ نذرانہ ان کی ہو اور فیض یابی آپ کے
مطالعہ سے۔ (عود ہندی)

**فیکٹ** :- (بالفتح) واقعہ، انگریزی دان
طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

فلسفہ نے مجھ کو دکھلایا فقط دنیا کا فیکٹ
میری چشم طبع کو عارض ہو عزبی کنٹریکٹ — اکبر الہ آبادی

**فیکٹری** :- (بفتح اول و دوم) کارخانہ،
انگریزی، مونث، رائج

**فی کس** :- فی آدمی، آدمی پیچھے، ہر ایک الخ
صرف، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ انھیں معنی میں کمی کے ساتھ فی نفر
بھی رائج ہے۔

**فیل** :- (بروزن کھیل) ناکامیاب، جو
پیچھے رہ گیا ہو۔ انگریزی صفت، غیر فصیح، رائج۔

ہم سے سب وصال وہ بے میل ہو گئے
افسوس انٹرنس میں ہم فیل ہو گئے — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا، ہونا کے ساتھ
ہے جیسے "تمھارا غلط ہے کہ تمھیں ماسٹر نے فیل کیا
چونکہ تم نے محنت نہیں کی تھی اس لئے فیل ہوئے"

**فیل** :- (بالفتح) ہلکی سی سرزنش پر بہت
زیادہ رونا اور فریاد کرنا، بے حد چیخنا چلّانا مچلنا
اردو، مونث، عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ کم بخت کو ہلکی سی چپت لگائی تھی لیکن
آسمان سر پر اٹھا لیا۔ دیکھ! تیری یہ فیل ایک دن
رنگ لائے گی۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات نے اس کے
ایک معنی "شرارت" کے بھی لکھے ہیں جو ہماری نوبت
پر نہیں ہیں اور اس کو مذکر لکھا ہے۔ اہل لکھنؤ مونث
ہی بولتے ہیں۔ متقدمین اس لفظ کو بچوں اور
بوڑھوں دونوں کے لئے استعمال کرتے تھے چنانچہ
مکر و فریب کے معنی میں نواب مرزا شوق نے مذکر
نظم کیا ہے۔

ہوئی ہے مجھ پہ میل بہ کیسے
آپ کہتے ہیں یہ فیل یہ کیسے — نواب مرزا شوق

لیکن موجودہ دور میں تانیث کے ساتھ ہی بولتے ہیں۔ عربی زبان میں اس کے لغوی معنی "سست رائے، ضعیف العقل" کے ہیں جو زبانوں پر نہیں ہیں۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ "یہ فعل سے بنا لیا گیا ہے جو قرین قیاس نہیں ہے"۔

**فِیل** :- (بروزن جیل) ہاتھی، عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

ہر اک فیل، گردوں کے ٹکر کا تھا
وہ سونڈیں کہ دم بند اژدر کا تھا — صبا

قول فیصل۔ یہ فارسی "پیل" کا معرب ہے جو پیل دل اور پیل تن وغیرہ کی ترکیبوں کے ساتھ مستعمل ہے۔

**فِیل** :- شطرنج کے ایک مہرے کا نام فارسی، مذکر، شطرنج بازوں کی اصطلاح۔

**فیل باراں** :- (بے اضافت) آخر برسات کا مینہ جو بڑے زور و شور سے برستا ہے۔ ہندی میں اس کو "ہتھیا" کہتے ہیں۔ فارسی، مذکر،
(لغات کشوری)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فیلبان** :- (بکسر اول و یائے معروف) مہاوت ہاتھی چلانے والا۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف:- فیلبان لاکھ تدبیریں کرتا ہے۔ آنکس پر آنکس لگاتا ہے مگر مری دھنت ایک نہیں سنتے۔
(فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ ہاتھی چلانے کے پیشے کو "فیلبانی" کہتے ہیں جو مونث ہے۔

**فیل باز** :- (فیل۔ بالفتح) مکار، جعل ساز فریبی، فارسی، فریب بہ شرد گک

جا شتی تھی یہ جعل ساز ہیں سب
جتنے عاشق ہیں فیل باز ہیں سب — شوق

قول فیصل۔ مکر و فریب کرنا کے معنوں میں "فیل بازی" بھی بولتے ہیں۔

لگی ہنس کے پھر کہنے وہ سرو ناز
تو آتا نہیں فیل بازی سے باز — آغا حسن نظم (لذت عشق)

اس کا صرف "کرنا" کے ساتھ بھی ہے۔

کہتی ہوں آپ سے میں جوڑ کے ہاتھ
فیل بازی نہ کیجئے مرے ساتھ — شوق

**فیل بند** :- (فیل۔ بالکسر) فیل کا پیادے کے زور پر ہونے کی صورت و کیفیت۔ فارسی، مذکر، شطرنج والوں کی اصطلاح۔

ہو گئے منصوبۂ فلاطوں رد
توڑ دے فیل بند صبر و خرد — شعور

قول فیصل۔ اس کا صرف "پڑنا، ٹوٹنا" کے ساتھ ہے۔

**فیل بھرنا** :- (فیل۔ بالفتح) مکاری کرنا، دھوکا کرنا، اردو، مصدر، عورات دہلی کی زبان۔

**فیلپا** :- (فیل۔ بالکسر) ایک مرض کا نام جس میں آدمی کے پاؤں پھول کے ہاتھی کے پاؤں کی طرح ہو جاتے ہیں۔ اردو، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ اس جگہ "فیل پاؤں" نسبتہً زیادہ رائج ہے۔ اطبا کی اصطلاح میں بہ ترکیب عربی اس کو "داء الفیل اور داءُ الفیل" اور فارسی میں "پا غز" کہتے ہیں۔

**فیل پایہ** :- ستون، پیل پایہ، مذکر،
(نور اللغات)

قول فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے۔

**فیل پیکر** :- (بے اضافت) بہت موٹا تازہ اتنا موٹا جیسے ہاتھی، فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نہنگ آسا کف پا فیل پیکر
سوار بہرہ گرگ و فیل دانہ در — (معراج المضامین)

**فیلٹ کیپ** :- (FELT CAP) نمدے کی ٹوپی، ایک قسم کی انگریزی ٹوپی، انگریزی، رائج۔

قول فیصل۔ پہلے انگریزی لباس پہننے والے حضرات صرف رات کو استعمال کرتے تھے اب موجودہ دور میں رات کی کوئی قید نہیں۔

**فیل خانہ** :- وہ جگہ یا مکان جہاں ہاتھی رہتے ہیں۔ فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

انوکھے ہیں مشاغل حضرت اکبر کے ان روزوں
الم ترکیف بیٹھے پڑھ رہے ہیں فیل خانے میں — اکبر الہ آبادی

**فیل دنداں** :- (بے اضافت) غیر معمولی دانتوں والا، بڑ دنتا، اردو، غیر فصیح، رائج۔

کسی کی ناک تھی مانند سنداں
نظر آتے تھے لاکھوں فیل دنداں — (معراج المضامین)

**فیلڈ** :- (بالکسر) میدان، میدان جنگ انگریزی، مونث، رائج۔

قول فیصل۔ اردو میں زیادہ تر اس میدان کو کہتے ہیں جس میں گیند وغیرہ کھیلتے ہیں۔

**فیلڈ مارشل** :- (مارشل۔ بفتح اول و چہارم) سپہ سالار افواج، انگریزی، مذکر، رائج۔

**فیل سا ڈیل بڑھانا** :- (کنایۃً) ہاتھی کی طرح موٹا ہونا، بہت موٹا ہو جانا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال،

یہ فیل سا جو ڈیل بڑھایا تو کیا کیا
تم کو خدا نے احمقوں کا ادشا کیا — نا معلوم

قول فیصل۔ زیادہ تر "فیل" کی جگہ "ہاتھی" زبانوں پر ہے۔

**فیلسوف** :- (بفتح اول و واو معروف)

عقلمند، دانشمند، بہت بڑا، دانا، دانش ور، حکیم یونانی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

میں تو سمجھا تھا فیلسوف ہے تو
تو بہ کس درجہ بے وقوف ہے تو — قلق

قول فیصل۔ یونانی زبان میں فیل بمعنی دوست اور سوف بمعنی علم و حکمت ہیں۔ دونوں کا مرکب فیلسوف ہے اس کی فارسی جمع "فیلسوفان" بھی مستعمل ہے۔

تا ریاضی و طبیعی سے بڑے ہیں فلسفہ
فیلسوفانِ جہاں علم و عمل میں ہیں تمام — ذوق

صاحب نور اللغات نے اس کے ایک معنی لکھے ہیں (مجازاً) شخص طرار و زبان آور" اور فارسی کا فیصلہ کیا ہے لیکن ان معنوں میں زبانوں پر نہیں ہیں۔

**فیلسوف** :- چالباز، مکار، دغا باز، فریبی، اردو، مذکر، غیر فصیح، رائج۔

مکر کا بانی فریب کا سرتاج
سنتے تھے فیلسوف، دیکھا آج — شوق

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ، چونکہ حکیم تجربہ کار آدمی کسی کو اپنا بھید نہیں دیتا اور رازداری کو جوہر انسانی خیال کرتا ہے اس وجہ سے اردو والوں نے مکار کے معنی میں استعمال کر لیا یا یوں کہو کہ اچھے لفظ سے اس کے برعکس دیگر الفاظ کی طرح اس کے معنی بھی مقرر کر دیے جیسے ذات شریف، بڑے حضرت وغیرہ

**فیلسوفی** :- عیاری، مکاری، اردو، مؤنث غیر فصیح، رائج۔

محل ص ف۔ عبد الرحیم بد کردار، غیر ہمارا، ہمارا برگشتہ روزگار کے ساتھ یک دل و یک زبان ہو کر فیلسوفی کر رہا ہے۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ اس کا صرف کرنا اور ہونا کے ساتھ ہے: چالاکی اور شرارت" کے معنی میں بھی مستعمل ہو جو قلیل الاستعمال ہے۔

فیلسوفی محتسب کی دیکھنا اے میکشو!
توڑتا ہے شیشۂ مے میکدے کی راہ میں — ناسخ

"بے وقوفی، کم عقلی" کے معنوں میں بھی استعمال ہوا ہے یہ بھی قلیل الاستعمال ہے۔

ہے ترے عہد میں فتنے سے زمانہ خالی
فیلسوفی ہے حکیموں کی خلا کہنا محال — ذوق

**فیلقوس** :- (بفتح اول و دواؤ معروف) سکندر اعظم کے باپ کا نام جو مقدونیہ کا بادشاہ تھا۔ اور ایک حکیم کا نام، یونانی، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ یہ لفظ فیلق بمعنی سردار اور اوس یعنی لشکر سے مرکب ہے۔

**فیل کرنا** :- مچلنا، ضد کرنا، حیلہ بہانہ کرنا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان، قلیل الاستعمال

اب یہ کرتی ہوں آپ سے میں عرض
فیل کرنا تھا مجھ سے کوئی سا فرض — شوق

**فیل کرنا** :- (فیل بیائے معروف) برامان جانا ناگوار معلوم ہونا، اردو مصدر، انگریزی داں طبقے کی زبان

محل ص ف۔ تم نے بات ہی ایسی کی کہ نواب صاحب نے فیل کیا ورنہ وہ ایسے خیال کے آدمی نہیں ہیں۔

**فیل گانٹھنا** :- (فیل بالفتح) مکر کرنا، ڈھکل گانٹھنا، جل کھیلنا، اردو فعل متعدی، (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فیل لانا** :- (فیل۔ بالفتح) رنا جھگڑا فساد کھڑا کرنا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان قریب بہ متروک۔

کیسے کیسے کنویں جھنکائے گی
سیکڑوں لاکھوں فیل لائے گی — شوق

**فیل مچانا** :- (فیل، بالفتح) ضد کرنا، بے محل ہٹ کرنا، مچلنا، اردو مصدر، عورتوں کی زبان۔

محل ص ف۔ اب جو شرط پوری ہو گئی فیل مچاتے ہو۔ (طلسم ہوش ربا)

**فیل مرغ** :- (بکسر اول و یائے معروف و ضم چہارم) ایک پرند کا نام، فارسی، مذکر، رائج،

قول فیصل۔ یہ پرند مور کے مانند ہوتا ہے اور اسی کی طرح اکثر دم پھیلائے رہتا ہے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لکھتے ہیں کہ اس کو انگریزی میں ٹرکی کہتے ہیں۔

**فیل مست** :- (باضافت) مست ہاتھی، ہاتھی کی صفت، فصیح، رائج۔

ہوش اڑ گئے چیا بڑے بند و بست سے
برچھا اسد نے چھین لیا فیل مست سے — مونس

**فیلنگ** :- (بکسر اول و یائے معروف و کسر سوم) جذبۂ احساس، انگریزی، مونث، انگریزی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

نیشنل فیلنگ تو ہم میں کبھی تھی ہی نہیں
اتحاد دین فقط باقی رہا تھا اب گیا — اکبر الہ آبادی

قول فیصل۔ عام طور سے "تعصب، بیر، دشمنی کے معنوں میں زبانوں پر "پارٹی فیلنگ" ہندو مسلم فیلنگ وغیرہ ہے۔

**فیل نشین** :- ہاتھی پر بیٹھنے والے (مجازاً) روسا امرا وغیرہ، صاحب جاہ و حشمت، فارسی فصیح، رائج۔

جز غم کوئی چیز یاں نہ سستی دیکھی
ویراں پایا اسے جو بستی دیکھی
جو فیل نشیں تھے کل پیادہ ہیں وہ آج
رباعی دنیا کی بلندی میں وہ پستی دیکھی — میر نفیس

**فیلہ** :- (بکسر اول و یائے معروف و فتح سوم) پیلہ، پرخ، شطرنج کے ایک مہرے کا نام، فارسی مذکر، شطرنج بازوں کی اصطلاح۔

**فیل ہائی** :- (فیل - بالفتح) وہ عورت یا لڑکی جو چھل اور فند کرے، مکاّرہ، فریبن۔ اردو، مونث عورتوں کی زبان۔

محل صرف۔ شگفتہ رخسار فیل ہائی ہے۔ یہ بھی ایک بات ماں کے ڈرانے کو بنائی ہے۔ (طلسم ہوشربا)

قول فیصل۔ لڑکے کے لئے "فیل ہایا" کہتی ہیں۔

**فیلیا** :- ترکیبیا، جھوٹیا، مکاّر، فریبی۔ اردو صفت، عورتوں کی زبان۔

یہ عاشق فیلیے ہوتے ہیں کیا صورت بناتے ہیں
ہمیں خط بھی نہیں منتا نہ کپڑے بدلے جاتے ہیں (نجم)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے الفاظ مذکورہ میں فیلی اور فیلی ہایا بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**فیما بین** :- (بکسر اول و یائے معروف و فتح سوم و پنجم) دونوں کے بیچ میں، دونوں کے درمیان، عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ منشی عبدالمجید سرکار شاہی میں احکام شاہی اور پرچہ و پیام یعنی مراسلت فیما بین دولت انگلشیہ و دولت اودھ لکھنے پر مامور تھے۔ حافظ ابراہیم کے شاگرد تھے۔ (قدیم ہنر و ہنرمندان اودھ)

**فیمس** :- (FAMUS) مشہور، معروف، انگریزی، رائج۔

**فیملی** :- (FAMLY) (بالفتح اول و کسر چہارم) خاندان، بیوی، بچے، اہل و عیال، انگریزی مونث، رائج۔

**فیملی پلاننگ** :- خاندانی منصوبہ بندی انگریزی، مونث، رائج۔

محل صرف۔ آج کل ہندوستان کی سرکار اس پر کافی سرمایہ خرچ کر رہی ہے کہ فیملی پلاننگ کی اسکیم کامیاب ہو جائے۔

قول فیصل۔ کچھ عرصے سے عوام و خواص کی زبانوں پر یہ لفظ آنے لگا ہے۔

**فی میل** :- (FEMALE) (بکسر اول و یائے مجہول) جنس تانیث۔ انگریزی، رائج۔

**فین** :- (FAN) (بالفتح اول و یائے مجہول) پنکھا۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

**فینس** :- (بکسر اول و یائے مجہول و فتح سوم) ایک قسم کی سواری جس کو چار کہار اٹھاتے ہیں۔ اردو، مونث فصیح، رائج۔

محل صرف۔ خوش انداز سراپا ناز، زیور سے مزیّن لباس گراں بہا سے مشبّن ... فینسوں پہ سوار لب بند شوق زیارت کو آئی ہیں۔ لیکن طرحدار مہرباں ساتھ بانکی ادا سے فینس کے کونے پہ ہاتھ ... (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ فینس عام طور سے آڑوں کی لکڑی سے بنائی جاتی ہے اس لئے کہ وہ لکڑی ہلکی ہوتی ہے اسی کو فنس بھی کہتے ہیں۔ عوام پینس بولتے ہیں جو پرانی زبان ہے۔

پینس میں گزرتے ہیں جو وہ میری گلی سے
کاندھا بھی کہاروں کو بدلنے نہیں دیتے (غالب)

قدیم زمانے میں یہ بڑے گھرانے کی عورتوں اور دلہنوں کی سواری تھی۔ ہندو اور مسلمانوں میں اس کا مشترک طور پر رواج تھا تقریباً ۱۹۲۰ء تک لکھنؤ میں شیعہ علماء عام طور سے اس میں سوار ہوتے تھے اب لکھنؤ میں اس کا رواج ختم ہو گیا دیہاتوں وغیرہ میں شادی بیاہ کے موقع پر دولہا دلہن کی سواری کے لئے اب بھی استعمال ہوتی ہے۔

**فینسی** :- (FANCY) (بالفتح اول و کسر چہارم) عمدہ، بہت اچھا۔ انگریزی، رائج۔

محل صرف۔ نوروجی کی دکان میں جا کر اختر امام علی نے کچھ ٹائیاں، کالر، موزہ، بنیائن، جوتے، خوشبویات، صابن اور دیگر فینسی سامان خریدا۔ (میر جلا گاہ)

**فی نفسہٖ** :- (تلفظ - فی نف سہی) حقیقتاً، حقیقت اپنی ذات میں، اصل میں۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ اردو زبان فی نفسہٖ ایک شیریں اور دلکش زبان ہے۔ ہر زبان کے لفظ اس میں شامل ہیں اور یہ خود سنسکرت زبان سے ماخوذ کی گئی ہے۔ (آب بقا)

**فی نکالنا** :- کسی قسم کی برائی نکالنا، عیب نکالنا، اعتراض کرنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

ع فی وہ نکالتے ہیں مری بات بات میں (سید محمد خاں؟)

**فی نکلنا** :- خاندان یا ماں باپ کی طرف سے کسی قسم کی کوئی خرابی یا نقص یا عیب نکلنا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

کون جیٹھی دے اے اجلیل اسے
ذات میں جس موئے کی فی نکلے (راحت)

قول فیصل۔ اس کا صرف باتوں کے ساتھ بھی ہے جس کے معنی ہیں "برا رخ، برا پہلو، برائی"

سمجھنے والے سمجھتے ہیں پیچ کی تقریر یہ
کہ کچھ نہ کچھ تری باتوں میں فی نکلتی ہے (داغ)

**فیور** :- (FEVER) (بکسر اول و یائے معروف) بخار۔ انگریزی، مذکر، رائج۔

محل صرف۔ ہزاروں نوجوان نو عمر کفن پوش ہوتے جا رہے ہیں اور تم ٹٹیاں سے موجود۔ ڈینگو فیور بھی آیا مگر تم موچھوں پہ تاؤ ہی دیتے ہے۔ (فسانہ آزاد)

**فیور** :- (FAVOUR) (بکسر اول و یائے مجہول)

موافقت، ہم خیال، انگریزی، رائج۔

قول فیصل: "فیوز رہیں ہونا اور فیوز کرنا" اس کا صرف ہے جیسے وہ ان کے فیوز رہیں ہیں اس لئے انھیں کی سی باتیں کررہے ہیں۔

**فیوز**:۔ (FUSE) دو دھاتوں کو باہم کسی چیز سے ملادینا، انگریزی، رائج۔

قول فیصل۔ اس کا تعلق بجلی، بلب وغیرہ کے ساتھ ہے۔

**فیوز اڑنا**:۔ وہ تار جس کے ذریعے بجلی آتی ہے اس کا جل جانا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

**فیوز ہونا**:۔ تاروں کی خرابی سے بجلی کے سلسلے کا منقطع ہونا، بلب بیکار ہو جانا، اردو صرف، رائج۔

محل صرف۔ دیکھو تم سے بتا دیا تھا کہ یہ بلب فیوز ہو گیا ہے ایک دوسرا بلب بازار سے لاکر لگا دو۔

**فیوز ہونا**:۔ ذرا سی بات پر چراغ پا ہونا، ذرا سی بات پر غصے سے اکھڑ جانا۔ اردو صرف، رائج۔

محل صرف۔ وہ عجیب دماغ کے انسان ہیں ذرا ذرا سی بات پر فیوز ہو جاتے ہیں۔

**فیوض**:۔ (بضمتین و واؤ معروف) بہت سے فیض

فیض کی جمع، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

قول فیصل۔ ان معنی میں "فیوض و برکات" کی عطفی ترکیب سے زبانوں پر زیادہ ہے۔

**فیر**:۔ (بکسر اوّل و یائے معروف) نقص، عیب، برائی، اردو، مونث، قلیل الاستعمال

قول فیصل۔ موجودہ دور میں اس کو بتخفیف (فی) بولتے ہیں۔ قدیم زمانے میں "فیہ" کہتے تھے۔

**فیہ نظر**:۔ اس میں اعتراض ہے اس میں شک و شبہ ہے۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اسی کو محسن کاکوروی نے اس طرح نظم فرمایا ہے۔

لاکھ گر اچھی سے اچھی کوئی تشبیہ کہے
چشمکیں مارے سخن گو نظر فیہ کہے
(محسن)

یہ معنا تو صحیح ہے لیکن اس طرح بولتے نہیں۔

**فیہ نکالنا**:۔ عیب نکالنا، نکتہ چینی کرنا اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

ہوئی سیاہی مژگاں کی منکشف توجیہ۔

یہ کس کا منہ ہے نکالے جو ان کے حسن میں فیہ (آرزو)

قول فیصل۔ اب عام طور سے "فی نکالنا" بولتے ہیں۔

**فیہ ہونا**:۔ کوئی خاص بات ہونا، کچھ دال میں کالا ہونا، اردو صرف، قلیل الاستعمال۔

محل صرف۔ ابھی تو ہم سب بھلے چنگے بیٹھے تھے آناً فاناً میں یہ کیسی ہوا چلی کہ درد سر، درد کمر، تپ لرزہ نے آدبوچا... اس میں کچھ فیہ ضرور ہے۔ (فسانہ آزاد)

قول فیصل۔ اب عام طور سے "فی ہونا" ہی زبانوں پر ہے۔

**فی ہونا**:۔ دال میں کالا ہونا، ساز ش ہونا، نقص ہونا، شبہ ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ خاندان کے ساتھ اس کا صرف زبانوں پر زیادہ ہے جیسے "خدا نہ کرے کہ کسی کے خاندان میں کوئی فی ہو ہر شخص اپنی بیٹی دیتے گھبراتا ہے۔








**ق** :- (تلفظ-قاف) عربی کا اکیسواں، فارسی کا چوبیسواں، اردو کا تیسواں حرف، مذکر، رائج

**قول فیصل**۔ یہ حرف عربی الاصل ہے۔ حساب جمل میں اس کے سو عدد فرض کیئے گئے ہیں۔ اس کا مخرج حلق کے کوے کا اگلا حصہ ہے۔ یہ حرف اپنے اپنے محل پر غین معجمہ اور کاف تازی سے بدل جاتا ہے جیسے آقا سے آغا۔ معربات میں ہائے ہوز سے بھی بدلتا ہے جیسے پستہ سے فستق۔ فارسی والے اس حرف کو قاف قرشت بھی کہتے ہیں اور کہیں کہیں غ، ک سے بدل لیتے ہیں۔

**ق** :- (تلفظ قاف) قرآن مجید کے ایک سورہ کا نام، عربی، رائج۔

**قول فیصل**۔ یہ سورہ قرآن مجید کے چھبیسویں [۲۶] پارہ حٰمٓ اور ساتویں یعنی آخری منزل میں ہے۔ یہ قرآن مجید کا پچاسواں [۵۰] سورہ ہے اس میں تین رکوع اور پینتالیس آیات ہیں۔ یہ سورہ مکہ معظمہ میں نازل ہوا اس کا لفظی ترجمہ درج ذیل ہے۔

**ق** قرآن مجید کی قسم (محمد پیغمبر ہیں) لیکن ان کافروں کو تعجب ہے کہ انھیں میں ایک (عذاب سے) ڈرانے والا (پیغمبر) ان کے پاس آگیا تو کفار کہنے لگے یہ تو ایک عجیب بات ہے۔ بھلا جب ہم مر جائیں گے اور (سڑ گل کر) مٹی ہو جائیں گے تو پھر یہ دوبارہ زندہ ہونا (عقل سے) بعید (بات) ہے ان کے جسموں سے زمین جس چیز کو (کھا کھا کر) کم کرتی ہے وہ ہم کو معلوم ہے اور ہمارے پاس تو تحریری یادداشت کتاب (لوح) محفوظ (موجود) ہے مگر جب ان کے پاس (دین) حق آپہونچا تو انھوں نے اسے جھٹلایا تو وہ لوگ ایسی بات میں (الجھے ہوئے ہیں) جسے قرار نہیں تو کیا ان لوگوں نے اپنے اوپر آسمان کی طرف نظر نہیں کی کہ ہم نے اسے کیونکر بنایا اور اس کو کیسی زینت دی اور اس میں کہیں شگاف تک نہیں اور زمین کو ہم نے پھیلایا اور اس پر بوجھل پہاڑ رکھ دیئے اور اس میں ہر طرح کی خوشنما چیزیں اگائیں تاکہ تمام رجوع لانے والے (بندے) ہدایت اور عبرت حاصل کریں اور ہم نے آسمان سے برکت والا پانی برسایا اور اسی سے باغ (کے درخت) اگائے اور کھیتی کا اناج اور لمبی لمبی کھجوریں جس کا بور باہم گتھا ہوا ہوتا ہے (یہ سب کچھ) بندوں کی روزی دینے کے لئے (پیدا کیا) اور پانی ہی سے ہم نے مردہ شہر (افتادہ زمین) کو زندہ کیا اسی طرح (قیامت میں مردوں کو) نکلنا ہوگا ان سے پہلے نوح کی قوم اور خندق والوں اور قوم ثمود نے اپنے اپنے پیغمبر کو جھٹلایا اور قوم عاد اور فرعون اور لوط کی قوم اور بن کے رہنے والوں (قوم شعیب) اور تبع کی قوم ان سب نے (اپنے اپنے) پیغمبروں کو جھٹلایا تو ہمارا (عذاب کا) وعدہ پورا ہو کر رہا۔ تو کیا ہم پہلی بار پیدا کر کے تھک گئے ہیں (ہرگز نہیں) مگر یہ لوگ از سر نو (دوبارہ) پیدا کرنے کی نسبت شک میں پڑے ہیں اور بے شک ہم نے انسان کو پیدا کیا اور جو خیالات اس کے دل میں گزرتے ہیں ہم اس کو جانتے ہیں اور ہم تو اس کی شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں جب (وہ کوئی کام کرتا ہے تو) دو لکھنے والے (کراماً کاتبین) جو اس کے داہنے بائیں) بیٹھے ہیں لکھ لیتے ہیں۔ کوئی بات اس کی زبان پر نہیں آتی مگر ایک نگہبان اس کے پاس تیار رہتا ہے موت کی بیہوشی یقیناً طاری ہوگی (تو ہم بتا دیں گے) یہی تو وہ (حالت) ہے جس سے تو بھاگا کرتا تھا اور صور پھونکا جائے گا۔ یہی (عذاب کے) وعدہ کا دن ہے اور ہر شخص (ہمارے سامنے اس طرح) حاضر ہوگا کہ اس کے ساتھ ایک فرشتہ ہنکانے والا ہوگا اور ایک اعمال کا گواہ۔ اس سے کہا جائے گا کہ اس دن سے تو غفلت میں پڑا تھا تو اب ہم نے تیرے سامنے سے پردے کو ہٹا دیا تو آج تیری نگاہ بڑی تیز ہے اور اس کا ساتھی فرشتہ کہے گا یہ اس کا عمل جو میرے پاس ہے حاضر ہے۔ (تب حکم ہوگا کہ) تم دونوں ہر سرکش ناشکرے کو دوزخ میں ڈال دو جو (دوا جیـ

حقوق سے) مال میں بخل کرنے والا۔ حد سے بڑھنے والا
(دین میں) شک کرنے والا تھا جس نے خدا کے ساتھ
دوسرے معبود بنا رکھے تھے تو اب دونوں اس کو سخت
عذاب میں ڈال دو (اس وقت) اس کا ساتھی
(شیطان) کہے گا۔ پروردگارا! ہم نے اس کو گمراہ
نہیں کیا تھا بلکہ یہ تو خود سخت گمراہی میں مبتلا تھا
(اس پر) خدا فرمائے گا ہمارے سامنے جھگڑے نہ کرو
میں تو تم لوگوں کو پہلے ہی (عذاب سے) ڈرا چکا تھا
میرے یہاں بات بدلا نہیں کرتی اور نہ میں بندوں
پر ذرہ برابر ظلم کرنے والا ہوں اس دن ہم دوزخ
سے پوچھیں گے کہ تو بھر چکی اور وہ کہے گی۔ کیا کچھ
اور بھی ہے اور بہشت پرہیزگاروں کے بالکل قریب
کر دی جائے گی۔ یہی تو وہ بہشت ہے جس کا تم میں
سے ہر ایک (خدا کی طرف) رجوع کرنے والے
(حدود کی) حفاظت کرنے والے سے وعدہ کیا جاتا ہے
(جو شخص خدا سے بے دیکھے ڈرتا رہا اور (خدا کی
طرف) رجوع کرنے والا دل لے کر آیا۔ (اس کو
حکم ہوگا کہ) اس میں صحیح سلامت داخل ہو جاؤ
یہی تو ہمیشہ رہنے کا دن ہے۔ اس میں یہ لوگ
جو چاہیں گے ان کے لئے حاضر ہے اور ہمارے
ہاں تو (اس سے بھی) زیادہ ہے اور ہم نے ان
سے پہلے کتنی امتیں ہلاک کر ڈالیں جو ان سے قوت
میں کہیں بڑھ کر تھیں تو ان لوگوں نے
(موت کے خوف سے) تمام شہروں (چھان)
مارا۔ بھلا کہیں بھی بھاگنے کا ٹھکانا ہے۔
اس میں شک نہیں کہ جو شخص (آگاہ) دل رکھتا ہے
یا کان لگا کر حضور قلب سے سنتا ہے اس کے لیے
اس میں (کافی) نصیحت ہے اور ہم نے یقیناً
سارے آسمان اور زمین اور جو کچھ ان دونوں
کے بیچ میں ہے چھ دن میں پیدا کئے اور تکان ہم کو
چھو کر بھی نہیں گئی تو (اے رسول) جو کچھ یہ کافر لوگ
بکا کرتے ہیں اس پر تم صبر کرو اور آفتاب کے نکلنے
سے پہلے اس کے غروب سے پہلے اپنے پروردگار
کی حمد کی تسبیح کیا کرو اور کان لگا کر سن رکھو کہ جس
دن پکارنے والا (اسرافیل) نزدیک ہی کی جگہ
سے آواز دے گا کہ (اٹھو) جس دن لوگ ایک
سخت چیخ کو بخوبی سن لیں گے وہی دن لوگوں کے
قبروں سے نکلنے کا ہوگا بے شک ہم ہی (لوگوں کو)
زندہ کرتے ہیں اور ہم ہی مارتے ہیں اور ہماری ہی
طرف پھر کر آنا ہے جس دن زمین ان کے اوپر سے
پھٹ جائے گی اور یہ جھٹ پٹ نکل کھڑے ہوں
گے یہ اٹھانا اور جمع کرنا ہم پر بہت آسان
ہے (اے رسول!) یہ لوگ جو کچھ کہتے ہیں ہم اسے
خوب جانتے ہیں اور تم ان پر جبر تو دیتے نہیں ہو
تو جو ہمارے عذاب کے وعدے سے ڈرے اس
کو تم قرآن کے ذریعہ نصیحت کرتے رہو۔
(قرآن مجید۔ مترجمہ مولوی فرمان علی صاحب)

**قا**:۔ کوّے کی آواز کائیں کائیں۔ (یہ
اصل میں عربی قاقا سے مخفف کر لیا ہے کیونکہ
اس کے معنی عراقی کوّے کی آواز کے آئے ہیں
جس کی آواز ہندوستان کے پہاڑی کوّوں سے
بہت مشابہ ہے") (فرہنگ آصفیہ)
قول فیصل۔ لکھنؤ میں قا کوئی نہیں بولتا
کائیں کائیں سب بولتے ہیں کیا مرد کیا عورت۔

**قاآن**:۔ (۱) بہت بڑا عادل سخی اور
عاقل بادشاہ (۲) شہنشاہ چین کا لقب (۳)
وہ ترکی لقب جو شہنشاہ یا حاکم اعلیٰ کو دیا جائے
(۴) چنگیز خاں کے بیٹے کا نام بھی تھا اب یہ لقب
ترکستان کے بادشاہ کا ہے (۵) (مجازاً) ہر جلیل القدر
بادشاہ۔ ترکی، مذکر۔ (نور اللغات)
قول فیصل۔ اہل لکھنؤ کسی معنی میں نہیں بولتے۔

**قاآنی**:۔ فارسی زبان کے ایک مشہور اور
مستند شاعر کا تخلص، فارسی، رائج۔
قول فیصل۔ قاآنی کا اصلی نام حبیب اور
میرزا خاندانی لقب تھا۔ ان کے والد میرزا محسن
بھی شاعر تھے اور گلشن تخلص کرتے تھے۔
قاآنی شیراز میں سنہ ۱۲۲۰ھ میں پیدا ہوئے
۱۰ سال کے تھے کہ باپ نے سفر آخرت اختیار کیا
تحصیل علم کے واسطے مشہد مقدس گئے۔ شعر و سخن سے
طبیعت کو صغر سنی ہی سے مناسبت تھی لوگ ان کا
کلام سن سن کے محو حیرت ہو جاتے تھے۔ تھوڑے ہی
عرصے میں ملک میں شہرت ہونے لگی یہاں تک کہ
آوازہ سخن شاہ ایران فتح علی شاہ قاچار
کے تیسرے بیٹے شجاع السلطنت حسن علی میرزا
والی خراسان کے کان تک پہنچا۔ دربار میں طلب
کئے گئے میرزا نے ایک قصیدہ جس کا مطلع ہے۔

گرفت جبہ گیتی شمیم عنبر ناب

نذر گزرانا۔ ندیمان خاص میں داخل ہوئے
رفتہ رفتہ شہنشاہ کے دربار میں شہزادہ کے
ذریعے پہنچے اور "مجتہد الشعراء" خطاب پایا
بعد کو محمد شاہ غازی نے "حسان العجم" کے لقب سے
اور ان کے بیٹے ناصر الدین شاہ نے "ملک الشعراء"
کے خطاب سے ممتاز فرمایا حکیم قاآنی نے دس
سال تک شاہزادہ حسن علی میرزا اور آٹھ سال
شہزادہ علی قلی کے دربار میں ملازمت کی اس کے
بعد شاہ ناصر الدین قاچار نے کمال قدر دانی سے
اپنی خدمت میں رکھا۔ اس آخری دور میں قاآنی

نے شاعری میں ایک نئی روح پھونک دی ہے اور جو روانی
کی ایسی روانی ان کے کلام میں ہے اکثر متقدمین کے
کلام میں بھی نایاب ہے۔ جدت مضامین، شوخی، بذلہ
سنجی سے کلام پُر ہے۔ طرزِ بیان ایسا دلکش اور
دل آویز ہے کہ سامع کو مسخر کر لیتا ہے۔ شاعر
کی حیثیت سے وہ کسی طرح خاقانی سے کم نہیں ہیں۔
اگر انھیں خاتم الشعرا کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا چنانچہ
خود ایک جگہ کہا ہے۔

اے شاہ قاآنی منم خاقانی ثانی منم
نے آں خاقانی منم زیں نظم غرا ریختہ
لکنو منم در شاعری خاتم مقام عنصری
از نقش الفاظ دری نیرنگ معنی ریختہ

صنایع بدایع کا استعمال بھی کیا ہے۔ گر نہ اس
حد تک کہ شعر چیستاں ہو جائے۔ سنہ ۱۲۷۰ھ میں راہی
ملک بقا ہوئے۔

ان کی شاعری کی خاص خصوصیت یہ ہے کہ،
انھوں نے دور قدیم کے اکثر الفاظ کو جنھیں نظامی
اور ان کے متبعین نے ترک کر دیا تھا اور بہت کم
استعمال کرتے تھے آزادی سے اپنے کلام میں استعمال
کیا ہے۔

**قاب** ۱؎ مخصوص وضع کی بڑی پھیلی ہوئی
رکابی جو اکثر چینی کی ہوتی ہے ترکی، مؤنث، فصیح، رائج۔

محل صرف:۔ بجائے اس کے کہ الگ الگ پلیٹوں میں پلاؤ
لاؤ کسی قاب میں نکال لاؤ تو زحمت سے بچ جاؤ گے۔

قول فیصل۔ ترکی میں قاب کے معنی ہیں کھانے کا
خوان عربی میں قصعہ اس بڑے پیالے کو کہتے ہیں جس
سے ایک آدمی سیر ہو سکے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے
قاب کے معنی چینی کا بڑا طباق اور "صحنک" بھی لکھے
ہیں۔ اس کی اردو جمع قابیں اور باعتبار محل
قابوں رائج و فصیح ہے "بھرنا اور بھری ہونا" کے
ساتھ صرف کرتے ہیں۔

بادام کو اکبر سے ہوا نجمہ یہ پرورش
(بھری) نعمت سے بھری ہیں یہ سب افلاک کی قابیں — مصحفی

کشتیاں بھر شراب کی آئیں
(بھرنا) قابیں بھر کر کباب کی آئیں — قلق

مصحفی نے نعمت کے لیے اور قلق لکھنوی نے کباب
کے لیے اس لفظ کو استعمال کیا ہے مگر موجودہ دور میں
پلاؤ اور زردے کے لیے اس کا استعمال ہے۔

**قاب** ۲؎:۔ مطلق ظرف۔ جیسے قاب عینک یعنی عینک
کا خانہ، قاب قلم یعنی قلم دان [illegible] اللغات قاب
آئینہ اور قاب کتاب وغیرہ یعنی جزدان، ترکی مؤنث۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ رشک لکھنوی نے قلم دان کے معنی میں،
قاب قلم نظم کیا ہے جبکہ لکھنؤ میں عمومی حیثیت نہیں
حاصل ہو سکی۔

تم کو خط لکھنے میں کھلتا ہو قلم دان آپ ہی
کیا کریں قاب قلم پر نہیں قابو اپنا — رشک

قاب آئینہ اور قاب کتاب اہل لکھنؤ بالکل نہیں استعمال
کرتے۔ صاحب فرہنگ آصفیہ کے لکھنے کے بموجب قاب
قلم، قاب آئینہ نیز قاب کتاب وغیرہ دہلی کی زبان
ہو سکتی ہے۔ ممکن ہے کہ رشک نے دہلی سے متاثر ہو
نظم کر دیا ہو۔

**قاب** ۳؎ قبضہ کمان اور خانہ کمان کا درمیانی
حصہ، کمان کی موٹھ سے گوشے تک کا فاصلہ
قوس یا کمان کا نصف، ایک ہاتھ فاصلہ، عربی،
مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ بالعموم نہیں بولتے۔

**قابض** ۱؎ (دیکھو سوم) قبضہ کرنے والا متصرف
دخیل، اردو، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ پہلے جن زمینوں پر ہمارے باپ دادا قابض
تھے اب وہی زمینیں دوسروں کے تصرف میں ہیں۔

قول فیصل۔ عربی میں اس کے معنی گھیرنے یا سمیٹنے والا

**قابض** ۲؎ نکالنے والا، جان قبض کرنے والا
ارواح کا قبض کرنے والا، روزی کا تنگ کرنے والا، کھینچنے والا
پنجے سے پکڑنے اور دبانے والا۔ عربی، مذکر۔
(فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ جان قبض کرنے والے کے معنوں
میں تنہا قابض نہیں بولتے۔ روح قبض کرنے والے
فرشتے یعنی جناب عزرائیل کو قابض ارواح کہتے ہیں
روزی تنگ کرنے والے کے معنی میں نہ تنہا رائج ہے نہ
کسی ترکیب کے ساتھ زبانوں پر آتا ہے۔ پنجے سے پکڑنے
اور دبانے والے کے معنی میں بھی بالکل نہیں بولتے۔

**قابض** ۳؎ وہ دوا یا کھانے کی چیزیں جو قبض
پیدا کر دیں۔ عربی، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کیا خدا کی شان ہے کہ منقیٰ ملین ہوتا ہے اور
منقے کے بیج قابض ہوتے ہیں۔

**قابض** ۴؎ مالک کا قائم مقام یا کسی، اردو،
صفت اصطلاح قانون۔

**قابض** ۵؎ بے تلی روزی دینے والا پروردگار
عالم کا اسم صفت، عربی۔ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان
قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ عربی کی دعاؤں وغیرہ میں یا قابض کی ترکیب
سے اس کا استعمال ہے۔ اردو میں بالعموم رائج نہیں

**قابض ارواح** (باضافت) ملک الموت، قضا کا فرشتہ
روحوں کو قبض کرنے والا۔ حضرت عزرائیل کا لقب
عربی الفاظ، فارسی ترکیب، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آخر میں مقربان درگاہ کو سمجھایا کہ ہندو

جزا سزا اور اچھے برے کاموں کے قائل ہیں ان کا اعتقاد یہ ہے کہ جب کوئی مرتا ہے تو لکھنے والا جو عمر بھر اس کے اعمال لکھتا رہا ہے۔ قابض ارواح فرشتے کے پاس لے جاتا ہے۔ (دربار اکبری)

**قابض حین حیاتی**:- عمر بھر کے لیے قابض (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ قانون کی اصطلاح ہے۔ بالعموم زبانوں پر نہیں ہے

**قابض شکمی**:- تابع، قابض، درمیانی قابض۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ قانون کی اصطلاح ہے عام طور سے نہیں بولتے۔

**قابض ہو جانا**:- دوسرے کی زمین یا جائداد یا مال وغیرہ پہ جائز و ناجائز طور پر قبضہ کر لینا، اردو مصدر فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ جب تک مقدمہ چل رہا ہے قبضہ نہ چھوڑنا ورنہ مدعاعلیہ کے قابض ہو جانے کے بعد تمہیں لوہے لگ جائیں گے۔

قولِ فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے اسی محل پر "قابض ہو بیٹھنا" لغت قائم کیا ہے جو لکھنؤ کی زبان نہیں ہے

**قابض ہونا**:- قبضہ پانا، دخل پانا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ انھوں نے روپے اور سامان سے مدد کی۔ اور راجی علی خاں حاکم خاندیس کو بھی فرمان سفارشی لکھا۔ چنانچہ اس کی یاوری سے اپنے ملک پر قابض ہوا۔ (دربار اکبری)

**قابِ قلم**:- (باضافت) قلم دان، فارسی مونث، متروک۔

تم کو خط لکھنے میں کھلتا ہے قلم داں آپ ہی
کیا کریں قابِ قلم پر نہیں قابو اپنا — رشک

**قابَ قوسین**:- دو کمانوں کا فاصلہ، کم سے کم دوری، بہت قربت عربی مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

جو ممکن نہ تھا علم کونین میں
پڑھا مکتب قاب قوسین میں (صبح خنداں)

قولِ فیصل۔ عربی میں قاب بمعنی فاصلہ اور قوسین بمعنی دو کمانیں جو تثنیہ کا صیغہ ہے۔ قرآن مجید کے سورۂ والنجم میں یہ فقرہ ایسے محل کے لیے ہے جب جبرئیل امین جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قریب ہوئے تھے لیکن محدثین اور شعرا نے اس قربت سے مراد لی ہے جو شب معراج رسول کو خدا سے حاصل ہوئی تھی۔ کنایۃً ابروئے محبوب کو بھی کہتے ہیں

**قاب کی قاب**:- پوری بھری ہوئی قاب، کل قاب، اردو ترکیب، تابع فعل فصیح، رائج۔

پی گئے سب جو ساقیا تند شراب سیب کی
جھاڑ گئے نشے میں ہم قاب کی قاب سیب کی — اختر

قولِ فیصل۔ اب زیادہ تر پلاؤ زردے کے ساتھ اس کا صرف زبانوں پر ہے ورنہ جو چیز بھی قاب میں ہو اس کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**قابِل**:- (بکسر سوم) قبول کرنے والا، پسندیدہ عربی، صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عزم درست جوہر قابل بہم ہوں جب
پھر دیر کچھ نہیں مدد کردگار میں — نظم طباطبائی

**قابِل**:- متاہل، اہل، اہلیت والا۔ عربی صفت فصیح، رائج۔

اسی لیے اس نے ہیں جان دے کے پھیرے لی
نہ تھے امانت پروردگار کے قابل — پیارے صاحب رشید

**قابِل**:- سزاوار، لائق، عربی، صفت فصیح، رائج۔

یہی فنا بھی تکلف ہے اپنی طینت میں
جگہ کہیں نہیں ملتی مزار کے قابل — عشق

**قابِل**:- شایان شان، مناسب عربی، فصیح، رائج۔

جان و دل ہے نذر لے کر مجھ سے وہ راضی تو ہوں
پاس میرے کون سی شے ان کے قابل گھر میں ہے — داغ دہلوی

**قابِل**:- ہوشیار، تجربہ کار، ماہر، مشاق، فن کار، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ اس وقت لکھنؤ میں ڈاکٹر رفیق حسین صاحب سابق سول سرجن شیخ ہند ہیں ایسے قابل اور تجربہ کار ڈاکٹر ہیں کہ کبھی مرض کی تشخیص میں دھوکا نہیں کھایا۔

**قابِل**:- عالم، فاضل، وسیع النظر پڑھا لکھا، ذی استعداد، تعلیم یافتہ۔ اردو، فصیح، رائج۔

ہوئے تم جو فقرے بنانے کے قابل
تو جانا ہے سب زمانے کے قابل — صابر

**قابَل**:- آئندہ سال، آگے آنے والا سال۔ عربی۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ اردو زبان سے اس کا کوئی تعلق نہیں

**قابلِ ادا**:- ادا کرنے کے لائق، قرض ادا کرنے کے لائق۔ صاحب مقدور، عربی، صفت اصطلاح قانونی۔ (فرہنگ آصفیہ)

قولِ فیصل۔ بالعموم زبانوں پر نہیں ہے۔

**قابلِ اعتبار**:- (باضافت) معتبر، بھروسے

کے لائق جس پر اعتبار کیا جاسکے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی قابل اعتبار آدمی کے ہاتھ پانچ سو روپیے روانہ کردو۔

**قابلِ اعتراض:-** (بہ اضافت) مذمت کرنے والا، اور عیب نکالنے کے لائق، بیجا، نادرست، نامناسب۔ عربی، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ کسی شعر میں کوئی قابل اعتراض بات ہو تو ٹوک دیجئے گا۔ میں یہ غزل آپ کو بنظر اصلاح سنا رہا ہوں۔

**قابلِ التفات:-** (بہ اضافت) توجہ کے لائق، دھیان دینے کے لائق۔ عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ آپ کے قابل التفات یہ امر ہے کہ باہمی صلح کر لینا مناسب ہو یا مقدمہ بازی جاری رکھنا ہی بہتر رہے گا۔

**قابلِ انقسام:-** (بہ اضافت) تقسیم ہونے کے لائق۔ عربی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ جتنی آراضی قابل انقسام ہے اس کی ایک فہرست بناؤ تا کہ آسانی ہو جائے۔

**قابلِ بازپرس:-** (بہ اضافت) جواب دہی کے قابل، مواخذہ طلب۔ فارسی، صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ آپ سب لڑکوں کو نہ بلایئے قابل بازپرس صرف وہی لڑکا ہے جس پر یقین ہے کہ وہی لڑکا چرا کے لے گیا ہے۔

**قابل بننا:-** (طنزاً) قابلیت جتانا، اردو، محاورہ، فصیح، رائج۔

عروضی ہے اسے شاد بے علم جو ہے
یہ جاہل بنے ہیں زمانے کے قابل — شاد لکھنوی

**قابلِ تسلیم:-** (بہ اضافت) قبول کرنے اور مان لینے کے لائق، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ کا یہ فرمانا کہ مومن غالب سے بڑے شاعر تھے قابل تسلیم نہیں۔

**قابلِ تعریف:-** (بہ اضافت) نہایت عمدہ اور پسندیدہ، آفریں کے لائق۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ میرا پڑھنا قابل تعریف نہیں ہے بلکہ جن کا کہا ہوا مرثیہ پڑھ رہا تھا وہ یعنی حضرت انیس اعلی اللہ مقامہٗ قابل تعریف ہیں۔

**قابلِ تعزیر:-** (بہ اضافت) قابل سزا، قابل سرزنش، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ جب دونوں نے مل کے چوری کی تو میرے نزدیک دونوں قابل تعزیر ہیں اس لیے کہ جرم میں دونوں برابر کے شریک ہیں۔

**قابلِ تعظیم:-** (بہ اضافت) قابل عزت، احترام کے لائق، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ مولانا قابل تعظیم ہستی ہیں تم نے ان کے ساتھ گستاخی کی ہے یہ انتہائی افسوسناک بات ہے تمہیں چاہیے کہ ان سے جا کر معافی مانگو۔

**قابلِ توجہ:-** (بہ اضافت) دھیان دینے کے لائق، التفات کے لائق، فارسی، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ یوں تو آپ نے میرے کلام پر بہت سے اعتراض کر دیئے لیکن جو چیز قابل توجہ تھی اس پر نظر ہی نہیں کی۔

**قابل دست اندازی پولیس:-** ایسا جرم جس میں پولیس ہاتھ ڈال سکتی ہو یعنی وہ ایسے جرم کے الزام پر کسی مکان یا شخص کی تلاشی لے سکتی ہو، پوچھ گچھ کر سکتی ہو اور گرفتار کر سکتی ہو (انوار اللغات)

قول فیصل۔ یہ پولیس کی خاص اصطلاح ہے جو سب کی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**قابلِ دید:-** (بہ اضافت) دیکھنے سے تعلق رکھنے والا، دیدنی، بہت عمدہ، بہترین، عربی فارسی الفاظ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قابل دید پر تیرے رخسار سے ہیں
جن پہ آنکھوں کو میں سینکوں یہ وہ انگارے ہیں — بحر

قول فیصل۔ اس کا صرف ہونا کے ساتھ ہے۔

صورت آئینہ کی آنکھ نہ پھر کھول کے بند
سکتہ ہے قابل دیدان کے تماشائی کا — لطافت

**قابلِ رشک:-** (بہ اضافت) وہ چیز یا شخص جس کی خوبی کو دیکھ کے رشک آئے اور دل للچائے۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قابل رشک ہے ظالم کی لقا
ہم زمانے میں نہ تھے اور یہ تھا — مرزا رسوا

**قابلِ رہائش** (بہ اضافت) رہنے کے قابل سکونت کے لائق، فارسی ترکیب، اردو صرف غیر فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آپ کا مکان بہت بوسیدہ ہے جب تک مرمت نہ ہو گی قابل رہائش ہرگز نہیں ہو سکتا۔

قول فیصل۔ رہائش اردو ہے اس لئے فارسی ترکیب غلط ہے۔

**قابلِ زراعت:-** بونے جوتنے کے لائق، کاشت کے لائق۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ اسی کو "قابل تردد" بھی بولتے تھے

جواب بہت کمی کے ساتھ زبانوں پر ہے۔

**قابلِ سزا** :- (باضافت) سزا پانے کا مستحق، قصوروار، مجرم۔ فارسی صفت، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ عجب فیصلہ ہوا کہ جو قابلِ سزا تھے وہ چھوڑ دیئے گئے اور جو رہا کر دینے کے لائق تھے وہ مجرم ٹھہرائے گئے۔

**قابلِ سماعت** :- (باضافت) وہ مقدمہ جو قانون کی رو سے کسی عدالت کے اختیار میں ہو، سننے کے لائق مقدمہ۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، اصطلاحِ قانون۔

**قابلِ سیر** :- (باضافت) تماشے کے قابل، دیکھنے کے لائق، عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

لائقِ دید بھی ان کی جھلک
قابلِ سیر بھی ان کی دمک — مرزا رسوا

**قابلِ غور** :- (باضافت) توجہ کرنے اور سوچنے کے لائق، وہ بات جس کا سمجھنا فکر و تامل پر منحصر ہو۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

قابلِ غور ہیں اسرارِ وجود
دیکھنا چاہیے آثارِ شہود — مرزا رسوا

**قابلِ قبول** :- (باضافت) مان لینے کے قابل، تسلیم کر لینے کے لائق۔ عربی الفاظ، فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ جتنے شرائط انھوں نے لکھے ہیں ان میں صرف دو قابلِ قبول ہیں بقیہ رد کر دینے کے لائق ہیں۔

**قابلِ قدر** :- (باضافت) لائقِ تکریم، تعظیم کے لائق، قدر کے قابل، فارسی صفت، فصیح، رائج۔

قابلِ قدر زمانے میں کہاں ہے تو رشید
خیر مداحِ شہنشاہِ زماں ہے تو رشید — رشید

**قابل کرنا** :- لائق بنانا، پڑھانا لکھانا، شائستہ بنانا، اردو مصدر۔ (نور اللغات)

قولِ فیصل۔ زیادہ تر زبانوں پر اسی طرح ہے "کسی کو قابل کرنا اور اس کو قابل کرنا"۔

**قابل نہ رہنا** :- لائق نہ رہنا، صلاحیت نہ رہنا، قادر نہ رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

عرضِ نیازِ عشق کے قابل نہیں رہا
جس دل پہ ناز تھا مجھے وہ دل نہیں رہا — غالب

قولِ فیصل۔ اس کا صرف اسم اور ضمیر کے ساتھ ہے۔ اپنے محل پہ رہنا کے بجائے ہونا بھی استعمال کرتے ہیں جیسے "یہ آپ کی ذرہ نوازی ہے ورنہ میں اس قابل نہیں ہوں کہ یہ خدمت انجام دے سکوں"۔

**قابِلہ** :- (بکسرِ سوم) بچہ جنانے والی عورت، بچہ جنانے کا پیشہ کرنے والی عورت، دائی۔ عربی، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

کہ فرخندہ خانم ہوئیں حاملہ
میں حاضر ہوں گر چاہیے قابلہ — امیر

**قابلہ** :- زنِ شائستہ، لائقہ، ہوشیار عورت، صاحبِ تدبیر عورت، قابل کا مونث، عربی اسم مونث۔ (فرہنگ آصفیہ، نور اللغات)

قولِ فیصل۔ عام طور سے زبانوں پر نہیں ہے البتہ طنزاً کبھی کبھی بول دیتے ہیں جیسے "آتا جاتا کچھ نہیں بڑی قابلہ بنتی ہیں ہر بات میں دخل دیتی ہیں"۔ اہلِ لکھنؤ قابل اور لائق کے معنوں میں عورتوں کے لئے بھی قابل ہی بولتے ہیں۔ صاحبِ فرہنگ آصفیہ نے "ماما، ملازمہ، خادمہ، خدمت کرنے والی عورت" کے بھی معنی لکھے ہیں اور صاحبِ نور اللغات نے "کابلا" "ڈھیری" کے معنی لکھ کے لکھتے ہیں کہ "اس معنی میں بسکونِ حرفِ سوم اور املا "قابلا" ہے اور فیصلہ اردو کا کیا ہے لیکن اہلِ لکھنؤ مندرجہ بالا دونوں معنوں میں نہیں بولتے"۔

**قابل ہونا** :- لائق ہونا، تعلیم یافتہ ہونا، تجربہ کار ہونا، صاحبِ استعداد ہونا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

عالم میں ہیں اس کے تو الطاف شہیدی سب پہ
مجھ سے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا — شہیدی

قولِ فیصل۔ کسی اور کس کے اضافے کے ساتھ بھی بول دیتے ہیں جیسے "یہ سب آپ کا حسنِ ظن ہے کہ آپ مجھے باکمال سمجھتے ہیں ورنہ میں کس قابل ہوں، من آنم کہ من دانم"۔

**قابلیت** :- (بکسرِ سوم و چہارم و بو تشدید یائے مفتوح) لیاقت، استعداد، علمیت، عربی مونث، فصیح، رائج۔

گو نہ مطلق آدمیت اس میں تھی
پر جھلکتی قابلیت اس میں تھی — حالی

**قابلیت** :- ذہن کی رسائی، سوجھ بوجھ، دانائی، ہوشیاری، تجربہ کاری، عربی مونث، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ اگرچہ ان کی قابلیت اور کارگزاری ہمیشہ اکبر کی جوہرشناسی کو مرحلے کے رستے پر کھینچ لاتی تھی مگر دونوں کے خیالات کا تضاد بیچ میں خاک اڑا کر کام خراب کر دیتا تھا۔

**قابلیت** :- مادہ، استعداد، قابلیت، صلاحیت۔ اردو، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ حکما ہر خلط کے اعتبار سے

منہ صحابت کا استعمال اس لیے کرتے ہیں تاکہ مادے میں خارج ہونے کی قابلیت اور صلاحیت پیدا ہو جائے۔

قول فیصل۔ عوام بسکون سوم و بغیر یائے مشدد بھی بول دیتے ہیں۔

**قابلیّت انقسام**:- (با فاقت) تقسیم ہو جانے کی صلاحیت، کسی جسم کے بہت سے حصوں میں تقسیم ہو جانے کی لیاقت۔ عربی، صفت (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اس محل پر "تقسیم ہو جانے والی شے" کے لیے اس کا صرف زبانوں پر زیادہ ہے۔

**قابلیّت بگھارنا**:- (طنزاً) جاہل ہوتے ہوئے اپنی قابلیت کا اظہار کرنا، بیجا قابلیت ظاہر کرنا، اردو صرف، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ یہاں بیٹھے قابلیت بگھار رہے ہو۔ اماں کب سے پکار رہی ہیں جواب نہیں دیتے۔

**قابلیت پر موقوف ہونا**:- استعداد پر موقوف ہونا، اہلیت پر منحصر ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

قابلیت پہ ہے موقوف ہے، ورثہ کیسا؟
بعد جعفر کے علم حیدر صفدر کو ملا — رشید

**قابلیت پیدا کرنا**:- علمی قابلیت بہم پہنچانا، استعداد حاصل کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ طوطے کی طرح رٹنے سے کام نہیں چلے گا پڑھنا ہے تو سمجھنے کی قابلیت پیدا کرو۔

**قابلیت جھلکنا**:- قابلیت کا تھوڑا تھوڑا اظہار ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

گو نہ مطلق آدمیت اس میں تھی
پر جھلکتی قابلیت اس میں تھی — حالی

**قابلیت چھانٹنا**:- جاہل ہوتے ہوئے اظہار قابلیت کرنا، قابلیت کی باتیں کرنا، قابلیت بگھارنا، اردو صرف، عوام کی زبان۔

محل صرف۔ تمہیں آتا جاتا کچھ نہیں ہر بات میں بول اٹھتی ہو بیٹھے بیٹھے قابلیت چھانٹا کرتی ہو یہ تمہارا کون سا طریقہ ہے۔

**قابلیّت دکھانا**:- علمی استعداد کو ظاہر کرنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ آج مولانا نے جلسے میں فی البدیہہ اور پر مغز تقریر کر کے اپنی قابلیت دکھا دی اور دنیا سے اپنا لوہا منوا لیا۔

قول فیصل۔ طنزاً بھی بلا وجہ کی استعداد اور علمیت ظاہر کرنے کے معنوں میں بھی اس کا استعمال ہے جیسے "کچھ پڑھے لکھے تو ہیں نہیں خواہ مخواہ اپنی قابلیت دکھایا کرتے ہیں"۔ اسی محل پر "قابلیت دیکھ لی" بھی بول دیتے ہیں۔

رو برو اس کے ہو چپ کیوں اے منیر
دیکھ لی بس قابلیت آپ کی — منیر

**قَابُو**:- (۱) (واو معروف) فرصت، مہلت، موقع، ترکی، مذکر، دہلی کی زبان۔

نہ خنجر تڑپے بسمل نے ہے ہے
ذرا قابو تڑپنے کا نہ پایا — ذوق

**قَابُو**:- (۲) قدرت، مقدور، ترکی، مذکر، فصیح، رائج۔

چاہتا ہے دل کے جسم یار سے ہو جائے ایک
کیا کرے پاتا نہیں اے جان قابو آئینہ — ناسخ

**قَابُو**:- (۳) اختیار، اقتدار، ترکی، مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اکبر کے ابتدائی زمانے میں راستی پیشہ سچے، ملنسار الگ ہو گئے تھے۔ شیطانوں اور فتنہ پردازوں نے قابو پائے تھے۔ (دربار اکبری)

**قَابُو**:- (۴) بس، زور، ترکی، مذکر، فصیح، رائج

ترک الفت تو کچھ آساں نہیں مشکل ہے — رشید
اور آہوں کو ذرا ان پہ اگر قابو ہے — رشید

**قَابُو**:- (۵) قبضہ، کہنا، اردو، مذکر، فصیح، رائج۔

ہر چند چاہتا ہوں کہ بولوں نہ یار سے
قابو میں اپنے دل کو نہ پاؤں تو کیا کروں — امانت

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے "داؤ گھات" کمیں، پہنچ، دسترس، رسائی کے معنی بھی لکھے ہیں جو اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**قابو پانا**:- (۱) اختیار حاصل ہونا، قبضے میں آنا، قدرت پانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ اکبر کے ابتدائی زمانے میں راستی پیشہ، سچے ملنسار الگ ہو گئے تھے۔ شیطانوں اور فتنہ پردازوں نے قابو پائے تھے۔ (دربار اکبری)

**قابو پانا**:- (۲) فرصت پانا، مہلت پانا، موقع پانا، وقت پانا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

نہ خنجر تڑپے بسمل نے ہے ہے
ذرا قابو تڑپنے کا نہ پایا — ذوق دہلوی

**قابو پانا**:- (۳) بدلہ لینا، عوض نکالنا، اردو صرف، فعل متعدی۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**قابو پر چڑھنا**:- ہتھے چڑھنا، کسی کے بس میں آنا، اردو صرف، متروک۔

یار قابو پہ چڑھا میرے اندھیری رات میں
آب حیواں خضر کو ہاتھ آ گیا ظلمات میں — آتش

قول فیصل۔ اس کی تکمیلی صورت "قابو پر چڑھ جانا" بھی استعمال کرتے تھے۔

چھوڑنے ہی کے نہیں ہم دخت رز کو دیکھنا
جب وہ قابو پہ ہمارے ساقیا چڑھ جائے گی — ظفر

**قابو پرست**:- کینہ، داؤں گیر، بد ذات، فارسی

ترکیب، اردو صرف، متروک۔

محلِ صرف۔ اب تو یہ بے حیا، قابو پرست، نشۂ بادۂ نامردی سے مست تلواریں کھینچ کھینچ کر دوڑے۔ (طلسم ہوش ربا)

**قابو چڑھنا**:- ہتھے چڑھنا، بس میں آنا، اردو صرف، دہلی کی زبان۔

سوچنا کیا ہے تو اب دل میں چڑھا جا معروف
آج ہی تو یہ چڑھا ہے ترے قابو شیشہ — معروف

**قابو چلانا**:- حکم چلانا، قدرت دکھانا، زور دکھانا، اختیار چلانا، داؤ کرنا، اردو صرف، فعل متعدی، دہلی کی زبان۔

**قابو چلنا**:- اختیار ہونا، زور چلنا، دسترس ہونا، اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

دل کو ہم نے اپنے بس میں کر لیا
کوئی اب چلتا ہے قابو آپ کا — آتش

قول فیصل۔ نفی کی صورت میں بھی مستعمل ہے وہ بھی غیر فصیح ہے۔

مگر اس شوخ پہ قابو نہ چلا
کسی عنوان سے جادو نہ چلا — مرزا رسوا

**قابوچی**:- خود غرض، مطلب پرست، اپنا فائدہ دیکھنے والا، ترکی، اسم مذکر، متروک۔

محلِ صرف۔ سنو آزاد! ہم گنوار آدمی تین پانچ تو جانتے نہیں ہمیں بات کرنا کیا آئے۔ یار ہم تو دوست کے دوست ہیں مگر ایسے قابوچیوں کے البتہ دشمن ہیں (فسانۂ آزاد)

قول فیصل۔ یہ لفظ صحیح "قاپوچی" ہے۔ متفنی، بدذات، فتنہ پرداز، کے معنوں میں بھی استعمال کرتے تھے۔

نہ جا تو غیر کے گھگیانے پر مفسد ہے وہ موذی
وہ قابوچی بڑا ہے اس کی یہ منت زبانی ہے — لاعلم

صاحب فرہنگ آصفیہ نے اس کے دو معنی اور لکھے ہیں جو کوئی نہیں بولتا۔

(۱) دربان، حاجب (۲) رودا کھدوا، سفلہ کمینہ، جیسے "اس موئے قابوچی کو پوچھتا ہی کون ہے"۔

**قابو حاصل ہونا**:- اختیار ملنا، قدرت حاصل ہونا، قبضہ میسر آنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ جب ملکی معیشت پر اس کو مکمل قابو حاصل ہو گیا تو اس نے فتح پور سیکری اور آگرہ کے تعمیری پروگرام شروع کئے۔ (عبدالحی فاروقی کے مضمون سے)

**قابوس نامہ**:- فارسی زبان کی ایک قدیم ترین کتاب۔ فارسی، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ قابوس نامہ کا مصنف امیر کیکاؤس بن اسکندر بن قابوس وشمگیر زیاری حکمراں تھا۔ یہ کتاب اس نے اپنی زندگی کے آخری دور میں اپنے بیٹے گیلان شاہ کے لئے پند و نصیحت کی غرض سے ۴۴ فصلوں میں لکھی تھی۔ امیر کیکاؤس ایک نہایت سچا نیک اور پارسا آدمی تھا۔

قابوس نامہ، آداب معاشرت، رسوم دوستی و الفت، ترتیب زندگانی، کسب فضائل اور تہذیب خصائل پر لکھی گئی ہے یہ کتاب ۴۷۵ھ میں یعنی مصنف کی وفات سے کچھ ہی دنوں پہلے لکھی گئی ہے۔ امیر کیکاؤس شاعرانہ ذوق بھی رکھتا تھا اور اس نے اچھے شعر بھی لکھے ہیں (از تاریخ ادبیات ایران۔ مصنفہ ڈاکٹر رضا زادہ شفق)

**قابو سے باہر ہونا**:- بس سے باہر ہونا، اختیار کی حد میں نہ ہونا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

محلِ صرف۔ میں سمجھایا کرتا تھا کہ مرزا صاحب لڑکے کو بیجا لاڈ پیار کرنا اس کو تباہ کرنا ہے، نہیں مانتے تھے کہتے تھے ایک ہی لڑکا ہے اس پر میرا دل نہیں دکھتا جوان ہونے کے بعد اب جو قابو سے باہر ہو چکا ہے تو ہر ایک سے روتے پھرتے ہیں۔

**قابو سے باہر ہونا**:- ۲۔ آپے میں نہ رہنا بہت زیادہ غصے کی وجہ سے بے قابو ہونا، اردو صرف، عورتوں کی زبان۔

محلِ صرف۔ اب ان کے غصے کا کوئی ٹھکانا نہیں ذرا ذرا سی بات پر قابو سے باہر ہو جاتے ہیں اور اول فول بکنے لگتے ہیں۔

**قابو سے نکل جانا**:- اختیار سے باہر ہو جانا، بس میں نہ رہنا، اردو صرف، عوام اور عورتوں کی زبان۔

دل سے کہتا ہوں کہ تو ساتھ نہ لیجا مجھ کو
جا کے میں واں ترے قابو سے نکل جاؤں گا — ذوق

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے ایک معنی لکھے ہیں "داؤں سے نکل جانا، گھات سے نکل جانا"۔ یہ بھی دہلی کا صرف ہے۔

اے دل جو وہ یاں آیا، کیا کیا ہمیں ترسایا
تو نے اسے سکھلایا قابو سے نکل جانا — مومن

اور ایک معنی "آپے سے باہر ہو جانا، بپھرنا، مچلنا" کے بھی لکھے ہیں۔ یہ بھی دہلی تک محدود ہیں۔ جیسے "وہ ابھی زنجیروں سے نہ نکلا تھا کہ قابو سے نکل گیا۔ ایک فیلبان کو وہیں چیر ڈالا۔" (دربار اکبری)

**قابو کا نہ ہونا**:- بس کا نہ ہونا، اختیار کا نہ ہونا، اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

چشم شوخ ان کی بس اب ان کے بھی قابو کی نہیں
وہ تو نے شبہہ حیراتے پہ حیرائی نہ گئی — لاعلم

**قابو کرنا**:- بس میں کرنا، اختیار میں کرنا، مغلوب کرنا، زیر کرنا، قابض ہونا، قبضہ کرنا، دبانا،

داؤں میں لانا، دبوچنا جیسے شیر نے ہرن کو قابو میں کر لیا۔
اردو صرف، فعل متعدی۔ (فرہنگ آصفیہ)

**قول فیصل۔** زنار لکھنوی نے پر کے ساتھ قابو کر لینا بھی نظم کیا ہے اب کسی طرح نہیں بولتے۔

> دائے قسمت کیا حجر آئینے نے رُخِ نگار
> شانے نے کر لیا اس زلف پہ قابو اپنا — زنار

اب ایسے محل پر "قابو میں کر لینا" مستعمل ہے۔

**قابو کی بات نہ ہونا:-** اختیار سے باہر ہونا۔ اردو صرف، غیر فصیح، رائج۔

**قول فیصل۔** "قابو" کی جگہ اختیار زیادہ بولتے ہیں جیسے "تم بیکار ان کی خوشامد کرتے ہو وہ تمھیں ملازمت نہیں دلا سکتے۔ اب بات ان کے اختیار کی نہیں ہے"۔

**قابو لگنا:-** قابو ہونا، موقع ملنا، عورات دہلی کی زبان۔ (نور اللغات)

**قول فیصل۔** یہ محاورہ نہ فرہنگ آصفیہ میں ملا نہ لغات النساء میں۔ دہلی کے مخزن المحاورات میں بھی ڈھونڈھا مگر نہیں ملا۔ صاحب نور اللغات نے بھی نہیں لکھا معلوم نہیں مولف نور اللغات نے کہاں سے لکھ دیا۔

**قابو ملنا:-** اختیار ملنا، مقدور ہاتھ آنا، قدرت حاصل ہونا، اردو محاورہ، قلیل الاستعمال۔

**محل صرف۔** یہ قوم کی قوم بے وفا ہے جب کبھی اس کو قابو ملا ہے غریبوں پر ظلم کے پہاڑ توڑے ہیں۔

**قول فیصل۔** نفی کی صورت سے بھی استعمال کرتے ہیں جو قلیل الاستعمال ہے۔ جیسے "اس نے راہ میں ان کو مع قفس پایا مگر قابو نہ ملا جو برق کو رہا کرتی" (طلسم ہوش ربا)

**قابو میں:-** اختیار میں، زیر اثر، بس میں، اردو صرف فصیح، رائج۔

> ہر چند چاہتا ہوں کہ بولوں نہ یار سے
> قابو میں اپنے دل کو نہ پاؤں تو کیا کروں — امانت

**قابو میں آنا:-** اختیار میں آنا، بس میں آنا کسی کے زیر اثر آنا، اردو صرف، فصیح، رائج

> میرے قابو میں نہ پہروں دل ناشاد آیا
> وہ مرا بھولنے والا جو مجھے یاد آیا — داغ

**قول فیصل۔** اس کی تکمیلی صورت "قابو میں آجانا" بھی ہے۔

> دل دے کے آگیا مرے قابو میں اے صنم
> میں اپنے اختیار سے مجبور ہو گیا — ناسخ

**قابو میں رکھنا:-** بس میں رکھنا، اختیار میں رکھنا، اپنے زیر اثر رکھنا، قبضے میں رکھنا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

**محل صرف۔** دیکھو دل کو قابو میں رکھو زیادہ گھبرانے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ آج ہی کل میں دہلی سے خط آنے والا ہے۔ انشاء اللہ سب خیریت ہوگی۔

**قابو میں رہنا:** بس میں رہنا، قبضے میں رہنا، اختیار میں رہنا۔ اردو صرف، فصیح، رائج۔

**محل صرف۔** لڑکے کے مرنے کی خبر سن کے دل کا قابو میں رہنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔

**قابو میں کرنا:-** بس میں لانا، مغلوب کرنا، کسی کو اپنے اختیار میں لانا، اردو صرف، فصیح، رائج۔

**محل صرف۔** عاملوں کے متعلق سنا ہے کہ وہ جنوں کو اپنے قابو میں کر لیتے ہیں اور ان سے ایسے کام لیتے ہیں جو انسانوں سے ممکن نہیں۔

**قابو میں لانا:-** بس میں لانا، کسی کو اپنے اختیار میں لانا، مغلوب کرنا، اردو محاورہ۔ فصیح، رائج۔

> سانپ کو قابو میں لا کر چھوڑ دینا زہر ہے
> جان سے مایوس ہوں میں زلف جاناں چھوڑ کر — ناسخ

**قابو میں لگنا:-** داؤں میں لگنا، گھات میں بیٹھنا، اردو محاورہ، دہلی کی زبان۔

> قاتل جو چھپا ہوا کھڑا ہے
> قابو میں لگا ہوا کھڑا ہے — نعیم دہلوی

**قول فیصل۔** یہ محاورہ فارسی محاورے "در کمین نشستن" کا اردو ترجمہ ہے۔

**قابو میں ہونا:-** بس میں ہونا، اختیار میں ہونا، دسترس میں ہونا، اردو محاورہ، فصیح، رائج۔

**محل صرف۔** چھمی جان: دو شنبے کو ترکے سے بانسے کی کنکیاں اڑیں گی۔ ابھی بنارس سے بانا منگایا ہے۔ دانش ماہی جال کی کنکیاں ایسی سدھی ہیں کہ ہر دم قابو میں موڑو، غوطہ دو، کھینچو جو چاہے سو کرو (فسانہ آزاد)

**قول فیصل۔** باعتبار محل زیادہ تر "قابو میں ہے" یا "قابو میں تھا" بولتے ہیں۔

> کس نے خود رفتہ کیا کیا رنگ ہے کیا حال ہے
> عشق تم کو تو یہ دعویٰ تھا کہ دل قابو میں ہے — میر عشق

ذیل کے شعر میں آتش نے "قابو میں ہوا" نظم کیا ہے جو موجودہ دور میں قلیل الاستعمال ہے اب ایسے محل پر زیادہ تر "قابو میں آیا" بولتے ہیں۔

> قابو میں یار عشق کی تاثیر سے ہوا
> کیا حسن اتفاق یہ تدبیر سے ہوا — آتش

آتش کے شاگرد کیف لکھنوی نے اسی "قابو میں ہوا" کی تکمیلی صورت "قابو میں ہو گیا" نظم کی ہے وہ بھی کسی حد تک قلیل الاستعمال ہے۔

> یار قابو میں مرے بے سحر و افسوں ہو گیا
> داغِ الفت اختر بخت ہمایوں ہو گیا — کیف

**قابو ہونا:-** بس ہونا، اختیار ہونا، اردو صرف

فصیح ، رائج۔

کیوں تری بزم میں آتے جو نہ لاتا کوئی
روک رکھتے نہ طبیعت کو جو قابو ہوتا — جلال

**قابو ہونا** :- موقع ہونا، فرصت ہونا، اردو محاورہ۔ دہلی کی زبان۔

مرا قاصد پھر آیا ہے کے خط کیوں کو جاناں سے
یقیں ہے خط کے دینے کا انھیں قابو نہ ہووے گا — ظفر

**قابیل** :- (بیائے معروف) جناب آدم علیہ السلام کے بڑے بیٹے کا نام جس نے اپنے چھوٹے بھائی ہابیل کو قتل کر دیا تھا۔ سریانی، رائج۔

عشق میں اکثر بنی آدم نے کیں خونریزیاں
مار ڈالا کس طرح قابیل نے ہابیل کو — عاشق

قول فیصل۔ بقول نور اللغات قابیل نے اپنی بہن اقلیما کے عشق میں ہابیل کو مار ڈالا تھا۔ یہ روایت اہل سنت کے عقیدے کے مطابق ہے۔ شیعی روایت کے مطابق قتل ہابیل کی وجہ یہ ہے کہ حضرت آدمؑ نے ہابیل کو ان کی پرہیزگاری اور قابلیت کی وجہ سے اپنا وصی بنانا چاہا اور اسم اعظم کی تعلیم دینا چاہی۔ یہ سن کے قابیل کے دل میں رشک و حسد کی آگ بھڑکی اور اپنے باپ سے گستاخانہ کہنے لگا۔ جانشینی کا تو مجھے حق ہے۔ حضرت آدمؑ نے قصہ چکانے کی غرض سے فرمایا کہ تم دونوں خدا کی بارگاہ میں اپنی اپنی نذریں پیش کرو جس کی نذر قبول ہوگی وہی جانشینی کا حقدار سمجھا جائے گا۔ غرض کہ ہابیل جو بکریاں چرایا کرتے تھے ایک خوب موٹا تازہ بچہ کچھ دودھ کچھ مکھن لے جا کے پہاڑ پر رکھ آئے اور قابیل جو کھیتی کرتا تھا غلے میں کچھ سوکھی اور خراب بالیاں لے جا کے رکھ آیا۔ اس کے بعد آسمان سے ایک آگ کا ایک شعلہ اترا اور ہابیل کی نذر کو کھا گیا قابیل کی نذر جوں کی توں رکھی رہ گئی۔ قابیل کو یہ دیکھ کر اور رشک و حسد پیدا ہوا۔ اور وہ اسی تاک میں تھا کہ ہابیل کو قتل کرے۔ آخر جب حضرت آدمؑ حج کی غرض سے گئے تو اس کو موقع ملا۔ ہابیل ایک دن جنگل میں سو رہے تھے۔ اس نے شیطان کی تعلیم سے پتھر سے ان کا سر کچل دیا۔ مارنے کو تو مارا مگر چونکہ دنیا میں یہ پہلی موت تھی اس وجہ سے اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ وہ کیونکر چھپائے۔ مدتوں لاش لادے لادے پھرا یہاں تک کہ اس میں سے بدبو پھیلی اور درندوں نے اس پر حملہ کرنا چاہا۔ اس وقت خدا نے دو کوّے بھیجے ایک کوّے نے دوسرے کوّے کو مار ڈالا۔ پھر اس نے اپنی چونچ سے گڑھا کھود کے دفن کیا۔ اس وقت قابیل نے بھی یہی کیا۔ جب حضرت آدمؑ کو معلوم ہوا تو آپ نے اس زمین پر بھی لعنت کی جو ہابیل کا خون پی گئی تھی۔ اس وجہ سے اب تک زمین خون نہیں چوستی۔ اور قابیل پر لعنت بھیجی۔ وہ راندۂ درگاہ ہو کر عدن پہنچا اور شیطان کی تعلیم سے آتش پرست بنا اور دنیا بھر کی بری باتوں میں مشغول ہوا۔ یہاں تک کہ سخت سے سخت سزا میں مبتلا رہا۔ جب طوفان نوحؑ آیا تو اس کی تمام اولاد کا خاتمہ ہو گیا۔

(حاشیہ قرآن مجید مترجمہ مولوی فرمان علی صاحب اعلی اللہ مقامہ) عاشق کا مندرجہ بالا شعر اہل سنت کے نقطہ نظر کے موافق ہے۔

**قاتل** :- (بفتح و کسر سوم) قتل کرنے والا۔ آدمی، جان سے مار ڈالنے والا۔ عربی، صفت، فصیح، رائج۔

اک افسانہ دلکش رہ گیا
نہ قاتل رہا اور نہ سرور رہا — انیس

**قاتل** :- ہلاک کرنے والا۔ جان لیوا۔ مہلک۔ عربی صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ تنہا نہیں بولتے بلکہ "سم قاتل" کی ترکیب سے زبانوں پر ہے۔ جیسے اسے تیز نزلے بخار میں لیموں کا استعمال نہ کرنا چاہیے یہ سم قاتل ہے۔

**قاتل** :- گھائل کرنے والا۔ قتل کرنے والا۔ (کنایۃً) معشوق، محبوب، عربی، صفت، فصیح، رائج۔

خنجر سے کے ہمراہ آتا ہے گریاں
جھکائے ہوئے سر کو قاتل رہا را — نقش

قول فیصل۔ جس طرح حضرات شعرا نے معشوق کو بت، صنم، کافر، ظالم، راہزن، وغیرہ فرض کیا ہے اسی طرح قاتل بھی کہتے ہیں۔ اور اس کے جتنے متعلقات ہیں یعنی قتل گاہ، قتل، بسمل، خون، خنجر، ناوک وغیرہ ان کا بھی ذکر کرتے ہیں۔

**قاتل الحریص حرصہ** :- کشندہ حریص، حرص اوست، یعنی حریص کو اس کی حرص مار ڈالتی ہے۔ عربی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**قاجار** :- قاجار یا قراجار وہ خاندان ہے جو آج کل ایران پر حکومت کر رہا ہے۔ اس خاندان کی اصلی نسل قراجار نویان یعنی شہزادہ قراجار سے ہے جو قوم کا مغل اور ہلاکو خاں کا پوتا ارغون خاں کا اتالیق تھا۔ اور ایک بڑا کثیر الاولاد شخص تھا۔ اس کی نسل بہت پھیلی اس کی اولاد میں سے جو اکثر آرمینیہ میں آباد تھی ایک شخص شاہ علی خان افشار

میں آیا اس وقت خاندان صفویہ کا عہد حکومت تھا۔ شاہ قلی خاں نے استرآباد میں شادی کی اور اس کے ہاں دو بیٹے ایک فتح علی خاں دوسرا فضل علی آقا پیدا ہوئے۔ نواب فتح علی خاں کو سلطنت ایران میں بہت رسوخ حاصل ہوا اور رفتہ رفتہ خود سلطنت پر قابض ہو گیا اگرچہ انھوں نے خود کچھ سلطنت نہیں کی مگر اولاد کے واسطے ایک مضبوط بنیاد ڈال دی، اور آخر اس کا بیٹا محمد حسن خاں بادشاہ ہوا کتب تواریخ میں نواب فتح علی خاں کو جدِ سلاطین قاجار لکھا ہے۔ ناصر الدین قاجار جو آج کل ایران میں تخت نشین ہیں اپنے خاندان کے چھٹے بادشاہ ہیں جن کا سلسلہ اس طرح پر ہے۔ محمد حسن[1] خاں قاجار، حسین خاں[2] قاجار، آغا محمد[3] شاہ قاجار، فتح علی[4] شاہ قاجار، محمد شاہ[5] قاجار، ناصر الدین[6] شاہ قاجار دام سلطنتہ، ترکی، اسم مذکر (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اب عام طور سے جیم فارسی کے ساتھ قاچار کہتے ہیں۔ موجودہ دور میں ایران پہلوی خاندان کے زیر نگیں ہے۔ آج کل تخت ایران پر شاہ آریہ مہر محمد رضا شاہ پہلوی متمکن ہیں۔

**قادِح** :۔ (بکسر سوم) عیب نکالنے والا، قدح کرنے والا، برا کہنے والا، مادح کی ضد۔ عربی تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ زخموں کی چیر پھاڑ کرنے والے اور نشتر دینے والے کے لئے تعلیم یافتہ طبقہ کمی کے ساتھ بول دیتا ہے۔

**قادِر**[1] (بکسر سوم) قدرت رکھنے والا صاحب اختیار، قادر علی الاطلاق، عربی صفت مذکر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ انشاء اللہ یہ کتاب جلد اور خوبصورتی کے ساتھ دو تین مہینے میں تیار ہو جائے گی۔ اور وطن کی رخصت جس پر میں جان دے رہا ہوں وہ بھی حاصل کر لوں گا۔ اللہ بڑا قادر ہے اور قبولیت اسے سزاوار ہے۔ (دربار اکبری)

قول فیصل۔ یہ لفظ خدا کا اسم صفت ہے جیسا کہ مثال سے ظاہر ہے۔

**قادِر**:[2] قابو رکھنے والا، قدرت رکھنے والا مختار۔ عربی صفت، فصیح، رائج

محل صرف۔ وہ اردو لکھنے پر قادر نہیں ہیں لہٰذا ہندی میں جاہے جتنے خطان سے لکھوا لو۔

قول فیصل۔ صاحب نور اللغات و فرہنگ آصفیہ نے "زور آور، توانا، بلوان، غالب، ور، زبر" کے معنی بھی لکھے ہیں جو عام طور سے زبانوں پر نہیں ہیں۔

**قادِرُ الکلام** :۔ (بکسر سوم وضم چہارم) شعر گوئی پر قدرت رکھنے والا، زبان پر قدرت رکھنے والا، عربی ترکیب، صفت، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ حضرت شوق مدظلہٗ جیسے قادر الکلام شاعر کے کلام کی داد کچھ انھیں کے جیسے قادر الکلام خوب دے سکتے ہیں۔ (رسالہ تنویر المشرق)

**قادِرُ الکلامی** :۔ کلام پر قدرت رکھنا، عربی ترکیب، فارسی صرف، مونث، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ انھیں ذوق کو قادر الکلامی کے دربار سے ملک سخن پر حکومت مل گئی ہے کہ ہر قسم کے خیال کو جس رنگ سے چاہتے ہیں کہہ جاتے ہیں (آب حیات)

**قادر انداز** ۔ ٹھیک نشانہ لگانے والا، وہ تیر انداز جس کا نشانہ کبھی خطا نہ کرے، فارسی صفت، متروک۔

محل صرف۔ دلدار علی نے مسکرا کر کہا ہوگا کوئی درک مگر ہے کوئی ایسا ہی قادر انداز ضرور (مہر پہلا گناہ)

قول فیصل۔ مولف نور اللغات نے انھیں معنی میں قادر دست بھی لکھا ہے جو بالکل نہیں بولتے۔ اس محل پر زیادہ تر "قدر انداز" زبانوں پر ہے۔

**قادِرِ علَی الاطلاق** :۔ (باضافت) تمام چیزوں پر قدرت رکھنے والا، ماسوا اللہ پر قدرت رکھنے والا، عربی الفاظ، فارسی ترکیب صفت، فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ یہ خداوند عالم کی مخصوص صفت ہے۔

**قادِرِ مطلق** :۔ (باضافت) ہر کام پر قدرت رکھنے والا۔ خداوند عالم کی صفت، عربی الفاظ فارسی ترکیب، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ ان باپ بیٹوں کے حال قادر مطلق کی قدرت نمائی کا نمونہ ہیں۔ (دربار اکبری)

**قادِر ہونا** :۔ قدرت رکھنا، قابو رکھنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

محل صرف۔ خداوند عالم ہر چیز پر قادر ہے

**قادری** :[1] (بکسر سوم وچہارم) ایک قسم کا سینہ بند۔ اردو مونث، دہلی کی زبان، متروک۔

تو دوا ایک ہے اللہ ری او حرفت باز رنگین
قادری نانگی تھی تو دو ڑکے لائی پشواز دہلوی

قول فیصل۔ پہلے بیگمات قلعۂ دہلی میں اس کا رواج عام تھا لیکن اب صرف شعراء کے کلام کے علاوہ اس کا استعمال کہیں نہیں پایا جاتا

**قادِری** :[2] صوفیوں کا ایک گروہ جو شیخ عبد القادر جیلانی کے طریقے پر ہے۔ عربی، اہلسنت حضرات کی اصطلاح۔

قول فیصل۔ حضرات اہلسنت کی کے ساتھ اپنے ناموں کا جزو بنا کے استعمال کرتے ہیں جیسے محی الدین قادری زور، اشرف علی ناز قادری وغیرہ۔

**قارُورَہ**:۔ (بفتح اول وضم سوم وواؤ معروف و فتح پنجم) ایک خاص قسم کی شیشی جس میں مریض کا پیشاب رکھ کر طبیب اور حکیم کو دکھاتے ہیں۔ عربی، مذکر، اطبا کی اصطلاح۔

سرخی رنگ شفق سے یہ ہوتا ہے عیاں
آسماں گویا ہے قارورہ کسی محسود کا — مصحفی

قول فیصل۔ عربی زبان میں ہر شیشہ اور شیشی کو قارورہ کہتے ہیں۔ حقہ بارود یعنی بارود کی وہ کپی جس میں آگ لگا کر دشمن کی طرف پھینکتے ہیں اس کو بھی فارسی میں قارورہ کہتے ہیں لیکن صاحب فرہنگ آصفیہ اس کو اردو لکھتے ہیں اور برچھی، بھالا، چپکی یا تیر کے پھل کے معنی میں بھی لغت میں ملتے ہیں لیکن ان دونوں معنوں کو اردو سے کوئی تعلق نہیں۔

وہ شیشی جس میں پیشاب رکھتے ہیں اس کو قارورہ کوئی نہیں کہتا بلکہ اس کو قارورے کی شیشی ہی کہتے ہیں۔ عام طور سے مریض کے اس پیشاب کو جو شیشی میں رکھا جاتا ہے قارورہ کہتے ہیں۔

جنبش نبض سے ہو ولے قارورے کے
ہوئی فی الفور جسے اصل مرض مستفہم — سودا

اس کا صرف "دیکھنا اور دکھانا" کے ساتھ ہے جیسے مریض نے صبح جیسے ہی اپنا قارورہ دکھایا تو حکیم صاحب نے دیکھتے ہی بتا دیا کہ تمہارے پیشاب میں ٹی بی کے جراثیم شامل ہیں۔ اچھے ہونا چاہتے ہو تو احتیاط ضروری ہے۔

**قارورہ آمیز ہونا**:۔ (طنزاً) دو آدمیوں کے درمیان گہری دلچسپی ہونا، بہت اچھے اور خوشگوار تعلقات ہونا، اردو، صرف تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ ابھی ابھی صرف سے قارورہ آمیزہ ہونے پایا تھا کہ تم نے زن سے مثنوی پر اعتراض جڑ دیا۔ (گلدستہ ظرافت)

**قارورہ دیکھنے والا**:۔ طبیب، معالج، حکیم، وید، ڈاکٹر۔ اردو صرف صفت، غیر فصیح، رائج۔

قول فیصل۔ عام طور سے قارورہ دیکھنے والا سے حکیم ہی مراد لیتے ہیں۔ زیادہ تر اس کا استعمال حقارت کے محل پر کرتے ہیں جیسے میں بھلا اپنی لڑکی کی شادی ایک قارورہ دیکھنے والے کے لڑکے کے ساتھ کروں گا۔ کیا سمجھ کے رقعہ بھیجا ہے؟

**قارورہ شناس**:۔ حکیم، طبیب، عربی فارسی الفاظ، اسم مذکر۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**قارورہ ملا ہونا**:۔ موافقت ہونا، بڑا اتحاد ہونا، نہایت ربط وضبط ہونا، اردو محاورہ، غیر فصیح، رائج۔

ملا ہے سارے زمانے سے تیرا قارورہ
ہمیں تجھ کو مگر اجتناب رہتا ہے — شیخ باقر علی

قول فیصل۔ طنز کے محل پر فصحائے لکھنؤ "قارورہ آمیز" ہی بولتے ہیں۔

**قارورے میں بھالے نظر آنا**:۔ معمولی بات کو اہمیت دینا، اردو، مشکل، متروک۔

محل صرف۔ حسینہ نے کہا۔ ماما جی تمہیں تو قارورے میں بھالے نظر آتے ہیں۔ (طلسم ہوش ربا)

**قارُون**:۔ (بواؤ معروف) ایک بڑے مالدار شخص کا نام۔ عربی، مذکر، رائج۔

زیر زمیں سے آتا ہے جو گل سو زر بکف
قارون نے راستے میں لٹایا خزانہ کیا — آتش

قول فیصل۔ یہ شخص بنی اسرائیل میں سے تھا اس نے اس قدر روپیہ جمع کیا تھا کہ چالیس خچروں پر صرف اس کے خزانوں کی کنجیاں بار ہوتی تھیں جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بحکم خدا اس کو ہدایت کی کہ ہزار دینار پیچھے صرف ایک دینار زکوٰۃ نکال دے تو وہ ان سے منحرف ہو گیا۔ بالآخر جناب موسیٰؑ کی بد دعا سے مع مال و اسباب زمین میں دھنسنے لگا اور قیامت تک اسی طرح سر پر خزانوں کا بوجھ لئے زمین کے اندر دھنستا چلا جاتا مگر جناب یونسؑ جب بطن ماہی میں آئے تو وہ ماہی بحکم خدا آپ کو لئے ہوئے اس مقام تک پہنچی جہاں قارون دھنستا جا رہا تھا۔ جناب یونسؑ کی تسبیح کی آواز جب قارون کے کانوں میں آئی تو اس نے جناب موسیٰؑ کی آواز سمجھ کے پکارا۔ جناب یونسؑ بحکم خدا گویا ہوئے کہ جناب موسیٰؑ کا انتقال ہو چکا ہے۔ اس نے ہارون کو پوچھا آپ نے فرمایا وہ بھی انتقال کر چکے بلکہ ان کو مرے ہوئے عرصہ ہو گیا۔ قارون یہ سن کے بہت متاثر ہوا۔ اور چونکہ قارون کا یہ تاثر خدا کے بندۂ خاص کے لئے تھا اس لئے خدا نے اس کے عوض میں قارون کو اسی مقام پر روک دیا اور قیامت تک اب وہ اسی مقام پر رہے گا۔ بقول صاحب فرہنگ آصفیہ "حضرت موسیٰ کے چچا زاد بھائی کا نام جو نہایت ہی خوبصورت ہونے کی وجہ سے منور کہلاتا تھا۔ قدما کے اعتقاد میں یہ سونا چاندی بناتا تھا اور بہت بڑا کیمیا گر تھا۔" بسند تفسیر قرآن مجید یہ حضرت موسیٰؑ کا خالہ زاد بھائی تھا اور جو ستر آدمی حضرت موسیٰؑ پر ایمان لائے ان میں ایک یہ بھی تھا لیکن ایمان ظاہری تھا یہ توریت سب سے اچھی پڑھتا تھا جناب موسیٰؑ نے علم کیمیا کا کچھ حصہ یوشع بن نون، کالب بن یوحنا اور قارون کو بتا دیا تھا کامل کوئی نہ تھا۔ قارون نے دونوں سے سیکھ کر علم کیمیا

اکو کمل کرلیا اور بہت بڑا کمپیا اگر بن گیا۔

**قارون** ہ۔ الٰی دار بخیل س وہ دولت مند جو انتہائی بخیل اور خسیس ہو۔ فارسی، مذکر، صفت، فصیح، رائج۔

صائبا! خجلت سائل بزمینم در کرد
بے زری کرد بہ من آنچہ بقارون زرکرد — صائب

قول فیصل۔ اردو میں بھی انھیں معنوں میں مستعمل ہے جیسے "تم بیکاراں سے امداد طلب کرتے ہو وہ دولت مند ہوتے ہوئے بھی انتہائی خسیس ہیں اور اپنے وقت کے قارون ہیں" ایسے انسان کو "قارون صفت" بھی کہتے ہیں۔

**قارون کا خزانہ** :۔ (کنایۃً) بہت بڑا خزانہ، بے انتہا دولت، اردو، صرف فصیح، رائج۔

موافق تم سے گر دور زمانہ ہے تو ہم کو کیا
تمہارے پاس قارون کا خزانہ ہے تو ہم کو کیا — عزیز

قول فیصل۔ ملنا، مل جانا، پاس ہونا، وغیرہ کے ساتھ اس کا صرف ہے۔ جیسے "غنچۂ دل نسیم لطف کے اہتزاز سے یوں کھل گیا ایسے خوش ہوئے کہ گویا قارون کا خزانہ مل گیا۔" (حفظ ذکر زاد) طنزاً "قارون کی دولت گڑی ہونا" بھی بولتے ہیں۔ جیسے "کیا یہاں قارون کی دولت گڑی ہے جو بار بار مجھ سے پیسے مانگتے ہو" "قارون کی دولت" اور "دولت قارون" کی ترکیب سے بھی استعمال کرتے ہیں۔ جیسے "تھوڑا سا ملا ہوا روپیہ تم جس بے دردی سے رئیسی کی نذر کر رہے ہو میاں یہ کیا؟" قارون کی دولت بھی ہو تو چند دنوں میں ختم ہو جائے"

ہر ایک چنگ، نغمہ، اخنوں لیے ہوئے
ہر اک امنگ، دولت قارون لیے ہوئے — جوش ملیح آبادی

**قارون ہلاک شد کہ چہل خانہ گنج داشت**
**نوشیرواں نمرد کہ نام نکو گذاشت**

قارون جو چالیس خزانوں کا مالک تھا ہلاک ہو گیا لیکن نوشیرواں زندہ رہا۔ کیوں کہ اس نے سخاوت سے ناموری پائی۔ فارسی شعر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

قول فیصل۔ بخل کی مذمت اور سخاوت کی تعریف میں یہ شعر بطور ضرب المثل تعلیم یافتہ طبقے کی زبانوں پر ہے۔

**قارئین** ہ۔ (بروزن زائرین) بہت سے قاری بہت سے پڑھنے والے (قاری کی جمع) عربی صفت تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مثال: یہ افسانہ جو میں نے لکھا ہے نفسیاتی ہے اس کا فیصلہ قارئین کریں گے کہ میں اپنی کوششوں میں کہاں تک کامیاب ہوا ہوں۔

قول فیصل۔ تفاکم "قارئین کرام" کی ترکیب سے زیادہ بولتے ہیں۔

**قاری** ہ۔ پڑھنے والا۔ عربی، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قول فیصل۔ اس کی جمع "قارئین" ہے۔

**قاری** ہ۔ علم قرأت سے واقف، حروف قرآنی کو مخارج سے ادا کرنے والا۔ وہ شخص جو قرآن کو بالکل اہل زبان کی طرح پڑھ سکتا ہو۔ اور اس کا ہر حرف مخرج سے ادا کر سکتا ہو۔ عربی مذکر اصطلاح علم تجوید۔

حق شناسا ساہر علی صفدر زندیسا ہ کا
جانتا ہے وہ جو قاری ہے کلام اللہ کا — بیرونسی

قول فیصل۔ اس کی جمع "قرّاء" ہے۔

**قاز** :۔ ایک مشہور پرندہ کا نام، راج ہنس، ترکی مونث، فصیح، رائج۔

ظاہر ہوا شہپر شاہیں کے تلے قاز آئی
اڑ گیا طائر جاں اور نہ آواز آئی — دبیر انیس

قول فیصل۔ یہ پرند جاڑے کے موسم میں گرم خطوں میں چلا جاتا ہے اس کے غول کے غول دریا کے کنارے بیٹھے رہتے ہیں اور قطار باندھ کے ایک ساتھ اڑتے ہیں۔ جیسا کہ میر حسن کے شعر سے ظاہر ہے:

کھڑے ہر طرف قاز اور قرقرے
لیے ساتھ مرغابیوں کے پرے — میر حسن

**قاسم** ہ۔ (بکسر سوم) تقسیم کرنے والا، عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

میرا سامان خدا ہے یا امیرالمومنینؑ
تو ہی قاسم ہو جناں کا تو ہی قاسم نار کا — ناسخ

قول فیصل۔ اس لفظ کا استعمال خدا کے لئے بھی ہے۔

ع اے قاسم رزق دو جہاں ایزد منان — اختر شاہ اودھ

**قاسمؑ** ہ۔ جناب رسول خدا صلعم کے فرزند ارجمند کا نام نامی۔ عربی، مذکر، رائج۔

قول فیصل۔ آپ کو قاسم طیب بھی کہتے ہیں آپ بعثت رسولؐ سے قبل مکہ میں جناب خدیجہؑ کے بطن مبارک سے پیدا ہوئے۔ اور دو سال کی مختصر سی عمر میں وفات پا گئے۔ آپ کی وفات کا جناب رسول خداؐ کو کافی صدمہ ہوا

**قاسمؑ** ہ۔ امام حسن علیہ السلام کے ایک فرزند کا نام جو اپنے حقیقی چچا امام حسین علیہ السلام کے ساتھ تیرہ سال کی عمر میں عاشورہ کے دن کربلا میں لڑ کے پیاسے شہید ہوئے مورخین نے لکھا ہے کہ جب جناب قاسمؑ اپنے چچا سے میدان کی رخصت لے کر عرصۂ جنگ میں آئے ہیں تو شمر کی فوج سے ارزق نامی پہلوان کے چار بیٹے باری باری نکلے اور جناب قاسمؑ کی تلوار سے قتل ہوئے۔ آخر

میں ارزق خود نکلا وہ بھی قتل ہوا۔ اس کے بعد جناب قاسمؑ نے فوج پر حملہ کر دیا اور بہت سے اشقیا کو واصل جہنم کر کے جام شہادت نوش فرمایا۔ روایت بتاتی ہے کہ زندگی ہی میں آپ کی لاش گھوڑوں کی ٹاپوں سے پامال ہو گئی تھی۔ آپ کی والدہ کا نام "ام فروہ" تھا۔

**قاسم فرشتہ** :۔ (باضافت) جہانگیری عہد کا ایک مورخ جس نے تاریخ فرشتہ نامی کتاب لکھی فارسی، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

عیاں کیا ہے یہ راز اک دل ہر فرشتہ نے
رستم کیا ہے اسے قاسم فرشتہ نے
(مولوی لڈن صاحب خورشید)

**قاسم محروم** :۔ (بے اضافت) بانٹنے والا، خود حصے سے محروم رہتا ہے۔ عربی الفاظ، اردو صرف دہلی کی زبان۔

ساقی کے نیر دل کو ٹے کیوں پائی
مشہور ہے وہ مثل کہ قاسم محروم
(راسخ عظیم آبادی)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں یہ فقرہ اپنی عربی شکل ہی میں بولا جاتا ہے یعنی "القاسم محروم"۔ راسخ میر تقی میر کے شاگرد تھے اس لیے اس فقرے کو دہلی کی زبان لکھا گیا۔

**قاش** :۔ ابر، بادل۔ ترکی، مونث (نور اللغات)

قول فیصل۔ اردو میں یہ معنی رائج نہیں برہان قاطع بہار عجم، غیاث اللغات اور لغات کشوری میں یہ لفظ ان معنی میں نہیں ملا ممکن ہے مؤلف نے کسی ترکی لغت سے لکھ دیا ہو۔

**قاش** :۔ پھل کا لمبا تراشا ہوا ٹکڑا۔ پھانک ترکی، مونث تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ میں تو یہ سمجھتا تھا کہ یہ خربوزہ پھیکا ہو گا مگر جیسے ہی ایک قاش کھائی مزہ آ گیا۔

قول فیصل۔ ان معنوں میں عام طور سے زبانوں پر لفظ "پھانک" ہی ہے۔

**قاش** :۔ (مجازاً) پارہ، ٹکڑا، ترکی، مونث، متروک۔

ترشے قلم تمام قلمدان یار کے
اب قاش میرے دل کی تراش اے قلم تراش
(رشک)

قول فیصل۔ شعرا نے دل اور جگر کو ایک پھل فرض کر کے استعارے کے طور پر دل کی یا جگر کی قاش کہا ہے۔ ورنہ معنی دراصل وہی ہیں جو قاش نمبر ۲ میں لکھے جا چکے ہیں انہیں معنی میں قاش کی اردو جمع "قاشیں" بھی استعمال ہوئی ہے۔ مگر اب ان معنی میں کسی صورت سے نہیں بولتے۔

لے لے کوئی میرے دل صد پارہ کی قاشیں
(دل) چکھے مزہ الفت ستمگران تمنا
(والا جاہ عاشق)

ساقی شوخ چشم اگر ہو نہ گزک تو بہر شغل
دیکھیے نقل اب شروع ہے جگر کی قاش سے
(انشا)

**قاش تراشنا** :۔ پھانک اتارنا، چاقو وغیرہ سے کسی پھل کا لمبا ٹکڑا اتارنا، اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

ترشے قلم تمام قلمدان یار کے
اب قاش میرے دل کی تراش اے قلم تراش
(رشک)

قول فیصل۔ شعر میں دل کی قاش بطور استعارہ استعمال کیا ہے جو اب رائج نہیں ہو کسی پھل کی قاش تراشنے کے معنی میں قاش تراشنا اب بھی رائج ہے۔

**قاش زین** (باضافت) زین کے آگے اور پیچھے کے قاش نما ٹکیے جو زین میں بنے ہوتے ہیں۔ ترکی، فارسی الفاظ، فارسی ترکیب، مونث، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان

جنت کی قاش زین سے کہہ تکبیر
ماری تھی کہ اڑ گئی شمشیر
(میر ببر)

قول فیصل۔ اسی کو فارسی میں خانۂ زین اور قربوس زین بھی کہتے ہیں۔ چونکہ زین کے دونوں پہلوؤں کی شکل کسی قدر پھانک سے مشابہ ہوتی ہے اسی مناسبت کی وجہ سے فارسی والوں نے قاش زین استعمال کیا ہے چنانچہ اردو والے بھی ان کی تقلید میں کہنے لگے۔

**قاش قاش کرنا** :۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا اردو صرف۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ "قاشیں کرنا" زیادہ بولتے ہیں وہ بھی پھل کے لیے۔ جیسے "خربوزے کو پہلے دیکھ لینا پھر قاشیں کرنا"۔

**قاش قاش ہونا** :۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا، اردو صرف، متروک

کس طرح قاش قاش نہ ہوتا تمام جسم
ماری سر دہیاں غم ابروئے یار نے
(رشک)

قول فیصل۔ اب اس محل پر "پاش پاش ہونا" مستعمل ہے۔

**قاشیں اتارنا** :۔ پھانکیں اتارنا، پھل کے لمبے لمبے ٹکڑے اتارنا۔ اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ دیکھو! ابھی قاشیں نہ اتارنا ورنہ خربوزہ خراب ہو جائے گا ہم تھوڑی دیر بعد کھائیں گے تو خود ہی قاشیں کر لیں گے۔

**قاشیں کرنا** :۔ چاقو وغیرہ سے کسی پھل کے طول میں برابر برابر کے ٹکڑے کرنا۔ اردو صرف، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

**قاصد** :۔ ارادہ کرنے والا، قصد کرنے والا عربی، مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

محل صرف۔ دونوں نے توتے کی شکل بنائی اور توکلت علی اللہ کہہ کر نظر بچا ایک سمت سرگرم پرواز ہوئے

پیر دہ پہر اڑتا پھیر کسی درخت پر بسیرا، خیمہ نہ ڈیرا اس روپ میں قاصد بسیر ہوئے، سابق مصاحب السلطان تھے اب ہم نشین طیر ہوئے۔ (فسانۂ عجائب)

**قاصد**: نامہ بر، پیغام لانے اور لے جانے والا ایلچی، فارسی، مذکر، فصیح، رائج۔

قاصد کے آتے آتے خط اک اور لکھ رکھوں
میں جانتا ہوں جو وہ لکھیں گے جواب میں — غالب

قول فیصل۔ عربی زبان میں اس کے معنی "آسان اور قریب کے سفر" کے ہیں اور "سفر کرنے والے کو" بھی قاصد کہتے ہیں چونکہ قدیم زمانے میں نامہ بر زیادہ تر سفر ہی کیا کرتے تھے غالباً اسی مناسبت سے اہل ایران بمعنی "نامہ بر" استعمال کرنے لگے۔ اہل ہند ایران کی تقلید میں لکھنے اور بولنے لگے۔ متقدمین اور مشہور شعرا اور ادبا کے کلام میں ترکیب کے ساتھ بمعنی "نامہ بر" مستعمل ہے۔ کسی لغت میں یہ معنی نہیں ملے۔

**قاصدی**: خط لیجانے کا کام، نامہ بری، اردو، مونث، صفت، قلیل الاستعمال۔

قاصدی کے لیے موجود ہیں جبرئیل امیر
بھیجا جائیے بزم شہ لولاک میں خط — امیر

**قاصر**: (بکسر سوم) کوتاہی کرنے والا، کمی کرنے والا، عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

گو کہ ہر وقت وہ حاضر نہ رہیں
تجھ کو حاجت ہو تو قاصر نہ رہیں — مرزا رسوا

قول فیصل۔ "مجبور" کے معنی میں بھی بولتے ہیں جیسے۔ چونکہ کل مجھے ایک کمیٹی میں جانا ہے اس لیے چار بجے آپ کے دولت کدہ پر حاضر ہونے سے قاصر ہوں۔

**قاصرات الطرف**: (بکسر سوم وضم ششم وفتح نہم مشدد وسکون دہم) نیچی نگاہ والیاں، عربی ترکیب، عربی داں طبقے کی زبان۔

بحر آزادی میں یہ کیسا تموج ہوگیا
قاصرات الطرف کو شوق تبرج ہوگیا — اکبر الٰہ آبادی

**قاصر رہنا**: مجبور رہنا، عاجز رہنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

غو خدمت سے تنہا قاصر رہے حلقہ بگوش
جل گئے سب شمع کے مانند لیکن ہیں خموش — عزیز

**قاصر ہمت**: (باضافت) کم ہمت، بے حوصلہ صفت۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ لکھنؤ میں ہمت قاصر ہونا، اپنے معنی میں بولی کے ساتھ رائج ہے مگر قاصر ہمت کوئی نہیں بولتا نہ کسی کتاب میں نظر سے گزرا۔ صاحب فرہنگ آصفیہ نے بھی نہیں لکھا کہ دہلی کا صرف کہا جاسکے۔

**قاصر ہونا**: معذور و مجبور ہونا، فرض کی ادائی میں کوتاہی کرنا، اردو مصدر، فصیح، رائج۔

بلا کر پاس اسے بولا یہ قیصر
کہ دیکھا ہے یہ علم وفضل شبر
نہ کیوں قاصر ہو تیرا فہم وادراک — منیر
چہ نسبت خاک را با عالم پاک — (معراج المضامین)

**قاضی**: حاکم شرع جو شریعت کی رو سے احکام نافذ اور مقدمات فیصل کرے۔ عربی، مذکر، فصیح، رائج۔

اب آنکھ کیا ملائے گی ستوں سے دختِ زر
قاضی کے گھر میں پڑ کے بڑی پارسا ہوئی — امیر

قول فیصل۔ اس کے لغوی معنی ہیں حکم کرنے والا روا کرنے والا۔

**قاضی**: نکاح پڑھانے والا۔ اردو صفت، اہل سنت حضرات کی اصطلاح۔

محل صرف۔ قریب صبح قاضی طلب ہوا ساعت معینہ کی سلطنت کے خراج پر مہر ہند تھا۔ طالب ومطلوب کو سلک ازدواج میں منسلک کیا۔ (فسانۂ عجائب)

**قاضی**: (طنزیہ) ذمہ دار شخص، ٹھیکیدار، اردو، مذکر، قلیل الاستعمال۔

قاضی ہیں آپ شہر کے یا کوتوال ہیں
کچھ اور ہے ارادہ تو بے جا خیال ہیں — ستمگر

**قاضی از پس اقرار نشود**: قاضی اقرار کرنے کے بعد پھر کچھ نہیں سنتا اور فیصلہ صادر کر دیتا ہے۔ فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**قاضی الحاجات**: حاجتوں کا پورا کرنے والا، یعنی خداوند عالم۔ عربی ترکیب، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

مردہ دل ہو شکر کر قاضی الحاجات کا
ہے توکل پر گزر تکیہ خدا کی ذات کا — [illegible]

**قاضی الحاجات**: حاجت روا کرنے والا (مجازاً) مال و دولت، روپیہ پیسہ، زر۔ عربی صفت، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

اے زر تو خدا نئی ولیکن بخدا
ستار عیوب و قاضی الحاجاتے — لا اعلم

قول فیصل۔ لفظاً ہر عربی ہے لیکن مندرجہ بالا صورت میں اس کو اردو ماننا چاہیے۔

**قاضی القضاۃ**: (قضاۃ بضم اول وفتح دوم) قاضیوں کا بڑا قاضی، صدر اعلیٰ، چیف جسٹس، وہ قاضی جس کے ماتحت بہت سے قاضی ہوں۔ عربی اسم مذکر، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان۔

محل صرف۔ عہد جلال الدین محمد اکبر میں قاضی نور اللہ شوستری لاہور کے قاضی القضاۃ تھے جن کا مزار آگرہ میں ہے۔ آپ کو حضرات شیعہ شہید ثالث کہتے ہیں۔

**قاضی بچہ** :- بھنگ کا نُس جو بھنگ پینے میں مانع آتا ہے۔ اردو مذکر، بھنگڑوں کی اصطلاح۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**قاضی بدو گواہ راضی** :- قاضی دو گواہوں سے راضی ہو جاتا ہے کیوں کہ شریعت کی رو سے دو گواہوں سے مقدمہ فیصل ہوتا ہے۔ ایسے محل پر بولتے ہیں جہاں یہ کہنا ہوتا ہے کہ قاضی سے اپنے موافق فیصلہ کرا لینا کچھ مشکل نہیں صرف دو گواہ پیش کرنے کی ضرورت ہے۔ فارسی مثل، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال۔

**قاضی بہ رشوت راضی** :- رشوت دینے سے قاضی یا مجسٹریٹ سب ہی راضی ہو جاتے ہیں۔ فارسی مقولہ، تعلیم یافتہ طبقے کی زبان، قلیل الاستعمال

**قاضی جی اپنا آگا تو ڈھانکو پیچھے نصیحت کرنا** :- سب کے لیے یہاں اپنے اخلاق و عادات کی نصیحت کرنا ضروری ہے۔ بڑا آدمی پہلے اپنے اخلاق و اطوار درست کرے پھر دوسرے کو نصیحت دے اردو کہاوت (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ آصفیہ و گنجینۂ اقوال و امثال نے کسی کو کے اضافے کے ساتھ اس مثل کو اس طرح لکھا ہے۔ قاضی جی اپنا آگا تو ڈھانکو پیچھے کسی کو نصیحت کرنا، اہل لکھنؤ کسی صورت سے نہیں بولتے۔

**قاضی جی بہتیرا ہر اپیں ہیں ہارتا ہی نہیں** :- جب کوئی شخص باوجود فہمائش کے بھی نہ سمجھے اور جو کچھ اس کے ذہن میں جا بیٹھی پر قائم رہنے یا بیجائی سے قائل نہ ہو اور ضد پر کچھ نہی سے اڑا رہے اسوقت طنزاً بولتے ہیں۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ صاحب فرہنگ اثر لکھتے ہیں کہ "ایک لطیفہ یاد آیا۔ ایک مجسٹریٹ نے ایک ملزم کو تین مہینے قید سخت کا حکم سنایا تو ملزم نے کہا۔ "آپ تو ہم ناہم کا ایک یوم دن کی نا ہیں منجور" (آپ ہی نا۔ ہمیں ایک دن کی بھی منظور نہیں) (منجور میں نون کی آواز بہت خفیف) یہ لطیفہ تو لکھ دیا مگر یہ نہیں لکھا کہ یہ مثل اہل لکھنؤ بالکل نہیں بولتے

**قاضی جی کا پیادہ گھوڑے سوار** :- حاکم کا ملازم جلدی آتا ہے (محاورات ہندوستان)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔ بسند فرہنگ آصفیہ یہ دہلی کی زبان ہے۔

**قاضی جی کے گھر کے چوہے بھی سیانے** :- یعنی ہوشیار کے بچے بھی ہوشیار ہوتے ہیں۔ اردو مثل۔ (لغات النساء)

قول فیصل۔ صاحب گنجینۂ اقوال و امثال نے یہ مثل اس طرح لکھی ہے۔

"قاضی کے گھر کے چوہے بھی سیانے"

یہی صورت لکھنؤ میں رائج ہے۔

**قاضی جی کی لونڈی مری سارا شہر آیا قاضی جی مرے کوئی نہ آیا** :- جس کا منہ ہوتا ہے اس کے سبب ہر ایک کی خاطر ہوتی ہے۔ جب وہ مر جاتا ہے تو کوئی نہیں پوچھتا جیتے جی کے سب لاگو ہیں۔ منہ دیکھے کی سب کو خاطر ہوتی ہے۔ (فرہنگ آصفیہ)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ یہ مثل بالکل نہیں بولتے۔

**قاضی جی کے مرنے سے کیا شہر سونا ہو جائے گا** :- ایک کے نہ ہونے سے کچھ نقصان نہیں۔ اردو مثل

(نور اللغات و گنجینۂ اقوال و امثال)

قول فیصل۔ بسند فرہنگ آصفیہ دہلی کی زبان ہے

**قاضی جی کیوں دبلے شہر کے اندیشے میں** :- ناحق اور بے موقع فکر کرنے والے یا غیروں کے غم و فکر میں رہنے والے کی نسبت بولتے ہیں۔ اردو مثل۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ بسند فرہنگ آصفیہ و لغات النساء دہلی میں اس مثل کو یوں بولتے ہیں "قاضی جی دبلے کیوں ہوئے؟ شہر کے اندیشے سے" نیر لکھنوی نے گنجینۂ اقوال و امثال میں یوں لکھا ہے "قاضی جی دبلے کیوں ہیں؟ شہر کے اندیشے سے"

صاحب فرہنگ اثر لکھتے ہیں کہ:-

"لکھنؤ میں کہتے ہیں۔ قاضی جی شہر کے اندیشے میں دبلے" مولف مہذب اللغات کی تحقیق یہ ہے کہ اہل لکھنؤ اس مثل کو یوں بولتے ہیں۔

"قاضی جی دبلے کیوں؟ شہر کے اندیشے سے" 'ہوئے اور ہیں' اس مثل کا جزو نہیں اور 'میں' کی جگہ 'سے' ہے۔

**قاضی چرخ، قاضی فلک** :- (کنایۃً) برجیس یعنی مشتری ستارہ جو سعد اکبر ہے (نور اللغات)

قول فیصل۔ یہ تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ہے "قاضی چرخ" کم اور "قاضی فلک" نسبتہً زیادہ مستعمل ہے۔

**قاضی دلال** :- فتنہ و فساد کرانے والا۔ (نور اللغات)

قول فیصل۔ اہل لکھنؤ نہیں بولتے۔

**تمت**

جلد ہشتم تمام ہوئی۔

